البلدانی: (طبع Muller)، اشاریہ، بذیل مادہ؛ (۹) ابن خلدون، طبع عبدالواحد وافی، قاہرہ ۱۹۵۷ء؛ (۱۰) سید سلیمان ندوی: ارض القرآن، طبع اول، ۱ ـ ۱۲۹ و بعد۔

○

اُرْمیا (علیہ السلام) : عربی زبان میں ان کے نام کا تلفظ اِرْمیا اور اُرْمیا بھی ہے (دیکھیے تاج العروس، ۱: ۱۵۷) نیز بعض اوقات آخر میں مد کا بھی اضافہ کر دیا جاتا ہے (ارمیاء)۔

وھب بن منبہ نے ان کے حالات بیان کیے ہیں۔ اس بیان کی موٹی موٹی باتیں وہی ہیں جو عہدنامۂ عتیق میں (سیدنا) ارمیا (Jeremiah) کی بابت وارد ہوئی ہیں، یعنی آپ کا منصب نبوت پر فائز ہونا، یہوذا Judah کے بادشاہ کی طرف مبعوث ہونا، آپ کا لوگوں کی طرف مبعوث ہونا اور آپ کا تأمل اور پھر ایک غیر ملکی جبار کی آمد کی اطلاع، جو یہوذا پر حکومت کرنے والا تھا۔ اس پر حضرت ارمیاؑ اپنے کپڑے چاک کر دیتے ہیں، اس دن پر لعنت بھیجتے ہیں جس دن آپ پیدا ہوئے اور موت کو اس بات پر ترجیح دیتے ہیں کہ اپنی زندگی میں یہ سب کچھ دیکھیں۔ اس پر خداے تعالیٰ نے آپ سے وعدہ کیا کہ جب تک آپ خود درخواست نہیں کریں گے اس وقت تک یروشلم تباہ نہیں کیا جائے گا۔

اس کے بعد بخت نصر شہر پر حملہ کرتا ہے، کیونکہ وہاں کے باشندوں کی معصیت کاری روزافزوں تھی۔ اس وقت خداے تعالیٰ نے اپنا ایک فرشتہ ایک معمولی اسرائیلی کی صورت میں حضرت ارمیاؑ کے پاس بھیجا کہ یروشلم کے سقوط کی بابت آپ اپنا خیال ظاہر کریں۔ آپ نے اس فرشتے کو دوبارہ یہ دیکھنے کے لیے بھیجا کہ شہر کے لوگوں کا رویّہ کیسا ہے۔ فرشتہ بہت بری خبریں لے کر لوٹا اور حضرت ارمیاؑ کو بتائیں۔ آپ اس وقت دیوار بیت المقدس پر بیٹھے ہوئے تھے، چنانچہ آپ نے دعا کی "خدایا یہ لوگ اگر بری راہ پر چل رہے ہیں تو انہیں تباہ کر دے"۔ یہ الفاظ آپ کی زبان پر ابھی تمام بھی نہ ہوئے تھے کہ خداے تعالیٰ نے آسمان سے گرج کے ساتھ بجلی (صاعقہ) گرائی، جس نے قربان گاہ اور اس کے ساتھ شہر کا ایک حصہ تباہ کر دیا۔

حضرت ارمیاؑ پر یاس کی کیفیت طاری ہوئی اور آپ نے اپنے کپڑے پھاڑ ڈالے اس پر وحی آئی "خود تمہیں نے تو فتویٰ دیا تھا"۔ اس وقت انہیں معلوم ہوا کہ شخص معلوم فرشتہ تھا، جو انسانی بھیس میں آیا تھا، چنانچہ آپ صحرا کی طرف بھاگ گئے (الطبری، ۱: ۶۵۸ بعد)۔

حضرت ارمیاؑ کے اسلامی قصے کا دوسرا واقعہ آپ کی اور بخت نصر کی ملاقات سے متعلق ہے۔ بادشاہ نے ان کو یروشلم کے قید خانے میں دیکھا، جہاں ان کو اس لیے ڈال دیا گیا تھا کہ انہوں نے بدبختی کی پیش گوئیاں کی تھیں۔ بخت نصر نے ان کو فوراً رہا کر دیا اور ان کے ساتھ تعظیم و تکریم سے پیش آیا چنانچہ وہ یروشلم کی تباہ شدہ بقیہ آبادی ہی کے ساتھ رہنے لگے۔ جب ان لوگوں نے ان سے استدعا کی کہ وہ اللہ سے ان کی توبہ و استغفار قبول کر لینے کی دعا کریں تو اللہ نے فرمایا "آپ ان لوگوں سے کہیں کہ بدستور یہیں ٹھیرے رہیں" لیکن ان لوگوں نے ایسا کرنے سے انکار کر دیا اور حضرت ارمیاؑ کو (زبردستی) اپنے ساتھ لے کر مصر چلے گئے (الطبری، ۱: ۶۴۶، بعد)۔

الیعقوبی کا کہنا ہے کہ بخت نصر کے شہر میں داخل ہونے سے پہلے حضرت ارمیا نے کشتی (لوح) ایک غار میں چھپا دی تھی۔

تیسرا قصہ اس طرح ہے کہ جب یروشلم تباہ ہو گیا اور فوج وہاں سے ہٹ گئی تو حضرت ارمیاؑ اپنے گدھے پر سوار ہو کر واپس تشریف لائے۔ ان کے ایک ہاتھ میں عرق انگور کا پیالہ تھا اور دوسرے میں انجیروں کی ایک ٹوکری۔ جب وہ ایلیا Aelia کے کھنڈروں پر پہنچے تو انہوں نے تذبذب کیا اور فرمایا "خدا کس طرح اسے دوبارہ زندگی بخشے گا" اس پر خدا تعالیٰ نے ان کی اور ان کے گدھے کی جان لے لی۔ سو برس گزر جانے کے بعد اللہ نے ان کو بیدار کیا اور فرمایا "تم کتنی دیر سوتے رہے" انہوں نے جواباً عرض کیا "ایک دن"۔ تب خدا نے ان کو تمام احوال سے مطلع فرمایا اور ان کی آنکھوں کے سامنے ان کے گدھے کو زندگی بخشی۔ اس عرصے میں اس عرق انگور اور ان انجیروں کی تازگی باقی رہی۔ پھر اللہ نے ان کو طویل عمر عطا

کی ان کی زیارت بیابانوں اور دیگر مواضع میں لوگوں کو ہوتی رہتی ہے (طبری ۱: ۶۶۶)۔

پہلے دونوں قصوں کی بابت تو یہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ توریت کے بیانات پر مبنی ہیں، لیکن تیسرے قصے کی بنیاد غالباً ایک غلط فہمی پر ہے جو ۲ [البقرہ] ۲۵۹ سے متعلق ہے جہاں اسی قسم کا واقعہ مذکور ہے۔

مفسرین قرآن نے اس شک کرنے والے شخص کی تعیین میں توریت کے متعدد افراد کا نام لیا ہے۔ ان میں حضرت ارمیاؑ بھی ہیں۔ بعض مفسرین نے لکھا ہے کہ اس آیت میں حضرت حزقیل نبیؑ کے ایک مکاشفے کا ذکر ہے، جو بائبل میں حزقیل، باب ۳۶، کے آخر میں بیان ہوا ہے، لیکن ہم جانتے ہیں کہ مشرق کی اس روایت کا تعلق عبدملک Ebed Melek سے ہے جن کا ذکر ارمیا کے قصے میں آتا ہے۔ ارمیا کو عبدملک کے ساتھ ملتبس کر دینے سے ایک اور التباس بھی پیدا ہوگیا ہے۔ اسرائیلی روایت کے مطابق عبدملک ان لوگوں میں سے ہیں جو زندہ جاوید ہیں، بعض روایات میں ایسے ہی زندہ جاوید انسانوں میں حضرت خضرؑ بھی ہیں۔ غالباً یہی وجہ ہے کہ وہبؒ بن منبہ نے الخضر ("سبز") کو حضرت ارمیاؑ ہی کا ایک لقب بتایا ہے۔ اسی سے یہ امر بھی واضح ہوجاتا ہے کہ ان کی بابت اس بات پر کیوں زور دیا جاتا ہے کہ وہ بیابان چلے گئے، جہاں وہ شہروں کی طرح کبھی کبھی لوگوں کو مل جاتے ہیں، اس لیے کہ یہی بات دوسری جگہ الخضرؑ سے متعلق بیان ہوئی ہے، بخلاف حضرت الیاسؑ [رکّ بآں] کے، کہ عوام میں انھیں سمندر کا پرپشتی بان سمجھا جاتا ہے۔

**مآخذ** : (۱) تفاسیر قرآن مجید، بذیل ۲ [البقرہ]: ۲۵۹؛ (۲) مجیرالدین الحنبلی: الانس الجلیل (قاہرہ ۱۲۸۳ھ)، ۱: ۱۳۸ بعد؛ (۳) مطہر بن طاہر المقدسی: کتاب البدء و التاریخ، طبع Huart، ۳: ۱۱۴؛ (۴) الثعلبی: قصص الانبیاء، قاہرہ ۱۲۹۰ھ، ص ۲۹۲ بعد؛ (۵) الیعقوبی، ۱: ۷۰۔

○

**اَلْاَزْھَر** : الجامعُ الازہر، قاہرہ کی بہت بڑی مسجد، معروف علمی مرکز اور دنیاے اسلام کی عظیم الشان دانش گاہ۔ فاطمی خلفا کے زمانے میں چوتھی صدی ہجری/ دسویں صدی عیسوی میں اس کی بنیاد رکھی گئی۔ ابتدا میں اسماعیلی فقہ و دینیات کا مرکز تھی۔ سلطان بیبرس کے عہد میں یہ اہلسنت والجماعت کا علمی مرکز بن گئی۔ جامعہ کے عالمگیر اثر و رسوخ کی وجہ شہر قاہرہ کی جغرافیائی اور سیاسی حیثیت نیز مسجد کی وسعت اور شہر کے اس حصے میں اس کا واقع ہونا ہے جو انیسویں صدی تک قاہرہ کا مرکز تھا۔ ترکان آل عثمان کے زمانے میں عربی زبان اور علوم اسلامیہ کی درس و تدریس کے لحاظ سے اس نے بڑی ترقی کی۔ اٹھارھویں صدی عیسوی سے یہ ایک مدرسے اور ایک یونیورسٹی کا کام دینے لگی اور دنیاے اسلام کی سب سے بڑی دینی جامعہ بن گئی۔ بیسویں صدی میں اپنی مسجد کی حدود سے باہر اس نے اسلامی تعلیم کی متعدد درسگاہوں کو اپنے ساتھ ملحق کر لیا، قاہرہ میں یونیورسٹی کے درجے کی کلیات قائم کرلیں اور مصر میں جابجا ابتدائی اور ثانوی درجوں کے مدارس کھل گئے۔ مصر سے باہر بھی بعض درسگاہیں الازہر کے دائرہ اثر کے اندر کام کرتی ہیں۔ یونیورسٹی کا کام اس کے اساتذہ چلا رہے ہیں۔ اثر و نفوذ ماہانہ مجلے اور غیر ملکی شاگردوں اور طُلّاب کے ذریعے جاری ہے۔

عمارات اور سامان: جامعُ الازہر کی تعمیر عبادت گاہ کی غرض سے فاطمی خلیفہ ابو تمیم المعزلدین اللہ کے زمانے میں ۲۴ جمادی الاولی ۳۵۹ھ/ ۴ اپریل ۹۷۰ء کو شروع ہوئی جو دو سال تک جاری رہی اور تکمیل کے فی الفور بعد ۷ رمضان المبارک ۳۶۱ھ/ ۲۲ جون ۹۷۲ء کو افتتاحی تقریب ادا کی گئی۔ فاطمی عہد میں یہ جامع اسی حیثیت و اہمیت کی حامل تھی جو مصر (فسطاط) میں عمروؓ بن العاص کی مسجد اور القطائع میں ابن طولون کی مسجد کو حاصل تھی۔ تینوں مساجد اپنے اپنے محلوں کا دینی مرکز تھیں۔ کئی فاطمی خلفا الازہر کی ترقی کے لیے کوشاں رہے۔ خلیفہ العزیز نزار (۳۶۵ھ/ ۹۷۶ء تا ۳۸۶ھ/ ۹۹۶ء) نے شاید تین تین دالانوں کے دو ایوانوں کا اضافہ کیا۔ اسی دور میں ایرانی وضع کی محرابوں کی ڈیوڑھیوں والا وسیع مرکزی صحن تعمیر ہوا۔ پانچ متوازی دالانوں والا ایوان عبادت بھی اسی عہد کی یادگار ہے۔

مسجد کی توسیع اور تزئین و آرائش میں کئی خلفا کی

کارگزاری قابل تعریف ہے۔ سلطان صلاح الدین ایوبیؒ نے بعض آرائشی چیزیں اتروادیں اور اسی مسجد میں اپنا خطبہ پڑھوایا۔ اس مسجد کو فرنگیوں نے کچھ عرصے کے لیے گرجابنالیاتھا۔ سلطان صلاح الدین ایوبی نے از سر نو اسلامی عبادت جاری کی۔ بے توجہی کی وجہ سے اس کی عمارت خستہ حالت میں تھی۔ مملوک سلاطین کے بر سر اقتدار آنے پر مرمت کے بعض کام ہوے اور سنی معلم رکھنے کے لیے اوقاف مخصوص کر دیے گئے۔ اس طرح رونق اور آبادی میں اضافہ ہوا۔ سنگ مرمر کا استعمال کر کے عجب شان پیدا کی گئی اور تین نئے مدارس کی عمارتیں تعمیر ہوئیں۔ انتظامی معاملات کی طرف بھی توجہ دی گئی اور وہ بلند و بالا مینار بنا جس کی وجہ سے الازھر کو دور سے پہچانا جا سکتا ہے۔ عبدالرحمٰن کتخدا (م ۱۱۹۰ھ) نے اس کی کئی عمارتیں بنوائیں۔ غریبوں کو کھانا کھلانے اور درس و تدریس کے لیے مستقل سرمائے کا بندوبست کیاگیا۔ نپولین بوناپارٹ کے جانے کے بعد مصر کے خدیو اور پھر بادشاہ الازھر کے مربی بن گئے اور تعمیرات کا سلسلہ جاری رہا۔ طلبہ کی تعداد میں غیر معمولی اضافہ کے باعث ۱۹۳۵ء سے الازھر کو گرد و نواح کی مسجدوں کی عمارات سے بھی کام لینا پڑا۔ ۱۹۵۶ - ۱۹۵۷ءمیں غیر ملکی طلبہ کے لیے میدان النفیر میں شہر جامعہ کی تعمیر کا منصوبہ بنا۔

الازھر بطور عبادت گاہ و ملجاے عوام: اس میں دن کی پنج وقتہ فرض نمازیں اور غیر معمولی مواقع کی نمازیں بھی پڑھی جاتی ہیں۔ مصیبت کے وقت لوگ قرآن پاک یا صحیح البخاری کی قرات سننے کے لیے بھی جمع ہو جاتے تھے۔ نیز یہ جامعہ مہاجرین کے لیے جاے پناہ کا کام بھی دیتی تھی۔ عصر حاضر میں قومی اہمیت کے بعض واقعات کی تنظیم بھی یہیں ہوئی۔ الازھر غریبوں کے لیے گھر کا کام بھی دیتی تھی۔ پندرھویں صدی کے آغاز میں قاھرہ کے لوگ بالخصوص ماہ رمضان المبارک میں یہاں رات بسر کرنے اور عبادت کرنے کے لیے آجاتے تھے۔ قریبی عہد تک شمالی افریقہ اور کوہستان اطلس کے پیدل آنے والے غریب عازمین حج عام طور پر رمضان المبارک کا مہینہ الازھر ہی میں گزارتے تھے۔ اگرچہ الازھر کا رجحان فقہا اور ان کے مسالک کی طرف زیادہ تھا، مگر اس کے دروازے ازمنہ وسطی میں صوفیہ کے لیے بھی کھلے رہتے تھے۔ اساتذہ کو بھی اس میں رہنے کے لیے جگہ مل جاتی تھی۔ ایسے اوقاف بھی تھے جن کی آمدنی معلمین یا مخصوص طلبہ پر صرف کی جاتی تھی۔

ازمنۂ وسطی اور ادوار مابعد کی تعلیم و تدریس: ابتدائی دور میں الازھر میں اسماعیلی فقہ کا درس دیا جاتا تھا اور مسجد عمرو بن العاص میں بھی اسماعیلی عقائد کی تعلیم دی جاتی تھی۔ الحاکم نے ۳۹۵ھ / ۱۰۰۵ء میں دارا لحکمہ کی بنیاد رکھی جو اس عہد میں قاھرہ کا ثقافتی مرکز بن گیا۔ ایوبیوں کے عہد میں شیعی مدارس کے بجاے سنی مدارس شروع ہوے۔ مملوکوں کے عہد حکومت میں الازھر کو بڑا فروغ حاصل ہوا۔ ۶۶۵ھ میں شافعی فقہ کا درس بھی شروع ہوا۔ ۷۶۱ھ / ۱۳۶۰ءمیں حنفی فقہ کا نصاب تعلیم جاری کردیا گیا۔ المقریزی نے لکھا ہے کہ ۸۱۸ھ / ۱۴۱۵ء میں الجامع الازھر میں المغرب سے لے کر ایران تک کے ۷۵۰ پردیسی طلبا اپنے اپنے مخصوص رواقوں میں رہتے اور قرآن، فقہ، حدیث، تفسیر اور نحو کی تعلیم حاصل کرتے تھے۔ المقریزی پندرھویں صدی عیسوی میں قاھرہ میں ستر سے زیادہ مزید علمی مراکز کا ذکر بھی کرتا ہے۔ اس دور میں خانقاہوں کے اندر تصوف کی تعلیم بھی رائج تھی۔ اور بعض مساجد میں چاروں فقہی مسالک کی کتب پڑھائی جاتی تھیں۔ انیسویں صدی عیسوی کے خاتمے تک علم و فضل کا دار و مدار کتب متداولہ کے مواد کو از بر کر لینے پر منحصر ہوگیا۔ ثقافت عمومی معدوم تھی۔ حساب اور ھیئت کی بالکل معمولی تعلیم دی جاتی تھی۔

ازمنہ وسطی میں الازھر کا ایک اونچے درجے کا مہتمم اور ہر تعلیمی شعبے کاالگ الگ رئیس ہوتا تھا۔ عثمانی عہد کے وقت سے ایک شیخ الازھر (امیرجامعہ) ہوتا ہے۔ الجبرتی نے ان شیوخ کی ایک نامکمل فہرست دی ہے (دیکھیے اردو دائرہ معارف اسلامیہ، بذیل مادہ)۔ علی پاشامبارک نے ۱۸۷۵ء میں الازھر کے حالات قلمبند کیے ہیں۔ طلبہ حلقوں، یعنی نصابی جماعتوں، میں منقسم ہوتے تھے اور اپنے اپنے معلم کے گرد چٹائیوں پر بیٹھتے تھے، معلم ذرا اونچی کرسی پر بیٹھتاتھا جو کسی ایک ستون کے نیچے رکھی ہوتی تھی اور ہر ستون کسی ایک فقہی مسلک کے معلم کے

لیے مخصوص ہوتا تھا۔ صبح کے وقت تفسیر، حدیث اور فقہ، دوپہر کے وقت عربی زبان اور ظہر کے بعد دیگر مضامین کے درس ہوتے تھے ۔ طالب علموں کی گزراوقات الازہر کی خوراک، گھر کی مدد یا ساتھ کوئی کام کرنے سے ہوتی تھی۔ قواعد و ضوابط کی پابندی کرانے اور روزمرہ کے دیگر معمولات کی نگرانی کے لیے ایک منتظم (Proctor) ہوتا تھا۔ طلبہ ہزاروں کی تعداد میں اور اساتذہ سیکڑوں کی تعداد میں الازہر کی رونق رہے ہیں۔ اساتذہ اور شیوخ ازہر میں بڑے بڑے نامور اور بلند مرتبہ علما شامل رہے ہیں جن کی علمی حیثیت بین الاقوامی شہرت کی حامل ہے۔ تحصیل علم کے بعد رخصت ہونے والوں کو تعلیمی استعداد کی ایک سند دی جاتی تھی۔

الازہر کی اصلاح نپولین بوناپارٹ کی مہم سے مصر کو بڑا دھکا لگا اور تہذیب جدید کی طرف توجہ شروع ہوئی ۔ الازہر کی حیثیت دینی دارالعلوم کی تھی۔ اسے ایسی مکمل جامعہ نہیں کہا جاسکتا تھا جس میں عصر حاضر کے تمام علوم کی تعلیم دی جاتی ہو۔ اس لیے الازہر کو اصلاح کا راستہ اختیار کرنا پڑا اور ازہریوں میں سے مصر جدید کے فعّال لوگ سامنے آئے، مثلاً مفتی محمد عبدہٗ اور سعد زغلول پاشا۔ کچھ ازہریوں کو تخصّص کی سند دینے کے لیے ۱۸۷۲ء میں اعلیٰ تعلیم کا ایک دارالعلوم قائم ہوا۔ دیگر اصلاحات کے علاوہ ۱۸۹۶ء میں نصاب میں عصر حاضر کے مضامین مثلاً ابتدائی حساب، الجبر والمقابلہ، تاریخ اسلام، انشاء اور مبادی جغرافیہ وغیرہ مضامین شامل کیے گئے۔ ۱۹۰۸ء میں مغربی طرز کی آزاد قاہرہ یونیورسٹی قائم ہوئی جس سے الازہر کے لیے تکلیف دہ مقابلے کا آغاز ہوا۔۱۹۲۱ء میں اعلیٰ ترین درجہ تعلیم کا نام تخصّص رکھا گیا جس کی متعدد شاخیں تھیں اور الازہر سے متعدد وفود تحصیل علم کے لیے یورپ بھیجے گئے تاکہ واپس آکر الازہر میں درس دیں۔ ۳ محرم ۱۳۵۵ھ / ۲۰ مارچ ۱۹۳۶ء کو جو قانون بنا وہ عصر حاضر کی تعلیم کا حقیقی منشور بن گیا اور قدیم مضامین کے علاوہ کئی اور مضامین نصاب syllabus میں شامل کیے گئے، لیکن ان جدید مضامین کو درس و تدریس میں ثانوی حیثیت دی جاتی ہے۔الازہر کے میزانیے کے سلسلے میں بھی قانون بنے اور طلبہ کے وظائف کے متعلق بھی کئی باتیں طے پائیں۔ مسجد کے کتاب خانے میں بیس ہزار مخطوطات ہیں جس کی مطبوعہ فہرست موجود ہے اور بعض رواقوں کے کتاب خانوں میں بھی بڑے قیمتی مخطوطات ہیں۔ مجلّۃ الازہر اساتذہ کا سرکاری ترجمان ہے اور شعبہ وعظ وارشاد کا ترجمان نور الاسلام ہے۔

اصلاحات کے نتائج: مذکورہ بالا اصلاحات کے باوجود خود الازہر کے بہت سے اساتذہ اپنے بچوں کو تعلیم کے لیے سرکاری درسگاہوں میں بھیج رہے ہیں۔ دیگر امور کے علاوہ اساسی طور پر مسئلہ یہ ہے کہ جو علمی مرکز ذہنی اور اخلاقی تعلیمات کا کفیل ہے وہ بیسویں صدی عیسوی کے مسلم معاشرے کی ضروریات پوری کرتا ہے یا نہیں؟ اس لیے لا مذہب لوگوں سے قطع نظر مخلص مسلمان بھی، جن میں الاخوان المسلمون کے ارکان بھی شامل ہیں، الازہر میں دور رس اصلاحات چاہتے ہیں۔ وہ عصر حاضر کے تاریخی طریقوں سے استفادہ کر کے جدید افکار کے رجحان کے زیر اثر مطالعات میں وسعت پیدا کرنا چاہتے ہیں، لیکن جامعۃ الازہر اس مقام پر زور دیتی ہے جو مصر اور عالم اسلام میں اسے ہمیشہ سے حاصل رہا ہے۔ میدان علم و فضل میں یہ مرکز عظیم اسلامی قدروں کا علمبردار رہا ہے۔ تصورات اسلامی اور زندگی کے متعلق ایک سنجیدہ اور مذہبی روش کو یہ برقرار رکھنا چاہتا ہے۔ یہ علم و فضل مجموعی حیثیت سے کروڑوں مسلمانوں کی ضروریات کے عین مطابق ہے جن کے سادہ اور غیر متزلزل عقاید اجنبی خیالات سے متاثر نہیں ہوئے اور ان لوگوں کی ضروریات کے مطابق ہے جو آج کل کے ایک شیخ الازہر کے الفاظ میں فطرت سے زیادہ قریب ہیں اور جن میں اسلام (جیسے کہ افریقہ میں) برابر ترقی کر رہا ہے۔

**مآخذ :** دیکھیے مقالہ الازہر، در آآآ، بذیل مادہ۔

○

**استحسان :** (لغوی معنی کسی بات یا کسی امر کو اچھا جاننا)۔اسلامی فقہ کی ایک اصطلاح، جسے مذہب حنفی میں بمقابلہ قیاس جلی قیاس خفی پر محمول کیا جاتاہے اور جس کی حیثیت ایک ایسی دلیل کی ہے جو مجتہد کے دل پر تو نقش ہوتی ہے، لیکن وہ لفظوں میں اسے ظاہر نہیں کر سکتا، لہٰذا السرخسیؒ نے اس کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے: "قیاس کی جگہ کوئی ایسی بات

اختیار کرنا جو انسانوں کے لیے زیادہ نفع بخش ہو" (دیکھیے المبسوط' ۱: ۱۴۵)' گویا استحسان وہ دلیل شرعی ہے جسے خاص خاص حالات میں قیاس پر ترجیح دی جاتی ہے' لیکن ان خاص حالات کی تعیین اگر ذاتی رائے سے ہوئی' جس میں ظاہر ہے طرح طرح کے رجحانات کارفرما ہوں گے' تو اسے دلیل شرعی کیسے تسلیم کیا جا سکتا ہے؟ یہی سبب ہے کہ مذہب شافعی میں اسے دلیل شرعی تسلیم نہیں کیا گیا اور اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ دلائل شرعیہ میں صرف دلیل استحسان ہی کو استحسان کیوں کہا جائے کیونکہ شریعت میں تو ہر کہیں استحسان ہی استحسان ہے' لہٰذا دلائل شرعیہ میں ایک نئی دلیل کا اضافہ بے محل ہے۔ پھر اگر یہ کہا جائے کہ استحسان کا تعلق قیاس سے ہے تو بقول ابن قیمؒ شریعت میں کوئی شے خلاف قیاس نہیں اور اگر ہے تو دو حالتوں سے خالی نہیں یا تو قیاس فاسد ہو گا یا کوئی ایسا حکم شرعی ہو گا جو نص سے ثابت نہیں ہوتا (ابن قیم: اعلام الموقعین' ۱: ۳۳۵)۔

امام الشافعی کہتے ہیں، مَنِ اسْتَحْسَنَ فَقَدْ شَرَعَ (الخضری، اصول الفقہ' ص ۳۲۵)۔ گویا امام موصوف کے نزدیک استحسان عبارت ہے شریعت اسلامیہ میں ایک نئی تشریع سے' جو ظاہر ہے ناقابل قبول ہوگی۔ متکلمین میں بھی علمائے اصول امام صاحب سے متفق الرائے ہیں اور اسے دلیل فاسد ٹھہراتے ہیں' لہٰذا اس پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔ دراصل امام موصوف کو یہ اندیشہ تھا کہ ایسا نہ ہو استحسان حدود شریعت سے تجاوز کا ذریعہ بن جائے۔ یوں ایک ہی مسئلے میں مختلف اور من مانے فیصلوں کا راستہ کھل جائے گا' مفتیان شرع جیسا چاہیں گے فتویٰ دیں گے اور ہم ان کی اطاعت پر مجبور ہوں گے' حالانکہ اطاعت کا حق تو اسی کو پہنچتا ہے جس کی اطاعت کا اللہ اور اس کے رسول نے حکم دیا ہے' خواہ صراحۃً اور خواہ ایسے دلائل کی بنا پر جن سے یہ حکم ثابت ہو جائے (دیکھیے الشافعیؒ' کتاب الام)۔ امام الغزالیؒ نے بھی' جو شافعی المذہب ہیں' استحسان پر اعتراض کیا ہے۔ ان کے نزدیک استحسان کا مطلب یہ ہوگا کہ باوجود ایک دلیل قوی کے ہم قیاس کو ترک کر رہے ہیں (دیکھیے المستصفیٰ)۔ الآمدی' البیضاوی (م ۱۲۸۳ء) اور السبکی (م ۱۳۷۰ء) ایسے شافعی فقہا بھی' جنھوں نے اس بحث کو باقاعدہ جاری رکھا' امام صاحب کے ہم خیال ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ استحسان کی اجازت صرف اس صورت میں دی جا سکتی ہے جب اسے تخصیص کے تحت لایا جا سکے' یعنی کسی جزئی حکم کو کلی حکم پر ترجیح دی جائے' لیکن تخصیص چونکہ نظریۂ قیاس میں پہلے ہی سے شامل ہے اس لیے استحسان غیر ضروری ہے۔ بقول الآمدی (الاحکام' ۴: ۲۱۰) اختلاف اس میں نہیں کہ لفظ استحسان کا اطلاق جائز ہے یا نہیں' کیونکہ وہ کتاب و سنت میں موجود ہے اور اہل لغت بھی اسے استعمال کرتے ہیں۔ اختلاف اس میں ہے جو ائمہ سے اس بارے میں منقول ہے۔ چنانچہ استحسان کی سند میں قرآن پاک کی آیت: اَلَّذِیْنَ یَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَیَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ (۳۹ [الزمر]: ۱۹) اور حضرت ابن مسعودؓ کی حدیث ماراہ المومنون حسنا فھو عنداللہ حسن کو بھی پیش کیا جاتا ہے' لیکن مخالفین استحسان اس قسم کے دلائل کو بآسانی غیر وزنی قرار دے سکتے ہیں' کیونکہ یہاں بحث لفظ استحسان سے نہیں' بلکہ استحسان سے بطور ایک اصطلاح فقہ' یعنی دلیل شرعی کے ہے۔ آگے چل کر امام مالکؒ (م ۱۵۹ھ / ۷۷۵ء) نے بھی ان قانونی فیصلوں کے سلسلے میں جن کی سند احادیث میں نہیں ملی یہی لفظ استعمال کیا ہے (المدونہ' القاہرہ ۱۳۲۳ھ' ۱۲: ۲۱۷' نیز ۱۴: ۱۳۴)۔ وہ کہتے ہیں: اِنَّمَا ھُوَ شَیْءٌ اِسْتَحْسَنَّاہُ' یعنی یہ ایک ایسا امر ہے جس کے بارے میں ہمیں سلف سے کوئی ہدایت نہیں ملی۔ تقریباً اسی زمانے میں فقہ حنفی کے مشہور امام قاضی ابویوسفؒ (م ۱۸۲ھ ۷۹۸ء) کا یہ قول ملتا ہے اَلْقِیَاسُ کَانَ اِلاَّ اَنِّیْ اِسْتَحْسَنْتُ (قیاس چاہتا تھا کہ ایسا ہو' لیکن میں نے اسے بہتر جانا' کتاب الخراج' بولاق ۱۳۰۲ھ' ص ۱۱۷) لہٰذا خیال ہوتا ہے کہ بہت ممکن ہے اس اصطلاح سے کوئی ایسا طریق استنباط مراد ہو جو قیاس کی عام شکل کے خلاف تھا۔

لیکن مذہب حنفی میں استحسان کا وہ مطلب نہیں جو مخالفین نے سمجھا ہے کہ یہ محض ایک بے دلیل قول یا ایسا قول ہے جو ہوائے نفس پر مبنی ہے' بلکہ وہ ایک ایسا قیاس ہے جو کسی دوسرے قیاس سے متعارض ہو' لہٰذا فقہ حنفی میں جب قیاس سے انحراف کیا جاتا ہے تو کسی ذاتی رجحان رائے کی وجہ سے نہیں' بلکہ بعض ایسی مضبوط اور ٹھوس دلیلوں کی بنا پر جن کی

گنجائش قانون میں موجود ہے' یعنی ایک ظاہری قیاس (جلی) سے ایک باطنی اور مشروط بالذات قیاس کی طرف انحراف اور وہ بھی اس صورت میں جب استحسان کی بنا کسی ایسی علت پر ہو جو کتاب و سنت اور اجماع میں موجود ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اگر اس مسئلے میں زیادہ غور و خوض سے کام لیا جائے تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ استحسان میں نہ تو حدود شریعت سے تجاوز کا امکان ہے' جیسا کہ مخالفین استحسان کو اندیشہ تھا' نہ اس امر سے انکار کیا جاسکتا ہے کہ اس قسم کا استدلال دوسرے مذاہب فقہ نے بھی جائز ٹھہرایا ہے' مثلاً استصلاح [رک بآں] جو استحسان ہی سے ملتی جلتی ایک دلیل ہے۔ اس لیے یہ نزاع محض لفظی ہے۔ امام الغزالیؒ کہتے ہیں کہ اس نوع کی دلیل سے تو انکار نہیں کیا جاسکتا' انکار ہے تو اس امر سے کہ کیا اسے استحسان کہا جائے یا کچھ اور (الخضری: اصول الفقہ' ص ۳۲۷)۔ الشوکانیؒ کے نزدیک بھی استحسان قیاس ہی کی ایک شکل ہے' ورنہ اگر کوئی مسئلہ مختلف فیہ ہے تو اس میں استحسان کام نہیں دے گا اور اگر مختلف فیہ نہیں تو وہ پہلے ہی سے از روے کتاب و سنت اور اجماع ثابت ہے (تفصیل کے لیے دیکھیے ارشاد الفحول' ص ۲۲' مطبوعۂ قاہرہ ۱۳۲۷ھ)۔

حنفی فقہا کے نزدیک استحسان اور قیاس میں فرق ہے تو یہ کہ قیاس سے مقصود ہے روکنا (حظر) اور استحسان سے اجازت (اباحہ)' لہٰذا استحسان ایک ایسی دلیل شرعی ہے جسے ویسی ہی کسی دوسری دلیل شرعی کے مقابلے میں ترجیح دی جائے۔ استحسان گویا قیاس خفی ہے بمقابلہ قیاس جلی کے۔ قیاس جلی کی علت تو ظاہر ہے' ہمارے سامنے ہوتی ہے۔ اور قیاس خفی کی پوشیدہ' بقول السرخسی: استحسان فی الحقیقت دوگونہ قیاس ہے ایک جلی' مگر اثر میں ضعیف' اسے قیاس کہتے ہیں۔ دوسرا خفی' لیکن اثر میں قوی' اسے استحسان کہتے ہیں' یعنی قیاس مستحسن۔ اب ترجیح جو حاصل ہے تو اثر کو نہ کہ خفا یا ظہور کو۔ بعض صورتوں میں قیاس کا اثر قوی ہوتا ہے' لہٰذا اسے اختیار کرلیا جاتا ہے (الخضری: اصول الفقہ' ص ۳۲۵)۔

یوں استحسان بھی دو قسموں میں منقسم ہو جاتا ہے' ایک وہ جس کی تاثیر مخفی ہے دوسرا وہ جس کی صحت تو ظاہر ہے' لیکن فساد مخفی' ایسے ہی قیاس کی بھی دو قسمیں ہیں۔ ایک جس کی تاثیر میں ضعف ہے دوسرا وہ جس کا فساد تو ظاہر ہے' لیکن صحت مخفی' لہٰذا جب یہ چاروں شکلیں باہم متعارض ہوں تو استحسان کی پہلی قسم کو سب سے زیادہ قوی سمجھا جائے گا' پھر قیاس کی شکل اول' پھر اس کی شکل ثانی اور پھر استحسان کی دوسری شکل کو۔ حاصل کلام یہ کہ استحسان کی ضرورت اسی وقت پیش آتی ہے' جب کوئی قیاس اس سے متعارض ہو۔ قیاس کے بغیر استحسان کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا' کیونکہ ہم اسے ایک ایسے قیاس پر جو موجود (جلی) ہے اس لیے ترجیح دیتے ہیں کہ ایک دوسرا قیاس (خفی) اس سے متعارض ہے اور بسبب صحت و اثر قیاس جلی سے بہتر ہے۔ اندریں صورت یہ اندیشہ غلط ہے کہ استحسان کے باعث شریعت کی مقررہ حدود سے تجاوز کا امکان پیدا ہو جاتا ہے' البتہ شروع شروع میں اس امر کی پیش بندی ضروری تھی اور اسی لیے استحسان کی مخالفت بھی کی گئی' کہ ایسا نہ ہو کہ دلائل شرعیہ میں کسی ایسی دلیل کا اضافہ ہو جائے جس کا ثبوت کتاب و سنت سے نہیں ملتا' یہی وجہ ہے کہ فقہا نے اس باب میں بڑی احتیاط سے کام لیا چنانچہ ابن الہمام (م ۱۴۵۷ء)' ابن امیر الحاج (۱۴۷۴ء)' محب اللہ بہاری (۱۷۰۸ء) اور بحرالعلوم (۱۸۱۰ء)' ایسے علما نے اس پر بڑی شرح و بسط اور دقت نظر سے بحث کی ہے۔

**مآخذ**: (۱) الشافعی: رسالہ' (کتاب الام کے شروع میں' بولاق ۱۳۲۱ھ)' ص ۶۹ ببعد؛ (۲) الغزالی: المستصفیٰ (بولاق ۱۳۲۲ تا ۱۳۲۴ھ)' ۱: ۲۷۴ تا ۲۸۳؛ (۳) البیضاوی: منہاج الوصول مع شرح نہایۃ السول' از جمال الدین الاسنوی (بر حاشیہ التقریر و التحبیر' از ابن امیر الحاج' بولاق ۱۳۱۶ تا ۱۳۱۷ھ)' ۳: ۱۴۰ تا ۱۴۷؛ (۴) تاج الدین السبکی: جمع الجوامع' مع شرح از جلال الدین المحلی و حواشی از بنانی (القاہرہ ۱۲۹۷ء)' ۲: ۲۸۸؛ (۵) البزدوی: کنزالوصول' مع شرح کشف الاسرار' از عبدالعزیز البخاری (استانبول ۱۳۰۷ تا ۱۳۰۸ھ)' ۴: ۲ تا ۱۴' ۴۰' ۸۳؛ (۶) ابوالبرکات النسفی: کشف الاسرار (شرح منارالانوار) مع شرح ازملا جیون و حل لغات از محمد عبدالحلیم لکھنوی (دو جلدوں میں' بولاق ۱۳۱۶ھ)' ۲: ۱۶۴ تا ۱۶۸؛ (۷) ملا خسرو: مرقاۃ

الوصول الی علم الاصول' استانبول ۱۳۰۷ھ جزو ۲۳؛ (۸) محب اللہ بن عبدالشکور (بہاری): مسلم الثبوت' مع شرح (فواتح الرحموت)' از محمد عبدالعلی نظام الدین (بحرالعلوم)' جو الغزالی کی المستصفیٰ کے ساتھ چھپی ہے (بولاق ۱۳۲۲ تا ۱۳۲۴ھ)' ۲: ۲۳۰ تا ۲۴۴؛ (۹) ابن تیمیہ: مجموعۃ الرسائل و المسائل (القاہرہ ۱۳۴۱ تا ۱۳۴۹ھ)' ۳: ۱۱۶ تا ۱۱۸؛ (۱۰) الشیخ محمد الخضری بک: اصول الفقہ (طبع ثانی' القاہرہ ۱۳۵۲ھ ۱۹۳۳ء)' ص ۳۱۳ تا ۳۱۶.

○

**استخارہ :** کسی ایسے امر میں جس کا تعلق اصول و عقائد یا مسائل محرمہ و مسلمہ کی بجائے زندگی کے عام معاملات سے ہو انسان کا تذبذب کے باعث اللہ سے دعا کرنا تاکہ وہ اس بارے میں صحیح فیصلہ کر سکے۔ اس کی سند احادیث مبارکہ سے ملتی ہے' (دیکھیے بخاری' کتاب الدعوات' باب ۴۸)۔ راوی لکھتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تمام معاملات میں استخارہ سکھاتے تھے کہ جب کوئی ایسی ضرورت پیش آجائے تو وہ نماز پڑھے اور پھر یہ کہے "اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَ اَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَ اَسْاَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَ مَعَاشِیْ وَ عَاقِبَةُ اَمْرِیْ فَاقْدِرْهُ لِیْ وَیَسِّرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْهِ وَ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَ مَعَاشِیْ وَ عَاقِبَةُ اَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَ اصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَ اقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ"۔ دعا میں جہاں ھذا الامر آیا ہے' وہاں دونوں جگہ اپنے مطلوبہ کام کی نیت کرے۔ اسی طرح البخاری (کتاب التوحید' باب ۱۰)' میں یہ دعا کسی قدر زیادہ تفصیل سے مذکور ہے' لیکن زیادہ مختصر الفاظ میں ابن ماجہ (باب الاستخارہ' ص ۴۴۰ میں' سنن' ج ۱' مرتبہ محمد فواد عبدالباقی) میں تقریباً یہی شکل اس دعا کی شیعہ امامیہ کے یہاں ملتی ہے' (دیکھیے ابو جعفر القمی: من لا یحضرہ الفقیہ' ۱: ۳۵۵' نجف ۱۳۷۷ھ)' یہ استخارے کی شرعی صورت ہے' جس میں دو رکعت نماز کے بعد اللہ تعالیٰ سے طلب خیر کی دعا کی جاتی ہے اور جس پر اہل سنت کی نسبت شیعہ حضرات کا عمل بہت زیادہ ہے۔

استخارے پر' جیسا کہ احادیث سے ظاہر ہوتا ہے' مسلمانوں کا قدیم عمل چلا آتا ہے۔ استخارہ جب بھی کیا جاتا ہے ایک معین مقصد کے لیے' یہ نہیں کہ صبح سے شام تک جو کام درپیش ہوں سب کے لیے ایک ہی مرتبہ دعا کر لی جائے۔ استخارے میں امتداد زمانہ سے بعض ایسی باتیں بھی شامل ہو گئی ہیں جن کی شرعاً کوئی سند نہیں' مثلاً یہ کہ استخارے کے لیے مسجد میں جانا ضروری ہے یا یہ خیال کہ نماز استخارہ کے بعد خواب میں القاے ربانی ہو گا۔ نیز یہ رسم کہ دعاے استخارہ کو قرعہ اندازی سے تقویت دی جائے' یعنی دو متبادل صورتوں کو الگ الگ کاغذوں پر لکھ کر (الطبرسی: مکارم الاخلاق' القاہرہ ۱۳۰۳ھ' ص ۱۰۰)' جس کی اہل سنت نے سختی سے مخالفت کی ہے (العبدری: مدخل' ۳: ۹۲۱ بعد)۔ استخارہ قرآن مجید کھول کر بھی کیا جاتا ہے (ابن بشکوال' ص ۲۴۳' آخری سطر؛ الفرج بعد الشدۃ' ۱: ۴۴)۔ اس موضوع پر القزوینی (طبع Wüstenfeld' ۲: ۱۱۳' س ۱۸ بعد) نے ایک قصہ بیان کیا ہے)۔ اس غرض سے بعض اور کتابیں (دیکھیے السیوطی: بغیۃ الوعاۃ' ص ۱۰' ۱۷) بھی استعمال کی جاتی ہیں جیسے کہ ایرانیوں کے ہاں دیوان حافظ یا مثنوی مولانا روم' مگر ان سب باتوں کی اہل سنت کے ہاں سختی سے ممانعت کی جاتی ہے (دیکھیے الدمیری' بذیل مادہ' طیر' ۲: ۱۱۹' س ۸ بعد' طبع بولاق ۱۲۸۴ھ)۔ ایک ضرب المثل ہے: مَا خَابَ مَنِ اسْتَخَارَ وَلَا نَدِمَ مَنِ اسْتَشَارَ (الطبرانی: معجم الصغیر' مطبوعہ دہلی' ص ۳۰۴ بعد)' یعنی جس نے استخارہ کیا وہ کبھی نادم نہیں ہوا اور جس نے مشورہ کیا وہ کبھی ناکام نہیں ہوا۔ چوتھی / دسویں صدی کی ابتدا میں ابو عبداللہ الزہری نے کتاب الاستشارۃ والاستخارۃ لکھی (النووی: تہذیب' ص ۷۴۴' س ۳).

جہاں تک روایت کا تعلق ہے استخارے کی رسمی شکل کی سب سے پہلی مثال الاغانی (۱۹: ۹۲' س ۳ بعد) میں ملے گی۔ شاعر العجاج: (دیوان' قصیدہ ۱۲' شعر ۸۳؛ اراجیز العرب' ص ۱۲۰) حجاج کی مدح میں کہتا ہے کہ "وہ خدا سے استخارہ کیے بغیر کوئی کام نہیں کرتا"۔ جب عبداللہ بن طاہر عراق کا عامل

مقرر ہوتا ہے تو اس کا باپ ناصحانہ انداز میں اسے بار بار تاکید کرتا ہے کہ حکومت کے ہر کام میں استخارہ کر لیا کرے (طیفور: کتاب بغداد، ص ۴۹، س ۷، ۵۲ س ۳)۔ اسی طرح مختلف کتابوں میں اس رسم کی متعدد مثالیں ملتی ہیں کہ مسلمان ہر اہم یا غیر اہم کام کا ارادہ کرنے، ایسے ہی نجی اور عام مہمات کو سر انجام دینے، نیز فاتحین کہیں حملہ کرنے سے پہلے استخارے کے ذریعے خدا کی منظوری حاصل کرنے کا اہتمام کیا کرتے تھے۔ اس میں شک نہیں بعض اوقات اس عادت کو ان کی طرف غلط طور پر منسوب کیا جاتا ہے۔ اس قسم کی مثالوں کی بھی کمی نہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ بعض مشکل فقہی مسائل کا فیصلہ کرنے کے لیے عقلی دلائل کی تائید استخارے کے ذریعے کی جاتی تھی (مثلاً النووی: تہذیب، طبع Wüstenfeld، ص ۲۳۷، س ۳ از تحت)۔ ایک قصے میں، جو در حقیقت تاریخ کے بالکل خلاف ہے، عمر ثانی بن عبدالعزیز کی بابت بیان کیا گیا ہے کہ انہوں نے اہرن بن اعین کی کتاب کی، جو ان کے کتب خانے میں تھی، اشاعت کی اجازت کتاب کو چالیس دن تک اپنے مصلے پر کھلا رکھنے اور استخارہ کرتے رہنے کے بعد دی (ابن ابی اصیبعہ، ۱: ۱۶۳ بعد)۔

**مآخذ**: (۱) بخاری، ابن ماجہ اور دیگر کتب حدیث؛ (۲) ابو جعفر القمی: من لا یحضرہ الفقیہ، نجف ۱۳۷۷ھ؛ (۳) الغزالی: احیاء العلوم (بولاق ۱۲۸۹ھ)، ۱: ۱۹۷؛ (۴) المرتضی: اتحاف، ۳: ۴۶۷ تا ۴۶۹؛ (۵) فقہ کی کتابوں میں متعلقہ ابواب؛ (۶) دیکھیے J A ۱۸۶۱ء، ۱: ۲۰۱، حاشیہ ۲ و ۱۸۶۲ء، ۱۱ ۴۴۷۔

○

**اِسْتِسْقَاء** : (پانی طلب کرنا)، امساک باران کی صورت میں بارش کی دعا، جس میں دو رکعت نماز باجماعت ادا کی جاتی ہے۔ صلوٰۃ استسقاء حدیث سے ثابت ہے۔ البخاری، ابواب الاستسقاء میں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے صلوٰۃ استسقاء ادا کی اور جیسا کہ ان ابواب میں مذکور ہے آپ نے لوگوں (ابواب ۳، ۱۱) حتیٰ کہ مشرکین کی درخواست (باب ۱۲) پر بھی بارش کے لیے دعا فرمائی؛ بلکہ قحط کے آثار کو دیکھتے ہوے خود بھی (باب ۲)۔ پھر یہ بھی ثابت ہے کہ آپ نے مختلف موقعوں پر طرح طرح سے یہ دعا کی ہے، مثلاً خطبۂ جمعہ میں (باب ۸)؛ یا بر سر منبر (باب ۷)؛ علیٰ ہذا آبادی سے باہر کھلے میدان میں (ابواب ۱۵ و ۱۶)، جہاں آپ قبلہ رو ہو کر اول تحویل ردا (چادر) کرتے، یعنی اپنی چادر کے دائیں کنارے کو بائیں اور بائیں کو دائیں سے بدل دیتے (ابواب ۱۷ و ۱۸)، پھر دو رکعت نماز ادا کرتے اور اس میں بلند آواز سے قراءت فرماتے (ابواب ۱۹ و ۱۷)۔ آپ نے دعاے استسقاء میں ہاتھ بھی اٹھائے ہیں (باب ۲۰)، بلکہ ایک روایت یہ ہے کہ آپ نے ہاتھ اٹھائے ہیں تو صرف اسی دعا میں (۲۱)۔

صلوۃ استسقاء کی مروجہ شکل یہ ہے کہ کسی امام کی اقتدا میں نماز کے بعد بارش کے لیے دعا کی جائے۔ احادیث میں دعاے استسقاء کے الفاظ بھی مذکور ہیں (دیکھیے البخاری، ابواب الاستسقاء، ۲۲ النسائی: سنن، کتاب الاستسقاء) جس میں صلوۃ استسقاء اور اس میں دعا کا تفصیلی بیان موجود ہے، ابن ماجہ (ابواب صلوۃ الاستسقاء اور دعا فی الاستسقاء، جس میں مذکور ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اس موقعے پر تواضع، انکسار اور خشوع و خضوع کے ساتھ ساتھ ٹھہر ٹھہر کر دو رکعتیں پڑھیں)، جیسے عید میں ایک روز آپ استسقاء کے لیے نکلے اور ہمارے ساتھ دو رکعتیں ادا کیں بغیر اذان اور بغیر اقامہ کے۔ پھر خطبہ دیا اور دعا کی، قبلہ رو ہو کر ہاتھ اٹھائے اور اپنی چادر کو دائیں سے بائیں اور بائیں سے دائیں بدل دیا۔

یہ خیال کہ صلوۃ الاستسقاء واجب ہے صحیح نہیں، البتہ سنت ضرور ہے۔ اسی طرح اس کی ادائیگی میں نہ صبح کی قید ہے، نہ کسی خاص لباس کی۔ ضرورت ہے تو صرف خضوع و خشوع اور اللہ تعالی کے حضور تضرّع کی، نہ دو خطبوں، نہ کسی روحانی یا جسمانی ریاضت، نہ کسی خاص گانے اور نغمے کی۔ اسلام میں یہود و نصاری اور مجوس کو بھی کسی کھلی جگہ میں نماز استسقاء پڑھنے کی اجازت ہے۔ اگر وہ ایسا کریں تو مضائقہ نہیں، لیکن نماز میں ناقوس بجانے یا کوئی اور خلاف شرع رسم ادا کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ چنانچہ ابن حزم کہتے ہیں نصاریٰ کو استسقاء کے لیے خروج میں کوئی ممانعت نہیں، مگر شرط یہ ہے کہ صرف

دعا کے لیے انہیں ناقوس نکالنے کی اجازت ہے، نہ کسی ایسی شے کی جو دین اسلام کے خلاف ہو۔

صلوۃ استسقاء کے بارے میں مذاہب اربعہ کے درمیان اختلافات کے لیے دیکھیے عبدالرحمن الجزیری: کتاب الفقہ علی مذاہب الاربعہ، جزو اول، قسم العبادات، ص ۱: ۳۵۸ تا ۳۶۲۔

مختصراً یہ کہ اسلام نے انسان کی اس جائز خواہش کو کہ رزق کی خاطر اللہ تعالیٰ کے حضور طلب باران کی دعا کرے ہر قسم کے کفر و شرک سے پاک رکھا ہے، خواہ دوسری قوموں یا ایام قدیمہ میں لوگوں کا اس بارے میں کچھ بھی عمل رہا ہو، مثلاً دیکھیے آ، ترکی، بذیل مادہ، جہاں دعا استسقاء سے متعلق بعض ایسی رسموں کا ذکر ہے، جو اناطولی کے عوام میں رائج رہی ہیں۔

**مآخذ :** (۱) کتب حدیث؛ (۲) النووی: المجموع؛ (۳) ابن حزم: المحلیٰ؛ (۴) الشوکانی: نیل الاوطار؛ (۵) آ، طبع لائڈن، بذیل مادہ؛ (۶) آ، ترکی، بذیل مادہ؛ (۷) ابن حجر: بلوغ المرام؛ (۸) عبدالرحمن الجزیری: کتاب الفقہ، مطبوعہ قاہرہ۔

○

**استِصحاب :** ایک فقہی اصطلاح، لغوی معنی باقی رکھنا، یعنی از روے استدلال یہ طے کرنا کہ کسی چیز کا وجود یا عدم وجود علیٰ حالہٖ قائم رہے تا آنکہ تبدیلیِ حالات سے اس میں تبدیلی پیدا نہ ہو جائے۔ یہ گویا وہ دلیل عقلی ہے جس کی بنا نص پر ہے نہ اجماع اور نہ قیاس پر۔ جیسا کہ الآمدی نے کہا ہے (الاحکام، ۴: ۱۶۱)۔ پھر استدلال کی دو قسمیں ہیں: ایک استدلال منطقی، جس کو مثلاً یوں بیان کیا جا سکتا ہے کہ بیع ایک معاملہ ہے اور ہر معاملے کا سب سے بڑا جز رضامندی ہے، جسے اگر تسلیم کر لیا جائے تو یہ ایک ایسا قول ہو گا جس کے ساتھ ایک دوسرا قول بھی تسلیم کرنا پڑے گا اور وہ یہ کہ بیع کا سب سے بڑا جز رضامندی ہے، کیونکہ یہ قول اول کا منطقی نتیجہ ہے جس پر از روے عقل کوئی اعتراض وارد نہیں ہوتا، لہٰذا اسے من و عن صحیح ماننا پڑے گا۔ اس کی دوسری قسم ہے استدلال عقلی، جسے اصطلاحاً استصحاب الحال کہا جاتا ہے اور جس کی تعریف یوں کی جاتی ہے کہ یہ وہ دلیل عقلی ہے کہ اگر کوئی اور دلیل (یعنی نص، اجماع یا قیاس) موجود نہیں ہے تو پھر اسی سے کام لیا جائے گا، مثلاً اس صورت میں جب کسی چیز کے وجود یا عدم وجود کو باقی رکھنا مقصود ہو (جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے) تا آنکہ حالات بدل جائیں۔ امام شافعیؒ کے متبعین میں سے اکثر، مثلاً المزنیؒ، الصیرفیؒ اور الغزالیؒ، ایسے ہی امام احمد ابن حنبلؒ اور ان کے اکثر پیرو اور اسی طرح شیعہ امامیہ خاص خاص صورتوں میں استصحاب کے قائل ہیں۔ البتہ احناف میں سے بعض کو اور متکلمین کی ایک جماعت کو اس سے انکار ہے۔

ابن قیم نے استصحاب کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے: اس سے مراد "جو ثابت ہے اس کا اثبات اور جس کی نفی ہو چکی ہے اس کی نفی کو قائم رکھنا ہے" اور اس کی تین قسمیں ہیں:

قسم اول (اِسْتِصْحَابُ الْبَرَاءَۃِ الْاَصْلِیَّۃِ) کا مطلب ہے براءۃ کو باقی رکھنا۔ مطلب یہ ہے کہ کسی شخص پر کوئی ذمہ داری اس وقت تک عائد نہیں ہوتی جب تک کوئی دلیل شرعی اسے اس کا ذمہ دار نہ ٹھہرائے، لہٰذا علماے اصول اور فقہ میں سے بعض، مثلاً حنفیہ کی رائے ہے کہ اندریں صورت استصحاب "دفع" (ذمہ داری دور کرنے) کے لیے ہے نہ کہ "ابقاء" (ذمہ داری باقی رکھنے) کے لیے۔

قسم ثانی (اِسْتِصْحَابُ الْوَصْفِ الْمُثْبِتِ الشَّرْعِیِّ حَتّٰی یُثْبِتُ خِلَافُہٗ) سے مطلوب ہے کسی ایسی کیفیت کو جو شرعاً ثابت ہے قائم اور برقرار رکھنا تاوقتیکہ اس میں تبدیلی ثابت نہ ہو جائے۔ یوں ماضی کا حکم حال میں باقی رکھا جاتا ہے، جسے المحمصانی نے استصحاب الماضی بالحال، سے تعبیر کیا ہے۔ بقول ابن قیم الجوزیہؒ (دیکھیے اعلام الموقعین) یہ استصحاب ایک حجت ہے جب تک اس کی نفی کسی دوسری حجت سے نہ ہو جائے، مثلاً نکاح کے معاملے میں، کہ جب تک اس کی نفی نہ ہو جائے وہ باقی رہے گا۔

قسم ثالث (اِسْتِصْحَابُ حُکْمِ الْاِجْمَاعِ فِیْ مَحَلِّ النِّزَاعِ) کے بارے میں علماے اصول کی دو رائیں ہیں: بعض کے نزدیک حکم اجماع حجت ہے، مثلاً المزنیؒ، الصیرفیؒ، ابن شاقلاؒ اور ابو عبداللہ الرازیؒ وغیرہ کے نزدیک حجت ہے۔ بعض مثلاً ابوحامدؒ، ابو الطیب اور قاضی ابو یعلیٰؒ وغیرہم اسے حجت تسلیم

نہیں کرتے، لیکن اس اختلاف میں دیکھنے کی بات صرف یہ ہے کہ جس اجماع کے بارے میں نزاع ہے اس کی صورت کیا تھی۔ گویا اس میں فیصلہ کن امر خود اس اجماع کی نوعیت ہے کہ اسے حجت سمجھا جائے یا نہیں۔

رہا اِسْتِصْحَابُ الْعُمُوْمِ اِلٰی اَنْ یَّرِدَ تَخْصِیْصٌ اور اِسْتِصْحَابُ النَّصِّ اِلٰی اَنْ یَّرِدَ النَّسْخُ (الخضری، دیکھیے اوپر؛ المحمصانی، ص ۱۴۴)۔ شق اول سے مراد یہ ہے کہ اگر کوئی وجہ تخصیص موجود نہیں تو حکم عام کی عمومیت برقرار رہے گی۔ بالفاظ دیگر عام نص کا حکم عام ہی ہوگا، تاوقتیکہ کوئی دوسری نص بعض افراد کی تخصیص نہ کر دے، لہٰذا یہ جائز نہ ہوگا کہ ایک ایسے حکم میں جو عام ہے بلاوجہ کوئی استثنا کر دیا جائے۔

شق ثانی کا مطلب یہ ہے کہ جو بھی نص ہے اس کا حکم علی حالہٖ باقی رکھا جائے تاوقتیکہ کوئی دوسری نص اسے منسوخ نہ کر دے۔

اِسْتِصْحَابُ الْمَقْلُوْب یا اِسْتِصْحَابُ الْحَالِ فِی الْمَاضِیْ سے (جو المحمصانی کے نزدیک استصحاب کی پانچویں قسم ہے) مراد یہ ہے کسی ایسی چیز کے وجود یا عدم وجود کو جو زمانۂ حال میں ثابت ہے زمانۂ ماضی میں بھی ثابت ٹھہرایا جائے، مثلاً ہمارے سامنے ایک مروّج الوقت دستوری ضابطہ ہے اور سوال یہ کہ آیا یہ ضابطہ حضور رسالتماب صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے زمانے میں بھی مروّج تھا تو اس کا جواب اثبات میں ہوگا، تاوقتیکہ ہمیں اس کے خلاف کوئی دلیل نہ مل جائے، لیکن بقول المحمصانی اس قسم کے استصحاب کو دلیل ترجیحی ٹھہرانا غلط ہوگا۔

یہاں ضمناً اک ایک اور سوال پیدا ہوتا ہے، وہ یہ کہ شریعت اسلامی کیا سابقہ شرائع کی ناسخ ہے؟ علمائے اسلام، مثلاً الآمدی وغیرہ نے اس مسئلے پر طویل بحث کی ہے (الاحکام، ۴: ۱۸۷)۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ سوائے ان احکام کے جن کو شریعت اسلام نے برقرار رکھا باقی سب احکام منسوخ تصور ہوں گے۔ علمائے اصول کا یہی قول ہے۔

سطور بالا سے بخوبی واضح ہو جاتا ہے کہ استصحاب الحال سے فقہا کی مراد کیا ہے: مختصراً یہ کہ جو امر جس حالت میں ہے ور از روے شرع بھی اس کے لیے ایک خاص حکم ہے، اسے علی حالہٖ باقی رکھا جائے گا، جب تک یہ ثابت نہ ہو جائے کہ اس حالت میں تغیر واقع ہو گیا ہے۔ ایسے ہی جس امر کے حکم کی نہ نفی ثابت ہے، نہ بقا تو استصحاب الحال کا تقاضا ہے کہ اسے برقرار رکھا جائے، کیونکہ اس دوسری حالت کے باعث اس کا وجود قائم رکھنا فرض ہو جاتا ہے، جب تک اس میں تبدیلی کی کوئی دلیل نہ ملے اور اگر ایسی دلیل مل جائے تو حکم بھی بدل جائے گا، جیسے مثلاً مفقود الخبر (لاپتہ) کا معاملہ ہے کہ ہمیں نہیں معلوم وہ زندہ ہے یا مردہ، لہٰذا اسے زندہ ہی ماننا فرض ٹھہرتا ہے جب تک اس کی موت پر کوئی دلیل قائم نہ ہو جائے، لہٰذا استصحاب الحال میں کوشش یہ ہوتی ہے کہ حکم اور حال میں ربط قائم رکھا جائے، یہ بھی ایک طریقہ ہے حجت اور برہان کے ذریعے احکام کو قائم کرنے کا، اگرچہ چند شرائط کے ساتھ مشروط ہے، جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے۔ البتہ یہ ماننا پڑے گا کہ اس کی اساس "ظن" پر ہے، ان معنوں میں جب ظن کا تقاضا ابقاے حکم ہو، جیسا کہ الآمدی نے کہا ہے: جس کا وجود اور عدم کسی حالت میں بھی متحقق نہ ہو سکے تو از روے ظن اس کو باقی رکھنا لازم آتا ہے اور ظن شریعت میں حجت معتبر ہے (الآمدی: الاحکام، ۴: ۱۷۲)۔

**مآخذ**: (۱) الآمدی: الاحکام فی اصول الاحکام، قاہرہ ۱۳۳۲ھ/ ۱۹۱۴ء؛ (۲) الغزالی: المستصفی، قاہرہ ۱۳۲۲ھ؛ (۳) ابو زہرہ: ابن تیمیہ، طبع اول، دار الفکر العربی؛ (۴) ابن القیم الجوزیہ: اعلام الموقعین، ادارۃ الطباعۃ المنیریہ؛ (۵) الخضری: اصول الفقہ، بار سوم، قاہرہ ۱۳۵۸ھ/ ۱۹۳۸ء؛ (۶) المحمصانی: فلسفۂ شریعت اسلام، مجلس ترقی ادب، لاہور؛ (۷) السیوطی: الاشباہ و النظائر، قاہرہ ۱۹۳۶ء؛ (۸) ابن النجیم: الاشباہ و النظائر، قاہرہ ۱۳۲۲ھ؛ (۹) الکاظمی: عناوین الاصول، بغداد ۱۳۴۳ھ۔

○

**اِسْتِصْلاح** : رکّ بہ اِستحسان و اِستصحاب۔

○

**اسحٰق** (علیہ السلام): حضرت ابراہیم علیہ السلام کے صاحبزادے۔ وہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے عمر میں ۱۳ یا

۱۴ برس چھوٹے تھے، جن کی پیدائش کی بشارت انہیں اور ان کی بیوی سارہؑ کو پیرانہ سالی میں ملی۔ معلوم ہوتا ہے ان کی ولادت جرون (الخلیل) میں ہوئی، جہاں مصر سے واپسی پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اقامت اختیار کرلی تھی. (ابن خلدون، ۱: ۵۲)۔ اسحٰق کا عبرانی تلفظ یصحق ہے اور یصحق کا عربی مترادف یضحک ہے اور یہ ان کی والدہ ماجدہ کا رکھا ہوا نام ہے، اس بنا پر کہ حضرت سارہ نے کہا تھا "اللہ نے مجھے ہنسایا اور سب سننے والے میرے ساتھ ہنسیں گے" (تکوین، ۲۱: ۷)۔ قرآن مجید میں ہے وَامْرَاَتُهٗ قَآئِمَةٌ فَضَحِكَتْ (۱۱ [ھود] ۷۱)، یعنی جب حضرت ابراہیمؑ کو حضرت اسحٰقؑ کے پیدا ہونے کی بشارت دی گئی تو حضرت سارہ جو پاس ہی کھڑی تھیں، خوشی سے ہنسنے لگیں ۔ اہل فرنگ کے یہاں اسحٰقؑ کو اگرچہ ایساک (Isaac) کہا جاتا ہے، لیکن مستشرقین کا یہ خیال، کہ توراۃ میں بھی حضرت اسحٰقؑ کا یہی نام مذکور ہے، صحیح نہیں۔ رہیں ان کی پیدائش کے بارے میں اسرائیلی اور اسلامی روایات کہ وہ عیدالفصح کے روز پیدا ہوے یا عاشورے کی رات کو (جیسا کہ الثعلبی، ص ۶۰، اور الکسائی، ص ۱۰۰، نے لکھا ہے) تو ان کا تاریخ سے کوئی ثبوت نہیں ملتا، البتہ تکوین باب ۴۵ میں اتنا مذکور ہے کہ حضرت اسحٰق علیہ السلام کی ولادت سے ایک سال پہلے حضرت سارہؑ سے ان کی ولادت کا وعدہ کیا گیا تھا۔ اسرائیلی روایات میں ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام بھوکوں اور ناداروں کو اپنے ساتھ کھانا کھلائے بغیر کھانا نہیں کھاتے تھے۔ ایک مرتبہ پندرہ دن تک کوئی مہمان نہ آیا تاآنکہ تین اجنبی اشخاص وارد ہوے ۔حضرت ابراہیم علیہ السلام ان کے لیے ایک بھنا ہوا بچھڑا لے آئے۔ جس پر انہوں نے کہا کہ ہم قیمت ادا کیے بغیر کوئی چیز نہیں کھائیں گے جو یہ ہے کہ شروع میں اللہ کی نعمت کا شکر ادا کرو، آخر میں اس کی حمد کرو اور پھر انہیں ایک بیٹے کی بشارت دی۔ قرآن مجید میں بھی یہ واقعہ منقول ہے، مگر قدرے مختلف انداز میں----مذکور ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پاس کچھ لوگ (اجنبی) مہمان آئے تو وہ ان کے لیے ایک بھنا ہو بچھڑا لے آئے اور انہیں کھانے کی دعوت دی، مگر انہوں نے ہاتھ روک لیا، جس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام کچھ ڈر سے گئے۔ انہوں نے کہا "ڈرو نہیں، ہمیں لوط (علیہ السلام) کی بستی کی طرف بھیجا گیا ہے" (۱۱ (ھود): ۶۹) اور اس کے بعد انہوں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ایک بیٹے کی بشارت دی، یعنی حضرت اسحٰقؑ کی پیدائش کی، جن کا نام بھی سورہ ھود کی آیات میں صاف صاف مذکور ہے، لہٰذا اگر اسرائیلی روایات سے قطع نظر کرلیں تو حضرت اسحٰق علیہ السلام کی ولادت کے بارے میں قرآن مجید ہی کا بیان از روے تاریخ صحیح ہے۔ پھر جب مستشرقین نے مدراش کی بعض عبارتوں کے حوالے سے یہ ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی ہے کہ ذبیح اللہ حضرت اسماعیلؑ نہیں، حضرت اسحٰق علیہ السلام تھے، تو وہ درست نہیں، کیونکہ اس خیال کی توریت اور قرآن مجید سے تردید ہو جاتی ہے۔ (ذبیح اللہ کی بحث کے لیے رک بہ اسماعیل علیہ السلام)۔

حضرت اسحٰقؑ کے حالات زندگی بہت کم معلوم ہیں۔ اسرائیلی روایات میں بھی زیادہ تر واقعۂ ذبح کا ذکر آیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ چالیس برس کی عمر میں ان کی شادی رفقا (ربقہ Rebecca) سے ہوئی (الیعقوبی: تاریخ، ۱: ۲۸) مگر دیر تک اولاد نہیں ہوئی۔ آخر بیس برس کے بعد دو بیٹے، عیصو (یا عیص) اور یعقوب، پیدا ہوے (حوالہ مذکور، ص ۲۹ اور ابن خلدون، ۱: ۵۸)، دونوں توأم تھے۔ کہا جاتا ہے اول عیصو کی ولادت ہوئی پھر حضرت یعقوبؑ کی۔ روایات میں ہے کہ دونوں میں عمر بھر چشمک رہی۔ والد حضرت یعقوب کی طرف مائل تھے اور والدہ عیصو (یا عیص) کی طرف، لیکن ہمیں ان باتوں کو زیادہ اہمیت نہیں دینا چاہیے۔

وائرۃ المعارف یہود میں ہے۔ کہ جب اس مقام میں جہاں حضرت اسحاقؑ کی سکونت تھی قحط پڑا، تو حضرت اسحاق علیہ السلام نے اللہ تعالی کے حکم پر مصر جانے کی بجائے وہیں قیام پذیر ہو کر کھیتی باڑی سے روزی کمانے کا فیصلہ کر لیا۔ جلد ہی اللہ تعالی نے انہیں اتنی برکت اور وسعت دی کہ مقامی لوگ ان سے حسد کرنے لگے۔ حضرت اسحٰقؑ نے یہیں ایک خدا کا گھر (بیت ایل) تعمیر کیا اور اتنا اثر و رسوخ حاصل کرلیا کہ فلسطینی حکمران ان سے اتحاد کا خواستگار ہوا۔ بڑھاپے میں حضرت اسحٰق علیہ السلام کی بینائی زائل ہوگئی تھی۔ ان کا انتقال جرون

(الخلیل) میں ہوا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت سارہؓ کے پہلو میں دفن ہوئے۔

**ماخذ :** (۱) الزمخشری، ۱: ۲۳۴؛ (۲) البیضاوی: انوار التنزیل، ۱: ۳۴۳؛ (۳) الثعلبی: قصص الانبیاء، قاہرہ ۱۳۱۳ھ ص ۴۸ تا ۶۰؛ (۴) الکسائی: قصص الانبیاء، ص ۱۳۶ تا ۱۴۰؛ (۵) الطبری، طبع لائیڈن ۱: ۲۷۲ تا ۳۰۳؛ (۶) ابن الاثیر: ۱: ۸۷ تا ۸۹؛ (۷) الیعقوبی: تاریخ، جلد اول، بیروت، ۱۳۷۰ھ؛ (۸) ابن خلدون: تاریخ، جلد اول، مصر ۱۹۳۰ء۔

○

**اسراء :** (ع)، لفظی معنی رات کو چلنا یا سفر کرنا، چونکہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ آلہ وسلم کا یہ حیرت انگیز معجزانہ سفر بھی رات کے وقت پیش آیا تھا، اسی لیے اس کو اسراء کہتے ہیں۔ پھر چونکہ اس سفر مبارک میں آپ کو ملکوت السمٰوات کی سیر بھی کروائی گئی تھی، اسی لیے اسے معراج بھی کہا جاتا ہے۔

اسراء و معراج کی تاریخ میں "علمائے سیرت" کے مابین قدرے اختلاف پایا جاتا ہے، لیکن جمہور علما کے نزدیک یہ دونوں واقعات ایک ہی شب میں پیش آئے اور وہ شب ۲۷ رجب ۱۰ نبوی کی تھی (دیکھیے الزرقانی: شرح المواہب، ۱: ۲۵۵)۔

بعض عقل پرست فرقوں نے واقعہ اسراء و معراج کو محض ایک روحانی واقعہ قرار دیا ہے اور اسے خواب یا کشف کے ساتھ مشابہت دی ہے، لیکن صحابہ کرامؓ اور جمہور امت کا قطعی مسلک یہ ہے کہ یہ واقعی حالت بیداری میں جسم و روح دونوں کے ساتھ پیش آیا، چنانچہ قرآن و سنت سے بھی یہی موقف ثابت ہوتا ہے۔ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ میں عبد کا لفظ جسم اور روح دونوں کا متقاضی ہے۔

یوں تو اسراء و معراج کو ایک ہی واقعہ بیان کیا جاتا ہے، تاہم یہ واقعہ حسب ذیل متعدد چھوٹے چھوٹے واقعات پر مشتمل ہے: (۱) بلاوا: روایات کے مطابق حضرت جبرئیلؑ اس سفر مبارک کا بلاوا لے کر تشریف لائے، اس وقت آپؐ مسجد حرام کے اندر حطیم میں آرام فرما رہے تھے؛ (۲) شق صدر: البخاری کے مطابق "اسراء" کے لیے روانگی سے قبل آپؐ کا شق صدر کیا گیا اور یوں آپؐ کے سینۂ مبارک کو آب زمزم سے دھو کر اس میں ایمان و حکمت بھرنے کے بعد برابر کر دیا گیا، تاکہ آپؐ ان دیکھی دنیا کے مناظر کے متحمل ہو سکیں؛ (۳) براق کا سفر: روایات کے مطابق مسجد حرام سے لے کر مسجد اقصیٰ (القدس) تک کے سفر کے لیے آپ کے سامنے ایک سواری کا جانور پیش کیا گیا، جسے "براق" کہا جاتا ہے۔ محققین کے مطابق براق کا لفظ برق (بجلی) سے ماخوذ ہے، گویا وہ جانور برق رفتار تھا اور تا حد نظر اس کا ایک قدم ہوتا تھا؛ (۴) دو پیالوں کا پیش کیا جانا: البخاری کی روایت کے مطابق جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بیت المقدس (ایلیاء) میں پہنچے، تو حضرت جبرئیلؑ نے آپؐ کو دو پیالے پیش کیے، ان میں سے ایک میں دودھ اور دوسرے میں شراب تھی۔ آپؐ نے دودھ کو پسند فرمایا جس پر حضرت جبرئیلؑ نے ملت اسلامیہ کے صراط مستقیم پر گامزن رہنے کی بشارت سنائی؛ (۵) امامت انبیاؑ: صحیح روایات کے مطابق جب آپؐ بیت المقدس میں پہنچے تو وہاں تمام انبیا علیہم السلام کی ارواح حاضر تھیں، اور آپؐ کی تشریف آوری کی منتظر تھیں۔ آپؐ پہنچے، تو حضرت جبرئیلؑ نے آپ کو امامت کے لیے آگے کر دیا، جس پر آپؐ نے جملہ انبیائے کرامؑ کو دو رکعت نماز پڑھائی۔ بعض سیرت نگاروں کے مطابق بنی اسرائیل کے اس قبلے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بلایا جانا اور انبیاؑ کو نماز پڑھانا اس بات کی علامت تھا کہ اب بنی اسرائیل اور بنی اسماعیل کے دونوں سلسلوں کی زمام امامت ایک کر دی گئی ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دونوں سلسلوں کے مشترکہ وارث و امین ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ذو قبلتین ہونا بھی اسی مفہوم کی غمازی کرتا ہے؛ (۶) آسمانوں کی سیر: یہاں سے آپؐ کا آسمانی سفر شروع ہوا، جسے اصطلاح شریعت میں "معراج" کہا جاتا ہے۔ روایات کے مطابق جب آپ پہلے آسمان پر پہنچے تو سوال و جواب کے بعد دروازہ کھولا گیا۔ اس آسمان پر آپ کی ملاقات حضرت آدمؑ سے ہوئی، جنہوں نے آپ کو مرحبا کہا۔ اسی طرح مختلف آسمانوں پر حضرت ادریسؑ، حضرت صالحؑ، حضرت عیسیٰؑ، حضرت موسیٰؑ اور حضرت ابراہیم علیہم السلام نے آپ کا استقبال کیا اور آپؐ کو مرحبا کہا؛ (۷) ملاقات: آسمانوں کو عبور کر گئے پھر آپ حظیرۃ القدس میں پہنچے، جہاں روایات کے

مطابق حضرت جبرئیل علیہ السلام بھی آپ کے ہمراہ نہ جا سکے' یہاں آپ کو قلم گھسنے کی آواز سنائی دیتی تھی اور پھر عبد و معبود اور حامد و محمود کے مابین ملاقات ہوئی' جس کے معانی کو ایسے الفاظ بیان کرنے سے قاصر ہیں' اسی ملاقات میں اللہ تعالیٰ نے امت محمدیہ پر پہلے پچاس نمازیں فرض فرمائیں اور پھر تخفیف کرکے پانچ فرمادیں' تاہم یہ اعلان فرمادیا کہ جو کوئی پانچ نمازیں ادا کرے گا' اسے ثواب پچاس نمازوں جتنا ملے گا۔ سورۃ البقرہ کی آخری دو آیات بطور تحفہ عنایت کی گئیں ۔ جن میں تکلیف مالا یطاق اٹھانے کا حکم مذکور ہے؛ (۸) رویت باری تعالیٰ: یہاں علمائے سیرت کے مابین اس بارے میں بھی اختلاف رائے پایا جاتا ہے کہ آیا اس سفر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ کا دیدار ہوا تھا یا نہیں؟ ایک گروہ' جن کی قیادت ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کرتی ہیں ' اس نظریئے کا پرزور رد کرتا ہے اور قرآن مجید کی آیت :لَاتُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَيُدْرِكُ الْاَبْصَارَ' (۶ [الانعام]: ۱۰۳)' نگاہیں اس کا ادراک نہیں کر سکتیں اور وہ نگاہوں کا ادراک کر سکتا ہے' سے ہے۔ تاہم دوسرا گروہ' جس میں بعض صحابہ کرامؓ ' تابعینؒ اور نامور علما شامل ہیں' رویت باری تعالیٰ کا حامی ہے' ان کا کہنا یہ ہے کہ مذکورہ آیت مبارکہ اس دنیا کے متعلق ہے' جبکہ یہ واقعہ ملاء اعلیٰ کا ہے اور جو خدا اپنے پیغمبرؐ کو عرف و عادت کے برعکس ساتوں آسمانوں سے اوپر بلا سکتا ہے وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو وہاں اپنا دیدار کرانے پر بھی قادر ہے۔ ان کا استدلال سورۃ النجم کی بعض آیات سے ہے؛ (۹) جنت دوزخ کا مشاہدہ: روایات کے مطابق اسی سفر معراج میں آپ کو جنت اور دوزخ کا مشاہدہ بھی کرایا گیا' جس کے بعض احوال کی آپ نے امت کو آکر خبر دی؛ (۱۰) واپسی اور قریش مکہ کا انکار: پھر جب آپؐ واپس تشریف لائے اور آپؐ نے صبح اٹھ کر لوگوں کو اس محیرالعقول واقعے کی خبر دی تو مسلمانوں کے ایمان و یقین میں اور اضافہ ہو گیا البتہ معاندین اسلام قریش مکہ نے اس کی پر زور مخالفت کی۔ انہوں نے جب آپؐ کا یہ دعویٰ سنا کہ آپؐ بیت المقدس تشریف لے گئے تھے تو انہوں نے جمع ہو کر پوچھا کہ بیت المقدس کی عمارت کس قسم کی ہے؟ وغیرہ۔ آپؐ فرماتے ہیں' کہ میرے ذہن میں عمارت کی پوری تفصیل موجود نہ تھی' تاہم جیسے ہی میں نے نگاہ اٹھائی' تو اللہ تعالیٰ نے بیت المقدس کو میری آنکھوں کے سامنے کر دیا۔ یوں میں قریش مکہ کے ہر سوال کا تسلی بخش جواب دیتا رہا' مگر قریش مکہ بدستور انکار پر مصر رہے۔ بعض روایات میں ہے کہ آپؐ نے قریش مکہ کو یہ بھی بتایا کہ تمہارا فلاں قافلہ مجھے فلاں مقام میں ملا تھا' چنانچہ اہل قافلہ جب واپس آئے' تو انہوں نے آپؐ کی خبر کی تصدیق کی۔

واقعۂ معراج انسانی شرف و کمال کی معراج ہے۔ اسی سفر میں اللہ تعالیٰ نے اہل اسلام کو بنی اسرائیل کے احکام عشرہ کی جگہ احکام دوازدہ عنایت فرمائے' جس کی تفصیل سورہ بنی اسرائیل میں مذکور ہے۔ نیز مسلمانوں کو کامیاب ہجرت کی خوشخبری اور کفار و مشرکین کو ناکامی و نامرادی کی خبر سنائی۔

**مآخذ :** (۱) کتب تفسیر' بذیل سورہ ۱۷[ الاسراء] و سورہ ۵۳' [النجم]و سورہ ۸۱ [ التکویر]' خصوصاً ابن جریرالطبری' کشاف' روح المعانی' بحر محیط اور تفسیر کبیر؛ (۲) البخاری: کتاب الصلوۃ ' باب ۱' کتاب الحج' باب ۷۶' کتاب المناقب' باب ۴۲ وغیرہ۔

○

**اسرائیلؑ :** یہودیوں کے جد اعلیٰ حضرت یعقوبؑ کا نام' جو قرآن کریم میں صرف ایک جگہ آیا ہے' اگرچہ یہودیوں کے لیے اسرائیل کا نام بار بار آتا ہے' یعنی ۳ [آل عمران] : ۹۳ میں' جہاں ارشاد ہوا ہے ہر قسم کا کھانا بنی اسرائیل کے لیے حلال تھا' سوا ان چیزوں کے جنہیں اسرائیل نے توراۃ نازل ہونے سے پہلے اپنے اوپر حرام کر رکھا تھا۔

اس کے سوا قرآن مجید میں اسرائیلؑ کی بابت جو کچھ کہا گیا ہے وہ یعقوبؑ کے نام سے ہے' چنانچہ جس آیت میں حضرت سارہؑ کو اولاد کی خوشخبری دی گئی اس میں کہا گیا فَبَشَّرْنٰهَا بِاِسْحٰقَ وَ مِنْ وَّرَآءِ اِسْحٰقَ يَعْقُوْبَ(۱۱ [ھود]: ۷۱)۔ ہم نے اسے اسحٰقؑ کی بشارت دی اور اسحٰق کے بعد (ان کی اولاد سے) یعقوب کی۔

قرآن مجید میں حضرت یعقوبؑ کی بابت یہ بھی کہا گیا ہے کہ انہوں نے بستر مرگ پر اپنے بیٹوں کو دین ابراہیمی پر قائم

رہنے کی وصیت کی (۲ [البقرہ]: ۱۲۶ بعد)' نیز یہ کہ اکثر پیغمبروں کی طرح ان پر بھی وحی نازل ہوئی (۲ [البقرہ]: ۱۳۰ وغیرہ).

اسلامی روایات میں سیرت یعقوب کے وہ سب بڑے بڑے واقعات موجود ہیں جو تورات میں بیان کیے ہیں اور ان کے علاوہ چند ایسے واقعات بھی جو تورات میں نہیں ہیں.

**مآخذ :** (۱) جن آیات قرآنی کا اوپر حوالہ دیا جا چکا ہے ان کی تفسیر؛ نیز دیکھیے: (۲) الطبری' تاریخ' ۱: ۳۵۳ بعد؛ (۳) الیعقوبی (طبع Houtsma)' ۱: ۲۶ بعد؛ (۴) الثعلبی: قصص الانبیاء (قاہرہ ۱۲۹۰ھ)' ص ۸۸ بعد.

○

**اسرافیلؑ :** ایک رئیس فرشتے کا نام ہے. جس کی اصل غالبًا عبرانی سیرافیم ہے' جیسا کہ اس کی دیگر شکلوں سرافیل اور سرافین (تاج العروس' ۷: ۳۷۵) سے ظاہر ہوتا ہے. روایات کی رو سے حضرت اسرافیلؑ کو اللہ تعالٰی نے قیامت کے دن صور پھونکنے کی ذمہ داری سونپ رکھی ہے' جو اللہ تعالٰی کے حکم و اشارے کے منتظر ہیں. مجموعی طور پر' ان کا شمار ان چار بڑے فرشتوں میں ہوتا ہے' جو تمام فرشتوں کے سردار سمجھے جاتے ہیں (نیز دیکھیے A.J. Wensinck: معجم المفہرس لالفاظ الحدیث النبوی' بذیل مادہ).

کہتے ہیں کہ ارض ظلمات میں پہنچنے سے پہلے ذوالقرنین کی اسرافیلؑ سے ملاقات ہوئی. وہ وہاں ایک پہاڑی پر کھڑے تھے اور صور منہ میں تھا' گویا بجا رہے ہیں اور آنکھوں سے آنسو جاری تھے.

**مآخذ :** (۱) الکسائی: عجائب الملکوت' مخطوطہ لائڈن' شمارہ Warner ۵۳۸' ورق ۴ بعد؛ (۲) الطبری: تاریخ' ۱: ۱۲۴۸ بعد' ۱۲۵۵؛ (۳) الغزالی: الدرۃ الفاخرہ' ص ۴۲.

○

**الاسکندر :** اسکندر اعظم' فاتح عالم' قدیم تر عرب مؤرخین کے بیانات کے مطابق اس کے باپ کا نام فلپ تھا جسے بگڑی ہوئی شکل میں اکثر فیلقوس' فیلقیس لکھا جاتا ہے. اس کی والدہ کا نام اولمپاس اور بعض مؤرخین نے دادا کا نام آمنتاس دیا ہے. قدیم ترین مؤرخین کے ہاں یہ بیان بھی ملتا ہے کہ وہ داراب ایرانی بادشاہ کا بیٹا تھا اور اس طرح آخری ایرانی بادشاہ دارا کا علاتی بھائی تھا. داراب نے فیلقوس پر فتح پائی' ہر سال کے لیے سونے کے انڈوں کی ایک معین تعداد بطور خراج مقرر ہوئی. داراب نے فیلقوس کی بیٹی سے شادی کر لی' مگر اس کی نفرت انگیز بدبو کی وجہ سے اسے طلاق دے دی. شہزادی کے ہاں بچہ پیدا ہوا جس کا نام الاسکندریس رکھا گیا. اس کی پرورش نانا کے دربار میں ہوئی. ارسطو اس کا اتالیق مقرر ہوا. فیلقوس کی وفات پر اسکندر اس کی جگہ تخت شاہی پر متمکن ہوا. دارا نے خراج کا مطالبہ کیا تو اسکندر نے کہلا بھیجا. وہ مرغی نہیں رہی جو سونے کے انڈے دیا کرتی تھی. چنانچہ ایک بڑی فوج اکٹھی کر کے وہ پہلے مصر گیا جہاں اس نے بہت سی عمارتوں کی بنیاد رکھیں. پھر وہ دارا کی طرف بڑھا اور دریاے فرات پر اسے شکست دی. راہ فرار اختیار کرنے پر دارا کو اس کے دو ساتھیوں نے قتل کر دیا. مرتے وقت اسکندر نے اس سے ملاقات کی. دیگر وصیتوں کی علاوہ دارا نے کہا کہ میری لڑکی رشنک سے شادی کر لینا. اس شادی سے اسکندر ایران کا جائز حکمران بن گیا. ہندوستان کا رخ کر کے اسکندر نے دارا کے حلیف راجا پورس کو شکست دی. اسکندر نے ہندوستان کے برہمنوں سے فلسفیانہ مسائل کی خاطر بڑی دلچسپی نہ لی. اس کے بعد اسکندر نے تمام دنیا کا فاتحانہ دورہ شروع کیا اور چین اور تبت بھی گیا. چھتیس سال کی عمر میں تیرہ یا چودہ سال حکومت کرنے کے بعد ایران واپس آکر اسکندر کی موت شہرزور یا بابل میں ہوئی. فلسفیوں نے اس کی لاش پر دنیا کی بے حقیقی کے متعلق باری باری تقریریں کیں.

مشہور اسکندر نے بارہ شہر آباد کیے. ہر ایک کا نام اسکندریہ تھا. وہ ایسا بطل شجاع تھا جو دنیا کی آخری حدود تک پہنچا. اسے حصول علم کا فتوحات کی نسبت زیادہ شوق تھا. ہر جگہ فلسفی اس کے ساتھ ہوتے تھے. بعض علما اسے قرآن کریم کا ذوالقرنین [رک بآں] کا مصداق قرار دیتے ہیں جس کا ذکر قرآن مجید کی سورۃ الکہف میں آیا ہے. قصۂ اسکندر کے ساتھ

بہت سے اور قصوں اور بعض قدیم مشرقی تصورات اور اساطیر کا ذکر بھی ملتا ہے۔

**مآخذ :** دیکھیے مقالہ الاسکندر، در آآ، بذیل مادہ۔

○

**اسلام :** مادہ س ل م (سلم سلما) سے، جو ظاہری و باطنی آلائشوں سے پاک و صاف ہونے، صلح و احسان، سلامتی، اطاعت و فرمانبرداری اور سپردگی کے معنوں میں مستعمل ہے، باب افعال کا مصدر ہے۔ اس پس منظر میں اسلام کے معنی عبادت، دین اور عقیدے کو اللہ کے لیے خالص کرنے اور اطاعت و فرمانبرداری کے ہے۔

قرآن مجید میں اس مادے کے متعدد مشتقات بکثرت استعمال ہوے ہیں ۔ ایک حدیث میں اسلام کے لغوی اور اصطلاحی معنی کو یوں مربوط کیا گیا ہے: مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمان محفوظ ہوں۔

اسلام کے شرعی و اصطلاحی معنی علماے لغت کے مطابق اسلام کے شرعی معنی لغوی ہی سے نکلے ہیں، یعنی اطاعت و تسلیم، اظہار شریعت اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سے تمسک ہے (لسان العرب)۔ امام فخرالدین رازیؒ نے اسلام کے چار معانی بیان کیے ہیں: اطاعت و فرمانبرداری میں داخل ہونا، (۲) دین اور عقیدے کا خالص کرنا، (۳) عرف شریعت کی رو سے ایمان کا دوسرا نام ہی اسلام ہے، (۴) فرمانبرداری و اطاعت۔

حدیث میں اسلام کے شرعی معنوی کی تفصیل حدیث جبریلؑ میں بیان کی گئی ہے، جس میں حضرت جبریلؑ کے سوال اسلام کیا ہے؟ کے جواب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام کی تشریح کرتے ہوے کلمۂ شہادت پڑھنے، نماز قائم کرنے اور زکوۃ ادا کرنے، رمضان المبارک کے روزے رکھنے اور استطاعت کی صورت میں حج بیت اللہ کرنے کو اسلام قرار دیا (البخاری، ۵۹: ۶، ۶۰: ۱ وغیرہ)۔ بعض دیگر روایات میں بھی انھی امور خمسہ جنھیں ارکان خمسہ اسلام کہا جاتا ہے، کو ہی اسلام سے تعبیر کیا گیا ہے۔

اسلام و ایمان: قرآن حکیم (۴۹ [الحجرات]: ۱۴) اور مذکورہ بالا حدیث جبریلؑ میں مذکور بعض اشارات سے یہ بحث بھی اٹھائی گئی ہے کہ آیا اسلام و ایمان ایک ہی حقیقت کے دو نام ہیں، یا ان میں فرق ہے۔ اس بارے میں گو بعض دوسرے اقوال بھی ملتے ہیں، مگر جمہور کا مسلک جو قرآن و حدیث کی نصوص پر مبنی ہے، یہ ہے کہ یہ دونوں الفاظ باہم مترادف ہیں اور یہ کہ دونوں ایک دوسرے کے بغیر نہیں پائے جا سکتے۔ ان میں جہاں فرق کیا گیا ہے (کہ اسلام کا مفہوم اعمال جوارح اور ایمان کا تصدیق قلب ہے)، وہاں یہ فرق محض حکمی ہے، کیونکہ حقیقتاً یہ نہیں ہو سکتا کہ کسی کو مسلم کہیں اور مومن نہ کہیں، یا بالعکس۔

شیعی مکتب فکر کے نزدیک ان میں عموم و خصوص کا فرق ہے، ان کے نزدیک اسلام تو اقرار توحید اور تصدیق رسالت کا نام ہے اور ایمان، جو اس سے بلندتر درجہ ہے، ہدایت اور اسلام کی صفت کے دل میں بیٹھ جانے اور اظہار عمل سے عبارت ہے، اسلام ایمان میں شامل ہے، مگر ایمان لازماً اسلام میں شامل نہیں۔

احادیث میں بعض مواقع پر خصائل اسلام کو بھی اسلام سے تعبیر کیا گیا ہے۔ مثلاً آپؐ نے کھانا کھانے اور باہم سلام کرنے کو اسلام قرار دیا۔ اس کے علاوہ اسلام ایک دین اور ایک جامع ترین کلمہ ہے۔ دین کے لغوی معنی تو انقیاد و اخلاص کے ہیں، مگر اصطلاحاً اس سے دین و شریعت مراد لیے جاتے ہیں، چنانچہ متعدد مقامات قرآنیہ میں اسلام کی جگہ دین کا کلمہ مستعمل ہوا ہے۔ بنابریں بقول امام ابو حنیفہؒ دین کا اطلاق ایمان، اسلام اور جملہ احکام شرعیہ پر ہوتا ہے۔ اس سے واضح ہوتا ہے کہ اسلام ایک مکمل دستور زندگی اور ضابطۂ حیات ہے، جس میں عملی زندگی کے جملہ پہلو، خواہ وہ انفرادی زندگی سے تعلق رکھتے ہوں، یا منزلی، اجتماعی، سیاسی، اقتصادی اور عسکری و عدالتی زندگی سے، سب اس کے دائرہ کار میں شامل ہیں۔

قرآن حکیم میں بعض سابقہ انبیا کی شریعتوں پر بھی اسلام کا اطلاق کیا گیا ہے، جس سے عقیدے اور عبادت کے اصول مراد ہوتے ہیں، جو جملہ شرائع میں شامل رہے ہیں، البتہ فروعات میں اختلاف اس کے منافی نہیں ہے۔

اسلامی عقائد و عبادات: اسلامی عقائد و عبادات سے ایک طرف تو تعلق باللہ کا رشتہ مستحکم ہوتا ہے اور دوسری طرف اس سے زندگی سے نباہ کرنے کی خاطر کردار و اخلاق کی تعمیر ہوتی ہے۔ یہی حسن کردار انفرادی و اجتماعی زندگیوں میں امن و سکون کا باعث بنتا ہے، اسلام کا نصب العین تزکیۂ نفس، تسکینِ قلب، عدل گستری اور اُخروی نجات ہے۔

اسلامی عقائد میں عقیدۂ توحید مرکزی حیثیت رکھتا ہے، ایک اللہ کے نظریئے سے زندگی میں سر بلندی اور بے خوفی پیدا ہوتی ہے اور مشرکہ عقائد کی تردید کا جذبہ بھی ابھرتا ہے۔ اس سے فرد کی داخلی اور اجتماعی زندگی میں نظم و ضبط اور انسانی اخوت کا تصور مستحکم ہوتا ہے۔ اسی سے اللہ تعالیٰ پر بندے کا اعتماد بڑھتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ تمام پیغمبروںؑ نے سب سے زیادہ اسی پر زور دیا۔ قرآن حکیم، بالخصوص مکی سورتوں کا یہی موضوع ہے۔

اللہ تعالیٰ کی جملہ صفات، جو اسمائے حسنٰی کے ذریعے بیان کی جاتی ہیں، ذہن انسانی کے لیے سکون اور رہنمائی کا باعث ہیں۔

رسالت کا عقیدہ بھی ایک مسلم کے لیے بنیادی اہمیت رکھتا ہے، اس کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی غیر مرئی ہستی سے انسان کا رشتہ مستحکم ہوتا ہے۔ اسلامی تعلیمات کے مطابق علم و معرفت کا صحیح ترین ذریعہ وحی الٰہی اور نبوت و رسالت ہے، انبیاے کرام سعادت دارین حاصل کرنے کے طریقوں کے علاوہ انسانوں کو نیک و بد کی پہچان سکھاتے ہیں اور مرنے کے بعد پیش آنے والے حالات و مسائل سے آگاہ کرتے ہیں، عقیدہ رسالت سے اللہ تعالیٰ کی ذات پر یقین پیدا ہوتا ہے۔

نبوت و رسالت کا بابرکت سلسلہ حضرت آدمؑ سے شروع ہو کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر منتہی ہوجاتا ہے، آپ قافلۂ رسالت کے آخری اور سب سے عظیم الشان شہسوار ہیں، آپؐ کے بعد قیامت تک کوئی نبی نہیں آئے گا۔ آپ کی شریعت آخری شریعت ہے اور آپ کا قانون آخری قانون ہے۔

انبیاءؑ کے ساتھ ملائکہ پر اعتقاد اور تقدیر خیر و شر کے ساتھ قیامت کا عقیدہ انسانی زندگی کے لیے ایک غایت متعین کرتا ہے، اور نیک اعمال کی ترغیب دیتا ہے۔

اسلام میں زندگی کا ایک بڑا مقصد آخرت کی کامیابی ہے۔ اسلام نے اُخروی زندگی کو بڑی اہمیت دی ہے۔ نیک لوگوں کے لیے جنّت اور بدکاروں کے لیے جہنّم کا عذاب ہے۔ اس تصور کے ساتھ گناہ اور استغفار کا نظریہ بھی اسلامی خصائص میں سے ہے، اسلام میں بتایا گیا ہے کہ گناہ گاروں کے لیے توبہ کا دروازہ ہر وقت کھلا رہتا ہے، بشرطیکہ صدق دل سے کی جائے۔

عبادات میں نماز کے ذریعے انفرادی تزکیۂ نفس کے علاوہ اجتماعی نظم و ضبط اور یک جہتی پیدا ہوتی ہے۔ زکوٰۃ دولت میں پاکیزگی پیدا کرتی ہے اور باہمی ہمدردی و تعاون کا ایک ذریعہ ہے، اسلامی عبادات کا مقصد تزکیہ، تطہیر اور محاسبۂ نفس ہے، جس سے انفرادی و اجتماعی زندگی میں تقویٰ (= جزئیات تک ان چیزوں سے بچنا جو خدا کو ناپسند ہیں)، طہارت اور توازنِ اعمال پیدا ہوتا ہے۔

مستشرقین کا یہ کہنا درست نہیں کہ اسلام ایک خوف کا مذہب ہے، کیونکہ اسلام میں خوف الٰہی کے ساتھ رحمت و محبت کا غلبہ بھی ملحوظ رکھا گیا ہے، چنانچہ قرآن حکیم میں بکثرت اللہ تعالیٰ کی صفت رحمت کا ذکر کیا گیا ہے، علاوہ ازیں اسماے حسنٰی مثلاً رحمٰن، رحیم اور ارحم الراحمین وغیرہ بھی اللہ تعالیٰ کی اپنے بندوں پر محبت و شفقت کو نمایاں کرتے ہیں۔

اسلامی اخلاق: اسلام میں دین چونکہ ایک کلی حقیقت ہے، اسی لیے آداب و اخلاق کی پاسداری بھی عبادت میں شامل ہے۔ اسلام میں یوں تو ہر اچھا عمل عبادت ہے، تاہم امور و افعال میں قانون کا جبر نہیں چلتا، بلکہ ان کا صدور برضا و رغبت ہوتا ہے۔ اگر قلب انسانی روحانی طور پر صحت مند ہے، تو اسے یہ افعال خوشگوار محسوس ہوں گے، ورنہ نہیں۔ اسی بنا پر متعدد احادیث میں "وجدان سلیم" کو نیکی اور برائی میں تفریق کا معیار قرار دیا گیا ہے۔ اس سے بجا طور پر یہ سمجھا جاسکتا ہے کہ اخلاق عادات کے ظاہری حسن کا نام نہیں، بلکہ یہ اندرونی پاکیزگی اور باطنی طہارت نفس سے عبارت ہے، جہاں سے اچھے اخلاق کا صدور طبیعت کی ایک عادت ثانیہ کے طور پر ہوتا ہے اور

دوسرے افراد بھی اس سے متاثر ہوتے ہیں اور اس طرح اچھے اخلاق سے معاشرے کی عمومی زندگی میں حسن و اعتدال پیدا ہوتا ہے' اسلامی نقطۂ نظر سے اخلاق کے مفہوم میں دین' طبیعت اور عادات تینوں شامل ہیں.

اسلامی اخلاق کے بنیادی مآخذ دو ہی ہیں: (۱) قرآن مجید' جہاں بندۂ مومن کے اوصاف میں "اخلاق حسنہ" کو بھی شامل کیا گیا ہے' ایک مقام پر "عباد الرحمان" (بندگان خدا) کے اوصاف کا ذکر ہے؛ (۲) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اسوہ حسنہ: قرآن مجید میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے جو الفاظ و کلمات استعمال کیے گئے ہیں' ان سے درحقیقت اخلاق نبوی کی طرف توجہ دلائی گئی ہے اور آپ کی ذات طیبہ کو اخلاق حسنہ کا ایک مثالی نمونہ بتایا گیا ہے۔ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اخلاق حسنہ کی تعلیم پر خاص زور دیا ہے۔ ایک موقع پر آپ' اپنی بعثت کا مقصد حسن اخلاق کو کمال تک پہنچانا بیان فرماتے ہیں۔ آپ' کے نزدیک بہترین انسان وہ ہے' جس کے اخلاق اچھے ہوں۔ ایک مقام پر اچھے اخلاق کی تکمیل کو ایمان کا معیار قرار دیا گیا ہے' جبکہ ایک اور ارشاد میں آپ' نے اچھے اخلاق کو نماز اور روزے کا درجہ دیا ہے۔

قرآن و حدیث میں بعض اہم اخلاقی خصائل پر زور دیا گیا ہے ان میں بالخصوص صفت عدل کو خاص اہمیت دی گئی ہے' جس کا مفہوم توازن' مساوات' ظلم سے اجتناب اور ہر کسی کو اس کا حق دینا ہے۔ توازن کی یہ صفت کردار میں بھی حسن اور عظمت پیدا کرتی ہے۔

مصائب اور ناموافق حالات میں صبر اور خوشی و خوشحالی میں اللہ تعالیٰ کے انعامات کا شکر ادا کرنا اعلیٰ اخلاق کا حصہ ہے' اس کے علاوہ ایثار' رحم دلی' ہمدردی' صلہ رحمی' وقار نفس اور احترام آدمیت وغیرہ بھی اسلامی اخلاق کے نمایاں اصول ہیں' اسلام میں ایفائے عہد کو دینی فرائض میں شامل کیا گیا ہے' کیوں کہ اسی پر تمام معاشرے کی ساکھ اور معاملات انسانی کی کامل تنظیم موقوف ہے۔

ان اخلاقی صفات کی اساس پر مسلمانوں میں علم اخلاق کی بنیاد پڑی' جس میں رفتہ رفتہ دوسرے عناصر بھی شامل ہوتے گئے۔ خلاصہ یہ کہ اسلام کا تصور اخلاق اصلا روحانی اور دینی ہے' مگر اس کا دائرہ عملی اور عمرانی بھی ہے۔ ان اخلاقی اصولوں کی پاسداری سے ایک طرف معاشرتی زندگی میں نکھار پیدا ہوتا ہے تو دوسری جانب اس سے افراد کی نجی زندگی میں بھی راحت و سکون پیدا ہوتا ہے اور وہ رضائے الٰہی کا مستحق ٹھیرتا ہے۔

اسلامی قانون: اسلامی قانون کے سرچشمے الہامی ہیں' لیکن ان کی روح انسانی' عقلی' عملی اور تمدنی ہے۔ اسلامی قانون میں تعزیز ہے' لیکن اس سے پہلے خود اپنی اصلاح اور احتساب نفس کے کئی مراحل ہیں' اسی بنا پر اسلامی قانون میں تزکیۂ نفس اور توبہ پر بہت زور دیا گیا ہے۔

اسلامی قانون کے تین بڑے مقاصد ہیں: (۱) اللہ تعالیٰ کی حاکمیت کا قرآن و حدیث کی روشنی میں نفاذ؛ (۲) حقوق اللہ کے ساتھ حقوق العباد کا قیام' بذریعہ اولی الامر؛ (۳) نفوس کی پاکیزگی اور اعلیٰ معاشرتی زندگی کی خاطر صفات خیر و عدل کی حفاظت کرنا.

اسلامی قانون کی تشکیل چار مراحل میں مکمل ہوئی: پہلا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے شروع ہو کر آپ' کے وصال پر ختم ہوتا ہے' دوسرا دور خلافت راشدہ کے اختتام تک جاری رہا' تیسرے دور میں اہل سنت کے مسالک فقہ کی بنیاد پڑی' چوتھے دور میں فقہا نے اپنے اپنے ائمہ کے مسالک کی تشریح و توضیح کی.

اسلامی قانون کی تشکیل میں تین اصول بنیادی طور پر مدنظر ہیں: (۱) عدم حرج' (تنگی کو دور کرنا)؛ (۲) قلت تکلیف' یعنی احکام کی ایسی صورت جس پر باآسانی عمل ہوسکے؛ (۳) تدریج: رائج رسموں کو تدریجا ختم کرنا اور احکام اسلامیہ کا نفاذ کرنا.

اسلامی قانون کا پہلا اور حقیقی مآخذ قرآن مجید ہے' اس کے ساتھ دوسرا مآخذ سنت نبوی ہے' تیسرا مآخذ قیاس اور چوتھا اجماع ہے۔ یہ آخری دو اصول اس لیے ہیں کیوں کہ ہر زمانے میں حالات بدلتے رہتے ہیں اور ان تبدیلیوں کے بارے میں شرعی فیصلے کی ضرورت رہتی ہے۔

اسلام کا تصور معاشرت: اسلام میں معاشرت کی بنیاد دو

اصولوں پر ہے: (۱) یہ کہ تمام انسان حضرت آدمؑ کی اولاد ہیں' لہٰذا سب برابر ہیں' (۲) اس اخوت کا قیام و دوام تعلق باللہ پر ہے۔ نسل انسانی کو وحدت کے اس استحکام کے لیے روحانی دعوت خاص اہمیت رکھتی ہے' کیونکہ صرف روحانی عقیدے کے ذریعے سے ہی یقینی شیرازہ بندی کی جاسکتی ہے۔ اسلامی معاشرے کی ابتدا مدینہ منورہ میں ہوئی' جہاں انصار و مہاجرین کو اخوت اسلامی کے ناطے ایک تنظیم کی شکل دی گئی۔ اس سے جس معاشرے کی تاسیس ہوئی' اس کے تین امتیازات ہیں: (۱) مساوات یعنی رنگ اور ذات پات کو ختم کرکے صرف تقویٰ کو معیار فضیلت ٹھہرانا' (۲) بنیادی انسانی ضرورتوں میں سب کے ساتھ برابری کا سلوک کرنا' (۳) انسانی حاکیت کی جگہ خدا کی حاکیت قائم کرکے سب کے لیے عدل و انصاف مہیا کرنا۔

اسلام نے ان اصولوں پر مسلم معاشرے کی جو تشکیل کی وہ ہر قسم کی افراط و تفریط سے محفوظ ہے۔ اسلام میں ذات پات کی کوئی تمیز نہیں۔ اسلام نے داخلی طور پر جذبۂ اخوت اسلامی پر بڑا زور دیا ہے تاکہ صالح معاشرے کے قیام و استحکام میں مدد ملے۔ اخوت کی یہ روح معاشرے کے تمام اعمال و افعال میں ظاہر ہے۔ اس سے وہ مساوات پیدا ہوئی' جس کی نظیر دنیا میں نہیں ملتی' چنانچہ یہ اسی کا اثر تھا کہ عہد فاروقی میں جب ایک شامی رئیس جبلہ بن الایہم غسانی (نومسلم) نے ایک بدو کو طیش میں آکر تھپڑ مارا تو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اس کی پاداش میں جبلہ کو اسی بدو سے ایک جوابی تھپڑ لگوانے کا فیصلہ کر دیا۔

اسلامی معاشرے کا دوسرا اہم اصول احترام آدمیت ہے۔ اسلام نے انسان کی بحیثیت انسان عزت و حرمت تسلیم کرائی ہے' چنانچہ جملہ افراد خاندان کو جذباتی اور انسانی بنیادوں پر اہم رتبہ دیا۔ مرد کو جہاد زندگانی کا نقیب اور عورت کو اس کا مونس و ساتھی قرار دیا۔

احترام آدمیت کا ایک خوشگوار پہلو یہ بھی ہے کہ اسلام نے غلامی کے مسئلے کو کامیابی کے ساتھ حل کیا۔ متعدد مذہبی عبادتوں اور قانونی احکام میں غلاموں کی آزادی لازمی قرار دی۔ عام معاشرتی زندگی میں انہیں برابر کے حقوق مرحمت فرمائے۔ ان سے اچھا سلوک کرنے کی ترغیب دلائی۔ مؤاخات کے وقت متعدد غلاموں کو آزاد اور رئیس صحابہ کا بھائی بنایا۔ اسلام کی انہی تعلیمات کا یہ اثر تھا کہ عہد اسلامی میں غلام اہم عہدوں اور بلند مناصب پر فائز کیے جاتے تھے' ہندوستان اور مصر میں ممالیک (غلاموں) کی سلطنتیں اس اہم معاشرتی رتبے کی نمایاں مثالیں ہیں۔ اسلام نے غیر مسلموں سے نیک سلوک کرنے کی بھی تاکید کی اور ان کی جان و مال کی حفاظت کا ذمہ لیا' چنانچہ حضرت عمر فاروق ؓ کے زمانے میں جو علاقے فتح ہوے (بالخصوص بیت المقدس) ان علاقوں کے رہنے والوں سے جو معاہدات کیے گئے انھیں ان حقوق کی پوری پوری صراحت کی گئی ہے۔

مجموعی طور پر اسلامی معاشرہ تقویٰ اور اصلاح کے دو اصولوں پر استوار ہوتا ہے' تقویٰ سے مراد انسان کے باطن کی وہ صفت ہے' جس سے فرد کی زندگی پاکیزگی اور معاشرے میں نیکی پیدا ہوتی ہے اور صالح افراد کے ذریعے زندگی کے تمام انفرادی اور اجتماعی اعمال میں حسن و توازن پیدا ہوتا ہے۔

اسلام کا تصور ریاست: اسلام کا تصور ریاست دو اصولوں پر قائم ہے: اللہ تعالیٰ اس کے رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور اولی الامر کی اطاعت' جبکہ دوسرا اصول شورائیت ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اسلامی نقطہ نظر کے مطابق اصل حاکیت تو اللہ تعالیٰ کی ہے' جس کی نیابت میں خلفا خدا کے رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے احکام کے مطابق مملکت کا انتظام کرتے ہیں ان معنوں میں اسلامی ریاست ہر حال میں ایک دینی ریاست ہے' لیکن یہ دینی ریاست مذہبی پیشوائیت (Theocracy) سے مختلف ہے' جس میں نیک و بد کا معیار مذہبی پیشواؤں کے اقوال ہوتے ہیں۔

سنی نقطۂ نظر کے مطابق اسلامی ریاست کا سربراہ مشاورت کے کسی طریقے سے منتخب کیا جاتا ہے' جسے خلیفہ یا امیر المومنین کہا جاتا ہے۔ یہ انتخاب مدت العمر کے لیے ہوتا ہے اور معقول وجہ کے بغیر اسے معزول نہیں کیا جا سکتا' جبکہ اہل تشیع امامت کے قائل ہیں' ان کے نزدیک امام اہل بیت میں سے ہوتا ہے اور وہ معصوم ہوتا ہے۔

اسلامی ریاست کا نصب العین احکام خداوندی کے تحت ایک صالح معاشرے کا قیام و استحکام ہے' جس میں حقوق اللہ اور حقوق العباد کی تنفید اور اصول عدل و مساوات پر مبنی خوشحال معاشرے کی تشکیل کی جاتی ہے' قرآن مجید میں جابجا اسلامی ریاست کے رہنما اصول بیان کیے گئے ہیں جن پر اسلام پوری انسانی زندگی استوار کرنا چاہتا ہے۔

اس سلسلے میں احادیث نبویہ کے علاوہ خلفاے راشدین کے فیصلوں اور خطبات و ہدایات سے ان اصولوں کا پتہ چل سکتا ہے' جو اس ابتدائی اسلامی دور میں مدنظر تھے۔ اس میں سے ایک اہم امر یہ تھا کہ خلیفۃ المسلمین عام حقوق میں سب کے برابر تھا' چنانچہ حضرت عمر فاروقؓ لوگوں کو کہا کرتے تھے کہ اگر وہ لوگوں کے حقوق کے بارے میں تساہل سے کام لیں تو اس بارے میں ان سے مؤاخذہ کیا جائے' یہ اسی کا اثر تھا کہ لوگ سر عام حضرت عمر فاروقؓ سے مختلف معاملات کے سلسلے میں باز پرس کرتے اور وہ ان تمام اعتراضات کا جواب دیتے تھے نیز حج کے موقعہ پر وہ عمال حکومت کی شکایات سنتے تھے۔

اس ابتدائی عہد میں امت کے حقوق پر دست درازی کرنے والا کسی قسم کی رعایت کا مستحق نہ سمجھا جاتا تھا' چنانچہ حضرت علیؓ کو اپنے ایک عہدے دار کے بارے میں' جو ان کا قریبی رشتہ دار بھی تھا' یہ اطلاع ملی کہ وہ بیت المال میں خیانت کا مرتکب ہوا ہے تو اسے ایک سخت تہدیدی خط لکھا اور تمام مال واپس کرنے کا حکم دیا۔

اسلامی تصور ریاست میں دیگر مذاہب کے لوگوں کو عبادت کی پوری آزادی اور شہریت کے تمام حقوق حاصل ہیں۔ اس کا نتیجہ عملی طور پر اس معاہدے میں نظر آتا ہے جو حضرت عمرؓ نے بیت المقدس کے عیسائیوں کے ساتھ کیا۔

مملکت کے امور میں دفاع کے مسئلے کو بھی مرکزی اہمیت حاصل ہے' اسلام نے جو قوانین صلح و جنگ پیش کیے ہیں' ان کا مقصد آزادی' انصاف اور امن و سلامتی کی حفاظت ہے اور جنگ کو ایک آخری صورت حال قرار دیا گیا ہے۔

حضرت علیؓ نے اپنے ایک حکم نامے میں مصر کا والی مقرر کرتے وقت نہایت اختصار کے ساتھ حکمرانی اور سیاست کے اصول بیان فرمائے ہیں' ان سے پتہ چلتا ہے کہ ریاست کی بنیاد کن فکری' اخلاقی' تمدنی' معاشی' سیاسی اور دینی اصولوں پر رکھی گئی ہے (دیکھیے نہج البلاغہ' طبع عیسیٰ البابی' ۲: ۲؛ (رک بہ اسلام' در آ آ آ بذیل مادہ)۔

ذمیوں کی حفاظت کا انتظام اور اہتمام اہل اسلام نے نہایت عمدگی کے ساتھ کیا ہے اور ان سے تمام شہری سہولتوں کے عوض ایک نہایت قلیل رقم بصورت جزیہ وصول کی۔ اگر ذمیوں سے فوجی خدمات لی گئیں تو انہیں جزیہ سے مستثنیٰ رکھا گیا۔ جنگ یرموک میں جب مسلمانوں کو حمص سے پیچھے ہٹ آنا پڑا تو وہاں کے باشندوں کو جزیے کی رقم واپس کر دی گئی۔ پھر عورتیں' بچے' پادری' غلام' نادار' بے کس اور معذور ذمی جزیے سے مستثنیٰ تھے' بلکہ بعض صورتوں میں بیت المال سے ان کی کفالت کی جاتی تھی۔

ذمیوں کی اسلامی معاشرے میں پوری آزادی اور حقوق حاصل تھے' چنانچہ مدینہ منورہ کی ایک عدالت میں جب حضرت علیؓ اور ایک ذمی کا مقدمہ پیش ہوا تو عدالت نے ذمی کے حق میں فیصلہ دے دیا' جسے دیکھتے ہوے ذمی نے اسلام قبول کر لیا۔

دنیا میں معاشی مساوات پیدا کرنے کے لیے جو نقشہ اسلام نے پیش کیا ہے نہ صرف معقول اور قابل عمل ہے' بلکہ حد درجہ مؤثر بھی ہے۔ اسلام نے مال کو زندگی کی ایک "اہم بنیاد"' "خیر" اور "اللہ کا فضل" قرار دے کر اس کے کسب و حصول کو ضروری' بلکہ بابرکت ٹھہرایا اور کسب مال کے لیے بددیانتی' خود غرضی اور انسان کشی کی صورتوں کو مذموم اور قابل نفرت بیان کر کے ان سے اجتناب کی تاکید کی۔

اسلام نے روزی کے کسی جائز ذریعے پر پابندی نہیں لگائی' بشرطیکہ اس میں مندرجہ بالا خرابیاں نہ پیدا ہوں' عام انسانی ضرورتوں کے لیے قرض حسنہ پر زور دیا اور ربوٰا یعنی سود کو حرام قرار دیا' قرآن مجید میں مالداروں کے مال میں ناداروں اور غریبوں کا حق مقرر فرما دیا۔ احادیث میں بھی اس مضمون کی تاکید ملتی ہے' قرآن مجید میں اس زمرے میں مقروض اور مسافر کو بھی شامل کر دیا' تاکہ وہ بھی مالی پریشانیوں سے

نجات پا سکیں اور اس مقصد کے لیے زکوٰۃ، صدقات اور کفارہ کے مختلف طریقے رائج کیے، اِنفاق فی سبیل اللہ پر زور دیتے ہوے یہ تصور دیا کہ تمام مال اللہ کا ہے، ایک مسلمان تو اس مال کا محض امین ہے۔

قانون وراثت کے ذریعے جائیداد کی تقسیم اور زکوٰۃ کے ذریعے ضرورت مند کی عام امداد کا اصول نافذ کیا اور اس طرح امیر و غریب میں باہمی فرق اور طبقاتی منافرت کو ختم کیا، نظام وراثت کے ذریعے یہ کوشش بھی کی گئی ہے کہ دولت صرف چند ہاتھوں میں سمٹ کر نہ رہ جائے۔

معاشرے کی غذائی اور معاشی ضرورتوں کی کفالت کے لیے زکوٰۃ و صدقات کے علاوہ بھی کئی طریقے اختیار کیے، بقول ابن حزمؒ اگر مذکورہ وسائل سے ضرورت مندوں کی امداد نہ کی جا سکتی ہو تو شہر کے مالداروں سے مزید امداد بھی لی جا سکتی ہے۔ اس کے علاوہ اوقات خیریہ (رفاہ عامہ کے کاموں کے لیے اوقات) بھی معاشرے کی اجتماعی اور رفاہی ضرورتوں کو پورا کرنے کا ایک عمدہ ذریعہ ہیں جس کی اسلام میں ترغیب دلائی گئی ہے۔ دمشق میں بیمار اور ناکارہ حیوانات کے لیے ایک وقف چراگاہ کا قیام اور دور صلاح الدین ایوبی میں ماؤں کو ان کے بچوں کی غذائی ضرورتوں کے پیش نظر ہفتے میں دو دن دودھ اور چینی کی فراہمی کے طریقہ کار سے اس مضمون پر بخوبی روشنی پڑتی ہے۔

اس سلسلے میں فقر کے تصور کا ذکر بھی لازمی ہے، قرآن مجید میں کہا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ غنی ہیں اور باقی سب لوگ فقیر ہیں۔ اس طرح انسان کی فطری ضرورت مندی کے حوالے سے سب کو فقیر کہا گیا۔ خدا کو غنی مان لینے سے دولت پرستی اور سرمایہ پرستی کے مرض کی جڑ کٹ جاتی ہے۔

ذاتی ملکیت اسلام میں جائز ہے، مگر یہ احتیاط ضروری ہے کہ دولت و سرمایہ کو معاشرے کے چند افراد کی ملکیت بن جانے سے روکا جائے۔ نفع عام کی چیزیں افراد کے بجائے جماعت کی ملکیت قرار دیں۔ ملوکیت یا شہنشاہی کے بجائے جمہور اور اہل حق کی حکومت قائم کی۔ اسی طرح زمین اور محنت کے سرمائے میں ہمیشہ ایک توازن و اعتدال ملحوظ رکھا۔

اشاعت اسلام: ظہور اسلام کے وقت دنیا کی روحانی، اخلاقی اور تمدنی حالت پست تھی۔ تمام بڑے بڑے مذاہب بے روح اور بڑی بڑی تہذیبیں بے جان ہو چکی تھیں۔ اس اثنا میں آفتاب نبوت طلوع ہوا، جس سے تمام عالم حقیقی معنوں میں منور ہو گیا۔

رسالت کا بنیادی فرض پیغام الٰہی لوگوں تک پہنچانا تھا، چنانچہ آپؐ نے اپنی حیات طیبہ میں اس فرض کو نہایت خوش اسلوبی سے انجام دیا، یہ اسی کا اثر تھا کہ جب آپؐ کے وصال کا وقت آیا تو پورا جزیرہ عرب مشرف باسلام ہو چکا تھا، پھر چونکہ اسلام کسی مخصوص قوم کے لیے نہیں، بلکہ کل عالم کے لیے پیغام ہدایت ہے، اسی بنا پر آپؐ کے وصال کے بعد اشاعت اسلام اور دعوت حق کی کوششیں نہایت مستعدی اور جوش و جذبے سے جاری رہیں، یہ اسی کا اثر تھا کہ ایک نہایت قلیل عرصے میں دنیا کے ایک بڑے حصے میں اسلام بڑی تیزی کے ساتھ پھیلا، اسلام کی اس حیران کن کامیابی کا راز تبلیغ نبوی کے حسب ذیل اصولوں میں مضمر ہے: (۱) قول لینّ، یعنی نرم و شگفتہ گفتگو؛ (۲) تیسیر و تبشیر، یعنی آسانی پیدا کرنے اور نوید آمیز بات چیت؛ (۳) تدریج: غیر قوم کو دعوت دیتے وقت تمام احکام کا بوجھ آہستہ آہستہ ڈالنا؛ (۴) تالیف قلب، غیر مسلموں اور متذبذب افراد سے لطف و محبت سے پیش آنا اور ان کی امداد و اعانت کرنا؛ (۵) عقلی طریق دعوت، اسلام کو پیش کرتے وقت عقل اور غور و فکر کو دعوت دینا؛ (۶) زبردستی اور سختی سے اجتناب، مذہب کے معاملے میں جبر و اکراہ سے پرہیز کرنا؛ (۷) مبلغوں کی تعلیم و تربیت، مبلغین اسلام کو تبلیغ کے تحت پڑھانا اور مختلف ضروری امور کی ترغیب دینا۔

اسلام کا اثر دنیا کے دینی و علمی فکر پر: اسلام کے تین عقیدوں نے انسانی تہذیب پر خاص اثر ڈالا: (۱) عقیدۂ توحید؛ (۲) عقیدۂ اخوت نسل انسانی؛ (۳) عملی اور معقول تصور زندگی۔

مارٹن لوتھر کی تحریک تطہیر عیسائیت اور طامس اکوئناس کے مسیحی افکار پر اسلام کا اثر مسلمہ ہے، اسلام کے عقیدہ اخوت نسل انسانی نے عجم کے علاوہ یورپ، ہندوستان، جاوا، سماٹرا اور چین تک کے لوگوں کو متاثر کیا۔ ہندوستان میں جتنی

اصلاحی تحریکیں (مثلاً کبیر کی بھگتی اور نانک کی سکھ تحریک) اٹھیں، ان پر اسلام کا اثر ثابت شدہ ہے۔ اس کے علاوہ اسلام نے جدید دنیا کو اخلاق، تہذیب و تمدن اور علوم و فنون کے راستے سے بھی بہت متاثر کیا ہے۔

اسلامی تہذیب و تمدن کی روح شروع سے ہی آفاقی اور بین الاقوامی ہے، اس سے پوری انسانیت متاثر ہوئی ہے اور اس کے اثرات مشرق و مغرب میں ہر جگہ نمایاں ہیں، لہٰذا یہ کہنا غلط نہ ہو گا کہ دنیا نے اسلام سے جو اثرات قبول کیے ان کا تعلق صرف ماضی سے نہیں، بلکہ مستقبل میں بھی اس سے ویسے ہی اثرات مرتب ہوتے رہیں گے۔

مسلم آبادی: مسلمان کرہ ارض کے ہر گوشے میں موجود ہیں، تاہم ایشیا اور افریقہ کا بہت بڑا حصہ ایسا ہے، جسے مسلم اکثریت کا علاقہ کہا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ دنیا میں شاید ہی کوئی ملک ایسا ہو، جس میں مسلمان تھوڑی بہت تعداد میں موجود نہ ہوں۔

سیاسی اعتبار سے مسلمانوں کی آبادی کی یوں تقسیم کی جا سکتی ہے: اول تو وہ اسلامی ممالک ہیں، جو آزاد اور خودمختار ہیں، دوم: وہ ممالک جو ابھی تک آزادی کی نعمت سے محروم ہیں، سوم: غیر مسلم ممالک جہاں مسلمان ایک اقلیت کے طور پر آباد ہیں (اعداد و شمار کے لیے دیکھیے اردو دائرۂ معارف اسلامیہ، بذیل مادہ اسلام)۔ مؤتمر عالم اسلامی کے جدید اندازے کے مطابق دنیا میں مسلمانوں کی کل آبادی ایک ارب سے زائد ہے۔

**مآخذ :** دیکھیے مقالہ اسلام، در آآآ، بذیل مادہ۔

○

**اسمٰعیل** علیہ السلام : حضرت ابراہیم علیہ السلام کے سب سے بڑے صاحبزادے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ سلم کے جد امجد۔ ان کی والدہ کا نام ہاجرہ تھا۔ اسمٰعیل عبرانی الاصل لفظ ہے جو "اسمع" اور "ایل" سے مرکب ہے۔ جس کے معنی ہیں: خدا کا سن لینا، چونکہ اللہ تعالیٰ نے اولاد کے لیے حضرت ابراہیم اور حضرت ہاجرہ کی دعا سن لی تھی اس لیے ان کا یہ نام رکھا گیا۔

حضرت ابراہیم کی بڑی بیوی حضرت سارہؑ اور چھوٹی حضرت ہاجرہؑ تھیں۔ ان کے ہاں بچے کی پیدائش سے وہ حضرت ابراہیمؑ کی توجہ کا مرکز بن گئیں۔ یہ امر حضرت سارہؑ کو ناگوار گزرا، اس لیے حکم خداوندی سے حضرت ابراہیمؑ شیر خوار بچے اسمٰعیلؑ سمیت ان کی والدہ کو اس جگہ چھوڑ گئے جہاں آج کعبہ معلی ہے۔ بخاری شریف کے مطابق جب حضرت ابراہیمؑ اہل و عیال کو وہاں چھوڑ کر جانے لگے، تو انہوں نے بیت اللہ شریف کی طرف منہ کر کے وہ دعا مانگی جو قرآن مجید کی سورۂ ابراہیم (۱۴: ۳۷) میں مذکور ہے۔ حضرت اسمٰعیلؑ کی ولادت کے وقت حضرت ابراہیمؑ کی عمر چھیاسی برس تھی۔

فاران کے بیاباں کو، جہاں حضرت ابراہیمؑ اپنے شیر خوار فرزند ارجمند اور ان کی والدہ کو چھوڑ گئے تھے، قرآن مجید میں بجا طور پر "وادی غیر ذی زرع" (بے آب و گیاہ وادی) کہا گیا ہے۔ حضرت ابراہیمؑ کھانے پینے کے لیے جو کچھ دے گئے تھے وہ جلد ہی ختم ہو گیا تو حضرت ہاجرہ بالخصوص اپنے فرزند کے لیے سخت بیتاب ہو گئیں، چنانچہ انہوں نے بیتابی اور اضطراب میں صفا و مروہ پہاڑیوں کے مابین سات چکر لگائے، جو اللہ تعالیٰ کو اتنے پسند آئے کہ انہیں حج و عمرہ کی عبادات میں شامل کر دیا۔ آخر خدا کا فرشتہ جبریلؑ آیا۔ اس نے اپنا پیر اس جگہ مارا جہاں چاہ زمزم ہے۔ اس جگہ سے پانی ابلنے لگا۔ فرشتے نے حضرت حاجرہؑ کو بشارت دی کہ اللہ تعالیٰ تجھ کو اور اس بچے کو ضائع نہ کرے گا۔ اس طرح اس بیابان میں پانی کا انتظام ہو گیا۔ جلد ہی بنی جرہم کا ایک قبیلہ اس وادی میں آکر ٹھیرا جنہیں حضرت حاجرہ نے اس شرط پر قیام کی اجازت دے دی کہ وہ پانی کی ملکیت میں حصہ دار نہیں ہوں گے۔ حضرت اسمٰعیلؑ نے جوان ہو کر اسی قبیلے میں شادی کی۔

قرآن مجید کی سورۃ الصافات میں حضرت اسمٰعیلؑ کے ذبح ہونے کا ذکر موجود ہے۔ جس کی تفصیل کچھ یوں ہے کہ حضرت ابراہیمؑ حضرت حاجرہ اور حضرت اسمٰعیل کی خبر گیری کے لیے آتے رہتے تھے۔ اکلوتے بیٹے جب دوڑنے کی عمر کو پہنچے اور ماں باپ کی توجہات کا مرکز بن گئے، تو حضرت ابراہیمؑ نے مسلسل تین راتوں تک یہ خواب دیکھا کہ وہ اپنے اکلوتے بیٹے

(اسمٰعیل) کو ذبح کر رہے ہیں۔ تیسرے دن حضرت ابراہیمؑ نے اپنے بیٹے سے اس کا ذکر کیا تو وہ فوراً رضائے خداوندی کے لیے ذبح ہونے کے لیے تیار ہوگئے۔ اس پر حضرت ابراہیمؑ نے انھیں وادی منیٰ میں لے جاکر پیشانی کے بل پچھاڑا اور ذبح کرنا چاہا، تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ندا آئی۔ "اے ابراہیمؑ تو نے اپنا خواب سچ کر دکھایا"۔ اس کے بعد، قدرت نے ایک مینڈھا بھیج دیا جس کو ذبح کیا گیا۔ عیدالاضحیٰ کے موقع پر قربانی اسی کی یاد میں کی جاتی ہے۔ یہودیوں نے تحریف کرکے اسحٰق (حضرت اسحٰقؑ) کو ذبیح ثابت کرنا چاہا ہے، مگر قرآن مجید کے علاوہ خود تورات کی نصوص بھی اس کے خلاف ہیں (دیکھیے شبلی نعمانی: مقالات و سیرۃ النبی؛ مولانا حفظ الرحمان سیوہاروی: قصص القرآن)۔

ایک مرتبہ جب حضرت ابراہیمؑ حضرت ہاجرہ اور اسمٰعیل کو دیکھنے کے لیے مکہ مکرمہ آئے ہوئے تھے، انھیں اللہ تعالیٰ کا حکم ہوا کہ بیت اللہ کی تعمیر کریں۔ وحی الٰہی نے انھیں سابقہ تعمیر کی بنیادیں بتا دیں۔ جن پر دونوں باپ بیٹوں نے مل کر بیت اللہ کی تعمیر کی۔ حضرت اسمٰعیلؑ پتھر دیتے اور حضرت ابراہیمؑ تعمیر کرتے جاتے۔ یہی یادگار آج مقام ابراہیمؑ کہلاتی ہے۔ حجر اسود اپنی موجودہ جگہ پر حضرت جبریلؑ کی رہنمائی میں نصب ہوا۔ تعمیر بیت اللہ، حضرت ابراہیمؑ و اسمٰعیلؑ کی اس وقت مناجات اور بیت اللہ کے مرکز توحید ہونے کا قرآن عزیز نے جگہ جگہ ذکر کیا ہے۔

حضرت اسمٰعیلؑ کے بارہ لڑکے ہوئے، جو بارہ سردار کہلائے۔ ان میں سے قیدار سب سے زیادہ مشہور ہوئے۔ قیدار ہی بواسطۂ عدنان ہمارے نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے جدامجد ہیں۔ حضرت اسمٰعیلؑ کا ۱۳۶ سال کی عمر میں انتقال ہوا۔ عرب مؤرخین کہتے ہیں کہ وہ اور ان کی والدہ حضرت ہاجرہؑ بیت اللہ کے قریب حرم کعبہ کے اندر مدفون ہیں ان کا سلسلہ نسل حجاز، شام، عراق، فلسطین اور مصر تک پھیلا۔

**مآخذ :** قرآن مجید، بمدد اشاریہ محمد فؤاد عبدالباقی: معجم المفہرس لالفاظ القرآن الکریم، بذیل مادہ؛ (۲) کتب احادیث، بمدد اشاریہ A.J.Wensinck: معجم المفہرس لالفاظ الحدیث النبوی، بذیل مادہ؛ (۳) حمیدالدین فراہی: مقدمہ تفسیر نظام القرآن؛ نیز مقالہ الرای الصحیح فی من ھو الذبیح"، اردو ترجمہ، از امین احسن اصلاحی، مکتبۂ تعمیر انسانیت، لاہور؛ (۴) ابن خلدون: تاریخ، طبع امیر شکیب ارسلان، ج ۱؛ (۵) الیعقوبی: تاریخ، بیروت ۱۹۶۰ء۔

○

**اسمٰعیلیہ (فرقہ) :** مشہور شیعی فرقہ جو امام جعفرالصادقؒ کے فرزند اکبر اسمٰعیل کے نام سے منسوب ہے۔ چونکہ اس فرقے کے نزدیک وہ ساتویں امام تھے، لہٰذا اس کو "سبعیہ" بھی کہا جاتا ہے۔ اس کے دیگر نام قرامطہ، دروزیہ اور باطنیہ بھی ہیں۔ اس فرقے کے لوگوں کو فارس میں مریدین آغاخان محلاتی، وسط ایشیا میں ملائی یا مولائی، ہندوستان میں خوجے (نزاری) اور داودی یا سلیمانی بوھرے (مستعلیاں) وغیرہ کہا جاتا ہے۔

۱۔ اسمٰعیلی تحریک کی تاریخ: دوسری صدی ہجری کے وسط میں ہر جگہ موجود دیگر برادریوں کی طرح یہ فرقہ بھی "مہدی منتظر" کا قائل تھا۔ اس فرقے نے محمد ابن اسمٰعیل بن جعفر الصادقؒ پر اماموں کے لگاتار سلسلے کو موقوف ٹھیرا دیا۔ محمد بن اسماعیل امام جعفرؒ کی وفات کے تھوڑے دن بعد غائب ہوگئے (حالانکہ ایک قول کی رو سے ان کا امام جعفر صادقؒ کی وفات سے پانچ سال قبل ہی ۱۴۳- ۷۶۱ء/ ۷۶۳ھ میں انتقال ہوگیا تھا)۔ اس فرقے کا دعویٰ ہے کہ اسمٰعیل حضرت امام جعفرؒ کی وفات سے پانچ سال بعد بھی زندہ تھے۔ اسمٰعیل کے حامی جنوبی عراق، عرب شام اور یمن میں پھیلتے رہے۔ ۲۷۶ھ/ ۸۸۹ء کے قریب اپنے قائد احمد بن قرمط کی نسبت سے ان کا نام قرامطہ پڑ گیا۔ ۲۸۰ھ/ ۸۹۳ء کے لگ بھگ اس فرقے نے امامت کے تسلسل دائمی کا اثنا عشری عقیدہ اختیار کیا اور یہ عقیدہ ترک کر دیا کہ محمد بن اسمٰعیل امام غائب مہدی موعود بن کر واپس آئیں گے۔ اسمٰعیلی اسی طرح قرامطہ سے علیحدہ ہوگئے اور ایک پر زور تحریک کے ذریعے ۲۹۷ھ/ ۹۰۹ء میں شمالی افریقہ میں فاطمیوں کی خلافت کی بنیاد ڈالی۔

تیسری صدی ہجری کے اواخر تک اسمٰعیلی فرقہ بخوبی

منظم ہوچکا تھا۔ اس کے عقیدے کی اشاعت بڑے زور سے کی گئی اور اسمٰعیلی بحر اوقیانوس سے لے کر ماوراء النہر' بدخشاں اور ہندوستان میں پھیل گئے۔ ایران میں انہیں بالخصوص استحکام حاصل ہوا اور ایران ہی میں چوٹی کے اسمٰعیلی فلاسفہ پیدا ہوے۔

اسمٰعیلی تحریک کو پیشواؤں کے طبقے کے باہمی اختلافات سے بڑا ضرر پہنچا۔ فاطمی خلیفہ الحاکم کی زندگی میں ہی دروز کا اختلاف شروع ہوا تھا جو الحاکم کے ۴۱۱ھ/ ۱۰۲۱ء میں غائب ہونے پر بڑا مستحکم ہوگیا۔ ان لوگوں کا خیال ہے کہ الحاکم کی وفات نہیں ہوئی۔ خلیفہ المستنصر (م ۴۸۷ھ/ ۱۰۹۴ء ) کی وفات پر اس کے بڑے بیٹے نزار کو تخت سلطنت سے محروم کرکے قیدخانے میں قتل کر دیا گیا۔ اسی طرح نزاری شقاق کا آغاز ہوا۔ پھر المستعلی تخت پر قابض ہوگیا' جس کے حامی مستعلی کہلائے۔ ان میں بھی تفرقے پھوٹ پڑے۔ ہندوستان میں انہوں نے اہمیت حاصل کر لی' تو داعیوں کی قیام گاہ یہاں منتقل ہوئی' یعنی جماعت سلیمان بن حسن سے وابستہ ہو جانے کی وجہ سے سلیمانی کہلانے لگی اور یہاں داؤد بن قطب شاہ کے تابع فرمان ہوجانے کے باعث "داؤدی فرقے" کا آغاز ہوا' لیکن داؤدیوں اور سلیمانیوں میں حقیقی اصولی اختلاف کوئی نہیں۔

نزار کا فرزند الہادی اپنے باپ کے ساتھ قتل کردیاگیاتھا' لیکن اس کے شیرخوار بیٹے المہتدی کو وفا دار خدام ایران میں بمقام المُوت لے آئے' جہاں حسن بن صباح نے اس کی ایک خفیہ جگہ میں پرورش کی۔ المہتدی کے وفات پانے پر اس کا فرزند القاہر باحکام اللہ حسن علانیہ طور پر تخت نشین ہوگیا۔ اس نے اپنے متبعین پر باطنی عبادت فرض کی اور اس کی ظاہری اہمیت کو گھٹا دیا۔ شام میں نزاریوں کی کثیر تعداد موجود تھی ۔ اپنے قائد رشیدالدین سنان کی سرکردگی میں صلاح الدین ایوبی کی جانب سے صلیبی جنگوں میں انہوں نے خاصا حصہ لیا۔

رکن الدین خورشاہ کا بیٹا شمس الدین محمد ابھی بچہ ہی تھا کہ اسے چھپا دیاگیا۔ اس کی اولاد کی شادیاں صفوی بادشاہوں کے درمیان ہوئیں۔ شمس الدین محمد کے جانشینوں میں سے آگے جا کر حسن علی شاہ کی شادی فتح علی شاہ قاچار کی ایک بیٹی سے ہوئی اور وہ کرمان کا گورنر مقرر ہوا' لیکن درباری سازشوں کی وجہ سے اسے ہندوستان آنا پڑا' جہاں ۱۲۹۸ھ/ ۱۸۸۱ء میں اس نے وفات پائی۔ اس کا جانشین آغا علی شاہ ہوا جس نے بمبئی میں سکونت اختیار کی۔ اس کا فرزند سلطان محمد شاہ آغاخان ۱۹۵۷ء میں فوت ہوا۔ آج کل سلطان محمد شاہ کے پوتے آغا کریم خان جانشین ہیں۔ ہندوستان کی نزاری یا خوجے تقریباً آٹھویں/ چودھویں صدی میں ہندو سے مسلمان ہوے تھے۔ پاکستان میں نزاری اسمٰعیلی چترال' گلگت' ہنزہ اور سندھ میں پائے جاتے ہیں۔ ایک محتاط اندازے کے مطابق دنیا میں ان کی مجموعی تعداد اڑھائی لاکھ سے زیادہ ہے۔

بوھرے یا ہندوستان کے مستعلیین زیادہ تر گجرات' وسط ہند اور بمبئی میں مقیم ہیں۔ مشرقی افریقہ میں بھی ان کی نوآبادیاں ہیں۔ چند سو سلیمانیوں کو چھوڑکر باقی سب کے سب داودی ہیں۔ یمن میں اکثریت سلیمانیوں کی ہے۔

اسمٰعیلی نظام فقہ کی معیاری کتاب قاضی نعمان (م ۳۶۳ھ/ ۹۷۳ء ) کی "دعائم الاسلام" ہے جو اثنا عشریہ روایات کے بہت ہی قریب ہے۔

ان کے عقائد کا ارتقا چوتھی/ دسویں صدی تک عمل میں آچکا تھا' ان کے نزدیک ظاہر سے مراد لفظی ترجمہ اور لفظی مطلب لینا مناسب ہے' جبکہ باطن سے رموز و اشارات جو امام کی مستند تشریحات ہی سے سمجھ آسکتے ہیں۔ بہت سے باطنی تصورات اور نظریات خفیہ باتیں ہیں۔ اسمٰعیلیوں کی مخفی کتابیں مثلاً حمیدالدین کرمانی کی راحۃ العقل' ابراہیم الحامدی کی' کنزالولد' علی بن محمد بن الولید کی' ذخیرۃ اور عمادالدین ادریس کی زھرالمعانی سے ثابت ہو جاتا ہے کہ اعلیٰ ترین باطنی عقاید کے بنیادی اصول وہی ہیں جو اسلام کے اساسی امور سمجھے جاتے ہیں' یعنی اللہ تعالی کی وحدانیت ' حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی رسالت اور قرآن مجید کی وحی الٰہی ہونے پر غیرمتزلزل ایمان۔

اسمٰعیلیوں کے باطنی عقائد یا تو تاویل سے تعلق رکھتے ہیں یا حقائق عالیہ سے۔ تاویل کے ذریعے گہرے اندرونی معانی کا انکشاف فقط اماموں ہی کا حق ہے۔ حقائق عالیہ علوم سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان میں "احد مطلق" کے بعد "عقل کل" اور "نفس الکل" کا ذکر ہے۔ افلاطون کا نظریہ "اعیان" بھی ان

میں شامل نظر آتا ہے۔ انسان مخلوقات کا سرتاج ہے۔ انسانیت کا سرتاج "انسان کامل" ہے جو حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہیں۔ "نفس الکل" کے مثل دنیا میں رسول کے سوا وصی یعنی علی مرتضٰی ہیں۔ کرہ ارض کا انتظام عقل فعال کے ذمے ہے۔ اور ائمہ اس کے مثل ہیں۔ امام سے تعلق قائم کرکے انسان اپنے مصدر اعلی کی طرف مراجعت کرتا ہے اور نجات اخروی حاصل کر سکتا ہے۔ یہ نظام مستعلیوں کے ہاں مکمل طور پر معین ہو چکا ہے۔

نزاریوں نے روحانی زندگی پر زور دیا اور ظاہر کی اہمیت گھٹادی اور نور امامت کو بدترین اصول قرار دیا' کیونکہ دنیا کبھی امام کے بغیر نہیں رہی اور امام نہ ہو تو دنیا فوراً تباہ ہو جائے۔ نزاریوں نے عقاید میں کسی قدر مزید ترمیم سے بھی کام لیا ہے۔ اسمٰعیلیوں میں سات کے عدد کا شمار پراسرار اعداد میں ہوتا رہا ہے۔

**مآخذ** : دیکھیے مقالہ اسماعیلیہ در آ آ' بذیل مادہ۔

○

**الاشعری** : ابوالحسن علی بن اسمٰعیل'ایک مشہور عالم دین اور اھل سنت کے ایک فرقہ علم کلام کے بانی' جو انہیں کی طرف منسوب ہے۔ کہا جاتا ہے کہ وہ ۲۶۰ھ / ۸۷۳۔ ۸۷۴ء میں بصرے میں پیدا ہوے اور حضرت ابو موسیٰ اشعری کی نویں پشت میں تھے۔ ایک روایت میں ان کا شجرۂ نسب یوں بیان کیا گیا ہے: علی بن اسمٰعیل بن اسحٰق بن سالم بن اسمٰعیل بن عبداللہ بن موسیٰ بن ابی بردہ (دیکھیے Ritter در آ آ' ترکی' بذیل مادہ)۔ ان کی زندگی کے حالات بہت ہی کم معلوم ہیں۔ وہ بصرے کے رئیس المعتزلہ الجبائی کے بہترین تلامذہ میں سے تھے اور اگر وہ معتزلہ کو چھوڑ کر قدیم طریقے والوں (اھل السنۃ) کی جماعت میں شامل نہ ہو جاتے تو یقیناً اس کے جانشین ہوتے۔ اس تبدیلی رائے یا انقلاب عقائد کی تاریخ ۳۰۰ھ / ۹۱۲۔ ۹۱۳ء (یا اس سے ایک دو سال قبل) بیان کی جاتی ہے اور کہا جاتا ہے کہ اس کا اعلان انہوں نے جامع بصرہ کے منبر سے کیا تھا۔ زندگی کے آخری دنوں میں انہوں نے بغداد میں سکونت اختیار کر لی تھی اور ۳۲۴ھ / ۹۳۵۔۹۳۶ء میں وہیں وفات پائی۔

الاشعری کے تبدیلی عقائد کی جو داستان بیان کی جاتی ہے اس کی تفصیلات میں کئی اختلافات نظر آتے ہیں۔ مشہور روایت یہ ہے کہ وہ خواب میں رمضان المبارک کے مہینے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زیارت سے تین مرتبہ مشرف ہوے۔ آپؐ نے انہیں حکم دیا کہ صحیح سنت کی پیروی کریں۔ انہیں یقین ہو گیا کہ یہ خواب سچا ہے اور چونکہ اہل سنت عقلی دلائل (علم الکلام) کو ناپسند کرتے تھے' اس لیے انہوں نے بھی اسے (یعنی کلام) کو چھوڑ دیا۔ تاہم تیسرے رویا میں انہیں حکم ملا کہ وہ صحیح سنت پر قائم رہیں' مگر "کلام" کو نہ چھوڑیں۔ اس روایت کی حقیقت اور اصلیت کچھ بھی ہو' بہر حال الاشعری کے موقف کا یہ ایک نہایت مختصر' لیکن مکمل خاکہ ہے کہ انہوں نے معتزلہ کے اعتقادی نظریات کو خیرباد کہااور ان کے مخالفین' مثلاً امام احمد بن حنبلؒ کا مسلک اختیار کیا' جن کا وہ اپنے آپ کو علی الاعلان پیرو کہتے تھے اس کے ساتھ ہی اپنے ان نئے عقائد کا اسی قسم کے عقلی دلائل و براہین سے ثبوت بہم پہنچایا جن سے معتزلہ کام لیتے تھے۔

وہ بڑے بڑے مسائل جن میں انہوں نے معتزلہ کی مخالفت کی حسب ذیل ہیں: (۱) انہوں نے رائے قائم کی کہ اللہ کی صفات' مثلاً علم' بصراورکلام' ازلی و ابدی ہیں اور انہیں کے ذریعے وہ عالم ہے' بصیر ہے' متکلم ہے۔ اس کے برعکس معتزلہ کا اعتقاد یہ ہے کہ خدا کی صفات اس کی ذات سے جدا نہیں ہیں یعنی اس کے لیے فقط ذات ہے' صفات نہیں ہیں؛ (۲) معتزلہ کا عقیدہ ہے کہ قرآن مجید میں جو اللہ کے ہاتھ اور چہرے (وجہ) وغیرہ کا ذکر آیا ہے اس میں ان الفاظ سے مراد اس کا فضل اور اس کی ذات وغیرہ ہے۔ الاشعری اگرچہ اس امر سے اتفاق کرتے ہیں کہ ان الفاظ سے مراد کوئی جسمانی چیز نہیں ہے' تاہم یہ سب چیزیں اس کے لیے حقیقۃً ثابت ہیں' گو ہمیں ان کی اصلی اہمیت معلوم نہیں' وہ خدا کے "استواء علی العرش" (تخت پر بیٹھنے) کو بھی انہیں معنی میں تسلیم کرتے ہیں؛ (۳) معتزلہ کے اس عقیدے کے خلاف کہ قرآن مخلوق ہے الاشعری کا عقیدہ یہ ہے کہ "کلام" اللہ کی ازلی صفت ہے اور اس لیے قرآن غیر مخلوق ہے؛ (۴) معتزلہ کے اس عقیدے کے خلاف کہ خدا کو

حقیقی معنی میں دیکھا نہیں جاسکتا' کیونکہ اس کا مطلب یہ ہوگا کہ وہ جسم رکھتا ہے' الاشعری یہ مانتے ہیں کہ اللہ کا دیدار آخرت میں یقیناً حاصل ہوگا' مگر اس کی صورت اور کیفیت سے ہم ناآشنا ہیں؛ (۵) معتزلہ کا عقیدہ ہے کہ انسان اپنے افعال میں اختیار کا مالک ہے۔ اس کے مقابلے میں الاشعری اس پر زور دیتے ہیں کہ ہر چیز اللہ کے ارادے اور اس کی قدرت کے تحت ہے۔ ہر خیر و شر خدا کی مشیت سے ہے۔ وہ انسان کے فعل کا خالق ہے' اس حیثیت سے کہ وہ اس کے اندر فعل کی قوت پیدا کر دیتا ہے (عقیدہ "کسب" کا)' جو بعد میں اشعریہ کی ایک خصوصیت قرار پایا' موجد بالعموم خود الاشعری کو قرار دیا جاتا ہے' لیکن گو وہ اس نظریے سے واقف تھے تاہم خود ان کا یہ عقیدہ معلوم نہیں ہوتا۔ دیکھیے JRAS' ۱۹۴۳ء' ص ۲۴۶ بعد)؛ (۶) معتزلہ اپنے اصول "المنزلة بین المنزلتین" کی بنا پر قائل ہیں کہ کبیرہ گناہ کا مرتکب مسلمان رہتا ہے نہ کافر۔ الاشعری اس پر معترض ہیں کہ وہ مومن تو رہتا ہے' لیکن اپنے جرم کی پاداش میں عذاب جہنم کا مستحق ہو سکتا ہے؛ (۷) الاشعری معاد کے مختلف احوال و کیفیات' مثلاً حوض کوثر' پل صراط' المیزان میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی شفاعت کی حقیقت و اصلیت کے قائل ہیں' لیکن معتزلہ یا تو اس کا انکار کرتے ہیں یا ان کی عقلی توجیہ کرتے ہیں۔

الاشعری وہ پہلے شخص نہیں' جنھوں نے قدیم اہل السنة کے عقاید کی تائید اور ان کے اثبات کے لیے علم کلام سے کام لیا۔ ان لوگوں میں جنھوں نے اس سے پہلے اس قسم کی کوشش کی الحارث بن اسد المحاسبی بھی ہے۔ الاشعری کو البتہ اس بات میں اولیت حاصل ہے کہ انھوں نے طریقہ کلامیہ سے اس طرز سے کام لیا جو جمہور اہل السنة کی نظر میں قابل قبول تھی۔ انھیں یہ امتیاز بھی حاصل تھا کہ وہ معتزلہ کے عقائد و آرا کا گہرا اور تفصیلی مطالعہ کر چکے تھے (جیسا کہ ان کی بیانیہ تصنیف مقالات الاسلامیین' استانبول ۱۹۲۹ء' سے پتا چلتا ہے' دیکھیے R.Strothmann در Islam' ۱۹' ۱۹۳ تا ۲۴۲)۔ ان کے کثیر التعداد پیرو الاشعریہ (واحد: اشعری) یا اشاعرہ کے نام سے مشہور ہوے' اگرچہ ان میں سے اکثر بعض جزئیات میں اپنی الگ رائے رکھتے تھے۔

کسی یورپی طالب علم کو بادی النظر میں ان کا طرز استدلال امام احمد بن حنبلؒ کے متبعین سے' جو انتہا درجے کے قدامت پسند ہیں' زیادہ مختلف نہیں معلوم ہوتا' کیوں کہ ان کے بہت سے دلائل قرآن و حدیث کی تعبیر پر مبنی ہیں (دیکھیے A.J.Wenisinck: *Muslim Creed*' کیمبرج ۱۹۳۲ء' ص ۹۱)۔ اگرچہ اس کی وجہ یہ تھی کہ ان کے مخالفین' بشمولیت معتزلہ' خود اس قسم کے دلائل استعمال کرتے تھے اور الاشعری ہمیشہ مخالف کے طرز استدلال ہی سے کام لیتے تھے' تاہم جب مخالفین کسی خالص عقلی مفروضے کو تسلیم کر لیتے تو الاشعری ان کی تردید میں اسے بھی بے دھڑک استعمال کرتے تھے۔ آخر کار جب عقلی دلائل کا جواز قبول کر لیا گیا تو اشعریہ یا کم سے کم الاشعری کے بہت سے متبعین کے لیے اس قسم کے طریق استدلال کو آگے بڑھانا یا ترقی دینا بالکل آسان ہوگیا' تاآنکہ بعد کی صدیوں میں علم کلام بالکل معقولات ہی پر مبنی رہ گیا' حالانکہ یہ خیال الاشعری کی افتاد طبع سے کوسوں دور تھا۔

۳۰۰ھ تک تالیف شدہ اپنی چونسٹھ کتابوں کے ناموں کی فہرست خود الاشعری نے اپنی العمد (العُمد) نامی کتاب میں دی ہے۔ ۳۰۰ھ اور ۳۲۴ھ کے درمیان تالیف شدہ اکیس کتابوں کے نام ابن فورک نے ذکر کیے ہیں اور ابن عساکر نے ان پر تین کتابوں کے ناموں کا اضافہ کیا ہے (تبیین' ص ۱۲۸ تا ۱۳۶؛ قوام الدین' ص ۱۶۴ تا ۱۶۸؛ Spitta' ص ۶۳ بعد)۔ قاضی ابوالمعالی بن عبدالملک کا دعویٰ ہے کہ ان کی کتابوں کی تعداد تین سو ہے (تبیین' ص ۱۳۸)۔ یہ تالیفات چند قسموں میں بانٹی جاسکتی ہیں: (۱) وہ کتابیں جو معتزلی دور میں لکھیں' مگر بعد میں خود انھیں ترک کر دیا یا ان کا رد لکھا؛ (۲) طبیعیوں' دہریوں' براہمہ' یہود' نصاریٰ' مجوس' ارسطو اور ابن الراوندی کے عقائد کے رد میں لکھیں؛ (۳) وہ کتابیں جو خارجیہ' جہمیہ' شیعہ اور معتزلہ کے خلاف لکھیں؛ (۴) وہ کتابیں جن میں مسلموں اور غیر مسلموں کے مقالات کی طرح کی چیزیں نقل کی گئی ہیں؛ (۵) خود ان سے مختلف مقامات کے لوگوں نے پوچھے تھے۔ ان کتابوں میں سے ہم تک مندرجہ ذیل پہنچی ہیں:

۱۔ بڑی کتابوں میں سے ہم تک صرف مقالات الاسلامیین نامی کتاب پہنچی ہے(طبع C.H.Ritter در 'BI' استانبول ۱۹۲۸ - ۱۹۳۳ء).

۲۔ الابانہ عن اصول الدیانہ : الاشعری نے اس کتاب میں اپنے ' یعنی اصحاب حدیث کے' عقیدے کو چھوڑ کر دیگر مختلف اسلامی عقائد کے رد میں دلائل پیش کیے ہیں.

۳ اللمع : یہ دس ابواب پر مشتمل تالیف ہے' جس میں قرآن' مشیئت الٰہی'رویت باری تعالیٰ' قدر' استطاعت' تعدیل' تجدید ایمان' جزء و کل' وعد و وعید اور امامت سے بحث کی گئی ہے۔ یہ کتاب ابھی تک نہیں چھپی.

۴۔ رسالۃ الایمان: Spitta نے اس رسالے کا جرمن میں ترجمہ کیا ہے (ص ۱۰۱ تا ۱۰۴).

۵۔ رسالہ کَتَبَ بھا الی اھل الثغر بباب الابواب: اس رسالے میں اھل سنت و جماعت کے عقیدے کی مفصل وضاحت کی ہے۔ قوام الدین برسلان نے اسے ترکی ترجمے کے ساتھ نشر کر دیا ہے.

۶۔ قول جملہ اصحاب الحدیث و اھل السنۃ فی الاعتقاد: (چھپا نہیں ہے).

۷۔ رسالہ استحسان الخوض فی علم الکلام: (حیدر آباد ۱۳۴۴ھ): یہ کتاب خصوصاً اھل حدیث کے رد میں ہے' جو اصول علم کلام کا عقلی دلائل سے' یعنی دینی عقائد کا بطریق حجت ثابت کرنا پسند نہیں کرتے.

**مآخذ :** (۱) اللمع و رسالہ استحسان الخوص فی علم الکلام' طبع وترجمہ از R.C.McCarthy: *The Theology of al Ash'ari* بیروت ۱۹۵۳ء؛ (۲) الابانہ' حیدر آباد ۱۳۲۱ھ' وغیرہ و قاھرہ ۱۳۴۸ھ'مترجمہ W.C.Klein: نیوھیون ۱۹۴۰ء؛ (۳) ابن عساکر: تبیین کاذب المفتری' دمشق ۱۳۴۷ھ (تلخیص از McCarthy کتاب مذکور و A..F.Mehren روئداد (Travaux) سوم بین الاقوامی اجتماع مستشرقین'۲: ۱۲۷ تا ۲۳۲)؛ (۴) D.B.Macdonald: *Development of Muslim Theology*' نیویارک ۱۹۰۳ء؛ (۵) W.Montgomery Watt: *Free Will and Predestination in Early Islam*' لنڈن ۱۹۴۸ء' ص ۱۳۵ تا ۱۵۰؛ (۶) ابن الندیم: فہرست' ص ۱۸۱؛ (۷) ابن خلکان: عدد ۴۴۰؛ (۸) الخلیب: تاریخ بغداد' ۱۱-۳۴۶ بعد؛ (۹) السبکی: طبقات الشافعیہ' ۲: ۲۴۵ تا ۳۰۱؛ (۱۰) الخوانساری: روضات الجنات' ص ۴۷۴ تا ۴۷۶؛ (۱۱) براکلمان: طبع ثانی' ۱: ۲۰۶ تا ۲۰۸؛ (۱۲) تکملہ' ۱: ۳۴۵ بعد.

○

## الاشعری' ابوموسیٰؓ :

بن قیس الاشعری' نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نامور صحابی اور سپہ سالار' جو ۶۱۴ء میں پیدا ہوے۔ ان کا اصلی وطن یمن تھا۔ وہ اپنے بہت سے رشتے داروں اور افراد قبیلہ الاشعر کے ساتھ جنوبی عرب سے سمندر کے راستے روانہ ہوے اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی بارگاہ میں اس وقت حاضر ہوے جب آپ' ۷ھ/ ۶۲۸ء میں یہود کے خلاف خیبر کے مشہور نخلستان میں صف آرا تھے' چنانچہ وہ بیعت کر کے خدام رسالت پناہ کی صف میں شامل ہوگئے (بعض مآخذ' مثلاً ابن حجر: تہذیب' ۲: ۱۲۶۵' میں جو کہا گیا ہے کہ وہ ان مہاجرین میں سے تھے جنھوں نے حبشہ کی طرف ہجرت کی' بموجب ظن غالب صحیح نہیں ہوسکتا' دیکھیے ابن عبدالبر: الاستیعاب' حیدر آباد ۱۳۱۸ھ' ص ۳۹۲'عدد ۱۶۲۲ وص ۶۷۸ تا ۶۷۹' عدد ۶۷۸)۔ ۸ھ/ ۶۳۰ء میں وہ غزوۂ حنین میں شریک ہوے (الطبری' ۱: ۱۶۶۷)۔ ۱۰ھ/ ۶۳۱- ۶۳۲ء میں انھیں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کے ساتھ یمن میں اشاعت اسلام کے لیے بھیجا گیا اور اسی علاقے کے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی جانب سے اور آپ کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی طرف سے عامل رہے۔ ۱۷ھ/ ۶۳۸ء میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مغیرہؓ بن شعبہ[رک باں]کو معزول کرنے کے بعد انھیں بصرے کا عامل مقرر کر دیا (الطبری' ۱:۲۵۲۹' نیز دیکھیے ص ۲۳۸۸)۔ اھل کوفہ کی درخواست پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ۲۲ھ/ ۶۴۲- ۶۴۳ء میں انھیں وہاں کا عامل مقرر کیا۔ اس عہدے پر وہ چند ماہ تک مامور رہے۔ پھر جب حضرت مغیرہؓ کو ان کے منصب پر بحال کر دیا گیا تو انھیں دوبارہ (الطبری' ۱: ۲۶۷۸ بعد ) بصرے کی ولایت

(گورنری) پر واپس بھیج دیا گیا۔ (قاضی کے فرائض کے متعلق ان کے نام حضرت عمر فاروق نے جو خط لکھا اس کے لیے دیکھیے J.RAS، ۱۹۱۰ء)۔

بحیثیت والی بصرہ ابو موسیٰ نے خوزستان کی تسخیر کی تیاری کی (۱۷ھ/ ۶۳۸ء تا ۲۱ھ/ ۶۴۲ء) اور اسے پایۂ تکمیل تک پہنچایا اور انھیں کو اس کا فاتح سمجھنا چاہیے (Caetani: Annali، بذیل ۱۶ھ، پارہ ۲۶۱)۔ خوزستان کا دارالسلطنت سوق الاھواز (یا صرف الاھواز) تو ۱۷ھ/ ۶۳۸ء ہی میں فتح ہو گیا تھا، لیکن جنگ جاری رہی، جس میں بہت سی مشکلات کا سامنا کرنا پڑا، کیونکہ متعدد مستحکم اور مضبوط قلعہ بند شہروں کا یکے بعد دیگرے مسخر کرنا تکمیل فتح کے لیے ضروری تھا اور ان میں سے بعض کو خوزستان کے دوسرے صدر مقام تستر (= شستر یا ششتر) کی تسخیر کے بعد از سر نو فتح کرنا پڑا۔ ابو موسیٰ نے الجزیرہ کی تسخیر میں بھی حصہ لیا (اواخر ۱۸ھ/ ۶۳۹ء تا ۲۰ھ/ ۶۴۱ء) اور اس مقصد کے لیے اپنی فوجوں کو حضرت عیاضؓ بن غنم کی فوجوں کے ساتھ ملا دیا۔ علاوہ ازیں وہ ایرانی سطح مرتفع کی فتح میں شریک ہوے، چنانچہ نہاوند کے معرکے میں ان کا موجود ہونا مذکور ہے۔ اس علاقے کے بہت سے شہروں کی تسخیر انھیں کی طرف منسوب ہے (مثلاً الدینور، قم، قاشان وغیرہ)۔

۲۳ھ/ ۶۴۳۔ ۶۴۴ء میں ایک نہایت ہی خون ریز، مگر فیصلہ کن جنگ میں انھوں نے بہت سے کرد قبائل کو شکست دی، جو مخالفانہ ارادے کے ساتھ (الاھواز کے صوبے میں) بیروذ کے مقام پر جمع ہو گئے تھے اور جنھوں نے اس علاقے کے بہت سے باشندوں کو بھی اپنے ساتھ ملا لیا تھا۔ انھوں نے شہر کا محاصرہ کر لیا، جہاں باغیوں کے باقی ماندہ سپاہی پناہ گزین ہو گئے تھے، پھر باقی ماندہ ملک کو فتح کرنے کے بعد اس پر قبضہ بھی کر لیا۔ اسی موقع پر مال غنیمت کی تقسیم کے بارے میں ان کے خلاف دربار خلافت میں شکایت پہنچائی گئی اور انھیں امیرالمومنین کے سامنے اپنی صفائی پیش کرنا پڑی (الطبری، ۱: ۲۷۰۸ تا ۲۷۱۳)۔ اس کے بعد الاشعری نے فارس پر چڑھائی کی (اواخر ۲۳ھ/ ۶۴۴ء) اور بہت سے معرکوں میں عثمانؓ بن ابی العاص کی مدد کی، جنھوں نے اس صوبے کی فتح کا آغاز بحرین اور عمان سے کر دیا تھا (البلاذری: فتوح البلدان، ص ۳۸۷)۔

اس موقع پر ایک ضمنی حادثے سے معلوم ہوتا ہے کہ ابو موسیٰؓ کے خلاف پہلے ہی سے (۲۶ھ/ ۶۴۶۔ ۶۴۷ء) عدم اطمینان کا طوفان اٹھ کھڑا ہوا تھا۔ (الطبری نے بذیل ۲۹ھ ان کی فوجوں میں عدول حکمی کی تحریک برپا ہونے کا ذکر کیا ہے (دیکھیے ۱: ۲۸۲۹)، جو در حقیقت ۲۶ھ میں معرض ظہور میں آئی تھی Caetani: Annali، ۲۶ ہجری، پارہ ۳۸)، لیکن ان کی مزعومہ کوتاہیوں کے خلاف نہایت سنگین احتجاج وہ تھا جو اہل بصرہ کے ایک وفد نے ۲۹ھ/ ۶۴۹۔ ۶۵۰ء میں مدینہ منورہ میں حاضر ہو کر کیا (الطبری، ۱: ۲۸۳۰)، جس پر حضرت عثمانؓ نے ان کی جگہ عبداللہ بن عامر کو مامور کرنے کا فیصلہ کیا۔ بایں ہمہ ابو موسیٰؓ کوفے کے لوگوں کے دلوں میں اس قدر گھر کر چکے تھے کہ انھوں نے ۳۴ھ/ ۶۵۴۔ ۶۵۵ء میں وہاں کے والی سعید بن العاص کو شہر سے نکال دینے کے بعد وہاں ابو موسیٰؓ کی دوبارہ تقرری کا مطالبہ کیا (الطبری، ۱: ۲۹۳۰، الاغانی، ۱۱: ۳۱)، چنانچہ الاشعریؓ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت تک برابر وہاں کے والی رہے۔ حضرت علیؓ کے انتخاب پر ابو موسیٰؓ نے کوفیوں کی طرف سے ان کی بیعت کی (الطبری، ۱: ۳۰۸۹؛ المسعودی: مروج، ص ۲۹۶ وغیرہ) اور وہ اپنے منصب پر بحال رہے، جب کہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالی عنہ کے مقرر کردہ دوسرے تمام عامل معزول کر دیے گئے (الیعقوبی، ۲: ۲۰۸)، لیکن جب حضرت علیؓ کی حضرت سیدہ صدیقہ عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا اور حضرت طلحہ و زبیر رضی اللہ تعالی عنہما سے جنگ چھڑ گئی تو ابو موسیٰؓ نے اپنی رعایا کو غیر جانب دار رہنے کا حکم دیا (الطبری، ۱: ۳۱۳۹؛ الدینوری، ص ۱۵۳ بعد وغیرہ) اور باوجود پورا دباؤ پڑنے کے انھوں نے اپنے رویے میں کوئی تبدیلی نہ کی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ شیعان علیؓ نے انھیں اولیں موقع پر شہربدر کر دیا (الطبری، ۱: ۳۱۴۵ تا ۳۱۴۹، ۳۱۵۲ تا ۳۱۵۴) اور امیرالمومنین نے انھیں نہایت ہی تہدید آمیز الفاظ میں معزولی کا حکم بھیج دیا، مگر چند ماہ بعد انھیں امان دے دی گئی (نصر بن مزاحم المنقری: وقعۃ صفین، طبع عبدالسلام محمد ہارون، قاہرہ ۱۳۶۵ھ، ص ۱۵۷؛ الطبری، ۱: ۳۳۳۳)۔

ابو موسیٰؓ ان دو حَکموں میں سے تھے جو جنگ صفّین (۳۷ھ/ ۶۵۷ء) میں حضرت علیؓ، حضرت معاویہؓ کے مابین تنازع چکانے کے لیے مقرر کیے گئے تھے، بلکہ زیادہ صحیح یہ ہے کہ انھیں حضرت علیؓ کی طرف سے ثالث مقرر کیا گیا تھا، اس بنا پر کہ ان کے طرف داروں نے اصرار کیا تھا کہ ثالث ایک غیر جانب دار شخص ہونا چاہیے، کیوں کہ انھیں اپنے موافق فیصلے کا پورا پورا یقین تھا (تحکیم کی تفصیل کے لیے دیکھیے مادہ علیؓ بن ابی طالب)۔ اذرح کی مجلس کے بعد جہاں تحکیم کے لیے نمایندے جمع ہوے تھے ابو موسیٰؓ مکہ معظمہ چلے گئے، پھر جب حضرت معاویہؓ نے بسر بن ابی ارطاۃ کو ۴۰ھ/ ۶۶۰ء میں حرمین پر قبضہ کرنے کے لیے بھیجا تو ابو موسیٰؓ کو خوف ہوا کہ کہیں مجھ سے انتقام نہ لیا جائے کیونکہ انھوں نے اذرح میں حضرت معاویہؓ کے انتخاب کی مخالفت کی تھی۔ بعض مآخذ کی رو سے وہ وہاں سے چلے گئے۔ بسر نے انھیں از سر نو اطمینان دلایا اور ان کا خدشہ دور کیا (اس واقعے کی مختلف و متضاد بیانات کے لیے دیکھیے Caetani: *Annali*، ۴۰ھ، پارہ ۸، حاشیہ ۳)۔ اس کے بعد حضرت ابو موسیٰؓ نے ملکی سیاسیات میں کوئی حصہ نہیں لیا اور یہ اس سے بھی ظاہر ہے کہ ان کی تاریخ وفات یقینی طور پر معلوم نہیں (۴۱، ۴۲، ۵۰، ۵۲، ۵۳ھ، مگر ۴۲ھ سب سے زیادہ قابل وثوق ہے)۔

ابو موسیٰؓ کو ان کی قراءت قرآن و صلوٰۃ کی بنا پر بڑی عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا، ان کی آواز بہت دلکش تھی (ابن سعد: طبقات، ۲/ ۲: ۱۰۶)، لیکن ان سب چیزوں سے زیادہ ان کا نام علوم قرآنیہ کے ساتھ وابستہ چلا آیا ہے۔

**مآخذ:** (۱) ابن ابی الحدید: شرح نہج البلاغہ، قاہرہ ۱۳۲۹ھ، ۳: ۲۸۷ تا ۲۸۸۹، ۲۹۳ ببعد و ۴: ۱۹۹ ببعد، ۲۳۷.

○

## اصحابؓ : دیکھیے صحابہؓ

○

## اصحاب الاخدود : "خندق والے" ایک لقب، جو قرآن مجید کی سورہ ۸۵ (البروج) کے شروع میں آیا ہے اور جس کی تفسیر میں مختلف اقوال مروی ہیں۔ آیات ۴ تا ۷ میں یوں ہے: "مارے گئے اس خندق والے جو ایندھن والی تھی جب وہ اس (آگ) کے پاس بیٹھے تھے تو اس کو جو وہ ایمان والوں کے ساتھ کر رہے تھے آنکھوں سے دیکھ رہے تھے۔"

قرآن مجید کے قدیم مفسر اور مؤرّخ ان آیات کے مختلف محمول بتاتے ہوے یہ بھی لکھتے ہیں کہ ان کا اشارہ نجران میں عیسائیوں کی اس عقوبت کی طرف ہے جو یہودی بادشاہ ذونواس [رک بان] کے زمانے میں اور، جہاں تک تاریخ سے ثابت ہو سکا ہے، ۵۲۳ء میں عمل میں آئی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ عیسائی شہدا کو ایک خندق میں، جو اسی غرض کے لیے کھودی گئی تھی، زندہ جلا دیا گیا تھا۔ کبھی کبھی اس قرآنی عبارت کو اس قصے سے بھی مربوط کیا گیا ہے جو آخر میں دانیال Daniel، باب ۳، تک جاتا ہے ("جلتی بھٹی میں کے آدمی")۔

تاہم حقیقت میں اس عبارت کا مفہوم گرم Grimme نے بیان کیا ہے اور Horovitz نے بھی اسی کی زیادہ تفصیلی طور پر تشریح کی ہے، یعنی ان آیات میں روز جزا کا ایک منظر کھینچا گیا ہے۔ جیسے کہ قرآن میں اکثر بیان ہوا ہے، گویا اصحاب الاخدود گنہگار لوگ ہیں، جو اس سلوک کی پاداش میں جو انھوں نے مومنوں سے کیا تھا جہنم کی آگ میں ڈالے جائیں گے (آیت ۷).

**مآخذ:** (۱) قرآن مجید، ۸۵ (البروج): ۴ تا ۷، کی تفاسیر، خصوصاً الطبری: تفسیر، قاہرہ ۱۳۲۱ھ، ۳۰: ۷۲ تا ۷۵ (دیکھیے Loth، در *ZDMG*، ۱۸۸۱ء، ص ۶۱۰ تا ۶۲۲)؛ (۲) ابن ہشام: طبع Wüstenfeld، ص ۲۴ ببعد؛ (۳) الطبری: تاریخ، ۱: ۹۲۲ تا ۹۲۵؛ (۴) Noldeke: *Geschichte der 'Araber und Perser zur Zeit der Sasaniden*، ۱۸۷۹ء، ص ۱۸۲ تا ۱۸۷؛ (۵) المسعودی: مروج، ۱: ۱۲۹ ببعد؛ (۶) الثعلبی: قصص الانبیاء، قاہرہ ۱۲۹۲ھ، ص ۳۸۰ تا ۳۸۲.

○

## اصحاب الأیکہ : (بن کے لوگ) جن کی طرف حضرت شعیبؑ [رک بآں] مبعوث ہوے۔ قرآن مجید میں اصحاب الایکہ کا ذکر چار بار آیا ہے، یعنی ۱۵ [الحجر]: ۷۸؛ ۲۶ [الشعراء]: ۱۷۶، ۳۸: [صٓ] ۱۳ اور ۵۰ [قٓ]: ۱۴.

نظرانداز ہونا اللہ کے نام سے ہے)۔

بسملہ کے سلسلے میں فقہائے اسلام میں یہ بحث ہے کہ جن قرآنی سورتوں کے آغاز میں بسم اللہ۔ ۔ ۔ آیا ہے یہ ان سورتوں کی ایک آیت اور جز ہے یا نہیں؟ پھر یہ مستقل آیت اور جز ہے یا دوسری آیات کا جز ہے؟ اسی طرح اس اختلاف رائے سے مترتب ہونے والے مسائل میں بھی اختلاف ہے، مثلاً بسم اللہ کو نماز میں بلند آواز سے پڑھنا یا نہ پڑھنا اور اس کے بغیر نماز کا مکمل ہونا یا نہ ہونا وغیرہ (دیکھیے جصاص: احکام القرآن، ۱: ٦ بعد، النشر فی القراءات العشر، ۱: ۲٦۲ بعد)۔ ابوبکر جصاص (احکام القرآن ۱: ۸) نے صراحت کی ہے کہ اس بات پر امت اسلامیہ میں کوئی اختلاف نہیں کہ بسم اللہ قرآن کریم کی آیت اور اس کا جز ہے، کیونکہ یہ سورۃ النمل میں قرآن کے متن کے حصے کے طور پر وارد ہوئی ہے۔ البتہ اس مقام پر بسم اللہ مستقل آیت نہیں بلکہ آیت کا حصہ ہے (کتاب مذکور، ۱: ۱۲)۔

سورتوں کے اوائل میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ان کا جز ہے یا نہیں اس سلسلے میں فقہائے اسلام میں امام مالکؒ، امام اوزاعیؒ، داؤد ظاہریؒ اور ابن جریر الطبریؒ کی رائے یہ ہے کہ سورۃ النمل کے متن میں واقع بسم اللہ کو چھوڑ کر باقی تمام سورتوں کے شروع میں بسم اللہ سورت کا جز نہیں، (احکام القرآن، ۱: ۹ تا ۱۱)۔ امام احمدؒ اور ایک روایت میں امام شافعیؒ اور فقہائے کوفہ و مکہ اور علمائے عراق کے نزدیک بسم اللہ سورۃ فاتحہ کا تو جز ہے، مگر باقی سورتوں کا جز نہیں (کتاب مذکور اور نصب الرایۃ، ۱: ۳۲۷ بعد)۔ امام شافعیؒ اور ان کے متبعین کے نزدیک سورۂ براءۃ کو چھوڑ کر باقی تمام سورتوں کے شروع میں بسم اللہ بطور ایک آیت اور جز کے واقع ہوئی ہے (احکام القرآن، ۱: ۹ تا ۱۱؛ نصب الرایۃ، ۱: ۳۲۷ بعد؛ النشر فی القراءات العشر، ۱: ۲۵۸ بعد)۔ امام شافعیؒ کے نزدیک بسم اللہ چونکہ سورہ فاتحہ کا جز ہے اس لیے جو شخص نماز میں اسے نہیں پڑھے گا اسے نماز کا اعادہ کرنا پڑے گا (احکام القرآن، ۱: ۸)۔

ائمہ قراءت بالاجماع بسم اللہ کو سورہ براءۃ کے سوا ہر سورۃ کے شروع میں ضروری قرار دیتے ہیں اور کسی قاری نے بھی اس کے بغیر قراءت کی ابتدا کو جائز نہیں سمجھا (النشر فی القراءات العشر، ۱: ۲٦۲ بعد)۔ آج بھی عالم اسلام کے قاریوں کا یہی معمول ہے، بلکہ کسی رکوع یا آیت کی تلاوت کا آغاز بھی استعاذہ اور بسملہ سے ہوتا ہے۔ البتہ جب مسلسل تلاوت قرآن کے دوران ایک سورت ختم ہو اور دوسری سورت شروع ہو تو اس صورت میں بسملہ پڑھنے یا نہ پڑھنے کے سلسلے میں قرّاء میں اختلاف ہے۔ قاری ابن کثیرؒ، عاصمؒ، کسائی اور قالون وغیرہ کے نزدیک بسم اللہ پڑھ کر ایک سورت کو دوسری سورت سے الگ (فصل) کرنا ضروری ہے۔ سورۃ الانفال اور براءۃ کے سوا کہ ان کے درمیان بسملہ نہیں ہے (النشر فی القراءات العشر، ۱: ۲۵۸)، لیکن قاری حمزہؒ اور خلف کا مشہور مسلک یہ ہے کہ دوران تلاوت بسم اللہ پڑھ کر دونوں سورتوں کو الگ (فصل) نہیں کرنا چاہیے، بلکہ بسم اللہ کے بغیر دونوں سورتوں کو ملا دینا (وصل) چاہیے (کتاب مذکور)۔ ابو عمروؒ، ابن عامرؒ اور ورشؒ کے مسلک کے بارے میں مختلف روایات ہیں۔

نماز میں بسملہ کے متعلق امام ابو حنیفہؒ، ابن ابی لیلیؒ، حسن بن صالحؒ، ابویوسفؒ، محمدؒ، زفرؒ اور امام شافعیؒ کا قول یہ ہے کہ استعاذہ کے بعد اور سورۂ فاتحہ سے قبل بسم اللہ پڑھنا چاہیے۔ جہری نمازوں میں بلند آواز سے بسم اللہ پڑھنے کے بارے بھی اختلاف رائے ہے۔ حنفی علما اور امام ثوریؒ کا قول ہے کہ اخفا کیا جائے، ابن ابی لیلیؒ کا قول ہے کہ چاہے تو بالجہر پڑھے چاہے تو اخفا کرے اور امام شافعیؒ کے نزدیک بسم اللہ بھی بالجہر پڑھنی چاہیے اور یہ اختلاف صرف اسی صورت میں ہے جب جہری نمازیں باجماعت پڑھی جائیں (احکام القرآن، ۱: ۱۵)۔

بسملہ کے سورۃ الفاتحہ کے جز ہونے کے بارے میں بھی دو مسلک ہیں: ایک یہ کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورۃ الفاتحہ کی ایک آیت ہے، اس لیے جہاں سورۃ الفاتحہ کی قراءت واجب ہوگی وہاں بسملہ بھی واجب ہے۔ دوسرا مسلک جسے امام زیلعیؒ صحیح ترین مسلک قرار دیتے ہیں یہ ہے کہ الفاتحہ اور دیگر سورتوں میں کوئی فرق نہیں، اس لیے بسملہ کی جو

حیثیت دیگر سورتوں کے اوائل میں ہوگی' وہی الفاتحہ کے شروع میں بھی ہوگی۔

اسلامی تعلیمات میں اس بات کی بڑی تاکید ہے کہ ہر جائز اور صحیح کام کا آغاز بسم اللہ سے کیا جائے' کیونکہ یہ بات اللہ کی رحمت و برکت اور اعانت کو اپنے شامل حال کرنے کے مترادف ہے۔ قرآن کریم کی سب سے پہلے نازل ہونے والی آیت میں بسم اللہ' یعنی اللہ کے نام سے آغاز کا حکم دیا گیا: اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَ (۹۶ [العلق] :۱)' اور ذبیحہ کے لیے بھی حکم دیا گیا کہ آغازِ ذبح اللہ کے نام سے ہو اور جس کا آغازِ ذبح اللہ کے نام سے نہ ہو اس کے کھانے سے منع کر دیا گیا' اسی طرح طہارت' وضو' اکل و شرب اور تمام جائز و صحیح اعمال کا آغاز اللہ کے نام سے باعث ثواب و برکت قرار دیا گیا ہے (احکام القرآن' ۱:۸) بلکہ حدیث میں تو یہاں تک آتا ہے کہ جس اہم کام کا آغاز بسم اللہ سے نہ ہو وہ ادھورا اور بے برکت ہو جاتا ہے (احمد: المسند' ۲:۳۵۹)۔ ابوبکر الجصاص صاحب احکام القرآن (۱:۱۷) کا بیان ہے کہ امور زندگی کا اللہ کے نام سے آغاز کرنے کا مقصد باعث برکت ہونے کے ساتھ ساتھ اللہ عز و جلّ کی تعظیم کا بھی اظہار ہے۔ حدیث میں آتا ہے کہ جب بندہ کھانے پر اللہ کا نام لیتا ہے تو شیطان اس میں سے کچھ نہیں پا سکتا اور اگر وہ اللہ کا نام نہ لے تو شیطان اس کھانے میں سے لے لیتا ہے۔

**مآخذ :** (۱) احمد: المسند' ۲:۳۵۹؛ (۲) السیوطی: الاتقان فی علوم القرآن' ص ۹۳ ببعد' طبع مطبع احمدی؛ (۳) ملا علی القاری: شرح الوقایہ' ص ۴۷ ببعد' مطبوعہ دہلی؛ (۴) المرغینانی: ہدایہ' ص ۱۰۵ ببعد (مطبوعہ لکھنؤ)؛ (۵) ابن الجزری: النشر فی القراءات العشر' ۱:۲۵۸ ببعد؛ (۶) الجصاص: احکام القرآن' ۱:۶ ببعد' استانبول ۱۳۳۵ھ؛ (۷) الزیلعی: نصب الرایہ' ۱:۳۲۷ ببعد؛ (۸) الباجوری: حاشیہ.... علی جوهرة التوحید' قاہرہ ۱۳۵۲ھ/ ۱۹۳۴ء؛ (۹) القیروانی: الرسالہ' بولاق ۱۳۱۹ھ۔

○

**البَغْدادِیؒ :** عبدالقاہر بن طاہر' ابو منصور الشافعی (م ۴۲۹ھ/ ۱۰۳۷ء)۔ باپ تو اسے صرف تعلیم کے لیے نیشاپور لے گیا تھا' مگر عبدالقاہر نے وہیں سکونت اختیار کر لی۔ خراساں کے اکثر علما و فضلا اس کے شاگرد تھے۔ وہ سترہ مضامین کی تعلیم دینے کی صلاحیت رکھتا تھا' جن میں سے فقہ' اصول' حساب' قانون وارثت (=فرائض) خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ ترکمانوں کے فتنہ و فساد کی وجہ سے اس نے نیشاپور کو خیرباد کہا اور اسفرائن چلا گیا اور تھوڑے عرصے کے بعد وہیں فوت ہو گیا۔ وہ خاصا دولت مند تھا اور اہل علم کی امداد کیا کرتا تھا۔ فقہ' حساب اور وراثت پر اس کی کتابیں بہت مقبول تھیں (حساب پر ایک کتاب محفوظ رہ گئی ہے)۔ اس نے الٰہیات پر بھی متعدد کتابیں لکھیں: کتاب الملل و النحل مفقود ہوگئی ہے' اصول الدین ترتیب و تدوین کے اعتبار سے بہت عمدہ رسالہ ہے' جس کے شروع میں علم کی ماہیت' تخلیق عالم' خالق کائنات کی معرفت کا طریقہ' اس کی صفات وغیرہ بیان کی گئی ہیں۔ یہ کتاب محمد بن عمر الرازی کی المحصّل سے بہت مشابہت رکھتی ہے' لیکن اس میں ہر مسئلے کے بارے میں تمام مختلف فرقوں کی آرا بیان کر دی گئی ہیں۔ السبکی نے جن کتابوں کا ذکر کیا ہے ان میں سے کوئی کتاب بھی اس سے مطابقت نہیں رکھتی۔ اس کتاب کا انداز تحریر شروع سے آخر تک محققانہ ہے۔ یہ بات اس کی دوسری کتاب الفرق بین الفرق میں نظر نہیں آتی' جس میں ہر فرقے کا ذکر الگ الگ کرتے ہوئے ان سب کا جائزہ مسلّمہ عقائد اہل سنت کی روشنی میں لیا گیا ہے اور جو فرقے (اس کے نزدیک) صراط مستقیم سے منحرف ہیں ان سب کی مذمت کی گئی ہے۔ یہ کتاب الشہرستانی کی کتاب الملل و النحل کی طرح محض حقائق کا بیان نہیں' بلکہ مناظرانہ تنقید کی حامل ہے۔ اس کتاب میں اگرچہ سقراط اور افلاطون کے عنوان سے ایک باب موجود ہے' لیکن اس کا عام موضوع اسلام ہی ہے۔ کتاب کی خاتمے پر مسلمانوں کے مسلّمہ عقائد کی تشریح کی گئی ہے۔ دو کتابیں اغلاط ابی الہذیل اور اغلاط ابن کرام' جو بظاہر زیادہ مشرح اور مفصل تھیں' محفوظ نہیں رہیں۔ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اس نے ان نظریات سے جن کی وہ مذمت کرتا ہے ایسے نتائج اخذ کیے ہیں جو انہیں پہلی بار پیش کرنے والوں کے بھی

مد نظر نہ تھے۔

**مآخذ :** (۱) السبکی: طبقات الشافعیہ، ۳: ۲۳۸ بعد؛ (۲) ابن خلکان، شمارہ ۴۰۲؛ (۳) ZDMG، ص ۶۵، ۳۴۹ بعد، (۴) MO، ص ۱۹، ۱۸۷ بعد؛ (۵) براکلمان، ۱: ۳۸۵، تکملہ، ۱: ۶۶۶؛ (۶) الزرکلی: الاعلام ۴: ۱۷۳؛ (۷) مفتاح السعادۃ، ۲، ۱۸۵، (۸) انباہ الرواۃ، ۲: ۱۸۵ .

○

**بَقاءٌ و فنا :** یہ دونوں صوفیانہ اصطلاحات ہیں۔ یہ اصطلاحات، یعنی فنا اور بقا جو بظاہر ایک دوسرے کی ضد ہیں، در حقیقت ایک دوسرے کی تکمیل کرتی ہیں۔ اسلامی تصوف میں اس نوع کی اور اصطلاحات بھی ہیں، مثلاً صحو و سکر، جمع و تفرقہ۔

مسلمان صوفیہ نے فنا کی دو تعریفیں کی ہیں، جن کا ایک دوسرے کے ساتھ واضح تعلق ہے: (۱) صوفی کا صفات و کمالات الٰہی کے مشاہدے میں اتنا مستغرق ہو جانا کہ اس شعور کے سامنے کائنات کے وجود کے شعور اور خود صوفی کا اپنے ذاتی ہستی کے شعور کو کھو بیٹھنا، یہاں تک کہ یہ شعور بھی ضائع ہو جائے کہ صوفی اس شعور کو کھو بیٹھا ہے۔ صوفی کی اس حالت کو "فنا فی اللہ" کے نام سے پکارا جاتا ہے؛ (۲) صوفی کی بشری اور اختیاری صفات کا محو ہو جانا اور جناب قدسی کی کامل صفات کا ان کی جگہ حاصل ہو جانا، یعنی وہ صفات جو جناب الٰہی کے خاص فیض سے صوفی پر نازل ہوتی ہیں۔ اس سلسلے میں مندرجہ ذیل نکات کا ملحوظ رکھنا لازمی ہے:

(۱) معاملہ صرف صفات کا ہے، ذات کا نہیں۔ اس ذوق میں صوفی کی بشری ذات منحل ہو کر ذات الٰہی میں جذب نہیں ہو جاتی، نہ ذات الٰہی حلول کر کے جسم انسانی میں اتر آتی ہے۔ حقیقت صرف یہی نہیں کہ ذات بشری فنا نہیں ہوتی، بلکہ انسانی "انا" کی صفات میں تبدیلی آنے کی وجہ سے اس "انا" کی ایک نئی تشکیل و توسیع ہوتی ہے، جیسا کہ حضرت علی ہجویریؒ اور دیگر صوفیہ کہتے ہیں۔ صفات کا مورد انسانی "انا" ہی رہتا ہے۔ اتحاد اور حلول صوفیہ کے ذوق کی بنا پر دونوں غلط تعبیریں قرار دی گئی ہیں، حتی کہ وہ صوفیہ بھی جو اس ذوق کی بنا پر صوفی کی ذات کے عالم ظاہر (Phenomenal world) سے چھٹکارا پا کر عالم باطن میں داخل ہونے کے قائل ہیں، اس بات پر زور دیتے ہیں کہ انسان اپنے ذاتی وجود سے نکل کر خدا کے لامتناہی وجود میں شامل نہیں ہو سکتا اور نہ وہ اپنی ذات اور ذات الٰہی کی عینیت کا اعلان کر سکتا ہے۔ "قطرہ اگر سمندر میں شامل بھی ہو جائے تو بھی وہ سمندر کے ساتھ عینیت حاصل نہیں کر سکتا"۔

(۲) فنا کا ذوق صوفی کے لیے ایک محض یا نفسیاتی کیفیت ہے، کوئی لاہوتی حقیقت نہیں۔ جو فوائد اس سے صوفی کو حاصل ہوتے ہیں وہ اخلاقی اور روحانی ہیں، لاہوتی نہیں، اس لیے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ صوفی کی ذات حقیقت میں عین حق ہو گئی ہے اور دائمی ہے۔

(۳) صوفی کے حقیقی فوائد، جو اسے اس ذوق سے حاصل ہوتے ہیں، صفاتی ہیں۔ اس کی بشری سلبی صفات، مثلاً جہالت، خود غرضی، طمع وغیرہ، اعلیٰ اور اثباتی صفات میں تبدیل ہو جاتی ہیں۔ اس سے ایک تو یہ ثابت ہوتا ہے کہ صوفی کے اخلاق و اعمال میں ایک انقلابی تغیر رونما ہوتا ہے اور یہ اخلاق اور اعمال اسلام کے روحانی نظام کی جان ہیں۔ بلاشبہ اخلاق طیبہ اور اعمال حسنہ ہی وہ عناصر ہیں، جنھوں نے تصوف کو اسلام کے اندر ایک باوقار جگہ دی ہے، حتیٰ کہ صوفی یہ کہنے کے قابل ہوے کہ تصوف نہ صرف یہ کہ اسلام کا مخالف نہیں بلکہ اس کے بالکل مطابق ہے .

بقا ذوق فنا کا دوسرا (اثباتی) پہلو ہے۔ فنا کی مذکورہ بالا دونوں تعریفوں کے پیش نظر بقا کا مطلب ہے: (۱) ان صفات کو برقرار رکھنا جو فیض الٰہی سے صوفی پر نازل ہو کر اس کی پہلی صفات کی جگہ لے چکی ہیں، لہٰذا اس کو بقا باللہ کے نام سے پکارا جاتا ہے اور (۲) کائنات کی کثرت اور اس کے نقص کے شعور کا، جو وحدت الٰہی کے شعور کے تحت زائل ہو چکا تھا، لوٹ آنا۔ اکثر صوفیہ کے نزدیک یہ حالت فنا کی حالت سے برتر ہے اور صوفیوں کے مشہور قول کا کہ "صحو سکر کے بعد طاری ہوتا ہے" یہی مطلب ہے۔ درحقیقت بقا کے دوسرے معنی پہلے معنی سے نکلتے ہیں، کیونکہ اگر صوفی "خدا کے ساتھ" ہے تو اسے یقیناً خدا کی مخلوق کے ساتھ بھی ہونا چاہیے۔ خود ابن عربی بھی،

جنہیں وحدۃ الوجود کے نظریے سے متہم قرار دیا گیا ہے، کہتے ہیں کہ عالم کثرت عالم وحدت، خدائی حقیقت علی الاطلاق کے دو پہلو ہیں۔

صوفی کا یہ "رجوع" الی الخلق یقیناً ان سلبی صفات کی طرف رجوع نہیں جو اس میں قبل از فنا موجود تھیں۔ دراصل اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ مخلوقات کے نقائص پر نظر کرے اور ان نقائص کو اپنے ذوق سے حاصل شدہ علوم کی روشنی میں ایک اخلاقی جہاد کی شکل میں دور کرنے کی کوشش کرے تاکہ مخلوق ان کمالات کو حاصل کرسکے جو اس کے خالق نے اسے ودیعت کیے ہیں۔ اسلامی تصوف کے اس نظریۂ بقا سے ایک عام صوفی کے شعور اور ایک نبی کے شعور کے بنیادی فرق پر ایک نئی روشنی پڑتی ہے۔ اکثر صوفی فنا کی حالت سے بقا کی حالت طرف پلٹ کر نہیں آتے اور پلٹنا چاہتے بھی نہیں۔ یہ ایک رسول ہی کا منصب ہے کہ وہ بیک وقت خدا کے ساتھ بھی ہو اور مخلوق کے ساتھ بھی اور جو دینی اور اخلاقی معرفت اس کو خدا کے ساتھ رہنے میں حاصل ہوتی ہے وہ اسے انسانیت کی بہتری کے لیے عمل میں لاتے ہوئے انسانی تاریخ کو نئے سانچوں میں ڈھال دے۔

فنا و بقا کے مربوط نظریے کا ارتقا خاص طور سے منصور الحلاج کے قتل (۹۲۲ء) کے بعد کے دور میں واقع ہوا جب کہ مسلمان صوفیوں نے باطنی ذوق کو دین کے قریب لا کر اسے نئے اسلوب میں بیان کرنا شروع کیا تاکہ تصوف کے خلاف اہل ظاہر کی غلط فہمیوں کو رفع کیا جائے، تصوف کے لیے نظام اسلام میں ایک باوقار اور ضروری جگہ حاصل کی جائے اور الحلاج کے قول "اناالحق" (=میں حق یا خدا ہوں) کو ظاہری معنوں سے مبّرا قرار دیا جائے۔ اگرچہ یہ ایک حقیقت ہے کہ کئی اور صوفی بھی اپنے سکر کی شدت میں اس قسم کی باتیں کہتے رہے ہیں، خصوصاً اشعار میں، تاہم اکابر صوفیہ ذات انسانی اور ذات الٰہی کی عینیت کو قطعاً غلط قرار دیتے چلے آئے ہیں۔

**مآخذ :** معروف کتب تصوف کے علاوہ: (۱) جن میں ابو نصرالسراج کی کتاب اللمع اور (۲) علی ہجویریؒ کی کشف المحجوب اس موضوع کے لیے سب سے زیادہ اہم ہیں؛ (۳) مغربی زبانوں میں R A.Nichlson: *The Mystics of Islam*، لنڈن ۱۹۱۶ء، اور خصوصاً اس کا آخری باب بہت مفید ہے۔

○

**بُکْتَاشِیَہ :** ترکی کا ایک سلسلۂ درویشاں۔ اس سلسلے کے سرپرست حاجی بکتاش ولی ہیں۔ ان کی زندگی کے حالات افسانوی رنگ میں ہیں۔ یہ امر قطعاً خارج از بحث ہے کہ بکتاش کا عثمان یا اورخاں [رکّ بآں] سے کبھی کوئی تعلق رہا تھا یا انہوں نے ینی چری دستے کے لیے دعاے خیر و برکت کی تھی (جو سب سے پہلے مراد اول کے عہد میں قائم ہوا)، جیسا کہ بکتاشی مروایات اور بعض ایسی تاریخی تصانیف میں مذکور ہے جو ان کے زیر اثر لکھی گئیں۔

بہر حال یہ تو وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ ساتویں صدی ہجری/ تیرھویں صدی عیسوی میں حاجی بکتاش خراسانی کا ظہور آناطولیا کے زمرۂ درویشاں میں ہوا۔ غالبًا وہ بابا اسحاق کے مرید تھے، جنہوں نے ۶۳۸ھ/ ۱۲۴۰ء میں، بغاوت کی۔ ان کے حریف سلسلۂ مولویہ کے معتبر متوسلین نے آگے چل کر اس پر بہت زور دیا ہے۔ محمد فواد کوپرولو کی تحقیق یہ ہے کہ یہ سلسلہ ان کے اپنے حلقہ مریدین سے معرض وجود میں آیا، لیکن حاجی بکتاش کے مقالات میں، جو دراصل عربی میں لکھے گئے اور جن کا خطیب اوغلو نے منظوم ترکی ترجمہ کیا اور پھر ترکی نثر میں بھی ترجمہ ہوا، ان مخفی رسوم و عقائد پر کوئی خاص زور نہیں دیا گیا جو سلسلۂ بکتاشیہ کی خصوصیت میں سے ہیں۔ بہر کیف یہ سلسلہ، جس کے بلا فصل اسلاف ابدالان روم معلوم ہوتے ہیں، آٹھویں صدی ہجری/ چودھویں صدی عیسوی میں موجود تھا۔ دسویں صدی ہجری/ سولھویں صدی عیسوی کے آغاز میں شیخ سلسلہ بالم سلطان "پیر دوم" نے اسے اس کی معینہ شکل دی۔

ترک درویشوں کے اداروں کو ان کے مخصوص خد و خال مغربی ترکستان میں احمد یسوی (م ۵۶۲ھ/ ۱۱۶۶ء) نے دیئے تھے۔ آناطولیا میں ان اداروں کا حلقہ وسیع ہوتا رہا، لیکن اس کے ساتھ ہی انہوں نے بدعتی رجحانات بھی اختیار کرلیے تھے، چنانچہ سلسلہ بکتاشیہ میں بہت سے جاہلی اور بدعتی عناصر پر جے

رہنے کا مادہ موجود تھا۔ جن علاقوں میں یہ سلسلہ مسلمانوں اور عیسائیوں دونوں کو اپنے طریق میں داخل کرنے لگا وہاں آبادی کا بڑا حصہ اس میں شامل ہو گیا' مثلاً جنوبی آناطولیا میں اور خصوصاً البانیا میں' جہاں ایک قسم کا مخلوط مذہب پیدا ہو گیا جو اسلامی اور عیسائی دونوں عناصر پر مشتمل تھا۔ اس کے علاوہ اور فرقے بھی' جن کے مذہبی رسوم و عقائد باہم ملتے جلتے تھے' ان میں شامل ہوگئے' خاص طور پر وہ گروہ جو قزلباش کہلاتا تھا ان سے ایک طرح کی وابستگی رکھتا تھا۔

بکتاشیوں کے عوام پسند تصوف کی خصوصیات اور اسلامی رسوم و عبادات حتی کہ نماز تک سے ان کی غایت درجہ بے تعلقی دونوں ہی ایسی باتیں ہیں جن سے اسلام کی جانب ان کے رویے کا اظہار ہوتا ہے۔ اندرونی عقائد کی رو سے وہ شیعی ہیں' بارہ اماموں کے قائل ہیں اور خصوصیت کے ساتھ امام جعفر الصادقؓ کا بڑا احترام کرتے ہیں۔ ان کی عبادت کا مرکز حضرت علیؓ کی ذات ہے۔ یہ لوگ حضرت علیؓ کو اللہ اور حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ملا کر ایک طرح کی تثلیث کے قائل ہیں۔ یکم محرم سے ۱۰ محرم تک وہ "ماتم‌ہ‌راتیں" (ماتم گیجاری) مناتے ہیں' نیز دوسرے علوی شہدا اور بالخصوص معصوم پاک (جن کی وفات بچپن میں ہوئی) کا بہت زیادہ احترام کرتے ہیں (معصوم پاک سے مراد غالباً حضرت علی اصغر ہیں)۔ نویں صدی ہجری/ پندرھویں صدی عیسوی میں ان میں "حروفیوں کے اعداد رمزیہ" کے قیاسات دخل پا گئے' فضل اللہ حروفی کی تالیف جاویدان (نامہ) کا ترمیم شدہ فارسی نسخہ اور اس فرقے کے عقائد کی ترکی زبان میں تشریح موسومہ عشق نامہ' جو فرشتہ اوغلو نے لکھی ہے' دونوں ان کے نزدیک قانون شرعی کا مرتبہ رکھتی ہیں۔ مزیدبراں یہ لوگ تناسخ کے قائل بھی ہیں۔

ان کی پوری جماعت پر چلبی کی حکومت تھی۔ وہ حاجی بکتاش کی مرکزی خانقاہ (پیراوی) میں رہتا تھا جو ولی موصوف کی قبر پر (قیر شہر اور قیصری کے درمیان) بنائی گئی تھی۔ چلبی کا منصب اٹھارھویں اور انیسویں صدی کے دوران میں (بالعموم) باپ سے بیٹے کو ورثے میں پہنچتا رہا' تاہم یہ ہمیشہ موروثی نہیں ہوتا تھا۔ اہل تجرد کا مرشد اعظم (=ددہ) علیحدہ ہوتا ہے۔ کسی ایک تنہا خانقاہ (تکیہ) کے صدر کو بابا(Baba) کہتے ہیں' پورے طور پر داخل سلسلہ رکن کو درویش' جس نے صرف پہلی سوگند کھائی ہو اسے محب اور جو ابھی صرف وابستگی رکھتا ہو اور داخل سلسلہ نہیں ہوا اسے عاشق کہتے ہیں۔ ضبط و نظم بیشتر اس تعلق سے قائم رہتا ہے جو مرشد کا اپنے مریدان خاص یا نووارد چیلوں سے ہوتا ہے۔

بکتاشی سفید ٹوپی پہنتے ہیں' جس میں چار یا بارہ گوشے ہوتے ہیں۔ چار کے عدد سے اشارہ "چار ابواب" یعنی شریعت' طریقت' معرفت' حقیقت اور ان کے مطابق لوگوں کے چار طبقات' یعنی عابد' زاہد' عارف اور محب کی طرف ہے' بارہ کا عدد بارہ اماموں کی تعداد کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اس فرقے سے دو اور چیزیں بھی مخصوص ہیں' ایک تو بارہ پہلیوں (گول ابھری ہوئی لکیروں) کا "تسلیم طاشی" (سنگ تسلیم) جو گلے میں پہنا جاتا ہے اور دوسرے تبر (دو پھل والی کلہاڑی)۔ ان کی تصویریں J.K.Birge کی تالیف میں ملیں گی (دیکھیے مآخذ)۔

بڑی بڑی خانقاہیں (تکیے) چار حصوں پر مشتمل ہوتی ہیں: (۱) میدان اوی' اصل خانقاہ جس میں عبادت گاہ بھی ہوتی ہے؛ (۲) اکمک اوی' یعنی تنور خانہ اور مستورات کے رہنے کی جگہ؛ (۳) آش اوی' یعنی باورچی خانہ؛ (۴) مہمان اوی' یعنی مہمان خانہ۔

درویشی مذہب کی بکتاشی شکل نے ترک عوام کے دینی رجحانات پر گہرا اثر کیا۔ اس فرقے کی خاص تالیفات تصوف کے بعد بکتاشی شاعروں کی ولولہ انگیز اور پر لطف غنائی شاعری کو اطراف و جوانب میں بڑا عروج حاصل ہوا۔

اس سلسلے کی سیاسی اہمیت کا باعث اس کی ینی چری سے وابستگی تھی۔ عثمانلی ترکوں کے شروع زمانے کے دیگر سیاسی اداروں کی طرح ینی چری بھی شروع ہی سے مذہبی جمعیتوں کے زیر اثر تھے اور اگر پہلے نہیں تو نویں صدی ہجری/پندرھویں صدی عیسوی کے نصف آخر میں بکتاشیوں کو ان پر بلاشرکت غیرے اقتدار حاصل ہو گیا تھا۔ ینی چریوں میں بکتاشی عقائد کی مقبولیت کا سبب شاید یہ تھا کہ وہ خود عیسائی الاصل تھے۔ اس

نہایت منظم جماعت کے ساتھ تعلق سے ینی چری دستہ فوج کو ایک مربوط جمعیت کی حیثیت حاصل ہو گئی۔ بکتاشیوں نے عثمانی حکومت کے خلاف درویشوں کی متعدد بغاوتوں میں بھی حصہ لیا' ۱۲۴۱ھ / ۱۸۲۶ء میں جب سلطان محمود ثانی نے ینی چری فوجیوں کو تباہ کر دیا تو اس سے وہ جماعت بھی متاثر ہوئی جس سے وہ منسلک تھے' چنانچہ بہت سی خانقاہیں اسی زمانے میں برباد کر دی گئیں۔ انیسویں صدی کے وسط میں اسی سلسلے کی تجدید ہوئی اور خانقاہوں کی دوبارہ تعمیر شروع ہوگئی۔ بکتاشیوں میں پھر جان پڑی' جس کا اظہار ان کی تالیفی و تصنیفی سرگرمیوں سے ہوتا ہے جو انیسویں صدی کے اختتام سے ۱۹۰۸ء کے بعد تک بھی جاری رہیں۔

۱۹۲۵ء کے موسم خزاں میں تمام درویشی سلسلوں کی طرح سلسلۂ بکتاشیہ کو بھی ختم کر دیا گیا' لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ بکتاشی ہی تھے' جنہوں نے جمہوریہ ترکیہ کے لیے متعدد اقدامات کا دروازہ کھول دیا تھا۔ آج کل بکتاشی جزیرہ نمائے بلقان خصوصاً البانیا میں' جہاں ان کی بڑی خانقاہ تیرانہ میں واقع ہے' اپنی ہستی باقی رکھے ہوئے ہیں۔ بعض سرکاری دستاویزات کے مطابق ترکی میں ۱۹۵۲ء تک بھی تیس ہزار بکتاشی تھے (دیکھیے COC' ۱۹۵۲ء ص ۲۰۶)۔

**مآخذ :** محققانہ جستجو کا راستہ دکھانے والی تحریریں G.Jacob اور کوپرولو زادہ محمد فؤاد اور ان کے دبستان کے مطالعات ہیں۔ ان تحریروں اور باقی ماندہ کتابیات کا ذکر ذیل کی کتاب میں ہے: (۱) J.K.Brige: *The Bektashi Order of Derwishes*' لنڈن و ھارٹفرڈ ۱۹۳۷ء؛ (۲) H.H.Schaeder' در *OLZ*' ج ۳۱ (۱۹۲۸ء)' ص ۱۰۰۸ تا ۱۰۵۷۔

○

**بِلَالؓ بن رَبَاح :** جنہیں بعض دفعہ ان کی والدہ کی نسبت سے ابن حمامہ بھی کہا جاتا ہے' نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے صحابی تھے اور حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے مؤذن کی حیثیت سے معروف و مشہور ہیں۔ بلالؓ حبشی (افریقی؟) نژاد تھے۔ مکہ مکرمہ میں قبیلہ بنو جمح کے درمیان (مقام) سراۃ میں غلام پیدا ہوئے۔ بعض روایتوں میں ان کا آقا امیہ بن خلف بتایا گیا ہے' لیکن کہیں کہیں اس قبیلے کے کسی گمنام مرد یا عورت کو بھی ان کا آقا کہا گیا ہے۔ وہ سب سے پہلے ایمان لانے والوں میں سے تھے۔ بعض روایات میں ہے کہ بالغوں میں حضرت ابوبکرؓ کے بعد وہی مسلمان ہوئے۔ غلام ہونے کی وجہ سے ان پر بہت سختیاں اور ظلم کیے گئے' خصوصاً امیّۃ بن خلف نے انہیں سخت ایذائیں پہنچائیں' لیکن انہوں نے تمام مصائب بڑے صبر سے برداشت کیے اور اسلام کو نہیں چھوڑا۔ بالآخر حضرت ابوبکرؓ ان کی نجات کا سبب بنے۔ آپ نے حضرت بلالؓ کو خرید لیا یا اپنے ایک تندرست غلام سے بدل لیا جو مسلمان نہیں ہوا تھا۔ اس کے بعد حضرت بلالؓ ہمیشہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت اقدس میں رہے۔

مدینہ منورہ کو ہجرت کرنے کے بعد حضرت بلالؓ حضرت ابوبکرؓ اور بہت سے کئی مسلمان بخار میں مبتلا رہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت بلالؓ اور ابو رویحہؓ الخثعمی کے درمیان رشتۂ مؤاخاۃ قائم کر دیا۔ یہ وہی ابو رویحہؓ ہیں جنہیں بلالؓ نے شام کی مہم پر جاتے وقت اپنا وظیفہ لینے کا مجاز منتخب کیا تھا۔ اس رشتہ مؤاخاۃ کی بنا پر حضرت عمرؓ نے افریقہ کے وظیفہ لینے والوں کی فہرست قبیلہ خثعم کے ساتھ منسلک کر دی تھی۔ ابن اسحٰق کی روایت کے مطابق اس کے زمانے میں شام میں بھی یہی صورت حال تھی۔

ہجرت کے پہلے سال جب نماز سے پہلے اذان دینے کا فیصلہ ہوا تو حضرت بلالؓ مؤذن مقرر ہوئے۔ وہ تمام غزوات میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ساتھ شریک ہوئے۔ غزوہ بدر [رکّ باّں] میں انہوں نے امیّۃ بن خلف اور اس کے بیٹے کو قتل کر دیا۔

حضرت بلالؓ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مؤذن ہی کی حیثیت سے زیادہ مشہور و معروف ہیں' تاہم وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے عصا بردار [رکّ بہ عَنَزَہ]' خازن اور ذاتی خادم بھی تھے اور بعض اوقات آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے معاون و پیش کار بھی ہوتے تھے۔ مؤذن کی حیثیت سے انہیں اس وقت ممتاز حیثیت حاصل ہوئی

جب مسلمانوں نے مکہ مکرمہ کو فتح کر لیا اور حضرت بلالؓ نے پہلی مرتبہ کعبے کی چھت پر سے مومنوں کو نماز کی طرف بلایا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وصال کے بعد حضرت بلالؓ نے حضرت ابوبکرؓ کے عہد میں بھی مؤذن رہنا منظور کر لیا، لیکن جب حضرت عمرؓ نے ان سے اس منصب پر قائم رہنے کو کہا تو وہ راضی نہ ہوئے اور شام کی مہموں میں جا ملے اور زندگی کا باقی حصہ وہیں بسر کیا۔ بعض مآخذ سے پتا چلتا ہے کہ انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وصال کے بعد ہی مؤذن کا منصب چھوڑ دیا تھا اور اس کے بعد صرف دو موقعوں پر اذان دی۔ پہلا موقع وہ تھا جب حضرت عمرؓ جابیہ تشریف لے گئے اور دوسرا وہ جب خود بلالؓ باز دید کے لیے مدینے آئے اور امام حسنؓ اور امام حسینؓ نے ان سے اذان دینے کے لیے کہا۔ یہ دونوں مواقع رقت انگیز تھے۔

حضرت بلالؓ کو ان کی زندگی ہی میں بڑی عزت حاصل ہو گئی تھی.... اور جب حضرت عمرؓ نے خالد بن ولیدؓ کے خلاف تحقیقات کرنے کے لیے اپنا نمائندہ شام بھیجا تو حضرت بلالؓ نے خلیفہ کے نمائندے اور مثالی سالار ابوعبیدۃ [رکّ بآں] دونوں کی مدد کی (بقول الطبری، ۱: ۲۵۲۷)۔

ان کی تاریخ وفات روایتوں میں ۱۷ھ/ ۶۳۹ء، ۱۸ھ/ ۶۴۱ء، ۲۰ھ/ ۶۴۲ء یا ۲۱ھ/ ۶۴۳ء بیان کی گئی ہے اور ان کا مدفن حلب یا بگمان غالب دمشق یا داریا بتایا گیا ہے۔

**مآخذ :** (۱) ابن ہشام، بمدد اشاریہ؛ (۲) ابن سعد: طبقات، ۳/ ۱: ۱۶۵ ببعد؛ (۳) الطبری، بمدد اشاریہ؛ (۴) البلاذری، ۲: ۴۵؛ (۵) ابن الاثیر، الکامل، بمدد اشاریہ؛ (۶) الیعقوبی، ص ۱۱، ۲۷، ۴۳، ۵۱، ۶۲، ۱۵۸، ۱۶۸؛ (۷) المسعودی: مروج، ۱: ۱۴۶ تا ۱۴۷، ۴: ۱۳۷ و ۱۵۵؛ (۸) ابن حجر: الاصابہ، ۱: ۳۳۶ ببعد، (۹) اسد الغابہ ۱: ۲۰۶، (۱۰) النووی (: تہذیب الاسماء)، ص ۱۷۶ تا ۱۷۸۔

○

**بَلْقِیس :** با اور قاف کی زیر کے ساتھ، لیکن بعض اوقات با پر زبر بھی پڑھی جاتی ہے (=بَلقیس)۔ ایک خوبصورت اور ذہین عورت کا نام جو ملک سبا کی ملکہ تھی (دیکھیے تاج العروس، فرہنگ آنند راج، بذیل مادہ)۔ عرب علمائے لغت اور مفسرین کا خیال ہے کہ اس کا باپ شراحیل بن مالک سرزمین یمن کا بادشاہ تھا (الاعلام، بذیل مادہ)۔

"عہد قدیم" میں ملکۂ سبا کا مختصر تذکرہ نام لیے بغیر ملتا ہے۔ جب وہ حضرت سلیمان علیہ السلام کی نبوت کا ذکر سن کر تحفے لیے جلوس کی شکل میں یروشلم میں داخل ہوتی ہے اور ان سے سوالات کرتی ہے اور وہ ہر بات کا تسلی بخش جواب دیتے ہیں۔ ملکۂ سبا حضرت سلیمانؑ کے خدام و مصاحبین اور جاہ و حشم سے متاثر ہوتی ہے اور ان کی حکمت اور ان کے پروردگار کی عظمت کی قائل ہو جاتی ہے اور پھر حضرت سلیمانؑ اسے عطیات اور تحائف دیتے ہیں اور وہ اپنے خدام کے ساتھ اپنے وطن لوٹ جاتی ہے (دیکھیے الکتاب المقدس، ملوک اول، باب ۱۰، آیات ۱ تا ۱۰ و ۱۳)۔

ملکۂ بلقیس ان تاریخی شخصیات میں سے ہے، جن کا نام لیے بغیر قرآن مجید نے ذکر کیا ہے۔ قرآن کریم نے ملکہ سبا (بلقیس) کا قصہ بڑے اختصار اور جامعیت کے ساتھ بیان کیا ہے [۲۷ [النمل]: ۲۲ تا ۴۴) بعد میں مسلم مفسرین نے اسرائیلیات اور دیگر روایات کی بنیاد پر اس قصے کی مختلف تفاصیل بیان کی ہیں۔ قرآن کریم نے ملکہ بلقیس کی جو تصویر ہمارے سامنے پیش کی ہے اس سے وہ ایک اعلیٰ درجے کی ذہین، مدبر اور دوراندیش حکمران خاتون ہونے کے ساتھ ساتھ تواضع اور خوش خوئی سے بھی متصف نظر آتی ہے۔ پرندہ ہدہد حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس سبا کے بارے میں یقینی خبر لے کر آتا ہے اور بتاتا ہے کہ اس ملک پر ایک عورت حکمران ہے اور وہ سب اللہ کو چھوڑ کر سورج کی پرستش کرتے ہیں، یہ لوگ بڑے خوش حال ہیں اور ان کی ملکہ کے پاس سب کچھ موجود ہے اور اس کے پاس ایک بہت بڑا تخت ہے۔ مسلم مفسرین کے بیان کے مطابق یہ تخت سونے کا بنا ہوا تھا جو تیس ضرب تیس گز لمبا چوڑا اور تیس گز ہی بلند تھا، پائے قیمتی جواہرات اور سرخ و سبز یاقوت کے تھے۔ (دیکھیے روح المعانی، ۱۹: ۱۹۰؛ الکشاف، ۳: ۳۶۰)۔ حضرت سلیمان علیہ السلام ہُدہُد کو ایک خط لکھ کر دیتے ہیں، جس میں ملکۂ سبا اور اس کی قوم کے لوگوں کو دعوت

اسلام دی جاتی ہے۔ پرندہ خط حسب حکم سلیمانی ملکہ کی خوابگاہ میں ڈال دیتا ہے جس کے تمام دروازے اور کھڑکیاں اندر سے مقفل تھیں۔ ملکہ اس خط کو اپنی خوابگاہ میں دیکھ کر حیرت میں پڑ جاتی ہے کہ یہ اندر کس طرح پہنچ گیا؟ اس موقع پر ملکہ اپنے انتہائی حزم و احتیاط اور کمال دوراندیشی کا ثبوت دیتی ہے اور اپنے مصاحبوں سے مشورہ لیتی ہے اور اگرچہ وہ سب اپنی طاقت و شجاعت کے گھمنڈ میں جنگ کا مشورہ دیتے ہیں، لیکن ملکہ پہلے پرامن طریق سے اس مسئلے کو حل کرنے کا عزم کرتی ہے اور ایک پتے کی بات یہ کہتی ہے کہ جنگ میں شکست کی صورت میں مفتوحین کو تباہی اور ذلت سے دو چار ہونا پڑتا ہے (مفاتیح الغیب، ۶: ۳۴۴؛ الکشاف، ۳: ۳۶۴؛ روح المعانی، ۱۹: ۱۹۴)۔ ملکہ یہ جانچنے کے لیے کہ آیا سلیمان علیہ السلام کی دعوت نبوت سچی ہے یا نہیں، بے قیمتی تحائف بھیجتی ہے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام لونڈیوں اور غلاموں میں تمیز کرنے اور تحائف کو مسترد کر دینے کے علاوہ ایسے عظیم الشان لشکر کے ذریعے چڑھائی کی دھمکی بھی دیتے ہیں جس کی ان لوگوں میں قوت مقاومت نہیں ہوگی (الکشاف، ۳: ۱۶۵ تا ۱۶۶؛ روح المعانی، ۱۹: ۱۹۹)۔ مفسرین کا خیال ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کو بذریعۂ وحی یہ علم ہو چکا تھا کہ ملکۂ سبا بغرض آزمائش آنے والی ہے، چنانچہ اعجاز ربانی سے اسے لاجواب کرنے کے لیے اس کا تخت منگوانا چاہا جسے وہ سات مقفل دروازوں میں محفوظ کر کے ان کے پاس روانہ ہوئی تھی۔ ایک زور آور جن (عفریت من الجن) نے جو قوت و اعانت سے بھی متصف تھا، حضرت سلیمان علیہ السلام کے اپنی جگہ سے اٹھ کھڑے ہونے کی دیر میں تخت حاضر کرنے کو کہا، مگر ان کے وزیر آصف بن برخیا نے (جس کے پاس علم الکتاب، یعنی اللہ کا اسم اعظم یا روحانی قوت تھی) آنکھ جھپکنے کی دیر میں لا دینے کا کہا (الکشاف، ۳: ۳۶۷)۔ بہرحال ملکہ سے پہلے ہر ممکن تیزی کے ساتھ اس کا تخت لایا گیا اور بطور آزمائش اس کی شکل میں کچھ تبدیلی کر دی گئی۔ ذہین و زود فہم ملکہ امتحان میں پورا اتری اور اعتراف کیا کہ ہم تو آپ کی عظمت اور دعوت توحید کو پہلے ہی معلوم کر کے مسلمان ہو چکے تھے اور یوں حضرت سلیمان علیہ السلام نے اسے اور اس کی قوم کو غیر اللہ کی پرستش سے روک دیا۔

ملکہ بلقیس کی آمد سے پہلے سلیمان علیہ السلام نے جنات کو سفید شیشے کا صاف و شفاف محل تعمیر کرنے کا حکم دیا اور محل کے نیچے سے پانی جاری کرا دیا جس میں ہر قسم کے آبی جانور تیرتے ہوئے نظر آنے لگے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام نے ملکہ کو اس محل میں داخل ہونے کو کہا، مگر وہ پانی کو دیکھ کر گھبرا گئی کہ شاید یہ گہرا پانی ہے اور شاید سلیمان علیہ السلام مجھے بطور سزا اس میں غرق کرنا چاہتے ہیں، مگر سلیمان علیہ السلام نے کہا کہ یہ تو ایک محل ہے جو شیشے سے ہموار بنایا گیا ہے (دیکھیے الکشاف، ۳: ۳۷۰؛ روح المعانی، ۱۹: ۲۰۸)۔

بعض روایات کے مطابق حضرت سلیمان علیہ السلام نے ملکہ بلقیس سے شادی کر لی اور اسے اپنے ملک پر بطور حکمران برقرار رکھا، وہ اس سے محبت کرتے، ہر ماہ ایک دفعہ اس سے ملنے کے لیے جاتے تھے، اس سے اولاد بھی ہوئی اور جنات کو حکم دے کر سلحین اور غمدان کے محل نما قلعے بھی اس کے لیے تعمیر کروائے (دیکھیے الکشاف، ۳: ۳۷۰، الصحاح، تحت مادہ غمد)، مگر بعض روایات کی رو سے ملکہ کی مرضی کے مطابق ہمدان کے بادشاہ کے ساتھ اسے بیاہ دیا اور یمن کا اقتدار بھی اسے ہی سونپ دیا اور ایک زوبعہ نامی جن اس کی اطاعت میں دے دیا (الکشاف، ۳: ۳۷۰)، مگر صحیح بات یہ ہے کہ ان تمام روایات کی حیثیت اسرائیلیات کی ہے اور مستند روایات اس ضمن میں خاموش ہیں۔

**مآخذ:** (۱) القرآن (۲۷: ۲۰ تا ۴۴)؛ (۲) الزمخشری: الکشاف؛ (۳) الرازی: مفاتیح الغیب؛ (۴) الالوسی: روح المعانی، ج ۱۹، مطبوعہ قاہرہ؛ (۵) البیضاوی: انوار التنزیل و اسرار التاویل؛ (۶) الخفاجی: حاشیہ علی البیضاوی؛ (۷) محمد علی لاہوری: بیان القرآن، لاہور ۱۳۴۲ھ؛ (۸) تاج العروس، بذیل مادہ؛ (۹) فرہنگ آنند راج، بذیل مادہ؛ (۱۰) الکتاب المقدس (ملوک اول، باب ۱۰، آیات ۱ تا ۱۰ و ۱۳)۔

○

**بُوھَرَہ :** (Buhrah 'Bohras Bohoras)' مغربی ہند کا ایک مسلم فرقہ (جو زیادہ تر ہندو نسل سے ہے اور

جس میں کسی قدر یمنی عربوں کے خون کی آمیزش ہے۔ یہ لوگ بیشتر اسمٰعیلی فرقے کے شیعہ ہیں اور اس جماعت سے تعلق رکھتے ہیں جو مصر کے فاطمی خلفا میں سے المستعلی (۴۸۷ھ/ ۱۰۹۴ء تا ۴۹۵ھ/ ۱۱۰۱ء) کے اس دعوے کی حمایت کرتی ہے کہ وہی اپنے باپ المستنصر کے بعد تخت نشینی کا جائز حقدار تھا۔ بوھرہ کے معنی تاجر یا بیوپاری کے ہیں۔ اس لفظ سے یہ واضح ہوتا ہے کہ (ہندوستان کے) جو لوگ دائرہ اسلام میں سب سے پہلے داخل ہوے ان کا پیشہ کیا تھا۔ یہ بات ایک عربی تصنیف الترجمۃ الظاہرۃ...... میں صاف طور پر مذکور ہے، مگر یہ نام مسلمانوں ہی تک محدود نہیں ہے۔ ۱۹۰۱ء کی مردم شماری کے کاغذات میں چھے ہزار چھے سو باون ہندووں اور پچیس جین مت کے پیروں نے بھی اپنے آپ کو بوہرہ لکھوایا۔ ان کی صحیح تعداد کسی قدر مشکوک ہے، کیونکہ ہندو بوھروں، سنی بوھروں (جو گجرات میں اور خاص طور پر راندیر میں پائے جاتے ہیں) اور جینی بوھروں کو کبھی کبھی اسمٰعیلی بوھروں کے ساتھ ملتبس کر دیا جاتا ہے۔ ۱۹۰۱ء میں مسلم بوھروں کی تعداد ایک لاکھ چھیالیس ہزار دو سو پچپن بتائی گئی تھی، جن میں سے ایک لاکھ اٹھارہ ہزار تین سو سات بمبئی پریزیڈنسی (بھارت) میں رہتے تھے۔ آبادی کی فطری افزائش کا لحاظ رکھتے ہوے پاک و ہند میں ان کی تعداد ڈیڑھ لاکھ اور تمام دنیا میں دو لاکھ کے قریب ہوگی، جن میں سیلون اور مشرقی افریقہ کے کاروباری لوگ داخل ہیں۔

بوھرے دو بڑی جماعتوں میں منقسم ہیں، ان میں سے بڑی جماعت، جو سب کے سب تاجر ہیں، شیعوں کی ہے، دوسری جماعت سنیوں کی ہے، جس میں زیادہ تر کسان اور کاشتکار ہیں۔ راندیر (گجرات) کے کچھ سنی بوھرے برما میں کاروبار کرتے ہیں اور وہاں انھوں نے خوب دولت اکٹھی کر لی ہے۔ اسمٰعیلی بوھروں کے کچھ خاندان اس بات کے مدعی ہیں کہ وہ ان لوگوں کی اولاد ہیں جنھوں نے عرب اور مصر سے نکل کر ہند میں پناہ لی تھی۔ اس دعوے کا ثابت کرنا مشکل ہے۔ لیکن باہمی رشتہ ناتا، خصوصاً یمن کے مستعلیہ لوگوں سے شادی بیاہ کی متعدد مثالیں موجود ہیں۔ حال ہی میں سلیمانی بوھروں کے ہاں سنیوں، اثناعشری شیعوں، ہندووں یہاں تک کہ یورپ والوں سے بھی باہمی شادی بیاہ کے رشتے قائم ہوے ہیں، لیکن بوھروں کی اکثریت اپنے گروہ کے باہر شادی نہیں کرتی۔

اس میں شک نہیں کہ بوھروں کی غالب تعداد ہندو نسل سے ہے، جن کے آبا ؤ اجداد کو اسمٰعیلی مبلغوں نے اسلام میں داخل کیا تھا۔ عام روایت یہ ہے کہ ان میں سے پہلا مبلغ عبداللہ نامی ایک شخص تھا، جسے فرقہ مستعلیہ کے امام نے یمن سے بھیجا تھا۔ وہ ۴۶۰ھ/ ۱۰۶۷ء میں کھمبایت (Cambay، جنوبی ہندوستان) میں اترا اور سرگرمی کے ساتھ اپنے مذہب کی اشاعت کرنے لگا۔ یہ قصہ مختلف صورتوں میں بیان کیا گیا ہے۔ دیگر روایات کے مطابق مستعلیوں کے پہلے مبلغ کا نام محمد علی تھا، جس کی قبر آج تک کھمبایت میں موجود ہے (م ۵۳۲ھ/ ۱۱۳۷ء)۔ اس وقت انہلواڑہ کا چالوکیہ خاندان گجرات پر حکومت کر رہا تھا۔ ۱۲۹۷ء میں یہاں کی مقامی ہندو حکومت کا خاتمہ ہو گیا اور ایک صدی تک گجرات کم و بیش دہلی کی حکومت کے زیر نگین رہا۔ بہر حال گجرات کے آزاد حکمرانوں کے زمانے میں (۱۳۹۶ تا ۱۵۷۲ء)، جو سنی عقائد کی اشاعت کو پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتے تھے، بوھروں کو چند موقعوں پر سخت دار و گیر سے دو چار ہونا پڑا۔

۹۴۶ھ/ ۱۵۳۹ء تک اس فرقے کا پیشوا یمن میں رہتا تھا اور بوھرے اس کی زیارت کرنے وہاں جاتے تھے، آمدنی کا عشر اسے ادا کرتے تھے اور اپنے معاملات فیصلے کے لیے اس کے سامنے پیش کرتے تھے۔ اس کے بعد ۹۴۶ھ میں یوسف بن سلیمان ترک وطن کر کے یمن سے ہندوستان آ گیا اور سدھ پور (ریاست بمبئی) میں سکونت اختیار کی۔ اس کے تقریباً پچاس سال بعد جب ۹۹۶ھ/ ۱۵۸۷- ۱۵۸۸ء میں داعی داؤد بن عجب شاہ کا انتقال ہو گیا تو اس فرقے میں کچھ باہمی اختلاف پیدا ہو گیا۔ گجرات کے بوھروں نے، جو اس فرقے کی اکثریت تھے، داؤد بن قطب شاہ کو اس کا جانشین منتخب کیا اور اس کے تقرر کی خبر اپنے ہم مذہبوں کو یمن بھیج دی۔ مگر مؤخرالذکر نے، جن کے ساتھ اس فرقے کے تھوڑے سے ہندوستانی بھی شامل تھے، ایک شخص سلیمان نامی کے دعاوی کی تائید کی، جو کہتا تھا کہ

جانشینی کا حق اسے پہنچتا ہے' سلیمان کی وفات احمد آباد میں ہوئی' جہاں اس کی قبر کا اور اس کے حریف داؤد بن قطب شاہ کی قبر کا ان دونوں کے ماننے والے اپنے اپنے طور پر احترام کرتے ہیں۔ جو لوگ سلیمان کے دعاوی کو تسلیم کرتے ہیں' وہ سلیمانیہ کہلاتے ہیں اور ان کا داعی یمن میں رہتا ہے۔ ہندوستان میں اس کا کارندہ "منصوب" کہلاتا ہے اور سلیمانی "دعوت" کا صدر مقام بڑودہ ہے جہاں اسمٰعیلی مخطوطات کا ایک بڑا کتب خانہ ہے۔ ان دونوں میں ایک اور فرق یہ ہے کہ داؤدی گجراتی زبان کی ایک شکل استعمال کرتے ہیں' جو عربی الفاظ اور جملوں سے معمور ہے۔ یہ لوگ اس زبان کو عربی خط میں لکھتے ہیں اور اسی میں اپنے انتظامی فرامین جاری کرتے ہیں اور خطبے دیتے ہیں۔ اس کے برعکس سلیمانی ان تمام اغراض کے لیے اردو استعمال کرتے ہیں۔

داؤدی بوھروں کا پیشوا عموماً بمبئی میں رہتا ہے' لیکن اس کا صدر مقام سورت میں ہے اور "ڈیوڑھی" کے نام سے مشہور ہے۔ دونوں جگہ اسمٰعیلی مخطوطات کا بہت اچھا ذخیرہ ہے۔ یہ لوگ اپنے پیشوا کا بڑا احترام کرتے ہیں اور لوگوں کی بڑی تعداد اس کے سامنے مخصوص انداز میں اظہار عجز و نیاز کرتی ہے' جسے "تقبیل الارض" (زمین بوسی) کہتے ہیں۔ شادی اور موت کی رسموں اور مقررہ نمازوں کے ادا کرنے میں مقامی عہدے دار عوام کی بخوبی رہنمائی کرتے ہیں۔ یہ عہدے دار "عامل" کہلاتے ہیں' جنھیں ملّا جی صاحب (روحانی پیشوا صاحب) مقرر کرتے ہیں اور "دعوت" کے ملازم ہوتے ہیں۔ ان کے فرائض وہی ہیں جو سنیوں کے ہاں "قاضی" انجام دیا کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ وہ ملا جی صاحب کے سامنے مختلف جھگڑے فیصلے کے لیے پیش کرتے ہیں اور ان کا اپنے حلقے والوں پر بہت زیادہ اثر و رسوخ ہے۔ بوھرہ جماعت کی ایک خصوصیت' جو پاک و ہند اور دیگر مقامات میں پائی جاتی ہے' یہ ہے کہ یہ پیشوں (یا محلوں) کے لحاظ سے اپنے الگ الگ جتھے (guilds) بنا لیتے ہیں اور دوسروں کے ساتھ تعلقات کم رکھتے ہیں۔ یہ دوسرے مسلمانوں کے ساتھ شادی بیاہ نہیں کرتے اور دیگر مذاہب کے متبعین کے ساتھ تو ایسے تعلقات کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا اور عوامی امور میں بہت کم حصہ لیتے ہیں۔ عام طور پر یہ لوگ تجارت پیشہ ہی ہیں' لیکن پاک و ہند' سیلون اور مشرقی افریقہ کے کچھ حصوں میں خصوصاً سلیمانی فرقے کے لوگ عوامی زندگی میں داخل ہونے لگے ہیں اور سرکاری ملازمت بھی قبول کرنے لگے ہیں۔

بوھرے اپنی مذہبی کتابوں کو مخفی رکھتے ہیں' لیکن حال ہی میں ان کی بعض فقہ کی (جیسے دعائم الاسلام و کتاب الاقتصار)' تاریخ کی (جیسے سیرۃ سیدنا المؤید) اور فلسفے کی (جیسے راحۃ العقل اور الرسالۃ الجامعۃ) کتابیں چھاپ دی گئی ہیں۔ اس کی مزید تفصیل ان ماخذ میں ملے گی جن کا ذکر W.Ivanow کی 'Guide to Ismaili Literature لنڈن ۱۹۳۳ء' میں کیا گیا ہے' ان کے مذہب اور عقائد کے لیے دیکھیے: زاہد علی: ہمارا اسمٰعیلی مذہب اور اس کی حقیقت (اردو) حیدر آباد (دکن)' ۱۳۷۳ھ/ ۱۹۵۴ء۔ اس کتاب میں "حقائق" (یعنی اسماعیلیہ کی مخفی تعلیم) کی پوری تشریح خود اس فاضل بوھرے نے کی ہے۔ حال ہی میں آصف فیضی نے متعلیہ اسمٰعیلی فرقے کے مخطوطات کا ایک مجموعہ بمبئی یونیورسٹی کے کتب خانے کو دیا ہے۔ ان کتُب کی تعداد ایک سو ساٹھ ہے۔

**مآخذ** : عام تصانیف: (۱) نور اللہ بن شریف الشُشتری: مجالس المؤمنین (مجلس دوم الخ)؛ (۲) علی محمد خان: مرآت احمدی' بمبئی ۱۳۰۷ء ۲: ۸۷' (۳) A.K.Forbes: Ras Mala or Hindoo Annals of the Province of Goozerat' ۱: ۳۴۳ تا ۳۴۴ (لنڈن ۱۸۵۶ء)؛ (۴) Gazeetteer of the Bombay Presidency' ج ۹' بمبئی ۱۸۹۹ء' حصہ ۲: ص ۲۴ بعد؛ (۵) مقالات "فاطمیہ"' "اسمعیلیہ" اور "قاضی نعمان"؛ (۶) The Bohoras :Sh. T. Lokhandwalla ' a Muslim Community of Gujrat در St.Islamica' ۱۹۵۵ء ص ۱۱۷ تا ۱۳۵؛ (۷) عباس حسین الحمدانی: The Ismaili Da, wa in Northern India' قاہرہ ۱۹۵۶ء۔

○

**بہاء الدین زکریاؒ :** عام طور سے بہاء الحق کے نام سے مشہور ہیں، سہروردی سلسلے کے ایک درویش ولی۔ فرشتہ کے بیان کے مطابق وہ ۵۷۸ھ/ ۱۱۸۲-۱۱۸۳ء میں ملتان کے قریب کوٹ کرور کے مقام پر پیدا ہوے۔ وہ شیخ شہاب الدین سہرورديؒ [رک بآں] کے نہایت ممتاز خلفا میں سے تھے اور ہندوستان میں سہروردی سلسلے کے بانی ہیں۔ کوٹ کرور میں قرآن مجید کی ساتوں قراء توں کی تکمیل کے بعد انھوں نے مروجہ علوم کی تکمیل کی غرض سے خراسان، بخارا، مدینہ منورہ اور فلسطینؑ کے بڑے بڑے علمی مرکزوں کا سفر کیا۔ مدینہ منورہ کے قیام کے دوران میں اپنے زمانے کے نہایت ممتاز محدث شیخ کمال الدین یمنی سے حدیث کی تکمیل کی اور پھر کئی سال رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضۂ مطہرّہ پر ذکر و فکر میں گزارے۔ فلسطین میں انبیاے بنی اسرائیلؑ کی قبور کی زیارت کے بعد وہ بغداد گئے اور شیخ شہاب الدین سہرورديؒ کے حلقۂ ارادت میں داخل ہوگئے۔ اس وقت ان کی حالت بقول اپنے مرشد کے ایک چوب خشک کی سی تھی جو آگ پکڑنے کے لیے مستعد تھی اور اس لیے صرف سترہ دن کی تربیت کے بعد شیخ نے انھیں اپنا خلیفہ مقرر کر دیا اور ملتان میں ایک سہروردی خانقاہ قائم کرنے کا حکم دیا۔ وہ ملتان میں نصف صدی سے کچھ زائد عرصے تک کام کرتے رہے۔ ان کی خانقاہ جو ایک شاندار عمارت ہے اور جس میں مقیمین اور زائرین کے رہنے کے لیے الگ الگ جگہیں ہیں، قرون وسطٰی کے ہندوستان میں صوفیانہ تلقین کا ایک بہت بڑا مرکز بن گئی تھی۔ ان کا انتقال ۷ صفر ۶۶۱ھ/ ۲۱ دسمبر ۱۲۶۲ء کو ملتان میں ہوا۔

شیخ بہاءالدینؒ کے سلسلے کو زیادہ تر سندھ اور پنجاب میں فروغ حاصل ہوا، اگرچہ ان کے مریدین ہرات، ہمدان اور بخارا میں بھی تھے۔ بطور صوفی ان کی شہرت ان کے "نفس گیرا" (وجدانی ذہانت) کی بنا پر تھی جس سے وہ اپنے مریدوں کے دلوں کو مسخر کر لیتے تھے۔ وہ بہت سی باتوں میں اپنے ہم عصر چشتی صوفیہ سے مختلف تھے: (۱) وہ ہر طرح کے لوگوں کو اپنے گرد جمع نہیں ہونے دیتے تھے اور جوالقوں اور قلندروں کی شاذ ہی ان تک رسائی ہوتی تھی، چنانچہ ان سے یہ قول منسوب کیا جاتا ہے کہ مجھے عام لوگوں سے کوئی واسطہ نہیں؛ (۲) وہ امیرانہ ٹھاٹھ سے رہتے تھے اور ان کی خانقاہ میں غلے کے ذخیرے بھی تھے اور مال و دولت بھی؛ (۳) وہ مسلسل روزے رکھنے کے عادی نہ تھے؛ (۴) گو سلسلۂ چشتیہ میں زمین بوسی عام تھی، مگر وہ کسی کو اپنے سامنے جھکنے نہیں دیتے تھے؛ (۵) وہ فرمانرواؤں اور ان کے عہد داروں سے گہرے روابط رکھنے کے قائل تھے؛ (۶) وہ سماع کے قائل نہیں تھے.

بہاء الدین زکریاؒ کا قرون وسطٰی کی سیاسیات پر گہرا اثر و رسوخ تھا، چنانچہ ملتان پر اقتدار قائم رکھنے میں انھوں نے التتمش (۶۰۷ھ/ ۱۲۱۰ء تا ۶۳۳ھ/ ۱۲۳۵ء) کو بڑی مدد دی اور اس کا دیا ہوا اعزازی لقب "شیخ الاسلام" بھی قبول کیا۔ ۶۴۴ھ/ ۱۲۴۶ء میں جب منگولوں نے ملتان کا محاصرہ کر لیا اور ہرات کا حکمران بھی ان کے ساتھ مل گیا تو شیخ نے اپنے پاس سے حملہ آوروں کو ایک لاکھ دینار کی رقم پیش کی اور انھیں محاصرہ اٹھالینے پر راضی کر لیا۔

**مآخذ :** (۱) شیخ جمالی: کتاب سیر العارفین (دہلی)؛ (۲) حسن سجزی: فوائد الفواد، مطبوعہ نول کشور ۱۳۰۲ھ، ص ۵، ۶، ۱۰، ۲۹ بعد؛ (۳) حمید قلندر: خیرالمجالس، طبع کے۔ اے نظامی، علیگڑھ ۱۹۵۶ء، ص ۱۳۱، ۱۳۷، ۲۸۳؛ (۴) میر خورد: سیرالاولیاء، دہلی ۱۳۰۲ھ، ص ۷۷، ۹۱، ۱۵۸؛ (۵) سیف بن محمد: تاریخ نامہ ہرات (طبع محمد زبیر صدیقی)، کلکتہ ۱۹۴۳ء، ص ۵۹ تا ۱۵۸؛ (۶) جامی: نفحات الانس، نو لکشور ۱۹۱۵ء، ص ۴۵۲؛ نیز دیکھیے (۷) عبدالحق محدث: اخبار الاخیار، دہلی ۱۳۰۹ھ، ص ۲۶ تا ۲۷ (اردو ترجمہ از اقبال الدین احمد، کراچی ۱۹۶۳ء، ص ۵۸ بعد)؛ (۸) غوثی: گلزار ابرار، طبع Ivanow، مطبوعہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال، ص ۹۸ بعد؛ ۱۸، (۹) E.D.Maclagan : *Gazetteer of the Multan District*، لاہور ۱۹۰۲ء، ص ۳۳۹ بعد.

○

**اَلْبَیْضَاویؒ :** (امام) عبداللہ بن عمر بن محمد بن علی، ابوالخیر (نیز ابوسعید)، ناصرالدین، شافعی مذہب سے تعلق رکھتے تھے اور شیراز کے قاضی القضاۃ کے منصب پر فائز رہے۔

ان کی شہرت ایک جید اور متبحر عالم کی حیثیت سے بھی ہے، انھوں نے تفسیر قرآن، قانون، فقہ، علم الکلام اور صرف و نحو جیسے متعدد موضوعات پر کتابیں لکھی ہیں۔ عام طور پر ان کی تصنیفات کی بنیاد دوسرے مصنفین کی تصنیفات پر ہے۔ البتہ ان کی شہرت اس بنا پر ہے کہ انھوں نے مختلف موضوعات پر جو کچھ لکھا ہے وہ اختصار اور ایجاز سے لکھا ہے۔ ان کی بہت مشہور تالیف ان کی تفسیر انوار التنزیل و اسرار التاویل ہے، جو زیادہ تر زمخشری کی الکشاف کی تلخیص اور ترمیم شدہ صورت ہے۔ الکشاف گو زبردست علمیت کی آئینہ دار ہے، لیکن اس پر معتزلی نظریات کا رنگ چڑھا ہوا ہے، جن میں اصلاح پیدا کرنے کی کوشش میں البیضاوی نے بعض اوقات انھیں مسترد اور بعض اوقات حذف کر دیا ہے، لیکن کہیں کہیں البیضاوی نے ان تصورات کی اہمیت کو غالبًا نظر انداز کرتے ہوئے انھیں جوں کا توں بھی رہنے دیا ہے۔ اپنے مقدمے میں (فاضل مفسرؒ) نے اس کے اوریجنل ہونے کا دعوٰی نہیں کیا، بلکہ یہ لکھا ہے کہ میری مدت سے آرزو تھی کہ میں کوئی ایسی کتاب لکھوں جو ان بہترین افکار کا مجموعہ ہو جو میں نے نامور صحابہ کرامؓ، متقدر علماے تابعین اور دیگر سلف صالحین سے حاصل کیے ہیں۔ اس کتاب میں وہ ان عمدہ نکات اور دلچسپ لطائف کو بھی شامل کرنا چاہتے تھے جو ان کے پیش رووں اور خود ان کی تحقیقات کا حاصل تھے۔ اس کتاب میں انھوں نے آٹھ مشہور اماموں (کیونکہ البیضاوی، قرآن کے قاریوں کی سات کی مروجہ تعداد میں یعقوب البصری کا بھی اضافہ کر لیتے ہیں) کی بعض قراء توں اور مستند قاریوں کی ان قراء توں کو بھی شامل کیا ہے جو کسی نہ کسی قراءت کے ساتھ مخصوص ہیں۔ اس کا نتیجہ ایک ایسی کتاب کی صورت میں ظاہر ہوا جو ہمیشہ بے حد مقبول رہی ہے اور اسی بنا پر کئی بار شائع ہو چکی ہے۔ اس پوری کتاب کی یا اس کے مختلف حصوں کی بہت سی شرحیں لکھی گئی ہیں۔ براکلمان نے ان کی تعداد تراسی بتائی ہے اور ان کی فہرست مرتب کی ہے۔ اس کے بعد وہ دو کتابوں کا ذکر کرتا ہے جن میں ان دو مقامات کی طرف توجہ دلائی گئی ہے جہاں البیضاوی نے الزمخشری کے اعتزال کا رد نہیں کیا۔ یہ کتاب کئی بار شائع ہو چکی ہے اور جس پر البیضاوی کی دیگر مطبوعہ یا مخطوطہ شکل میں موجود تصانیف میں سے منہاج الوصول الی علم الاصول (فقہ)، الغایۃ القصوی (دستاویز قانون)، لب الالباب فی علم الاعراب (صرف و نحو)، مصباح الارواح اور طوالع الانوار من مطالع الانظار (علم کلام) ہیں، انھوں نے ایک کتاب نظام التواریخ (مرتبہ سید منصور مع اردو حواشی، حیدر آباد (دکن) ۱۹۳۰ء) فارسی میں بھی لکھی ہے، جو ۶۷۴ھ/ ۱۲۷۵ء تک کی تاریخ عالم سے بحث کرتی ہے۔ السیوطیؒ نے الصفدی کے حوالے سے لکھا ہے کہ البیضاویؒ نے ۶۸۵ھ/ ۱۲۸۶ء میں وفات پائی۔ وہ کہتا ہے کہ السبکی نے سنہ وفات ۶۹۱ھ/ ۱۲۹۲ء لکھا ہے، لیکن السبکی اپنی طبقات میں کوئی تاریخ نہیں لکھتا، الیافعی کے نزدیک ۶۹۲ھ/ ۱۲۹۳ء ہے۔ ریو Rieu (تتمہ فہرس مخطوطات عربی، در موزہ بریطانیہ، ص ۶۸) ایک قول کا حوالہ دیتا ہے، جس کی رو سے ان کا انتقال ۷۱۶ھ/ ۱۳۱۶ء میں ہوا۔

**مآخذ** : (۱) السبکی: طبقات الشافعیۃ الکبرٰی، قاہرہ ۱۳۲۴ھ، ۵: ۵۹؛ (۲) السیوطی: بغیۃ الوعاۃ، قاہرہ ۱۳۲۰ھ، ص ۲۸۶؛ (۳) الیافعی: مرآۃ الجنان، حیدر آباد (دکن) ۱۳۳۷ تا ۱۳۳۹ھ، ۴: ۲۲۰؛ (۴) براکلمان، ۱: ۵۳۰ ببعد، تکملہ، ۱: ۷۳۸ ببعد؛ (۵) سرکیس: معجم المطبوعات العربیۃ، قاہرہ ۱۹۲۸ تا ۱۹۳۰ء، ص ۶۱۶ ببعد؛ (۶) طاش کوپرولو زادہ: مفتاح السعادۃ، ۱: ۴۳۶؛ (۷) العباس الموسوی: نزہۃ الجلیس، ۲: ۸۷۔

○

**بَیْع** : (ع)، لسان میں ہے: کہ بیع (فروخت کرنا)، شراء (خریدنا) کی ضد ہے اور بیع شراء کے معنوں میں بھی استعمال ہوتا ہے اور یہ اضداد میں سے ہے، یعنی دو متضاد معنے دیتا ہے، لیکن باب افتعال سے ابتیاع کے معنی فقط خریدنے کے ہوتے ہیں۔ اسی طرح لفظ شراء بھی اضداد میں سے ہے، اس کے معنی "خریدنے" کے علاوہ فروخت کرنا بھی ہیں (کشاف اصطلاحات الفنون، بذیل مادہ)۔

قرآن مجید میں لفظ بیع اور متعلقہ مشتقات پندرہ مرتبہ وارد ہوے ہیں (دیکھیے محمد فؤاد عبدالباقی: المعجم المفہرس لالفاظ القرآن الکریم، بذیل مادہ)۔

بیع کے اصل معنی معاہدے کے اختتام پر ہاتھ ملانے کے ہیں اور بیعۃ بھی اسی سے ہے۔ اور شرئی کے معنی منڈی کی چہل پہل کے ہیں۔

بیع اسلامی قانون کی ایک اصطلاح ہے جس کا مطلب خرید و فروخت کا معاہدہ یا معاملہ ہے، اس کے لیے ایجاب و قبول ضروری ہے۔ قرآن مجید میں بیع بمعنی تجارت [رک باں] بھی آیا ہے مثلاً ۹ [الجمعۃ]: ۶۲ میں تجارت کو ملتوی کرنے کا ذکر آیا ہے اور ۲۴ [النور]: ۳۷ میں تجارۃ اور بیع کے الفاظ میں ترادف بھی ہو سکتا ہے یا ترادف مع معنی زائد بھی۔ اسی طرح ۲ [البقرۃ]: ۲۷۵ میں بیع عمومی طور پر بمعنی تجارت ہے اور خصوصی طور پر بمعنی خرید و فروخت۔ شریعت میں معاہدہ بیع سے باہمی رضامندی سے مال کا مبادلہ مال سے مراد ہے۔ اس لحاظ سے بیع کی بحث دو طرح ہو سکتی ہے: (۱) محدود معنی میں تملیک کا معاہدہ؛ (۲) تجارت کے سلسلے میں معاہدہ اور اس کی صورتیں؛ اگرچہ دونوں میں معاہدے کی اخلاقی بنیادیں یکساں ہیں، یعنی فریقین کی طرف سے ایسا معاملہ جو فرد یا جماعت کی نقصان رسانی اور فریب دہی کے شوائب سے پاک ہو اور اس میں ایسی قطعیت ہو کہ بعد کے جھگڑے کا ہر امکان رفع ہو جائے۔ بیع کا تملیک کے تین ذرائع احراز (جیسے احیاے موات)، وراثت اور نقل میں سے موخرالذکر سے تعلق ہے اور یہ معاہدات اور عقد سے متعلق ہے اور اس میں علل اربعہ، یعنی علت فاعلی، علت مادی، علت صوری اور علت غائی پائی جاتی ہیں۔ اسلام میں دیگر تمدّنی عہدناموں کی طرح تملیکی یا تجارتی عہد و پیمان بھی ایک دینی فریضہ ہے اور اس کی اساس بھی معاملات میں سچائی، خوف خدا اور خلق خدا کے ساتھ دیانتدارانہ سلوک اور قانون عدل پر رکھی گئی ہے تاکہ باہمی تعلقات کی فضا خوشگوار رہے اور اجتماعی زندگی میں خلل اور فساد واقع نہ ہو۔

بیوع کی تفصیلات جملہ کتب فقہ میں موجود ہیں۔ ان کی چند اہم انواع یہ ہیں: (الف) سامان تجارت کو پیش نظر رکھا جائے تو فقہا نے ایسی بیع کی چار اقسام بیان کی ہیں: (۱) مقایضہ (barter)، یعنی سامان کے بدلے سامان؛ (۲) صرف تبادلہ (exchange)، یعنی نقد کا نقد سے تبادلہ، جیسے سونے کا سونے سے یا چاندی کا چاندی سے اس طرح تبادلہ کیا جائے کہ تعداد کے لحاظ سے دونوں طرف کی اشیا یکساں ہوں جیسے اصطلاح میں "مبادلہ" کہتے ہیں اور اگر دونوں طرف کی اشیا میں وزن میں برابری کو مد نظر رکھا جائے تو اسے اصطلاح میں "مراطلہ" کہتے ہیں؛ (۳) سلم جسے بعض فقہا نے سلف کے لفظ سے بھی تعبیر کیا ہے، جس میں قیمت نقد وصول کر لی جاتی ہے اور جنس بعد میں ادا ہوتی ہے؛ (۴) بیع مطلق، یعنی دست بدست قیمت (ثمن) اور مال تجارت موجود ہو تو وہ بیع حاضر کہلاتی ہے ورنہ بیع غائب۔

(ب) باعتبار صحت و عدم صحت بیع کی چار اقسام ہیں (۱) بیع صحیح؛ (۲) بیع باطل؛ (۳) بیع فاسد؛ (۴) بیع مکروہ۔

فقہا نے شروط بیع کو چار اقسام پر منقسم کیا ہے اگر وہ نہ پائی جائیں تو بیع باطل یا فاسد یا مکروہ ہو جاتی ہے۔

۱۔ شروط انعقاد بیع، مثلاً بائع اور مشتری کے لیے ضروری ہے کہ وہ عاقل ہوں، یا مبیعہ معدوم نہ ہو۔ فقہ حنفی میں ان شروط کی بارہ اقسام ہیں، جن میں سے تین کا تعلق بائع اور مشتری کے ساتھ ہے، ایک کا بیع کے عقد و قیام کے ساتھ، پانچ کا مال تجارت کے ساتھ، ایک کا ثمن اور سلعہ، یعنی مالِ تجارت کے ساتھ، ایک کا سامع کلام کے ساتھ، یعنی سودے کے وقت جو گفتگو ہو رہی ہے وہ فریقین سن اور سمجھ رہے ہوں اور ایک کا مقام بیع کے ساتھ ہے۔

۲۔ شروط انفاذ بیع، مثلاً یہ کہ مالِ تجارت پوری طرح فروخت کنندہ کی ملکیت اور قبضے میں ہو، مثلاً بیع الطیر فی الھواء، ہوا میں اڑتے ہوئے پرندے یا سمندر میں پڑی ہوئی مچھلی کا سودا نہیں ہو سکتا۔

۳۔ شروط صحت بیع، مثلاً بیع موقّت نہ ہو، ثمن اور مبیعہ یعنی مال تجارت کی مکمل تعیین ہو (المبیع معلوماً والثمن معلوماً)۔

۴۔ شروط لزوم بیع، مثلاً ہر قسم کا خیار (خیار مجلس، خیار شرط، خیار عیب، خیار رویت، خیار تقریر) کالعدم نہ قرار دے دیا جائے یا مثلاً سودا کرنے والا مجور نابالغ نہ ہو۔

بیع کی وہ صورت جو تجارت کہلاتی ہے وہ بھی انہیں پاکیزہ اصولوں کی پابند ہے جن کا ذکر محدود انفرادی لین دین کے سلسلے میں اوپر ہو چکا ہے۔ قرآن مجید کی رو سے تجارت طیب عمل ہے، لیکن وہ عام طریقے جن سے تمدّن کو نقصان پہنچتا ہے، مثلاً اِحتکار وغیرہ، یا ایسے سودے جن میں سُود اور قمار کا دخل ہوتا ہے ممنوع ہیں۔

تجارت میں بھی فریقین کی رضامندی ضروری ہے، جب معاملہ طے ہو جائے تو ضروری ہے کہ اسے بائع یا مشتری نبھائیں، گو بعض شرائط کے ماتحت وہ اسے فسخ بھی کر سکتے ہیں۔ تجارت میں قسمیں کھانے کو بھی منع کیا گیا ہے، حجت و تکرار اور جھگڑے کو بھی نا پسند کیا گیا ہے۔ کم تولنے کی تو سخت ممانعت اور وعید ہے اور ملاوٹ کے لیے سخت وعید آئی ہے۔ شراب، خنزیر، بت اور میتہ کی تجارت کو بھی منع کیا گیا ہے۔ پانی کو انسانوں کا مشترک مال سمجھا گیا ہے اس کا بیچنا بھی درست نہیں۔ غرض وہ تمام سودے جن میں مذکورہ بالا شرائط کو مدنظر نہ رکھا جائے ممنوع ہیں (تفصیل کے لیے رک بہ تجارت)۔

**مآخذ**: (۱) کتب لغت، مثلاً لسان العرب، بذیل مادہ ب ی ع؛ تاج العروس، بذیل مادہ؛ راغب: مفردات، ابن الاثیر، نہایۃ؛ (۲) کتب حدیث، مثلاً صحاح ستہ، صحاح اربعہ، مالک: موطا، بذیل کتاب البیوع؛ (۳) کتب فقہ، مثلاً الشافعی: کتاب الام، السحنون: المدونۃ الکبریٰ، الہدایۃ، درالمختار، عبدالرحمن الجزیری: کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ، ۲: ۱۴۷؛ (۴) الغزالی: کیمیاے سعادت، مطبوعہ تہران، ۱: ۲۵۹؛ (۵) شاہ ولی اللہ: حجۃ اللہ البالغہ، بذیل طلب الرزق، المبادلہ؛ (۶) نذیر احمد: الحقوق والفرائض، ۳: ۲۶۳، آداب البیع؛ (۷) عبدالرحیم: *Muhammaden Jurisprudence*، لاہور ۱۹۵۸ء ص ۲۹۰، Sale (اردو ترجمہ: اصول فقہ اسلامی)؛ (۸) التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، بذیل بیع۔

○

**بَیْعَۃ**: (ع)، (اردو: بیعت) اصطلاح میں اس سے ایسا عمل مراد ہے جسے انجام دے کر کوئی شخص یا جماعت کسی دوسرے شخص کے اقتدار کو تسلیم کر لے، چنانچہ خلیفہ کی بیعت وہ عمل ہے جس سے اس امر کا اعلان و اعتراف مقصود ہوتا ہے کہ وہ اسلامی حکومت کا سربراہ ہے۔

۱۔ اشتقاق: "بیعت" کی اصطلاح بیع سے نکلی ہے، جس کے لغوی معنی ہیں بیچ دینا۔ بیعت در اصل اس حرکت جسمانی کو کہتے ہیں جو عرب قدیم میں دو شخصوں کے مابین کسی معاہدے کے طے پا جانے کی علامت تھی اور جس میں ہاتھ سے ہاتھ ملایا جاتا تھا۔ کسی کام کے لیے تَبَایَعَ عَلَی الْاَمْرِ کے معنے "کسی کام میں معاہدہ طے پا جانے" ہی کے ہیں۔ بیعت میں معاہدے کی علامت مصافحہ تھی اور چونکہ ایک سردار کا انتخاب (اور اس کی حاکمیت کو تسلیم کر لینے کا عہد) ہاتھ سے ہاتھ ملا کر کیا جاتا تھا، لہٰذا اس کے لیے وہی لفظ (بیعت) بولا جانے لگا اور بیعت کرتے وقت بھی بیعت لینے والا اپنا ہاتھ بیعت کرنے والے کے ہاتھ پر رکھتا ہے۔ بلکہ صوفیہ کے بعض سلسلوں میں پیر مرید کا ہاتھ تھام کر بیعت لیتا ہے۔

بیعت کے دو بڑے مقاصد ہیں: ایک تو اصولاً کسی عقیدے سے وابستگی اور کسی شخص کی تعلیم کو قبول کرنا۔ دوسرے معنی کسی کی حاکمیت کو تسلیم کرنا۔ وہ بیعت جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور ان پر ایمان لانے والوں کے مابین ہوتی تھی وہ اسی قسم کی تھی (۴۸ [الفتح]: ۱۰ و ۱۸، ۶۰ [الممتحنۃ]: ۱۲)۔ بیعت کا یہ مقصد بھی ہوتا تھا کہ کسی شخص کی قائم شدہ حکومت کو تسلیم کر کے اس کی اطاعت کی جائے۔ کسی نئے خلیفہ کے حق میں بھی اسی قسم کی بیعت ہوتی تھی۔

(۲) قانونی نوعیت: قانونی نظریئے کا تجزیہ کریں تو بیعت ایک قرارداد اور ایک معاہدہ ہے۔ اس میں ایجاب و قبول اور باہمی رضامندی ضروری ہے، یعنی ایک طرف انتخاب کرنے والوں کی رضامندی یا ارادہ جس کا امیدوار کو نامزد کرنے میں اظہار ہوا اور جس میں ان کی استدعا بھی شامل ہے اور دوسری طرف منتخب ہونے والے کا اظہار رضامندی، جسے اس کی طرف سے "قبولیت" سمجھنا چاہیے، مگر بیعت کے انتخاب کے ساتھ غیر مشروط پر اطاعت لازمی نہیں، کیونکہ ایسا کرنے سے آزادیِ فیصلہ کی کوئی گنجائش نہیں رہتی۔ تاہم اکثر اوقات بیعت میں اطاعت کا مفہوم بھی شامل ہوتا ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ انتخابی بیعت میں انتخاب کرنے والوں (اہل الاختیار) کی کتنی تعداد ہونی چاہیے' جس سے عملِ بیعت شرعاً درست ہو جائے۔ اس باب میں متعدد رائیں ہیں جن میں باہم وسیع اختلاف ہے اور ایک انتہا سے دوسری انتہا تک پہنچتی ہیں۔ ایک طرف یہ نظریہ ہے کہ بیعت کا پوری سلطنت کے تمام صالحین کی طرف سے اظہار ضروری ہے اور دوسری طرف خیال یہ ہے کہ صرف ایک فرد کا بیعت کر لینا بھی کافی ہے۔

بیعت کی تکمیل صرف "قبول" سے ہو جاتی ہے۔ اس کے جواز یا محض ثبوت کے لیے نہ تو جسمانی اشارہ و حرکت (Manumissio) کی شرط ہے اور نہ حلف اٹھانے کی۔ اظہارِ رضامندی کے لیے کسی خاص رسم کی انجام دہی بھی ضروری نہیں۔ اتنا ہی کافی ہے کہ اس کا اظہار کسی واضح اور قطعی صورت میں کر دیا جائے۔

ایک ہی شخص کی بیعت کے عمل کی رسم کو دو یا زیادہ جلسوں میں سرانجام دیا جا سکتا ہے' چنانچہ بعض دفعہ اس کا پہلا قدم بیعت الخاصہ کے ذریعے اٹھایا جاتا ہے' جس میں نہایت محدود تعداد میں حکومت کے مقتدر عمال (اہل العقد) حصہ لیتے ہیں' بعد ازاں بیعۃ العامہ ہوتی ہے۔ مزید براں بیعت کے لیے بعض اوقات باضابطہ اجلاس منتخب صوبوں کے مرکزی مقامات میں منعقد کیے جاتے ہیں۔

عہد بنو امیہ سے ایک اور رسم "تجدید البیعۃ" کا رواج ہوا' جس کے ذریعے خلیفہ یا بادشاہ اپنے عہد حکومت میں از سر نو بیعت لے کر اپنے یا اپنے ولی عہد کے حق میں تائید حاصل کرتا تھا۔ یہ بیعت دو یا زیادہ مرتبہ بھی ہوتی تھی۔ حکمران وقت اسے رعایا کے دل میں وفاداری کے جذبے کو مستحکم کرنے کی غرض سے استعمال کرتا تھا۔

بیعت قطعی طور پر بیعت کرنے والوں اور ان کے متویدوں کو پابند کر دیتی ہے۔ بیعت نے دور عباسیہ کی ابتدا ہی سے مذہبی رنگ اختیار کر لیا تھا۔ اس نے اس پابندی کو اور بھی سخت کر دیا۔ اس کی وجہ سے اقتدار کا مسئلہ دینی نوعیت اختیار کر گیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اولوالامر کے ساتھ بیعت (معاہدہ) کو خدا کے ساتھ معاہدہ سمجھا جانے لگا۔ پھر چونکہ بیعت کی خلاف ورزی کی دنیوی انتہائی سزا (یعنی موت) رکھی گئی اس لیے بیعت ایک نازک ذمے دارانہ دینی عمل بن گئی۔ بیعت کی پابندی شخصی اور مدت العمر کے لیے ہوتی ہے۔ در اصل محدودالوقت بیعت کا کوئی تصور موجود نہیں ہے۔ تاہم شریعت نے ایک طرح خلفا کی معزولی پر ایک شرط بھی لگا دی ہے اور وہ یہ ہے کہ جس کی بیعت کی جائے وہ احکام الٰہی پر پوری طرح پابند رہے گا جس کے یہ معنے ہیں کہ اگر صاحب امر ان احکام الٰہی پر قائم نہ رہے تو بیعت کرنے والے بھی پابندی سے آزاد ہو جائیں گے' لیکن اس فسخ بیعت کے لیے تقویٰ' عدل اور محض لوجہ اللہ اور لدین اللہ کی شرط ہے اور اس میں بڑی چھان بین کی ضرورت ہے تاکہ فسخ بیعت اور بغی میں امتیاز رہے۔ نیز بیعت لینے والا خود بھی اپنے آپ کو معزول کر سکتا ہے' جیسا کہ حضرت امام حسنؓ نے کیا یا حضرت علیؓ نے تحکیم کے فیصلے کے مطابق معزول ہونے پر آمادگی کا اظہار فرما دیا۔

**مآخذ:** (۱) الفراء: الاحکام السلطانیہ' قاہرہ' ۱۹۳۸ء؛ (۲) فیروز آبادی: القاموس المحیط' بذیل مادہ بیع؛ (۳) ابن خلدون: المقدمہ' بیروت ۱۹۰۰ء' (ترجمہ انگریزی از Rosenthal' نیویارک ۱۹۵۹ء' ۱: ۴۲۸ ببعد)؛ (۴) الماوردی: الاحکام السلطانیہ؛ (۵) Dozy: *Suppl.*' بذیل مادہ بیع (بیعہ کے سلسلے میں مزید تاریخی' دینی اور شرعی نوعیت کی معلومات کے لیے مفتاح کنوز السنۃ (مصر' ۱۹۳۴ء) تعریب محمد فواد عبدالباقی' ص ۸۵ تا ۸۶ (مادہ البیعۃ) کے حوالے دیکھیے) نیز رکّ بہ بیعہ در آ آ آ' بذیل مادہ .

**بیمارستان:** (اکثر بالتخفیف "مارستان")' فارسی کلمہ "بیمار" اور لاحقہ "ستان" (بمعنی جگہ) سے مرکب ہے' بمعنی ہسپتال۔ جدید محاورے میں بیمارستان کا اطلاق خصوصاً پاگل خانے پر ہوتا ہے۔

(۱) ابتدائی دور اور اسلامی مشرق: خود عربوں کے قول کے مطابق المقریزی: الخطط' ۲: ۴۰۵ (مصر ۱۳۲۶ھ' ۳: ۲۵۸)' سب سے پہلے ہسپتال کی بنیاد یا تو مصر کے ایک اساطیری قبطی بادشاہ مناقیوش نے رکھی تھی' یا بقراط نے۔ بقراط کے متعلق کہا

جاتا ہے کہ اس نے اپنے گھر کے پاس ایک باغ میں بیماروں کے لیے ایک قیام گاہ آخندوکین Xenodokeion بنائی تھی۔ عہد عتیق میں ہسپتال چونکہ لوگوں کی زندگی میں کوئی نمایاں حیثیت نہ رکھتے تھے، لہٰذا مذکورہ بالا حوالوں سے ان کے آغاز کا مسئلہ حل نہیں ہوتا۔ اسلامی دور میں خلیفہ الولید ابن عبدالملک (۸۶ھ/ ۷۰۵ء تا ۹۶ھ/ ۷۱۵ء) پہلا شخص تھا جس نے عالم اسلام میں مارستان تعمیر کیا، اس میں اطبا رکھے اور ان کے لیے وجہِ معاش (ارزاق) مقرر کی (المقریزی، محل مذکور)۔ بقول الطبری (۲: ۱۱۹۵)، الولید نے کوڑھیوں کو علیحدہ رکھنے کا حکم دیا اور ان کے لیے عام لوگوں سے اختلاط ممنوع قرار دیا اور ان کے لیے مدد معاش مقرر کر دی۔ الطبری (۲: ۱۲۷۱) لکھتا ہے کہ الولید نے کوڑھیوں کو عطیے دیئے اور بھیک مانگنے سے منع کیا۔ اس نے ہر اپاہج کے لیے ایک خادم اور ہر اندھے کے لیے ایک عصاکش (رہنما) مقرر کر دیا تھا (نیز دیکھیے الذہبی: تاریخ اسلام، ۴: ۶۷)۔ تقریباً اسی طرح جیسا کہ بعد میں مسلم ہسپانیہ میں کیا گیا، جہاں قرطبہ کا پورا ایک محلّہ "ربض المرضیٰ" (بیماروں کی بستی) کے طور پر معروف تھا (دیکھیے E.Levi-Provencal: *mus.* *Hist Esp.*، ۳: ۳۸۱ تا ۳۸۲، ۴۳۴)۔

اسلام میں ہسپتالوں کے قیام میں خوزستان میں جندیشاپور کے مدرسۂ طب اور ہسپتال کا اثر بھی پڑا۔ اس ادارے نے، جس کی بنیاد ساسانیوں نے رکھی تھی، اپنی شامی، ایرانی اور ہندی اور آخر میں یونانی روایات کو عربوں کے عہد تک برقرار رکھا اور جس وقت دارالحکومت العراق میں منتقل ہو گیا، اس نے طب عربی کے ارتقا پر بہت گہرا اثر ڈالا۔ جہاں تک ہسپتالوں کا تعلق ہے، جندیسابور سے رابطے کے ثمرات ہارون الرشید (۱۷۰ھ/ ۷۸۶ء تا ۱۹۳ھ/ ۸۰۹ء) کے عہد حکومت میں ظاہر ہوئے، جس نے جبرائیل بن بختیشوع کو، جو اس (جندیسابور) کے مدرسے کا عیسائی طبیب تھا بغداد میں ایک بیمارستان کے قائم کرنے کا کام سپرد کر دیا۔ اسی موقع پر جندیسابور کے بیمارستان کے ایک ماہر دواساز کو بغداد بھجوا دیا گیا۔ (ابن القفطی: تاریخ الحکماء، طبع لپرٹ Lippert، ص ۳۸۳ تا ۳۸۴؛ ابن ابی اصیبعہ، ۱: ۱۷۴ تا ۱۷۵)۔ بغداد کا اصلی ہسپتال جنوب مغربی مضافات شہر میں نہر کرخایا پر واقع تھا۔

یہ بات واضح نہیں کہ ہارون کا بیمارستان کب تک تنہا چلتا رہا۔ بہرحال ہم یہ سنتے ہیں کہ چوتھی صدی ہجری / دسویں صدی عیسوی کے شروع سے یا اس سے ذرا پہلے سے بغداد میں نئے بیمارستانوں کا سیلاب امڈ آیا۔ ایک بیمارستان کی بنیاد بدر المعتضد (۲۷۹ھ/ ۸۹۲ء تا ۲۸۹ھ/ ۹۰۲ء) کے غلام المعتضدی نے دریائے دجلہ کے مشرقی کنارے پر الحرم کے علاقے میں رکھی تھی (ابن ابی اصیبعہ، ۱: ۲۲۱، دیکھیے ۲۱۴)۔ ایک اور بیمارستان علاقہ الحربیہ میں، شہر المنصور کے شمال میں تھا جس کے لیے ۳۰۲ھ/ ۹۱۴ء میں نیک وزیر (ابوالحسن) علی بن عیسیٰ نے ایک وقت مقرر کر دیا تھا۔ اسی وزیر نے نہ صرف اس ہسپتال کی، بلکہ بغداد، مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے تمام ہسپتالوں کی نگرانی ابوعثمان سعید بن یعقوب الدمشقی کے سپرد کی تھی (ابن ابی اصیبعہ، ۱: ۲۳۴)، بیمارستان السیدہ دجلہ کے مشرقی کنارے پر تھا جسے سنان بن ثابت نے محرم ۳۰۶ھ/ جون ۹۱۸ء میں بنایا تھا۔ وہ غالباً بغداد اور دیگر مقامات کے ہسپتالوں کے منتظم عمومی کی حیثیت سے ابوعثمان الدمشقی کا جانشین مقرر ہوا تھا (ابن اصیبعہ، ۱: ۲۲۱ تا ۲۲۲)، البیمارستان المقتدری، باب الشام میں (۳۰۶ھ) کے قریب ہی کے عہد میں تعمیر ہوا (ابن ابی اصیبعہ، ۱، ۲۲۲) اور بیمارستان ابن الفرات، درب المفضل میں۔ کہتے ہیں کہ اسے ۳۱۳ھ/ ۹۲۵ء میں ثابت بن سنان کی نگرانی میں دے دیا گیا تھا (ابن ابی اصیبعہ، ۱: ۲۲۴)۔ ان ہسپتالوں کی آمدنی کا ذریعہ وہ اوقاف ہوتے تھے جنھیں ارباب اختیار اور اہل ثروت اس مطلب کے لیے قائم کر دیا کرتے تھے۔ یہ اوقاف متولیوں کے ہاتھوں میں ہوتے تھے جو شاید بعض صورتوں میں اپنے فرائض کا پورا خیال نہیں رکھتے تھے (دیکھیے ابن ابی اصیبعہ، ۱: ۲۲۱)۔

صوبائی ہسپتالوں کے متعلق ہماری معلومات نسبۃً کم ہیں، لیکن کچھ ہسپتال چوتھی صدی ہجری/ دسویں صدی عیسوی سے پہلے یقیناً موجود تھے۔ ری کا بیمارستان، جس کا الرازی بغداد آنے سے پہلے ناظم تھا، جہاں اس نے ۳۲۰ھ/ ۹۳۲ء کے قریب ایک ہسپتال کے ناظم کی حیثیت میں وفات پائی (ابن القفطی، ص

۲۷۲)' ایک بڑا ادارہ تھا (ابن القفطی' ص ۲۷۳' ابن ابی اصیبعہ' ۱: ۳۱۰ تا ۳۱۱) اور غالباً کچھ عرصے سے قائم تھا' ایک پاگل خانہ باسط اور بغداد کے درمیان دیر ہزقل کے مقام پر تھا' جسے المبرد نے المتوکل کے عہد خلافت میں دیکھا تھا' یعنی ۲۳۲ھ / ۸۴۷ء اور ۲۴۷ھ/ ۸۶۱ء کے درمیان (المسعودی: مروج' ۷: ۱۹۷ بعد).

سنان بن ثابت (م ذوالحجہ ۳۳۱ھ/ ۹۴۲ء' الفہرست' ص ۳۰۲)' کے زمانے میں علی بن عیسیٰ مذکور کے حکم کے مطابق اطبا روزانہ جیل خانوں کا معائنہ کرتے تھے۔ بیمار قیدیوں کی دوا دارو کی جاتی تھی اور حسب ضرورت ان کے لیے مزورات بھی (یعنی طعام بے گوشت کہ جس میں دھنیا وغیرہ ڈال کر بیماروں کے لیے پکاتے ہیں) تیار کیے جاتے تھے (ابن ابی اصیبعہ' ۱: ۲۲۱)۔ اسی زمانے میں اطبا اور ان کے ہمراہ ایک کشتی شفاخانہ کو سواد (یعنی عراق زیریں) کے دیہات میں بھیجا جاتا تھا۔ اس کشتی شفاخانے سے متعلق سنان اور وزیر کے درمیان خط و کتابت سے مترشح ہوتا ہے کہ اس زمانے میں بلا امتیاز غیر مسلموں اور مسلموں دونوں کا علاج بیمارستانوں میں ہوتا تھا (ابن ابی اصیبعہ' کتاب مذکور).

عضدالدولۃ بویہی نے دریاے دجلہ کے موڑ پر مغربی بغداد میں جب "بیمارستان عضدی" کی بنیاد رکھی تھی تو اس وقت بغداد کے مذکورہ بالا بیمارستانوں میں سے کم از کم کچھ بہرحال موجود تھے۔ عضدالدولۃ کا یہ ہسپتال عضدالدولۃ کی وفات سے تھوڑا عرصہ پہلے' یعنی ۳۷۲ھ/ ۹۸۲ء میں قائم ہوا' (الذہبی: دول الاسلام' ۱: ۱۶۷) اور بغداد کا سب سے زیادہ شاندار ہسپتال سمجھا جاتا تھا اور الرازی کا نام اس ہسپتال کے سلسلے میں بار بار لیا جاتا ہے۔ یہ کہا جاتا ہے کہ الرازی نے اس ہسپتال کی جگہ اس طریقے سے منتخب کی کہ اس نے بغداد کے دونوں حصوں کے ہر ناحیے میں گوشت کا ایک ایک ٹکڑا لٹکوا دیا' اور جہاں گوشت میں بدبو نسبۃً دیر میں پیدا ہوئی وہ جگہ ہسپتال کے لیے منتخب کر لی' نیز یہ کہ عضدالدولۃ نے الرازی کو ایک سو سے زائد اطبا میں سے اس نئے ادارے کا مہتمم اعلیٰ منتخب کیا تھا (ابن ابی اصیبعہ' ۱: ۳۰۹ تا ۳۱۰)' لیکن الرازی پچاس برس پہلے فوت ہو چکا تھا۔ اس اختلاف زمانی کی توجیہ' جس کی طرف ابن ابی اصیبعہ (: کتاب مذکور) پہلے ہی توجہ دلا چکا ہے' یہ ہو سکتی ہے کہ بیمارستان عضدی اور بیمارستان معتضدی کے املا میں مماثلت پائی ہے' بیمارستان معتضدی کی بنیاد المعتضد نے الرازی کی زندگی ہی میں رکھی تھی (دیکھیے اوپر).

جب عضدالدولۃ نے بغداد میں بیمارستان بنایا تو اس میں چوبیس اطبا تھے (ابن القفطی' ص ۲۳۵ تا ۲۳۶)۔ ماہرین خصوصی کی متعدد جماعتوں کا بھی ذکر آتا ہے (ابن ابی اصیبعہ' ۱: ۳۱۰)۔ جبرائیل بن عبیداللہ کے کام کرنے کے مقررہ اوقات ہفتے میں دو دن اور دو راتیں ہوتی تھیں اور اس کی تنخواہ ماہانہ تین سو درہم تھی (ابن القفطی' ص ۱۴۸)۔ عضدی ہسپتال میں لیکچر دیے جاتے تھے (ابن ابی اصیبعہ' ۱: ۲۳۹' ۲۴۴)' اور اس طریقے سے جو کتابیں پڑھائی جاتی تھیں ان میں سے بعض کا ہمیں علم ہے' ابن التلمیذ بعد میں عضدی ہسپتال کا صدر بنا (ابن ابی اصیبعہ' ۱: ۱۶۱' ۲۵۹)۔ جب ۵۸۰ھ/ ۱۱۸۴ء میں ابن جبیر بغداد آیا تو یہ جگہ ایک بڑے قلعے کی مانند تھی' جس میں آب رسانی کا انتظام دریاے دجلہ سے تھا او شاہی محلات کا پورا ساز و سامان موجود تھا (رحلۃ' طبع ڈخویہ De Goeje' ص ۲۲۵ تا ۲۲۶).

مسلمانوں کے ازمنۂ وسطیٰ کے بڑے بڑے ہسپتالوں کے سلسلے کے ایک اور ہسپتال کی بنیاد نورالدین بن زنگی (۵۴۱ھ / ۱۱۴۶ء تا ۵۶۹ھ/ ۱۱۷۵ء) نے دمشق میں رکھی تھی۔ (المقریزی: خطط' ۲: ۴۰۸' مصر ۱۳۲۶ھ' ۴: ۲۶۲) ہسپتال کے ملازمین رجسٹروں میں مریضوں کے نام اور وہ اخراجات بھی درج کرتے تھے جو ہر ایک مریض کی غذا اور دواؤں وغیرہ کے لیے روزانہ خرچ کیے جاتے تھے۔ حلب میں بھی ایک نوری ہسپتال تھا (راغب الطباخ: تاریخ حلب' ۲: ۷۷).

جب احمد بن طولون نے ۲۵۹ھ/ ۸۷۲ء تا ۲۶۱ھ/ ۸۷۴ء میں بیمارستان بنایا' تو اس وقت تک مصر میں کوئی بیمارستان موجود نہ تھا (المقریزی: خطط' ۲: ۴۰۵' مصر ۱۳۲۶ھ' ۴: ۲۵۸)۔ اس ادارے میں مردوں اور عورتوں کی آسائش کے لیے وافر سامان مہیا تھا۔ بیمارستان ناصری سلطان

صلاح الدین نے تعمیر کیا تھا، لیکن المنصور قلاوُن کا عظیم الشان بیمارستان جو ۶۸۳ھ/ ۱۲۸۴ء میں گیارہ ماہ اور کچھ دن میں مکمل ہوا (خطط، طبع مصر ۱۳۲۶ھ ۴: ۲۶۰)، مصر میں اپنی قسم کا سب سے زیادہ شاندار ہسپتال تھا، اور شاید ان سب ہسپتالوں سے زیادہ مکمل جو دنیاے اسلام میں اس وقت تک دیکھنے میں آئے تھے (المقریزی، خطط، ۲: ۴۰۶، مصر ۱۳۲۶ھ محل مذکور)۔ اس میں مردوں اور عورتوں دونوں کو داخل کیا جاتا تھا۔ منصوری ہسپتال میں جو پہلے فاطمیوں کا محل تھا، آٹھ ہزار نفوس کے لیے جگہ تھی، علیحدہ علیحدہ ایوان یا وارڈ تھے، جن میں حمیات (یعنی بخاروں کے لیے)، آشوب چشم، موارد عمل جراحی اور اسہال کے مریضوں کے لیے الگ الگ ایوان تھے، جہاں مریضوں کا علیحدہ علیحدہ علاج ہوتا تھا، اس میں ادویہ سازی کا شعبہ، نسخے بنانے کا کمرہ اور مخازن تھے، ہر دو صنف کے خدمت گزار، کثیرالتعداد انتظامی عملہ، لیکچروں کے لیے انتظامات، غرض وہاں بیماروں کی شفایابی کے لیے ہر وہ چیز موجود تھی جو اس عہد کے بہترین تجارب کی رو سے ضروری تھی (خطط، ۲: ۴۰۶ تا ۴۰۸)۔

(۲) المغرب کے اسلامی ممالک: شمالی افریقہ میں پہلا بڑا ہسپتال، جس کے متعلق کوئی شہادت موجود ہے، قاہرہ کے بڑے ہسپتال کے قیام سے تقریبا ایک صدی پہلے سلطان یعقوب المنصور الموحدی (۵۸۰ھ/ ۱۱۸۴ تا ۵۹۵ھ/ ۱۱۹۹ء) کے ہاتھوں مراکش میں تعمیر ہوا تھا۔ اس سلطان کو عمارتیں بنانے کا بہت شوق تھا (دیکھیے المعجب طبع محمد الفاسی، ۱۹۳۸ء، ص ۱۷۶ تا ۱۷۷۔ (=طبع ڈوزی ص ۲۰۹)۔ اسی سلطان نے اپنی سلطنت کے مختلف حصوں میں پاگلوں، کوڑھیوں اور اندھوں کے لیے بھی ہسپتال تعمیر کیے (دیکھیے القرطاس، مطبوعہ فاس، ۱۳۰۵ھ، ص ۱۵۴، ترجمہ Beaumier، ص ۳۰۶)۔

عظیم مرینی سلطانوں [رک بآں]، مثلا ابو یوسف یعقوب، ابوالحسن اور ابو عنان نے ان ہسپتالوں کو بدستور قائم رکھا بلکہ ان کی تعداد میں اضافہ بھی کیا (القرطاس، فاس ۱۳۰۵ھ، ص ۲۱۴)۔ زمانہ بعد کے سلاطین نے ان محاصل کو جو ہسپتالوں پر صرف ہونے چاہییں تھے اپنے تصرف میں لے لیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ہسپتالوں کی حالت خراب ہو گئی یا بند ہو گئے۔

کوڑھیوں کو، جنھیں حسن تعبیر سے جذمی کے بجاے "مرضی" کہتے تھے، شہروں سے باہر "الحارہ" نام کے ایک خاص محلے میں رکھا جاتا تھا (القرطاس، رباط ۱۹۳۶، ۱: ۵۳ تا ۵۴)۔ مراکش میں "حارہ" ابتدا میں باب آغمات کے باہر تھا۔ یہاں تک کہ دسویں صدی ہجری/ سولھویں صدی عیسوی کے اختتام پر سلطان المنصور السعدی نے انھیں باب دکالۃ کے باہر منتقل کر دیا۔

تونس میں، سلطان ابو فارس الحفصی نے "مفلس، غریب الدیار اور بیمار مسلمانوں" کے لیے پہلے ہسپتال کی بنیاد رکھی، جو ۸۲۳ھ/ ۱۴۲۰ء میں پایۂ تکمیل کو پہنچا۔ غرناطہ میں بنو نصر کے سلطان محمد پنجم نے "بیمار اور غریب مسلمانوں" کے لیے ایک شاندار ہسپتال بنایا، جو ۷۶۸ھ/ ۱۳۶۷ء میں مکمل ہوا۔ المغرب اور بلاد اسلامیہ میں جن بادشاہوں نے اکثر ہسپتال تعمیر کیے، انھوں نے ایسی منازل بھی بڑے بڑے شہروں کے باہر بنائیں جن کا نام "زاویہ" [رک بآں] ہو گیا۔

۳۔ ترکیہ: پہلا سلجوقی دارالشفاء (ہسپتال) اور مدرسہ ۶۰۲ھ/ ۱۲۰۶ء میں قیصری کے مقام پر قائم ہوا۔ اس کے بعد دوسرے شہروں اور علاقوں میں ہسپتال بنے۔ آناطولی کے ہسپتالوں کو آج کی طرح اس وقت بھی بیمارستان، مارستان، تیمارخانہ، دارالشفاء یا دارالعافیہ کہتے تھے۔ وہ عام ہسپتال تھے، اس معنی میں کہ ان میں ہر قسم کے مریضوں کو داخل کر لیا جاتا تھا، اور ان کے عملے میں جرّاح، اطبّاء، دواساز اور امراض چشم کے ماہر ہوا کرتے تھے۔ ان کے مصارف کے لیے علیحدہ روپیہ رہتا تھا، اور ان کی تنظیم ان کی جاے وقوع کی وسعت، اہمیت اور مخصوص ضروریات کے مطابق ہوا کرتی تھی۔

آناطولی میں پہلا عثمانی بیمارستان، برسہ کا دارالشفاے یلدرم تھا۔ جب عثمانیوں نے ۷۲۶ھ/ ۱۳۰۶ء میں برسہ کو سر کیا، تو اس میں کوئی ہسپتال نہ تھا۔ پہلے عثمانی سلطانوں (سلطان اورخان مراد اول، یلدرم بایزید) نے شہر کو بھی وسعت دی اور کچھ ادارے قائم کیے جن میں سے ایک دارالشفاے یلدرم تھا، جس کا افتتاح ۸۰۲ھ/ ۱۳۹۹ء میں ہوا۔ اب یہ شکستہ ہو چکا ہے۔

وہ کوڑھی خانہ جو مراد دوم (۸۲۴ھ/ ۱۴۲۱ء تا

۸۵۵ھ/ ۱۴۵۱ء) کے عہد میں ادرنہ میں تعمیر ہوا تقریباً دو صدیوں تک چلتا رہا۔ اس کوڑھی خانے سے پہلے، ترک آناطولی میں سیواس(Sivas)، قسطمونی (Kastamonu) اور قیصری کے مقامات پر دوسرے کوڑھی خانے بنا چکے تھے۔

دارالشفاے فاتح، جس کا افتتاح ۸۷۵ھ/ ۱۴۷۰ء میں ہوا، محمد دوم الفاتح (۸۵۵ھ/ ۱۴۵۱ء تا ۸۸۶ھ/ ۱۴۸۱ء) نے تعمیر کیا تھا اور وہ اس کے کلّیہ (کالج) کا ایک حصہ تھا۔ اگرچہ متعدد بڑی بڑی آتش زدگیوں کے باعث یہ ہسپتال اب کھنڈر ہو گیا ہے، تاہم اس کی عمارتوں سے گزشتہ صدی تک کام لیا جاتا رہا تھا۔

اسی صدی میں بایزید دوم (۸۸۶ھ/ ۱۴۸۱ء تا ۹۱۸ھ/ ۱۵۱۲ء) میں ادرنہ میں دریاے تنجہ کے کناروں پر ایک اور "عمارت" قائم کی۔ اس ادارے کا ایک حصہ ہسپتال تھا، جو اس سلطان کے نام سے موسوم تھا۔ اس کی تعمیر ۸۹۱ھ/ ۱۴۸۶ء میں شروع ہوئی اور آٹھ برس میں مکمل ہوئی۔ اب یہ ادارہ کھنڈر بن چکا ہے، اس کا وسیع عملہ اس صدی کے آغاز تک عوام کی خدمت بہت خوبی سے کرتا رہا۔

سولھویں صدی کے دوران میں بڑے بڑے تین ہسپتال استانبول میں قائم ہوے اور ایک مبیسہ میں، خاسکی کا بیمارخانہ ۹۴۶ھ/ ۱۵۳۹ء میں، خرم سلطان زوجہ سلطان سلیمان اعظم کے نام پر استانبول میں تعمیر ہوا تھا۔ حافظ سلطان کا دارالشفاء ۹۴۶ھ / ۱۵۳۹ء میں سلطان کی والدہ کے اعزاز میں مبیسہ کے مقام پر تعمیر ہوا۔

چوتھا ہسپتال، طوپ طاشی (Toptasi) کا بیمارخانہ ۹۹۱ھ / ۱۵۸۳ء میں نور بانو سلطان، والدۂ مراد ثالث (۹۸۲ھ/ ۱۵۷۴ء تا ۱۰۰۳ھ/ ۱۵۹۵ء) کے نام پر استانبول میں تعمیر ہوا، یہ ادارہ ہسپتال کے طور پر ۱۹۲۷ء تک کام کرتا رہا۔

سترھویں صدی میں، احمد اول (۱۰۱۲ھ/ ۱۶۰۳ء تا ۱۰۲۶ھ/ ۱۶۱۷ء) نے اپنی مشہور مسجد کے قریب، یونانی گھڑدوڑ کے میدان (Hippodrome) کے عقب میں ایک بہت وسیع ہسپتال تعمیر کرایا۔ ہسپتال کا افتتاح ۱۰۲۵ھ/ ۱۶۱۶ء میں ہوا تھا، اور ابھی حال ہی میں ایک نئے سکول کے لیے جگہ بنانے کی خاطر اسے مسمار کر دیا گیا ہے۔

ان کے علاوہ بھی ترکوں نے بہت سے ہسپتال اور ادارے قائم کیے جن کا اندازہ اس امر سے کیا جا سکتا ہے کہ انھوں نے پانچ صدیوں میں صرف استانبول ہی میں تقریباً ستر ہسپتال تعمیر کیے۔

**مآخذ** : ماخذ متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**بیّومیّۃ** : ایک مصری طریقہ (مسلک تصوف) جس کی بنیاد علی بن الحجازی بن محمد البیّومی الشافعی نے رکھی تھی، جو ۱۱۰۸ھ/ ۱۶۹۶ء میں قاہرہ میں پیدا ہوے اور وہیں ۱۱۸۳ھ/ ۱۷۶۹ء میں وفات پائی۔ احمدیہ اور خلوتیہ (متوخرالذکر بذریعہ دمرداشیہ) طریقوں کو جمع کرنے کے بعد بیّومی نے ایک ایسے "ذکر" کی بنیاد رکھی جس کی امتیازی خصوصیت یہ تھی کہ اسے بلند آواز میں اور زور دے کر ادا کیا جاتا تھا۔ بیّومی کے طریقے کی ایک دوسری خصوصیت یہ ہے کہ انھوں نے غریب طبقوں کو حد سے زیادہ متاثر کیا اور رہزنوں کو راہ راست دکھانے میں خاص کردار ادا کیا، چنانچہ رہزنوں کی ایک بہت بڑی جماعت بیّومی کے ہاتھ پر تائب ہوئی اور پھر اس مسلح جماعت میں شامل ہو گئی جو ہمیشہ ان کے ساتھ رہتی تھی، جب وہ کبھی کبھار باہر نکلتے تھے، لیکن بیومی کے اثر و رسوخ کی ایک بڑی وجہ ان کے تیخ و جمود کی وہ شدتیں تھیں جو "ذکر" کے دوران میں ان پر وارد ہوتی تھیں۔ علما نے ان کی مجالس "ذکر" کو (جو حسینی مشہد میں ہر منگل کو منعقد ہوتی تھیں)، ممنوع قرار دینے کی جو کوشش کی، اسے ناکام بنانے میں شیخ شبروی شیخ الجامع الازھر کے عزم نے بڑا کام کیا اور اس مسئلے پر ان کی ثابت قدمی ان کی عام کمزور روش کے برعکس تھی (تاریخ الجبرتی، ۱: ۱۹۵)۔ بیّومی کی تصانیف میں دمرداشیّۃ اور بیومیۃ پر اس کے رسالے اور جیلی کی الانسان الکامل کی شرح شامل ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ بیّومی کو "علم حدیث" میں بڑی دسترس حاصل تھی کیوں کہ جب شبروی نے انھیں جامع ازھر کے مدرسہ بیبرسیہ میں مدعو کیا تو انھوں نے

حدیث کے موضوع پر خطبے دیے۔ جس مسجد میں وہ مدفون ہیں اسے مصطفیٰ پاشا والی مصر نے غالبًا ۱۷۵۷ سے ۱۷۶۰ء کے درمیان تعمیر کیا۔ بیّومی نے کوئی ممتاز خلیفہ نہیں چھوڑا' لیکن لین Lane کے زمانے تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے یوم پیدائش کے موقع پر اس کا طریقہ ذکر خاصا عام تھا.

**مآخذ :** (۱) براکلمان' ۲: ۴۶۲' تکملہ' ۱: ۷۸۴' ۲: ۱۴۶' ۴۷۸' (۲) رسالۃ التعزیہ المعلق لمن لہ الوجود الکامل (مخطوطہ)؛ (۳) سرکیس' عمود ۶۲۲' (۴) تاریخ الجبرتی' ۱: ۳۳۹' (۵) Lane: *Modern Egyptians*' ص ۲۴۹' ۴۶۱.

○

☆ ☆ ☆

☆ ☆

☆

**پنج پیر** : (پانچ پیر) پانچ پیروں کا عقیدہ جو پاک و ہند کے ان پڑھ مسلمانوں اور نچ ذات ہندوؤں میں مروج ہے۔ یہ تصور کسی ایک پیر سے ارادت پر مبنی نہیں، بلکہ بحیثیت مجموعی تمام پنج کڑی پر اعتقاد سے عبارت ہے۔ ان میں سے اکثر سے منسوب مخصوص روحانی قوتیں، ان کی انفرادی نہیں بلکہ اجتماعی تصور کی جاتی ہیں۔

۲۔ بنگال، بہار اور صوبجات متحدہ (موجودہ اتر پردیش) میں انھیں "پانچ پیر" اور پنجاب اور شمالی مغربی سرحدی صوبے میں "پنج پیر" کہا جاتا ہے۔ پنج، کا لفظ آریائی "پنج" سے بنا ہے یا پھر یہ فارسی لفظ ہے، جبکہ پیر کا معنی "بوڑھا" ہے۔ اس سے مقدس انسان اور ولی اللہ بھی مراد لیا جاتا ہے۔ پنج پیر کی اصطلاح "پنج تن" کے مماثل ہے جو ایران اور ہندوستان کے مسلمانوں میں رائج ہے اس طرح پنج پیر وہ پانچ مقدس بزرگ ہیں جو بڑے بابرکت ہیں اور عوام النّاس میں مرنے کے بعد بھی ان کی روحانی قوت کا اثر برقرار سمجھا جاتا ہے۔

۳۔ پنج پیری کے ارکان خمسہ: پنج پیری کیش کے ارکان خمسہ کا ٹھیک تعیّن دشوار ہے کیوں کہ اپنے معتقدین کے مختلف حلقوں میں یہ مختلف خیال کیے جاتے ہیں۔ بعض اوقات ایک ہی صوبے میں ان کی کئی فہرستیں ملتی ہیں۔ ان میں مشہور مشائخ کے نام بھی ملتے ہیں اور ان میں بعض شخصیتیں ان سے منسوب حکایات کی وجہ سے افسانوی معلوم ہوتی ہیں۔ پنجاب میں بعض اوقات پنج کڑی میں خواجہ قطب الدین، خواجہ معین الدین چشتی، شیخ نظام الدین اولیاً دھلوی، نصیرالدین ابو الخیرؒ اور سلطان ناصرالدین محمودؒ کے اسا شامل ہیں۔ دوسری فہرست میں حضرت خواجہ بہاؤالدین زکریا ملتانیؒ شاہ عالمؒ، حضرت لکھنویؒ، شاہ شمس تبریز ملتانیؒ، شیخ جلال الدین مخدوم جہانیاں جہاں گشتؒ اور خواجہ فریدالدین شکر گنجؒ کے اسمائے گرامی شامل ہیں۔ اسی طرح بعض لوگوں کے ہاں اس فہرست میں سخی سرورؒ اور غازی میاںؒ کے نام بھی ملتے ہیں۔ غازی میاںؒ سے مراد سالار مسعود غازیؒ ہیں، جنھوں نے شمالی ہند میں تقریباً نیم افسانوی حیثیت اختیار کر رکھی ہے۔ بھارت کے صوبہ اتر پردیش میں پنج پیر کی فہرست میں نسبتاً کم درجے کی ہستیاں شامل ہیں۔ ایک فہرست میں غازی میاں، امینہ ستی، ہیرون، بڑھنا اور بندے کے نام شامل ہیں۔ ایک اور فہرست کی رو سے شاہ مراد، سلطان شہید اور شیخ سدو کو بھی ان میں شامل کیا گیا ہے۔ سارے مغربی بنگال بالخصوص پیر بھوم اور بنکورا اور بردوان کے ضلعوں میں، جو بہار سے ملحق ہیں، پانچ پیری فہرستوں کی یہی کیفیت ہے۔ یہاں اس فہرست میں غازی میاںؒ، پیر بدرؒ، زندہ غازیؒ، شیخ فریدؒ اور خواجہ خضرؑ بلکہ شیخ سدوؒ بھی شامل ہیں۔ شمالی مغربی سرحدی صوبے کے علاقہ یوسف زئی میں ایک پہاڑی کا نام پنج پیر ہے جہاں پنج پیر کے نام سے ایک زیارت ہے، جو ایک معمولی سے مکان پر مشتمل ہے۔

بنگلہ دیش دریاؤں کی سرزمین ہے۔ یہاں کے ملّاحوں اور کشتی رانوں نے ایک بزرگ شاہ بدرؒ کو پانچ پیری فہرست میں شامل کر لیا ہے۔ جسے چاٹگام اور اس کے نواحی علاقوں کے کشتی ران اپنا محافظ ولی سمجھتے ہیں۔ اس ملک میں سنار گاؤں کی طرف پنج پیروں کی ایک اور فہرست ملتی ہے جس میں وہاں کے تین بادشاہوں، یعنی شمس الدین الیاس شاہ (۱۳۴۳ تا ۱۳۵۷ء)، سکندر شاہ (۱۳۵۷ تا ۱۳۹۳) اور غیاث الدین اعظم شاہ (۱۳۹۳ء تا ۱۴۰۷ء) کے نام بھی ہیں۔

پنج پیری کیش کے عقائد اور اعمال بھی مختلف ہوتے ہیں۔ بنیادی عقیدہ یہ ہے کہ اگرچہ پنج پیر جسمانی طور پر مردہ ہیں، مگر وہ روحانی طور پر زندہ اور مافوق الفطرت قوتیں رکھتے

ہیں اور مشکل اوقات میں اپنے ماننے والوں کی مدد کرتے ہیں؛ ماننے والوں نے ان کے لیے جو مختلف مقامات قائم کیے ہوتے ہیں وہاں ان کے نام کے چڑھاوے چڑھاتے ہیں، شیرینی بانٹتے ہیں یا بکروں اور مرغوں کی قربانی پیش کرتے ہیں اور بیماریوں وغیرہ کے لیے منتیں مانی جاتی ہیں.

مختلف پنج پیری فہرستوں کا مطالعہ کرنے سے پتا چلتا ہے کہ خواجہ خضرؑ کے علاوہ ان میں سے کسی پیر کا تعلق بیرونی ممالک سے نہیں، لہٰذا بعض فہرستوں میں جو خواجہ خضرؑ کا نام آیا ہے، اسے بھی اتفاق ہی سمجھنا چاہیے. پنج تن اور پنج پیروں کے متعلق عقیدے بیک وقت برصغیر میں پہلو بہ پہلو رائج چلے آتے ہیں. ان پانچ پیری فہرستوں میں افسانوی پیروں، (ب) تاریخی شخصیت کے حامل اولیا، (ج) سلاطین اور (د) ہندوؤں کے خلاف جہاد کرنے والے غازیوں کے نام شامل ہیں. ان میں تیرھویں صدی سے سولھویں صدی عیسوی تک کے اولیا اور وہ افراد شامل ہیں جنہیں لوگوں نے الوہیت کا درجہ دے دیا. محققین کا خیال ہے کہ پندرھویں اور سولھویں صدی عیسوی میں ہندی اور اسلامی ثقافت کے امتزاج کی جو کوششیں ہوئیں اور جن کے نتیجے میں بھگتی وغیرہ قسم کی تحریکیں پیدا ہوئیں، یہ تصور بھی اسی دور مفاہمت کی یادگار ہے.

دنیاے قدیم میں پانچ کا عدد اپنے اندر ایک طلسماتی تصور رکھتا تھا. اور اسے مقدس اور روحانی طور پر پراسرار خیال کیا جاتا تھا. پنج تن اور پنج پیری عقیدے کی پیچیدگی کی اصل تشریح یہی ہے، لیکن مذہبی اصلاحی تحریکوں اور جدید تعلیم کی اشاعت سے اب اس عقیدے میں تزلزل پیدا ہو چکا ہے.

**مآخذ**: دیکھیے مقالہ پنج پیر، در آآآ، بذیل مادہ.

○

**پَنْگُولُو**: یا (پنگلو؛ جاوی)، پنگہولو panghulu (سندی)، لغوی معنی: سربراہ، مکھیا، کارفرما، سابق (ولندیزی) مجمع الجزائر شرق الہند میں دینی و غیر دینی امور کے ناظم اعلیٰ کو کہتے تھے، مگر جزائر جاوا اور مادورا میں مسجد کے ایک عہدے دار، یعنی اپنے علاقے میں حاکم، کا نام تھا. مذہب کے سرکاری نمائندوں کی وہاں اسی قاعدے کے مطابق تنظیم کی جاتی تھی جس طرح مقامی انتظامیہ کے عملے کی. نائب حکومت (regent) سب سے اعلیٰ انتظامی حاکم ہوتا تھا، جس کے پہلو بہ پہلو اس نیابت (regency) کا پنگولو ہوتا. حاکم ضلع کے پہلو بہ پہلو، ضلع کا پنگولو کہلاتا تھا، جو "پنگولو نائب" یا مختصراً "نائب" کہلاتا تھا، وقس علیٰ ہذا. مسجد کے عمّال کی درجہ وار طبقہ بندی کی گئی تھی: ولایت کے صدر مقام کا پنگولو سارے علاقے کی مساجد کے تمام عملے کا صدر تھا، لیکن دیہات میں نماز کا انتظام کرنے والا بالکل دوسری قسم کا کارکن ہوتا تھا. وہ گاؤں کی حکومت کا ایک رکن ہوتا تھا اور گاؤں کی مذہبی ضروریات کی خبرگیری اس کا فرض تھا، مگر مسجد کے عملے سے اس کا تعلق نہیں تھا. یہ شخص باتن - (مغربی جاوا) میں مستثنیٰ طور پر پنگلو کہلاتا تھا اور اس کے علاوہ ہر جگہ اس کے دوسرے نام ہوتے تھے. پنگلو مسجد کا ناظم اور اس کے عملے کا سردار ہوتا تھا. قانون "ادت" کے مطابق مسجد کے اور اہلکاروں کی طرح اس کا تقرّر بھی قائم مقام حکمران کرتا تھا. معمولاً یہ اسی یا کسی دوسری مسجد کے عملے میں سے منتخب کرلیا جاتا تھا. اس طریق تقرر میں یہ بھی لازمی نہیں تھا کہ وہ شخص خاص طور پر اس کام کی قابلیت رکھتا ہو (دیکھیے ذیل میں).

پنگولو کے فرائض منصبی گوناگوں تھے، لیکن سارے علاقے میں یکساں نہیں تھے. مسجد کے ناظم کا فرض منصبی پہلے مذکور ہو چکا ہے. زیادہ بڑے مواضع، خصوصاً ملک کے صدر مقام، میں بڑا عملہ ہوتا. وہاں پنگولو بذات خود کام میں حصہ نہیں لیتا تھا. پنگولو کے ذمے نکاح کا بھی انتظام تھا جو اس کی موجودگی میں ہوتا. وہ "طلاق" اور "رجوع" کا فیصلہ صادر کرتا اور نکاحوں کو رجسٹر میں درج کرتا تھا. جب ممتاز خاندانوں کا معاملہ ہوتا تو فقط ملک کا صدر پنگولو ہی یہ فرض ادا کرتا. اس صورت میں دستور یہ تھا کہ نکاح خوانی کی مجلس اس خاندان کے مکان میں ہوتی. پنگولو اس وقت بھی نکاح کی رسم انجام دیتا تھا جب دلہن کا "والی" (=ولی) اسے "وکیل" نامزد کرتا، عام رسم یہی تھی، جس پر اکثریت عمل کرتی تھی، اگرچہ اس کا کوئی سبب صاف طور پر نہیں جانتی. عوام کے خیال میں پنگولو ہی وہ شخص تھا جو عقد نکاح میں فریقین کو منسلک کرتا تھا، اسی لیے یہ بہت

پرانی رسم تھی کہ نکاح مسجد میں پنگولو سے پڑھوایا جائے۔ اس بن لکھے دستور کو، جو ۱۸۹۵ء سے جاری تھا، ایک قانون کی حمایت حاصل ہو گئی، جو ۱۹۲۹ء میں نافذ ہوا۔ اس قانون کی رو سے وہ اجرتیں (فیسیں) بھی منضبط ہو گئیں جو نکاح، طلاق اور رجوع کے اعلان کے وقت ادا کی جاتی تھیں۔ ان قاعدوں میں پرانے دستور کو ملحوظ رکھا گیا۔ یہ اجرتیں پنگولو اور اس کے عملے کی آمدنی کا سب سے بڑا حصہ ہوتی تھیں۔

صرف صدر مقام کا پنگولو قاضی بھی ہوتا تھا، لیکن اس کا دائرہ اختیار عائلی قانون اور "وقپ" (عربی: وقف) جائدادوں تک محدود تھا۔ قاضی کا عہدہ اس کا خاص دائرہ کار ہوتا تھا۔ پنگولو کے ان عدالتی فرائض کی تاریخ عجیب سی ہے۔ نو آبادیاتی حکام نے مسجد کے ملازموں کی سرکاری حیثیت سے یہ خیال کیا کہ وہ سب مولوی، بلکہ ایک جماعت انا کے رکن ہیں، کیونکہ پنگولو عدالتی اجلاس کے وقت اپنی مدد کے لیے چند ماتحتوں کو ساتھ بٹھا لیتا تھا، چنانچہ اس غلط فہمی کو نو آبادیاتی قانون میں مستقل صورت دی گئی۔ پنگولو کو منصفوں کی ایک جماعت کا صدر بنا دیا گیا۔ اس کے پنچ حکام کی طرف سے نامزد اور پنگولو کے ماتحتوں اور غیر سرکاری ماہرین قانون سے منتخب ہوتے تھے۔ اس طریقے سے ایک ادنےٰ درجے کا پنگولو جماعت علما کا رکن ہو سکتا تھا۔ پھر یہ قانون وضع کیا گیا کہ قدیم طریق کار کو بحال کیا جائے، جماعت انا موقوف کی جائے اور اس کی جگہ پنگولو کی عدالت قائم کی جائے، جس میں وہ اپنے معاونوں کے ساتھ اجلاس کرے اور بلا شرکت غیرے فیصلے صادر کرے۔ جماعت انا کے جلسے مسجد کے ایک کمرے میں ہوتے تھے۔ یہ مقدمات عام تھے۔ مشرقی جاوا اور مادورا میں "فسخ" کی ایک آسان شکل "تعلیق" کی جگہ لے لیتی تھی۔ ہمیں ایسے واقعات بھی جاوا کے باقی حصوں میں ملتے تھے جہاں جماعت انا فسخ کے مسائل طے کرتی تھی۔ اگر جماعت انا کا فیصلہ قاعدے کے مطابق صحیح ہوتا تو عدالت ہمیشہ توثیق کر دیتی تھی اور اس کی مادی صحت کو نہیں جانچا جاتا تھا۔ فیسیں اسی وقت ادا کرنی ہوتی تھیں جب عرضی جماعت کو پیش کی جائے۔ ایک معقول آمدنی جائدادوں کی تقسیم سے ہوتی تھی، کیونکہ ایسے مقدموں میں "جماعت" کو مابہ النزاع املاک کا اکثر دس فی صد ملتا تھا۔ اس سے وہ "اسر" (عربی: عشر) کہلانے لگا۔

سابق جزائر شرق الہند کے ولندیزی مقبوضات کے قانون کی رو سے پنگولو کی حاضری اس وقت ضروری ہوتی تھی جب مسلمان دیوانی یا فوجداری مقدموں میں بطور ملزم سرکاری عدالتوں میں حاضر ہوتے تھے۔ ایسے امدادی پنگولوؤں کی ایک تعداد ہر عدالت سے اس کی ضرورتوں کے مطابق منسلک رہتی تھی۔ یہ لوگ حکومت کی طرف سے مقرر اور مسجدوں کے عملے میں سے منتخب ہوتے تھے۔ یہ بات پہلے سے طے تھی کہ مسجد کا ناظم لازماً پنچ (assessor) کا فرض ادا کرے گا۔ اس طرح پنگولوؤں کے تقرر کا حق قائم مقام حکمرانوں کے ہاتھوں سے نکل کر نو آبادیاتی انتظامیہ کے حکام کے ہاتھ میں چلا گیا۔ چونکہ پنگولو عموماً نچلے درجے کے اہلکاروں میں سے منتخب ہوتا تھا، لہذا حکومت اپنا اثر ان چھوٹے افسروں کے تقرر پر اس حد تک ڈال سکتی تھی کہ وہ پنگولو بنائے جانے کے اہل ضرور ہوں۔ مقصد یہ تھا کہ جہاں تک ممکن ہو لائق لوگ چنے جائیں۔ ولندیزی حکومت کا منشا یہ تھا کہ عدالت کو "ادت" (رواجی) قانون کی بابت مشورہ دیا جائے۔ اس کام کے لیے پنگولو کا انتخاب کرنا غلطی تھی، کیونکہ مؤخرالذکر فقہ کی کتابوں پر چلتا تھا۔

لفظ پنگولو مسجد کے عہدے دار کے معنی میں جزائر جاوا و مادورا کے باہر نامعلوم نہیں۔ بعض مقامات میں ایسے پنگولو موجود تھے جن کا کام جاوا، مثلاً پالم بانگ (ساترا) کی سابقہ سلطنت کے مرکز کے پنگولوؤں سے مشابہ ہے۔ نوآبادیاتی حکام نے یہ نام قائم رکھا، بلکہ عدالت کے پنچوں کا بھی یہی نام رکھ دیا، جنھیں وہ ایسے اضلاع میں مقرر کرتے تھے جہاں یہ نام پہلے مستعمل نہ تھا۔

**مآخذ**: (۱) C. Snouck Hargronje: *Geschriftne Verspreide*، ۴/ ۱: ۲۷۹ بعد، ۸۹ بعد و ۴/ ۲: ۳۶۶ بعد؛ (۲) C. van Vollenhoven: *Het Adatrecht san Nederlandesh-Indie*، ۲: ۱۶۰ بعد۔

○

# ت

**تابِع** : عربی (جمع) تابعون۔ پیرو، کسی امیر کا پس رَو یا چاکر، کسی اُستاد کا شاگرد، کسی عقیدے کا معتقد۔ باب مفاعلۃ کا فعل تَابَعَ ہے، مثلاً تَابَعَ جَالِیْنُوْسَ، یعنی اس نے (علم طبّ میں) جالینوس کی پیروی کی۔

یہ کلمہ عِلم حدیث میں خاص اہمیّت رکھتا ہے، کیونکہ یہ ان اشخاص کے لیے استعمال ہوتا ہے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے اصحاب کے بعد ہوے۔ اصحاب یا اصحابہ وہ لوگ ہیں جنھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زیارت کی اور آپؐ سے براہ راست استفادہ کیا۔

تابعین، صحابہ کے بعد کے، یعنی دوسرے طبقے میں شامل ہیں۔ ان میں سے فردِ واحد کو "تابِع" یا "تابعی" کہتے ہیں۔ ان کے بہت سے درجے ہیں: بعض تو ایسے ہیں جو نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے زمانے میں موجود تھے، لیکن انھوں نے آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو نہیں، بلکہ آپؐ کے اصحاب کو دیکھا تھا، بعض لوگ آپؐ کے زمانے کے بعد ہوے، لیکن صحابہؓ میں سے ایک یا چند ایک سے ملے، کچھ ایسے بھی ہیں جو نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی حیات میں پیدا ہوے اور کم سنی کے باعث براہ راست آپؐ سے روایت کو یاد رکھنے کے قابل نہ تھے، ایسے تابعین کی تمام روایت صحابہؓ سے ہے۔

دوسرے طبقے والے "تبعُ التّابعین" کہلاتے ہیں، جو تابعین میں سے کسی کو جانتے تھے و علیٰ ہٰذاالقیاس۔ احادیث کی قدر و قیمت بیش و کم اس اعتبار سے ہوتی ہے کہ وہ زیادہ متقدم یا کم متقدم طبقے کے واسطے سے پہنچی ہوں اور اس اعتبار سے بھی کہ تابعی، جو حدیث کا پہلا راوی ہے، وہ زیادہ صاحب اعتبار اور مشہور ہے یا کم، اس لیے "مشہور" حدیث وہی سمجھی جاتی ہے جو پہلے طبقے کے کسی تابعی تک پہنچے اور دوسرے طبقے کے کئی تابعین اور جانشینوں کے ذریعے سے پہنچ کر روایت ہوئی ہو (دیکھیے مادہ حدیث)۔

اسی طرح جو حدیث، تابعی رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے روایت کرے، یعنی براہ راست آپؐ سے منسوب کرے اور جس صحابی سے سنی ہے اس کا نام نہ لے، اس حدیث کو "الحدیث المُرسَل" کہتے ہیں۔ اس حدیث کے حجّت ہونے میں اختلاف ہے۔ بعض علما کا یہ مسلک رہا ہے کہ ایسی حدیث اس وقت حجت ہوگی جب یہ تابعی اونچے درجے کے تابعین میں سے ہو جس کی ملاقات صحابہؓ کی ایک کثیر تعداد سے ثابت ہو اور اسی حدیث کو کسی اور تابعی نے بھی روایت کیا ہو تاکہ اسے قوت حاصل ہو جاے۔ انھیں علما میں امام شافعیؒ بھی شامل ہیں، چنانچہ انھوں نے یہ مسئلہ بالتفصیل بیان کیا ہے، یہاں اس کے بیان کا موقع نہیں، اس کے لیے امام شافعیؒ کی کتاب الرسالۃ کے فقرات ۱۲۶۳ تا ۱۳۰۸ ملاحظہ کیجیے۔ اکثر علماے حدیث نے امام شافعیؒ سے اس بارے میں اختلاف کیا ہے، ان کی قطعی راے ہے کہ حدیث مرسل کسی حالت میں بھی حجت نہیں۔ اس مسئلے کی توضیح کتاب الرسالہ، ص ۴۶۵ کے حاشیے میں کی گئی ہے۔ (نیز دیکھیے ابن الصلاح: کتاب علوم الحدیث [مع شرح الحافظ العراقی]، ص ۵۵ تا ۶۲)۔

**مآخذ** : (۱) محدثین، بخاری، مسلم وغیرہ؛ (۲) کاراڈوو: Les Penseurs de l' Islam، پیرس ۱۹۲۳ء، ۳: ۱۷۶ و ۲۸۲ ببعد؛ (۳) الہجویری: کشفُ المحجوب، ترجمہ آر۔ اے۔ نکلسن، لائیڈن و لنڈن ۱۹۱۱ء۔

○

**تَارِیخ** : (عربی) عصر (era)، حساب، تعیین وقت (Date) وغیرہ۔

لفظ تاریخ مادہ و۔ ر۔ خ سے مشتق ہے جو سامی زبانوں میں مشترک ہے، اس مشابہت کی بنا پر تاریخ کے معنے ہوں گے: "مہینے اور وقت کی تعیین کرنا"، چنانچہ ایک طرف تو تاریخ کے معنی ہوئے کسی واقعے کا زمانہ معین کرنا اور روداد وقائع اور دوسری طرف وقائع کے وقتوں (dagtes)، اعصار (era) اور ترتیب زمانی کی تعیین (chronology) کرنا وغیرہ (الآثار الباقیۃ، طبع زخاؤ ص ۲۹)۔

اس معنی و مفہوم کے اعتبار سے تاریخ کا اطلاق مہینوں او ہفتے کے دنوں وغیرہ کے لیے ہوا ہے۔ اہل عرب قدیم عرصے سے تاریخ کے اس مفہوم سے آشنا تھے۔ اسی لیے ان کے ہاں مہینوں کے نام قدیم زمانے سے چلے آتے تھے (دیکھیے البیرونی: آثار، طبع زخاؤ، ص ۶۰ تا ۶۲)۔

ہفتے کے سات دنوں کے پرانے عرب ناموں کے متعلق دیکھیے Fisher: در *Z.D.M.G*، ۵۰: ۲۲۰ تا ۲۲۶۔ ایک دن کو جو ۲۴ گھنٹوں کی ایک اکائی ہوتا ہے یوم کہتے ہیں اور لیل سے امتیاز کرنے کے لیے نہار۔ "یَوْم وَ لَیْلَہ" کی ترکیب میں "یوم" کا لفظ ہمیشہ "لیلہ" پر مقدم ہوتا ہے مگر "نہار" کا لفظ ہمیشہ "لیل" کے بعد آتا ہے۔

ہجرت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور اسلامی سنہ کے بارے میں، جس کی ابتدا اس واقعے سے ہوئی، دیکھیے مادہ ہاے "ہجرت" و "نسی ء" (در آآآ، بذیل مادہ)۔ تاہم اس بات کا فیصلہ اب تک قطعی طور پر نہیں ہو سکا کہ یکم محرم ۱ھ کو کونسا دن تھا۔ بابنجر (Babinger): *G.O.W.* (دیکھیے نیز *M.O.G.*، ۲: ۲۶۹) کی تقلید کرتے ہوئے مائر (J. Mayr) اس رائے کا اظہار کرتا ہے کہ در اصل ہجری سال کا پہلا دن ۱۵ جولائی ۶۲۲ء تھا۔ بعد میں علم ہیئت کی رو سے مشکلات پیدا ہو گئیں تو اس تاریخ کو ۱۶ جولائی میں تبدیل کر دیا گیا۔ بابنجر ایک تعلیقے میں یہ خیال ظاہر کرتا ہے کہ سلیم اول کے وقت تک ۱۵ تاریخ ہی کو یکم محرم کی تاریخ مانا جاتا رہا۔ عاشق پاشازادہ (ص ۲۷۳، س ۹ میں) جو جمعرات کا دن لکھتا ہے اس سے یہی ظاہر ہوتا ہے۔ مصر کی فتح کے بعد ۱۶ تاریخ سے شمار کرنا شروع کر دیا گیا، لیکن اس کی کوئی شہادت نہیں ملتی۔ Wüstenfeld اور مائر کی جداول (*Vergleichungstabellen*: میں ہجری سال ۱۶ جولائی سے شروع ہوتا ہے جسے مائر خود درست تسلیم نہیں کرتا (دیکھیے طبع دوم ۱۹۲۶ء کا دیباچہ)۔

ہر مہینے کی ابتدا اگر رویتِ ہلال سے کی جائے تو کشاف اصطلاحات الفنون (طبع Sprenger)، بذیل مادہ "تاریخ" کے مطابق زیادہ سے زیادہ چار مہینے تو تیس تیس دنوں کے اور تین مہینے انتیس انتیس دنوں کے ایک دوسرے کے بعد علی الترتیب آنا ممکن ہیں۔ مالیے کی وصولی کے لیے شمسی سال جاری کرنے کی جو کوششیں ہوئی ہیں ان کے متعلق دیکھیے البیرونی، ۳۱ ببعد و ۶۸۔

طوفان نوحؑ سے سن (تاریخ) کی ابتدا کرنے کے قول کے مطابق ہیئت دانوں نے اس سنہ کی ابتدا کو زُحل اور مشتری کے پہلے قِران کے حساب سے مقرر کیا ہے جو طوفان نوحؑ سے ۲۲۹ سال اور ۱۰۸ دن قبل ہوا تھا۔ بزعم ابو معشر طوفان نوح اس وقت آیا تھا جب تمام کواکب آخر حوت اور اول حمل میں تھے، یعنی ۷۹۰، ۲ کبیسہ والے (یعنی شمسی) سال، ۷ مہینے اور ۲۶ دن تاریخ سکندری سے پہلے۔ البیرونی (ص ۲۵) دونوں حسابوں کے درمیان فرق بتاتا ہے۔ اگر مذکورہ بالا ۶۰۴، ۲ سال کا حساب زحل اور مشتری کے قِران سے کیا جائے (یعنی طوفان ۶۰۴، ۲-۲۲۹ = ۳۷۵، ۲ سال قبل از بخت نصر) تو نتیجہ تقریباً یکساں ہی نکلتا ہے۔

تاریخ بخت نصر [رکّ بآں] کو تاریخ قدیم قبط بھی کہتے ہیں (کشاف اصطلاحات الفنون، ۱: ۵۹ س ۱۲)، اس سنہ کی ابتدا تاریخ سلوقی کی ابتدا (یعنی ۲۶ فروری ۷۴۷ قبل مسیح، دیکھیے گنزیل، ۱: ۱۴۳ ) بقول بیرونی ۲۰۲، ۵۹، ۱ دن پہلے اور بقول شرام ۴۳۶، ۵۹، ۱ دن پہلے ہوئی، یعنی مطابق ۴۳۶ سال مذکورہ بالا، اس سنہ میں مہینوں کے نام قبطی ہیں۔

تاریخ اسکندر کو جدید قبطی سن بھی کہتے ہیں (کشاف اصطلاحات الفنون، ۱: ۵۸)، اس کا مبدا تاریخ سلوقی سے ۲۹۱، ۱۷، ۲ دن، مگر بقول البیرونی، آثار (ص ۱۳۷) ۲۴۲، ۱۹، ۲ دن و تفہیم (ورق ۱۷۳)، ۴۱۵، ۱۷، ۲۱ دن اور بقول شرام Schram ۳۱، ۱۷، ۲ دن بعد ہے۔ اس صورت میں اس کا

مبدا ۱۴ فروری ۲۷ قبل از مسیح ہے۔

تاریخ سلوقی کا مبدا بقول کشاف اصطلاحات الفنون (۱: ۵۷)، ۷۰۰، ۴، ۳ دن اور بقول البیرونی ۷۰۱، ۴۰، ۳ دن، بقول شرام، ۷۳۱، ۴۰، ۳ دن قبل از ہجرت تھا اور بقول گنزل ۳: ۴۱، اس دن یکم اکتوبر ۳۱۲ ق۔ م اور بقول شرام یکم ستمبر ۳۱۱ ق۔ م (دیکھیے سطور بالا) تھا۔ یہ تاریخ سکندر کی وفات (۳۲۳ سے پورے بارہ شمسی سال کے بعد ایک دو شنبے کے دن شروع ہوئی، مگر بقول دیگران یہ سکندر کی تخت نشینی سے چھٹے سال بعد شروع ہوئی۔

ایرانی تقویم کی تشریح ابھی کافی طور پر نہیں ہو سکی۔ یہ یقینی بات ہے کہ قدیم ایرانی سال بھی بارہ ہی مہینوں کا شمسی سال تھا جس میں بارہ مہینے تو تیس تیس دن کے ہوتے تھے اور ان کے علاوہ پانچ دن لوند کے بھی شامل ہوتے تھے، یعنی سال کل ۳۶۵ دن کا ہوتا تھا۔ ہر مہینے کے دنوں کے نام مقرر تھے۔ ناموں کی ژندی اور پہلوی صورتیں گنزل، ۱: ۲۸۱ میں درج ہیں اور موجودہ ایرانی نام البیرونی (الآثار الباقیۃ، ص ۴۵) میں موجود ہیں۔ ہر مہینے کے آٹھویں، پندرھویں اور تیئیسویں دن کا ایک ہی نام ہوا کرتا تھا (تفصیل کے لیے دیکھیے مادہ تاریخ، در ۲۲۲، بذیل مادہ)۔

اسلام میں علم ترتیب تاریخ (Chronology) بہت حد تک علم الہیئۃ [رک باں] کے ارتقا کے مطابق ہے۔ آثار طبیعی کا علم جو قرآن سے مترشح ہوتا ہے، اس کا مطالعہ ابھی خاص طور پر نہیں ہوا۔ علم ہیئت اور تقاویم سنین کے حوالے نلینو (Nallino) کی تالیف علم الفلک تاریخہ عند العرب فی القرون الوسطٰی (روما ۱۹۱۱ء) ۸۴، ۱۰۴ تا ۱۱۲ میں تفصیل سے دیے ہیں۔

عالمی تاریخوں کی تمہید میں بھی کچھ مواد اس قسم کا ملتا ہے، مثلاً الطبری، ۱: ۳ بعد میں، اس سے زیادہ مختصر بیان ابن الاثیر، ۱: ۹ بعد میں ہے۔ ان تاریخوں میں ہمیں بتایا گیا ہے کہ ابتداے آفرینش سے جو زمانہ اب تک گزر چکا ہے اس کا اندازہ یہودیوں کے نزدیک ۳۴۲، ۴ سال کا ہے، لیکن یہ اندازہ یہودیوں کی تقویم کے مطابق درست نہیں ہے۔ یونانیوں کے متعلق کہا جاتا ہے کہ ابتداے آفرینش سے لے کر ہجرت تک ان کا اندازہ ۹۹۲، ۵ سال اور ایک مہینے کا ہے اور مجوس کے نزدیک گیومرت سے لے کر ہجرت تک کے زمانے کا اندازہ ۱۳۹، ۴ سال کا ہے۔

گیتی شناسی (cosmography) کی کتابوں میں بھی اچھا خاصا مواد موجود ہے، مثلاً القزوینی کی عجائب المخلوقات، طبع Wüstenfeld، ۶۲ تا ۸۷ میں، النویری کی نہایۃ الارب، ۱: ۱۵۷ تا ۱۹۷ میں بھی ادبی اور علمی اعتبار سے دلچسپ معلومات ملتی ہیں، مثال کے طور پر نہایہ (ص ۱۶۷ و ۱۶۸) میں ۸ھ اور ۹۴ھ کے درمیانی (سات) سالوں کی ایک فہرست ہے، جنہیں بعض واقعات کی بنا پر جو ان سالوں میں پیش آئے تھے، خاص نام دیے گئے ہیں وہ ہیئتی اطلاعات، جو حسابات میں خصوصاً موسموں کے متعلق حسابات میں درکار ہیں، رسائل اخوان الصفاء، ۱: ۵۶ بعد، ۲: ۱۶ بعد میں ملیں گی۔

۲۔ علم التاریخ یا تاریخ نگاری: جس میں سالنامے (وقائع سالیانہ، حولیات) اور سیر دونوں شامل ہیں، لیکن معمولاً اس میں تاریخ ادب کو شامل نہیں کرتے۔ عربی اور فارسی تاریخ نگاری کے ارتقا کا حال ایجاز کے ساتھ ذیل کے چار شعبوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:

(ا) ابتداے تاریخ نگاری سے تیسری صدی ہجری تک۔

(ب) تیسری صدی ہجری سے چھٹی صدی ہجری تک۔

(ج) چھٹی صدی کے آخر سے لے کر دسویں صدی کے آغاز تک۔

(د) دسویں صدی ہجری سے تیرھویں صدی تک۔

(الف) عربی میں تاریخ نگاری کی ابتدا کیونکر ہوئی، یہ مسئلہ ابھی تک قطعی طور پر حل نہیں ہو سکا۔ زمانۂ جاہلیت کے اہل عرب کی اساطیری اور زبان زد عوام کی روایتوں اور داستانوں اور دوسری صدی ہجری کی نسبۃً علمی اور وقتی تاریخ نگاری کے درمیان ایک وسیع خلیج حائل ہے، جسے ابھی تک پُر نہیں کیا جا سکا۔ زمانۂ حال کے متعدد مصنفین کا ایک نظریہ یہ ہے کہ اس ارتقا کے سلسلے میں فارسی کی کتاب شاہ نامے کے نمونے کا قطعی اثر پڑا، لیکن غالب گمان یہ ہے کہ عربی میں تاریخ

نگاری مختلف قسم کے تاریخی اور نیم تاریخی نگارش کے دھاروں کی آمیزش اور اختلاط کی وجہ سے پیدا ہوئی۔ زیادہ آسانی اس میں رہے گی کہ ہم ان پر یہاں علیحدہ علیحدہ بحث کریں:

(۱) زمانۂ جاہلیت کی تاریخی روایت: توقع تو یہ تھی کہ یمن میں' جو ایک قدیم تہذیب و تمدن کا گہوارہ رہ چکا ہے اور جس کی یادگاریں اب تک معینی (Minean)' سبائی اور حمیری کتبوں کی صورت میں محفوظ چلی آتی ہیں' کسی نہ کسی قسم کی تحریری تاریخی روایت دستیاب ہو گی' لیکن جو کچھ اس سلسلے میں ہم تک پہنچا ہے اس پر صرف زبانی روایت کے نقوش موجود ہیں' یعنی چند پرانے بادشاہوں کے نام' زمانۂ بعد کی مبہم اور مبالغہ آمیز داستانیں اور اسلام سے قبل کی آخری صدی کے واقعات کی مقابلتاً صحیح تر' لیکن دھندلی سی یاد۔ پہلی صدی ہجری میں ان زبانی روایات کو تخیّل کے زور سے بڑھا چڑھا کر داستانوں کی صورت میں بیان کیا جاتا تھا اور یہی داستانیں قدیم تاریخ عرب سمجھی جاتی تھیں۔ اس قسم کی داستانوں کو وہب بن منبہ [رک باں] اور عَبید (عُبَیْد) بن شَریہ کے ناموں سے منسوب کیا جاتا ہے۔ بایں ہمہ بعد کی نسلیں ان بیانات کو عموماً صحیح تسلیم کرتی رہیں اور مورخین اور مصنفین نے انھیں واقعات کو اپنی تصانیف میں شامل بھی کر لیا۔ ابن اسحٰق [رک بان' نیز دیکھیے در ذیل] عبید کے راویوں میں سے تھا اور عبدالملک بن ہشام [رک باں] نے وہب کی کتاب التیجان کو اس کی موجودہ صورت میں نشر کرنے کے لیے مرتب کیا۔ اور تاریخ طبری جیسی عظیم تاریخ ہند میں بھی اس سے جا بجا استفادہ کیا گیا۔ یہ سچ ہے کہ ابن خلدون نے ان میں سے بعض یمنی روایات کی بیہودگیوں کو پوست کندہ طریق سے واضح کیا ہے (۱: ۱۳' ۱۴)' لیکن پھر بھی وہ انہیں روایات کو اپنے نظریوں کے اثبات میں پیش کیے چلا جاتا ہے۔ الغرض اس قسم کی روایات کا مواد عربوں کی تاریخ نگاری میں برابر شامل رہا اور حس تنقیدی کے نشوونما اور قدیم تاریخ کے مسائل کو واضح طور پر سمجھنے میں مانع رہا۔

قبائلی روایات میں دوسرا عنصر یہ تھا کہ قبیلے کے انساب محفوظ رکھے جائیں' مگر بنوامیّہ کے ابتدائی دور میں ' محکمہ دیوان کی وجہ سے اور حریف عرب گروہوں کے حامیوں کی انگیخت کے باعث علمائے انساب کی سرگرمیوں سے یہ حالت پیدا ہو گئی کہ علم الانساب میں عجیب قسم کی الجھن پیدا ہو گئی۔

دوسری صدی ہجری میں قبائلی روایت کا میدان' جو اس وقت تک راوی اور نسّاب ہی کے لیے مخصوص تھا' ماہرین لسانیات کی جولان گاہ بن گیا' جنہوں نے یہ کوشش کی کہ قدیم شعر و سخن کے سلسلے میں جو کچھ باقی رہ گیا ہے' اسے جمع کریں اور اس کی تشریح کریں۔ اس عظیم الشان مواد کے جمع کرنے اور اسے علیحدہ علیحدہ کرنے اور ترتیب دینے میں انہوں نے علم تاریخ کی شاندار خدمات انجام دیں۔ اس قسم کی سرگرمیوں کا نمونہ ابوعبیدہ [رک باں] (۱۱۰ھ تا ۲۰۹ھ/ ۷۲۸ء تا ۸۲۴ء) نے پیش کیا۔

کچھ اسی قسم کا کام ہشام بن محمد الکلبی (م۔ تواح ۲۰۴ھ/ ۸۱۹ء) نے بھی سرانجام دیا۔ جو مواد اس کے اپنے والد (م۔ ۱۴۶ھ/ ۷۶۳ء)' عوانہ اور ابو مخنف نے جمع کیا تھا' ہشام نے اسے ترتیب دیا اور اسے پھیلایا۔ علمی تاریخ نویسی کی جانب یہ ایک اہم اقدام تھا اور گو اس کے مواد کے صرف اقتباسات ہی محفوظ رہ سکے' تاہم اس کی روایت کی عام صحت موجودہ تحقیق و تدقیق سے ثابت ہو چکی ہے۔

۲۔ صدر اسلام: ہشام الکلبی نے حیرۃ کے مآخذ سے جو استفادہ کیا' اس کے علاوہ عربی زبان میں علمی تاریخ نویسی کی ابتدا آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی سیرت اور سرگرمیوں کے مطالعے سے وابستہ ہے' اسی لیے اس علم کے منابع کا پتا احادیث نبویؐ کے مجموعوں میں ملتا ہے (دیکھیے مادہ حدیث) اور بالخصوص اس کا تعلق ان حدیثوں سے ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے غزوات سے متعلق ہیں۔ ان مطالعات کا مرکز اولین مدینہ تھا اور کہیں دوسری صدی میں جا کر مغازی پر لکھنے والے مصنف دوسرے مراکز میں بھی نظر آنے لگے۔ چونکہ علم المغازی کا ارتباط علم حدیث سے تھا' اس لیے تاریخ نویسی کے اسلوب تالیف پر اسناد کے استعمال کی وجہ سے بڑا گہرا اثر پڑا۔ یہی وجہ ہے کہ اس وقت سے عربوں کے تاریخی معلومات کی اختصاصی صفات میں اور ان معلومات کی تنقیدی

صحت میں عظیم الشان تبدیلی پیدا ہو گئی۔

اس ارتقا کے اعتبار سے مسلمانوں کے دوسرے قرن کے لوگ اتنے جامعین مواد نہیں ہیں، جتنے وہ ماخذ کی حیثیت رکھتے ہیں، البتہ ایسے لوگوں میں سے دو اشخاص ابان بن عثمان اور عروہ بن الزبیر "کتب مغازی" کے مصنف بھی بتائے جاتے ہیں، لیکن بعد کے مصنفوں کی کتابوں میں ان کتابوں کے اقتباسات ناپید ہیں۔ بعد کے قرن میں کئی محدث ایسے گزرے ہیں جو احادیث مغازی کے جمع کرنے میں مشہور تھے، خصوصاً محمد بن مسلم ابن شہاب الزهری [رک باں] جنھوں نے عمر ثانیؒ یا ہشام کی درخواست پر احادیث کو قلمبند کیا۔ تاریخی مواد کے پیش کرنے کے سلسلے میں یہ بھی ترقی کی جانب ایک قدم تھا، گو اس میں یہ خطرہ ضرور تھا کہ کم محتاط محدثین اس سے ناجائز فائدہ اٹھا سکتے تھے۔

اس سے بعد کی صدی کے تین مؤلفوں نے مغازی پر کتابیں لکھیں جو زهری کی جمع کردہ احادیث پر مبنی ہیں۔ ان تصانیف میں سے دو کتابیں اور دو مزید کتابیں جو احادیث زهری پر مبنی نہ تھیں یا تو بالکل ضائع ہو چکیں یا ان کے صرف چند متفرق اجزا ملتے ہیں۔ البتہ تیسری مشہور کتاب یعنی سیرة محمد ابن اسحٰق بن یسار [رک بہ ابن اسحٰق، م ۱۵۱ھ / ۷۶۸ء] اپنے پیش رووں اور معاصرین کی تصنیف کے مقابلے میں ایک وسیع تر تصور کا نتیجہ تھی۔ افسوس یہ ہے کہ وہ تمام نسخے جو بعد کے عراقی مؤلفین نے استعمال کیے اور اس اعتبار سے بظاہر بہتر نسخے تھے ضائع ہو گئے اور اس طرح سے میدان تلخیص کے لیے خالی رہ گیا، جسے ایک مصری مؤلف عبدالملک ابن ہشام [رک باں، م نواح ۲۱۸ھ / ۸۳۳ء] نے مرتب کیا۔

اس سے بعد کی صدی میں تاریخ کے مطالعے اور تاریخ نویسی کے کام کا اطلاق اور وسیع ہو جاتا ہے۔ خود ابن اسحٰق کی طرف ایک کتاب الخلفاء بھی منسوب ہے، لیکن معلوم ہوتا ہے کہ یہ ایک مختصر اور موجز سی تصنیف تھی۔ اس کے مشہور جانشینوں میں سے محمد بن عمر الواقدی [رک باں، ۱۳۰ھ تا ۲۰۷ھ / ۷۴۷ء تا ۸۲۳ء] نے نہ صرف آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی مغازی کے موضوع پر کتابیں لکھیں، بلکہ اس نے بعد کی اسلامی تاریخ کے کئی حوادث پر بھی کچھ نہ کچھ لکھا اور اس کے علاوہ عہد ہارون تک کی ایک بڑی تاریخ کتاب التاریخ الکبیر بھی لکھی۔ اس طرح علم تاریخ، جو علم حدیث پر قائم ہوا تھا، اب اس تاریخی مواد سے بھی متمتع ہونے لگا، جو فقہائے لغت نے جمع کیا تھا۔ الواقدی کی تصانیف میں سے صرف اس کی کتاب المغازی ہی اپنی اصلی حالت میں محفوظ رہ سکی ہے، لیکن واقدی کے مواد کا بہت بڑا حصہ اس کے اپنے کاتب محمد ابن سعد [رک باں، م ۲۳۰ھ / ۸۴۴-۸۴۵ء] نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم، آپؐ کے صحابہؓ اور تابعین کی سیرت نگاری میں استعمال کیا ہے۔ اس کی کتاب طبقات ابن سعد کے نام سے مشہور ہے۔

اس طرح ایک قسم کے مقبول عوام ادب کی طرف مراجعت ہوئی جو وہب بن منبہ کی تصانیف کی جنس کا تھا۔ سیرة نے جو نئی جہت اختیار کی (جس کی تقلید بعد کے زمانے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے تمام سیرت نگاروں نے کی)، اس سے ظاہر ہے کہ اس قسم کے ادب کی تخلیق سے سیرت نگاری نے اسلوب تاریخ کے ارتقا میں جو حصہ لیا تھا، اس کا خاتمہ ہو گیا۔

۳۔ تاریخ خلافت: آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وصال کے بعد سے مختلف وقائع کے متعلق مفرد رسائل لکھنے کا جو رواج ہو گیا تھا، اس کی تفصیل سابقہ سطور میں آ چکی ہے۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ یہ سرگرمی عراق تک ہی محدود تھی۔ شام، عرب یا مصر میں پہلی دو صدیوں کے دوران میں علما نے اس قسم کا کوئی رسالہ نہیں لکھا، اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ عراق اور اس کی روایات کو بعد کی تاریخی تصانیف میں اوّلیت کا مقام حاصل ہو گیا۔ عہد خلفائے راشدین کی تاریخ کے لیے البتہ مدینے کی احادیث و روایات کی بدولت مصنفین (مثلاً واقدی) کو ایسا مواد میسر ہوتا رہا، جس کا تعلق مدینے کے دبستان حدیث سے تھا۔

تیسری صدی ہجری کے آغاز میں ادبی سرگرمیوں میں مادی تہذیب و تمدّن کے مسلسل بڑھتے ہوئے معیار اور کاغذ کی ایجاد نے ایک نئی جان ڈال دی اور اس کا اثر ادب کے ہر شعبے

پر پڑا۔ کاغذ سازی کا پہلا کارخانہ بغداد میں ۱۷۸ھ/ ۷۹۴ء۔ ۷۹۵ء) میں قائم ہوا تھا۔ قدیم ترین ادبی تصانیف کے قدیم ترین مخطوطات جو ہم تک پہنچے ہیں، اسی زمانے سے متعلق ہیں، لیکن تحریر کے اس دور کے باوجود زبانی روایت سے مواد کے مجموعوں کو منتقل کرنے کا سلسلہ فوراً ختم نہیں ہوا، بلکہ اس صدی کے آخر تک جاری رہا۔ اس لیے یہ بات یقینی نہیں کہ بصرے کے علی بن محمد المدائنی (م ۲۲۵ھ/ ۸۴۰ء) کے نام سے جو دو سو تیس مفرد رسالے منسوب کیے جاتے ہیں ان میں سے کتنے اس کے عین حیات قید کتابت میں آ گئے تھے۔ ان میں سے بہت سے تو غالباً ابو عبید ہی کے مجموعوں کی فقط اصلاح شدہ نقل تھے۔ البتہ ان رسالوں سے زیادہ اہم اس کی وہ بڑی تصانیف تھیں جو خلافت کی تاریخ سے متعلق تھیں یا اس کے وہ مفرد رسالے جو اس نے بصرے یا خراسان کی تاریخ پر لکھے۔

اس زمانے کے بعد سے تاریخ نویسی اسلامی تہذیب و تمدن کا ایک جزو لاینفک بن گئی۔ بحیرۂ روم کے ممالک میں پرانی تاریخی روایات کی جگہ یا تو نئے مواد نے لے لی ہے یا انھیں روحِ اسلامی کے مطابق نئے قالب میں ڈھالا گیا ہے اور ان مہذب مشرقی ممالک میں جہاں کوئی تحریری تاریخ موجود نہ تھی اور غیر مہذب افریقہ میں جہاں علم و ادب کا نام و نشان تک نہ تھا، دونوں میں جہاں اسلام کے قدم جمے وہیں تاریخی ادبیات کو فروغ حاصل ہونے لگا۔

۴۔ وسیع معنوں میں تاریخی تالیفات کی ابتدا تیسری صدی کے وسط سے ہوئی۔ اس صنف کا سب سے پہلا مؤلف احمد بن یحیٰی البلاذری (م ۲۷۹ھ/ ۸۹۲ء) تو "کلاسیکی" یعنی قدیم روایات کو جاری رکھتا ہے، وہ ابن سعد اور المدائنی دونوں کا شاگرد تھا اور اس کی دو تصانیف جو موجود ہیں، ان سے نہ صرف ان اساتذہ کے اثر کا اظہار ہوتا ہے، بلکہ اس زمانے کے تنقیدی مذاق کا بھی بہترین مظاہرہ ہو جاتا ہے۔

اس منزل پر پہنچ کر پہلی مرتبہ (صرف ہشام الکلبی کی تصنیف اس سے مستثنیٰ ہے) عربی تاریخ نویسی کی رو میں ایرانی روایات بھی آ کر شامل ہو جاتی ہیں، گو اس میں شک نہیں کہ ایرانی خدای نامہ کا ترجمہ کوئی ایک صدی سے زیادہ مدت پہلے ابن المقفع (م نواح ۱۳۹ھ/ ۷۵۶ء) عربی زبان میں کر چکا تھا۔ جیسا کہ پہلے ذکر آ چکا ہے۔ اسرائیلیات یعنی یہودی اور نصرانی افسانوی مواد بہت عرصہ پہلے سے تفسیر کے پردے میں عربی تاریخ میں شامل ہو چکا تھا، جو پوری طور پر اس کے لیے سودمند بھی ثابت نہ ہوا۔

اسی قسم کے مآخذ سے وہ مواد حاصل کیا گیا جو اسلامی تاریخ کے مجموعہ تصانیف میں ابوحنیفہ الدینوری (م ۲۸۲ھ/ ۸۹۵ء) اور ابن واضح الیعقوبی (م ۲۸۴ھ/ ۸۹۷ء) جیسے مؤلفین نے شامل کر دیا، مگر الیعقوبی کی کتاب کا نطاق تو اتنا وسیع ہے (اس نے شمالی علاقے کے باشندوں اور چینیوں تک کو شامل کر لیا ہے) کہ ہم اس کی تصنیف کو تاریخ عالم کے بجائے ایک قسم کا تاریخی دائرۃ المعارف قرار دے سکتے ہیں۔ اسی صنف کی تصانیف میں محدث ابن قتیبہ (رک باں، م ۲۷۶ھ/ ۸۸۹ء) کا "کتابچہ تعلیقات" معروف بہ کتاب المعارف اور اس سے اگلی صدی میں حمزۃ الاصفہانی (م نواح ۳۶۰ھ/ ۹۵۶ء) اور المسعودی (م نواح ۳۴۵ھ/ ۹۰۶ء) کے باقی ماندہ آثار بھی شامل ہیں۔ المسعودی کے متعلق بلاشبہہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ عربی میں لکھنے والے اکابر مؤرخین میں سے تھا، لیکن اس کی بڑی تصانیف ضائع ہو گئیں اور موجودہ تصانیف صرف ان کا خلاصہ ہی ہیں، اس لیے اس کے صحیح طریقہ تالیف و تصنیف کا اندازہ کرنا مشکل ہے۔

تاہم محمد بن جریر الطبری (م ۳۱۰ھ/ ۹۲۳ء) کی مشہور و معروف تصنیف تاریخ الرسل والملوک اس قسم کے مخل ہونے والے عناصر سے پاک ہے (بشرطیکہ اس میں سے تاریخ ایران کو علیحدہ کر دیں)۔ اس میں قدیم تاریخ روایات اپنے نقطۂ عروج پر نظر آتی ہیں۔

لیکن الطبری کی تصنیف کے آخری حصے کی تہی دستی اور کم مایگی سے یہ انتباہ بھی لازم آیا کہ تاریخ نگاری کے لیے محض محدثانہ روایات پر اعتماد کرنے کا زمانہ ختم ہو گیا۔ دفتری نظام حکومت کی وجہ سے اہل کار اور درباری ان لوگوں کی صف اول میں آ گئے جن کی طرف سیاسی تاریخ مرتب کرنے کے لیے رجوع لازم ہو گیا۔ اس نظام نے علمائے مذہب کو میدان تاریخ

نویسی میں صف دوم میں ڈال دیا۔ اس وجہ سے بھی تیسری صدی ہجری وہ زمانہ ہے جب عربی تاریخ نویسی کا ایک دور ختم ہو گیا اور دوسرا شروع ہوا۔

(ب) جب علم تاریخ کو بجائے خود ایک مستقل علم کی حیثیت حاصل ہو گئی تو اب اس کی توسیع بڑی تیزی سے ہونے لگی اور تیسری اور چھٹی صدی کے درمیان جو تصانیف معرض وجود میں آئیں ان کی تعداد اتنی زیادہ ہو گئی کہ اس زمانے کے عام رجحانات کا جائزہ لینے کے سوا زیادہ تفصیلات میں جانا ہمارے لیے ناممکن ہے:

۱۔ تیسری صدی ہی میں یہ رواج جاری ہو گیا تھا کہ مختلف علاقوں کے فضلا اپنی مقامی روایات کو جمع کرنے لگے تھے۔ تاریخ مکہ (دیکھیے الازرقی) کو چھوڑ کر، جو لازمی طور پر تالیفات سیرت کے دائرے میں آتی ہے، قدیم ترین علاقائی تاریخ وہ کتاب ہے جو مصر اور اور فتوحات مغرب کے حالات میں عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن عبدالحکم (م ۲۵۷ھ / ۸۷۱ء) نے لکھی تھی۔ یہی اسلوب عبدالملک بن حبیب (م ۲۳۸ھ / ۸۵۳ء) کی طرف منسوب کتاب اور الہمدانی (م ۳۳۴ھ / ۹۴۵۔ ۹۴۶ء) کی الاکلیل میں نظر آتا ہے جو یمنی عتیقیات کا دائرہ معارف ہے۔ زیادہ سنجیدہ اور حقائق پر مبنی غالباً مختلف شہروں کی مقامی تاریخیں تھیں جو تیسری صدی میں لکھی گئیں، لیکن یہ ساری کتابیں تاریخ بغداد کی ایک جلد کے سوا ضائع ہو چکی ہیں۔ بعد کی صدیوں میں اس قسم کی مقامی تاریخوں کی مفرط فراوانی ہو گئی، جن میں مصنف کے ذوق اور رجحان کے مطابق یا تو تراجم پر زور دیا جاتا تھا یا تاریخی وقائع پر۔

۲۔ تاہم چوتھی صدی کے وسط کے بعد عام تاریخ اور مقامی تاریخ میں کوئی امتیاز قائم رکھنا مشکل ہو گیا۔ اس زمانے سے خالص تاریخی تالیفات کی عام طرز اپنے اپنے زمانے کے ایک وقائع نامہ سالیانہ کی شکل اختیار کر گئی جس کے ساتھ اکثر اوقات تاریخ عالم کا ایک خلاصہ بھی دیباچے کے طور پر بڑھا دیا جاتا تھا۔ اس قسم کے سالناموں میں مصنف کی دلچسپیاں اور معلومات کسی صورت میں بھی "عالمگیر" نہیں ہو سکتی تھیں، بلکہ اس سیاسی ماحول میں محدود نظر آتی تھیں، جہاں مصنف کی سکونت ہے اور وہ شاذ ہی ایسے واقعات سے بحث کر سکتا ہے جو دور دراز علاقوں میں پیش آئے ہوں۔ اس طرح سے نظر کے محدود ہو جانے کو ذہنی زندگی میں کس حد تک اسلامی سیاسی اتحاد کے فقدان کا شبیہ و نظیر قرار دیا جا سکتا ہے، یہ ایک ایسا سوال ہے جو قابل بحث ہے اور رہے گا۔

معاصر سالنامے جو ابن مسکویہ (م ۴۲۱ھ / ۱۰۳۰ء) یا ہلال الصابی (م ۴۴۸ھ / ۱۰۵۶ء) نے لکھے ان سے ظاہر ہے کہ انہوں نے سخت کوشش کے ساتھ معیار صحت کو بلند اور سیاسی تعصب سے اپنے آپ کو نسبۃً آزاد رکھا اور یہ بات کہ اس معیار کو سب سے تسلیم بھی کیا گیا۔ ان اجزا سے ثابت ہے جو عبیداللہ بن احمد المسبحی (م ۴۲۰ھ / ۱۰۲۹ء) اور ابن الحیان القرطبی (م ۴۶۹ھ / ۱۰۷۶۔ ۱۰۷۷ء) کی تاریخ مصر و اندلس میں سے اب باقی ہیں۔

۳۔ گو سیاسی تاریخ نویسی کے لیے محدثین اور فضلا نے اپنی جگہ عمّال حکومت کے لیے خالی کر دی تھی، لیکن ان کے قبضے میں سیرت نگاری کا وسیع میدان ابھی تک باقی تھا۔ یہ موضوع بھی، جیسا کہ ہم ذکر کر چکے ہیں، کلاسیکی روایات کی ایک شاخ تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ جب سیاسی تاریخ نویسی کو بادشاہی خاندانوں کے سالناموں کی شکل میں تبدیل کر دیا گیا، تو کتب سیر نے تاریخ نگاری کے قدیم تصوّرات کو زیادہ دیانت داری اور صداقت کے ساتھ محتاط رکھا، کیونکہ اہل علم کی نظروں میں "ورثۃ النبی" یعنی علما کے تذکرے زودگزر سیاسی اداروں کے ذکر کے مقابلے میں امت کی صحیح اور حقیقی تاریخ زیادہ سچائی کے ساتھ پیش کر سکتے ہیں۔ مختلف مذاہب کے محدثین اور فقہا کی طبقہ وار فہرستوں کے ساتھ ساتھ، نمایاں شخصیتوں کے متعلق ضروری مواد بھی قدیم سے علیحدہ مجموعوں کا موضوع بنا رہا ہے۔ اس قسم کی قدیم ترین تصانیف میں سے، جو اب تک محفوظ چلی آتی ہیں، خلیفہ عمر (ثانی) بن عبدالعزیزؒ کی سیرت ہے جو مذکورہ بالا ابن عبدالحکم کے بھائی نے لکھی تھی اور اس کا مواد مصنف کے بیان کے مطابق، کچھ تو تحریری دستاویزات سے حاصل ہوا اور کچھ ان متقی بزرگوں کی روایات سے، جو زیادہ تر مدینے کے رہنے والے تھے۔ اس دور کی ایک ممتاز تصنیف

ذات باری تعالیٰ کے لیے تنزیہ اور تقدیس کا اثبات کرتے ہیں۔

عقیدہ تعطیل کی اشاعت کرنے والوں میں جعد بن درہم اور جہم بن صفوان الراسبی سرفہرست ہیں۔ ان کے خلاف علمائے اہلسنت، مثلاً امام احمد بن حنبلؒ وغیرہم نے یہ درمیانہ راستہ اختیار کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہاتھ، چہرہ اور استواء علی العرش کو بلا کیف، تسلیم کر لینا چاہیے۔ ماتریدیوں کا مسلک بھی اس ضمن میں اشاعرہ سے مختلف نہیں ہے۔ ان کے ہاں اللہ تعالیٰ محدود ہے اور نہ معدود، منقسم ہے اور نہ مرکب۔ ابن تیمیہؒ کی یہ دائمی کوشش رہی کہ خدائے تعالیٰ سے متعلق تمام تشبیہی عبارتوں کو اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص قرار دیا جائے اور اسے اپنی صفات میں عدیم النظیر سمجھا جائے۔ وہ تشبیہ اور تعطیل کے خلاف ہمیشہ آمادہ پیکار رہے۔

اثنا عشریوں نے تعطیل کے خلاف سخت جنگ کی ہے اور اثبات صفات الٰہی پر زور دیا ہے مگر اس کے ساتھ ہی وہ معتزلہ کی طرح تشبیہ کو مشکوک نظروں سے دیکھتے ہیں، کیونکہ اس سے باری تعالیٰ کی تنقیص لازم آتی ہے (نیز رک بہ اللہ)۔

○

**تشریق** : رک بہ حج۔

○

**تشہّد** : (ع) مادہ ش، ہ، د سے مشتق ہے۔ اس کے اصطلاحی معنی کلمۂ شہادت کی تلاوت کے ہیں۔ بالخصوص نماز میں، تاہم اس صورت میں اس کے معنی صرف کلمتین ہی نہیں، بلکہ پوری التحیات کا ورد مراد ہے۔ حضرت ابن عباسؓ، حضرت عبداللہؓ بن مسعود اور دیگر حضرات کی روایات تشہّد میں قدر مشترک کے طور پر یہ الفاظ آتے ہیں، کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہمیں تشہّد اسی طرح سکھایا کرتے تھے جس طرح کہ وہ ہمیں قرآن حکیم کی کوئی سورت سکھایا کرتے تھے۔ اس سے تشہد کی اہمیت کا پتا چلتا ہے، چنانچہ احناف کے نزدیک ہر قعدے میں تشہّد کا پڑھنا واجب ہے کہ اس کے ترک سے سجدۂ سہو لازم آتا ہے۔ بعض دیگر ائمہ نے اسے مسنون قرار دیا ہے۔

تشہّد اور درود کے بعد ذاتی حاجات کے لیے دعائیں مانگی جا سکتی ہیں اور دائیں بائیں سلام (تسلیمتین) کے ساتھ نماز کا اختتام ہو جاتا ہے۔

تشہّد کے کلمات میں معمولی سا اختلاف ہے مگر الفاظ کی تبدیلی کا معانی پر چنداں اثر نہیں پڑتا۔ اس اختلاف کی وجہ صحابہ کرامؓ سے اس کے الفاظ میں اختلاف کا پایا جانا ہے۔ اس ضمن میں احناف نے حضرت عبداللہ بن مسعود کے تشہد پر اعتماد کیا جاتا ہے، جبکہ امام شافعیؒ کے ہاں حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے روایت کردہ تشہد پر عمل ہے۔

**مآخذ** : (۱) دیکھیے کتب حدیث۔ بمدد A. J. Wensinck: معجم المفہرس لالفاظ الحدیث النبوی، بذیل مادہ تشہد؛ (۲) کتب فقہ، بالخصوص المرغینانی کی ہدایہ، السرخسی کی المبسوط، الکاسانی کی بدائع الصنائع، اور اسحاق الشیرازی، وغیرہ کی کتب۔

○

**تصوُّف** : (ع) (مادہ صوف = اون)، لغوی معنی اونی لباس کو عادۃً پہن لینا، یا صوفی بن کر خود کو متصوفانہ زندگی کے لیے وقف کر دینا، بعض علمائے کرام نے تصوف کو اہل الصفہ کی طرف منسوب کیا ہے۔ بعض بنو صوفہ (ایک بدوی قبیلے) یا صفوۃ القفا (گدی پر بالوں کا گچھا وغیرہ) کی جانب اس لفظ کی نسبت کرتے ہیں، مگر یہ تمام نسبتیں درست نہیں ہیں۔ لفظ الصوفی کو پہلی مرتبہ آٹھویں صدی کے نصف آخر میں کوفے کے ایک کیمیاگر جابر بن حیان کے نام کے ساتھ، جو زہد میں ایک خاص مسلک رکھتا تھا استعمال کیا گیا۔ اس اصطلاح کے نصیبوں میں ایک شاندار مستقبل تھا، چنانچہ نصف صدی کے اندر یہ لفظ خراسان کے ملامتیہ متصوفین کے مقابلے میں عراقی صوفیوں کے لیے مستعمل ہونے لگا۔ بعد ازاں اس میں مزید عموم پیدا ہوا اور ہر قسم کے صوفیا کو اس سے متصف کیا جانے لگا۔

صوفیاے کرام کے نزدیک صحابہ کرامؓ میں حضرت ابوذر غفاریؓ اور حضرت حذیفہؓ کو تصوف کے دو حقیقی پیش رو تسلیم کیا جاتا ہے۔ ان کے بعد وہ لوگ پیدا ہوئے جنہیں طبقات و تراجم کی کتابوں میں نسّاک، زہاد اور بکاؤں کہا جاتا ہے۔ ان کے بڑے مرکز عراق میں بصرہ اور کوفہ تھے۔

بصرے کے لوگ معتزلی اور قدری رجحانات کے ساتھ سنت کے دلدادہ تھے۔ ان کے شیوخ تصوف میں خواجہ حسن بصری (م ۱۱۰ھ/ ۷۲۸ء) شامل تھے۔

کوفے کے باشندے مثالیت پسند، کلام میں شیعی، مگر مرجیہ کی طرف مائل تھے۔ ان کے شیوخ تصوف میں ربیع بن خثیم (م ۶۷ھ/ ۶۸۶ء) ابو اسرائیل ملائی (م ۱۴۰ھ/ ۷۵۷ء) منصور بن عمار اور ابوالعتاہیہ جیسے لوگ شامل تھے۔

۲۵۰ھ/ ۸۶۴ء کے بعد بغداد اسلامی تصوف کا مرکز بن گیا۔ اسی زمانے میں ارباب تصوف اور فقہا کے درمیان پہلی مرتبہ تصادم ہوا اور ذوالنون مصری، ابوالحسن نوری، ابو حمزہ البغدادی البزاز اور منصور الحلاج پر مقدمے قائم ہوئے۔

صوفیائے متقدین عوام سے الگ تھلگ رہ کر گوشہ نشینی کی زندگی بسر کیا کرتے تھے۔ اس سے ان کی غرض تزکیۂ نفس اور قرب الٰہی کا حصول تھا۔ فقہا اور متصوفین کے مابین فکری نزاع و کشمکش کی بڑی وجہ یہ تھی کہ فقہا لوگوں کے ظاہری اعمال پر محاسبے اور تعزیر کے دعویدار تھے، جبکہ صوفیہ کے نزدیک نیت عمل سے مقدم ہے اور سنت فرض سے اور اطاعت عبادت سے بہتر ہے۔ اس تصادم کی وجہ یہ بھی تھی کہ بعض صوفیائے کرام نے ایسے ایسے خیالات کی تشہیر شروع کر دی تھی جو بظاہر اسلامی تعلیمات سے متصادم تھے اور اگر اس رجحان کو کھلے بندوں روکا نہ جاتا تو اس کے تباہ کن اثرات نکلتے۔

اسلامی فرقوں میں تصوف کی سب سے زیادہ مخالفت خارجیوں اور ان کے بعد فرقہ ہائے امامیہ نے کی۔ اہل سنت والجماعت نے تصوف کے بارے معتدل رویہ اختیار کیا۔ ان کے لیے ابو طالب مکی (م ۳۸۶ھ/ ۹۹۶ء) کی قوت القلوب، امام غزالی کی احیاء علوم الدین سرچشمہ ہدایت و رہنما رہی ہیں۔ ابن تیمیہؒ اور ابن قیمؒ بادہ تصوف کے ذوق شناسا تھے، مگر ابن عربی اور ان کے شاگردوں اور متبعین کے عقیدہ وحدت الوجود کے شدید مخالف تھے۔

ابتدائی صدیوں میں بھی تصوف ذیل کے دو اصولوں پر مبنی تھا، (۱) ذوق و شوق کی عبادت گذاری؛ (۲) علم القلوب۔ صوفیوں کے نزدیک علم القلوب، میں ایک محرک قوت موجود ہے۔ یہ علم قلوب کے سفر الٰہی اور اللہ تعالیٰ کے قرب کی منزلوں کا سراغ دیتا ہے اور اس سفر کے بارہ مقامات اور احوال متعین کرتا ہے۔ مقامات و احوال کی تفصیل و تشریح میں متصوفین نے بہت سی اصطلاحیں استعمال کی ہیں، مثلاً معرفت و فنا، صبر و توکل، زہد و استغناء، ایثار و سخاوت، ادب و حیا، خشوع و خضوع، انابت و تضرع، دعا کے وقت دل شکستگی، دنیا پر آخرت کو ترجیح، رضائے الٰہی اور دیدار کا شوق وغیرہ۔

چوتھی صدی ہجری میں یونانی فلسفہ کے زیر اثر تصوف کی مندرجہ بالا مصطلحات میں مابعد الطبیعیاتی اصطلاحیں بھی شامل ہو گئیں، نفس، روح اور عقل کے بارے میں فلسفیانہ بحثیں ہونے لگیں، ان مباحث کے بارے میں اخوان الصفاء، ابن سینا، السہروردی، ابن رشد، دوّانی اور صدر الدین شیرازی وغیرہ کے مختلف افکار و خیالات ملتے ہیں۔

تصوف کے ارتقا کے آخری دور کا آغاز ساتویں صدی عیسوی/ تیرھویں صدی عیسوی میں ہوا۔ بقول ابن تیمیہؒ ابن عربی (م ۶۷۸ھ/ ۱۲۸۰ء) نے سب سے پہلے مذہب وحدت وجود کے اصول منضبط کیے۔ ابن عربی کے نزدیک "مخلوقات کا وجود عین وجود خالق ہے"۔ ابن عربی کی رائے یہ ہے کہ اشیا لازماً علم باری سے ایک فیض کی شکل میں صدور کرتی ہیں۔ جو پانچ مراتب یا ادوار میں جلوہ گر ہوتا ہے اور مختلف مراحل طے کرتے ہوئے ذات الٰہی سے جاملتی ہیں۔

مابعد کے صوفیوں میں فرغانی اور الجیلی نے اس نظریئے میں چند جزئیات کا اضافہ کیا ہے۔ فارسی شعرا نے اس نظریے کو اپنے اشعار میں بیان کیا ہے۔ عطار کے خیالات کے مطابق "اللہ ہی وجود ہے، اس اعتبار سے کہ کلی ہے، قائم بالغیر نہیں ہے"۔ جس طرح سمندر اپنی موجوں کے نیچے بہتا چلا جاتا ہے، اسی طرح یہ افراد کائنات کی چلتی پھرتی صورتوں کے اندر رواں دواں ہیں جبکہ موجودات، اپنے تمام افعال میں جو ان سے صادر ہوتے ہیں، جلوگاہ ایزدی ہیں اور اس کی مستحق کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اس کے توسط سے کی جائے۔

تصوّف میں حدیث کی طرح اسناد کو بھی اہمیت حاصل ہے۔ اس کے ماتحت یہ تصور کیا جاتا ہے کہ مشائخ صوفیہ کا

روحانی سلسلہ براہ راست تعلیمات نبوی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے جا ملتا ہے۔ یہ سلسلۂ حسب ذیل ہے، جنیدؒ (۷) سقطیؒ (۶) معروف کرخیؒ (۵) فرقدؒ (۴) حسن بصریؒ (۳) اور انس بن مالک رحمہم اللہ اجمعین۔ بعض اہل علم حسن بصریؒ کے بعد حضرت علیؓ کے نام کا بھی اضافہ کرتے ہیں۔

تصوف کے مضامین کی جھلک صوفی شعرا کے کلام میں بھی نظر آتی ہے۔ فارسی میں رباعیات ابو سعید اور عطار اور رومی کی طویل مثنویاں، حافظ اور جامی کی غزلیں اور عربی میں ابن الفارض کے عقائد متصوفانہ ادب میں خاص مقام رکھتے ہیں۔ اس میں شبہہ نہیں کہ دوسرے علوم کی طرح اس علم میں بھی غیر مسلم کے علوم و فنون کے اثرات منتقل ہوئے، لیکن یہ بات اپنی جگہ مسلم ہے کہ قرآن و حدیث میں ایسے بے شمار ارشادات موجود ہیں جو حقیقی اسلامی تصوف کی اساس ہیں۔ چنانچہ علمائے امت نے حدیث جبرئیل میں موجود لفظ "احسان" کو اس کی تعبیر قرار دیا ہے اور چونکہ قرآن مجید میں تصوف کے تمام بنیادی تصورات پائے جاتے ہیں اس لیے لفظ احسان کو ان سب کا جامع قرار دیا ہے۔ بعض اکابر صوفیہ نے بھی تصوف کے لیے احسان کی اصطلاح استعمال کی ہے۔ جن میں تفسیر مظہری کے جلیل القدر مولانا قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی بھی شامل ہیں۔

**مآخذ :** دیکھیے مقالہ تصوف در آآآ بذیل مادہ۔

○

**تعزیر :** (الف) وہ سزائیں جو کتاب اللہ یا سنت نبویہ سے ثابت اور متعین ہیں، انھیں شریعت میں حد کہتے ہیں (دیکھیے حد) اور ان میں حاکم یا قاضی کی رائے کا دخل نہیں ہوتا، جیسے حد زنا یا حد شراب نوشی؛ (ب) وہ سزائیں جنھیں کتاب و سنت نے متعین نہیں کیا، بلکہ حاکم وقت یا اس کی طرف سے قاضی موقع کے اعتبار سے یا ضرورت کے مطابق انہیں متعین کر سکتا ہے، گویا اس قسم کی سزاؤں کے بارے میں حکومت کو حق قانون سازی حاصل ہے، اس قسم کی سزاؤں کو شریعت میں تعزیر کہتے ہیں، بالفاظ دیگر حد اور قصاص (دیکھیے قصاص) کے سوا جو سزائیں حاکم وقت مقرر کرے وہ تعزیر ہو گی۔

حد اور تعزیر میں ایک اور فرق بھی کیا جاتا ہے، یعنی اول الذکر حق اللہ شمار کی جاتی ہے اور مؤخر الذکر حقّ العبد۔ یہ اس اعتبار سے ہے کہ حد میں بندہ تصرف نہیں کر سکتا اور تعزیر میں دو طرح بندہ تصرف کر سکتا ہے ایک تو سزا کم و بیش ہو سکتی ہے، اور اس کی نوعیت بدلی جا سکتی ہے (مثلاً کوڑوں کی تعداد یا سزائے حبس وغیرہ) باعتبار موقع و شخصیت مجرم وغیرہ، دوسرے چونکہ یہ حق العبد ہے، لہٰذا مظلوم کو حق ہے کہ مجرم کو معاف کر دے اور اس طرح وہ سزا سے بری ہو جائے، اس لحاظ سے قصاص بھی حد شمار نہیں ہوتا، کیونکہ یہ بھی حق العبد ہے اور بندے کو اختیار ہے کہ مجرم کو معاف کر دے، حالانکہ قصاص قرآن کریم میں صراحۃ مذکور ہے (البحرالرائق، ۵: ۲)۔

شریعت اسلامی میں عقوبت (سزا) کا مقصد اولین یہ ہے کہ عباد اللہ کو مجرم کی شرانگیزیوں سے محفوظ رکھا جائے (شرح فتح القدیر، ۴: ۱۱۱)، کیونکہ اسلام فساد فی الارض اور معاشرہ اسلامی میں فتنے کو نہایت ناپسند کرتا ہے، دوسرا مقصد انسان کی اپنی اصلاح ہے، تاکہ مجرم کا میلان جرم راسخ نہ ہو جائے (ایضاً: ص ۲۱۱)، جہاں تک اصلاح کا تعلق ہے تو اس مقصد میں مسلم اور غیر مسلم دونوں شریک ہیں، لیکن شرعی عقوبت سے مسلمان کی عاقبت بھی درست ہو جاتی ہے کیونکہ اس سے تطہیر عن الذنب بھی ہو جاتی ہے اور یوم حساب میں اس سے اس کے متعلق باز پرس بھی نہ ہو گی، یہی وجہ تھی کہ ابتدائے اسلام میں اگر کسی مسلمان سے گناہ سرزد ہوتا تھا تو وہ اعتراف جرم کر کے خود سزا کا مطالبہ کرتا تھا۔ قصاص اور تعزیر میں عقوبت کا ایک اور پہلو بھی نکلتا ہے، وہ یہ کہ انسان کی فطرت میں جو انتقامی جذبہ ہے اس کا بھی لحاظ رکھا گیا ہے، لیکن اس انتقامی جذبے کو عفو میں تبدیل کر کے اسلام نے مکارم اخلاق کی طرف بڑا قدم اٹھایا ہے۔ الغرض اسلامی عقوبت میں وہ تینوں مقاصد شامل ہیں جنھیں علم الاخلاق (Ethics) تسلیم کرتا ہے، یعنی اسلامی عقوبت میں بیک وقت انتقامی (Retributive)، امتناعی (Deterrent) اور اصلاحی (Reformative) (زاتی و نیز بین الناس) تینوں مقاصد مضمر ہیں۔

**مآخذ :** (علاوہ ان کے جو متن میں مذکور ہیں)

(۱) کتاب الحدود، در کتب حدیث و فقہ بالخصوص کاسانی: بدائع الصنائع، قاہرہ ۱۹۱۰ء، ۷: ۶۳ ببعد؛ (۲) خلیل: مختصر، ترجمہ از Santillana، میلان ۱۹۱۹ء، ۲: ۷۴۲؛ (۳) ماوردی: الاحکام السلطانیہ، طبع Enger، بون Bonn ۱۸۵۳ء، ص ۳۹۹ ببعد؛ (۴) شعرانی: میزان، قاہرہ ۱۹۲۵ء، ۲: ۱۷۵ ببعد،احادیث کے لیے دیکھیے *Wensinck: Handbook of Early Muhammadan Tradition*، لائیڈن ۱۹۲۷ء، بذیل *Punishment*.

○

**تَعزِیَہ :** (ع) مادہ ع- ز- ی سے مصدر (بروزن تفعلۃ) مصیبت پر تلقین صبر کرنا، تسلی دینا اور پرسا دینا۔ اردو میں تعزیہ کے معنی حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تربت، ضریح، عمارت،روضہ کی شبیہ، کے ہیں جسے اہل تشیع سونے، چاندی، لکڑی، بانس، کپڑے اور کاغذ وغیرہ سے بناتے ہیں۔ یہ شبیہ کبھی جلوس کی شکل میں لے کر نکلتے ہیں اور کبھی گھروں، امام باڑوں اور چبوتروں پر رکھتے ہیں۔ حیدر آباد میں "تعزیہ" ماتم داری اور سینہ کوبی کو کہتے ہیں۔ اس لیے وہاں تعزیہ دار سے مراد ماتم دار ہے۔

تعزیئے عموماً ۲۹ ذوالحجہ سے ۹ محرم تک عزا خانوں یا امام باڑوں میں رکھے جاتے ہیں وہاں مجلس ماتم، سوز خوانی اور مرثیہ خوانی ہوتی ہے اور واعظ یا ذاکر فضائل اہل بیت، مصائب اور واقعات کربلا کا ذکر کرتے ہیں، پھر بیٹھ کر یا کھڑے ہو کر سینہ کوبی یا ماتم بھی ہوتا ہے۔ بعض لوگ تعزیہ سال میں دو مرتبہ بناتے ہیں۔ اس لیے ان کے نام بھی مختلف ہوتے ہیں، مثلاً ضریح، بنگلہ، موی تعزیہ اور جو کے تعزیئے وغیرہ.

عزا داری کا سب سے پہلے رواج ۳۵۲ھ/ ۹۶۳ء میں بغداد میں دیلمیوں کے تسلّط کے زمانے میں شروع ہوا، پھر فاطمیوں کے عہد میں عزیز باللہ فاطمی کے زمانے میں ۳۶۶ھ/ ۹۷۷ء میں یوم حسین منایا گیا۔ ایران میں تعزیہ کے بجائے شبیہ یا تمثیل رائج ہے۔

ہندوستان میں جہاں قریبی زمانے سے تعزیہ داری کو فروغ ہوا۔ شاہان اودھ کے زمانے سے اس کو سرکاری سرپرستی حاصل ہو گئی۔ انگریزی عہد میں لکھنؤ، رام پور اور حیدر آباد دکن تعزیہ داری کے مشہور مراکز تھے۔ پاکستان میں لاہور، ملتان، سرگودھا اور کراچی میں اہل تشیع بڑے جوش و خروش اور نہایت عقیدت سے تعزیہ داری کرتے ہیں.

○

**تعطیل :** رک بہ تشبیہ.

○

**تَفسِیر :** (ع، جمع: تَفَاسِیر) کھولنا، پردہ اٹھا دینا اور کسی عبارت کے مطلب و مفہوم کو واضح کرنا۔ اصطلاحی طور پر تفسیر کلام اللہ کے مطالب کی توضیح و تشریح کا نام ہے۔ الہامی کتابوں میں قرآن مجید کو یہ امتیاز حاصل ہے کہ نہ صرف یہ کہ قرون اولیٰ میں اس کی تشریح و توضیح کے کام کا بھی آغاز ہوگیا تھا۔ بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی پوری زندگی قرآن مجید کی عملی تفسیر ہے۔ احادیث سے پتا چلتا ہے کہ آپ نے بعض ایسی آیات کی تشریح بھی کی ہے، جن کے بارے میں کسی صحابی نے کوئی اشکال یا دشواری محسوس کی تھی۔ علاوہ ازیں آپ مجمل کی تفصیل بیان فرمایا کرتے تھے اور ناسخ و منسوخ کی تمیز صحابہ کرامؓ کو بتا دیتے تھے۔ گویا اہل زبان ہونے کے باوجود صحابہ کرامؓ کو قرآن فہمی میں جو دشواری محسوس ہوئی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کا نہ صرف ازالہ فرمایا، بلکہ قرآن اور تفسیر نگاری کے لیے ضروری اور بنیادی باتیں بھی بیان فرما دیں، جن کی بنیاد پر آئندہ صدیوں میں تفسیر قرآن کی بنیاد پڑی۔ قرآن مجید لغت عرب میں نازل ہوا تھا اور اس کے مخاطب اولین، یعنی صحابہ کرامؓ بیشتر مفردات اور مرکبات کو سمجھ لیتے تھے، لیکن ان میں بھی تمام لوگ قرآن مجید کے غریب اور متشابہ الفاظ کے سمجھنے میں برابر نہ تھے۔ فہم قرآن کے بارے میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ اور حضرت عبداللہؓ بن مسعود کو تفوق حاصل تھا۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے تفسیری اقوال "مجموعہ تنویر القباس من تفسیر عباس" کے نام سے مشہور ہیں جنہیں مجدالدین فیروز آبادی نے ایک مجموعہ میں مدون کیا ہے۔ علم تفسیر کی باقاعدہ تدوین و تالیف کا سنہری زمانہ تیسری اور چوتھی صدی ہجری ہے۔ اس زمانے میں الفراء (م

۲۰۷ھ) ابو عبیدہ معمر بن مثنیٰ (۲۰۹ھ) اور الزجاج (م ۳۱۱ھ) نے معانی القرآن اور مجاز القرآن کے نام سے تفسیریں لکھیں۔ ان میں لغوی اور نحوی مشکلات کو کلام عرب کی روشنی میں حل کیا ہے۔

اسی زمانے میں امام ابن جریر طبری (م ۳۱۰ھ) نے اپنی مشہور و معروف تفسیر لکھی، جو زمانہ مابعد کے مفسرین کا ماخذ بن گئی۔ الطبری نے بسلسلۂ اُسناد تمام علوم قرآنیہ کو اس میں جمع کر دیا ہے۔

چھٹی صدی ہجری کی مشہور ترین تفسیر الزمخشری (م ۵۳۹ھ) کی کشاف ہے، جو وجوہ اعراب اور قرآن مجید کے اعجاز کے بیان میں خاص اہمیت کی حامل ہے۔ اسی زمانے کے لگ بھگ (البغوی) نے معالم التنزیل لکھی۔ اس دور کی یادگار تفسیر امام فخرالدین الرازی (م ۶۰۶ھ) کی "تفسیر کبیر" ہے، جس کا نام "مفاتیح الغیب" ہے امام الرازی ہر آیت کی تفسیر نحوی ترکیب اور مشکل الفاظ اور شان نزول سے متعلق اقوال سلف کو پوری وضاحت سے دلنشین انداز میں بیان کرتے ہیں۔ تفسیر کبیر کی ایک بڑی خصوصیت ربط آیات کا بیان ہے۔

ساتویں صدی ہجری میں امام ناصرالدین بیضاوی (م ۶۸۵ھ) نے مشہور تفسیر انوار التنزیل و اسرار التاویل لکھی، جو کشاف، تفسیر کبیر اور راغب اصفہانی کی مفردات سے ماخوذ ہے۔ اہل السنت و الجماعت کے حلقوں میں یہ تفسیر آج تک مقبول چلی آرہی ہے۔

نویں صدی ہجری کے مشہور مفسر علامہ جلال الدین السیوطی (م۔ ۹۱۱ھ) کی کتاب "الدر المنثور فی التفسیر بالماثور" تفسیری احادیث کا مخزن ہے، ان کی مختصر تفسیر، جلالین جس کی تالیف میں ایک دوسرے فاضل جلال الدین محلی بھی شریک تھے، مدارس عربیہ میں صدیوں سے زیر درس ہے۔

آخری زمانے میں تفسیر کی امامت علامہ سید محمد آلالوسی (م ۱۲۷۰ھ) پر ختم ہوتی ہے، جن کی تفسیر روح المعانی متقدمین اور متاخرین کی کتابوں کا خلاصہ اور نچوڑ ہے اور اہل السنۃ و الجماعت خصوصاً احناف میں نہایت قدر و منزلت سے دیکھی جاتی ہے۔

اندلس: اندلسی علما نے تفسیر کی خدمت میں اپنے مشرقی علماوں کے برابر حصہ لیا ہے۔ ان میں سر آمد روزگار ابو محمد عبدالحق بن عطیہ الغرناطی (م ۵۴۱ھ) ہیں۔ ابن خلدون کے مطابق ان کی تفسیر المحرر الوجیز فی تفسیر الکتاب العزیز" کشاف سے بھی افضل اور اعلیٰ ہے۔ مراکش وزارت امور مذہبی کے اہتمام میں یہ تفسیر شائع ہو رہی ہے اور آدھی سے زیادہ چھپ چکی ہے۔

صرفی نحوی اور لغوی مباحث کے اعتبار سے ابو حیان غرناطی (م ۷۴۵ھ) (کی تفسیر) خاص طور پر قابل ذکر ہے اس کے علاوہ ابوعبداللہ قرطبی (م ۶۷۱ھ) کی الجامع لاحکام القرآن بھی حسن تالیف اور جامعیت میں امتیازی خصوصیات کی حامل ہے۔ وہ آیتوں کی تشریح، مشکل الفاظ کی توضیح کے علاوہ قرآن مجید سے فقہی احکام و مسائل کا استخراج کرتے ہیں۔

موجودہ تفاسیر: دور حاضر میں نئے تقاضوں اور نئی ضروریات کے پیش نظر بہت سی تفسیریں لکھی گئیں ہیں۔ ان میں محمد رشید رضا کی تفسیر المنار سرفہرست ہے جو نامکمل ہے۔ دوسری تفسیر "طنطاوی جوہری کی الجواہر فی تفسیر القرآن" ہے، جو بیسویں صدی کی تفسیر کبیر ہے اور سائنسی علوم کی روشنی میں لکھی گئی ہے۔ جمال الدین القاسمی کی محاسن التاویل قدیم رنگ کی ہے۔ مصطفیٰ المراغی کی تفسیر المراغی آسان اور عام فہم زبان میں ہے۔ سید قطب کی "فی ظلال القرآن" دور حاضر کی مقبول ترین تفسیر ہے اور نئی نسل کے ذہن و قلب کو متاثر کرتی ہے۔

پاکستان و ہندوستان میں تفسیر نویسی: (۱) عربی تفسیریں: ہندوستان کی پہلی عربی تفسیر نظام الدین کی "غرائب القرآن و رغائب الفرقان" ہے جو دولت آباد (دکن) میں مکمل ہوئی یہ تفسیر کبیر اور کشاف کا ملخص ہے۔ دوسری تفسیر شیخ زین الدین علی المہائمی (م ۸۳۵ھ) کی تبصیرالرحمٰن و تیسیرالمنان ببعض مایشیرالی اعجاز القرآن، ہے جس میں ربط آیات اور سورتوں کے تسلسل کا بیان ہے۔

تیسری قابل ذکر تفسیر فیضی (م ۱۰۰۴ھ) کی غیر منقوطہ تفسیر بنام سواطع الالہام ہے۔ چوتھی مشہور تفسیر قاضی، محمد ثناء اللہ پانی پتی (م ۱۲۲۵ھ) کی التفسیر المظہری، ہے جو حدیث و فقہ

اور علوم تصوف نیز اقوال سلف جامع ہے۔ نواب صدیق حسن (م ۱۲۸۸ھ) کی فتح البیان فی مقاصد القرآن بھی قابل ذکر ہے جو مشہور کتب تفسیر کا خلاصہ ہے۔ موجودہ زمانے میں حمید الدین فراہی (م ۱۹۳۰ء) اور ثناء اللہ امرتسری (۱۹۴۸ء) کی تفسیر القرآن بکلام الرحمٰن نے علمی حلقوں میں بڑا نام پایا ہے۔

(۲) فارسی تفسیریں: ہندوستان کی فارسی تفسیروں میں مشہورترین تفسیر قاضی شہاب الدین دولت آبادی کی "بحر مواج" ہے شاہجہان اور اورنگ زیب عالم گیر کے عہد میں فارسی میں کئی تفسیریں لکھی گئیں۔ شاہ ولی اللہ دھلوی (م ۱۷۶۲ء) نے فتح الرحمٰن بترجمۃ القران کے نام سے فارسی ترجمہ و تفسیر' ان کے صاحب زادے شاہ عبدالعزیز (م ۱۸۲۴ء) نے فتح العزیز معروف بہ تفسیری عزیزی لکھی "جو نامکمل رہ گئی۔ اس کا اردو میں بھی ترجمہ ہو چکا ہے۔

(۳) اردو تفسیریں: اردو میں قابل ذکر ترجمہ شاہ عبدالقادر دھلوی (م ۱۷۹۰ء) کا "موضح القرآن" ہے جو سلاست زبان اور فصاحت بیان کے اعتبار سے ادبی شاہکار ہے۔ ان کے بھائی شاہ رفیع الدین (م ۱۸۱۸ء) کا لفظی ترجمہ صحت زبان کا ضامن ہے۔

امیر علی کی تفسیر مواہب الرحمٰن نہایت مبسوط اور جامع تفسیر ہے۔ عبدالحق حقانی (م ۱۹۱۶ء) کی تفسیر حقانی قدیم رنگ کی مقبول تفسیر ہے۔ اس کے بعد وحید الزمان خان حیدر آبادی مرزا حیرت اور فتح محمد خان جالندھری نے اردو میں ترجمہ و حواشی لکھے۔ نذیر احمد دھلوی (م ۱۹۱۲ء) نے بھی ترجمہ اور مختصر تفسیر لکھی جو بہت پسند کی گئی۔

برصغیر میں مولانا محمود حسن (شیخ الہند) اور شبیر احمد عثمانی کا ترجمہ و حواشی اختصار و جامعیت کی بنا پر بے حد مقبول ہوا۔ اس کا فارسی اور پشتو میں ترجمہ ہو چکا ہے۔ ۱۹۲۲ء میں محمد علی احمدی کی اردو تفسیر "بیان القرآن" شائع ہوئی۔ اسی زمانے میں مولانا اشرف علی تھانوی (م ۱۹۴۳ء) نے اپنی تفسیر بیان القرآن شائع کی۔

نئے علم و فکر اور جدید رجحانات اور تقاضوں کے پیش نظر مولانا ابوالکلام آزاد' حمیدالدین فراہی اور مولانا عبیداللہ سندھی نے قرآن مجید کی بعض سورتوں کی تفسیریں لکھیں ابوالکلام آزاد کی تفسیر ترجمان القرآن نا تمام رہی۔ عصر حاضر میں سید ابوالاعلیٰ مودودی کی تفہیم القرآن' مولانا عبدالماجد دریابادی کی تفسیر ماجدی اور مفتی محمد شفیع کی معارف القرآن نے بڑی مقبولیت پائی ہے۔ یہ ترجمے اور تفسیریں عصری رجحانات اور دلنشین طریق الہام و تفہیم پر مبنی ہے۔

انگریزی تفسیریں: مسلمانوں کی طرف سے انگریزی تراجم کا آغاز بیسویں صدی عیسوی کے اوائل میں ہوا۔ ۱۹۰۵ء میں عبدالحکیم خان پٹیالوی اور ۱۹۱۱ء ابوالفضل الہ آبادی کے لفظی ترجمہ مختصر حواشی کے شائع ہوئے۔ ۱۹۱۹ء میں علی احمدی کی انگریزی تفسیر شائع ہوئی۔ عبداللہ یوسف علی کا ترجمہ و مختصر حواشی زبان و بیان کے اعتبار سے قابل قدر رہیں۔

۱۹۳۸ء میں محمد مارڈیوک پکتھال کا ترجمہ و حواشی حیدر آباد دکن سے شائع ہو کر بہت مقبول ہوا۔ عبدالماجد دریا آبادی کی تفسیر بھی قابل ذکر ہے۔ حال ہی میں پروفیسر احمد علی نے قرآن پاک کا ترجمہ کر کے کراچی سے شائع کیا ہے۔

پشتو' سندھی اور کشمیری زبان میں بھی قرآن مجید کے تراجم پائے جاتے ہیں۔ ہندی' بنگالی' تامل' مراٹھی' گجراتی اور تلیگو میں بھی ترجمے اور تفسیریں موجود ہیں۔ پنجابی میں محمد بن بارک اللہ کی تفسیر محمدی مقبول خواص و عوام ہے۔

**مآخذ:** (۱) A.G.Elles: Catalogue of arabic Books in the British Museum' لنڈن ۱۸۹۴ء مواضع عدیدہ؛ (۲) C.A.Storey: Persion Literature' ج ۱' ص ۱ ببعد؛ (۳) زبیر احمد: The contribution of India to Arabic Literature' الہ آباد حدود ۱۹۴۶ء؛ (۴) سید سبط الحسن ھنسوی: مختلف ممالک میں قرآن کی اشاعت اور اس کے تراجم' در مجلہ الواعظ' لکھنؤ' دسمبر ۱۹۵۱ء؛ (۵) نواب صدیق حسن خان: اکسیر فی اصول التفسیر' کانپور' ۱۲۹۰ھ' ۱۸۷۳ء؛ (۶) محمد حسین الذھبی: التفسیر والمفسرون۔

○

**تقدیر:** رک بہ قدر۔

**تقلید:** (عربی)، "کسی چیز کا گردن کے گرد یا کندھے پر لٹکانا"۔ یہ کلمہ اصطلاح کے طور پر مندرجہ ذیل تین معنوں میں مستعمل ہے:

۱۔ تقلید: عربوں کی وہ پرانی رسم جو صدر اسلام اور بعد کے زمانے میں بھی باقی اور مروج رہی، جس کی رو سے حرم مکہ میں ذبح کیے جانے والے قربانی کے جانور (ھَدی) کی گردن کے گرد کوئی شے بطور قلادہ، (جمع قلائد) لٹکا دی جاتی ہے (دیکھیے قرآن مجید، سورۃ ۵ (المائدۃ): ۲، ۹۸ میں قلائد، اور ھدی، دونوں کا ذکر) اللہ (تعالٰی) کے مقرر کردہ مناسک حج میں آیا ہے۔ صدر اول کے مسلمانوں میں اس باب میں عملاً اختلاف تھا کہ جو شخص قلاوے والی ھدی کو مکے بھیجے اور خود اس کے ہمراہ جا کر حج نہ کرے تو اس کے عمل پر کیا نتائج مترتب ہوں گے، متعدد احادیث کی رو سے حج کے بغیر صرف قربانی بھیجنے والے پر اس وقت سے واجبات احرام عائد ہو جاتے ہیں جب سے وہ تقلید ھدی کرے اور اس وقت تک عائد رہتے ہیں جب تک کہ وہ ھدی ذبح نہ ہو جائے۔

۲۔ تقلید: فوجی محکمے میں کسی شخص کو کسی عہدے پر نصب کرنا۔ اس تقرر کی یہ صورت تھی کہ اس شخص کی کمر سے تلوار باندھ دی جاتی تھی۔ اس کے بعد اس کا مفہوم عام ہو گیا، یعنی حکومت کے انتظامی محکمے میں کسی کو کوئی عہدہ دینا جس میں قاضی کا منصب بھی شامل ہے۔

۳۔ پھر تقلید کے معنے یہ بھی ہیں کہ کسی قول کو اس کی دلیل سمجھے بغیر قبول کر لیا جائے۔ تاج الدین السبکی (م ۷۷۱ھ): جمع الجوامع، منقول در التقریر و التحبیر، ۳: ۳۴۱، قاھرۃ ۱۳۱۷ھ۔ یا یوں کہیں کہ تقلید یہ ہے کہ انسان کسی غیر کے قول یا فعل کو صحیح مان کر اس کی دلیل (حجت) پر غور و تأمل کیے بغیر اس کا اتباع کرے۔ اس معنے میں "تقلید" "اجتہاد" [رک بآن] کی ضد ہے۔

تاریخی طور پر تقلید کا آغاز ٹھیک اسی زمانے میں ہوا جس میں مذاہب فقہ کی تدوین ہوئی اور کم از کم ایک حد تک اس کا ظہور بالخصوص اکابر فقہا کے اتباع سے ہوا۔ جب مجتہد کے متعلق تصورات متعین ہو گئے (یعنی وہ شخص جو اصلی ماخذ سے فقہی احکام کے استنباط کا بذات خود اہل ہو) اور اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی مان لیا گیا کہ تیسری صدی کے بعد اجتہاد مطلق ختم ہو گیا تو فقہاے متاخرین یا عوام کے لیے اس کے سوا کوئی چارہ نہ رہا کہ وہ اکابر متقدمین کی تقلید کے قائل ہو جائیں۔ چنانچہ جمہور اہل سنت کے عقیدے کی رو سے ہر فرد اس بات کا پابند ہے کہ سلف نے جو باتیں مستند طور پر قرار دیں انھیں تسلیم کرے۔ اب کوئی مقلّد اپنے آپ کو اس بات کا اہل سمجھنے کا مجاز نہیں کہ فقہی امور میں کسی سابق مجتہد کے فیصلے کی طرف رجوع کیے بغیر اپنی راے سے کوئی فیصلہ صادر کرے۔ بعد کے آنے والے ایسے لوگ مقلّد یعنی تقلید کرنے والے کہلاتے ہیں۔

اگرچہ یہ ایک متفقہ راے ہے کہ عامی اور خاصی دونوں تقلید کے پابند ہیں، لیکن ایک عالم کی یہ علمی اور فقہی ذمہ داری سمجھی جاتی ہے کہ وہ اپنے مجتہد کے اجتہاد کی صحت کے دلائل سے واقف ہو۔ اگر مجتہد ایک سے زیادہ ہوں، جیسا کہ امر واقعہ ہے، تو مقلّد اپنی مرضی کے مطابق کسی ایک مجتہد کی تقلید کر سکتا ہے (بشرطیکہ اجماع کی حدود سے باہر نہ نکل جائے، یعنی ایسے اجتہاد کو انتخاب نہ کرے جو اب اجماع کے نزدیک مسلم نہیں، وجوب تقلید کا مسئلہ بھی اجماع ہی پر مبنی ہے)۔ امام احمد بن حنبلؒ کی راے ہے کہ مقلد کو یہ فیصلہ کرنا ہوتا ہے کہ کس مجتہد کو ترجیح دے کر اس کی تقلید کرے، مگر واقعہ یہ ہے کہ یہ اختلاف راے در اصل اصطلاح ہی تک محدود ہے اور نظری طور پر ہر مقلد ہر نئے مسئلے میں، جو اس کے سامنے آئے، ایک نئے مجتہد کو اختیار کر سکتا ہے لیکن عملی طور پر وہ بالعموم چار مسلم مجتہدوں میں سے کسی ایک کے مذہب میں ہمیشہ کے لیے داخل ہو جاتا ہے۔

شاہ ولی اللہؒ (م ۱۱۷۶ھ) نے عقد الجید میں تقلید کی دو قسمیں واجب اور حرام بتا کر ہر ایک کی تفصیل دی ہے اور بتایا ہے کہ جو شخص کتاب و سنت سے ناواقف ہو اور تتبع و استنباط کے ناقابل ہو، وہ کسی متدین و متقی عالم سے پوچھے کہ فلاں مسئلے میں حکم رسول اللہؐ کیا ہے اور لکھا ہے کہ اس قسم کی تقلید کی علامت یہ ہے کہ کسی مجتہد کے قول پر گویا اس شرط سے عمل کیا

جائے کہ وہ قول سنت کے مطابق ہو اور پھر تا حد امکان وہ سنت کی تلاش کرتا رہے' جب اسے یقینی طور پر معلوم ہو جائے کہ اس کے مجتہد کا قول کسی قطعی حدیث سے مطابقت نہیں رکھتا تو اس قول کو چھوڑ کر حدیث پر عمل کرے۔

یہ سب کچھ مسائل فقہ کے اندر تقلید کے بارے میں ہے۔ عقلیات' یعنی مسائل اصول دین (جیسے وجود باری تعالی) میں تقلید کے وجوب و جواز کے علاوہ ایک اور رائے بھی بہت جوش و خروش سے پیش کی جاتی ہے' یعنی عدم جواز تقلید' مثلاً ان مسائل میں جن میں علم کی ضرورت ہے' جو محض تقلید سے حاصل نہیں ہو سکتا۔ اس رائے کی اشاعت' جو اصل میں معتزلہ کی رائے ہے' اشاعرہ نے اسلام میں کی ہے۔

مسائل فقہ میں بھی تقلید کا اصول اہل سنت میں بغیر مخالفت کے جاری نہیں ہوا۔ زمانۂ متاخر میں بھی ایسے عالم پیدا ہوتے رہے ہیں جو اس بات کے قائل تھے کہ ہر زمانے میں مجتہد کا ہونا لازمی ہے۔ تقلید کی مخالفت کرنے والوں میں جو لوگ شامل تھے ان میں داؤد بن علی' ابن حزم اور دیگر ثقاۃ ظاہریہ کا نام البتہ آتا ہے' جو تقلید کی پرزور مذمت کرتے تھے۔ ان کے نزدیک متاخر فقہا کے لیے بھی واجب ہے کہ اجتہاد کریں۔یہی کیفیت سلفیہ کی اصلاحی تحریک کی ہے۔ قیود سے آزادی کے اعتبار سے ان کا اجتہاد ارتقاے فقہ کے ابتدائی دور کی انتہائی آزادی سے بھی بدر جہا آزادتر ہے۔ اس کے برعکس حال کے مصری قانون سازوں کا' جو شریعت میں مستقیماً ترمیمات کرتے ہیں' مطمح نظر گو جدید ہے' مگر ان کا دعوی یہ ہے کہ تا حد امکان ان کی قانون سازی کی بنا علماے سلف کے فتووں پر ہے' مگر ان کا طریق کار تقلید کے روایتی طریق سے بہت ہی مختلف ہے۔ اباضیہ نے بھی وھابیہ سے ملتی جلتی وجوہ کی بنا پر تقلید کو رد کر دیا' ان کے مجتہدین مجالس مذاکرہ میں جو فیصلے کرتے ہیں انہیں اجماع [رکّ باّن] کے منظور شدہ فیصلے تصور کیا جاتا ہے۔ پھر شیعہ ہیں جو اہل سنت کے عقیدہ تقلید سے اختلاف رکھتے ہیں' اثناعشریوں کے نزدیک "امام غائب" کی غیوبت کے زمانے میں مجتہدین ھدایت مؤمنین کے فرائض بجاے امام انجام دیتے ہیں اور چونکہ مسائل دین کے متعلق مؤمنین کے سامنے ہر وقت زندہ امام موجود ہوتے ہیں' لہٰذا مجتہد میت کی تقلید ان کے لیے ممنوع ہے۔ ان مسائل کے جزئیات بالکل حال ہی کے زمانے تک شوق و ذوق سے زیر بحث لائے جاتے رہے ہیں (اسمٰعیلیوں کے متعلق دیکھیے مادہ اسمٰعیلیہ)۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہے۔

○

**تقیہ:** (عربی) مصدر' مادہ و۔ ق۔ ی وقی یقی' حذر' خوف' بچاؤ (لسان العرب' بذیل مادہ)' فقہ شیعہ کی اصطلاح میں "غیر کے خوف ضرر سے خلاف اعتقاد قولاً یا فعلاً کچھ کہنا یا کرنا" (طبرسی: مجمع البیان' ۱: ۱۷۴)' اس اجازت یا عمل کے جواز پر اہل تشیع چند آیات قرآنی سے بھی استدلال کرتے ہیں۔

بایں ہمہ جواز تقیہ کے لیے چند شرائط ہیں: پہلی شرط یہ ہے کہ خوف ضرر و دفع مضرت مقصود ہو' خواہ وہ جان و مال کا ضرر ہو یا آبرو کا۔ فقط حصول منفعت کے لیے اس قسم کے قول و فعل کو تقیہ نہیں کہا جائے گا۔ دوسری شرط یہ ہے کہ ان اعمال و اقوال کا تعلق حقوق اللہ و فرائض دین سے ہو' لیکن حقوق العباد میں' خصوصاً قتل مؤمن کے وقت تو تقیہ نہیں ہے۔ اسی طرح اپنی آبرو کے لیے دوسرے کی آبرو ریزی کرنے یا اپنے مال کے لیے دوسرے کے مال کو ضائع کرنے کے لیے تقیہ درست نہیں۔ تیسری شرط یہ ہے کہ تقیہ سے اصل دین کو نقصان نہ پہنچے' مثلاً کسی فقیہ یا رہنماے دین کا ایسا عمل انجام دینا جو عوام کے لیے حجت و سند بن جائے' چنانچہ فقہا نے انہیں اسباب و شرائط کے پیش نظر مقامات وجوب و حرمت' استحباب و کراہت اور اباحت سے بحث کی ہے اور یہ بتایا ہے کہ حالت تقیہ کے اعمال و احکام کیا ہیں (شیخ مرتضی: ملحقات المکاسب' ۳۲۲' مبحث تقیہ)۔

تقیے کا تعلق اعتقاد سے قطعاً نہیں' بلکہ احکام فقہ میں سے ایک حکم ہے' جس کے لیے قرآن مجید کے علاوہ اصول فقہ' سنت' احادیث اور عقل سے اپنے اپنے طرز پر استدلال کیا جاتا ہے۔

کبھی تقیے کو مدارات و موالات بھی کہا گیا ہے (سفینۃ البحار، ج ۲، مادہ وق).

تاریخی لحاظ سے تقیہ شیعوں کے ساتھ خصوصی نسبت اس لیے رکھتا ہے کہ غیر شیعی حکومتوں میں انھیں بعض صورتوں میں برا سمجھا جاتا رہا ہے۔ عوام کے طعن و تشنیع اور متعصب لوگوں کی وجہ سے انہیں اپنے معتقدات و اعمال میں آزادی سے اظہار میں خوف جان و مال و آبرو رہا، لہٰذا ائمہ اہل بیت کی تعلیمات میں "تقیہ" نے نمایاں حیثیت حاصل کر لی۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔ نیز رک بہ آآآ (بذیل مادہ).

○

**تکبیر :** (ع) مادہ ک۔ ب۔ ر سے باب تفعیل کا مصدر ہے اوراس کے معنی ہیں کلمہ اللہ اکبر کہنا۔ تکبیر ان معنوں میں قرآن مجید ہی میں مستعمل ہے (مثلاً سورۃ ۷۴[المدثر] : ۳ اور سورۃ ۱۷[الاسراء]: ۱۱۱) اسم جلالت کے ساتھ جو تکبیر کے ساتھ مخصوص ہے صیغہ تفعیل "اکبر" کی مختلف تفاسیر کے متعلق دیکھیے لسان العرب (بذیل مادہ ک۔ ب۔ ر).

یہ کلمہ، جو خدائے واحد کی عظمت کے اظہار کے لیے مختصر ترین کلمہ ہے، اسلامی زندگی کے مختلف حالات میں، جہاں اللہ، اس کی عظمت، رحمت اور اس کی عنایت کا تصور مسلمانوں کے ذہن میں جلوہ گر ہو، استعمال کیا جاتا ہے۔ عام نمازوں کے علاوہ نماز جنازہ میں بھی چار مرتبہ تکبیر کہی جاتی ہے۔ اہل تشیع کے نزدیک پانچ تکبیروں کا معمول ہے۔

روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حج کے دوران میں کئی بار تکبیریں کہتے تھے، یعنی طواف کے شروع میں (احمد بن حنبل: مسند ۲: ۱۴۴)، طواف کے دوران میں (بخاری، کتاب الجہاد، باب ۱۳۲ و ۱۳۳)، لیکن بہت زیادہ بلند آواز سے نہیں (کتاب مذکور، باب ۱۳۱)، طواف کے خاتمے پر (ابن حنبل، ۲: ۵)، کعبہ دکھائی دینے پر (ابن حنبل، ۳: ۳۲۰)، حجر اسود کے پاس (ابن حنبل، ۱: ۲۶۴)، منیٰ اور عرفات کے درمیان (بخاری، کتاب الجہاد باب ۸۶) اور صفا اور مروہ پر (ابن حنبل، ۳: ۳۲۰) وغیرہ۔

نماز شروع کرنے سے پہلے تکبیر پڑھنا شریعت میں منصوص ہے (اسے تکبیرۃ الاحرام کہتے ہیں)۔ پانچوں نمازوں کے دوران میں تکبیر (متعدد دفعہ) کہی جاتی ہے، رکوع میں جانے، سجدہ کرنے اور سجدے سے اٹھنے کے وقت وغیرہ اسی طرح تکبیر کے اور بھی مواقع ہیں۔ چار تکبیر کے لیے جو کسی چیز کے ترک سے کنایہ ہے دیکھیے فرہنگ آنند راج، بذیل مادہ).

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**تَلْبِیَہ :** (عربی)، فعل لبی سے باب تفعیل کا مصدر، جو کلمہ لبیک سے بنا ہے اور جس کے معنی ہیں لبیک کا کلمہ ادا کرنا وغیرہ۔ لبّیک کے معنی ہیں "میں آپ کی طاعت پر مقیم ہوں"، "حاضر جناب!"۔ عرب نحویوں کے نزدیک لبّیَ تثنیہ ہے، جو تاکید کے لیے بنایا گیا ہے۔

تلبیہ مختلف صیغوں میں اور مختلف موقعوں پر استعمال ہوتا ہے۔ آنحضرت اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا تلبیہ یہ تھا: لَبَّیْکَ اَللّٰہُمَّ لَبَّیْکَ، لَبَّیْکَ لَا شَرِیْکَ لَکَ، اِنَّ الْحَمْدَ وَ النِّعْمَۃَ لَکَ وَ الْمُلْکَ، لَا شَرِیْکَ لَکَ (بخاری: حج، باب ۲۶)، لیکن تلبیہ کی اس سے مختصر صورتیں بھی ہیں، مثلاً: لَبَّیْکَ اَللّٰہُمَّ لَبَّیْکَ وَسَعْدَیْکَ وغیرہ۔ عام طور پر تلبیہ میں خطاب اللہ سے ہوتا ہے۔

یہ کلمہ زمانہ قدیم کے اہل تقویٰ مثل (حضرت) آدمؑ اور (حضرت) نوحؑ نے بھی استعمال کیا ہے۔ تلبیہ خاص طور پر حج [رک بآن] کے موقع پر اور احرام باندھنے کی ابتدا میں کہا جاتا ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے لوگ احرام باندھنے کے وقت یہ کلمات کہا کرتے تھے: "لَبَّیْکَ بِحَجَّۃٍ وَّ عُمْرَۃٍ" (بخاری: حج، باب ۳۴)، یا لَبَّیْکَ بِعُمْرَۃٍ وَ حَجَّۃٍ" (ترمذی: حج، باب ۱۱)، یا محض حج کے لفظ کے ساتھ (یعنی "لَبَّیْکَ بِالْحَجِّ" کہہ کر) (بخاری: حج، باب ۳۵)۔ (حضرت) عائشہؓ کی بابت مذکور ہے کہ عمرۃ کی ابتدا میں آپ نے یہ کلمات ادا کیے: لَبَّیْکَ بِالْعُمْرَۃِ (ابو داؤد: مناسک، باب ۲۳)۔

حج کے دوران میں رمی جمار تک تلبیہ بار بار کہا ہوتا ہے (احمد بن حنبل، ۱: ۱۱۴) اور یہ ذکر بلند آواز سے ہوتا ہے (احمد بن حنبل، ۵: ۱۹۲).

اس مسئلے کے بارے میں کہ تلبیہ فرض ہے یا سنت، ملاحظہ ہو شرح مسلم از نووی، کتاب الحج، حدیث ۲۲.

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں.

○

**تمتّع :** رکّ بہ احرام و حج.

○

**تناسُخ :** آواگون، جون بدلنا یا ایک بدن سے دوسرے بدن کی طرف نفس ناطقہ کا انتقال" (تھانوی)۔ ہندوستان میں اس اعتقاد کے لوگ عام ہیں اور اسلامی دنیا میں بھی متعدد فرقے اس کے معتقد ہیں۔ مسلمان مصنفین، جو تناسخ کا ذکر کرتے ہیں، اسے پیروان فیثاغورث سے منسوب کرنے کی طرف اتنے مائل نہیں جتنے اہل ہند کی طرف منسوب کرنے کی طرف مائل ہیں.

شہرستانی اپنی فصل متعلقہ "اصحاب التناسخ" میں اس لفظ کو اس کے وسیع معنوں میں لیتا ہے۔ اس کے نزدیک تناسخ سے مراد وہ عقیدہ ہے جس کی رو سے دنیا کے پے در پے ادوار حیات اور یکے بعد دیگرے نئے وجود اختیار کرنے کو مانا جاتا ہے یعنی تناسخ ادوار و اکوار کو۔ اس کے نزدیک دنیا کی تمام قوموں میں سے ہند کے تناسخی دوسروں کی نسبت اس عقیدے کو زیادہ شدت سے مانتے ہیں۔ وہ دیپک کی کہانی بیان کر کے کہتے ہیں کہ دنیا کا بھی یہی حال ہے، حرکات افلاک دوری ہیں، ایک چکر پورا ہوتا ہے تو دوسرا اسی خط پر شروع ہو جاتا ہے۔ کیا افلاک اور کیا ستارے اسی نقطے پر دوبارہ آجاتے ہیں جہاں سے شروع ہوے تھے اور کائنات کی زندگی کا نیا دور پہلے کی طرح دوبارہ شروع ہو جاتا ہے۔ ہند کے اکثر لوگوں کے نزدیک اس دورۂ کبریٰ کی میعاد تیس ہزار سال ہے اور بعض کے نزدیک تین لاکھ ساٹھ ہزار سال، مسعودی (مروج، ۱: ۱۵۱) بھی اس دورۂ کبریٰ کا ذکر کرتا ہے اور اس کی میعاد ستر ہزار سال قرار دیتا ہے: اس خیال سے یونانی ہیئت دان بھی آشنا تھے اور وہ اس دور کو "سال کبیر" کہا کرتے تھے.

ایک اور معنوں میں تناسخ سے مراد ہے روح الٰہی کا دنیا کی مخلوق میں حلول کر جانا اور تقسیم ہو جانا۔ غُلاۃ، جو انتہا پسند شیعہ تھے، بقول شہرستانی تناسخ کے قائل تھے اور بعض انسانوں میں جزء الٰہی کے کلی یا جزئی حلول کو مانتے تھے۔ اسی قسم کے تناسخ کے ماننے والے بہت سے شعوب ہیں، جنھوں نے یہ خیال مزدکیہ مجوس، براہمہ ہند، فلاسفہ اور صابۂ سے لیا۔ ہجویریؒ صوفیوں کے ایک گروہ کا ذکر کرتے ہیں، جنہیں وہ حلولی کہتے ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ ایک ہی روح فاعل و مدبّر اشیا ہے جو "روح الالٰہ" اور "لم یزال" ہے، یہی روح مختلف اجسام کی مدبّر ہے اور ایک شخص سے دوسرے شخص میں منقلب ہوتی رہتی ہے۔ بقول ہجویریؒ یہی عقیدہ سب عیسائیوں کا بھی ہے، گو وہ اس عقیدے کو بیان اس طرح سے کرتے ہیں جو اس عقیدے کے خلاف ہے۔ سب اہل ہند تبتی، چینی، (ماچینی) بھی اسی عقیدے کے حامی ہیں۔ یہ عقیدہ شیعہ، قرامطہ اور اسمٰعیلیہ فرقے کے لوگوں میں بھی موجود ہے۔ تناسخ کے چار درجے ہیں: نسخ، مسخ، فسخ اور رسخ (شہرستانی) (ان اصطلاحوں کی تشریح کے لیے دیکھیے تھانوی: ۱۳۱۰).

تناسُخ کا عقیدہ اپنے عام معنی میں، یعنی روح کے ایک شخص سے دوسرے شخص میں منتقل ہونے کے معنی میں، متعدد شیعی فرقوں میں موجود ہے۔ بقول شہرستانی معتزلہ میں سے احمد بن حائط کے مریدوں کی یہ تعلیم تھی کہ اول اول خدا نے ہر قسم کی مخلوق پیدا کر کے ایک قسم کو اس دار دنیا سے، جس میں وہ اب ہے، کسی اور دار میں رکھا ہے۔ اس کے بعد جس کسی نے کچھ نافرمانی کی اسے اس کے گناہوں کے مطابق انسان یا جانور کی شکل میں اس دنیا میں بھیجا۔ اس کے بعد وہ ایک شکل سے دوسری شکل میں منتقل ہوتے رہیں گے، تا آنکہ ان کے گناہوں کے اثرات زائل ہو جائیں.

اسمٰعیلی یہ بات نہیں مانتے تھے کہ روح جانوروں کے اجسام میں منتقل ہو جاتی ہے، لیکن وہ یہ ضرور مانتے تھے کہ عالم حیات و ممات میں زندگی متعاقب اور پے بہ پے ہوتی ہے، جن میں روحیں محو عمل رہتی ہیں تا آنکہ انھیں معرفت امام حاصل ہو، اس کے بعد یہ روحیں عالم نور میں پہنچ جاتی ہیں.

نصیریوں کا عقیدہ ہے کہ ان کی ملّت کا گنہگار آدمی یہودی، سنی مسلمان یا عیسائی کی شکل میں اس دنیا میں واپس

اسئے گا اور وہ سر جو حضرت علیؑ کو نہیں پہنچانتے اونٹ، خچر، گدھے، کتے اور اسی قسم کے دوسرے جانور بن جاتے ہیں، مگر قرآن و حدیث کی رو سے تناسخ ارواح کے نظریے کی اسلام میں کوئی گنجائش نہیں ہے۔ اسلام نے اس کے برعکس اخروی زندگی کا نظریہ دیا ہے۔ جو اس سے بدرجہا بہتر اور برتر ہے۔

السمرقندی مسخ (جو نسخ کی ایک صورت ہے) کے متعلق عجیب و غریب اساطیر بیان کرتا ہے، جن کی رو سے بندر، سور، اور دوسرے جانور ان لوگوں کی نسل میں سے ہیں جن کی صورتیں مسخ ہوگئیں۔ آخر میں مسخ کے متعلق ان کہانیوں کا ذکر بھی کر دینا چاہیے جو الف لیلہ اور دوسرے قصوں میں ملتی ہیں۔

**مآخذ :** (۱) البیرونی: مانی الہند، ترجمہ سخاؤ Sachau، لنڈن ۱۹۱۰ء، باب ۵؛ (۲) شہرستانی: کتاب الملل والنحل، طبع کیورٹن Cureton، لنڈن ۱۸۴۲ - ۱۸۴۶ء، ۴۳۹ و دیگر مواضع کثیرہ؛ (۳) ہجویری: کشف المحجوب، ترجمہ نکلسن، در G.M.S.، لائڈن و لنڈن ۱۹۱۱ء، ص ۲۶۰ بعد؛ (۴) شیخ نصر بن محمد ابراہیم السمرقندی: بستان العارفین، مکہ ۱۳۰۰ھ، ص ۲۴۰ ۔

○

**تنزیل :** رک بہ وحی.

○

**تَوبَہ :** (ع، از مادہ تابَ، یَتُوبُ) لغوی معنی لوٹنا اور رجوع کرنا وغیرہ۔ اس لفظ کا اطلاق بیک وقت اللہ تعالی اور بندوں دونوں کے لیے ہوتا ہے۔ اگر لفظ توبہ کی نسبت اللہ تعالی کی جانب ہو، تو اس سے مراد اللہ تعالی کا اپنے بندوں پر گناہوں کی معافی کے ساتھ متوجہ ہونا ہے۔ اس صورت میں اس کا صلہ "علی" آتا ہے اور اگر یہ بندے کی طرف منسوب ہو تو اس کا صلہ "الی" کرتا ہے اور اس سے مراد بندے کا کسی ایسے فعل سے، جو شریعت میں مذموم ہو، اللہ تعالی کی طرف لوٹنا اور رجوع کرنا ہے۔

قرآن کریم اور احادیث کی رو سے عبادات میں توبہ کو بڑی اہمیت حاصل ہے، اس سے کوئی شخص بھی مستثنی نہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ مومنین صالحین کے لیے توبہ اپنے رب سے

تقرب [illegible] کا شمار صدیقین میں ہوتا ہے۔ اس لیے کہ جو بندہ جتنا خداوند تعالی کے نزدیک ہوگا وہ اتنا ہی مقرب بارگاہ ہوگا۔ اسی بنا پر انبیاؑ اور اولیاؒ اکثر توبہ و استغفار کیا کرتے تھے۔ یہ بات ضروری نہیں کہ ان کی توبہ واقعہ کسی خطا ہی کی بنا پر ہوتی تھی، بلکہ یہ خطا کے عمومی شعور کا نتیجہ ہوتی تھی اور اللہ تعالی کے یہ پاک بندے خطا کے تصور سے بھی اللہ تعالی کی طرف رجوع کرتے تھے اور اس طرح اپنے رب سے قریب سے قریب تر ہو جاتے تھے۔

امام الغزالیؒ کے نزدیک توبہ ہر مومن پر تا دم مرگ واجب ہے، کیونکہ کوئی بشر معصیت سے خالی نہیں اور معاصی نفس ایمان کے لیے خطرات کا باعث ہیں۔

توبہ کے لیے جو ضروری کیفیات ہیں ان میں سے ایک یہ ارادہ ہے کہ گناہ کو ترک کیا جائے، دوسری کیفیت عزم ہے کہ آئندہ کے لیے یہ عزم کیا جائے کہ وہ اس کا ارتکاب نہ کرے گا، بہرحال اللہ تعالی بندے کی ہر صحیح توبہ قبول فرماتا ہے، البتہ علمائے اہلسنت کو معتزلہ کے اس خیال سے اتفاق نہیں ہے کہ اللہ تعالی پر بندے کی توبہ کا قبول کرنا واجب ہے۔

امام الغزالیؒ نے تائبین کو چار طبقوں میں تقسیم کیا ہے (۱) وہ تائبین جو مرتے دم تک اپنی توبہ پر کاربند ہیں ان کی اس توبہ کو توبۃ النصوح اور ان کے نفس کی کیفیت کو نفس مطمئنۃ کہا جاتا ہے؛ (۲) تائب امہات اطاعات پر عمل کرے اور کبائر و فواحش سے اجتناب؛ (۳) تائب مدت تک توبہ پر قائم رہنے کے بعد معاصی سے مغلوب ہو جائے اور بار بار گناہ اور اس پر توبہ کرے، ایسے نفس کو النفس المسّولہ کہتے ہیں؛ (۴) توبہ کے بعد تائب دوبارہ گناہوں میں اس طرح منہمک ہو جائے کہ اسے گناہوں کا خیال بھی نہ رہے، اسے النفس الامّارہ کہتے ہیں۔ اگر ایسے شخص کا انجام نیکی پر ہو تو وہ آخرکار عذاب دوزخ سے نجات پا سکتا ہے۔ نامور صوفی بزرگ القشیری کے نزدیک توبہ سالکین طریقت کی پہلی منزل اور طالبان حقیقت کا پہلا مقام ہے۔

تلافی مافات کے لیے عمل صالح لازمی ہے، کیونکہ نیکی بدی کو زائل کر دیتی ہے۔ جو شخص توبہ کرے اور نیک عمل

بھی کرے، وہ حقیقت میں خدا کی طرف رجوع کرتا ہے۔ قرآن مجید سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ اگر نادانستہ گناہ ہو جائے اور فوراً بعد توبہ کرلی جائے تو اللہ تعالیٰ توبہ قبول فرماتا ہے؛ لیکن اگر کوئی شخص گناہوں کا عادۃً مرتکب ہو اور موت کے وقت توبہ کرنا چاہے تو اس کی توبہ قبول نہیں ہوگی۔ اللہ تعالیٰ صحیح توبہ کرنے والوں کے گناہ بخش دیتا ہے اور اپنی رحمت سے اسے نیکیوں میں بدل دیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے خود توبہ کو گناہوں کی مغفرت کا ذریعہ بنایا ہے، لہٰذا جو شخص توبہ کی شرائط پورا کرے گا، اس سے اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے کہ وہ اس کی توبہ قبول کریگا۔

**مآخذ :** (۱) قرآن مجید، بمدد اشاریہ محمد فواد عبدالباقی: معجم المفہرس لالفاظ القرآن الکریم، بذیل مادہ؛ (۲) کتب حدیث، بمدد اشاریہ، محمد فواد عبدالباقی: مفتاح کنوز السنۃ؛ بذیل مادہ؛ (۳) متصوفانہ کتب، مثلاً الغزالی، الرازی، الہجویری، القشیری وغیرہ کی کتب۔

○

**تَوْحِید :** (۱) توحید کے معنی ہیں اللہ کو ایک ماننا، اس پر ایمان لانا۔ اس کا فعل احد اور وحد ہے۔ توحید کی حقیقت یہ ہے کہ اللہ کی ذات اور صفات میں کسی کو شریک نہ مانا جائے (التفتازانی: المقاصد، طبع آستانہ، ۲: ۴۷)۔ ابن خلدون کی رائے ہے کہ توحید کے بارے میں فقط ایمان یا تصدیق معتبر نہیں ہے۔ کمال توحید یہ ہے کہ نفس میں ایک ایسی کیفیت پیدا ہو جائے جس سے وہ بے اختیار اللہ کو اپنی ذات، صفات اور افعال میں یکتا جان لے۔

(۲) اہل اسلام میں توحید کی تعریف علم مشہور ہونے کی حیثیت سے یہ ہے کہ توحید عقائد دینیہ کا وہ علم ہے جو یقینی دلائل سے اکتساب کیا جاتا ہے۔ ابن خلدون وغیرہ علما نے جو اس کی مختلف تعریفیں کی ہیں ان سب کا خلاصہ یہ ہے کہ یہ وہ علم ہے جس میں اللہ عزوجلّ اور اس کی صفات سے بحث کی جاتی ہے، رسولوں کا اور ان کی ضروری خصوصیات، کا پتا لگایا جاتا ہے، آخرت اور اس کے احوال کی تفتیش کی جاتی ہے اور آخر میں ان امور سے بحث کی جاتی ہے جو ان مسائل سے متعلق کردیے گئے ہیں، مثلاً مسئلہ امامت وغیرہ۔

علم التّوحید کو (i) اصول الدین؛ (ii) الفقہ الاکبر (یہ نام اسے امام ابو حنیفہؒ نے دیا ہے)؛ (iii) علم النظر و الاستدلال؛ (iv) علم الکلام بھی کہا جاتا ہے، لیکن ان سب میں زیادہ مشہور (v) علم التوحید ہے اور (vi) علم الکلام ہے۔

(۳) اگرچہ متأخرین کی کتابوں میں اس علم کے مسائل فلسفۂ الٰہیات کے مسائل سے اس قدر مخلط ہوگئے ہیں کہ دونوں پر ایک ہی علم ہونے کا گمان ہوا، علم کلام اور فلسفۂ الٰہیات میں بہت بڑا فرق ہے، کیونکہ الٰہیات میں عقل اپنی خاص روشنی میں مسائل سے بحث کرتی ہے اور جو چیز دلیل سے ثابت ہو جائے اسے بالکل درست سمجھتی ہے اور اس بات کا کچھ لحاظ نہیں کرتی کہ شرع میں اس کی بابت کیا وارد ہوا ہے اس کے برخلاف علم کلام کا مبحث عقائد دین ہوتا ہے۔

(۵) اس علم کا طبعی تقاضا ہے کہ اس میں دین اور دینی عقائد سے متعلق بہت سے مسائل میں اختلاف رائے ہو۔ پھر بھی، جیسا خوارزمی نے کہا ہے، ان مختلف فیہ مسائل کو بارہ مسائل اصلیہ کے تحت جمع کیا جاسکتا ہے۔

(۶) مسائل مذکورہ بالا میں سے بیشتر پر اختلاف ہونے کے باعث اسلام میں مختلف فرقے پیدا ہوگئے، جو علم کلام کی کتابوں میں مذکور ہیں۔ یہ فرقے بہت سے ہیں۔ ان میں سے بعض کبھی کبھی ایک ہی لقب کے تحت آ جاتے ہیں اور کبھی کبھی انہیں الگ الگ لقب دیا جاتا ہے۔ کبھی بہت سے فرقے سمٹ کر ایک ہی نام کے تحت جمع ہو جاتے ہیں۔ اس بنا پر ان اصولی فرقوں کی تعداد چھے ہوگئی ہے: (۱) اہل السنۃ؛ (۲) مشبہہ مجسّمہ، (۳) معتزلہ؛ (۴) مرجئہ؛ (۵) خوارج اور (۶) شیعہ۔ ان فرقوں کی بابت پوری معلومات حاصل کرنے کے لیے دیکھیے شہرستانی: کتاب الملل و النحل؛ ابن حزم: الفصل فی الملل و النحل، الاشعری: مقالات الاسلامیین، خوارزمی: مفاتیح العلوم (طبع مذکور) ۲۴ ببعد۔

علم کی نشو و نما: یہ علم ایک ہی دفعہ نشو و نما پاکر مکمل نہیں ہو گیا، بلکہ ابتدا میں اس کا دائرہ محدود تھا، اس کے بعد یہ نشو و ارتقا کے قانون کے مطابق رفتہ رفتہ پھولنا پھلنا شروع ہوا اور اس کی پیدائش اور ارتقا مختلف اسباب کے زیر اثر ہوے،

یہاں تک کہ بڑھتے بڑھتے کمال کی اس حد تک پہنچ گیا جو ہم آج دیکھ رہے ہیں۔ ان اسباب مؤثرہ میں سے بعض کا تعلق تو قرآن و حدیث سے ہے، بعض ان نو مسلم امتوں کے باہمی اختلاط سے جو عقلیت اور ثقافت میں ایک دوسرے سے مختلف تھیں پیدا ہوئے اور کچھ یونانی اور غیر یونانی فلسفے کے عربی میں ترجمہ ہو جانے کی وجہ سے رونما ہوئے، (تفصیل کے لیے دیکھیے ۲۲۲، بذیل مادہ)۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**تورات:** تورات موجودہ بائبل (کتاب مقدس) کا ایک حصہ ہے۔ کتاب مقدس کے دو اہم حصے ہیں: (۱) عہد نامہ قدیم (Old Testament)، (۲) عہد نامہ جدید (New Testament)۔ علمائے یہود نے عہد قدیم کو تین حصوں میں تقسیم کیا ہے:

تورات (قانون یا شریعت Law)، (۲) صحائف انبیا (Prophets)، (۳) صحائف مقدسہ (Hagographa) یا محض Writing اس طرح تورات نہ تو کل عہد نامہ قدیم ہے اور نہ ہی کل بائبل ہے، بلکہ وہ اس کا محض ایک حصہ ہے۔ عہد نامہ قدیم یہودیوں کی مقدس کتاب ہے، مگر وہ عہد نامہ جدید کو تسلیم نہیں کرتے۔

اصل تورات پانچ صحیفوں پر مشتمل ہے جنہیں صحائف موسیٰ علیہ السلام کہتے ہیں، تفصیل درج ذیل ہے: (۱) تکوین (Genesis) اس میں حضرت موسیٰؑ سے پہلے زمانے پر بحث کی گئی ہے، (۲) خروج (Exodus) یہ صحیفہ ولادت موسیٰؑ سے شروع ہوتا ہے اور اس میں بنی اسرائیل کے مصر سے خروج اور "اخذ میثاق" تک کے واقعات ہیں؛ (۳) لاویین: (Levvitkus) اس میں عبادات سے متعلقہ احکام ہیں؛ (۴) اعداد (Numbers) اس میں خروج کے بعد کے واقعات فتح اردن تک بیان ہوئے ہیں، نیز جستہ جستہ احکام بھی ہیں؛ (۵) تثنیہ (Deuteronono) اس میں تاریخی پس منظر پر نظر ڈالی گئی ہے اور ایک مجموعہ قوانین پیش کیا گیا ہے۔

قرآن مجید میں تورات کو بنی اسرائیل کے لیے امام اور رحمت قرار دیا گیا ہے۔ قرآن مجید سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ تورات حضرت موسیٰ علیہ السلام پر چالیس روز میں کوہ طور پر بصورت الواح نازل ہوئی، نیز یہ کہ اللہ تعالیٰ نے ان الواح پر ان کی ضرورت سے متعلقہ ہر شے کے متعلق پند و نصائح اور ہر امر کی تفصیل کر دی تھی، مگر افسوس کہ یہودی علما زیادہ عرصے تک اس اہم نعمت کی حفاظت نہ کر سکے اور رفتہ رفتہ یہ آسمانی کتاب یہود و نصاریٰ کی طبع آزمائیوں کا نشانہ بن گئی اور اس میں بے شمار زیادات ہونے لگیں۔ اگرچہ یہود و نصاریٰ کا ہمیشہ سے یہ عقیدہ رہا کہ تورات مع صحائف قدیم اللہ تعالیٰ کی طرف سے لفظاً لفظاً کی نازل کردہ وحی ہے۔

دوسری صدی عیسوی میں بعض عیسائی علما پر منکشف ہوا کہ بائبل، خصوصاً عہد نامہ قدیم میں بعض عبارتیں ایسی ہیں جو یا تو معنوی اعتبار سے صحیح نہیں یا اخلاقی معیار سے پست و مذموم ہیں۔ بعد ازاں قرآن کریم نے بھی عملاً یہ بیان کر دیا ہے کہ یہود الفاظ کو اپنی جگہ سے بدل دیا کرتے تھے اور بعض دفعہ صحیفے خود لکھ دیتے تھے اور بعض دفعہ وہ آیات کو چھپا لیتے تھے۔

۵۸۶ ق۔ م میں بخت نصر نے یروشلم (بیت المقدس) کو تباہ کر دیا اور اس تباہی میں تورات خاکستر ہو گئی۔ اس کے بعد عزرا نبی نے موجودہ صحائف تورات مرتب کیے۔

کتاب مقدس کا عبرانی متن، جو اس وقت مخطوطات اور مطبوعات کی شکل میں موجود ہے، چھٹی اور آٹھویں صدی میلادی کے درمیان مدون ہوا، عبرانی متن میں ایسے آثار بھی پائے جاتے ہیں، جن سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اوائل زمانے میں مختلف وجوہ کی بنا پر متن میں رد و بدل کرنا جائز سمجھا جاتا تھا۔ پھر جدید تحقیق و تنقید نے بھی ثابت کر دیا ہے کہ تورات میں یہود نے بہت سے تحریفات کیں اور بعض حصے خود بھی تصنیف کر کے بڑھا دئے ہیں۔

زمانۂ تصنیف: ہمارے پاس کوئی ایسا مستند تاریخی ثبوت موجود نہیں ہے، جس سے ثابت ہو کہ موجودہ صحائف تورات کب مرتب ہوئے اور کس طرح مستند تسلیم کیے گئے، عام خیال یہ ہے کہ عزرا نبی (Ezra) انہیں دوبارہ معرض وجود میں لائے اور انہیں از سر نو مرتب کر کے، مستند قرار دیا۔ ایک مروجہ

روایت کی رو سے عزرا نبی نے ۹۴ صحائف ۴۰ روز میں پانچ کاتبوں کو دوبارہ لکھوائے، یعنی ۲۴ صحائف و عہد قدیم اور ۷۰ صحائف، جو بعد میں غیر مستند (Apocsyphal) قرار دیئے گئے۔ تاہم یہ روایت تاریخی اعتبار سے محض ایک افسانہ ہے۔ اس کے بجائے اصل حقیقت یہ ہے کہ عزرا نبی تلف شدہ صحائف کو دوبارہ ضبط تحریر میں لائے۔

اس بیان سے یہ بھی عیاں ہوگیا کہ یہودیوں کے اصل صحائف مقدسہ حوادث زمانہ کی نذر ہوگئے اور موجودہ تورات بعد میں مرتب ہوئی۔ پھر اس سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ عزرا نبی نے انہیں روایۃ نقل کیا ہوگا نہ کہ اصل منزل من اللہ صحائف کی شکل میں۔ یہ دعویٰ اس وقت ایک حقیقت بن کر ہمارے سامنے آتا ہے، جب ہم عہد نامۂ قدیم کا مطالعہ کرتے ہیں، کیونکہ عہد قدیم کی اندرونی شہادت سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ اصل صحف انبیا کا مجموعہ نہیں ہے، بلکہ اس میں بے شمار ازدیادات و تحریفات بھی مرور ایام سے اس میں ہو گئی ہیں۔ جس سے قرآنی بیانات کی تائید و توثیق ہوتی ہے۔

**مآخذ:** The Encyclopaedia Britannica، بذیل مادہ Jews, Bible؛ (۲) The Encyclopaedia,Americana؛ بذیل مادہ؛ (۳) An Encyclopaedia of World History (Harrap)، بذیل مادہ Pelestine؛ (۴) Rev.Cohu: The old Testament in the light of mdern research، آکسفورڈ، لنڈن ۱۹۰۸ء؛ (۵) The Bible Today، لنڈن ۱۹۵۵ء؛ (۶) Emill a. Kracling: The reformation the old Testament since، لنڈن۱۹۵۵ء، (نیز آ آ آ، بذیل مادہ)۔

○

**تہجّد:** مادہ ھ۔ ج۔ د سے باب تفعل ہے۔ بمعنی "سونا" اور "جاگنا"، لیکن تہجد میں عموماً سلبی مفہوم یعنی ترک نوم پایا جاتا ہے، گویا تہجّد کے معنی نیند کو نماز کے لیے چھوڑنے کے ہیں (لسان: تحت بجد؛ کشاف، ۱: ۶۸۷)۔ اس طرح تہجّد کچھ دیر سونے کے بعد جاگنے کو کہتے ہیں (تفسیر طبری، ۱۵: ۸۹)۔ شرعی اصطلاح میں قیام لیل اور خصوصاً نصف رات اور فجر کے درمیان نماز (نوافل) پڑھنے کو تہجّد کہتے ہیں، یہ معنی قرآن کریم (۱۷[الاسراء]: ۷۹) سے ماخوذ ہیں۔

قرآن کریم اور احادیث نبویہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہوتا ہے کہ زمانۂ رسالت میں صحابہ کرام کا عام دستور قیام لیل تھا۔ ابتداے اسلام ہی میں جب سورۂ مزمل کی شروع کی آیتیں نازل ہوئیں، (۷۳ [المزمل]: ۱، ۲)) تو مسلمانوں نے قیام لیل کو فریضہ سمجھا اور وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اتنا قیام لیل کرتے تھے کہ ان کے پاؤں متورم ہو جاتے تھے (ابو داؤد، ۲: ۵۶)۔ پھر اللہ تعالٰی نے مسلمانوں پر مہربانی کی اور اس سورۃ کی آخری آیتیں نازل فرمائیں۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ یہ آیتیں پہلی آیتوں کے تقریباً ایک سال بعد نازل ہوئیں (ابوداؤد، ۳: ۹۳)۔ اس طرح قیام لیل میں مسلمانوں کے لیے تخفیف کردی گئی۔ حضرت ابن عباسؓ (تفسیر ابن جریر، ۲۹: ۶۸ بعد) سے بھی تقریباً اسی طرح کی روایت مروی ہے۔ ایک روایت میں یہ بھی مذکور ہے کہ مسلمان دس سال قیام لیل کے پابند رہے، یہاں تک کہ تقریباً تین سال قبل ہجرت بوقت معراج پانچ نمازیں فرض ہوئیں اور قیام لیل کو مسلمانوں کے لیے نفل قرار دے دیا گیا (ابن جریر، نیز نسائی، ۳: ۲۰۰؛ مسلم، ۱۰: ۲۷۸) اس بات پر اکثر مفسرین کا اتفاق ہے کہ سورۂ مزمل کی آخری آیتوں کے نازل ہونے کے بعد قیام لیل اگرچہ عام مسلمانوں کے لیے تطوّع ہو گیا، لیکن نبی کریمؐ کے لیے خصوصیت کے ساتھ فریضہ رہا۔ حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ قیام لیل نبی کریمؐ پر فرض تھا۔ قیام لیل کے متعلق احادیث کو بنظر غائر دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے تین مدارج تھے: (۱) قیام لیل سورۂ مزمل کی شروع کی آیتوں کے نازل ہونے کے بعد کل مسلمانوں کے لیے فریضہ بن گیا اور مسلمان اس شدت سے اس پر عمل پیرا ہوے کہ رات رات بھر قیام لیل کرتے تھے، جیسا کہ اوپر بیان ہوا؛ (۲) سورۂ مزمل کی آخری آیتوں کے نزول کے بعد قیام لیل میں تخفیف ہوئی، لیکن فرضیت قائم رہی؛ (۳) نماز پنجگانہ کی فرضیت کے بعد (بعد از معراج جو تقریباً تین سال قبل ہجرت کا واقعہ ہے) قیام لیل

امت کے لیے تطوع ہو گیا، لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے فرض رہا.

اس کے باوجود کہ قیام لیل مسلمانوں کے لیے تطوع کر دیا گیا ہے، احادیث میں اس کی بڑی تاکید آئی ہے اور اسے افضل الاعمال کہا ہے (ابوداؤد، ۲: ۹۴)۔ اس طرح ترک قیام لیل کو آپ نے ناپسند فرمایا۔ غرض قیام لیل کی اتنی تاکید و ترغیب قرآن کریم اور احادیث میں آئی ہے کہ بعض علما کا خیال ہے کہ قیام لیل خواہ وہ تھوڑا ہی ہو ہر مسلمان پر فرض ہے۔ سعید بن جبیرؒ تابعیؒ، ابن سیرینؒ اور حسن بصریؒ کا یہی مسلک تھا۔ اگر فقہی اعتبار سے نماز تہجد فرض نہ بھی ہو تو بھی چونکہ اتباعِ سنت ہر دیندار مسلمان کا شیوہ ہے، لہٰذا ہزارہا مسلمان ہر زمانے میں قیام لیل کے پابند رہے ہیں.

حضرت عائشہؓ سے بہت سی احادیث مروی ہیں جن سے نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے قیامِ لیل کا اندازہ ہوتا ہے۔ آپ کبھی تیرہ رکعتیں (بخاری، ۱: ۲۸۷) اور کبھی گیارہ رکعتیں (ابوداؤد، ۲: ۵۳) پڑھتے تھے۔ وہ اس طرح کہ نماز عشاء کے بعد فجر سے قبل آپ بعض دفعہ آٹھ اور بعض دفعہ دس رکعتیں تہجد کی اور تین رکعت وتر کی پڑھتے تھے۔ عام طور پر تہجد آپ دو دو رکعتیں کرکے اور بعض دفعہ چار چار کرکے بھی پڑھتے تھے۔ آپ کا قیام، رکوع اور سجدے نہایت طویل ہوتے تھے۔ آپ بارگاہ رب العزت میں اتنے عرصے تک سر بسجود رہتے تھے جتنے عرصے میں کوئی قرآن کریم کی پچاس آیتیں تلاوت کرلے (ابوداؤد، ۲: ۵۴)۔ آپ وتر نوافل تہجد کے بعد پڑھا کرتے تھے اور اسی کی ترغیب بھی دیتے تھے۔ عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ آپ فرمایا کرتے تھے کہ وتر کو نماز تہجد کا آخری جز بناؤ۔ پھر آپ ذرا سی دیر کے لیے استراحت فرماتے تھے اور جب مؤذن صبح کی اذان دیتا تھا تو آپ دو مختصر رکعتیں نماز فجر کی پڑھتے تھے، بعد ازاں آپ مسجد میں نماز فجر کی سنتوں کو ادا فرماتے تھے.

نماز تہجد عام طور سے دو دو رکعت کرکے پڑھی جاتی ہے، حدیث میں مسلمانوں کے لیے اسی طرح تاکید آئی ہے۔ اگرچہ جیسا کہ اوپر بیان ہوا آپ نے چار چار رکعتیں بھی پڑھی ہیں، لیکن آپ نے ارشاد فرمایا ہے: رات کی نماز دو دو رکعات ہے (ابوداؤد، ۲: ۵۰)۔ کتب فقہ میں زیادہ سے زیادہ آٹھ رکعتیں اور کم از کم دو رکعتیں پڑھنے کا جواز مذکور ہے (فتاویٰ عالمگیری، ۴۰).

امام غزالیؒ نے احیاء العلوم (۱: ۲۲۸) میں اوراد لیل اور احیاءِ لیل اور فضیلت قیامِ لیل کی تفصیل کئی بابوں میں نہایت دل نشین انداز میں بیان کی ہے اور طول قیامِ لیل کے سات مراتب بیان کیے ہیں، جن میں سے اعلیٰ تو تمام رات کا قیام ہے، جو اتقیاء اور صوفیہ کا مسلک رہا ہے۔ ان بزرگوں کا شیوہ تھا کہ نماز عشا کے وضو سے نماز فجر ادا کرتے تھے۔ اوسط یہ مرتبہ یہ ہے کہ ایک تہائی رات قیام لیل کیا جائے۔ شب کا نصف اول اور آخری چھٹا حصہ سوئے اور درمیان میں قیام لیل کرے اور کم تر رتبہ یہ ہے کہ چار رکعت جیسی توفیق ہو یا دو رکعت قیام لیل کرے.

**مآخذ:** (۱) بخاری: صحیح، طبع Krehl، ۲: ۴۸؛ (۲) مسلم: صحیح، بشرح النووی، قاہرہ، ۶: ۱۶؛ (۳) ابی داؤد: سنن، (ابواب قیام اللیل) قاہرہ، ۱۹۳۵ء، ۲: ۳۲؛ (۴) نسائی: سنن (مصر ۱۳۴۸ھ)، ۳: ۱۹۹؛ (۵) تفسیر ابن جریر طبری، طبع میمنیہ مصر (سورہ اسراء و مزمل)؛ (۶) ابوحیان الاندلسی: البحر المحیط (قاہرہ ۱۳۲۹ھ)، ۸: ۳۶۶؛ (۷) خازن: لباب التاویل فی معانی التنزیل، قاہرہ، ۴: ۳۴۹؛ (۸) الغزالی: احیاء العلوم، قاہرہ ۱۳۲۶ھ، ج ۱ (تفصیل احیاء اللیل)؛ (۹) نظام: فتاوی عالمگیری، کلکتہ ۱۲۴۳ھ، ۱: ۱۵۷؛ (۱۰) القمی: غرائب القرآن، بر حاشیہ طبری (المطبعۃ المیمنیۃ)، ۲۹: ۶۸.

○

**تیمم:** (ع) (لغوی معنی: قصد کرنا اور اصطلاح میں عبادت کی نیت سے بجائے وضو خاک کو ہاتھوں اور منہ پر ملنا)۔ تیمم کی اباحت کا ذکر قرآن مجید کی سورہ ۴ [النساء]: ۴۳ اور سورہ ۵ [المائدہ]: ۶ میں آیا ہے۔ ارشاد ہے: مسلمانو!..... اگر تم بیمار ہو یا سفر میں ہو یا تم میں سے کوئی جائے ضرور سے (ہوکر) آیا ہو یا تم نے عورتوں سے صحبت کی ہو اور تم کو پانی میسر نہ ہو تو ستھری مٹی لے کر اس سے تیمم

(یعنی اپنے مونہوں اور ہاتھوں کا مسح کر لو' اللہ تم پر کسی طرح کی تنگی کرنی نہیں چاہتا' بلکہ تم کو صاف ستھرا رکھنا چاہتا ہے اور (نیز) یہ (چاہتا ہے) کہ تم پر اپنا احسان پورا کرے تاکہ تم (اس کا) شکر کرو"۔ سورۃ ۴ [النساء]: ۴۳ میں زیادہ مختصر ذکر ہے' لیکن وہاں بھی یہ جواز تقریباً انہیں الفاظ میں بیان کیا گیا ہے اس کے سوا کہ "اس سے اپنے مونہوں اور ہاتھوں کا مسح کر لو" والے جملے میں لفظ "مِنۡهُ" (یعنی "اس سے") حذف کر دیا گیا ہے۔ شافعیوں کے نزدیک (دیکھیے ۴ [النساء]: ۴۳ پر بیضاوی) مِنۡهُ کے معنے یہ ہیں کہ ہاتھ میں کچھ مٹی ضرور ہو' اس کے برعکس احناف کے نزدیک اگر کسی صاف پتھر سے ہی ہاتھ کو چھو لیا جائے تو تیمم درست ہو جاتا ہے۔

اس مسئلے کے متعلق شعرانیؒ نے اپنی کتاب المیزان الکبریٰ (قاہرہ ۱۲۷۹ھ' ۱: ۱۴۳ بعد) میں بیان کیا ہے کہ تیممؐ سے متعلق چودہ مسئلے ہیں جن میں مذاہب کا اختلاف ہے (تفصیل کے لیے دیکھیے آآآ' بذیل مادہ)۔

اس بات پر تمام مذاہب کا اتفاق ہے کہ تیممؐ صرف ہاتھ اور منہ تمام ہی کا ہونا چاہیے خواہ تیمم غسل [رک بآن] کے بعد ہو وضو کے عوض میں ہو (النووی علی صحیح مسلم' قاہرہ ۱۲۸۳ھ' ۱: ۴۰۶)' مختلف احادیث سے یہ ظاہر ہے کہ حضرت عبداللہؓ بن مسعود اور (حضرت) عمرؓ کو غسل جنابت کے عوض تیممؐ سے نماز کے جواز میں شک تھا (مثلاً بخاری تیممؐ' باب ۷' مسلم' حیض' حدیث ۱۱۰)' اس کے برعکس حضرت ابوذرؓ (الغفاری) کو بھی اسی قسم کے شبہات تھے' مگر ان سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ فرما کر ان کے شکوک کو رفع فرما دیا تھا کہ جب پانی دستیاب نہ ہو سکے تو صاف ستھری (مٹی) طہارت کا ایک ذریعہ ہے' خواہ کسی کو پانی دس برس تک نہ ملے (احمد بن حنبل: مسند' ۵: ۱۴۶ بعد)۔

وضو کی جگہ تیممؐ کی یہ اجازت اس وقت نازل ہوئی تھی جب ایک مہم کے موقع پر (حضرت) عائشہؓ کا ہار تلاش کرنے میں لوگوں کو اتنی دیر لگ گئی کہ پانی کا ذخیرہ ختم ہو گیا تھا۔

**مآخذ**: (۱) دیکھیے نیز تفاسیر قرآن' سورۃ ۴ [النساء]: ۴۶ اور ۵ [المائدۃ]: ۹؛ (۲) نیز فقہ' ابواب التیممؐ۔

☆ ☆ ☆
☆ ☆
☆

**ثمود** : عرب کی ایک قدیم قوم کا نام ہے، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے قوم عاد ارم (Aram) اور وبار (Jobarite?) کی طرح معدوم ہو چکی تھی۔ حوالوں کے ایک قدیم تر سلسلے سے، جو غیر عربی مآخذ میں ملتے ہیں، ثمود کے نام اور اس قوم کے تاریخی وجود کی تصدیق ہوتی ہے، مثلاً ۷۱۵ قبل مسیح کے (آشوری فرمان روا) سارگون (ثانی) (Sargon(II)) کے کتبے میں تمود (ثمود) کا ذکر بھی ان قوام کے سلسلے میں ملتا ہے جو مشرقی اور وسطی عرب میں آباد تھیں اور جنھیں آشوریوں نے مطیع کیا تھا۔ ارسطو (Aristo)، بطلیموس (Ptolemy) اور بلیناس (Pliny) کی تصانیف میں بھی Thamudaei اور Thamudenes، یعنی ثمودیوں کا ذکر آتا ہے۔ بلیناس Domatha اور Hegra میں ثمودیوں کی بستیوں کا ذکر کرتا ہے، جن کی تطبیق موجودہ زمانے میں غالبًا جوف کے دومۃ الجندل اور الحجر سے ہوتی ہے۔ جو العلا کے شمال میں حجاز ریلوے کا سٹیشن ہے (چھٹی صدی میلادی میں بوزنطی افواج کے ثمودی سواروں کا ذکر ملتا ہے (دیکھیے نکلسن: *Lit. Hist. of the Arabs*، ص ۳)۔ پرانی عرب روایات میں بھی ثمود کا وطن متوخرالذکر مقام (یعنی الحجر) ہی بتایا گیا ہے۔ قدیم شعرا ثمود اور عاد کا ذکر دنیوی شان و شوکت کی بے ثباتی کے سلسلے میں کرتے ہیں۔ زوال ثمود کی عربی روایت کو قدیم ترین مفسرین نے قرآنی اشارات کی بنا پر اور زیادہ پھیلا لیا تھا۔

جس طرح قوم عاد میں ایک نبی آئے تھے، جن کا نام ہود تھا، اسی طرح قوم ثمود کی طرف بھی (حضرت) صالح بن عبید بن عامر بن سام [رکّ بآن] مبعوث ہوے تھے۔ آپؑ کے مخالفین نے، جن کا سردار جندع بن عمرو تھا، (حضرت) صالحؑ سے بطریق تحدّی کہا کہ وہ اپنی نبوت کے ثبوت میں کوئی معجزہ دکھائیں، چنانچہ آپ نے ایک چٹان سے ایک حاملہ اونٹنی نکال دکھائی۔ "ناقۃ اللہ" (اللہ کی اونٹنی) ہونے کی وجہ سے اس کی حرمت و حصانت مسلّم تھی، لیکن مضحکہ اڑانے والوں نے اس کی اور اس کے بچے کی کونچیں کاٹ ڈالیں۔ اس کی سزا میں اس قوم کو اللہ نے ہلاک کر دیا۔ جس طریق سے وہ ہلاک ہوئی اس کی تفصیل سورۃ ۷ [اعراف]: ۷۶ میں یہ ہے کہ "بھونچال نے انھیں آ لیا" اور سورۃ ۴۱ [فصّلت]: ۱۲، ۱۶ میں بجلی گرنے کا ذکر ہے۔ ان بیانات سے جو قرآن مجید میں وارد ہیں یہ کہنا جائز معلوم ہوتا ہے کہ ثمود کی تباہی کی روایت کا تعلق ان آتش فشاں پہاڑوں کی کسی آتش فشانی سے ہوگا جن سے لاوے (آتش فشاں پہاڑ کے پھینکے ہوے مادے) کی وسیع ندیاں بہیں اور کم و بیش وسیع میدانوں پر پھیل گئیں، جن میدانوں کو عرب میں حرّۃ کہتے ہیں۔ اس قسم کے بہت بڑے حرّوں میں سے ایک الحجر کے مغرب میں موجود ہے۔ گلازر E.Glaser کی رائے یہ ہے کہ ثمود اور لحیان (بلیناس کے ہاں لحینی Lechieni) کا آپس میں گہرا تعلق تھا اور یہ کہ لحیان کا پرانا نام ثمود تھا، بعد میں ان کا نام لحیان ہوا۔ آج بھی بنو ھذیل کے دو ایسے بطن موجود ہیں جنھیں لحیان کہا جاتا ہے (دیکھیے Wiistenfeld: *Register*، ص ۲۷۵)، نیز یہ کہ ثمود کا زوال ۴۰۰ اور ۶۰۰ء کے درمیان مملکت لحیان کے خاتمے کے ساتھ ساتھ ہی ہوا تھا۔ چٹانوں پر کھدے ہوے وہ کتبے جو ھیوبر Huber، اوائے تنگ Euting اور دوسروں کو العلا، الحجر اور اس کے نواح میں ملے تھے ماہرین علم کتبات کے ہاں لحیانی یا ثمودی کتبے کہلاتے ہیں۔

**مآخذ** : (۱) آیات محولہ بالا پر تفاسیر؛ (۲) طبری؛

(تاریخ) (*Annales*)، ۱: ۲۱۹ بعد، ۲۴۴ بعد؛ (۳) المقدسی: (کتاب الخلق و البدء)، طبع اے آر Huart، ۳: ۳۹ بعد؛ (۴) مسعودی: مروج، طبع Barbier de Meynard، ۳: ۸۴ بعد؛ (۵) الثعلبی: قصص الانبیاء، قاہرۃ ۱۲۹۰ھ، ص ۵۸ بعد؛ (۶) البسونی: الرحلۃ الحجازیۃ، بار دوم، مصر ۱۳۲۹ھ، ص ۳۱۲ بعد؛ (۷) S and NR: *Canucise Enc.*، ص ۵۲۳.

○

**ثَنَوِیّہ:** (Dualism، دو خداشناسی)، ایک عقیدہ ہے جس کی تعلیم یہ ہے کہ نور اور ظلمت دو مساوی اور دوامی اصل خلق کنندہ ہیں۔ اسلام میں کوئی باقاعدہ ثنوی فرقہ یا مذہب ثنوی موجود نہیں۔ ایک خاص کتب خیال کے اصطلاحی نام کی حیثیت سے یہ اصطلاح تین غیر مسلم افراد ابن دیصان، مانی، مزدک اور ان کے پیروؤں تک محدود ہے۔

ایرانی جب فوج در فوج اسلام میں داخل ہوے تو (ان میں سے بعض) لوگوں کے میلان ثنویت سے اسلام کی صفوں میں بھی انتشار کا خطرہ پیدا ہو گیا، مثلاً یہ صورت عباسی دور کی ابتدا میں پیدا ہوئی، جب ابن المقفع کی فتنہ انگیز شخصیت سامنے آئی، چنانچہ اس کے رد میں اور لوگوں کے علاوہ القاسم بن ابراہیم طباطبا زیدی معتزلی نے بھی (الرّد علی الزندیق ابراہیم المقفع، طبع M Guidi، روم ۱۹۲۷ء) لکھی (دائرۃ المعارف الاسلامیہ، ۶/ ۶: ۲۱۹ عمود ۲ میں ابن المقفع کی سوا کئی اور نام متکلمین و شعرا وغیرہ کے گنوائے ہیں جن پر ثنویت کا الزام لگا تھا)۔ پھر جوں جوں اصول و عقائد کے متعلق بحث و نظر کا دروازہ کھلتا گیا مباحثہ کرنے والے جدلی ثنویت کا الزام دوسرے لوگوں پر اکثر عائد کرنے لگے اور یہ کسی ایک فرقے کی خصوصیت نہ تھی، یہاں تک کہ آپس ہی میں ایک دوسرے کو ثنویت سے مطعون کرنے کی نوبت بھی آئی۔

تین افراد ابو حفص الحداد، ابن ذر الصیرفی اور ابو عیسٰی الورّاق پر الزامات بالا الخیّاط کی تصنیف سے لیے گئے ہیں، لیکن الخیّاط کی راویوں کو صحیح طور پر سمجھنے کے لیے ہمیں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اس کی یہ رائیں ابن الرّاوندی کے ان حملوں کے رد میں ظاہر کی گئی تھیں جو اس نے اپنی کتاب فضیحۃ المعتزلہ میں کیے تھے اور جس میں اس نے معتزلہ [رک بآن] کے متعدد ائمہ کو ثنویت سے متہم کیا تھا۔ ابن الراوندی نے الجاحظ کے استاد ابراہیم النظام کو، جس نے ثنویت کے خلاف بہت کچھ لکھا ہے (کتاب مذکور، ص ۱۷، س ۱۲)، خاص طور پر پکا ثنوی، مانوی اور دیصانی کہہ ڈالا ہے، لیکن جب تک النظام کی اصل تصنیفات نہیں ملتیں ہمیں نہ تو ابن الراوندی کی ان عبارتوں پر بدون احتیاط اعتماد کرنا چاہیے جو بتحریف اس نے اپنے مخالف سے منسوب کی ہیں جو النظام کے عقائد پر مشتمل ہیں اور نہ ان کے متعلق الخیاط کی گریز آمیز شرح و تفسیر پر توجہ دینا چاہیے۔

اسلام نے چونکہ توحید پر زور دیا ہے لہٰذا اس کے نزدیک ثنویت کا مطلب خدا کے تصور کی نفی ہے (دیکھیے ۱۶ [النحل]: ۵۳ کی تفسیر) اس طرح سے لفظ ثنویہ اہانت و خواری کا کلمہ بن کر رہ گیا، لیکن ان معنوں میں وہ ابہام سے کلیۃً خالی نہیں تھا اور کسی حد تک زندیق کا مترادف تصور کیا جاتا تھا، جو عام تر اور وسیع تر اصطلاح ہے اور جس کا اطلاق ملحدوں پر ہوتا تھا اور یہی تعلیم دہریت، مذہب طبیعت naturalism کی بھی ہے، جو یہ سمجھ میں آ سکتا ہے، گو اس کے غلط ہونے میں کوئی شبہہ نہیں۔ "فلسفی کہتے ہیں کہ دنیا قدیم ہے، لیکن اس کے باوجود وہ ایک صانع کا وجود بھی مانتے ہیں۔ یہ قضیہ متناقض بالذات ہے، جس کی تردید کی ضرورت ہی نہیں"۔ الغزالی اس امر پر زور دیتا ہے کہ مشائی، جو اصحاب تجربیت ہیں (اور دانش کو آزمائش و تجربہ سمجھتے ہیں)، جب اخوان الصفا کی طرح نوافلاطونیوں کے نظریۂ صدور (از ذات خداوندی) کا سہارا لیتے ہیں اور ایک ایسی ہستی کا وجود تسلیم کرتے ہیں جو خدا اور کائنات کے درمیان واسطے کا حکم رکھتی ہو تو اس سے یہ مسئلہ سلجھتا نہیں، بلکہ اور زیادہ الجھ جاتا ہے (دیکھیے تہافۃ الفلاسفۃ، قاہرۃ ۱۳۱۹ھ، ص ۳۳، س ۲۷)، ساتھ ہی (ص ۳۵) الغزالی نے شدّ و مد سے یہ بات بھی کہی ہے کہ الفارابی یا ابن سینا کے ارسطاطالیسی نوافلاطونی نقطۂ نظر سے توحید کا ثبوت پیش کرنے کی ضرورت نہیں۔ ابن سینا نے "دوسرے واجب الوجود" کے خطرے کو ٹالنے کے لیے، جس کا خود اسے بھی احساس تھا، جو کوششیں کی ہیں الغزالی ان سے بالکل متاثر نہیں۔

اسلام کا تصور توحید غیر اسلامی ثنویت سے جس طرح ملوث ہوا اشاعرہ کا ردعمل اس پر کیا ہوا؟ اس کی ایک مثال ہمیں عبدالقاہر البغدادی کے یہاں ملتی ہے۔ الفرق بین الفرق (قاہرۃ ۱۳۲۸ھ) میں وہ ابن الراوندی (دیکھیے الخیاط، ص ۳۰، س ۱) سے بھی زیادہ طنزیہ انداز میں تعجب کا اظہار کرتا ہے کہ النظام نے مہاثنوی (الفرق، ص ۱۲۰ و ۱۲۱) ہونے کے باوجود ثنویہ اور مانویہ کا رد لکھا (الفرق، ص ۱۱۷، س ۵ و ۱۲۰، س ۱۲؛ ص ۱۲۳ س آخر، ص ۱۲۴، س ۸)۔ البغدادی نے اصول الدین (استانبول ۱۹۲۸ء، ص ۵۴) میں صاف طور پر النظام کا شمار راست ان ثنویوں کے ساتھ کیا ہے جو اسلام سے خارج ہیں، لیکن بے احتیاطی سے اس نے کتب ملل پر لکھنے والے دیگر مصنفین کے خلاف مرقیونیہ (Marcionites) کو بھی ان میں شامل کر لیا ہے۔ وہ باطنیہ [رک باں] کو بھی کسی قید و شرط کے بغیر سوی قرار دیتا ہے (ص ۳۲۲)۔ ثنویوں کے عقیدۂ نور و ظلمت کا حال اور مجوس کے اصول یزدان و اہرمن کا جوہر بھی یہی ہے۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

☆ ☆ ☆
☆ ☆
☆

# ج

**جالوت :** بنی اسرائیل کے ایک مخالف حکمران کا نام، یہ لفظ عجمی ہے اور غیر منصرف ہے (لسان العرب، بذیل مادہ ج۔ ل۔ ت)، اسے بائبل میں گولیتھ (Goliath) اور قرآن حکیم (۲[البقرۃ]: ۲۴۸ تا ۲۵۱) میں جالوت نام سے یاد کیا گیا ہے۔ اسے حضرت داؤد علیہ السلام نے قتل کیا تھا۔ قرآن حکیم کی ایک اور آیت میں، اس کا تذکرہ نام لیے بغیر کیا گیا ہے (۵[المائدۃ]: ۲۵)، جس کی تفسیروں میں اس کا نام کہیں کہیں ثانوی حیثیت سے آیا ہے۔ بائبل میں مذکور طالوت Saul اور حضرت داؤدؑ کی لڑائیوں (سموئیل نبی، کتاب اول، باب ۲۷) کو جدعون Gideon کی اہل مدین پر فوج کشی کے بارے میں بعض اشارات (سفرالقضاء، باب ۷، بالخصوص مبارزین کے چناؤ کے لیے شرب آب میں آزمائش کا واقعہ) کے ساتھ ملا دیا گیا ہے۔

**مآخذ :** (۱) کتاب التیجان، حیدر آباد ۱۳۴۷ھ/ ۱۹۲۸ء، ص ۱۷۸ بعد؛ (۲) الیعقوبی: تاریخ، ص ۵۱ بعد؛ (۳) الطبری، ۱: ۳۷۰ تا ۳۷۶، قب ص ۲۷۸ تا ۲۸۰؛ (۴) المسعودی، مروج، ۱: ۱۰۵ تا ۱۰۸، ۳: ۲۴۱؛ (۵) الکسائی: قصص الانبیاء، ۲۵۰ تا ۲۵۴؛ (۶) مختصر العجائب، ترجمہ از Carra de Vaux، ص ۱۰۱، (۷) البستانی: دائرۃ المعارف، بذیل مادہ جلیت.

○

**اَلْجَامِع :** رک بہ مسجد.

○

**جَاہِلِیّۃ :** (ع)، ایک اصطلاح جو مادہ ج ھ ل سے مشتق اور اسم فاعل جاھل سے صیغہ نسبت ہے۔ جاہلیۃ سے مراد ہے زمانہ قبل اسلام کے عربوں کی حالت (لسان العرب) اور دعوت اسلام سے پہلے بالخصوص قبل از ہجرت نبوی کا زمانہ ہے کیونکہ اس عہد کے جزیرۃ العرب میں مشرکین عرب کا اجتماعی اور سیاسی قانون مؤثر تھا جو کسی وحی و الہام کے تابع نہ تھا، اس لیے وہ زمانہ "جہل و ہوٰی" کا تھا (الکشاف، بذیل تفسیر ۵: ۵۰)۔ قرآن مجید میں جاہلیۃ کا لفظ چار مرتبہ استعمال ہوا ہے: (دیکھیے ۳[آل عمران]: ۱۵۴ ؛ ۵ المائدۃ : ۵۰ ؛ ۳۳ الاحزاب : ۳۳ ؛ ۴۸ الفتح : ۲۶).

جہل سے مراد لاعلمی کے علاوہ درشتی، سختی، بربریت، خشونت، اکھڑپن، قوانین الٰہیہ، خدا سے ناواقفیت اور حالت کفر و بت پرستی ہے۔ جہل کی ضد علم بھی ہے اور حلم بھی۔ حلم سے مراد تحمل، بردباری اور برداشت ہے۔ زمانۂ جاہلیت میں عرب اوصاف حلم سے عموماً عاری تھے۔ جاہلیت کا پہلا دور تو حضرت آدمؑ سے حضرت نوحؑ تک، بقول جمہور حضرت عیسیٰؑ سے پہلے کے زمانے تک شمار کیا گیا ہے اور جاہلیت کا آخری دور حضرت عیسیٰؑ سے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نبوّت کے آغاز تک کا زمانہ اور بعض کے نزدیک ہجرت نبوی تک کا زمانہ ہے (دیکھیے الکشاف، بذیل تفسیر ۳۳[الاحزاب]: ۳۳)۔ بعض نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے ڈیڑھ سو سال پہلے تک کے زمانے کو عہد جاہلیت قرار دیا ہے۔

مؤرخین ثقافت و حضارت کا کہنا ہے کہ حمورابی عہد تک تمدّن عروج پر رہا، لیکن اس کے بعد دور تنزل شروع ہوگیا۔ عہد جاہلیت کے عرب زیادہ تر بادیہ نشین تھے اور ان کی بھاری اکثریت لکھنے پڑھنے سے عاری تھی۔ وہ قبائلی زندگی بسر کرتے تھے۔ سخاوت و شجاعت کے ساتھ ان میں کینۂ و عداوت اور بغض و حسد پایا جاتا تھا۔ باہمی جنگ و قتال اور قتل و غارت کا دور دورہ تھا۔ بعض قبائل میں لڑکیوں کو زندہ درگور کر دینے کا رواج بھی تھا اور اس کی طرف قرآن مجید میں بھی اشارہ کیا

گیا ہے: (۸۱ [التکویر]: ۸، ۹)، عرب سرداروں میں غرور و نخوت، اور قبائلی عصبیت بڑی نمایاں تھی۔ ظلم و عدوان، خون کا بدلہ خون، قمار بازی، شراب نوشی اور توہم پرستی جاہلی معاشرے کی امتیازی خصوصیت تھی۔ نکاح مقت، یعنی سوتیلی ماں سے شادی کا رواج بھی تھا۔ یہ سب عہد جاہلیۃ کے امتیازی اوصاف و خصائل تھے، جن کی اسلام (عہد العلم والحلم) نے بأحسن وجوہ اصلاح کی اور تہذیب انسانی کو اعلیٰ شرافت کے اصولوں پر استوار کیا۔

بایں ہمہ عہد جاہلیت میں مخصوص علوم و آداب بھی تھے۔ ان میں سے لغت و شعر، خطابت و انساب اور امثال و اخبار وقصص قابل ذکر ہیں۔ علوم طبیعیۃ میں طب، معالجہ حیوانات، نجوم، قیافہ شناسی، کہانت، ہوا کے رخ اور بارش کے اوقات کے علم سے عربوں کو خاص دلچسپی تھی۔ زمانۂ جاہلیت میں شعر و شاعری کا بڑا چرچا تھا۔ جاہلیت کی مہمان نوازی بھی مشہور تھی۔ عزّت و ناموس کی حفاظت کے لیے قوت کا استعمال اور رعب اور دبدبے کے اظہار کے لیے عدوان و تشدد (=ظلم) سے بھی گریز نہ کرتے تھے۔ سردار قبیلہ کی اطاعت و فرماں برداری بڑی ضروری تصور کی جاتی تھی، لیکن اس کے ساتھ ہی جماعتی اصرار اور تقاضوں کے سامنے سردار کو بھی سر تسلیم خم کرنا پڑتا تھا۔

بیرونی ممالک سے جاہلی عربوں کے تجارتی و اقتصادی تعلقات قائم تھے۔ ایران و ہندوستان اور شام و یمن میں ان کے تجارتی قافلے آتے جاتے رہتے تھے۔ سخاوت و مہمان نوازی، جرات و دلیری اور شجاعت و حماست کی بدولت زمانہ جاہلیت میں "مُرُوءۃ" (=جوان مردی) کا تصور قائم ہو چکا تھا۔ اسی تصور کی وجہ سے عرب جود و کرم میں بعض اوقات اِسراف کی حد تک پہنچ جاتے تھے۔ گانے بجانے کا بڑا رواج تھا۔ عرب عورتوں کے علاوہ ایرانی اور افریقی عورتیں بھی گانے بجانے میں مہارت اور شہرت رکھتی تھیں۔ زمانۂ جاہلیت میں غلاموں اور لونڈیوں کی خرید و فروخت کا رواج تھا۔ منڈیاں اور بازار (=اسواق) لگتے تھے اور بیت اللہ کا طواف لوگ برہنہ کرتے تھے۔ بت پرستی زوروں پر تھی۔ ہر قبیلے کے جدا جدا بت تھے۔

اسلام نے آکر ان تمام جاہلی برائیوں کو ختم کر دیا (نیز رکّ بہ العرب، عربیت، وغیرہ در آآآ بذیل مادہ)۔

**مآخذ**: (۱) عمر فروخ: تاریخ الجاھلیۃ، بیروت ۱۹۶۴ء؛ (۲) جواد علی: تاریخ العرب قبل الاسلام؛ (۳) جرجی زیدان: العرب قبل الاسلام، قاہرہ ۱۹۵۷ء؛ (۴) ناصرالدین الاسد: القیان والغناء فی العصر الجاہلی، بیروت ۱۹۶۰ء؛ (۵) وہی مصنف: مصادرالشعرالجاہلی، و قیمتھا التاریخیۃ، قاہرہ ۱۹۵۶ء؛ (۶) محمد عبدالجواد الاصمعی: طورالعرب والعربیۃ فی اطوار الجاھلیہ، قاہرہ، (۷) علی الاعظمی: تاریخ ملوک الحیرۃ، قاہرہ ۱۹۲۰ء، (۸) ابن حزم: جمھرۃ انساب العرب، مصر ۱۹۶۲ء؛ (۹) عبداللہ عفیفی: المرأۃ العربیہ فی جاھلیھا واسلامھا، الجزؤ الاول مصر ۱۹۲۱ء؛ (۱۰) اسرائیل ولفسون: تاریخ الیھود فی بلاد العرب فی الجاھلیۃ و صدرالاسلام، قاہرہ ۱۹۲۷ء۔

○

**جائز**: ایک دینی فقہی اصطلاح، جس سے مراد وہ افعال ہیں جن کے کرنے کی اجازت ہے، یعنی وہ افعال جو اسلامی شریعت کے خلاف نہ ہوں۔ علمائے اصول فقہ نے افعال کی جو پانچ قسمیں (الاحکام الخمسہ، دیکھیے تھانوی: کشاف، ۱: ۳۷۹ ببعد) ٹھہرائی ہیں ان میں جن افعال کے کرنے کی اجازت ہے انہیں عام طور پر مباح کہا گیا ہے۔

چنانچہ جائز کی اصطلاح واجب اور مندوب سے اسی طرح نمایاں طور پر ممیّز و مختلف ہے جس طرح حرام اور مکروہ سے، کیونکہ جس فعل کے کرنے کا حکم دیا گیا ہے یا جس کا کرنا ضروری ہے وہ واجب ہے (دیکھیے الآمدی: الاحکام، ۱۳۷ تا ۱۲۹)۔

التھانوی (۱: ۲۰۷) نے بعض علما کے اقوال کی بنیاد پر جائز کے معانی و مفہوم کی تشریح کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جائز کا اطلاق بہت سے معانی پر ہوتا ہے: (۱) مباح؛ (۲) جو شرعاً ممتنع و ناممکن نہ ہو، خواہ مباح ہو یا واجب یا مندوب و مکروہ؛ (۳) جو عقلاً ممتنع و ناممکن نہ ہو، خواہ واجب ہو یا راجح؛ (۴) جس میں دونوں باتیں برابر ہوں، خواہ یہ مساوات شرعی نقطہ نظر سے ہو جیسے مباح، یا عقلی نقطہ نظر سے جیسے بچے کا فعل، (۵) جو

مشکوک ہے اور جسے محمل بھی کہتے ہیں اور یہ ایسا فعل ہے کہ جس کے بارے میں انسان کی عقل یہ کہے کہ اس میں دونوں باتیں برابر ہیں' یا جو نفس الامر اور شریعت کے اعتبار سے ممتنع نہ ہو۔ یہ بات آسانی سے واضح ہو جاتی ہے کہ جائز وہ ہے جسے قانون شریعت نے جاری و نافذ کیا ہے اور اس پر عمل بلا خوف و خطر صحیح ہے۔

جائز و مباح میں ایک فرق یہ ہے کہ جائز پر عمل کرنے والا "مطیع" اور مستحق ثواب ہوگا' کیوں کہ اس نے شریعت کے جاری و نافذ کردہ قانون پر عمل کیا' لیکن شریعت نے جس فعل کو مباح قرار دیا ہے اس کا کرنا اور چھوڑ دینا دونوں برابر ہیں اور تارک یا فاعل کسی مذمت یا مدح (ثواب و عذاب) کا مستحق نہیں ہوتا (الخضری: اصول الفقہ' ص ۵۷)۔

فقہائے اسلام نے جائز کی اصطلاح خاص معنوں میں استعمال کی ہے۔ ان کے نزدیک اس سے مراد ہے ہر وہ قانونی فعل ہے جو باطل یا فاسد نہیں۔ علمائے احناف کے نزدیک ایسے فعل کو (جو باطل یا فاسد نہ ہو) "صحیح" کہا جاتا ہے۔ یہ فعل قانون شریعت کے عین مطابق ہوتا ہے' اس لیے ایسے فعل کو انجام دینے پر ہر قسم کے (شرعی) اثرات مرتب ہوں گے۔ اس قسم کا فعل ہے تو بلا شبہ جائز' لیکن اس کی درست تعبیر لفظ "صحیح" سے ہوتی ہے۔

بایں ہمہ حنفی فقہا اس امر کو ترجیح دیتے ہیں کہ لفظ جائز کو ہر درست کام کے لیے استعمال کرنے کے بجائے اس فعل کے لیے استعمال کیا جائے جو از روے شریعت درست و روا ہو' چنانچہ وہ اپنی تصنیفات میں ہر معاہدے پر نظر ڈالتے ہوئے ایک تمہید سے ابتدا کرتے ہیں جس میں مصنف کسی نص' یا عرف یا اجماع یا معاہدے کی عملی افادیت کا حوالہ دیتے ہوئے بڑی کاوش سے ثابت کرتا ہے کہ یہ معاہدہ جائز ہے۔ کبھی کبھی جائز کے بجائے مشروع کی اصطلاح بھی استعمال کی جاتی ہے' مثلاً "عقد مزارعۃ" (الکاسانی' ۶: ۱۷۵)' اور "عقد مشارکہ" میں (وہی کتاب' ۵: ۲۲۰)۔ در حقیقت جائز کام کے صحیح معنی شرعی نقطۂ نظر سے مشروع فعل ہے۔ جب فقہائے اسلام فروع پر قلم اٹھاتے ہیں تو جائز کے معنی ایک طرح سے وہی ہو جاتے ہیں جو مباح کے ہیں' جیسا کہ علمائے فقہ نے کتب اصول میں اسے استعمال کیا ہے۔

پھر اگر جائز کو مشروع کے مفہوم میں استعمال کیا جائے تو یہ ان افعال کی حدود سے بھی تجاوز کر جائے گا جن سے قضائے شرعی کا تعلق ہے۔ یہاں بھی امر مشروع سے مراد لازماً وہ عمل ہے جس سے قانوناً جواز کا پہلو نکلتا ہو' خواہ اپنی جگہ وہ مضر ہی کیوں نہ ہو۔

آخر میں یہ بیان کر دینا بھی ضروری ہے کہ غیر حنفی علما کے ہاں جائز نے غیر متوقع طور پر ایک دوسرے ہی معنی اختیار کر لیے ہیں' چنانچہ مالکی' نیز شافعی اور حنبلی تصنیفات میں جائز سے مراد ایسا عقد ہے جو قابل فسخ ہو۔ اس بنا پر کوئی عقد کسی ایک فریق کے لیے جائز ہوگا کیونکہ وہ اسے فسخ کر سکتا ہے' لیکن دوسرے فریق کے لیے ناجائز یعنی ناقابل فسخ ہوگا' بعینہٖ فریقین کے لیے جائز کیونکہ دونوں کو اسے فسخ کرنے کا حق حاصل ہے (العلوی: بغیۃ المسترشدین' ص ۱۱۲)۔

فن منطق میں جائز وہ فعل ہے جو ناقابل تصور نہ ہو' خواہ وہ ضروری ہو' قیاسی ہو' غیر ظنی ہو یا ممکن (تھانوی: کشاف' ۱: ۲۰۷ بعد)۔

**مآخذ**: تصنیفات اصول فقہ' مثلاً: (۱) ابن حزم: الاحکام فی اصول الاحکام' مصر ۱۳۴۶ھ' ۳: ۷۶' ۷۷؛ (۲) الآمدی: الاحکام فی اصول الاحکام' مصر ۱۹۱۴ء' ص ۱۳۷ تا ۱۸۰؛ (۳) الغزالی: المستصفٰی' مصر ۱۹۳۷ء' ۱: ۴۷؛ (۴) الکاسانی: بدائع الصنائع' قاہرہ ۱۳۲۷ھ؛ (۵) السرخسی: المبسوط' قاہرہ ۱۳۲۴ھ۔

○

**جبروت** : رک بہ عالم۔

○

**جبریلؑ** : (= جبرائیل) ایک مقرب و مرسل فرشتے کا نام' جس کے معنی عبرانی میں "اللہ کا بندہ" ہیں' نیز یہ لفظ عربی و عبرانی دونوں زبانوں میں خدا کے ایک نام "ایل" اور "جبر" سے مرکب ہے۔ جبر کے معنی ہیں کچھ قوت صرف کر کے کسی چیز کی اصلاح کرنا اور "کم و بیش بزور پختگی پر لانا"

(المفردات' بذیل مادہ)' ٹوٹی ہوئی ہڈی درست کرنا (لسان' بذیل مادہ)' پھر جبر کا لفظ صرف اصلاح کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے (المفردات)۔ عربی زبان میں اس کی قراءت جبرئیل' جبریل اور جبرین تینوں طرح ہے۔ چونکہ یہ ہستی اللہ تعالی اور پیغمبروں کے درمیان سفارت اور اللہ کے اوامر و نواہی اور وحی کی تبلیغ پر مامور تھی' اس لیے مسلمانوں میں صلوۃ و سلام کے لائق ایک پاک اور مقدس شخصیت مانی جاتی ہے۔ مکّے کے پاس کوہ حرا کے غار میں جب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تفکر و عبادت میں تنہا مشغول تھے تو پہلی بار آپ کو سورۃ العلق کی ابتدائی پانچ آیتیں حضرت جبریلؑ نے تلقین فرمائیں اور یہ پہلی وحی تھی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر نازل ہوئی.

سورۃ النجم (۵۳) کے بارے میں قوی روایت ہے کہ یہ مکی دور میں پانچویں سال میں اتری اور آنحضرت نے پہلی مرتبہ حرم کعبہ [رک بآں] میں مشرکوں کے سامنے پڑھ کر اس کا اعلان فرمایا۔ جس میں اس جلیل القدر فرشتے کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ اس دور کے وسط میں نازل شدہ سورۃ (۲۶ [الشعراء]: ۱۹۳) میں بتایا گیا ہے کہ رب العالمین کی وحی کو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے قلب پر اتارنے والا فرشتہ الرُّوح الامین ہے۔ سورۃ النحل (۱۶) میں' جو مکی دور کی آخری سورتوں میں شمار ہوتی ہے' اس فرشتے کی صفت میں روح القدس بھی فرمایا گیا ہے (آیۃ ۱۰۲)۔ کلمہ روح' جس کے معنی عربی میں نفس' حیات و حرکت' منافع کا حصول اور مضرات سے بچاؤ وغیرہ کے ہیں' قرآن مجید میں بعض دفعہ ضمناً تعظیم کے معنی میں بھی استعمال ہوا ہے۔ اسی لحاظ سے قرآن مجید کو اور ملائکہ مقربین کو بھی روح کہا گیا ہے (۴۲[الشوری]: ۵۲ و ۹۷ [القدر]: ۴)۔ اس پر کلمۂ قدس کا اضافہ' جو معنوی طہارت کے معنی میں آتا ہے' عزت و احترام کی تلقین کرنے کے لیے ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت میں وحی الٰہی لانے والے فرشتے کو روح القدس کی صفت سے متصف کرنا بھی اسی استعمال کے مطابق ہے۔ سورۃ البقرۃ (۲: ۸۷) میں' جہاں یہ بتایا گیا ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کو اس سے تائید حاصل ہوئی (وَاَیَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ)' روح القدس سے مراد بھی یہی فرشتہ معلوم ہوتا ہے۔

ہجرت کے ابتدائی برسوں میں نازل شدہ سورۃ البقرۃ (۲: ۹۷ تا ۹۸) میں جہاں سوال کے جواب میں اللہ اور رسول کے درمیان متوسط ذات کا تذکرہ ضروری تھا (السیوطی: لباب النقول' مطبوعہ مصر' ص ۶ ببعد) حضرت جبریلؑ کا نام دو دفعہ بصراحت آیا ہے۔ ہجرت کے نویں سال میں نازل شدہ سورہ التحریم (۶۶: ۴) میں تیسری بار جبریلؑ کا نام آیا۔ مکی سورتوں میں فرشتۂ وحی کو نام سے نہیں' بلکہ صفات سے یاد کیا گیا ہے' مگر مدنی سورتوں میں فرشتے کا نام' جو بعض فرقے (یہود) جانتے تو تھے' مگر اس سے چڑتے تھے' باصرار مذکور ہوا ہے۔ اس سے یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ حضرت جبریلؑ کے متعلق جو خرافات مشہور تھیں' اس سے ان کی تردید مقصود تھی (الکشاف' بذیل ۲ [البقرۃ]: ۹۷).

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں.

○

**جَبریَّہ :** ایک مذہب جس کا عقیدہ ہے کہ حوادث ارادۂ انسان کے تابع نہیں' بلکہ اللہ کی طرف سے پہلے سے اٹل ہو چکے ہیں اور چونکہ ہر شے امر الٰہی کے تابع ہے' اس لیے کوئی شے ارادہ بشری سے بدل نہیں سکتی۔ اللہ تعالٰی زمانہ مستقبل سے آگاہ ہے' اس لیے آئندہ حادثات ازل سے ارادۂ الٰہی کے بموجب ثابت و مستحکم ہو چکے ہیں۔ اس مذہب کی رو سے بندوں کے افعال ان کے اپنے ارادوں کے تابع نہیں بلکہ خواہی نخواہی ارادہ الٰہی سے وابستہ ہیں' یعنی بندوں سے صادر ہونے والے افعال بیچ مچ افعالِ الٰہی ہیں۔ مذہب جبریہ (Fatalism) مذہب قدریہ کی عین ضد ہے جو بندوں کو مستقل خالق افعال تسلیم کرتا ہے

اہل سُنّت والجماعت گو یہ مانتے ہیں کہ بندوں کے اختیاری و غیر اختیاری سارے افعال اللہ کی طرف سے صدور پاتے ہیں' لیکن ساتھ ہی وہ اس بات کے بھی قائل ہیں کہ وہ اللہ کے بخشی ہوئی قوت ارادہ کو ہر کام میں صرف کر سکتے ہیں اور یہ صورت جبریہ کے عقیدے کے برخلاف ہے۔ جبریہ کا ایک فرقہ مکمل طور پر جبر کا قائل ہے۔ اس کے نزدیک انسان اور جمادات کے مابین کوئی فرق نہیں ہے۔ جہم بن صفوان [رک بآں] اس گروہ کا نمائندہ ہے جو جبریہ خالصہ کے نام سے موسوم

ہے۔ دوسرا زمرہ جبریہ متوسطہ کہلاتا ہے۔ اس سے نسبت رکھنے والے یہ تو مانتے ہیں کہ بندے میں قدرت ہے، مگر وہ یہ نہیں مانتے کہ یہ قدرت فعل پر کوئی تصرف کر سکتی ہے۔ خواہ یہ لوگ محض کسب کا اثبات کرتے ہوں، پھر بھی جبر کے پھیر سے نہیں نکل سکے، کیونکہ اس کسب کے معنی میں جبر کے خلاف کوئی مفہوم شامل نہیں ہے۔

نجاریہ، ضراریہ اور کلابیہ وغیرہ فرقے بھی ان میں شمار ہوتے ہیں۔

**مآخذ :** (۱) الشہرستانی: الملل والنحل (مصر ۱۳۱۷ھ، برحاشیہ کتاب الفصل)، ۱: ۱۰۸؛ (۲) ابوالبقاء العکبری: کلیات؛ (۳) السید الشریف الجرجانی: التعریفات۔

○

**جِزْیَہ :** (ع؛ جمع: جزی) لفظ کے عربی یا معرب ہونے سے علمائے لغت و مفسرین نے بحث کی ہے۔ الجوہری اور الفیروز آبادی نے اس کی اصل سے بحث نہیں کی۔ ابن منظور (لسان، بذیل مادہ ج ز ی) کے بیان سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس کے نزدیک جزیہ اصل میں جزاء سے مشتق ہے، اس لیے خالص عربی لفظ ہوا۔ مفسرین میں سے الزمخشری کے نزدیک اس کی اصل جزاء ہے اور یہ جزیہ اس لیے کہلاتا ہے کہ اہل الذمہ کے فرائض میں سے ایک حصہ (فریضہ) ہے جو وہ ادا کرتے ہیں (الکشاف، قاہرہ ۱۹۴۶ء، ۲: ۲۶۲)۔

ابن الاثیر نے جزیہ کی تعریف یوں کی ہے کہ جزیہ عبارت ہے اس مال سے جس پر اہل کتاب سے حفاظت جان کی ذمے داری کا معاہدہ طے کیا جائے، گویا یہ ذمی کی جان کا بدل ہے (النہایۃ، ۱: ۱۹۰)۔ ابن منظور نے کہا ہے کہ ذمی کا جزیہ وہ مال ہے جس پر وہ حفاظت اور ذمے داری میں آنے کا معاہدہ طے کرے (لسان، بذیل مادہ)۔ تھانوی (ص ۲۶۸) کے نزدیک جزیہ (بکسر جیم و سکون زا) وہ مال ہے جو ذمی پر عائد کیا جاتا ہے جسے خراج یا خراج الراس بھی کہتے ہیں۔

اسلام کے ابتدائی زمانوں میں خراج اور جزیہ ایک دوسرے کے مترادف رہے ہیں۔ لسان (بذیل مادہ ج ز ی) میں جزیہ کا لفظ زمین کے مالیہ (خراج) کے لیے بھی استعمال ہوا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ جزیہ اور خراج مطلقاً بمعنی ٹیکس یا مالیہ استعمال ہوتے رہے ہیں۔ فقہ اسلامی و مالیات کی کتب میں جو اختلاف اصطلاحات واقع ہوا ہے اس کا سبب یہی تھا کہ مسلمان مؤرخین اور کتب مالیات کے مصنفین نے "جزیۃ علی الارض" اور "خراج علی الرؤس" اور کہیں اس کے بالعکس الفاظ استعمال کیے ہیں، لیکن ان کی مراد اس سے ہمیشہ یہی رہی کہ زمین کے ذکر کے ساتھ خواہ خراج کا لفظ آئے یا جزیہ کا، اس سے مراد صرف مالیہ زمین (Land Revenue) ہی ہوتا تھا۔ اسی طرح رأس کے ساتھ جزیہ کا لفظ آئے یا خراج کا، اس سے مقصود ہمیشہ محصول سر ہی ہوتا تھا (الجزیہ والاسلام، ص ۴۲)۔

جزیہ اس وقت واجب ہوتا ہے جب غیر مسلم دشمن ہتھیار ڈال دے اور مسلمانوں کے ساتھ اس کا معاہدہ مذکورہ اسلامی اصولوں کے مطابق طے پاجائے اور وہ اپنے مذہب پر قائم رہتے ہوئے اللہ اور اس کے رسول کی حفاظت و ذمے داری میں آنا قبول کر لے۔ جزیے کی وصولی پورا سال گزرنے کے بعد واجب ہوتی ہے، اس سے پہلے نہیں۔ اگر کوئی ذمی مسلمان ہو جائے تو اس کا جزیہ معاف ہو جاتا ہے۔ اسی طرح اگر ذمی فوت ہو جائے تب بھی جزیہ ساقط ہو جاتا ہے۔ ذمی کے اسلام لانے کی بنا پر جزیئے کی معافی صرف حنفی اور مالکی علما کے نزدیک ہے اور امام شافعی کو اس میں اختلاف ہے۔

جزیئے کی حکمت کے بارے میں اہل علم نے بہت سے نکات بیان کیے ہیں، مثلاً چونکہ ذمی لوگ ایک طرف کفر پر مصر ہیں اور دوسری طرف وہ اپنی جان و مال کی حفاظت تو چاہتے ہیں لیکن مسلمانوں کے ساتھ مل کر دارالاسلام کے دفاع میں اور دارالحرب کے خلاف جہاد میں شریک ہونے کے لیے تیار نہیں ہوتے، اس لیے ان کے سامنے ایک آسان متبادل صورت رکھی گئی ہے اور وہ یہ کہ شہری حقوق کے بدلے وہ مالی ذمے داری قبول کریں، چنانچہ ایک شہری کے طور پر جزیے کی مناسب مقدار انہیں ادا کرنا پڑتی ہے۔

حضرت عمرؓ بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے زمانے میں جب اسلامی فوجیں حمص (شام) سے ہٹ آئیں تو حضرت ابو عبیدہؓ نے وہاں کے یہودیوں اور عیسائیوں کو بلا کر کئی لاکھ کی

رقم جزیہ یہ کہہ کر واپس کردی کہ چونکہ اب ہم تمھاری حفاظت نہیں کر سکتے اس لیے یہ جزیے کی رقم بھی نہیں رکھ سکتے (البلاذری، ص ۱۳۷؛ الجزیہ والاسلام، ص ۱۰۲)۔ اس سے ثابت ہوا کہ جزیہ ان شہری حقوق کے جواب میں ایک ٹیکس ہے جو جان و مال کی حفاظت کی ذمے داری کی شکل میں انھیں حاصل ہوتے ہیں۔ مسلم آبادی اپنے حقوق کے لیے دوسری طرح کے فرائض بجا لاتی ہے، یعنی فوجی خدمات، جبکہ غیر مسلم اس سے مستثنیٰ ہو کر صرف ٹیکس کے مکلف ہوتے ہیں۔

جزیہ عائد کرنے کی دو صورتیں ہیں: ایک یہ کہ کافر مسلمانوں کی قوت سے ٹکرانے کی جرأت نہ پائیں اور برضا و رغبت غلبہ اہل اسلام قبول کر لیں۔ اس صورت میں جزیے کی مقدار وہی رہے گی جو طرفین قبول کر کے معاہدہ طے کر لیں گے اور اس میں اضافہ جائز نہ ہوگا، جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بنو نجران سے ایک ہزار دو سو حلہ ادا کرنے پر معاہدہ کیا تھا۔ دوسری صورت یہ ہے کہ جنگ میں شکست کھا کر کافر غلبۂ اہل اسلام قبول کریں اور امام وقت انھیں اپنے مذہب اور اپنی املاک پر برقرار رہنے کی اجازت دے دے اور ان پر جزیہ عائد کر دے۔ اس صورت میں رقم جزیہ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک دولت مند پر ۴۸ درہم، متوسط الحال پر ۲۴ درہم اور محنت کش غریب پر ۱۲ درہم سالانہ ہے۔ یہ رقم سال کے ختم ہونے پر بھی وصول کی جاسکتی ہے اور مناسب مقدار کے مطابق ہر ماہ کے آخر پر بھی لی جاسکتی ہے امام احمدؒ کے نزدیک جزیے کی کوئی مقدار متعین نہیں، بلکہ امام وقت کی صوابدید پر موقوف ہے، کیونکہ جزیے کی مقدار کے بارے میں روایات مختلف ہیں (اہل الذمہ فی الاسلام، ص ۲۳۸)۔ امام مالکؒ کے نزدیک جزیے کی مقدار چار دینار یا چالیس درہم ہے اور امام شافعیؒ کے نزدیک امیر و غریب سب پر ایک دینار ہے (حوالۂ سابق)۔ امام شافعی کے نزدیک ہر بالغ ذمی پر جزیہ ضروری ہے، خواہ مرد ہو یا عورت، حتی کہ پاگل، بوڑھے، اندھے اور راہب بھی جزیہ ادا کریں گے (کتاب الام، ۴: ۹۸)۔ حنفی علما کے نزدیک غیر اہل جنگ، یعنی عورت، بچہ، لنگڑا، لولا، اندھا، غلام، پاگل، محتاج (مسکین) اور راہب جزیے سے مستثنیٰ ہیں (سابقہ حوالے، نیز ابو یوسف، ص ۶۹ بعد؛ الشعرانی، ۲: ۱۶۰ بعد؛ الجصاص، ۳: ۹۶)، ان سے کچھ نہیں لیا جائے گا (ابو یوسف، ص ۷۰)۔ حضرت عمرؓ صرف ان لوگوں سے جزیہ وصول کرتے تھے جو بالغ تھے اور عورتوں اور بچوں سے جزیہ نہیں لیتے تھے۔ ابو عبید نے جزیے کے سلسلے میں ایک عام اصول مقرر کر دیا ہے کہ اس کی مقدار ایسی ہونی چاہیے کہ اہل الذمہ کی استطاعت کے بھی مطابق ہو اور مسلمانوں کے بیت المال کو بھی نقصان نہ پہنچتا ہو (ص ۴۱)۔ یہی وجہ ہے کہ جزیے کی وصولی کے سلسلے میں ذمیوں کو عذاب دینے سے منع کر دیا گیا ہے اور ان سے نرمی کے برتاؤ کا حکم دیا گیا ہے (حوالہ سابق، ص ۴۲)، چنانچہ امام محمدؒ نے ایسے نصرانی محنت کش کو بھی جزیے سے مستثنیٰ قرار دیا ہے جس کے پاس اہل و عیال کے اخراجات کے بعد کچھ نہ بچتا ہو (الجصاص، ۳: ۹۲)۔

جزیے کے سلسلے میں علما کے درمیان ایک دلچسپ اختلاف یہ بھی ہے کہ مذہب کے لحاظ سے جزیہ دے کر حفاظت میں آنے کے مستحق کون لوگ ہیں۔ اہل کتاب (یہود و نصاریٰ) اور مجوس سے جزیہ لینے پر تو سب متفق ہیں، کیونکہ یہ دونوں کتاب و سنت سے ثابت ہیں (قرآن مجید، ۹[التوبہ]: ۲۹، ابو عبید، ص ۳۲ و ۳۳)، مگر اس کے بعد اختلاف ہے۔ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک مشرکین عرب کے سوا ہر کافر و مشرک سے جزیہ قبول کیا جا سکتا ہے خواہ مجوسی ہوں یا صابئ یا بت پرست (روح المعانی، ۱۰: ۷۹)۔ امام شافعیؒ کے نزدیک جزیہ اہل کتاب و مجوس (عربی ہوں یا عجمی) سے خاص ہے (حوالۂ سابق)۔ امام مالکؒ کے نزدیک مرتد کے سوا ہر کافر سے جزیہ لیا جا سکتا ہے (حوالۂ سابق)۔ امام ابو یوسف کے نزدیک جزیہ اہل عجم سے خاص ہے، خواہ اہل کتاب ہوں یا مشرک۔ اہل عرب خواہ اہل کتاب ہو یا مشرک، ان سے صرف اسلام یا تلوار قبول ہے (حوالہ سابق؛ نیز الجصاص، ۳: ۹۶)۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے یہود و نصاریٰ (اہل کتاب) اور مجوس (جو اہل کتاب کے مشابہہ قرار دیے گئے) سے جزیہ قبول فرمایا اور انھیں مذہبی آزادی عطا کی، البتہ بت پرست اور مشرک عربوں سے صرف اسلام ہی قابل قبول

تھا' جزیئے سے ان کی جان و مال کی حفاظت کی ذمے داری (اہل الذمہ سے) کبھی قبول نہیں کی۔ حضرت معاذؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے عہد میں یمن کے حاکم (گورنر) تھے۔ آپؐ نے انہیں ہدایت فرمائی کہ "یہود و نصاریٰ کو اپنا دین چھوڑنے کی آزمائش میں نہ ڈالا جائے اور ان پر جزیہ عائد کیا جائے۔ ہر بالغ مرد' عورت' غلام اور لونڈی پر ایک دینار یا اس کا مساوی (یعنی کپڑا) واجب ہے۔ ہجر کے مجوسیوں سے بھی آپ نے جزیہ قبول کیا' البتہ ان کے ہاتھ کا ذبیحہ اور ان کی عورتوں سے نکاح حرام قرار دیا(وہی کتاب' ص ۲۷' ۳۱)۔

بحرین کے بعض مجوسیوں کے نام آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اپنے ایک خط میں فرمایا: "اگر تم لوگ نماز قائم کرو' زکواۃ دو' اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خیر خواہی کرو' کھجور کا دسواں حصہ ادا کرو' غلے کا پانچواں حصہ دو' اور اپنی اولاد کو مجوسی نہ بناؤ تو اسلام لاتے وقت جو کچھ تمہارے پاس تھا وہ تمہارا ہے اور اگر تم انکار کرو تو تم پر جزیہ عائد ہوگا" (البلاذری' ص ۹۶)۔ مجوسیوں نے اور ان کے ساتھ یہود و نصاریٰ نے بھی اسلام قبول کرنا پسند نہ کیا اور جزیہ ادا کرنے پر راضی ہو گئے' البتہ جو مشرکین عرب موجود تھے وہ سب حلقہ بگوش اسلام ہوگئے (وہی کتاب' ص ۹۵' اہل الذمہ فی الاسلام' ص ۲۲۰)۔ غزوۂ تبوک سے واپسی پر جب آپؐ مدینے تشریف لائے تو مدینے' خیبر' یمن اور نجران کے تمام اہل الذمہ پر جزیہ عائد کیا اور اس میں نقدی کے علاوہ اسلحہ اور دیگر سامان ادا کرنے کی بھی اجازت دی (اہل الذمہ فی الاسلام' ص ۲۲۱)۔

حضرت ابوبکرؓ نے بھی سنت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی پابندی کی۔ ان کے عہد میں جزیرۂ عرب سے باہر سب سے پہلا مفتوح شہر بصریٰ تھا۔ انہوں نے اس کے باشندوں کو جزیہ یا اسلام دونوں کا اختیار دیا اور جب وہ جزیہ دینے پر راضی ہوگئے تو ہر بالغ مرد پر ایک دینار نقد اور ایک جریب گندم سالانہ کے حساب سے جزیہ عائد کیا (ابو عبید' ص ۳۲ و ۳۴؛ البلاذری' ص ۱۳۴؛ اھل الذمہ فی الاسلام' ص ۲۲۱؛ الجزیہ والاسلام' ص ۱۰۲)۔ حضرت خالدؓ بن ولید نے اہل دمشق پر جو جزیہ عائد کیا اس کی مقدار ایک دینار نقد' ایک جریب گندم اور کچھ تیل اور سرکہ تھا' لیکن ابو عبیدہؓ نے اہل شام کے کچھ لوگوں پر جزیئے کی ایک معین مقدار عائد کردی۔

حضرت عمرؓ کے عہد میں فتوحات کا دائرہ سرعت سے وسیع ہوتا گیا اور مختلف شہروں کے لوگوں نے جس شرط پر ہتھیار ڈالے' خون خرابے سے باز آئے اور اسلامی حکومت کی رعایا بننے پر رضامندی ظاہر کی وہ مسلمان قائدین نے قبول کرلی۔ شام' عراق' مصر اور ایران کے لوگوں پر جزیہ عائد کرنے کی مقدار اور طریق کار میں اختلاف ملتا ہے۔ ایک دوسری روایت (حوالہ سابق) میں اس بات کی صراحت کی گئی ہے کہ حضرت عمرؓ نے شام کے لوگوں پر جو جزیہ عائد کیا اس کی مقدار یہ تھی: سونا رکھنے والوں پر چار دینار' مسلمانوں کے اخراجات کے لیے فی کس ماہانہ دوُمدّ (پیانہ) گندم اور تین قسط (پیانہ) تیل اور چاندی رکھنے والوں پر چالیس درہم اور پندرہ صاع (ایک پیانہ)۔ مصر والوں سے غلے کی مقدار ایک اردب (قدیم مصر کا پیانہ غلہ) تھی' اس کے علاوہ تیل اور شہد کی بھی کچھ مقدار تھی۔ اسی طرح دوسری روایتوں (حوالہ سابق' ص ۴۰) کی رو سے حضرت عمرؓ کا عائد کردہ جزیہ ۴۸ درہم' ۲۴ درہم اور ۱۲ درہم تھا اور اس اختلاف کی وجوہات وہی ہیں جو اوپر بیان ہوئیں۔

حضرت عثمانؓ نے بھی سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور سنت ابی بکرؓ و عمرؓ پر عمل کیا اور جب ان کے عہد میں افریقہ کے بعض خطے فتح ہوے تو انہوں نے بربروں سے جزیہ قبول کر لیا اور انہیں اہل الذمہ کی حیثیت عطاکردی (ابوعبید' ص ۳۴)۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ اہل حرفہ سے ان کے ہاتھ کی بنی ہوئی چیزیں قبول کرلیتے تھے اور ذمیوں کو اس بات پر مجبور نہیں کرتے تھے کہ وہ انہیں فروخت کر کے نقد پیسہ بطور جزیہ ادا کریں (ابوعبید)۔ عہد رسالت اور دور خلفاے راشدین میں جزیئے کے بارے میں پتا چلتا ہے کہ مشرکین عرب (غیر اہل کتاب) سے تو سواے اسلام یا تلوار کے اور کچھ قبول نہ تھا' مگر اہل کتاب' یہود و نصاریٰ' مجوسیوں اور صابئین سے جزیہ قبول کیا جاتا تھا۔ اسی طرح اہل عجم سے بھی' خواہ مشرک

ہوں یا اہل کتاب، جزیہ قبول کیا گیا۔
کرتے ہوئے اپنے عمال کو حکم جاری کیا کہ جو توحید و رسالت کا اقرار کرے، ہمارے قبلے کی طرف منہ کر کے نماز پڑھے اور ختنہ کرائے (یعنی مسلمان ہو جائے) تو اس پر جزیہ ہرگز نہیں (الجصاص، ۳: ۱۰۱)۔ مجوسی اہل الذمہ ماں اور بہن سے نکاح جائز سمجھتے تھے، مگر اس کے باوجود حضرت حسن بصریؒ کے مشورے پر انہوں نے ان سے تعرّض نہ کیا اور ان سے جزیہ لے کر جان و مال کی حفاظت کی ذمے داری قبول کرلی (ابو عبید، ص ۳۶)۔

عباسی دور حکومت میں مالیات کے نظام کی تنظیم ہوئی اور چار عظیم الشان کتابیں تصنیف کی گئیں، یعنی ابو یوسف: کتاب الخراج؛ ابو عبید بن سلام: کتاب الاموال؛ یحیٰی بن آدم: کتاب الخراج اور الماوردی: الاحکام السلطانیہ۔ اس کے علاوہ فقہ اسلامی کی تدوین بھی مکمل ہوگئی۔ خراج صرف محصول زمین اور جزیہ صرف ذمی سے محصول سر کے لیے استعمال کیا گیا، البتہ اس عہد میں جزیئے کی مقدار کم ہوگئی تھی، کیونکہ اہل الذمہ کی اکثریت نے اسلام قبول کر لیا تھا اور پہلے عباسی خلیفہ نے یہ اعلان کر دیا تھا کہ جو ہمارا دین قبول کر لے گا اور ہماری طرح نماز قائم کرے گا اس پر جزیہ نہیں ہوگا (الجزیہ والاسلام، ص ۳۹)۔ اس عہد میں جزیئے کی ادائی میں اہل الذمہ کو سہولتیں بھی دی گئیں، مثلاً عراق کے لوگوں پر حضرت عمرؓ نے جزیئے کی ایک معین مقدار عائد کی تھی، مگر خلیفہ المہدی نے اس میں یہ تبدیلی کی کہ آمدنی کی کم یا زیادہ مقدار اور افراد کی تعداد کے مطابق جزیہ وصول کرنے کا حکم دیا (کتاب مذکور، ص ۴۰)۔

دولت عثمانیہ: عثمانی خلافت میں دسویں صدی ہجری/سولھویں صدی عیسوی کے دوران میں مالیے کے لیے جزیے کے بجائے خراج کا لفظ زیادہ مقبول تھا، لیکن بعد میں جزیہ یا جزیۂ شرعی عام ہوگیا۔

سلطانِ وقت کا یہ فرض ہوتا تھا کہ شیخ الاسلام کے فتوے کی بنیاد پر ہر سال کے شروع میں جزیئے کی مقدار کا اعلان کرے جو شرعی مقدار کو سامنے رکھ کر معین کی جاتی تھی۔ اس مقدار کے تین درجے تھے: اعلیٰ، اوسط اور ادنیٰ، جو بالترتیب چاندی کے اڑتالیس، چوبیس اور بارہ درہم یا سونے کے چار، دو اور ایک دینار ہوتے تھے اور یہ رقم ظاہر الغنیٰ (جو بظاہر غنی ہو)، متوسط الحال اور فقیر محتمل (محنت کش غریب) پر واجب تھی۔ عثمانی حکومت میں بعض گروہوں یا افراد کو جزیئے سے مستثنیٰ بھی کیا جاتا تھا۔ اسی طرح سرحدی علاقوں میں رہنے والوں، یا میدان جنگ کے قریب رہنے والوں اور جنگ سے بے گھر ہونے والوں کو خاص رعایت بھی دی جاتی تھی (حوالۂ سابق، ص ۱۰۲)۔

دولت عثمانیہ کے عہد میں جزیہ ایک شرعی محصول سمجھا جاتا تھا اور اس کی وصولی اور خرچ کے سلسلے میں بڑی احتیاط کی جاتی تھی، جزیہ چونکہ شرعی محصول ہے، جو بیت المال المسلمین کا حصہ ہے، اس لیے اس کی نگرانی بھی شرعی قاضیوں کے سپرد تھی اور اس کی وصولی بھی ان کی نگرانی میں ہوتی تھی۔

جب مفتوحہ علاقے کو ایک عثمانی صوبے کی حیثیت سے منظم کیا جاتا تھا تو ایک شرعی قاضی کا تقرر عمل میں آتا تھا، جس کی نگرانی میں وہاں کی نفوس شماری کی جاتی اور "دفتر جزیہ گیراں" کے نام ایک رجسٹر میں جزیہ دینے والوں کے نام درج کیے جاتے تھے۔ ہنگری کی ذمی رعایا کی درخواست پر جزیئے کی جگہ ان سے ایک فلوری (Flori، سونے کا سکہ) فی کنبہ قبول کر لیا گیا، جو وہ اس سے پہلے شاہان ہنگری کو ادا کرتے تھے (*Kaneenlar* :O.L.Barken، ص ۳۰۳، ۳۲۰)۔

برصغیر پاک و ہند کی اسلامی سلطنتوں میں جزیئے کا رواج خال خال ہی نظر آتا ہے۔ البلاذری (طبع صلاح الدین منجد، قاہرہ ص ۵۳۶) نے بیان کیا ہے کہ جب محمد بن القاسم نے مہران سے اس طرف کے ایک دریا کو عبور کیا تو "سربیدس" کے بت پرست ان کے پاس آئے اور اپنے لوگوں کی جانب سے ان کے ساتھ معاہدۂ صلح طے کیا اور انہوں نے ان پر جزیہ (خراج) عائد کر دیا۔ پھر المامون کے عہد میں عمران بن موسیٰ جب سندھ کا والی بنا تو اس نے دریائے رور (نہرالرور) پر پڑاؤ ڈالا اور وہاں موجود جاٹوں کو بلایا، ان کے ہاتھوں پر مہریں لگائیں اور ان سے جزیہ وصول کیا (وہی کتاب، ص ۵۴۴)۔ اسی طرح برہمن آباد کے لوگوں کو ذمی کی حیثیت دے کر ان پر

تین طبقات کے لحاظ سے ۴۸، ۲۴ اور ۱۲ درہم کے حساب سے جزیہ وصول کیا گیا (چچ نامہ، ص ۲۶۱ تا ۲۶۲).

دہلی کی اسلامی سلطنت میں جزیہ عائد کرنے کا تذکرہ شاذ و نادر ہی ملتا ہے تاہم جزیہ اور خراج کے الفاظ اس عہد سے متعلق کتب تاریخ میں ملتے ہیں، لیکن شرعی لحاظ سے نہیں، بلکہ عرفی لحاظ سے مالیے کا مفہوم ادا کرنے کے لیے، مثلاً امیر حسن سجزی (م ۷۲۲ھ)، صاحب فوائد الفواد (طبع دہلی ۱۸۶۵، ص ۷۶، طبع لکھنؤ ۱۹۰۸ء، ص ۸۱)، کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے عہد میں اس ٹیکس کو بھی جزیہ کہا جاتا تھا جو ہندو راجا مسلمانوں سے وصول کرتے تھے، البتہ فیروز شاہ تغلق نے اپنے عہد حکومت میں یہ حکم دیا تھا کہ بیت المال کی آمدنی کے ذرائع صرف وہی ہوں گے جو شرع محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ثابت ہیں اور دینی کتابیں ان پر شاہد ہیں: (۱) خراج، عشر و زکوۃ؛ (۲) جزیہ ہنود؛ (۳) ترکات اور (۴) مال غنیمت و معادن کا خمس (دیکھیے فتوحات فیروز شاہی، طبع علی گڑھ ۱۹۵۴ء، ص ۶)۔ شمس الدین سراج عفیف کے بیان کے مطابق فیروز شاہ نے علما سے جزیہ عائد کرنے کا فتویٰ حاصل کیا اور ہندو برہمنوں پر ۱۰، ۲۰ اور ۴۰ ٹکا کے حساب سے جزیہ لگا دیا، جو بعد میں کم کرکے صرف ۱۰ ٹکا ۵۰ جیتل رہنے دیا گیا (تاریخ فیروز شاہی، ص ۳۸۲ تا ۳۸۴).

شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیرؒ نے جب ہندوستان میں شریعت اسلامی کی ترویج کی کوششیں شروع کیں تو ۱۰۹۰ھ میں ہندوؤں پر جزیہ عائد کرنے کا حکم صادر کیا (مآثر عالمگیری، ص ۱۷۴)۔ اندھے، لنگڑے، لولے اور سرکاری ملازم و خادم جزیئے سے مستثنیٰ قرار دیے گئے۔ اڑھائی ہزار روپے کی جائداد والوں پر سولہ روپے، اڑھائی سو روپے کی جائداد والوں پر ساڑھے چھے روپے اور ۵۲ روپے کی جائداد والوں پر سوا تین روپے عائد کیے گئے (فتوحات عالمگیری، مخطوطہ موزہ بریطانیہ، عدد ۲۳۸۸۴، ورق ۴۷ الف و ب) آخری مرتبہ سلطان فرخ سیر نے ہندوؤں پر جزیہ عائد کرنے کی کوشش کی، مگر اس میں کامیابی نہ ہو سکی۔ (سیر المتاخرین).

**مآخذ**: متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

## جعفر الصادقؒ

**جعفر الصادقؒ**: ابو عبداللہ (و ابو اسمٰعیل) جعفر الصادق بن محمد باقر بن علی زین العابدین بن حسینؓ بن علیؓ بن ابی طالب الہاشمی العلوی المدنی، شیعہ امامیہ کے بارہ اماموں میں سے چھٹے امام، جنھیں اسمٰعیلیہ بھی قدر و منزلت کی نظر سے دیکھتے اور اپنا چھٹا امام مانتے ہیں۔ وہ جلیل القدر تبع تابعین میں سے تھے۔ حضرت امام کی والدہ ام فروہ فاطمہؒ بنت القاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیقؓ ایک بہت بڑے خانوادہ علم و فضل سے تعلق رکھتی تھیں اور نانی اسماء بنت عبدالرحمٰن بن ابی بکر الصدیقؓ تھیں۔ اس طرح امام جعفر صادقؒ کو والدہ کی طرف سے حضرت ابوبکر صدیقؓ سے دوگونہ قرابت حاصل تھی۔ ام فروہ، جیسا کہ اوپر بیان ہوا، قاسم بن محمد بن ابوبکر الصدیقؓ کی صاحبزادی تھیں۔ یہ قاسم وہ تھے جنھیں حضرت عائشہ صدیقہؓ کی تربیت نصیب ہوئی اور ان سے حدیث روایت کی اور جن کا شمار مدینے کے فقہائے سبعہ میں ہوتا ہے۔

تاریخ پیدائش میں اختلاف ہے، امام بخاریؒ اور علامہ محسن الامین (اعیان الشیعہ) کے نزدیک ان کی ولادت ۱۷ ربیع الاول ۸۰ھ/ ۲۴ مئی ۶۹۹ء کو ہوئی۔ اسی کو النووی نے تہذیب الاسماء میں اور ابن خلکان نے وفیات الاعیان (۱: ۱۵۰) میں اختیار کیا ہے، امام جعفر صادقؒ کی عمر چودہ سال کی تھی جب ان کے دادا حضرت زین العابدینؓ نے انتقال کیا۔

وہ چودہ سال اپنے دادا امام زین العابدینؓ اور چونتیس سال اپنے والد امام محمد باقرؒ اور ستائیس سال اپنے نانا حضرت قاسم (م ۱۰۷ھ/ ۷۲۵ء) کے سایۂ تربیت میں رہے۔ اس طرح انہیں ان تینوں سرچشموں سے سیراب ہونے کا موقع ملا۔ امام جعفر صادقؒ نے اس علمی ماحول میں آنکھ کھولی، تعلیم و تربیت حاصل کی، سن رشد کو پہنچے اور اس مرتبۂ عالی پر فائز ہوئے کہ بلاد اسلامیہ کے فضلا و علما ان کی بارگاہ پر حاضر ہوتے تھے۔ وہ صبر و شکر، تسلیم و رضا، زہد و تقوی اور عبادت و ریاضت کا نمونہ تھے ہر دور کے علما نے ان کی پاکیزہ اور بلند شخصیت کے متعلق اپنے تاثرات کا اظہار کیا ہے۔ ابن حجر مکی کے نزدیک تمام بلاد اسلامیہ میں ان کے علم و حکمت کا شہرہ تھا۔ الشہرستانی کے نزدیک وہ علم دین و ادب کا سرچشمہ، حکمت کا بحر زخار، زہد

و تقویٰ میں کامل تھے اور عبادت و ریاضت میں بلند پایہ رکھتے تھے۔ آتا تھا کہ وہ شجرِ نبوت کا ثمر شیریں ہیں۔

صادق کہلانے کے بارے میں ابن خلکان اور بہت سے دوسرے مؤرخوں نے لکھا ہے کہ راست بازی اور حق گوئی کی وجہ سے انہیں صادق کہا جاتا تھا۔ ایک وجہ یہ بھی بتائی جاتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ان کی پیدائش کی بشارت دی تھی اور فرمایا تھا کہ وہ کلمۂ حق اور پیکر صداقت ہوگا (زندگانی چہاردہ معصومین، ص ۲۳۶)۔ بعض کے نزدیک خلیفہ منصور نے انہیں یہ لقب دیا تھا (خاندان پیغمبر، ص ۲۴۱)۔

علم حدیث اور روایت حدیث ان کے خاندان کا طرۂ امتیاز رہا ہے۔ حضرت امام جعفر صادقؒ سے بھی احادیث بکثرت مروی ہیں ائمہ حدیث و سنن کی ایک جماعت نے ان سے روایت کی ہے، مثلاً مسلم، مالک، ابوداؤد، السجستانی، الترمذی، النسائی، ابن ماجہ، الدار قطنی؛ اصول مذہب شیعہ میں چار کتابیں بنیاد کی حیثیت رکھتی ہیں: (۱) الکلینی (م ۳۲۹ھ): الکافی؛ (۲) ابن بابویہ القمی (م ۳۸۱ھ): مَن لا یحضرہ الفقیہ؛ (۳) الطوسی (م ۴۶۰ھ): التہذیب؛ (۴) وہی مصنف: الاستبصار۔ ان سب جامعین نے امام جعفر صادقؒ سے حدیث روایت کی ہے۔

امامیہ کے نزدیک فقہ میں بھی امام جعفر صادقؒ کا پایہ بہت بلند ہے۔ فقہی مذہب کے اعتبار سے اثنا عشری شیعہ اپنے آپ کو جعفریہ کہتے ہیں۔

امام جعفر صادقؒ کی ایک خصوصیت یہ تھی کہ اخذ علم میں وہ کسی طرح کا تعصب روا نہ رکھتے تھے۔ وہ اہل مدینہ اور اہل عراق دونوں سے کسب علم کے قائل تھے۔ وہ اختلاف فقہا سے خوب آگاہ تھے، لیکن بے تعصبی ان کا شیوہ تھا۔

علم کلام میں بھی امام جعفر صادقؒ کا مقام بلند ہے۔ انہیں زنادقہ سے بھی مناظرے پیش آئے اور انہوں نے حریف کو ساکت و صامت کر دیا۔ علم کیمیا، طب، فال اور جفر وغیرہ کے علوم بھی آپ کی طرف منسوب کیے جاتے ہیں۔ امام جعفر کی طرف کچھ اشعار (خاندان پیغمبر، ص ۲۵۹) اور بہت سی کتابیں بھی منسوب ہیں، جن کی تعداد پانچ سو تک پہنچتی ہے (ان میں سے چند کتابوں کی فہرست کے لیے دیکھیے: براکلمان: تکملہ، ۱: ۱۰۴؛ اعیان الشیعہ؛ خاندان پیغمبر، ص ۲۶۸)، مشہور کیمیا دان جابر بن حیان کو ان کا شاگرد بتایا گیا ہے۔

امام جعفر صادقؒ نے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ مدینہ منورہ میں بسر کیا، گو عباسیوں کے طلب و اصرار پر انہیں بعض دفعہ سرکاری بدگمانیوں کے ہجوم میں عراق بھی جانا پڑا۔ ان کی وفات مدینہ منورہ میں ماہ شوال (یا ماہ رجب) ۱۴۸ھ/ ۷۶۵ء میں ہوئی۔

امام جعفر صادقؒ کی مختلف ازواج سے سات صاحبزادے اور تین صاحبزادیاں ہوئیں: اسمٰعیل، عبداللہ، موسیٰ کاظم، اسحٰق، محمد، عباس، ام فروہ، اسماء، فاطمہ الصغری۔

**مآخذ:** (۱) الطبری، طبع ڈخویہ، لائڈن ۱۸۷۹ء، ۳: ۲۵۰۹ بعد؛ (۲) ابن خلکان: وفیات الاعیان، طبع محی الدین عبدالحمید، قاہرہ ۱۳۶۷ھ/ ۱۹۴۸ء، ۱: ۲۹۱ بعد؛ (۳) الحسن بن موسیٰ النوبختی: فرق الشیعہ، طبع بحرالعلوم صادق علی، نجف ۱۳۵۵ھ/ ۱۹۶۰ء، ص ۶۲ بعد؛ (۴) الیعقوبی: تاریخ، بیروت ۱۳۷۹ھ/ ۱۹۶۰ء، ۲: ۳۸۱؛ (۵) المسعودی: مروج الذہب، طبع عبدالحمید، ۱۹۴۸ء، ۳: ۲۶۸؛ (۶) ابن الاثیر: تاریخ، بیروت ۱۹۶۵ء، ۵: ۵۸۹؛ (۷) النووی: تہذیب، طبع ادارۃ الطباعۃ المنیریہ، ۱: ۱۴۹؛ (۸) ابن کثیر: البدایہ، الریاض ۱۹۶۶ء، ۱۰: ۱۰۵؛ (۹) ابن حجر: تہذیب التہذیب، حیدرآباد دکن ۱۳۲۵ھ، ۲: ۱۰۳؛ (۱۰) ابونعیم: حلیۃ الاولیاء، مصر ۱۹۳۳ء، ۳: ۱۹۲؛ (۱۱) ابن الجوزی: صفۃ الصفوۃ، حیدرآباد دکن ۱۳۵۵ھ، ۲: ۹۴؛ (۱۲) ابن العماد: شذرات الذہب، قاہرہ ۱۳۵۰ھ، ۱: ۲۲۰؛ (۱۳) محمد ابوزہرہ: الامام الصادق، مطبوعہ عابدین؛ (۱۴) رئیس احمد جعفری: امام جعفر صادق (اردو ترجمہ محمد ابوزہرہ: الامام الصادق)، لاہور ۱۹۶۳ء؛ (۱۵) الذہبی: تاریخ۔

○

**جلال الدین رومیؒ:** مولوی اور مولانا کے عرف سے بھی مشہور ہیں۔ والد کا نام بہاء الدین سلطان العلما ولد تھا۔ وہ ۶۰۴ھ/ ۱۲۰۷ء میں بمقام بلخ پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے والد سے حاصل کی، بعد کی تربیت شیخ بہاء الدین کے ایک مرید خاص سید برہان الدین محقق نے کی۔ اٹھارہ برس کی

عمر میں اپنے والد کے پاس قونیہ آگئے۔ والد کی وفات کے بعد ۶۲۹ھ میں حلب اور دمشق کا سفر کیا۔ حلب میں کمال الدین بن عدیم حلبی اور بعض دوسرے فضلا سے علوم حاصل کیے۔

مولانا کی زندگی کا اہم اور غیر معمولی واقعہ شمس تبریز سے ان کی ملاقات ہے۔ اس واقعے کے بارے میں بے شمار روایات ہیں، لیکن یہ تسلیم شدہ امر ہے کہ مولانا کے دل میں شمس کی عقیدت عشق کی حد تک تھی، چنانچہ انہوں نے اپنی غزلیات کا دیوان اپنے اس مرشد روحانی کی نام سے مرتب کیا ہے۔

شمس سے تعلق اور جدائی کی بنا پر مولانا کے دل میں جذبات کی جو آگ بھڑک اٹھی تھی، اسی جذبے نے ان کے دل میں شاعری کا ولولہ پیدا کیا۔

شمس تبریز کی جدائی کا انہیں جو صدمہ ہوا اس کی کچھ تلافی صلاح الدین زرکوب کی رفاقت سے ہو گئی اور ان کی وفات کے بعد حسام الدین چلبی کی صحبت سے۔ مؤخرالذکر کے ایما سے مولانا کو مثنوی کی تحریک ہوئی۔

مولانا کی وفات ۵ جمادی الآخرہ ۶۷۲ھ / ۱۷ دسمبر ۱۲۷۳ء میں بمقام قونیہ ہوئی، جہاں آپ کا مزار اب بھی مرجع عام و خاص ہے۔ مولانا کے دو فرزند تھے: علاء الدین محمد اور سلطان ولد۔ مؤخرالذکر کی مثنوی ولد نامہ بڑی شہرت رکھتی ہے اور مولانا کے حالات و کوائف پر بھی بڑی روشنی ڈالتی ہے۔

مولانا کے سلسلہ طریقت کو جلالیہ اور مولویہ کہا جاتا ہے۔ اس فرقے کی خصوصیت سماع اور رقص کا ایک خاص انداز ہے۔ سلسلہ مولویہ کا اصل آغاز سلطان ولد سے ہوتا ہے۔ انہوں نے سلسلے کی اولیں شاخیں قائم کیں اور انہیں کی کوششوں سے اس سلسلے کی عزت و توقیر زیادہ ہوئی (افلاکی، ۱: ۳۳۴) ان کی تصانیف کی فہرست یہ ہے:

(۱) دیوان، مشتمل بر غزلیات و رباعیات: اس میں ترکی اشعار بھی موجود ہیں؛ (۲) مثنوی معنوی، اخلاقی منظوم تصنیف، جو مثنوی کی صورت میں چھے دفتروں میں ہے۔ ساتواں دفتر، جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ رسوخی اسمٰعیل ددہ نے دریافت کیا تھا، جعلی ہے۔ اس طویل نظم کا محرک حسام الدین تھا، جس نے مولانا کو مشورہ دیا کہ وہ سنائی اور عطار کی مثنویات کی قسم کی کوئی چیز تخلیق کریں۔ یہ سلسلہ ۶۶۲ھ / ۱۲۶۳ء میں شروع ہوا۔ مولانا پر جس وقت شعر وارد ہوتے، بلاتکلف ہر حالت میں لکھواتے جاتے۔ بعض اوقات رات کو یہ سلسلہ شروع ہوتا اور صبح تک جاری رہتا تھا۔ بعد میں حسام الدین لکھے ہوے اشعار پڑھ کر سناتے اور ان میں ضروری تصحیح کر لی جاتی۔ پوری مثنوی بہت غیر رسمی انداز میں، پہلے سے سوچے سمجھے ڈھانچے کو پیش نظر رکھے بغیر، لکھی گئی ہے۔ افکار ایک آزاد تلازمہ کے واسطے سے باہم مربوط ہیں۔ بیچ بیچ میں آنے والی حکایات اکثر نامکمل رہ جاتی ہیں اور خاصا آگے جا کر ان کا تسلسل پھر سے قائم کردیا جاتا ہے؛ (۳) فیہ ما فیہ: مولانا کے اقوال کا مجموعہ (عنوان ابن العربی کے ایک شعر سے ماخوذ ہے)، (۴) مواعظ مجالس سبعہ، مولانا تک ے اغودو دور، دوز لتن احمد رمزی آقیوزق؛ (۵) مکتوبات مولانا تک مکتوبلری، دوز لتن احمد رمزی آقیورق، استانبول ۱۹۳۷ء،

مولانا رومؒ ایک عظیم با عمل صوفی بھی تھے اور صاحب عرفان و بصیرت مفکر بھی۔ انہوں نے اپنا روحانی سلسلہ سنائی اور عطار سے ملایا ہے۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ ان کی عارفانہ فکر صدیوں کی دینی اور صوفیانہ حکمت کا نچوڑ تھی۔ علامہ اقبالؒ جو رومیؒ سے بڑی حد تک فیض یاب ہوے، رومیؒ کے عرفان کے اسی بنا پر معترف ہیں کہ انہوں نے وجدان کو عقل کی ایک اعلیٰ قسم قرار دیا ہے۔

مولانا روم کے کلام میں حکمت اور علم کلام کے بڑے بڑے مسائل شعری زبان میں ادا ہوگئے ہیں صفات باری، نبوت، روح، معاد، جبر و قدر، تصوف، توحید، اور علمی موضوعات میں سے تجدد امثال اور مسئلہ ارتقاء جیسے اہم مسائل کی تعبیر موجود ہے۔ تفصیل کے لیے دیکھیے (۱) شبلی: سوانح مولانا روم، مطبوعہ مجلس ترقی ادب لاہور؛ (۲) خلیفہ عبدالحکیم: Metapkysics of Rumi، ۱۹۳۳ء۔

اس میں کچھ شبہہ نہیں کہ صدیوں سے فکر اسلامی پر مولانا کے افکار اثر انداز ہیں، چنانچہ ہر دور میں مثنوی کا مطالعہ جاری رہا۔ بے شمار شرحیں اور قریب ترین دور میں

ایران، پاکستان اور ہند میں ترجمے ہوئے اور کتابیں لکھی گئی ہیں (دیکھیے سید عبداللہ: مطالعہ رومی کی تحریک میں اقبال کا مقام، در مقالات اقبال، مطبوعہ لاہور)۔

اردو میں مثنوی کے متعدد منثور و منظوم تراجم ہو چکے ہیں۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**جمال الدین افغانیؒ :** السید محمد بن صفدر، تیرھویں صدی ہجری/ انیسویں صدی عیسوی کے عالم اسلام کی ممتاز ترین شخصیتوں میں سے ایک، وہ مفکر و حکیم بھی تھے اور عالم و رہنما بھی۔ بقول محمد عبدہٗ وہ بلند حوصلہ اور زبردست قوت ارادی کے مالک تھے۔ وہ ہمیشہ ایسے کاموں کے لیے آمادہ رہتے جو عزم و ہمّت اور جرأت و دریادلی کے متقاضی ہوتے۔ وہ علم و حکمت کے شیدائی، مادیت سے گریزاں اور روحانیت کے دلدادہ تھے۔

وہ دیگر چیزوں کے علاوہ اتحاد عالم اسلامی اور جدید استعماریت دشمن تحریکوں کے بانی کی حیثیت سے زیادہ مشہور ہیں اور زیادہ تر اسی وجہ سے لوگوں کو آپ سے بہت عقیدت و محبت ہے۔ تحریک اصلاح، جس نے پہلے سلفیہ اور پھر بعد میں اخوان المسلمین کو پیدا کیا، انہیں کی ذات کی مرہون منت ہے۔ انہوں نے تقریر و تحریر کے ذریعے مسلمانوں کے فکر و عمل کی نشاۃ ثانیہ کی اہمیت پر بہت زور دیا۔ انہوں نے تمام عمر شادی نہیں کی اور نہایت سادہ اور پاکیزہ زندگی بسر کی۔

ان کے اپنے بیان کے مطابق وہ حنفی گھرانے میں ۱۲۵۴ھ/ ۱۸۳۸ - ۱۸۳۹ء میں ضلع کابل (افغانستان میں مشرق کی جانب Konar کے نزدیک سعد آباد) میں پیدا ہوئے۔ کابل میں انہوں نے مروجہ تعلیم حاصل کی اور اس کے علاوہ انہوں نے فلسفے اور علوم طبیعی کی طرف بھی توجہ دی۔ بعد ازاں وہ ہندوستان چلے گئے، جہاں انہوں نے ایک برس قیام کیا اور جدید تعلیم حاصل کی۔ پھر وہ حج کے لیے مکہ معظمہ چلے گئے (۱۲۷۳ھ / ۱۸۵۷ء)، واپسی پر وہ افغانستان پہنچے اور امیر دوست محمد خان کی ملازمت اختیار کر لی، اور ہرات کے خلاف مہم میں اس کے ہم رکاب رہے۔ امیر کے انتقال پر جانشینی کے سوال پر اس کے لڑکوں کے درمیان خانہ جنگی چھڑ گئی۔ جمال الدین افغانی نے ان بھائیوں میں سے شہزادہ محمد اعظم کی حمایت کی اور اس کے وزیر کی حیثیت سے کام کیا۔ جب حریف گروہ نے شیر علی کے ماتحت انجام کار فتح پائی تو انہوں نے یہ ملک چھوڑ دینے ہی میں مصلحت سمجھی۔ بعد ازاں وہ قسطنطنیہ گئے (۱۲۸۷ھ/ ۱۸۷۰ء)، چونکہ ان کی شہرت پہلے ہی بام عروج کو پہنچی ہوئی تھی اس لیے دارالحکومت کے خواص و عوام نے ان کا بڑے جوش و خروش سے استقبال کیا۔ انہیں جلد ہی محکمہ تعلیم کی طرف سے ایا صوفیا اور مسجد سلطان احمد میں خطبہ دینے کی دعوت دی گئی۔ ان کی غیر معمولی کامیابی دیکھ کر بہت سے لوگ ان سے حسد کرنے لگے۔ ان پر ایک الزام یہ تھا کہ وہ روایت پر درایت کو ترجیح دیتے ہیں۔

مارچ ۱۸۷۱ء میں جمال الدین افغانی قاہرہ (مصر) روانہ ہوئے۔ اگرچہ ان کا وہاں مستقل قیام کرنے کا ارادہ نہ تھا، لیکن ان کا تعلیم یافتہ طبقے کی طرف سے بالخصوص اس قدر عقیدت و محبت سے خیر مقدم کیا گیا کہ انہوں نے یہاں قیام کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ یہاں انہوں نے اپنے خیالات کی اشاعت کی اور نوجوان جوق در جوق ان کے حلقۂ اثر میں آنے لگے، جن میں مصر کے مستقبل کے مفتی اعظم محمد عبدہٗ اور آزادی مصر کے مستقبل کے بطل عظیم سعد زغلول پاشا بھی تھے۔ ان کی ساری کوشش نوجوانوں کے فکر و نظر میں وسعت پیدا کرنا اور ان میں قومی سود و زیاں کا شعور پیدا کرنا تھا تاکہ وہ غیر ملکی تسلط سے نجات حاصل کریں اور ان کے عالمگیر اسلامی اتحاد کے تصور کو عملی جامہ پہنا سکیں۔ مصر کے قرضے کے مسئلے پر جب یورپی حکومتوں نے مداخلت کی تو انہوں نے اس کے خلاف زبردست تحریک چلائی اور لوگوں کے جذبات کو ابھارا۔ مصر کا قدامت پسند طبقہ اور حکومت برطانیہ بالخصوص جمال الدین افغانیؒ کی مقبولیت اور ان کی سرگرمیوں سے خائف تھی، چنانچہ حکومت برطانیہ نے زور دے کر جمال الدین افغانیؒ کو ستمبر ۱۸۷۹ء میں ملک بدر کرا دیا۔ بعد ازاں وہ ہندوستان چلے آئے، جہاں حکومت برطانیہ کی کڑی نگرانی میں انہوں نے پہلے حیدر آباد میں اور پھر

کلکتے میں دن گذارے۔ حیدر آباد میں انہوں نے دھریوں کے بطلان میں رد دھریین کے نام سے فارسی میں ایک کتاب لکھی جس کا عربی ترجمہ مفتی محمد عبدہٗ نے کیا۔

اس عرصے میں مصر کے سیاسی حالات بہت زیادہ نازک صورت اختیار کر گئے تھے۔ ۱۸۸۱ء میں عرابی پاشا نے خدیو مصر اور فوج میں غیر ملکی افسروں کے خلاف علم بغاوت بلند کر دیا۔ برطانیہ کی ۱۸۸۲ء میں مداخلت کے باعث یہ بغاوت ناکام ہو گئی اور اس نے مصر پر قبضہ کر لیا۔ جمال الدین افغانی کو ہندوستان چھوڑنے کی اجازت مل گئی اور ۱۸۸۳ء کے موسم بہار میں ہم اسے لندن میں دیکھتے ہیں' پیرس کے قیام میں ان کا امتیازی کارنامہ یہ ہے کہ انہوں نے محمد عبدہ سے مل کر عربی میں ہفتہ وار اخبار عروۃ الوثقیٰ نکالا۔ یہ اخبار اسی نام کی ایک خفیہ جماعت کا نمائندہ تھا جو اس کے مصارف برداشت کرتی تھی' جس کے نتیجے میں اسے بند کر دیا گیا۔ بہرحال' اس کا اثر و نفوذ بہت زیادہ تھا۔ ۱۸۸۶ء میں انہیں تہران میں شاہ ناصرالدین کے دربار میں بذریعۂ تار بلایا گیا' ان کا پرتپاک خیر مقدم کیا گیا اور اعلیٰ عہدہ پیش کیا گیا' لیکن ان کی روز افزوں ہر دلعزیزی اور اثر و نفوذ سے گھبرا کر شاہ نے جلد ہی انہیں "خرابی صحت کی بنا پر" ایران سے چلے جانے پر مجبور کر دیا۔ اس کے بعد وہ روس گئے' جہاں انہوں نے اہم سیاسی روابط قائم کیے اور روسی مسلمانوں کی طرف سے زار سے قرآن مجید اور دیگر کتب دینی شائع کرنے کی اجازت حاصل کی۔ وہ ۱۸۸۹ء تک وہاں ٹھیرے۔ جمال الدین افغانی پھر ایک برس کے لیے لندن گئے' جہاں انہوں نے ایران کی حکومت وقت کی بدعنوانیوں کے خلاف خطبات اور مضامین کے ذریعے بڑی زبردست مہم چلائی۔ وہ خاص کر دو زبانوں (عربی اور انگریزی) میں چھپنے والے ماہنامہ ضیاء الخافقین میں مضمون لکھتے تھے' جس کی تاسیس میں انہوں نے مدد دی تھی (۱۸۹۲ء)۔ انہوں نے شاہ کی تخت سے معزولی کا مطالبہ بھی کیا۔ ان کا روئے سخن زیادہ تر علمائے دین کی طرف ہوتا تھا' جنہیں وہ اس بات کا احساس دلاتے تھے کہ وہ یورپی منصوبوں کے خلاف اسلام کے دفاعی حصار ہیں۔ انجام کار ان کی تبلیغی سرگرمیوں کا یہ اثر ہوا کہ ایران میں اصلاحات کی ایک زبردست تحریک کا آغاز ہوا' جسے علمائے دین کی حمایت حاصل تھی۔

جمال الدین افغانی کی زندگی کے آخری ایام اندوہ ناک تھے۔ انہوں نے یہ دن قسطنطنیہ کے "طلائی قفس" میں بسر کیے۔ جمال الدین افغانی جب قسطنطنیہ پہنچے تو انہیں یلدز کے قصر شاہی کے قریب کوہ نشانتاش پر ایک خوبصورت مکان میں اتارا گیا' مگر جب انہوں نے سلطان کے کہنے پر شاہ ایران کے خلاف اپنی تحریک ختم کرنے سے انکار کیا' تو اس سے شکر رنجی کا آغاز ہوا۔ جمال الدین افغانیؒ نے ملک چھوڑنے کی متعدد بار درخواست کی' لیکن ہر بار اس کا جواب نفی میں دیا گیا۔ وہ آئینی آزادی اور اسلام پر اپنے خیالات کی ترویج و اشاعت کرتے رہے' جن پر اتحاد عالم اسلامی کی بنیاد رکھی جا سکتی تھی۔ ۱۱ مارچ ۱۸۹۶ء کو جب شاہ ایران کو ان کے ایک وفادار پیرو کار نے قتل کر دیا تو ان پر یہ الزام لگایا گیا کہ اس میں ان کا بھی ہاتھ ہے۔ انہوں نے اس الزام کے خلاف اپنی بریت ثابت کرنے کی کوشش کی' لیکن اس سے معاملے کی صورت حال اور زیادہ مخدوش ہو گئی۔

آخر ۹ مارچ ۱۸۹۷ء کو ٹھوڑی کے سرطان کی بیماری سے ان کا انتقال ہو گیا۔ بعض لوگوں کا خیال تھا کہ ان کی موت کی وجہ علاج سے غفلت یا زہر خورانی تھی۔ بہرحال' انہیں نشانتاش کے قبرستان میں دفن کیا گیا۔ دسمبر ۱۹۴۴ء کے اواخر میں ان کی نعش کو افغانستان لے جایا گیا' جہاں ۲ جنوری ۱۹۴۵ء کو کابل کے مضافات میں علی آباد کے قریب انہیں دفن کیا اور ان کا مقبرہ تعمیر کیا گیا۔

جمال الدین افغانی کی زندگی ان کے افکار سے مکمل طور پر ہم آہنگ رہی' یعنی ان کے قول و فعل میں پوری مطابقت پائی جاتی تھی۔ وہ اپنے عہد کی دہریت اور اس کے اثرات کو تمام ادیان عالم' خصوصاً اسلام' کے لیے فتنۂ عظیم خیال کرتے تھے' لہٰذا اس کے خلاف انہوں نے زبردست قلمی جہاد کیا۔

جمال الدین افغانیؒ کے نزدیک بنی نوع انسان کی بقا و ارتقا اور اس کی سعادت و مسرت کا انحصار مذہب پر ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ مذہب قوموں کا ہیولیٰ اور انسانی مسرتوں کا سرچشمہ

ہے۔

اس میں شک نہیں کہ جمال الدین افغانیؒ ایک روشن خیال اور عقلیت پسند مسلمان تھے۔ انہوں نے مسلمانوں کے تمام فرقوں سے استدعا کی کہ عقلی اصولوں کو، جو اسلام کی امتیازی خوبی ہے، اپنائیں۔ وہ فرماتے تھے کہ "تمام مذاہب عالم میں صرف اسلام ہی ایسا دین ہے جو برہان کی روشنی میں بھی اپنی حقانیت کو ثابت کر سکتا ہے۔

جمال الدین افغانیؒ تحریک اتحاد عالم اسلامی کے، جسے مغربی اہل قلم زیادہ تر مذمت کی خاطر "پان اسلامزم" کہتے ہیں، علمبردار تھے۔ اس تحریک کا مقصد تمام اسلامی حکومتوں کو ایک خلافت کے جھنڈے تلے متحد و منظم کرنا تھا تاکہ وہ غیر ملکی تسلط سے چھٹکارا حاصل کر سکیں۔ ترکی، ایران، برصغیر پاک و ہند اور مصر میں زندگی کی روح پھونکنے کے لیے انہوں نے اسلام کے احیا کی کوشش کی، کیونکہ اسلام ہی نے مختلف اسلامی ممالک کی سیاسی اور معاشرتی زندگی پر نہایت گہرا اثر ڈالا تھا۔

جمال الدین افغانیؒ کا معزز و محترم نام لوگوں کے حافظے میں اب بھی زندہ ہے اور ان کی دعوت اب بھی مسلمانوں کے لیے ایک کشش رکھتی ہے۔ علامہ اقبال نے بھی جمال الدین افغانیؒ کو زمانہ حال کے مسلمانوں کی نشاۃ ثانیہ کا مؤسس قرار دیا ہے (عطاء اللہ: اقبال نامہ، حصہ دوم، لاہور، ص ۲۳۲)۔ علامہ اقبالؒ نے جاوید نامہ میں بھی افغانی کے بارے میں جابجا اظہار خیال کیا ہے اور انہیں عالم اسلام اور مشرق کا عظیم مفکر قرار دیا ہے۔

**مآخذ:** (۱) جمال الدین افغانی: الرد علی الدھریین (تردید مادیین)، بار اول، بیروت ۱۸۸۶ء؛ (۲) وہی مصنف: مقالات جمالیہ، طبع لطف اللہ اسد آبادی، تہران (بدون تاریخ)؛ (۳) محمد عبدہٗ: العروۃ الوثقٰی، قاہرہ ۱۹۲۸ء؛ (۴) محمد المخزومی پاشا: خاطرات جمال الدین، بیروت ۱۹۳۱ء؛ (۵) احمد امین: زعماء الاصلاح فی العصر الحدیث، قاہرہ ۱۹۴۸ء، ص ۵۹ تا ۱۲۰؛ (۶) عباس محمود العقاد: علی الاثیر (تقریر ریڈیو)، قاہرہ ۱۹۴۷ء، (۷) رشید رضا: تاریخ الاستاذ الامام الشیخ محمد عبدہ، قاہرۃ ۱۹۳۱ء، اس میں دستاویزات، سوانح حیات سے اقتباسات، مقالات جمال الدین افغانی اور العروۃ الوثقٰی کے مطبوعہ مقالات کو یکجا کر دیا گیا ہے، اس مجموعے کو کتابی صورت میں کئی بار شائع کیا جا چکا ہے، بار اول، بیروت ۱۳۲۸ھ/ ۱۹۱۰ء؛ (۸) عبدالقادر المغربی: جمال الدین، قاہرہ، مجموعہ اقراء، عدد ۶۸، (۹) عطاء اللہ: اقبال نامہ، دوم، لاہور ۱۹۵۱ء، ص ۲۳۲.

○

**الجمرۃ :** (ع)، لغوی معنی کنکری (جمع: جمار)۔ یہ نام وادی منیٰ کے ان تین مقامات کو دیا گیا ہے جہاں حجاج حج کے موقع پر عرفات سے واپس آتے ہوئے ٹھیرتے ہیں اور وہاں شرعی حکم کے مطابق کنکریاں پھینکنے میں شریک ہوتے ہیں۔ عرفات سے چل کر حاجی الجمرۃ الاولی (یا جمرۃ الدُّنیا) پر پہنچتا ہے، پھر وہاں سے ۱۵۰ میٹر اور آگے بڑھ کر الجمرۃ الوسطٰی پر آتا ہے۔ یہ دونوں منیٰ کے بڑے بازار کے بیچ میں واقع ہیں جو وادی ہی کے رخ پر گیا ہے، پھر پتھر کی چنائی کا ایک چوکھونٹا ستون، اور اس کے گرد ایک چھوٹا سا حوض بنا ہوا ہے جس میں کنکریاں گرتی ہیں۔ ۱۱۵ میٹر اس سے آگے دائیں ہاتھ کو جہاں سڑک منیٰ سے نکل کر پہاڑوں پر چڑھتی ہوئی مکے کی طرف بڑھتی ہے، حجاج جمرۃُ العقبہ پر پہنچتے ہیں (جس کو حدیث میں "جمرۃُ الکبریٰ" بھی کہا گیا ہے)۔ اس میں ایک دیوار ہے اور ایک حوض جو زمین میں کھدا ہوا ہے۔ پہلے دو کے ستون اور تیسرے کی دیوار کو عوام ابلیس یا شیطان کہتے ہیں۔ ان تینوں جمروں کو بعض اوقات "المحصب" کہہ دیتے ہیں جو منیٰ اور مکے کے درمیان میدان کا نام ہے۔ رمی الجمار کو چاروں مذاہب فقہ واجب قرار دیتے ہیں اور ہر ایک مذہب میں رمی کے طریقے کی جزئی ہدایات دی گئی ہیں۔ ان سے ذرا بھی خلاف چلنے پر کفارہ دینا پڑتا ہے جو ایک محتاج کو کھانا کھلانے سے لے کر ایک جانور کی قربانی تک ہو سکتا ہے۔

۱۰ ذوالحجہ کو عید کی قربانی سے پہلے ہر حاجی کو سات سات کنکریاں جمرۃ العقبہ پر پھینکنا پڑتی ہیں۔ ۱۱ کو، عموماً زوال اور غروب آفتاب کے مابین، وہ ہر جمرہ پر باری باری جاتا ہے اور الجمرۃ الاولی سے شروع کر کے ہر جمرہ پر سات سات کنکریاں پھینکتا ہے۔ پھر یہی عمل ۱۲ کو بھی کرتا ہے (اور کوئی گروہ منیٰ

میں ٹھیرا رہے تو پھر ۱۳ کو بھی ایسا ہی کرتا ہے)۔ یہ کنکریاں حسب دستور مزدلفہ سے لائی جاتی ہیں۔ ان میں سے ہر کنکری کھجور کی گٹھلی یا سیم کے بڑے بیج کے برابر ہوتی ہے۔ کنکری پھینکتے وقت ہر پھینکنے والا بسم اللہ اللہ اکبر کہتا ہے۔ سعودی عرب کے حکام نے حال ہی میں جمرۃ العقبہ تک پہنچنے کے ذرائع بہتر بنا دیئے ہیں اور جمرات کو دو منزلہ کر کے آمدورفت کو آسان کر دیا ہے۔ عرب ممالک میں سنگ ریزے بکثرت موجود ہیں اور کنکریاں پھینکنا دشمنی کا اظہار کرتا ہے۔ الجمرۃ پر کنکریاں پھینکنا دراصل شیطان کو مارنا ہے۔ جمرات ثلثہ وہ تین مقام بتائے جاتے ہیں جہاں حضرت ابراہیمؑ کو شیطان کا سامنا ہوا جو حضرت اسمٰعیلؑ کی قربانی سے انہیں باز رکھنا چاہتا تھا۔ انہوں نے ہر وسوسے کو دفع کیا اور شیطان کو پتھر پھینک کر بھگا دیا۔ تمام کتب سیر نبوی اور احادیث میں رسوم منیٰ اور الجمرات کا ذکر بالتفصیل پایا جاتا ہے (دیکھیے مفتاح کنوزالسنۃ' بذیل مادہ الجمار)۔ ان میں سے بعض رسوم کا سلسلہ زمانہ جاہلیت میں بھی تھا' جنہیں اسلام نے اپنے طریقے پر بدل کر بہتر بنایا۔

**مآخذ :** (۱) ابراہیم رفعت پاشا: مرآۃ الحرمین' قاہرہ ۱۹۲۵ء جس میں تصاویر بھی ہیں' (۲) المقدسی' در BGA ' ۳: ۷۶' (۳) البکری: معجم مستعجم طبع Wüstenfeld' ۳: ۴۲۶ تا ۴۲۷' ۵۰۸' (۴) البخاری: کتاب الحج' باب رمی الجمار' (۵) Wensinck: مفتاح کنوز السنۃ' تعریب از محمد فؤاد عبدالباقی' بذیل مادہ الجمار' نیز معجم المفہرس' بذیل مادہ جمرٗ (۶) الازرقی: اخبار مکۃ۔

○

**الجُمُعہ :** (یوم)' (جیم پر پیش کے ساتھ' جبکہ میم پر پیش' زبر اور جزم تینوں جائز قرار دیئے ہیں' اس کی جمع جمع اور جمعات ہے)۔ اسلامی تقویم میں ہفتے کا ساتواں دن' جسے زمانہ قبل اسلام میں یوم العروبہ کہتے تھے' مگر جب اسلام آیا تو اس کا نام الجمعہ رکھا گیا کیوں کہ اس دن مسلمان مسجد میں جمع ہوتے اور نماز ادا کرتے ہیں (لسان العرب' بذیل مادہ جمع' مفردات القرآن' بذیل مادہ)۔

السیوطی کی روایت کے مطابق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابھی مکہ معظمہ ہی میں تھے کہ جمعے کی اجازت ہو گئی تھی مگر وہاں نماز جمعہ ادا نہ کی جا سکی۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ہجرت کے بعد سب سے پہلا جمعہ بنو سالم بن عوف کی بستی میں پڑھا (سیرۃ ابن ہشام' ۲: ۱۳۸ ببعد' الدرالمنثور ۶: ۱۱۰' امام بخاری ۱: ۱۱۰) کے بیان کے مطابق مسجد نبوی کے بعد دوسری مسجد جس میں سب سے پہلے جمعہ پڑھا گیا وہ بحرین کے علاقے میں جوائی نامی شہر میں مسجد عبدالقیس تھی۔

حدیث میں نماز جمعہ کی بڑی تاکید آئی ہے' ابن ماجہ کی روایت ہے کہ ایک دن آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے خطبہ جمعہ میں فرمایا: اللہ تعالیٰ نے تم پر آج اس جگہ' اس دن' اس ماہ اور اس سال نماز جمعہ فرض کر دی ہے جو یوم قیامت تک فرض رہے گی' لہٰذا جس کسی نے اس نماز کو سہل انگاری سے چھوڑ دیا یا اس کا انکار کیا تو خدائے تعالیٰ اس کی حالت کو کبھی مجتمع نہیں کرے گا اور نہ اس کے کام میں برکت دے گا (الدر المنثور ۶: ۲۱۸)۔ ایک اور جگہ آپؐ نے فرمایا: جس نے بلا عذر تین بار نماز جمعہ ترک کی اللہ تعالیٰ اس کے دل کو آلودہ کر دے گا (حوالۂ مذکور)۔

جمعے کی فضیلت کے بارے میں بھی بکثرت احادیث وارد ہوئی ہیں' ایک موقع پر آپؐ نے فرمایا: سب سے افضل وہ دن جس پر سورج طلوع ہوتا ہے جمعے کا دن ہے' اسی دن اللہ تعالیٰ نے حضرت آدمؑ کو پیدا کیا' اسی دن وہ جنت سے اتارے گئے' اسی دن ان کی توبہ قبول ہوئی اور اسی دن قیامت آئے گی' اور اس دن میں ایک وقت ایسا بھی ہے جسے بندہ مومن پا لے تو وہ اللہ سے جو دعا مانگے گا قبول ہو گی (مسلم' کتاب الجمعہ' حدیث ۱۷ و ۱۸)۔

نماز جمعہ کے جواز و وجوب کے بارے میں ائمہ اسلام کے مختلف اقوال ہیں' ابوبکر الجصاص (احکام القرآن' ۳: ۴۴۵) نے ان اقوال اور آرا کا خلاصہ پیش کرتے ہوئے کہا ہے کہ فقہائے احناف کا اس بات پر اتفاق ہے کہ جمعہ بڑے شہروں کے ساتھ مخصوص ہے اور دیہات میں جمعہ پڑھنا صحیح نہیں' امام مالکؒ کے نزدیک نماز جمعہ ہر اس بستی میں صحیح ہے جہاں متصل مکانات بنے ہوئے ہوں اور ضروری اشیا کے لیے بازار موجود

ہوں، امام شافعیؒ کا مسلک ہے کہ جب کوئی گاؤں اس قسم کا ہو جہاں مکانات و عمارات کا ایک سلسلہ ہو اور وہاں کے باشندے غیر ضروری طور پر ترک وطن نہ کرتے ہوں اور وہاں چالیس یا اس سے زائد آزاد، عاقل، بالغ مرد ہوں، تو وہاں جمعہ فرض ہے۔ اکثر علماے اہل حدیث چھوٹے یا بڑے شہروں کی قید کے خلاف ہیں اور ہر جگہ نماز جمعہ کی فرضیت کے قائل ہیں.

نماز جمعہ میں رکعات کی تعداد دو ہے، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے امت نے قولاً و عملاً متواتر نقل کی ہے، چنانچہ حضرت عمرؓ سے مروی ہے کہ "نماز سفر اور نماز فجر دو دو رکعات ہیں، نماز جمعہ بھی دو رکعت ہے جس میں قصر نہیں بلکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زبان سے یونہی ارشاد ہوا ہے" (الجصاص، ۳: ۴۴۶).

اس بات پر امت کا اجماع ہے کہ نماز جمعہ کی اذان کے بعد خرید و فروخت بالکل حرام ہے (ابن العربی، ص ۱۷۹۳)، بلکہ اذان کے بعد "سعی" واجب ہے، جو مسلمان ندا (اذان) سنے یا جامع مسجد سے تین میل کے فاصلے کے اندر ہو اس پر نماز جمعہ کے لیے سعی (تیزی اور مستعدی) واجب ہے (کتاب مذکور، ص ۱۷۹۴).

نماز جمعہ کی فرضیت کے لیے سات شرطیں ہیں: (۱) عقل؛ (۲) ذکوریت (مرد ہونا)؛ (۳) حریت؛ (۴) بلوغ؛ (۵) قدرت؛ (۶) اقامت اور (۷) قریہ یعنی بستی یا شہر، جب یہ شرائط پوری ہو جائیں گی تو اس صورت میں نماز جمعہ فرض ہوگی اور اگر یہ شروط نہ پائی گئیں تو نماز جمعہ کی فرضیت ساقط ہو جائے گی (ابن العربی، ص ۱۷۹۱).

نماز جمعہ کی بجاآوری کی شرط (شروط الاداء) یہ ہیں: (۱) اسلام؛ (۲) خطبہ (خطبے کی مقدار اور مسائل کے لیے دیکھیے الجصاص، ۳: ۴۴۶)، (۳) امام مقیم ہو مسافر نہ ہو؛ (۴) تعداد، جس کی مقدار مقرر نہیں بس اتنے لوگ ہوں کہ جن سے قریہ (بستی یا شہر) کی شرط پوری ہوتی ہو؛ (۵) غسل؛ (۶) صفائی لباس اور خوشبو وغیرہ (ابن العربی، ص ۱۷۹۱)۔ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک سلطان یا اس کا نمائندہ بھی جمعے کی شرائط میں سے ہے (کتاب مذکور، ص ۱۷۹۴؛ الجصاص، ص ۴۴۶ بعد)۔ نماز جمعہ کی شرائط و لوازم پر غور کرنے سے اس کی گوناگوں عباداتی اور اجتماعی مصلحتیں خود بخود واضح ہو جاتی ہیں، لہٰذا جمعہ محض شخصی عبادت نہیں بلکہ اس کا تعلق تنظیم امت اور تمدنی مصالح امت سے بھی ہے۔ اس سے اسلامی معاشرے کے استحکام کی ایک صورت پیدا ہوتی ہے اور نظام امت کا رعب و دبدبہ قائم ہوتا ہے۔ ان حکمتوں کے بارے میں جدید زمانے کے کئی علما و مفسرین نے اظہار خیال کیا ہے۔

**مآخذ**: (۱) لسان العرب، بذیل مادہ؛ (۲) ابن الاثیر: النہایۃ، قاہرہ ۱۹۲۲ء؛ (۳) الراغب: المفردات، قاہرہ ۱۳۵۱ھ؛ (۴) السہیلی: الروض الانف، قاہرہ ۱۹۱۴ء؛ (۵) البخاری، قاہرہ ۱۹۳۲ء؛ (۶) الجصاص: احکام القرآن، قاہرہ ۱۳۲۵ھ؛ (۷) الآلوسی: روح المعانی، قاہرہ بدون تاریخ؛ (۸) فؤاد عبدالباقی: مفتاح کنوز السنہ، قاہرہ ۱۹۳۴ء بذیل مادہ جمعہ؛ (۹) البیضاوی: انوار التنزیل؛ (۱۰) ابن العربی: احکام القرآن.

○

**اَلْجِنّ**: (ع)، یہ لفظ قرآن مجید میں کئی مرتبہ آیا ہے۔ عربی مادہ ج ن ن سے مختلف الفاظ میں (مشاہدہ و حواس سے) چھپے ہوئے ہونے یا چھپانے، یا پردہ پڑ جانے کا مفہوم پایا جاتا ہے، مثلاً جنون، جنین، جنان، جنہ، جنہ میں (دیکھیے لسان العرب، بذیل مادہ، راغب: مفردات، بذیل مادہ).

قرآنی اصطلاح میں جن ایک غیر مرئی مخلوق ہے۔ غیر مرئی مخلوق کی تین انواع بیان کی گئی ہیں: (۱) اخیار، (۲) اشرار اور (۳) اوساط۔ یہ جن ہیں جن میں نیک بھی ہیں اور بد بھی (مفردات، بذیل مادہ).

البیضاوی (انوار التنزیل) کے بیان کے مطابق یہ بخار یا آگ سے بنے ہوئے ذوی العقول، ہمارے حواس سے غیر محسوس، مختلف شکلوں میں ظاہر ہونے والے اور عظیم و دشوار کاموں کے انجام دینے کے قابل اجسام ہیں (۷۲ [الجن]: ۱)، انہیں ناری شعلہ بے دخان سے پیدا کیا گیا (۵۵ [الرحمٰن]: ۱۵)، اور ان کے ساتھ کی دوسری ذوی العقول ہستیوں کو مٹی اور نور سے تخلیق کیا گیا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان کے لیے بھی اسی طرح مبعوث ہوئے ہیں جیسے بنی نوع انسان کے

لیے۔ ایک آیت (۱۸[الکہف]: ۵۰) کی رو سے ابلیس بھی جنوں میں سے تھا (مذکورہ بالا دوسری آیت کے لیے دیکھیے: البیضاوی، بذیل ۱۸[الکہف]: ۵۰ و ۲[البقرۃ]: ۳۴؛ الرازی: مفاتیح، قاہرہ ۱۳۰۷ھ، ۱: ۲۸۸ بعد).

جنات کی بحث بنیادی طور پر تین عنوانات کے تحت منقسم ہوتی ہے، اگرچہ یہ لازماً دوسرے میں متداخل ہو جاتے ہیں:

(۱) زمانۂ قبل از اسلام میں جن، صحرا کی پریوں اور بھوتوں کا تصور عام تھا، جو طبعی زندگی کے اس پہلو کی نمائندگی کرتے تھے جن پر انسان کا اب تک تصرف نہ ہو سکا تھا اور یہ مخلوق انسان کی معاند خیال کی جاتی تھی۔ کفار مکہ کا دعوٰی تھا کہ جن اور اللہ کے درمیان نسب (رشتہ) ہے (۳۷[الصّٰفّٰت]: ۱۵۸)، وہ انھیں اللہ کا مصاحب بتاتے تھے (۶[الانعام]: ۱۰۰)۔ جنوں اور انسانوں کے تعلقات کے لیے دیکھیے (۶[الانعام] : ۱۲۸) اور ان سے مدد طلب کرتے تھے (۷۲[الجن]: ۶).

(۲) اسلامی عقائد میں: اسلام میں جنات کا وجود متفقہ طور پر مانا جاتا ہے (جیسا کہ اوپر بیان ہوا)، یہ عقیدہ آج بھی قائم ہے، البتہ ان کے وجود سے متعلق جو مسائل پیدا ہوتے تھے ان میں سے بعض واضح ہیں اور بعض مبہم۔

ابن خلدون ان تمام قرآنی آیات کو جن میں جنات کا ذکر آیا ہے متشابہات میں شامل کرتا ہے جن کا علم اللہ نے فقط اپنے لیے مخصوص رکھا ہے (۳[آل عمران]: ۷)۔ ان مختلف نقطہ ہاے نظر سے تھانوی نے کشاف اصطلاحات الفنون (۱: ۲۶۱ بعد) میں بہت خوبی سے بحث کی ہے، نیز دیکھیے الرازی: مفاتیح، ص ۷۲.

مقبول عوام کہانیوں میں جنات سے عجیب و غریب افسانے اور قصے منسوب کیے گئے ہیں، جو اکثر بے سروپا ہیں، اس موضوع پر الفہرست (ص ۳۰۸) میں ایسی سولہ کہانیوں کے نام گنوائے گئے ہیں، جو اس موضوع سے متعلق ہیں۔ نامور ادیبوں کے علاوہ الف لیلہ کی شروع سے آخر تک ایسی کہانیوں سے الف لیلہ میں، بالخصوص اس کے پہلے حصے میں، جن خبث نفس کی بنا پر کسی انسانی ہستی کے پیچھے پڑ جاتے ہیں اور اسے زیر کرنے کی کوشش کرتے ہیں، رات کے وقت دنیا میں گھومتے ہوے (الف لیلہ، عدد ۷۶) کوئی جن (یا پری) ایک آدمی کو ایک جگہ سے اٹھا کر دور لے جاتا ہے اور اس کا راستہ کھوٹا کر دیتا ہے، اس کے علاوہ کبھی کبھی جن اور پری کسی نیک کام کرنے پر باہم ایکا کر لیتے ہیں (عدد ۷۸)، دوسری طرف، آدمی اپنے بچاؤ کے لیے جن کو مکر و فریب سے اپنے بس میں کر لیتا ہے (جیسے کہ مچھیرے نے اسے بوتل میں بند کر لیا تھا، عدد ۱۱).

ان کہانیوں میں مختلف اقوام کے اساطیری عناصر عام مسلم ماحول پر غالب آ گئے ہیں۔ ان کہانیوں کا تخیل بیشتر شمالی افریقہ، مصر، شام، ایران اور ترکی کے باشندوں کی خصوصیات کا حامل ہے نہ کہ عرب یا اسلام کا۔ اس کے علاوہ ان میں عوامی اعتقادات اور رسم و رواج بھی دخیل ہیں، جو ہنوز بہت کم اکٹھے کیے گئے ہیں۔ مصری عوام کا اعتقاد ہے کہ جو شخص جور و ستم سے مارا جائے وہ مرنے کے بعد عفریت بن جاتا ہے اور اپنے مرنے کے مقام پر منڈلاتا پھرتا ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ جو آدمی کسی گناہ کبیرہ کی حالت میں مر جائے وہ عالم برزخ میں ایک جن بن جاتا ہے (کشاف اصطلاحات الفنون، ۱: ۲۶۵).

**مآخذ**: (۱) الدمیری: الحیوان، لفظ جن، سعلاۃ، عفریت، غول کے لیے (نیز دیکھیے ترجمہ Jayakar، لنڈن اور بمبئی ۱۹۰۶ تا ۱۹۰۸ء)؛ (۲) القزوینی: عجائب، طبع Wiistenfeld ص ۳۶۸ بعد؛ (۳) احمد امین: قاموس العادات..... المصریہ، ص ۱۳۱ بعد؛ (۴) تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون؛ (۵) لسان العرب؛ (۶) تاج العروس، بذیل مادہ.

○

**جنازہ**: (ع) جَنَزَ کے معنی ہیں اس نے چھپایا، ڈھانپا۔ چارپائی پر ڈالی ہوئی نعش، میت، تابوت، یا میت مع تابوت اور پھر تجہیز و تکفین کو جنازہ کہتے ہیں۔ تفصیلات کے لیے دیکھیے کتب حدیث و فقہ۔

**مآخذ**: احادیث اور کتب فقہ میں باب الجنائز؛ (۲) ابن سعد: طبقات، ۲/ ۲: ۶۰ بعد (نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی تدفین).

جَنّۃ : (ع)، باغ۔ اس مقام کا نام جو نیک اور برگزیدہ انسانوں کا دائمی گھر ہوگا۔ جنون جنین اور جن [رکّ باں] بھی اسی مادہ سے ہے، ان سب میں مرکزی مفہوم ڈھکے ہونے کا ہے۔ جنۃ بھی وہ مقام ہے جو درختوں یا سبزے سے ڈھکا ہوا ہوتا ہے یا ہوگا، یا اخروی گھر کو اس لیے جنت کہا ہے کہ اس کی نعمتیں ہماری نگاہوں سے چھپی ہوئی ہیں۔

قرآن مجید میں صیغۂ واحد و تثنیہ و جمع میں یہ لفظ ایک سو انچاس مرتبہ آیا ہے۔ اضافتوں کے ساتھ بھی آیا ہے اور بغیر اضافت کے بھی۔ اس کے لیے بعض دوسرے لفظ بھی استعمال ہوے ہیں مثلاً فردوس، روضہ، دارالخلد، دارالمقامہ، دارالسلام۔ مفردات میں ہے: جنات (جمع) کا اطلاق سات جنتوں پر ہوتا ہے، یعنی جنت الفردوس، جنت عدن، جنت النعیم، دارالخلد، جنت الماویٰ، دارالسلام اور علیین۔ قرآن مجید میں آنے والی زندگی کے اس دائمی وغیر فانی گھر کو، جو ہر قسم کے آزار اور پریشانی سے پاک ہو گا باغ (جنت) کہا گیا ہے اور اس کے ساتھ بعض ایسے لوازم کا ذکر بھی کیا گیا ہے جن سے اس مادی زندگی میں انسان مانوس ہیں: باغ، مرغزار، آب رواں، گل و ثمر، عمدہ مشروبات و ملبوسات اور دیگر مرغوبات۔ مفسرین کا ایک گروہ ان کی لفظی تعبیر کرتا ہے، دوسرا اسے مجاز و استعارہ سمجھتا ہے، یعنی بقول سید سلیمان ندوی "ان کی حقیقت بالکل وہی نہیں جو ان لفظوں سے سمجھنے کے ہم عادی ہیں، بلکہ ان اخروی اشیا کو ان دنیوی الفاظ سے اس لیے ادا کیا گیا ہے کہ وہ ان سے خاص مناسبت رکھتی ہیں ورنہ از روے حقیقت ان الفاظ کے لغوی مفہوم و معنی سے ان کی اخروی حقیقتیں بدرجہا بلند و اتم ہوں گی (سیرۃ النبی، طبع سوم، ۴: ۸۲۳)۔ اس سلسلے میں مختلف تعبیرات آگے آتی ہیں۔

قرآن حکیم کی دی ہوئی معلومات کی جو تعبیریں ہوئیں ان کو کم و بیش پانچ انواع میں تقسیم کیا جا سکتا ہے: (۱) حدیث کی اور ان تفاسیر کی روایات جو احادیث سے استناد کرتی ہیں؛ (۲) علم الکلام کی تعبیرات؛ (۳) فلسفۂ و تصوف کی توجیہات؛ (۴) تطبیق کی کوششیں اور مفاہمتی انداز؛ (۵) دور جدید کے مصنفین کی توجیہات۔

احادیث و تفاسیر کی حسی تفصیلات سے جو تصویر بنتی ہے وہ یوں ہے: جنت کے مختلف طبقات یا مقامات تک پہنچنے کے لیے آٹھ بڑے بڑے دروازے ہیں، ان میں ہر ایک کے طول و عرض اور فاصلوں کا حال بیان کیا گیا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اس میں سب سے پہلے داخل ہوں گے۔ مومنین سے غریب امیروں کے آگے آگے جائیں گے۔ فرشتے نہایت عمدہ اور سریلے نغموں کے ساتھ مقربین الٰہی کا استقبال کریں گے۔ اس میں صرف عربی کو جنت کی زبان کہا گیا ہے۔ یہاں ان کی ضیافت ہوگی، پھر ایک ایک کھانے کا حال بالتفصیل بیان کیا گیا ہے۔ انھیں ایسے مکانوں کی طرف لے جایا جائے گا جو پہلے ہی سے ان کے لیے تیار کیے گئے ہیں اور ان کے ہمراہ ان کی بیویاں وغیرہ ہوں گی۔ گو جنت پہلے ہی سے موجود ہے، لیکن اس اخروی گھر کے یہ کوائف ہمیشہ نشر اجساد ہی سے متعلق کیے جاتے ہیں۔ حشر و نشر اور حساب کے بعد ہی جنت کے ابدی ایوانوں میں مہمانوں کا استقبال کیا جاے گا۔

۲۔ علم الکلام: اس سلسلے میں متکلمین کے خیالات تین طرح ہیں: (الف) معتزلہ کے خیالات، الزمخشری کی تفسیر الکشاف معتزلی تعبیر کی نمائندگی کرتی ہے، مثلاً وہ کہتے ہیں کہ جنت کے پھل اس دنیا کے پھلوں کی طرح ہیں، وغیرہ وغیرہ۔ بعد کے علما (الاشعری، البغدادی، الشہرستانی، الخیاط وغیرہ) نے، جنھوں نے اہل الحاد کا رد کیا، یہ ملحوظ رکھا کہ ابوالہذیل جنت کی جسمانی لذتوں (جسمیات) کو تسلیم تو کرتا ہے، لیکن اپنے دبستان (معتزلہ) کے باقی ماندہ اہل فکر کی طرح وہ ان کے ساتھ "روحانی مسرتوں" (روحانیات) کو شریک کرتا ہے۔ دوسری طرف تمام معتزلہ "لقا" یا رؤیت الٰہی کا انکار کرتے ہیں اور معقول تعبیر کے ذریعے ان آیات قرآنی کی مختلف تاویل کرتے ہیں جن میں اس کا ذکر آیا ہے۔ اسی طرح وہ اس بات کو بھی تسلیم نہیں کرتے کہ جنت اس وقت موجود ہے، بلکہ ان کے خیال میں جنت صرف قیامت کے وقت تخلیق کی جائے گی۔

اشاعرہ جنت کے مفہوم کو تسلیم کرتے ہیں، لیکن اس حقیقت پر سوال (کیف) کو درست نہیں سمجھتے، کیوں کہ نہ صرف یہ کہ جنت کی لذتوں کا دنیوی خوشیوں کے ساتھ کوئی

مشترکہ معیار نہیں، بلکہ وہ ان کے ساتھ کوئی نسبت نہیں رکھتیں اور وہ ایک مختلف نوعیت کی ہیں۔

(ج) متاخر اشاعرہ (جنہیں ابن خلدون "جدید اشاعرہ" کے نام سے موسوم کرتا ہے) ایسی تاویل اختیار کرتے ہیں جو شاید معتزلہ سے زیادہ (عقلی) فلسفے سے متاثر ہے۔ سب سے زیادہ نمایاں مثال فخر الدین الرازی نے اپنی کتاب اساس التقدیس (طبع قاہرہ ۱۳۲۷ھ) میں اپنے اصول تعبیر بیان کیے ہیں اور ان کا اطلاق مفاتیح الغیب میں تفصیل سے کیا ہے۔ رازی جنت کی حسی نعمتوں سے انکار نہیں کرتے، لیکن اس پر سوال (کیف) کی اجازت نہیں دیتے، "خدا کی پر جلال حضوری پر زور دیتے ہیں، جو روح کو تقدس و روحانیت سے معمور کر دیتی ہے"۔

۳۔ فلسفہ و تصوف: حکما کے نزدیک حیات اخروی کا آغاز قیامت کے ساتھ نہیں، بلکہ انفرادی موت کے ساتھ ہو جاتا ہے اور روح انسانی اپنے جسم سے جدا ہو کر اپنی فطرت کے مطابق فقط قابل ادراک خوشیوں کو پا سکے گی۔ ابن سینا نے اپنی عام فہم تصانیف میں احتیاطاً قیامت کا انکار نہیں کیا اور یہی بات ابن رشد پر صادق آتی ہے، ابن سینا اپنے رسالہ الاضحویہ فی امرالمعاد (قاہرہ ۱۹۴۹ء) میں بتصریح کہتا ہے کہ لوگوں کو چاہیے کہ قیامت کو درس سمجھیں اور کہا کہ عقل مند آدمی یقیناً اسے ایک مثال یا مجاز کا پیرایہ سمجھے گا، لیکن بو علی سینا کا خیال ہے کہ قرآنی بیانات کے ظاہری معنی کو کلیۃ نظرانداز نہیں کرنا چاہیے، بلکہ وہ اپنے لفظی معنی کے اعتبار سے کم علم والے سادہ لوگوں ("بلہ") کے لیے مفید ہیں جنہوں نے اس زمین پر اگرچہ خداوند تعالٰی کے احکام کی پابندی تو کی، لیکن وہ اعلٰی عقلی زندگی تک ترقی نہیں کر پائے۔ بو علی سینا کے ان خیالات کا اثر صوفیوں پر بھی ہوا۔ اسی لیے پہلے صوفیہ جنت کے متعلق بیانات کا لفظی مفہوم لیتے تھے، لیکن بعد کے صوفی ان سے رویت الٰہی کی اعلٰی ترین مسرت اور اجر مراد لینے لگے۔ رابعہؒ بصری کی یہ تمثیل مشہور و معروف ہے کہ جنت کو جلا دو اور دوزخ کو غرق کر دو، تاکہ خدا سے صرف اس کی ذات کے واسطے محبت کی جائے، نہ کہ اس کے انعام کی خاطر اور اس سے صرف اسی کی خاطر ڈرنا چاہیے نہ کہ اس کی سزاؤں کے خوف سے۔ حلاج کے نزدیک ہر شے "رویت باری" کی طرف رجوع کرتی ہے، جو آنکھوں کو خیرہ کر دینے والی لیکن وقفوں کے ساتھ واقع ہونے والی ہے اور اس کے وقوع کے بعد ہی اہل جنت صحیح مسرت کا ادراک کر سکتے ہیں۔ المحاسیؒ کا خیال اس بارے میں قابل غور ہے، ان کی بعض عبارات میں موعودہ مسرت کا روحانی مفہوم ہے۔

متاخر صوفیوں نے اس بات کی احتیاط کی کہ جنت کی خوشیوں کی حسی خصوصیت کو خارج نہ کیا جائے، تاہم انہوں نے اعلٰی روحانی مفہوم کو جس کا ادراک کشف سے ہوتا ہے اکثر بہت پھیلا کر بیان کیا۔ سب سے زیادہ قابل ذکر بیان ابن العربی کا ہے، جو ان کی کتاب الفتوحات المکیہ میں موجود ہے اور وہ یہ کہ جنت "دارالحیوان" ("زندگی کا مسکن") ہے جو حسی اور روحانی دونوں قسم کی نعمتوں سے سراسر معمور ہے، الفتوحات (۱: ۳۵۳ ببعد) میں وہ تین باغات یا جنات کا ذکر کرتے ہیں۔ سب سے ارفع باغ عدن (جس کے پہلے فردوس ہے) اور عدن کا ارفع ترین درجہ الوادی ہے، جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے لیے وقف ہے (۲: ۹۶)۔ الفتوحات کی دوسری جلد میں کئی روایتیں درج ہیں جن کی تشریح کرتے ہوئے خواہش، مسرت اور ارادے میں امتیاز کیا گیا ہے۔

(۴) تطبیق کی کوششیں: حسی تعبیر اور عقلی و مجازی تعبیر کے یہ مسلک متوازی چلتے رہے، لیکن ان میں تطبیق کی کوششیں بھی ہوئیں۔ ان میں امام ابو حامد الغزالیؒ کا نام نمایاں ہے۔ الغزالی الاقتصاد اور احیاء میں رویت الٰہی کے متعلق اشعری نظریے کی حمایت کرتے ہیں۔

(۵) دور جدید کے مصنفین: محمد عبدہ، (رسالۃ التوحید، قاہرہ ۱۳۵۳ھ، ص ۲۰۳ تا ۲۰۴)، تفسیر جزء عم.....، (طبع اول قاہرہ ۱۳۲۲ھ / ۱۹۰۴ء) کے نزدیک رویت الٰہی ممکن ہے، لیکن اس نوعیت کی نہیں جیسی اس دنیا میں چشم ظاہر سے ہوتی ہے، خدا اپنے برگزیدہ بندوں کے ملکہ بصارت کی ماہیت بدلنے کے بعد ہی انہیں اپنا جلوہ دکھائے گا۔

جنت کی خوشیوں کو بیان کرنے والی مصطلحات سے مقصد

خوشی کے متعلق عظیم تین تصور پیدا کرتا ہے' لہٰذا ہمیں ان اصطلاحات کے لفظی مفہوم کو سمجھنا ہوگا' لیکن یہ سمجھ کر کہ وہ آخرت کے ایسے حقائق کی مظہر ہیں جو موجودہ دنیوی حقائق سے مختلف ہیں۔ یہ ہے وہ طریقہ جس سے ہمیں ان خوشیوں کے سمجھنے میں مدد ملے گی جن کا وعدہ صالحین سے کیا گیا ہے: نتیجے میں جنت کی ضیافتوں کی خوشیاں ایک ایسی حقیقت کی مصوری کرتی ہیں جو محسوس اصطلاحوں کے بغیر انسانی سمجھ میں نہیں آ سکتی۔ مصنف آخر میں کہتا ہے کہ یہ اس کی اپنی تعبیر ہے اور ہر مسلمان کو اس پر کسی دوسری تعبیر کو ترجیح دینے کا اختیار حاصل ہے۔

مصری عالم سید القطب' امین الخولی اور خصوصاً محمد احمد خلف اللہ جو اول الذکر کا شاگرد ہے' قرآن مجید کے ادبی اسالیب کے مطالعے اور تعبیرات میں شیخ المغربی سے بھی آگے نکل جاتے ہیں۔ ہندوستان میں لکھی ہوئی تفاسیر بھی مندرجہ بالا چار تعبیروں میں سے کسی ایک کی تقلید کرتی ہیں۔

**مآخذ**: متن میں درج کتابوں کے علاوہ دیکھیے: (۱) اشرف علی تھانوی: بیان القرآن' (۲) سرسید احمد خاں: تفسیر القرآن' (۳) محمد علی لاہوری: بیان القرآن' (۴) ابوالکلام آزاد: ترجمان القرآن' (۵) سید سلیمان ندوی: سیرۃ النبی (اردو) جلد سوم' (۶) ابوالاعلیٰ مودودی: تفہیم القرآن' (۷) عبدالماجد دریابادی: تفسیر ماجدی' (۸) مفتاح کنوز السنۃ' بذیل مادہ الجنۃ۔

○

**الجُوَینی**: ابوالمعالی عبدالملک' مشہور (شافعی عالم عبداللہ بن یوسف ابو محمد الجوینی کے فرزند)' الملقب بہ امام الحرمین' ۱۸ محرم ۴۱۹ھ / ۱۷ فروری ۱۰۲۸ء کو بشتکان میں' جو نیشاپور کے نواح میں ایک گاؤں ہے' پیدا ہوے۔ وہ علم الکلام کے اس دبستان سے تعلق رکھتے ہیں جسے چوتھی صدی ہجری/ دسویں صدی عیسوی کے آغاز میں ابوالحسن الاشعریؒ نے قائم کیا تھا' لیکن طغرل بیگ سلجوق کے وزیر عمیدالملک الکندری نے اس "بدعت" کی کھلم کھلا مخالفت کی اور اشاعرہ وغیرہ کی منبروں پر سے مذمت کرائی۔ ابوالقاسم القشیری کی طرح الجوینی نے بھی فوراً ترک وطن کیا اور بغداد چلے گئے۔ اس کے بعد ۴۵۰ھ/ ۱۰۵۸ء میں وہ حجاز پہنچے اور مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں چار سال تک درس دیتے رہے' اسی وجہ سے ان کا امتیازی لقب "امام الحرمین" پڑ گیا۔ جب سلجوقی مملکت میں وزیر نظام الملک کو اقتدار حاصل ہوا تو اس نے اشاعرہ کی حمایت کی اور تارکین وطن کو واپس بلا لیا' چنانچہ جو لوگ نیشاپور واپس آئے ان میں الجوینی بھی تھے۔ اور نظام الملک نے اسی شہر میں ان کے لیے ایک خاص مدرسہ قائم کیا' جس کا نام بغداد کے مشہور مدرسے کے نام پر مدرسۂ نظامیہ رکھا۔ الجوینی یہاں مرتے دم تک پڑھاتے رہے۔ الجوینی آخر میں بیمار ہوے تو اپنے پیدائشی گاؤں چلے گئے کہ شاید وہاں جانے سے صحت عود کر آئے اور انہوں نے وہیں ۲۵ ربیع ۴۷۸ھ / ۲۰ اگست ۱۰۵۸ء کو وفات پائی۔ السبکی نے طبقات الشافعیہ میں ان سے متعلق ایک طویل مدحیہ مقالہ لکھا ہے اور علی الاعلان کہا ہے کہ ان کی ادبی تصنیفات کی کثرت کی توجیہ بجز کرامت کہنے کے اور کسی طرح ممکن نہیں۔

الجوینی کی تحقیقات فقہ (زیادہ صحیح طور پر اصول الفقہ) اور عالم الکلام کے درمیان بٹی ہوئی تھیں۔

فقہ: ان کے سب سے بڑے رسالے کتاب الورقات فی اصول الفقہ کی شرحیں گیارھویں صدی ہجری/ سترھویں عیسوی تک برابر لکھی جاتی رہیں۔ ان کے منہاجات کی بہترین صراحت کتاب البرہان فی اصول الفقہ میں ملتی ہے۔

علم الکلام: مسلمانوں کے افکار پر الجوینی نے سب سے گہرا اثر ایک ماہر کلام کی حیثیت سے ڈالا ہے اور انہیں یہ شرف حاصل ہے کہ وہ اس مخصوص صنف ادب میں وہ ابو حامد الغزالیؒ کے استاد ہیں۔ بدقسمتی سے ان کی عظیم تصنیف الشامل ابھی تک طبع نہیں ہو سکی۔ دوسری جانب اس کا ملخص کتاب الارشاد الی قواطع الادلۃ فی اصول الاعتقاد طبع ہو چکا ہے' جس کا بکثرت مطالعہ کیا جاتا اور اس سے اقتباسات نقل کیے جاتے ہیں۔ اس کی متعدد اشاعتیں ہو چکی ہیں۔

الجوینی کی ذات اس وجہ سے بھی اہم ہے کہ انہوں نے اس دور میں قلم اٹھایا جو قدیم دبستان اشعریت اور اس دبستان کے درمیان کا زمانہ تھا' جسے آگے چل کر ابن خلدون

نے دبستان جدید قرار دیا۔ الجوینی سے مخصوص منہاجی رجحانات ضرور موجود ہیں، لیکن ان کا اظہار زیادہ تر مسائل کے پیش کرنے میں، بحث کے انداز میں اور ان اسباب کو اہمیت دینے میں ہوتا ہے جن سے نتائج پر پہنچا گیا ہے۔ فقہ کی طرح علم کلام میں بھی سب سے بڑھ کر اصول کا سوال تھا اور اسی سے امام الحرمین کو دلچسپی تھی۔

**مآخذ**: متن مقالہ میں جو حوالے دیے گئے ہیں ان کے علاوہ: (۱) ابن خلکان، قاہرہ، عدد ۳۵۱؛ (۲) السبکی: طبقات، ۲: ۷۰-۷۱ و ۳: ۲۴۹ تا ۲۸۲؛ (۳) ابن الاثیر، طبع Tornberg، ۱۰: ۷۷ (بذیل ۴۸۵ھ)؛ (۴) ابن تغری بردی، ص ۱۷۷۔

○

**جہاد**: (ع) مادہ ج ہ د سے، لغوی معنی: وہ کوشش اور محنت جو کسی معین مقصد کے لیے کی جائے (لسان، بذیل مادہ)؛ مجاہدہ اور اجتہاد بھی اسی مادے سے ہیں۔

یہ لفظ قرآن مجید میں کبھی لغوی معنوں میں کبھی اصطلاحی معنوں میں متعدد مرتبہ آیا ہے (دیکھیے الراغب: المفردات، بذیل مادہ)۔

اصطلاح میں اس کے معنی ہیں وہ محنت اور کوشش جو اللہ کے لیے، اللہ کی راہ میں، اسلام کے لیے، نظام ملت کے لیے، یا اس کے استحکام کے لیے کی جائے، خواہ وہ مال سے ہو، جان سے ہو، یا کسی اور طریقے سے۔ اپنے نفس سے جہاد کرنے کو بعض احادیث (اور کتب اخلاق) میں جہاد اکبر کہا گیا ہے، لیکن زیادہ معین معنوں میں جہاد اسلام کا ایک اجتماعی فریضہ ہے اور اس کی انجام دہی میں بطور عبادت ہر وہ کوشش اور محنت شامل ہے جو ملت کے استحکام میں، جملہ اجتماعی امور میں، عام مجاہدہ سے لے کر ملت کے معین مصالح، مثلاً حق کی سربلندی، اعلاے کلمۃ اللہ، مظلوموں کی حمایت، حملہ آوروں کا مقابلہ اور اس میں آگے بڑھ کر ان کی کمین گاہوں، رسد گاہوں، چھاؤنیوں، سلسلہ رسل و رسائل اور ان کی مرکزی قوت کو ختم کرنے وغیرہ کے لیے کی جائے۔

اس سے یہ ظاہر ہوا کہ جہاد صرف قتال کا نام نہیں، بلکہ استحکام ملت کی ہر کوشش کو جہاد کہا گیا ہے۔ علم کے لیے جدوجہد، اپنے مال کو اسلام کے استحکام پر خرچ کرنے کی کوشش، بلکہ سلطان جابر کے سامنے کلمۂ حق کہنا بھی جہاد میں شامل ہے (دیکھیے سید سلیمان ندوی: سیرۃ النبی ۵: ۴۰۴ تا ۴۱۸)؛ قتال جہاد میں شامل ہے اور اس کی ایک آخری اور انتہائی صورت ہے جو دعوت والی قوموں کے لیے ناگزیر ہوتی ہے۔

جیسا کہ بیان ہوا، اس میں کچھ شبہہ نہیں کہ جہاد میں قتال بھی شامل ہے، لیکن ہر قتال (جنگ) کو جہاد نہیں کہا جاسکتا۔ جہاد اپنے مقصد، طریق کار اور نصب العین کے اعتبار سے محض اعلاے کلمۃ اللہ اور تحفظ غایات اسلامی کے لیے ہوتا ہے۔ یہ اندھا دھند جنگ و جدال نہیں، بلکہ مقاصد ملت کی خاطر ایک با اصول جنگ ہے، جو معین اصولوں، پابندیوں اور احتیاطوں کے ساتھ لڑی جاتی ہے اور ان احتیاطوں کا ذکر بتصریح قرآن وحدیث میں موجود ہے۔ جنگ کے باوجود صلح و آشتی کی اہمیت، جنگ میں بھی عدوان اور زیادتی سے بچنے کی تلقین، معاہدات کی سختی سے پابندی، عورتوں، بچوں، بوڑھوں سے نیک سلوک، عبادت گاہوں کا احترام، درختوں، فصلوں اور پانی کے چشموں کی حفاظت، گرے ہوے دشمنوں سے نرمی، قیدیوں سے حسن سلوک اور دیگر امور، سب اس امر کی توثیق کرتے ہیں کہ وہ قتال جو جہاد کی ایک صورت ہے ایک تعمیری اور حد درجہ اصولی قسم کی جنگ ہے، اس کی اخلاقی حدود متعین ہیں اور ان میں بھی اشتعال اور ناجائز تجاوز سے منع کیا گیا ہے۔ یہ احکام و ہدایات قرآن مجید، احادیث اور کتب فقہ میں بتفصیل موجود ہیں۔

اس طریقے سے اسلام میں جہاد کی ہر صورت (بشمول قتال) ایک عبادت قرار دی گئی، کیوں کہ یہ تطہیر حیات کی مہم کہی گئی ہے (دیکھیے البخاری: کتاب الجہاد، المغازی وغیرہ)۔

کسی اعلیٰ مقصد کے لیے معمولی قول و فعل کی استقامت سے لے کر قتال تک سب ذرائع جائز ہیں اور اس میں جارحانہ و مدافعانہ صورتوں کا فرق اکثر اوقات غیر متعلق ہو جایا کرتا ہے، کیوں کہ تطہیر حیات کی پیکار میں ہر قول بھی ایک اہمیت رکھتی ہے۔

چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے غزوات و

سرایا کی ساری تاریخ اور ان کے سلسلے میں تدریجی مجبوری جس سے معاملہ جنگ تک پہنچا اور دوسرے احوال اور پس منظر اس امر کی شہادت کے لیے کافی ہیں کہ اسلام میں تبلیغ کے لیے جنگ پہلا اور آخری وسیلہ نہیں ' اس سے پہلے کے جملہ ذرائع و وسائل' جو کلمۃ اللہ کے اعلاء اور تحفظ کے لیے ضروری ہوتے ہیں' سب قرآن و حدیث میں مذکور ہیں' لیکن اللہ کا بول بالا کرنے اور کلمہ اللہ کے اعلاء میں باطل کی قوتوں کی طرف سے حملہ بھی ناگزیر ہے۔ ان معنوں میں مؤمن کو ہر وقت اس حملے کے خدشے سے اس آخری ناگزیر صورت کے لیے تیار رہنے کا حکم دیا گیا ہے۔ اس سلسلے میں ملی استحکام کے لیے قوۃ اور رباط الخیل کی تنظیم' یعنی افرادی طاقت اور آلات جنگ کی فراہمی ایک بنیادی ضرورت ہے۔

جہاں تک اسلام کی عالمگیر اشاعت کا تعلق ہے اس میں اسلام کی پاکیزہ تعلیم اور مسلمانوں کے اخلاق حسنہ دونوں نے بھی نمایاں حصہ لیا ہے' چنانچہ ان ملکوں میں اسلام کے ماننے والے بڑی تعداد میں نظر آتے ہیں جہاں فاتح نہیں پہنچے' بلکہ عام تاجر اور عالم و صوفی ہی پہنچے اور انہوں نے اسلام پھیلایا۔

اس سلسلے میں دارالحرب کی بحث بھی آتی ہے۔ چونکہ اعلائے کلمہ اللہ کی آخری ذمے داری مسلمانوں پر ڈالی گئی ہے اور یہ کہا گیا ہے کہ دین اسلام سب دینوں پر غالب رہے گا' اس لیے اس صورت حال کے لیے احکام بھی ہیں جس میں اتفاقاً یا بامر مجبوری مسلمانوں کا کوئی گروہ دوسروں کا غلام بن جاتا ہے۔ اسلام اور آزادی لازم و ملزوم ہیں' اس لیے غلام ہو جانے کی صورت میں آزادی کے لیے جدوجہد لازمی ہے۔

مولانا آزاد نے مسئلہ خلافت اور قول فیصل میں اس موقف کا تجزیہ کیا ہے اور غلامی سے نکلنے کی جدوجہد کو فرض قرار دیا ہے۔

**مآخذ** : (۱) قرآن مجید' بمدد اشاریہ؛ (۲) کتب تفسیر' مثلاً القرطبی: جامع لاحکام القرآن' الرازی: مفاتیح الغیب (= تفسیر کبیر)؛ الشوکانی: فتح القدیر؛ رشید رضا: المنار؛ القاسمی: تفسیر القاسمی؛ بذیل آیات قتال و جہاد؛ (۳) کتب احادیث' بمدد مفتاح کنوز السنہ؛ بذیل مادہ الجہاد؛ (۴) وھبہ الزحیلی: آثار العرب فی الفقہ الاسلامی' دمشق ۱۹۶۲ء؛ (۵) ابن قیم الجوزیہ: احکام اہل السنہ' دمشق ۱۹۶۱ء؛ (۵) ابن تیمیہ: رسالہ القتال' در مجموعہ رسائل ابن تیمیہ' مطبعۃ السنہ المحمدیہ' ۱۹۴۹ء؛ (۶) سید قطب: السلام العالمی و الاسلام' بار دوم' قاہرہ؛ (۷) عبدالوہاب خلاف: السیاسۃ الشرعیہ' مطبوعہ قاہرہ؛ (۸) صبحی صالح: النظم الاسلامیہ' بیروت ۱۹۶۵ء' ص ۵۱۴ تا ۵۲۵؛ (۹) Majid Khadduri: Warr and peace in law of Islam؛ آرنلڈ: The Peaching of Islam اردو ترجمہ: اشاعت اسلام اور عربی ترجمہ: الدعوۃ الاسلام' قاہرہ ۱۹۵۷ء۔

○

**جہم بن صفوان** : ابو محرز' قدیم زمانے کے علمائے الٰہیات میں سے ایک۔ اسے بعض اوقات الترمذی اور السمرقندی بھی کہا گیا ہے۔ وہ راسب کا (جو ازد کا ایک بطن یا خاندان ہے) موالی تھا اور اس کا ذکر الحارث بن سریج "صاحب الرایۃ السوداء" (کالے جھنڈے والے)' کے کاتب کے طور پر آتا ہے' جس نے بنو امیہ کے خلاف بغاوت کی تھی اور ۱۱۶ھ / ۷۳۴ء سے ۱۲۸ھ / ۷۴۵ - ۷۴۶ء تک مشرقی خراسان کے ایک حصے کا' بعض اوقات ترکوں کے اشتراک میں' فرمانروا بھی رہا تھا۔ الحارث کی گرفتاری سے چند روز پہلے ۱۲۸ھ / ۷۴۵-۷۴۶ء میں جہم کو گرفتار کر کے قتل کر دیا گیا۔ اس تحریک بغاوت کا' جس کی ذہنی قیادت جہم نے کی' بنیادی مطالبہ یہ تھا کہ حکومت اللہ کی کتاب اور اس کے رسول کی سنت کے مطابق ہونی چاہیں (الطبری' ۲: ۱۵۷۰ بعد' ۱۵۷۷' ۱۵۸۳' وغیرہ)' اسی وجہ سے اس تحریک کو المرجئہ کی طرف منسوب کیا گیا ہے (النوبختی: فرق الشیعہ' ص ۶)۔ جہم کی ذاتی آرا کی بابت اس سے زیادہ کچھ اور یقین کے ساتھ نہیں کہا جاسکتا کہ اس نے ہندی فرقہ سمیہ کے رد میں اللہ کی ہستی پر دلائل عقلیہ پیش کی تھیں (احمد بن حنبل: الرد علی الجہمیہ' در دارالفنون الہیات فاکولتہ سی مجموعہ سی' ج ۵-۶ (۱۹۲۷ء): ص ۳۱۳ تا ۳۲۷)۔ دیگر آرا جو اس کی طرف منسوب کی گئی ہیں وہ فرقہ جہمیہ کی ہیں' جس کا ذکر اس کی وفات کے ستر سال بعد سننے میں

آتا ہے اور جس کا تعلق جہم کے ساتھ واضح نہیں ہے۔

**مآخذ :** (۱) الطبری، مطبوعہ لنڈن، ۲: ۱۹۱۸ بعد؛ (۲) الشہرستانی: الملل و النحل، طبع Cureton، ص ۴۰ ببعد۔

○

**جَہَنَّم :** (ع)، جِہِنّام کے معنی ہیں: بہت زیادہ گہرائی؛ جہنم کا لفظ اسی سے ہے۔ الجوہری کے نزدیک جہنم دوزخ کے ناموں میں سے ایک نام ہے۔

لوگوں کے مرنے کے بعد پر ان کے محشر میں جمع ہونے کا عقیدہ بہت پرانا ہے۔ اسلام آخرت اور آخرت میں مکافات و عقوبت کے عقیدے کو بے کم و کاست اور نہایت صاف الفاظ میں ارکان ایمان میں شمار کرتا ہے۔ قرآن مجید نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بشیر و نذیر بنا کر بھیجے جانے کا بار بار ذکر کیا ہے اور قرآن میں جنت کی طرح جہنم کی بھی جیتی جاگتی تصویریں نظر آتی ہیں۔ قرآن مجید میں جہنم کا اس طرح ذکر آیا ہے کہ وہ بے ایمانی کی حالت میں مرنے والوں اور ایسے گناہگاروں کا ٹھکانہ ہے جن کے جرم ناقابل عفو ہیں۔ جہنم کا سب سے نمایاں وصف آگ ہے، حتی کہ بعض جگہوں پر آگ کے معنی میں آنے والا کلمہ "نار" ہی جہنم کے بجائے استعمال ہوا ہے۔

قرآن مجید میں جہنم کے جو اوصاف بیان ہوئے ہیں وہ بیشتر آگ کی صفات سے متعلق ہیں۔ وہ سورتیں اور آیتیں جو مکی دور کے شروع یا وسط میں نازل شدہ ہیں ان میں اس دار عذاب کو بعض دفعہ خالص شعلہ، جلتی آگ، سرخ آگ، اتھاہ گڑھا اور دلوں پر چھانے والے آتشیں غم سے بھی تعبیر کیا گیا ہے۔ جن آیتوں میں جہنم کی ہولناکی اور اس کے عذاب کی شدت کا نقشہ کھینچا گیا ہے وہ اکثر و بیشتر مکی سورتوں میں ہیں۔

جہنم کے بارے میں متعدد حدیثیں بھی مروی ہیں، یہ حدیثیں مذکورہ بالا آیتوں اور دوسری آیتوں کے معنی کی مؤید ہیں۔ قرآن و حدیث میں جہنم کے بارے میں جو بیانات آئے ہیں ان کا مقصد یہ ہے کہ آخرت میں، جو گویا اس زندگی کا آئینہ ہے، دنیوی بد اعمالیوں کی پاداش میں جن سخت سزاؤں اور عقوبتوں کا درجہ بدرجہ سامنا کرنا ہوگا ان کی جیتی جاگتی تصویریں پیش کی جائیں۔ ان لفظی تصویروں میں، اپنے ظاہری الفاظ کی وجہ سے، سزائیں بہت حد تک مادی نظر آتی ہیں۔ بایں ہمہ، یہ تمام سزائیں موجودہ عالم طبیعی کے ماوراء نافذ ہوں گی، اس لیے ان کی حقیقت و ماہیت کو ٹھیک ٹھیک سمجھنا ہمارے بس سے باہر ہے، معتزلہ اور خوارج تو اس بات کے قائل ہیں کہ جہنم میں داخل ہونے والے پھر باہر نہیں نکلیں گے، مگر ان کے سوا اشعریہ اور دیگر فرق و مذاہب اور بہت سے نامور اکابر سلف کا اس بارے میں قریب قریب اتفاق ہے (دیکھیے ابن قیم الجوزیہ: حادی الارواح، ۲: ۱۶۷ تا ۲۳۵، مطبوعۂ مصر) کہ صاحب ایمان لوگ جہنم میں تا ابد ہرگز نہیں رہیں گے، بلکہ یہ بھی کہ جنہیں اللہ چاہے گا وہ وہاں رہے بغیر ہی نجات پا جائیں گے۔ ایک مدنی سورہ (۴ [النسآء]: ۱۱۶) جو یہ ارشاد ہوا ہے کہ اللہ تعالی جسے چاہے گا بخش لے گا۔ اس کے پیش نظر بھی یہ بات قابل یقین ہے۔ ایسے شواہد موجود ہیں جو عذاب کے ختم ہو جانے کی بشدت مدافعت کرتے ہیں۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ ناقابل عفو قطعی گناہوں کی پاداش میں نہ مردہ نہ زندہ رہ کر ایک معین مدت تک عذاب بھگتنے کے بعد رحمت الٰہی عذاب پر غالب آجائے گی۔ اکابر ائمہ تصوف میں سے شیخ ابن العربی نے اس عقیدے کی مدافعت کی ہے (دیکھیے فتوحات مکیہ، ۱: ۳۹۵، مطبوعہ مصر)۔ ایک رائے یہ ہے کہ جہنم قید خانہ نہیں، بلکہ شفا خانہ ہے اور بعض علما کے بقول اس کا منشا یہ ہے کہ روح انسانی اپنی غلط کاریوں کے نتائج بد کو دور کرنے کے لیے جدّوجہد میں مصروف ہوگی اور جونہی وہ ان سے عہدہ برآ ہوگی خدا کی رحمت سے سرفرازی پا کر اس عذاب سے نکل کر اپنی موروثی بہشت میں داخل ہوگی (سیرۃ النبی، ۴: ۷۷۰)۔

**مآخذ :** متن میں مذکور کتابوں کے علاوہ دیکھیے: (۱) الترمذی: الجامع (ورق ۶۶ تا ۶۹، عمومی کتاب خانہ، عدد ۱۰۳۵)؛ (۲) ابو منصور ماتریدی: تاویلات اہل السنۃ (کتابخانہ فیض اللہ، عدد ۴۷)؛ (۳) النسفی: عقائد (استانبول ۱۳۲۶ھ)، ص ۱۳۸؛ (۴) السیوطی: الاتقان (قاہرہ، ۲: ۲۵۲)؛ (۵) رگ بہ جہنم، در آآ۔

**چشتی** : خواجہ معین الدین حسن سجزیؒ، اجمیری، اسلامی تصوف کی تاریخ میں برگزیدہ ترین بزرگوں میں سے ایک اور ہندوستان میں سلسلۂ چشتیہ کے بانی[رک بہ چشتیہ]۔ ۵۳۶ھ/ ۱۱۴۱ء میں یا اس کے قریب سجستان میں پیدا ہوئے۔ سمرقند اور بخارا کی درس گاہوں میں اس زمانے کے ممتاز علما سے مذہبی علوم کی تحصیل کی، عراق جاتے ہوئے قصبہ ہرون سے گزرے، جو ضلع نیشاپور میں ہے۔ یہاں خواجہ عثمان سے ملاقات ہوئی اور ان کے مریدوں کے حلقے میں داخل ہو گئے۔ تعلیم و تربیت کی غرض سے بیس برس تک وہ اپنے مرشد کے ہمراہ سیر و سیاحت کرتے رہے۔ اس کے بعد بطور خود سیاحت پر کمر باندھی اور اس اثنا میں مشاہیر مشائخ و علما سے ملاقات کی، حضرت خواجہؒ نے مملکت اسلامیہ کے تقریباً تمام بڑے مرکزوں کی، جو اس عہد میں موجود تھے، مثلاً سمرقند، بخارا، بغداد، نیشاپور، تبریز، اوش، اصفہان، سبزوار، مہنہ، خزان، استرآباد، بلخ اور غزنہ وغیرہ کی سیاحت کی اور قرون وسطی کے مسلمانوں کی مذہبی زندگی کے تقریباً تمام اہم رجحانات سے واقفیت حاصل کی۔ اس کے بعد ہندوستان کا رخ کیا اور کچھ دن لاہور میں ٹھہر کر اپنا کچھ وقت شیخ علی الہجویریؒ کے مزار پر مراقبے میں صرف کیا، اس کے بعد اجمیر پہنچے، جسے اس وقت تک غوریوں نے فتح نہیں کیا تھا۔ یہیں انہوں نے بڑی عمر میں شادی کی۔ خواجہ معین الدینؒ کی وفات اجمیر میں ۶۳۳ھ/ ۱۲۳۶ء میں ہوئی۔ ان کے مزار کا ہندو اور مسلم دونوں احترام کرتے ہیں اور ان کے عرس کے موقع پر وہاں پاکستان و ہند سے لاکھوں آدمی جمع ہوتے ہیں۔

خواجہ معین الدینؒ نے ہندوستان میں سلسلۂ چشتیہ کی بنیاد رکھی اور اجمیر میں، جو اس وقت چوہان حکومت کا مرکز تھا، اس کے اصول مرتب کیے۔ ان کے بعض ملفوظات سے، جس طرح سے وہ سیر الاولیاء میں محفوظ ہیں، پتا چلتا ہے کہ وہ صاحب دل، وسیع المشرب، نہایت دردمند دل والے انسان اور عمیق جذبۂ انسانیت کے علم بزرگ بردار تھے۔ ان کے نزدیک مذہب کے معنی خدمت خلق کے تھے۔ وہ اپنے مریدوں کو یہ تعلیم دیتے تھے کہ "وہ اپنے اندر دریا کی سی فیاضی، سورج جیسی گرمجوشی اور زمین جیسی مہمان نوازی پیدا کریں"۔ سب سے اعلی عبادت ("طاعت") کی شکل ان کے نزدیک یہ تھی کہ "مصیبت زدہ لوگوں کے دکھوں کو دور کیا جائے، بے یار و مددگار لوگوں کی ضرورتیں پوری کی جائیں اور بھوکوں کو کھانا کھلایا جائے"۔ سلسلۂ چشتیہ کے بلند نظریات انہیں کے قائم کیے ہوئے ہیں، جن کی شیخ نظام الدین اولیا کے ارشادات (فوائد الفؤاد) اور ساتویں آٹھویں صدی ہجری کی ان تصانیف میں شرح کی گئی ہے جن کا تعلق چشتیہ مسلک سے ہے۔

**مآخذ** : (۱) ابوالفضل: آئین اکبری، طبع سرسید، ص ۲۰۷؛ (۲) غوثی مانڈوی: گلزار ابرار، ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال، مخطوطہ ڈی ۲۶۲، ورق ۸۷ تا ۱۰؛ (۳) تاریخ فرشتہ، نو لکشور ۱۲۸۱ھ، ۲: ۳۷۵ تا ۳۷۸؛ (۴) علی اصغر چشتی: جواہر فریدی، لاہور ۱۳۰۱ھ، ص ۱۴۶ تا ۱۶۳؛ (۵) عبدالحق دہلوی: اخبار الاخیار، دہلی ۱۳۰۹ھ، ص ۲۲ تا ۲۴؛ (۶) خلیق احمد نظامی: تاریخ مشائخ چشت، ندوۃ المصنفین، دہلی ۱۹۵۳ء، ص ۱۴۲ تا ۱۴۷.

○

**چشتیہ** : ہندوستان کے بڑے مقبول اور بااثر صوفیہ کے سلسلوں میں سے ایک۔ نام کی نسبت چشت سے ہے، جو ہرات کے قریب ایک گاؤں ہے (بعض نقشوں میں اسے خواجہ چشت لکھا ہے)، جہاں اس سلسلے کے حقیقی بانی خواجہ ابو

ابو اسحٰق شامیؒ اپنے روحانی پیشوا خواجہ مُمشاد علوی دینوری کے ایما پر آکر آباد ہوے۔ یہ سلسلہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تک پہنچتا ہے۔ شاہ ولی اللہؒ (م ۱۷۶۳ء) نے اس روایت کی صحت پر شک کیا ہے جو حسن البصریؒ کو حضرت علیؓ کا روحانی جانشین بتاتی ہے (الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ، دہلی ۱۳۱۱ھ، ص ۸)۔ خواجہ معین الدین سجزی چشتیؒ اس سلسلے کو بارھویں صدی عیسوی میں ہندوستان میں لائے اور اجمیر میں چشتی صوفیہ کا مرکز قائم کیا، جہاں سے یہ سلسلہ ہندوستان کے اطراف و اکناف میں پھیل گیا اور ہندوستانی مسلمانوں کی روحانی زندگی میں ایک سر چشمۂ قوت بن گیا۔

(الف): سلسلۂ چشتیہ کی تاریخ: ہندوستان میں سلسلۂ چشتیہ کی سرگرمیوں کے چار دور ہیں: (۱) مشائخ عظام کا دور (تقریباً ۵۹۷ھ/ ۱۲۰۰ء تا ۷۵۷ھ/ ۱۳۵۶ء)؛ (۲) صوبائی خانقاہیں (آٹھویں صدی ہجری/ چودھویں صدی عیسوی اور نویں صدی ہجری/ پندرھویں صدی عیسوی)؛ (۳) سلسلۂ صابریہ کا عروج (نویں صدی ہجری/ پندرھویں صدی عیسوی سے آگے تک) اور (۴) سلسلۂ نظامیہ کا احیا (بارھویں صدی ہجری/ اٹھارھویں صدی عیسوی سے آگے تک)۔

پہلے دور کے صوفیہ نے اپنی خانقاہیں زیادہ تر راجپوتانے، یوپی اور پنجاب میں قائم کیں۔ ان میں سے بعض، جیسے حمیدالدین صوفیؒ نے چشتی صوفی اصولوں کو دیہی علاقوں میں پھیلایا۔ بعض صوفی قصبوں اور شہروں میں رہتے تھے اور بر بناے احتیاط سیاسی مرکزوں سے دور رہنا پسند کرتے تھے، جاگیریں اور سرکاری ملازمتیں قبول کرنے سے انکار کر دیا کرتے تھے اور روحانی جانشینی کو اپنے خاندانوں کے اندر محدود کر دینے کے مخالف تھے۔ وہ علم کو روحانی ترقی کے لیے ناگزیر سمجھتے تھے۔ شیخ فرید گنج شکرؒ اور شیخ نظام الدین اولیاؒ کے تحت اس سلسلے کا اثر و نفوذ سارے ہندوستان میں پھیل گیا اور لوگ ملک کے دور و دراز حصوں سے جوق در جوق ان کی خانقاہوں میں آنے لگے۔

سلسلۂ چشتیہ ہندوستان کے مختلف صوبوں میں زیادہ تر شیخ نظام الدین اولیاؒ کے مریدوں کے ذریعے پھیلا۔ ان میں سے بعض نے تو اپنے مرشد کے ایما پر صوبائی راجدھانیوں میں سکونت اختیار کر لی تھی اور بعض محمد بن تغلق کے دباؤ کی وجہ سی وہاں آباد ہونے پر مجبور ہوے۔

شیخ سراج الدین المعروف بہ اخی سراجؒ نے بنگال میں اس "سلسلے" کی بنیاد رکھی۔ ان کے خلیفہ شیخ علاء الدینؒ بن اسعد اس بات میں خوش نصیب ہیں کہ ان کے دو ممتاز خلیفہ ہوے، یعنی سید نور قطب عالمؒ اور سید اشرف جہانگیر سمنانیؒ، جنھوں نے سلسلۂ چشتیہ کو بنگال، بہار اور مشرقی یو۔ پی میں ہردلعزیز بنانے میں بڑا حصہ لیا۔

شیخ برہان الدین غریب نے سلسلۂ چشتیہ کو دکن میں رائج کیا۔ وہ دولت آباد میں مقیم ہوے اور چشتیہ کے صوفیانہ اصولوں کو پھیلایا۔ ان کے مرید شیخ زین الدینؒ علاء الدین حسن شاہ (۱۳۴۷ تا ۱۳۵۹ء) بہمنی سلطنت کے بانی کے روحانی پیشوا تھے۔ آگے چل کر شیخ نصیرالدین چراغ دہلیؒ کے ایک مرید سید محمد گیسو درازؒ نے گلبرگہ میں ایک مرکز چشتیہ قائم کیا۔ وہ ایک پرنویس مصنف اور کئی زبانوں کے عالم تھے ان کے ذریعے اس سلسلے کی دکن اور گجرات میں اشاعت ہوئی۔

گجرات میں اس سلسلے کو خواجہ قطب الدینؒ اور شیخ حمیدالدینؒ نے رواج دیا۔ بعد میں شیخ نظام الدین اولیاؒ کے تین مرید سید حسنؒ، شیخ حسام الدین ملتانیؒ اور شیخ بارک اللہؒ وہاں پہنچے، لیکن اسے مؤثر طور پر منظم کرنے کا کام علامہ کمال الدینؒ نے سنبھالا، جو شیخ نصیرالدین چراغ دہلیؒ کے بھتیجے تھے۔ ان کے بیٹے سراج الدین نے فیروز شاہ بہمنی (۱۳۹۷ تا ۱۴۲۲ء) کی اس درخواست کو، کہ وہ دکن میں آباد ہوں، ٹھکرا دیا اور گجرات میں اس سلسلے کی توسیع کے کام میں منہمک ہو گئے۔

شیخ نظام الدین اولیاؒ کے مندرجہ ذیل تین مریدوں نے مالوے میں سلسلۂ چشتیہ کو منظم کیا: شیخ وجیہ الدین یوسفؒ، شیخ کمال الدینؒ اور مولانا مغیث الدینؒ۔ وجیہ الدینؒ تو چندیری میں آباد ہو گئے، شیخ کمال الدینؒ اور مولانا مغیثؒ مانڈو میں جا بسے۔

صابریہ شاخ کے بانی کے متعلق بہت کم حالات معلوم ہیں۔ اس شاخ نے نویں صدی ہجری/ پندرھویں صدی عیسوی میں شہرت پائی، جب شیخ احمد عبدالحقؒ نے ردولی میں تصوف کا

ایک بڑا مرکز قائم کیا۔ شیخ عبدالقدوسؒ شاخ صابریہ کے عظیم ترین فرد تھے۔ انہوں نے مشہور افغان امیر عمر خان کے ایما پر ۱۴۹۱ء میں ردولی کو چھوڑ دیا اور دہلی کے قریب شاہ آباد میں بس گئے۔ ۱۵۲۶ء میں جب بابر نے شاہ آباد کو تاخت و تاراج کر ڈالا تو وہ گنگوہ چلے گئے اور وہیں آباد ہو گئے۔ صابریہ صوفیوں کے تعلقات مغل شہنشاہوں سے بہت زیادہ خوشگوار نہ تھے۔ اکبر (۱۵۵۶ تا ۱۶۰۵ء) نے بلا شبہہ شیخ جلال الدین فاروقیؒ کی تھانیسر میں زیارت کی تھی، لیکن جہانگیر (۱۶۰۵ تا ۱۶۲۷ء) ان کے مرید شیخ نظام الدین فاروقیؒ کا دشمن بن گیا، کیونکہ انہوں باغی شہزادے خسرو سے جب وہ تھانیسر میں سے گزر رہا تھا ملاقات کی تھی۔ جہانگیر نے انہیں ہندوستان چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔ داراشکوہ تو شیخ محب اللہ کا بڑا احترام کرتا تھا اور ان سے خط و کتابت رکھتا تھا، لیکن اورنگ زیب ان کے مذہبی خیالات پر بڑی نکتہ چینی کرتا تھا۔ شاہ عبدالرحیمؒ سید احمد شہیدؒ کی تحریک میں داخل ہوئے اور ۱۸۳۱ء میں بالا کوٹ کے مقام پر لڑتے ہوئے شہید ہوئے۔ حاجی امداداللہؒ ۱۸۵۷ء میں ہندوستان سے ہجرت کر گئے اور مکہ معظمہ میں آباد ہو گئے۔ انہوں نے علمائے شریعت کی ایک بہت بڑی تعداد کو اپنے حلقے کا گرویدہ بنالیا۔

سلسلہ چشتیہ کی نظامیہ شاخ کا احیا شاہ کلیم اللہ جہاں آبادیؒ نے کیا۔ وہ ماہران تعمیرات کے اس مشہور گھرانے سے تعلق رکھتے تھے جس نے آگرے کا تاج محل اور دہلی کی جامع مسجد بنائی تھی، لیکن انہوں نے اپنی زندگی تصوف کے لیے وقف کر دی اور سلسلۂ چشتیہ کو، جو تقریباً مردہ ہو چکا تھا، نئے سرے سے زندہ کیا۔ شیخ نصیرالدین چراغ دہلیؒ کے بعد وہ سب سے بڑے چشتی صوفی تھے، جنہوں نے پرانی روایات کو زندہ کیا اور اس سلسلے کے ایک مرکزی نظام کو استوار کرنے کی کوشش کی۔ شاہ نور محمدؒ کے مریدوں نے پنجاب میں کئی مقامات پر خانقاہیں قائم کیں۔

(ب): تصورات و نظریات: ہندوستان کے قدیم چشتی صوفیہ شہاب الدین سہروردیؒ کی کتاب عوارف المعارف کو اپنا سب سے بڑا ہدایت نامہ سمجھتے تھے۔ ان کی خانقاہوں کی تنظیم اسی کتاب پر مبنی تھی اور شیوخ صوفیہ اسے اپنے مریدوں کو پڑھایا کرتے تھے۔ شیخ ہجویریؒ کی کشف المحجوب بھی بڑی مقبول عام کتاب تھی۔ ان دو تصنیفات کے علاوہ، شیخ نظام الدین اولیاء، شیخ نصیرالدین چراغ دہلوی، شیخ برہان الدین غریبؒ اور سید محمد گیسو درازؒ کے ملفوظات چشتی سلسلے کے نظریات کا صحیح تصور پیش کرتے ہیں:

(۱) چشتی تصورات و نظریات کا بنیادی تصور "وحدت الوجود" تھا۔ یہ تصور ان کی تبلیغی سرگرمیوں کے لیے قوت محرکہ مہیا کرتا اور ان کے معاشرتی نظریے کی تعیین کرتا تھا، لیکن چشتی سلسلے کے متقدمین نے وحدت الوجود کے بارے میں کچھ نہیں لکھا۔ بعد کے زمانے میں، شیخ عبدالقدوسؒ نے ابن العربیؒ کی کتابوں کی شرح لکھی، انہیں کے تتبع میں شیخ نظام الدین تھانیسریؒ نے عراقی کی کتاب لمعات کی دو شرحیں لکھیں۔ ان کے خلفا میں سے ایک شیخ عبدالکریم لاہوری نے فصوص الحکم کی فارسی میں شرح لکھی۔ شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ نظریہ وحدت الوجود کے زبردست شارح تھے۔ اورنگ زیب نے، جو شیخ احمد سرہندیؒ کے دبستان سے نسبۃً زیادہ متاثر تھا، شیخ محب اللہ الہ آبادیؒ کی کتابوں کو جلا دینے کا حکم دیا؛ (۲) ذاتی جائداد پر قبضہ رکھنے کو چشتیہ توکل علی اللہ کے منافی سمجھتے ہوئے نفرت کی نگاہوں سے دیکھتے تھے۔ وہ تمام دنیوی ساز و سامان اور مادی شہوات کو ترک کرتے تھے (ترک دنیا) اور "فتوح" پر گزارہ کرتے تھے، جنہیں خیرات کے طور پر نہیں مانگا جاتا تھا؛ (۳) وہ امن و صلح اور عدم تشدد پر اعتقاد رکھتے تھے اور انتقام اور بدلے کو حیوانی دنیا کا طریقہ خیال کرتے تھے۔ وہ تمام تنازعات و امتیازات سے آزاد ایک صحت مند معاشرتی نظام کے لیے جیتے اور کام کرتے تھے؛ (۴) حکومت سے راہ و رسم رکھنے کی کسی صورت بھی اجازت نہ تھی؛ (۵) صوفیانہ زندگی کی غایت چشتیوں کے خیال میں فقط اللہ تعالیٰ کے لیے جینا ہے۔ صوفی کو نہ تو جنت کی تمنا کرنی چاہیے اور نہ دوزخ سے ڈرنا چاہیے۔ انسان کی خدا سے محبت کی تین قسمیں ہیں: (الف) "محبت اسلامی" یعنی وہ محبت جو نو مسلم کو نئے دین قبول کر لینے کے باعث خدا سے پیدا ہوتی ہے؛ (ب) "محبت مواہبی"، یعنی وہ محبت جو انسان کے دل میں سنت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

پر عمل کرنے کی کوشش سے پیدا ہوتی ہے اور (ج) "محبت خاص" جو کائناتی جذبے کا نتیجہ ہے۔ صوفی کو آخری نوع کی محبت پیدا کرنی چاہیے؛ (۶) چشتی صوفی صوفیانہ ریاضت کی ابتدا کرنے کے لیے رسمی طور پر اسلام قبول کرنے کا مطالبہ ضروری شرط کے طور پر نہیں کرتے تھے۔ ان کا کہنا تھا کہ رسمی طور پر اسلام قبول کرنے سے پہلے جذباتی زندگی میں انقلاب پیدا ہونا ضروری ہے۔ اس لحاظ سے چشتی طریقہ، سہروردی اصولوں کے بالکل متناقض ہے۔

ج۔ ریاضتیں: چشتیہ اللہ سے تعلق قائم کرنے کے لیے تمام احساسات و جذبات پر قابو پالینا ضروری سمجھتے ہیں۔ اس کی خاطر مندرجہ ذیل ریاضتوں کو اپنا شعار بناتے ہیں: (۱) ذکر جہر: مقررہ اوقات میں، معین کردہ طریقے سے بیٹھ کر اللہ کے نام کا بلند آواز سے ذکر؛ (۲) ذکر خفی: اللہ کا نام خاموشی سے لینا؛ (۳) پاس انفاس: سانس کو منضبط کرنا؛ (۴) مراقبہ: تصوفانہ تفکر میں استغراق؛ (۵) چلہ: کسی گوشے، عزلت یا کنج تنہائی میں عبادت و تفکر کے لیے چالیس روز ایک طرف توجہ کر کے مشغول ہو جانا۔ صوفی کے دل کو لامحدود و قدیم مقدس ذات کے ساتھ متحد کرنے کے لیے سماع پر بھی زور دیا جاتا تھا۔ بعض چشتی صوفیہ "چلہ معکوس" پر بھی اعتقاد رکھتے تھے۔ جو شخص اس پر عمل کرتا تھا وہ اپنے پاؤں میں رسی باندھ کر کنوئیں میں الٹا لٹک جاتا تھا اور چالیس رات تک اسی حالت میں عبادت کرتا رہتا تھا (مزید تفصیل کے لیے دیکھیے مقالہ چشتیہ در ۲۲۲ بذیل مادہ)۔

**مآخذ** : ان مصنفات کے علاوہ جو مقالے میں مذکور ہیں دیکھیے: (۱) عبدالحق محدث: اخبار الاخیار، دہلی ۱۳۰۹ھ؛ (۲) غلام سرور: خزینۃ الاصفیاء، لکھنؤ ۱۸۷۳ء؛ (۳) مشتاق احمد: انوار العاشقین، حیدر آباد ۱۳۳۲ھ؛ (۴) عاشق الٰہی: تذکرۃ الخلیل (میرٹھ)؛ (۵) عبدالحی: نزھۃ الخواطر، حیدر آباد؛ (۶) اشرف علی تھانوی: السنۃ الجلیہ فی الچشتیۃ العلیہ، دہلی ۱۳۵۱ء؛ (۷) محمد حبیب: Shaykh Nasirral-Din Cirragh as a great Historical Personality، در Islamic Culture، اپریل ۱۹۳۶ء؛ (۸) وہی مصنف: Cishti Mystic Recorrds of the Sultanate Period، در Medieval India Quarterly جلد ۱، شمارہ ۲؛ (۹) خلیق احمد نظامی: تاریخ مشائخ چشت، دہلی ۱۹۵۳ء؛ (۱۰) وہی مصنف: The life and Time of Shaykh Farid al-Din Gandj-i-Shakar، علی گڑھ ۱۹۵۵ء۔

☆ ☆ ☆

☆ ☆

☆

# ح

**حاج (حاجی)** : رک بہ الحج.

○

**حال** : (ج: احوال) لغوی معنی صفت، حالت کے بھی یہی معنی ہیں، زمانے کی موجودہ گھڑی جو وقت کو ماضی اور مستقبل سے جدا کرتی ہے اور ذوالحال کے لیے صفت بنتی ہے۔ حکما کی اصطلاح میں نفس اور ذی نفس کی وہ کیفیت مخصوص جو اس کے لیے ناگزیر ہے، حال کہلاتی ہے۔

متکلمین کے نزدیک حال وجود کی وہ صفت ہے جو نہ تو موجود ہے اور نہ معدوم، یعنی وجود اور عدم کی درمیانی کیفیت ہے۔ نحویوں کے نزدیک حال سے فاعل یا مفعول بہ کی کیفیت یا حالت مراد ہوتی ہے۔ جس کی حالت معلوم ہوتی ہے اسے ذوالحال کہتے ہیں۔ حال اسم صفت، اسم فاعل یا اسم مفعول اور صیغۂ واحد ہوتا ہے۔ نحو کی اس اصطلاح کا علم کلام کے فلسفیانہ ذخیرۂ الفاظ پر براہِ راست اثر ہوا۔ علم معانی میں حال کے معنی ہیں: طریق خاص سے تکلم کا تقاضا کرنے والا امر یا واقعہ اور وجہ مخصوص سے بیان کی اس صورت کو مقتضی الحال کہتے ہیں۔ حال طب کی بھی ایک اصطلاح ہے، اس کے معنی ہیں کسی ذی نفس وجود کے اندر کا جسمانی توازن، جس کی تین حالتیں ہوتی ہیں: صحت، مرض اور حالت متوسط، ملکہ حالت راسخہ کا نام ہے اور حال عارضی صفت ہوتی ہے۔

تصوف میں یہ اصطلاح شاید طب سے آئی ہے۔ بہرحال تصوف میں یہ ایک روحانی کیفیت کا نام ہے۔ اس کے معنی ہیں وہ الوہی کیفیت جس سے روحانی توازن پیدا ہو کر ایک کیفیت حاصل ہوتی ہے۔ حالیہ صوفیوں کا ایک گروہ ہے جس کے نزدیک رقص و سماع جائز ہے اور ان کا خیال ہے کہ اس رقص و سماع سے جو کیفیت پیدا ہوتی ہے وہ شیخ کے تصرف سے پیدا ہوتی ہے (دیکھیے کشاف اصطلاحات الفنون).

اصطلاحات صوفیہ میں "حال وہ کیفیت ہے جو دل میں بغیر تصنع و اجتناب و اکتساب پیدا ہوتی ہے، کبھی طرب، کبھی حزن یا قبض یا بسط اور کبھی ہیبت و خوف کی صورت میں۔ اور نفس کی دوسری صفات زائل ہو کر یہ کیفیت چھا جاتی ہے، مگر اصلاً عارضی ہوتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کوئی دوسری کیفیت اس کے بعد آئے یا نہ آئے، لیکن اگر یہ کیفیت دائمی ہو جائے اور ہر وقت رہے تو اسے مقام کہیں گے"۔

سب سے پہلے ذوالنون مصری (م ۲۴۵ھ/ ۸۵۹ء) نے احوال اور مقامات کا فرق بیان کیا ہے، جسے بعد میں کلاسیکی حیثیت حاصل ہو گئی۔ ایک بہتر تشریح ہمیں ان کے بغدادی معاصر حارث المحاسبی (۱۶۵ھ/ ۷۸۱ء تا ۲۴۳ھ/ ۸۵۷ء) کے ہاں ملتی ہے۔

تصوف کی کتابوں میں حال بسا اوقات "مقام" یا "وقت" یا "تمکین" کا متضاد معلوم ہوتا ہے، بہرحال ان میں بنیادی معنوی وحدت کے باوجود کچھ فرق بھی ہے، جو یہ ہے کہ:

۱۔ حال اور مقام: "مقامات" وہ منازل ترقی ہیں جو اللہ تعالی کی جستجو میں روح کے مد نظر ہیں۔ عام طور سے مصنفین "مقامات" تک پہنچنے کے لیے روح کی "جدو جہد" پر زور دیتے ہیں۔ دونوں میں فرق یہ ہے کہ حال ایک عارضی اور فوری کیفیت ہے اور وہبی ہے، اس کے برعکس مقام میں استحکام ہے اور اکتساب سے اس میں بقا و دوام کی کیفیت آجاتی ہے۔ مقامات ایک سے زیادہ ہیں اور ان میں کیفیتوں کا تنوع اور ریاضتوں کا بھی فرق ہے (دیکھیے الکلاباذی: التعرف؛ نکلسن: Mysticsm of Islam)۔ ریاضتوں اور روح کی رفعت کے بیانات میں مقامات بالعموم احوال سے پہلے ہوتے ہیں، لیکن

اصل میں یہ فرق پس منظر کا فرق ہے۔ دونوں ہی کو منازل یعنی راستے میں مسافر کے رکنے کی جگہیں، آرام کرنے کی جگہیں کہا جاتا ہے۔ مقام منازل کی یاد تازہ کرتا ہے، جو برابر دستیاب رہتی ہیں۔ ایک نئے مقام پر پہنچنے سے اس سے پہلے کا مقام برباد نہیں ہو جاتا، اس کے برعکس حال "فوری" ہوتا ہے، احوال کا تواتر یا تبادلہ ہوتا ہے، کسی ایک میں استحکام بھی ہو سکتا ہے، لیکن کئی احوال اکٹھے نہیں ہوتے۔ جس دل پر ایک حال کا قبضہ ہوتا ہے وہ مکمل طور پر اس کی گرفت میں ہوتا ہے، اگرچہ یہ حال ایک دوسرے حال کا اس طرح باعث بنتا ہے گویا دونوں بیک وقت ہوں، اور دوسرا حال آخر کار پہلے حال کو تکمیل کی طرف لے آتا ہے اور اسے ختم کر دیتا ہے۔

۲۔ حال اور وقت: وقت، حال کی کیفیت کے لمحہ موجود کا نام ہے۔ اصطلاحات صوفیہ میں ہے: وقت وہ ہے کہ جس میں درویش ہو۔ وقت حال کے اندر کی وہ کیفیت ہے جو حال سے بھی زیادہ گریز پا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ایک حدیث ہے: "بعض اوقات اللہ تعالی کے ساتھ مجھے ایسا روحانی قرب حاصل ہوتا ہے کہ اس خلوت میں نہ کوئی مقرب فرشتہ بار پا سکتا ہے اور نہ کوئی نبی مرسل"۔ امام شافعیؒ کا یہ قول مشہور ہے، وقت تیغ قاطع ہے (اس کی فلسفیانہ تشریح کے لیے دیکھیے: اقبال: اسرار خودی)۔

۳۔ حال اور تمکین (تمکین منزل وصول میں مستقل قیام)۔ "حضور دوامی" یہ تلوین کی ضد ہے، جس کے معنی یہ ہیں کہ جب تک بندہ سلوک کی منزلیں طے کر رہا ہوتا ہے تلوین میں ہوتا ہے، یعنی ایک حال سے دوسرے حال میں پہنچتا اور ترقی کرتے کرتے (تلوین کی حالتوں سے گزر کر) تمکین تک جا پہنچتا ہے اور یہ حال مستقل ہوتا ہے (دیکھیے اصطلاحات صوفیہ، الجرجانی: التعریفات)۔

**مآخذ:** متن میں مذکور ہیں۔

○

**حام:** (Cham)، حضرت نوحؑ [رک بآں] کا بیٹا، جس کا ذکر قرآن مجید میں صراحت کے ساتھ نہیں آیا۔ مسلم مؤرخین نے لکھا ہے کہ سام کا رنگ سفید، یافث کا سرخ اور حام کا سانولا تھا، لیکن حضرت نوحؑ کی بد دعا سے اولاد حام کا رنگ سیاہ اور بال گھنگریالے ہو گئے (دیکھیے کتاب پیدائش، ۹: ۱۸ تا ۲۷)۔ حضرت نوحؑ نے یہ دعا بھی کی تھی کہ سب پیغمبر سام کی اولاد سے اور سب بادشاہ یافث کی اولاد سے ہوں اور حام کی اولاد ان دونوں کی اولاد کی خدمت گزار ہو۔ تورات کی رو سے حام کے چار بیٹے تھے: کوش، مصرایم (یا مصرام)، فوط اور کنعان۔ کوش کا بیٹا نمرود بابل کا بادشاہ ہوا اور اس کی باقی اولاد مشرق و مغرب کے ساحلی علاقے، یعنی نوبہ، حبشہ اور فزان وغیرہ میں آباد ہو گئی۔ قبطی اور بربر مصرایم کی نسل سے ہیں۔ فوط نے اپنے خاندان سمیت سندھ کا رخ کیا، چنانچہ سندھی اور ہندی اس کی اولاد ہیں (الطبری، لائڈن ۱۸۷۹۔ ۱۸۸۱ء، ۱: ۱۹۹ تا ۲۲۳)۔ حام کے بیٹوں کے سلسلۂ اولاد کے لیے دیکھیے کتاب پیدائش، ۱۰: ۶ تا ۲۰۔

**مآخذ:** (۱) ابن سعد: طبقات، ۱/۱: ۱۸ بعد؛ (۲) ابن قتیبہ: کتاب المعارف، طبع عکاشہ، ص ۲۳ بعد؛ (۳) الیعقوبی: تاریخ، ص ۱۲ بعد (طبع Smit، ص ۱۶ بعد)؛ (۴) الطبری (طبع لائڈن)، ۱: ۱۸۷ تا ۲۱۶ (Chorrnique de Tabari، ۱: ۱۱۲ تا ۱۱۴)؛ (۵) المسعودی: مروج، ۱: ۷۵ تا ۸۰ (طبع Pellat، ۱: ۳۲، فصل ۶۶ تا ۶۸) و ۳: ۲۴۰ و ۶: ۱۵۴؛ (۶) (منسوب بہ) البلخی: البدء و التاریخ، ۱: ۲۶ بعد/ ۲۷ بعد و ۳: ۱۴۴ تا ۱۴۹۔

○

**حجّ:** (ع): لغوی معنی قصد کرنا، کسی جگہ ارادے سے جانا (لسان العرب)۔ اسلامی شریعت کی اصطلاح میں مکہ مکرمہ میں جا کر بیت اللہ، عرفات، مزدلفہ اور منیٰ وغیرہ کا قصد کرنے اور طواف و دیگر مناسک حج ادا کرنے اور مقررہ آداب و اعمال بجا لانے کا نام حج بیت اللہ ہے۔

حج اسلام کے ارکان خمسہ، یعنی پانچ بنیادی ارکان میں سے اہم اور آخری رکن ہے [رک بہ اسلام]

حج کے لیے اللہ تعالی نے بیتُ اللہ (کعبہ) کو مرکز اجتماع قرار دیا، یہ خدا کا پہلا گھر تھا جو نوع انسانی کے لیے قبلہ مقرر کیا گیا۔ قرآن مجید کی رو سے اس کا محل وقوع مکہ مکرمہ میں ہے۔

حج کن پر فرض ہے؟ حج ہر اس مسلمان پر فرض ہے جو: (۱) عاقل ہو' لہٰذا مجنون مکلف نہیں؛ (۲) بالغ ہو' بچوں کے لیے ضروری نہیں؛ (۳) اس کے پاس اتنا مال ہو جو نہ صرف اس کے مصارف حج کے لیے کافی ہو' بلکہ ان تمام افراد کے لیے بھی کافی ہو جن کی معاشی ذمے داری اس کے کندھوں پر ہے؛ (۴) تندرست اور صحت مند ہو اور اس کے بدن میں اتنی طاقت ہو کہ حج کا سفر کر سکے اور احکام بجا لا سکے؛ (۵) اس کے لیے راستہ پرامن ہو؛ (۶) ذریعہ سفر میسر ہو' خواہ بری' خواہ بحری' خواہ ہوائی؛ (۷) کوئی عملی روک ٹوک اور بندش نہ ہو' مثلاً حکومت وقت نے حج پر جانے والوں کی تعداد مقرر کر رکھی ہو اور اس میں اس کا نام نہیں آ سکا یا روپیہ تو موجود ہے' لیکن زرمبادلہ میسر نہیں۔

حج کب فرض ہے؟ جب کسی شخص میں یہ تمام شرائط پائی جائیں تو امام ابو حنیفہؒ' امام مالکؒ اور امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک اس پر اسی وقت حج فرض ہو جاتا ہے اور امام الشافعیؒ نے تاخیر کرنے والے کو گناہ گار قرار دیا ہے۔

حج کتنی بار فرض ہے؟ حج کے لیے چونکہ کافی روپیہ' مشقت اور وقت درکار ہے اور اگر تمام احکام ملحوظ رکھ کر صحیح طور پر حج کر لیا جائے تو ساری عمر کے لیے کافی تربیت ہو جاتی ہے' اس لیے شریعت نے عمر بھر میں ایک ہی دفعہ حج فرض قرار دیا ہے۔

حج بدل: اگر کسی شخص پر حج فرض ہو چکا ہو' مگر وہ کسی وجہ سے حج نہ کر سکے' مثلاً اس کے لیے راستہ پرامن نہیں' یا اسے سواری میسر نہیں' یا اس کی صحت کمزور ہے تو وہ اپنی طرف سے کسی دوسرے شخص کو حج کروا سکتا ہے۔

حج کا وقت: حج کے معین ایام تو صرف چھے ہیں' یعنی اسلامی قمری تقویم کے مطابق آٹھ ذوالحجہ سے لے کر ۱۳ ذوالحجہ تک' لیکن اس کا احرام یکم شوال سے آٹھ ذوالحجہ تک جب چاہیں باندھا جا سکتا ہے۔

حج کے مواقیت: شریعت نے اطراف عالم کے لیے چند مقامات متعین کر دیے ہیں کہ جو شخص حج کے ارادے سے مکہ مکرمہ جانا چاہے وہ ان مقامات سے بغیر احرام کے نہ گزرے گویا یہ مقامات اس شاہی دربار کی حدود ہیں' یہیں سے ظاہری طور پر بھی تذلل' انکساری اور تواضع کی حالت ضروری ہے۔ ان مقامات کو اصطلاح میں مواقیت کہتے ہیں' جو میقات کی جمع ہے (رک بہ میقات)۔

لہٰذا جو شخص یہاں سے یا ان ملکوں سے گزرے جو ان کے آس پاس یا آمنے سامنے پڑتے ہیں اور اس کی نیت حج کرنے کی ہو تو اس پر فرض ہے کہ یہاں سے بغیر احرام باندھے نہ گزرے' جو لوگ ان مواقیت کے اندر رہتے ہیں وہ اپنے گھروں سے احرام باندھیں' حتیٰ کہ جو لوگ مکے میں رہتے ہیں وہ بھی اپنے گھروں ہی سے احرام باندھیں۔

احرام: حج کے لیے احرام باندھنا اسی طرح ہے جس طرح نماز کے لیے تکبیر تحریمہ۔ حج کے موقع پر کمال اتحاد اور یک رنگی اور اس کے ساتھ ہی انتہائی عجز و انکسار کے اظہار کے لیے ایک معمولی سا مخصوص لباس پہننے کا حکم دیا گیا ہے' یعنی بن سلی' بے رنگی' صرف دو چادریں' جن میں سے ایک بطور تہبند باندھ لی جاتی اور دوسری جسم کے اوپر کے حصے پر اوڑھ لی جاتی ہے۔ یہ لباس مردوں کا ہے۔ عورتیں اپنے عام' لیکن سادہ اور حتی الوسع سفید لباس میں رہ سکتی ہیں۔ احرام باندھنے کے بعد خوشبو یا تیل وغیرہ لگانا' بال بنوانا' ناخن ترشوانا' حرم کے درختوں' پودوں اور (باستثناے اذخر) گھاس وغیرہ کاٹنا' شکار کرنا' شکار کو بھگانا' ڈرانا یا کسی شکاری کی کوئی امداد کرنا' بیویوں سے متمتع ہونا' واہیات کتابیں پڑھنا اور بے ہودہ باتیں کرنا منع ہے۔ گویا احرام ہی سے اصل عبادت حج شروع ہو جاتی ہے۔ احرام باندھنے کے بعد بکثرت درود پڑھنا اور استغفار و ذکر الٰہی کرنا چاہیے' خاص طور پر تلبیہ بلند آواز سے کہنا چاہیے۔

تلبیہ: لَبَّیْکَ اَللّٰھُمَّ لَبَّیْکَ' لَبَّیْکَ' لَا شَرِیْکَ لَکَ لَبَّیْکَ' اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَکَ وَالْمُلْکَ' لَا شَرِیْکَ لَکَ " اے میرے اللہ! میں حاضر ہوں' میں حاضر ہوں۔ تیرا کوئی شریک نہیں' میں تیرے دربار میں حاضر ہوں۔ ہر قسم کی حمد اور نعمت تیرے لیے ہے' حکومت بھی تیری ہی ہے۔ تیرا کوئی شریک نہیں) ان الفاظ سے جذبۂ عبادت و اطاعت کی تعبیر ہوتی ہے اور ان کے بار بار کہنے سے اس کا استحضار ہوتا رہتا ہے۔ جیسا کہ شاہ ولی اللہؒ اور

دوسرے بزرگوں نے لکھا ہے۔

حج کی صورتیں: حج کی تین صورتیں ہیں: ۱۔ حج مفرد' ۲۔ حج قران اور ۳۔ حج تمتع۔

حج مفرد سے مراد یہ ہے کہ حاجی احرام باندھتے وقت صرف حج کی نیت کرے' حج قران میں حج و عمرہ دونوں کی ایک ساتھ نیت کی جاتی ہے اور حج تمتع کیے بعد دیگرے عمرہ اور حج کی نیت کرنے اور عمرہ کرنے کے بعد احرام کھول دینے کا نام ہے۔

ایام حج: ان کی تفصیل اس طرح ہے: (۱) یوم الزینہ: ذوالحجہ کی ساتویں تاریخ کو یوم الزینہ کہتے ہیں۔ اس دن آدمی کو چاہیے کہ صاف کپڑے پہنے' غسل کرے' خوشبو لگائے اور اگلے دن حج کے فریضے کے لیے باقاعدہ تیار ہو جائے۔ اس دن ظہر کے بعد امام مسجد حرام میں خطبہ پڑھتا ہے' جس میں مسائل حج بیان کرتا ہے۔ یہ خطبہ مسنون ہے' اس کا سننا مستحب ہے؛ (۲) یوم الترویہ: ذوالحجہ کی آٹھویں تاریخ کو یوم التّرویہ کہتے ہیں' اس دن حاجی نماز فجر ادا کرنے کے بعد اپنی قیام گاہ سے حج کا احرام باندھے اور بہتر ہے کہ اس کے بعد دو رکعت نفل پڑھ لے اور منیٰ کے لیے روانہ ہو جائے۔ ظہر' عصر' مغرب' عشا اور فجر یعنی پانچ نمازیں منیٰ ہی میں ادا کرے؛ (۳) یوم الحج: ذوالحجہ کی نویں تاریخ کو یوم الحج کہتے ہیں۔ اسی کا نام یوم العرفہ بھی ہے۔ اگر اس دن کوئی شخص عرفات میں نہ پہنچ سکے تو اس کا حج نہیں ہوتا۔ اس دن حاجی سورج نکلنے کے بعد منیٰ سے عرفات کے لیے روانہ ہو جاتے ہیں جو منیٰ سے تقریباً چھے میل کے فاصلے پر ہے۔ عرفات ایک وسیع میدان ہے۔ اس جگہ مسجد نمرہ میں جبل رحمت پر خطبہ ہوتا ہے۔ اس کے بعد اذان دی جاتی ہے اور ظہر و عصر کی دونوں نمازیں قصر کر کے سورج ڈھلتے ہی پڑھ لی جاتی ہیں۔ اس کے بعد شام تک کے چار پانچ گھنٹے حج کا لبّ لباب ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا: حج عرفات میں ٹھیرنے کا نام ہے۔ اس تمام وقت کو دعا' استغفار' تسبیح' تہلیل' تکبیر' تحمید اور ہر طرح کے ذکر الٰہی' درود اور تلاوت قرآن مجید میں گزارے اور بیچ بیچ میں احرام کے خاص شعار' یعنی تلبیہ کی صدا بھی لگاتا جائے۔ اس موقع پر ادعیہ مسنونہ کے علاوہ اپنی زبان میں دعائیں مانگے۔ حتی الوسع یہ وقت کھڑے ہو کر گزارا جائے۔ پھر جب سورج غروب ہو جائے اور شفق کی سرخی زائل ہونے لگے تو اسی وقت عرفات سے واپس مزدلفہ روانہ ہو جائے۔ سورج غروب ہونے سے پہلے عرفات سے نکلنا منع ہے۔ مزدلفہ پہنچ کر مغرب اور عشا کی نمازیں جمع کر کے ادا کرے اور صرف فرض رکعتیں پڑھے اور بقیہ رات مزدلفہ میں بسر کرے' ہاں آدھی رات کے بعد کمزوروں' بیماروں' بچوں اور عورتوں کو منیٰ کے لیے روانہ ہو جانے کی اجازت ہے۔ یہاں نماز فجر بالکل اول وقت میں ادا کرے۔ اس نماز کے بعد سے حج کی خاص تکبیر شروع ہو جائے گی اور تیرہ تاریخ کی عصر تک ہر نماز کے بعد یہ تکبیر کہی جائے گی؛ (۴) یوم النحر: ذوالحجہ کی دسویں تاریخ کو یوم النحر کہتے ہیں' یہ وہی دن ہے جس میں حج کی یادگار کے طور پر دنیا کے سب مسلمان عیدالاضحیٰ مناتے ہیں۔ اس دن حاجی کو چاہیئے کہ اول وقت میں نماز فجر ادا کر کے مشعر الحرام میں کھڑا ہو کر ذکر الٰہی اور دعاؤں میں مصروف ہو جائے۔ اس کے بعد جب طلوع فجر کے بعد خوب روشنی ہو جائے اور سورج نکلنے کے قریب ہو تو منیٰ کے لیے کوچ کرے' جو یہاں سے جانب مکہ مکرمہ تین میل کے فاصلے پر ہے اور وادی محسّر سے چلتے چلتے رمی جمار کے لیے ستر کنکریاں اٹھالے۔ یہ کنکریاں کم و بیش چنے کے دانے کے برابر ہوں۔ آگے جا کر وادی محسّر' جو تین سو گز لمبی ہے' تیزی سے قطع کرے' منیٰ پہنچ کر سب سے پہلے صرف جمرۃ العقبہ پر سات کنکریاں پھینکے۔ یہ رمی جمار (کنکریاں مارنا) قیام منیٰ کے پہلے دن یوم الاضحیہ کو عمل میں آتی ہے۔ اس کے بعد دوسرے اور تیسرے (یعنی ۱۱ اور ۱۲ ذوالحجہ) تینوں جمروں پر اسی طرح رمی کرے' سات کنکریوں کے حساب سے یہ ۵۱ کنکریاں ہوئیں۔

رمی جمار کا طریقہ: رمی جمار کا طریقہ یہ ہے کہ جمروں کے سامنے کھڑے ہو کر منیٰ کو اپنے دائیں ہاتھ رکھے اور کعبے کو بائیں ہاتھ اور ایک ایک کنکری کو انگوٹھے اور ساتھ والی انگلی میں پکڑ کر دعائیں پڑھتا اور تکبیریں کہتا ہوا پھینکے۔ بیمار اور کمزور لوگوں کی طرف سے دوسرا آدمی بھی رمی جمار کر سکتا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا: رمی جمار کا

یہ فائدہ ہے کہ ہر کنکری کے عوض اللہ تعالیٰ ہر وہ گناہ معاف فرماتا ہے جو ہلاکت کا موجب ہوتا ہے۔

اس سنگ باری سے دیو نفس کو رام کرنے کی تربیت ملتی ہے اور برائی کے راستوں سے دور رہنے کا سبق حاصل ہوتا ہے۔

قربانی: رمی جمار کے بعد قربانی کا جانور صحت مند اور تندرست ہونا چاہیے۔[نیز رکّ بہ قربانی]۔

حج کے سلسلے میں اگر بعض کوتاہیاں ہو جائیں' مثلاً احرام میں سلے ہوے کپڑے پہن لینا' سر ڈھانک لینا' بال کٹوا لینا' ناخن ترشوا لینا' خوشبو کا استعمال' حرم کا درخت یا سبزی کاٹنا وغیرہ تو بھی قربانی دینا پڑتی ہے۔ یہ قربانی بھی مکہ مکرمہ میں دی جاتی ہے۔ اس قربانی میں سے خود کھانا منع ہے۔

حجامت: منیٰ میں دسویں ذوالحجہ کو قربانی کے بعد سر کے بال منڈوانے یا ترشوانے چاہییں' منڈوانا افضل ہے۔

طواف: حجامت کے بعد حاجی منیٰ سے تھوڑی دیر کے لیے مکہ مکرمہ میں بیت اللہ کا طواف کرنے کے لیے آ جائے۔ اس طواف کو طواف افاضہ یا طواف زیارت کہتے ہیں۔ طواف افاضہ بارہ ذوالحجہ کی شام تک کسی وقت بھی ہو سکتا ہے۔ طواف کے بعد دو رکعت نماز مقام ابراہیم پر ادا کرے' ملتزم پر آ کر دعا کرے۔ چاہ زمزم پر خوب سیر ہو کر پانی پیئے۔ اس کے بعد صفا و مروہ کی سعی کرے۔ اب احرام کی تمام پابندیاں ختم ہو جاتی ہیں۔ اس کے بعد منیٰ واپس آجائے اور یہیں باقی دن بسر کرے۔ اس کے بعد جب مکے سے آخری روانگی کا وقت آئے تو طواف وداع کیا جائے۔ یہ حج کے مناسک کا اختتام ہے۔ یہ تمام وقت ذکر و تہلیل' درود و سلام اور دعاؤں میں بسر کرنا چاہیے' ادعیۂ ماثورہ کی قبولیت کی زیادہ امید ہے' لیکن ان کے علاوہ اگر کوئی شخص کوئی اور دعا بھی مانگنا چاہے اور اپنی زبان میں مانگنا چاہے تو وہ بھی ناجائز نہیں۔ (ان ایام کو ایام تشریق کیوں کہتے ہیں؟ اس کے لیے دیکھیے لسان العرب' بذیل مادہ ح ج ج)

طواف کا طریقہ یہ ہے کہ آدمی حجر اسود کے مقابل اس طرح کھڑا ہو کہ حجر اسود کے بائیں کنارے پر اس کا دایاں کاندھا ہو۔ (آج کل حجر اسود کی سیدھ میں لائن لگا دی گئی ہے)۔ مطلب یہ ہے کہ پورا حجر اسود طواف کے چکر میں شامل ہو جائے اور پھر ہو سکے تو حجر اسود کے قریب جا کر اس کے کناروں پر دونوں ہاتھ رکھ کر اسے بوسہ دے اور یہ کہے بِسْمِ اللهِ' وَ اللهُ اَكْبَرُ' وَ لِلّٰهِ الْحَمْدُ (اللہ کا نام لے کر میں یہ طواف شروع کرتا ہوں' وہی سب سے بڑا ہے اور وہی ہر طرح کی حمد و ستائش کا سزاوار ہے)۔ اگر زیادہ مجمع کی وجہ سے ایسا نہ ہو سکے تو حجر اسود کو صرف ہاتھ ہی لگا کر ہاتھ کو چوم لے۔ اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو صرف اشارہ کافی ہے۔ اور بیت اللہ کو اپنے بائیں پہلو میں رکھ کر طواف شروع کر دے' پہلے تین چکروں میں رمل کرے (رمل یہ ہے کہ جلدی جلدی چھوٹے چھوٹے قدم اٹھائے اور اپنے بازو اور کاندھے ہلائے ۔ یہ حکم عورتوں کے لیے نہیں اور یہ طواف واجب میں ہوتا ہے' نفل میں نہیں)۔ باقی چار چکروں میں معمول کے مطابق چلے۔ ہر چکر میں جب رکن یمانی کے سامنے آئے تو اگر ممکن ہو تو اپنے دائیں ہاتھ یا دونوں ہاتھوں سے اسے صرف چھولے۔ اور حجر اسود کے سامنے آکر اسے بوسہ دے ورنہ صرف ہاتھ لگا کر ہاتھ کو بوسہ دے لینا یا اشارہ ہی کر لینا کافی ہے۔ اس طرح کل سات چکر پورے کرے۔ یہ ایک طواف ہوگا۔ یہ تمام وقت تلبیہ اور ذکر الٰہی میں صرف کرے۔ طواف سے فارغ ہو کر مقام ابراہیم پر آجائے اور وہاں یا جہاں جگہ مل جائے دو رکعت نماز ادا کرے' پھر ملتزم پر آجائے۔ ملتزم بیت اللہ کی دیوار کے اس حصے کا نام ہے جو حجر اسود سے لے کر بیت اللہ کے دروازے تک ہے۔ وہاں بازو پھیلا کر لپٹ جائے اور الحاح و زاری سے دعائیں کرے۔ اگر یہاں جگہ نہ ملے تو اس دیوار پر کسی جگہ لپٹ جائے اگر اس کا بھی موقع نہ ہو تو اس کی طرف منہ کر کے پیچھے ہٹ کر کسی جگہ کھڑا ہو جائے۔ یہاں سے فارغ ہو کر چاہ زمزم پر آ جائے اور قبلے کی طرف منہ کر کے خوب سیر ہو کر اس کا پانی پیے اور کچھ پانی چہرے اور سینے پر بھی ڈال لے' اس کے بعد باب الصّفا سے نکل کر کوہ صفا پر جائے اور اس پر کھڑے ہو کر قبلے کی طرف منہ کر کے سعی کی نیت کرے اور تین دفعہ اللہ اکبر کہے اور ہر مرتبہ کانوں تک ہاتھ اٹھا کر گرا دے اور

مروہ کی طرف چلنا شروع کر دے۔ راستے میں ذکر الٰہی کرتا چاہیے اور جب وادی کے نشیب میں پہنچے تو دوڑے۔ اس نشیب کی تعیین کے لیے آج کل دونوں طرف سبز رنگ کے ستون نصب کر دیے گئے ہیں، کیونکہ اب نشیب نہیں ہے۔ اس حصے میں دوڑنے کو ہرولہ کہتے ہیں۔ یہ ہرولہ مردوں کے لیے ہے عورتوں کے لیے نہیں۔ مروہ پہنچ کر ایک چکر ہو گیا، جسے شوط کہتے ہیں۔ اسی طرح وہ ہر چکر صفا سے شروع کرے اور مروہ پر ختم کرے۔ اسی طرح سات مرتبہ کرے۔ اس کے بعد حلق یا قصر کروا کر احرام کھول دے۔ یہ تمتع اور عمرے کی صورت میں ہے، لیکن اگر قران یا افراد کا احرام تھا تو حجامت نہ کروائی جائے۔

حج کے آداب: شریعت کے ہر حکم اور اسلام کے ہر رکن کے ساتھ کچھ آداب بھی وابستہ ہیں۔ انہیں بھی ملحوظ رکھنا چاہیے۔ (ان کے لیے دیکھیے کتب حج و فقہ)۔

حج مرکز اسلام کی تقویت کا ذریعہ ہے۔ یہ ایک عالمگیر اسلامی کانفرنس کے مواقع مہیا کرتا ہے۔ محلے محلے کے مسلمان باہم ہر روز پانچ نمازوں میں ملتے ہیں۔ پورے شہر کے اجتماع کے لیے جمعے کا دن ہے، شہر اور اس کے مضافات کے لیے عیدین ہیں اور تمام بلاد اسلامیہ کے مسلمانوں کے لیے حج کا موقع ہے۔ اس کے ذریعے انہیں وہ مرکز حاصل ہوتا ہے جس کے گرد وہ اکناف عالم سے آ کر جمع ہوتے ہیں۔ ہر ملک کے تاجر تجارت کے معاملات پر گفتگو کر سکتے ہیں اور یہ ان کے لیے ایک بین الاقوامی ایوان تجارت کا کام دیتا ہے۔ یہی حال دینی، معاشی، معاشرتی اور قومی و ملی ضروریات کا ہے۔ غرض اسلام میں بین الاقوامی کانفرنس کا یہ ایک عجیب سامان ہے اور ایسے روحانی محرکات اس میں موجود ہیں جن کے باعث اس کانفرنس کے برہم ہونے کا کوئی خطرہ نہیں۔

الغرض حج فلاح و سعادت دارین کا بہت بڑا ذریعہ ہے۔ اس بابرکت اجتماع میں مسلمان اپنے سیاسی، اقتصادی، معاشی اور ملی مسائل کے بارے میں غور و خوض کر کے مفید اور صحیح قدم اٹھا سکتے ہیں۔

**مآخذ**: (۱) قرآن مجید، ۲[البقرۃ]: ۱۵۸، ۱۸۹، ۱۹۶، ۱۹۷؛ ۳[آل عمران]: ۹۷؛ ۹[التوبۃ]: ۳، ۱۹، ۲۷ کے تحت تفاسیر قرآن، مثلاً (الف) ابن جریر؛ (ب) الکشاف؛ (ج) تفسیر کبیر؛ (د) روح المعانی؛ (ھ) البحر المحیط؛ (۲) کتب احادیث: بمدد مفتاح کنوز السنۃ، بذیل مادہ حج؛ (۳) کتب فقہ و فتاوی، بذیل مادہ حج؛ (۴) ابن منظور: لسان العرب، بذیل ح ج ج؛ (۵) و نسنک: المعجم المفہرس لالفاظ الحدیث النبوی، بذیل مادہ ح ج ج؛ (۶) شاہ ولی اللہ: حجۃ اللہ البالغۃ، ج ۱، باب ۱۲، ج ۲، ابواب الحج؛ (۷) احتشام الحسن: تجلیات کعبہ، دہلی ۱۹۵۲ء؛ (۸) الیاس برنی: صراط الحمید (سفرنامہ مقامات مقدسہ)، دکن ۱۳۴۶ھ؛ (۹) امیر احمد علوی: سفر سعادت، لکھنؤ ۱۹۳۲ء؛ (۱۰) رہنمائے حج، پاکستان انٹروڈکشن لیگ، کراچی؛ (۱۱) رشید احمد گنگوہی: زبدۃ المناسک، لاہور و کراچی ۱۹۶۲ء؛ (۱۲) سعید احمد: معلم الحجاج، سہارنپور ۱۳۵۵ھ؛ (۱۳) محمد زکریا: فضائل حج، کراچی؛ (۱۴) ابو الکلام آزاد: حقیقت الحج، لاہور ۱۹۴۶ء؛ (۱۵) سید سلیمان ندوی: سیرۃ النبی، ۵: ۳۲۹ تا ۴۰۳، (بار سوم اعظم گڑھ ۱۹۵۲ء)۔

○

**حِجاب**: (ع) مادہ ح ج ب سے، مصدر نظر سے پوشیدہ ہونا، چھپنا، چھپانا، رکاوٹ یا علیحدگی کی غرض سے کسی ایک شے اور دوسری شے کے درمیان رکھنا [نیز رک بہ ستر]۔ قرآن مجید میں یہ لفظ سات بار آیا ہے۔ ایک حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے موت کو حجاب (علیحدہ کرنے والا پردہ) قرار دیا (النہایۃ، ۱: ۲۴۴)۔ غرض حجاب میں رکاوٹ، پوشیدگی اور علیحدگی کا مفہوم پایا جاتا ہے۔

حجاب بطور ایک اصطلاح: قرآنی آیات سے دو قسم کے احکام کا پتا چلتا ہے: (۱) جن کا تعلق خصوصی طور سے ازواج مطہرات سے ہے؛ (۲) جن کا تعلق عام خواتین سے ہے؛ (۳) ان احکام کے تحفظ کے لیے بعض دوسرے آداب و احکام۔

ازواج مطہرات سے متعلق احکام کا خلاصہ یہ ہے کہ انہیں (۳۳[الاحزاب]: ۳۳ کی رو سے) حکم دیا گیا کہ وہ گھروں میں جمی رہیں اور زمانۂ جاہلیت کی طرح کے بناؤ سنگھار سے بچی رہیں اور غیر آدمی سے بات کرتے وقت اپنی آواز میں اس طرح کا گداز نہ پیدا کریں جو کسی (کھوٹ والے) کے دل میں

کچھ توقع پیدا کر دے۔ سیدھے سادے طریق سے گفتگو کو کام کی بات تک محدود رکھیں۔

ایک عام حکم، جس میں ازواج مطہرات کے علاوہ آپ کی بیٹیوں اور نساء المومنین کو یکساں خطاب ہے، یہ ہے کہ وہ (جب باہر جائیں تو) اپنے اوپر چادروں کے گھونگھٹ (جلباب) ڈال لیا کریں تاکہ وہ پہچانی جائیں اور انہیں ستایا نہ جائے (۳۳ [الاحزاب]: ۵۹)۔ اس سے معلوم ہوا کہ اسلام میں عورتوں کو کے لیے گھروں سے باہر نکلنے کی ضرورت کو تسلیم کیا گیا ہے اور اس کے لیے جلباب کا حکم دیا گیا ہے۔

باہر نکلنے کی صورت میں یہ بھی حکم دیا گیا ہے ۲۴ [النور]: ۳۱) کہ عورتیں اپنی نگاہیں نیچی رکھیں۔ غض بصر کا یہ حکم مردوں کے لیے بھی ہے (۲۴ [النور]: ۳۰)۔

اس کے بعد گھر کے اندر اور باہر کے لیے کچھ آداب سکھائے گئے ہیں۔ ان آداب میں عورتوں کے لیے اخلاقیات کا ایک خاص ضابطہ تجویز ہوا ہے جو یہ ہے کہ عورتیں سوائے قریبی عزیزوں کے کسی کے سامنے بناؤ سنگھار والے مقامات کو ظاہر نہ کریں اور چلتے وقت نگاہ نیچی رکھیں (دیکھیے ۲۴ [النور]: ۳۱)۔

اس سے یہ معلوم ہوا کہ اسلامی معاشرے میں مرد و زن کے میل جول کے سلسلے میں کچھ آداب اور پابندیاں ہیں۔ ان میں سے بعض عام ہیں، جو گھر اور باہر دونوں جگھوں کے لیے ہیں اور بعض خاص ہیں، جو باہر نکلنے کے سلسلے میں ہیں۔

اس کے علاوہ دوسروں کے گھروں میں بلا اذن داخل ہونے کی بھی ممانعت ہے اور اس سلسلے میں اجازت لینے کا ضابطہ تعلیم دیا گیا ہے، جس کی رو سے گھروں میں داخل ہوتے وقت اجازت لینا ضروری ہے، ماسوا اس صورت کے، کہ اس مکان میں رہائش کے بجائے سامان وغیرہ پڑا ہو۔ مرد و زن کے مابین فاصلہ قائم رکھنے کے ضمن میں یہ احکام واضح ہیں اور ان پر عملدر آمد کے سلسلے میں احادیث کے بہت سے شواہد موجود ہیں (دیکھیے ابو الاعلیٰ مودودی: پردہ، لاہور ۱۹۵۹ء، ص ۱۹۰ تا ۲۵۰)۔

گھر سے باہر نکلنے پر یہ پابندی تو ضرور ہے کہ اس کا مقصد اگر درست نہیں یا نسوانی وقار و عفت اور فرائض حیات کے خلاف ہے تو یہ پابندی تسلیم شدہ ہے، لیکن اگر گھر سے باہر نکلنے کا مقصد جائز ہے اور تمدنی معاشرتی ضرورتوں کے مطابق ہے یا ذاتی مجبوریوں کی وجہ سے ہے تو اس پر کوئی پابندی نہیں۔

ان احتیاطوں کے مد نظر اسلام میں مرد و زن دونوں کے لیے کچھ ضابطے مقرر ہیں، مثلاً عصمت کے تحفظ پر زور، (آمنا سامنا ہو جانے پر) غض بصر، عورتوں کے لیے زینت کا چھپانا اور جلباب کا استعمال، محرم و نامحرم کا امتیاز، باہر سے کسی کے گھر میں داخل ہونے سے پہلے استئذان (اجازت لینا) لمبے سفر (تین دنوں یعنی اڑتالیس میل) سے زیادہ کے لیے کسی محرم یا خاوند کی ہمراہی کا ضروری ہونا۔ ان احتیاطوں کے باوجود تمدنی اور انسانی مجبوریوں کا پورا لحاظ رکھا گیا ہے: ضرورت کے لیے گھروں سے باہر جانا، طبی ضرورتوں کے تحت معالج کے سامنے پردہ نہ کرنا، رشتے کے انتخاب کے وقت لڑکے کا لڑکی کو دیکھنا، وغیرہ ایسے امور ہیں جن کی شرع میں ممانعت نہیں ہے۔

جن امور میں حجاب کا حکم ہے ان میں عمر کے مطابق بعض احکام ساقط ہیں، اسی طرح ان معاملات میں بھی جن میں حیا اور عصمت کے خلل کا کوئی امکان نہیں۔ کم عمر بچوں اور بچیوں نیز بکثرت آمدورفت رکھنے والے گھریلو خدام اور خادمات پر جلباب کی پابندی والے پر حجاب کا اطلاق نہیں ہوتا۔

تمدنی ضرورت کا ذکر پہلے آچکا ہے۔ حیا اور عفت کی پاسداری کے ساتھ کام کاج میں اپنے مردوں کا ہاتھ بٹانے والی خواتین آج بھی ہیں اور ہمیشہ رہی ہیں۔ بیکار رہنا کوئی اسلامی رسم نہیں، بلکہ بعض اجتماعی احوال کی پیدا کردہ ہے، جس کی ذمے داری اسلام پر نہیں بلکہ معاشی احوال کی ناہمواری پر ہے۔

صوفیوں کی نظر میں ہر وہ چیز حجاب ہے جو مقصود حقیقی پر پردہ ڈال دے (الجرجانی: التعریفات، ص ۸۶)، یعنی ہر وہ چیز جس کی وجہ سے انسان حقیقت ربانی محسوس کرنے کے قابل نہ رہے، بقول الحلاج "حجاب ایک پردہ ہے جو سالک اور اس کی خواہش یا نشانے باز اور اس کے نشانے کے مابین حائل کر دیا جائے"۔

ترکیہ، ایران اور ہندوستان (پاکستان) میں اس کے زیر اثر نسائی ادب کا بڑا سرمایہ پیدا ہوا، چنانچہ عربی کی طرح ترکی،

فارسی اور اردو میں بہت سے رسالوں اور کتابوں کے علاوہ شعر و ادب کا بڑا ذخیرہ اس موضوع پر موجود ہے۔ ان سارے اثرات کے باوجود شرعی نقطۂ نظر اپنی جگہ قائم ہے اور اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اسلام (قرآن مجید) نے عورتوں (اور مردوں) کے لیے ایک معاشرتی اخلاق تجویز کیا ہے اور اس میں بے محابا خلط ملط اور بے ضرورت اختلاط کی حوصلہ شکنی کی ہے۔ [نیز رکّ بہ آآ بذیل مادہ]۔

**مآخذ:** عمومی: (۱) لسان العرب؛ (۲) Lane؛ (۳) ڈوزی: *Suppl*؛ (۴) وہی مصنف: *Dict.des vetements*؛ (۵) البخاری: الصحیح، بر قرآن حکیم (۳۳ [الاحزاب]: ۵۳)؛ (نیز البیضاوی و الطبری، تفسیر آیات مذکورہ در متن)؛ (۷) ابن سعد: الطبقات، طبع صادر، بیروت ۱۹۵۷ء؛ (۸) البلاذری: انساب الاشراف، قاہرہ ۱۹۵۹ء؛ (۹) علی الہاشمی: المراۃ فی الشعر الجاہلی، بغداد ۱۹۶۰ء؛ (۱۰) قاسم امین: تحریر المراۃ، قاہرہ ۱۸۹۹ء؛ (۱۱) المقریزی: الخطط، بولاق، ۱۲۷۰ھ؛ (۱۲) الجرجانی: کتاب التعریفات، طبع Flugel، ۱۸۴۵ء؛ (۱۳) الہجویری: کشف المحجوب، اردو تراجم، نیز انگریزی ترجمہ R.A.Nicholson، لنڈن ۱۹۱۱ء؛ (۱۴) التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون۔

○

**اَلْحِجْر:** جنوبی عرب کا ایک شہر جو تیماء [رکّ باں] کے جنوب میں وادی القری سے ایک دن کی مسافت پر واقع تھا۔ یہ قدیم زمانے کا وہی تجارتی شہر ہے جس کا بطلمیوس *Evpa* اور پلینی Pliny نے Egra کے نام سے ذکر کیا ہے۔ یہ شہر اب موجود نہیں ہے۔ موجودہ زمانے میں اس نام کا اطلاق بدوی اس سپاٹ وادی پر کرتے ہیں جو مبرک الناقہ (مزحم) اور بیر الغنم کے درمیان کئی میل تک پھیلی ہوئی ہے۔ اس کی زرخیز زمین میں بہت سے کنویں ہیں، جہاں بدوی بڑی تعداد میں اپنے گلوں سمیت آکر خیمہ زن ہوتے ہیں۔ الحجر سے دو سڑکیں کے کی طرف جاتی ہیں، ایک تو نجد کی سڑک، جس سے آج کل حاجی گزرتے ہیں اور دوسری شاہراہ مرو، جس سے قدیم زمانے میں زائرین کے جایا کرتے تھے۔ الحجر کے مغرب میں ایک پہاڑ ہے، جو ریت کے پتھر کی پانچ منفرد چٹانوں پر مشتمل ہے، جن پر بہت ہی خوش وضع یادگاریں تراش کر بنائیں گئی ہیں۔ کے کے جانے والے زائرین ایک دن کے لیے جبل اثالث پر قیام کرتے اور نماز ادا کرتے ہیں۔ قدیم زمانے میں یہاں کچھ بے دین اور متکبّر قسم کے لوگ موسوم بہ ثمود آباد تھے، جن کے متعلق قرآن مجید میں کہا گیا ہے کہ وہ چٹانوں کو کاٹ کر وہاں اپنے مسکن بناتے تھے۔ ان لوگوں کو راہ راست پر لانے کے لیے اللہ تعالٰی نے ان کے ایک ہم قوم صالح علیہ السلام [رکّ باں] کو پیغمبر بنا کر ان کے پاس بھیجا اور اونٹنی کو بطور نشان پیش کیا کہ اگر اسے نقصان پہنچایا گیا تو عذاب نازل ہوگا، لیکن جب ان لوگوں نے اپنی بت پرستی جاری رکھی اور اس اونٹنی کو مار ڈالا، حالانکہ حضرت صالحؑ ان سے اسے ضرر نہ پہنچانے کے لیے کہتے رہے، تو خدائے تعالٰی نے ان پر ایک زلزلہ نازل کیا۔ جس سے وہ نیست و نابود ہو گئے۔ الحجر کی ریتیلے پتھر کی چٹانوں کو مع ان یادگاروں کے جو ان کے اندر تراش کر بنائی گئی ہیں صالحؑ کے نام پر "مدائن صالح" یعنی "صالح کے شہر" بھی کہا جاتا ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اسمٰعیل علیہ السّلام یہاں اپنی والدہ کے پہلو میں مدفون ہیں۔ سیرت نبوی میں بھی الحِجْر کا ذکر آتا ہے، جب ۹ھ / ۶۳۱ء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تبوک کی طرف تشریف لے جا رہے تھے تو الحجر میں سے آپؐ کا گزر ہوا، سپاہیوں نے چاہا کہ یہاں آرام کریں اور یہاں کے کنووں پر اپنے آپ کو تازہ دم کر لیں، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں اس کی اجازت نہیں دی کہ وہ ایسی جگہ ٹھیریں جہاں قہر الٰہی نازل ہو چکا تھا۔ زمانۂ حال میں امیر سعود یہاں ایک شہر بسانا چاہتا تھا، لیکن ایک ایسے مقام پر جو منجانب اللہ مورد لعنت و عذاب ہو چکا تھا، از سر نو ایک شہر آباد کرنے پر علمائے دین کے شدید اعتراضات کی وجہ سے یہ منصوبہ پورا نہ ہو سکا۔ C.Huber نے دوبار الحجر کی سیاحت کی ہے۔ ایک مرتبہ ۱۸۷۹ء میں اور دوسری دفعہ (Euting کے ہمراہ) ۱۸۸۴ء میں۔

**مآخذ:** (۱) الطبری: تاریخ (طبع ڈ خویہ)، ۱: ۲۱۵، ۲۱۷، ۲۴۴ تا ۲۵۱، ۲۷۸، تا ۲۷۹، ۳۵۲؛ (۲) ابن

ہشام: سیرۃ (طبع Wüstenfeld)، ۱: ۸۹۸ تا ۸۹۹؛ (۳) الہمدانی: جزیرۃ العرب (طبع Muller)، ص ۱۳۱ سطر ۱۳ تا ۱۵؛ (۴) یاقوت: معجم، ۲: ۲۰۸؛ (۵) Doughty: *Travels in Arabia Deserta*، ۱: ۲۳، ۸۱ تا ۸۳، ۹۳ تا ۹۶، ۱۰۲ تا ۱۲۳، ۱۳۳ تا ۱۳۶، ۱۸۰ تا ۱۸۸، اور فہرست بذیل مادہ الحجر (el-Hejr) و مدائن صالح.

○

**حدّ** : (ع)، اس کے لغوی معنی ہیں دو چیزوں کے درمیان کی روک، جو ایک کو دوسری سے ملنے نہ دے یا ایک کو دوسری سے جدا کر دے؛ (۲) کسی شے کی انتہا، مثلاً زمینوں کی حد؛ (۳) دو چیزوں کے درمیان فاصلہ، ان میں سے ہر ایک کی انتہا اس کی حد ہے۔ ان کے علاوہ کچھ اور معنی بھی ہیں (جو آگے آتے ہیں)۔ ان میں سے ایک اصطلاحی معنی سزا بھی ہے۔ سزا کو حد اس لیے بھی کہتے ہیں کہ اس کے ذریعے مجرم کو جرم کے دوبارہ ارتکاب سے روکا جاتا ہے۔ حدود اللہ سے مراد اللہ کے احکام (اوامر و نواہی) یا حقائق معانی احکام الٰہی ہیں (دیکھیے المفردات).

فقہا کے نزدیک حد کے معنی ہیں: وہ سزا جو حق اللہ میں تجاوز کرنے کی وجہ سے (خدا کی طرف سے یا شارع علیہ السلام کی طرف سے) متعین ہے۔ حد اور تعزیر میں یہی فرق ہے۔ وہ یہ کہ حد میں سزا مقرر شدہ ہے اور قاضی یا حاکم کی رائے کا اس میں دخل نہیں اور تعزیر وہ سزا ہے جس کی تعیین قاضی یا حاکم حسب حالات خود کرتا ہے۔

شاہ ولی اللہؒ دہلوی نے حجۃ اللہ البالغہ میں لکھا ہے کہ بعض جرائم ایسے ہیں جن پر عذاب آخرت کی وعید ہے، مگر بعض ایسی ہیں جو نظام تمدن میں خلل انداز ہونے کی وجہ سے انسان کے اطمینان و سکون اور معاشرے کے امن و امان پر بھی اثر انداز ہوتی ہیں۔ ان کے لیے شریعت نے حد مقرر کی ہے، یعنی (ٹھوس) سزا تجویز کی ہے، تاکہ اس دنیا میں ان افعال کے ارتکاب کی حوصلہ شکنی ہو اور نظام تمدن یا عام انفرادی انسانی امن و سکون قائم رہ سکے (کتاب مذکور، ص ۶۳۵).

شاہ ولی اللہؒ نے اسلامی سزاؤں کے تطہیری پہلو پر بہت کچھ لکھا ہے۔ اسی طرح بعض دیگر علما کے خیال میں اسلامی تاریخ کا یہ پہلو قابل غور ہے کہ اس میں حد کے نفاذ میں سختی سے بچنے کے لیے بڑی احتیاطیں ملحوظ رہی ہیں.

بعض فقہا کے نزدیک حد شریعت کی رو سے جملہ مقررہ سزائیں ہیں۔ اس کے تحت بقول بعض قصاص بھی حد ہے، لیکن اکثر فقہا کی رائے میں حدود، یعنی جن کی سزا اللہ تعالٰی یا شارع علیہ السلام نے خود مقرر کر دی ہے، یہ ہیں: (۱) زنا؛ (۲) قذف؛ (۳) سرقہ اور (۴) رہزنی.

فتح الباری میں مذکور ہے کہ حد سترہ وجوہ سے لازم آتی ہے۔ ان میں زنا، شراب نوشی اور سرقے کے علاوہ ارتداد، حرابہ اور قذف بھی شامل ہیں.

شاہ ولی اللہؒ نے حجۃ اللہ البالغہ میں قتل وغیرہ کو مظالم میں شمار کیا ہے، لیکن پھر حدود شرعیہ میں بھی ضمناً اس کا ذکر کیا ہے.

شریعت کی طرف سے مقرر کردہ سزاؤں (حدود) کی مختلف صورتیں ہیں، مثلاً (۱) چوری کے لیے ہاتھ کاٹ دینا، مگر معمولی چوریوں میں ہاتھ نہیں کاٹا جاتا؛ (۲) غیر محفوظ چیز کی چوری (التقاط)، اسی طرح نہب اور اختلاس (= خیانت، مال کا لوٹ لینا یا جھپٹا مار کر لے جانا) کی سزا قطع ید نہیں، بلکہ اس سے نرم ہے؛ (۳) رہزنی (قطع الطریق): اس کی سزا سخت اور عبرت انگیز ہونی چاہیے (دیکھیے حجۃ اللہ البالغہ، کتاب الحدود)، یعنی یہ کہ اسے اس کی پاداش میں قتل یا پھانسی یا مخالف سمت سے ہاتھ اور پاؤں کا کاٹنا یا جلاوطنی کی سزا دی جائے؛ (۴) زنا کی سزا رجم (سنگسار کرنا) ہے۔ غیر شادی شدہ کے لیے سو کوڑوں مارنے کی سزا ہے اور اس کے علاوہ ایک سال کے لیے جلاوطن کرنے کا بھی حکم ہے، جس میں قاضی کی صوابدید سے تخفیف بھی ہو سکتی ہے (دیکھیے حجۃ اللہ البالغہ، بحوالہ سابق)، مگر ان سزاؤں سے پہلے اس جرم کا قطعی ثبوت درکار ہے؛ (۵) شراب نوشی کی بھی سزا ہے، اس کی کئی صورتیں ہیں: کم سے کم چالیس ضربات تک اور زیادہ سے زیادہ اسی کوڑے تک (حوالہ سابق)؛ (۶) قذف (تہمت زنا): اس کے لیے اسی کوڑوں کی سزا مقرر ہے۔ اسی طرح قاذف کو ہمیشہ کے لیے

مردود الشہادۃ قرار دیا گیا ہے۔

شاہ ولی اللہؒ نے ان سزاؤں کے ساتھ دو اور سزاؤں کا بھی ذکر کیا ہے: (۱) دین حق کی ہتک کی سزا اور (۲) خلافت اسلامیہ کے مخالفین اور باغیوں کی سزا۔

اسلام میں سزاؤں کا مقصد: مذکورہ بالا تفصیل سے واضح ہے کہ اسلام میں حدود کا نفاذ انتقام یا بے رحمی کی بنا پر نہیں۔ چونکہ حد مانع اور زاجر کی حیثیت رکھتی ہے اور وہ تمام لوگوں کی مصلحت کے لیے مقرر کی گئی ہے اس لیے وہ حقوق اللہ میں داخل ہے، یعنی اس کا اصلی مقصد ان باتوں سے منع کرنا ہے جو بندوں کے لیے نقصان رساں ہیں۔

جرائم کا معاشرے کے روحانی، اخلاقی اور اقتصادی حالات سے گہرا تعلق ہے، اس لیے اسلام نے جرائم کی روک تھام کے لیے سزاؤں کے نفاذ کے مناسب طریقے اختیار کیے ہیں، بہرحال شریعت اسلامی میں جو حدود رکھی گئی ہیں، ان کا مقصد گناہ گاروں سے انتقام لینا نہیں، جیسا کہ اکثر قدیم قوانین (رومی قانون وغیرہ) میں سمجھا جاتا تھا، بلکہ ذاتی کردار میں اصلاح پیدا کرنے کے علاوہ یہ مقصد بھی ہے کہ انسانی زندگی میں عدل قائم ہو اور ظلم و جور کی بیخ کنی ہو اور لوگوں کے جان و مال اور عزت کا تحفظ کیا جائے، ظلم کے خلاف آواز بلند ہو سکے اور فتنے کا استیصال ہو۔

اسلام میں حد کی سزا سب کے لیے یکساں ہے اور اسے مملکت کے ادنی ترین آدمی سے لے کر مملکت کے سربراہ تک سب پر یکساں نافذ کیا جانا چاہیے کسی کے لیے بھی اس میں امتیازی سلوک کی کوئی گنجائش نہیں۔

**مآخذ** : (۱) متن میں مذکور مآخذ کے علاوہ کتب حدیث و کتب فقہ، نیز بحر محیط، روح المعانی، تفسیر کبیر میں تفسیر قرآن مجید کے وہ حصے جن میں حدود کا لفظ استعمال یا ان کا بیان ہوا ہے؛ (۲) لسان العرب؛ (۳) تاج العروس؛ (۴) الراغب: المفردات؛ (۵) تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون؛ (۶) درمختار؛ (۷) البحرالرائق، مآخذ کے حوالوں کے ساتھ؛ (۸) الاشارات و التنبیہات، متن طبع Forget، ص ۱۷ تا ۲۱ (مترجمہ Goischon؛ ابو عبداللہ الخوارزمی: مفاتیح العلوم، اور (۹) السید الشریف الجرجانی: کتاب التعریفات اسی قسم کی کتاب ہے۔

○

**حَدَث** : (ع)، ناپاکی، از روے شرع۔ ناپاکی کی دو قسمیں ہیں، جن میں سے ایک حدث اکبر ہے اور ایک حدث اصغر۔ کوئی مسلمان جو حالت حدث میں ہو مقررہ شرعی طریقے پر اپنے بدن کو دھونے سے طہارت حاصل کر سکتا ہے۔ حدث اکبر کی صورت میں بذریعہ غسل اور حدث اصغر کی صورت میں بذریعہ وضو (نیز دیکھیے جنابہ، غسل، وضو)۔ محدِث، یعنی وہ شخص جو حدث اصغر کی حالت میں ہو، اسے نہ صرف نماز پڑھنے کی ممانعت ہے، بلکہ اسے طواف کعبہ کی بھی اجازت نہیں اور نہ وہ قرآن ہی کو چھو سکتا ہے۔ علاوہ ازیں محدث کی نماز اور طواف دونوں شرعی طور پر باطل ہیں۔ وضو کرنے سے حدث اصغر اور غسل کرنے سے حدث اکبر (جنابت کا اثر) رفع ہو جاتا ہے۔ حدث اکبر پر بھی یہی قواعد عائد ہوتے ہیں، لیکن اس لیے کچھ مزید احکام بھی مقرر ہیں؛ دیکھیے جنابہ۔

**مآخذ** : دیکھیے کتب حدیث و فقہ، بذیل کتاب الوضوء و کتاب الغسل۔

**حَدِیث** : (۱) (ع، جمع: احادیث)۔ لفظ حدیث کے بنیادی معنی ہیں کوئی خبر یا کوئی بیان (یا کوئی نئی بات) خواہ وہ مذہب سے متعلق ہو یا دنیوی معاملات سے (اسی سے حدوث، حادثہ، حادث جیسے الفاظ بنے ہیں)، لیکن مسلمانوں میں یہ لفظ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یا آپؐ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کے اقوال و افعال کے لیے مختص ہو گیا ہے۔ اس آخری مفہوم میں دینی روایات کا پورا مجموعہ حدیث کہلاتا ہے اور اس کا علم "علم الحدیث" (حدیث کے مفہوم میں اثر، خبر اور سنت کے الفاظ بھی استعمال کیے جاتے ہیں) [نیز رک بہ سنت]۔

(۱) حدیث کی ابتدا، ماہیت اور موضوع: اول تو صحابہؓ آپؐ کے ارشادات و افعال (سنت) کے متعلق معلومات کے لیے بہترین سند ہیں، انہوں نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ارشادات سنے تھے اور آپؐ کے افعال کو اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا۔ ان کے بعد تابعین کا دور آیا جنہوں نے

اپنی معلومات صحابہ سے حاصل کی تھیں اور پھر آگے چل کر تبع تابعین کا عہد آیا جن کو صحابہ رضی اللہ عنہم سے ملنے کا موقع ملا تھا، و علی ھذا القیاس۔

کئی نسلوں تک حدیث راویوں کی روایت کی صورت میں قائم رہی، گو لکھنے اور انہیں کتابی صورت میں مرتب کرنے کا سلسلہ بھی عہد نبوی سے شروع ہو گیا تھا، لیکن اس زمانے میں محدثین زیادہ تر زبانی روایت کو ترجیح دیا کرتے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے آغاز اسلام میں احادیث کی کتابت سے عارضی طور پر منع کر دیا تھا، لیکن جب قرآن و حدیث کی زبان میں امتیاز کا ملکہ راسخ ہو گیا تو آپؐ نے صحابہ کرامؓ کو حدیث لکھنے کی خود اجازت دے دی۔ چنانچہ کئی ایک صحابہؓ بلکہ صحابیاتؓ نے بھی حدیث کے اپنے اپنے مجموعے تیار کیے۔ رفتہ رفتہ ان روایتوں کی، مع قید اسماے رواۃ، تدوین ہونے لگی۔

یہ اصول ہمیشہ مسلّم رہا ہے کہ اسلام میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی سنت اور قرن اول کا تعامل ہی مسلمانوں کے لیے چراغ راہ اور مشعل ہدایت ہے۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے اقوال و افعال کی مزید جستجو ہوئی تاکہ نئے حالات میں ان سے رہنمائی حاصل کی جائے۔ اس طرح حدیث کی تدوین کی تحریک شروع ہوئی اور بڑھی اور مجموعے تیار ہونے لگے اور صحیح اور غلط کا تفحص ہوا، یعنی علم درایت حدیث کا آغاز ہوا۔ اس لیے کہ ملت کو بگاڑنے والے مفسد اور غیر مذاہب کے غرض مند لوگوں کی طرف سے ملاوٹ کا بھی اندیشہ تھا۔

جوں جوں زمانہ گزرتا گیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے اقوال و افعال کے متعلق روایات تعداد اور ضخامت کے لحاظ سے برابر بڑھتی گئیں۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے انتقال کے بعد اسلام کی ابتدائی صدیوں میں ملت اسلامیہ میں مختلف نوعیت کے مسائل میں تھوڑا بہت اختلاف رائے بھی پیدا ہوا، مگر مجموعی طور پر امت ہمیشہ ہر دور میں صراط مستقیم پر گامزن رہی۔

اسلامی شریعت میں قرآن مجید کے بعد حدیث نبوی کو دوسرا ماخذ سمجھا جاتا ہے۔ احادیث کی دو قسمیں ہیں۔ عام احادیث اور وہ احادیث جن حدیثوں میں عام طور پر "قال اللہ" (خدا نے کہا) کے الفاظ سے آغاز ہوتا ہے، علما نے ان کا نام "حدیث قدسی" (یا حدیث الٰہی یعنی خدائی احادیث) رکھا ہے۔

(۲) تنقید حدیث: اسلامی نقطۂ نظر سے کوئی حدیث اسی وقت قابل اعتبار سمجھی جا سکتی ہے جبکہ اس کے اسناد میں راویوں کا ایک غیر منقطع سلسلہ موجود ہو، اسی لیے علماے حدیث نے اسناد کے ناقدانہ مطالعے کی خاطر مکمل تحقیقات کی ہیں، انھوں نے نہ صرف یہ کوشش کی کہ راویوں (رجال) کے نام اور حالات دریافت کیے جائیں، بلکہ یہ بھی کہ ان کی اعتباری صلاحیت اور متن حدیث کی روایت میں ان کی قوت حافظہ، صداقت اور صحت کا جائزہ لیا جائے، تاکہ یقینی طور پر یہ پتا چل سکے کہ ان میں سے کون کون قابل اعتماد (ثقہ) تھے۔ رجال کی یہ تنقید "الجرح والتعدیل" کہلاتی ہے۔

اصطلاحی طور پر راویوں کی یہ جانچ پڑتال (معرفۃ الرجال) حدیث کے ہر طالب علم کے لیے ضروری سمجھی جاتی تھی۔ اسی لیے حدیث کے اکثر مجموعوں کی شرحوں میں اسناد (رجال) کے متعلق بڑی تفصیلات پائی جاتی ہیں۔ اس موضوع پر خاص تصانیف بھی ہیں، جن میں بہت سی تصانیف از قسم طبقات ہیں۔

ان راویوں (رجال) کے ثقہ یا غیر ثقہ ہونے کے متعلق بھی علما میں اختلاف راے بھی رہا۔ تاہم زمانہ ما بعد میں جب عبادات، عقائد، اہم سیاسی اور معاشرتی مسائل دوسری اور تیسری صدی ہجری میں ایک معینہ شکل اختیار کر چکے تو اکثر راویان حدیث کے قابل اعتماد ہونے اور ان بیانات کی قدر و قیمت کے متعلق ایک طرح اتفاق راے (اجماع) پیدا ہو گیا۔ اکثر بنیادی عقائد اور اصول امام مالکؒ بن انس اور امام الشافعیؒ اور دوسرے ائمہ کی تصانیف میں منضبط ہو چکے تھے، جنہیں مختلف حلقوں میں قابل اعتماد سمجھا جاتا تھا اور ان عقائد کی بنیاد زیادہ تر حدیث نبوی کی سند ہی پر رکھی گئی تھی۔ جب کچھ زمانہ اور گزر گیا تو کوئی شخص بھی ان احادیث کی صحت میں شک و شبہہ

کرنے کی جرات نہ کرتا تھا.

(۳) اقسام حدیث: (الف) سب سے پہلے ذیل کی تین اصناف ملاحظہ ہوں: (۱) صحیح: یہ نام اس بے عیب حدیث کے لیے مخصوص ہے جس کے اسناد متصل ہوں اور عادل و ضابط راوی نقل کریں اس میں کوئی علت (یعنی کمزوری) نہ ہو اور وہ جمہور محدثین کے خلاف نہ ہو؛ (۲) حسن: وہ حدیث ہے جس کے راوی صدق و امانت میں مشہور ہوں، ان پر کبھی روایت حدیث میں کذب کا اتہام بھی نہ لگا ہو، لیکن وہ حدیث صحیح کے رجال کے درجہ اتقان و حفظ تک نہ پہنچتے ہوں؛ (۳) (الف) برخلاف اس کے ہر وہ حدیث ضعیف (یعنی کمزور) سمجھی جاتی ہے جس میں نہ تو صحیح حدیث کی صفات موجود ہوں اور نہ حسن کی، بلکہ اس کے متعلق شک و شبہہ کی گنجائش ہو؛ (ب) علاوہ ازیں بعض اوقات کوئی روایت اس لیے بھی غیر یقینی ہو جاتی ہے کہ راوی کے اپنے الفاظ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے الفاظ کے درمیان داخل ہو گئے ہوں اور متن کے ان دونوں حصوں کو صحیح طور الگ کرنا ممکن نہ ہو۔ ایسی حدیث کو مدرج کہتے ہیں؛ (ج) سب حدیثوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے افعال اور اقوال مذکور نہیں ہوتے، بلکہ بعض حدیثوں میں ہمیں صحابہؓ اور تابعین کے متعلق بھی معلومات ملتی ہیں۔ اس ضمن میں ذیل کی اقسام حدیث میں امتیاز کیا جاتا ہے: (۱) مرفوع، یعنی وہ حدیث جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا ذکر ہو یا اس کی سند آپؐ تک پہنچے؛ (۲) موقوف جس میں محض صحابہ کرامؓ کے اقوال اور افعال کا بیان ہو او (۳) مقطوع جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بعد مسلمانوں کی پہلی نسل سے آگے نہ جاتی ہو، یعنی جس کا اسناد صرف کسی تابعی تک پہنچتا ہو، یا جس میں صرف تابعین کے اقوال و افعال کا ذکر ہو.

(د) اسناد کی تکمیل کے لحاظ سے مندرجہ ذیل اقسام حدیث بیان کی جاتی ہیں: اگر کوئی حدیث ثقہ راویوں کے غیر مقطوع سلسلے کے ذریعے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تک پہنچائی جا سکے تو اسے عام طور پر مسند کہتے ہیں۔ اگر سب کے سب راویوں کے متعلق اس میں کوئی خاص ملاحظات ہوں تو وہ حدیث مسلسل کہلاتی ہے۔ اگر اسناد مکمل ہو، لیکن بہت مختصر ہو، اس لیے کہ آخری راوی نے اس روایت کو ابتدائی راوی سے صرف چند اشخاص کے واسطے سے حاصل کیا ہو، تو وہ حدیث عالی کہلاتی ہے۔ اسے بہت اچھا سمجھا جاتا ہے۔ اگر سلسلہ رواۃ غیر مقطوع اور مکمل ہو تو حدیث کو متصل کہا جاتا ہے، اگر اس کے برعکس ہو تو منقطع کہلاتی ہے، لیکن عام قاعدے کی رو سے منقطع سے وہ حدیث مراد ہے جس کے سلسلہ رواۃ میں درمیان کا کوئی راوی غیر معلوم یعنی مفقود ہو۔ مُرسَل اس حدیث کو کہا جاتا ہے جسے کوئی محدث متصل اسناد سے تابعی تک لے جائے اور پھر تابعی کسی صحابی کا نام لیے بغیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے روایت کرے.

(ہ) طرق (یعنی راویوں کے مختلف سلسلوں) کے اعتبار سے حسب ذیل اصناف حدیث ممیز کی گئی ہیں: (۱) متواتر: وہ حدیث ہے جو (روایت کے ہر مرحلے میں) کئی اسناد سے منقول ہو (اور راویوں کی تعداد ہر مرحلے میں اتنی رہے جن کا جھوٹ پر جمع ہونا عقلاً محال ہو) اور بہت قدیم زمانے سے معروف ہو اور اس کی صحت کے متعلق کبھی کوئی اعتراض نہ اٹھایا گیا ہو؛ (۲) مشہور وہ حدیث ہے جو (روایت کے مرحلے میں) کم از کم تین معتبر راویوں سے منقول ہو یا بعض کے نزدیک وہ حدیث ہے جو اگرچہ بعد میں بکثرت رائج ہو گئی ہو، لیکن ابتدا میں قرن اول کے صرف ایک راوی سے نقل کی گئی ہو؛ (۳) عزیز: اس حدیث کا نام ہے جو (روایت کے ہر مرحلے میں) کم از کم دو راویوں سے منقول ہو، لیکن اسے متواتر یا مشہور احادیث کی طرح رواج عام حاصل نہ ہو؛ (۴) احاد: وہ حدیثیں ہیں جنہیں (روایت کے ہر مرحلے میں) صرف ایک راوی نے نقل کیا ہو؛ (۵) غریب: عام طور پر کسی ایسی حدیث کو کہتے ہیں جس میں غرابت اور عام توقع کے خلاف کوئی بات پائی جاتی ہو۔ اسناد کے اعتبار سے غریب مطلق وہ حدیث ہے جو قرن ثانی میں صرف ایک تابعی سے مروی ہو۔ اگر کوئی حدیث قرون متاخرہ کے کسی ایک فرد معین سے منقول ہو تو اسے اس شخص کے اعتبار سے غریب کہا جاتا ہے۔ وہ حدیث بھی جس کے متن میں کسی غیر زبان کے الفاظ یا نادر (غیرمانوس) عبارتیں

ہوں (بلحاظ موضوع حدیث کے) غریب کہلاتی ہے۔

(۴) تدوین حدیث: یہ تاریخی حقیقت ہے کہ حدیث کی کتابت عہد نبوی میں شروع ہو چکی تھی اور عہد صحابہ کرامؓ اور عہد تابعین و تبع تابعین میں مسلسل جاری رہی۔ پہلی صدی ہجری کے گزر جانے کے بعد تدوین اور تالیف و تصنیف حدیث کی ضرورت محسوس کی گئی۔ مختلف علما نے حدیث کے متعدد مجموعے مرتب کیے ہیں جن میں سے بعض بہت مستند حیثیت رکھتے ہیں۔

ابتدا میں حدیثوں کو ان کے مصنفوں کے اعتبار سے مرتب نہیں کیا جاتا تھا، بلکہ محض راویوں کے لحاظ سے (علم الرجال) ایسے مجموعے کو ان کامل الاسناد احادیث کے نام پر جو اس میں مندرج ہوں مسند کہا جاتا تھا۔ اس طرح یہ نام ایک اکیلی حدیث سے پورے مجموعے کی طرف منتقل کر دیا گیا۔ بعض صحابہؓ کی مسند حدیثیں بکثرت موجود تھیں، جنہیں کتب مسانید میں کئی علما نے جمع کر دیا ہے۔ ان تصانیف میں سب سے زیادہ مشہور امام احمد بن حنبلؒ (م ۲۴۱ھ/ ۸۸۵ء) کی مسند ہے۔

اس قسم کی مسانید بعد کے زمانے میں بھی مرتب کی گئیں، مثلاً بعض علما نے ان حدیثوں کو جو بڑے بڑے مجموعوں میں شامل تھیں زیادہ سہولت کے خیال سے حروف تہجی کے اعتبار سے مرتب کیا، بعض نے ان حدیثوں کو جو امام مالک بن انسؒ کی موطا میں یا اور ایسی ہی دیگر تصانیف میں مذکور تھیں، علیحدہ مجموعوں میں شامل کر لیا، وغیرہ۔

لیکن متوخر زمانے کے تقریباً تمام مجموعات، احادیث کے مضمون کے اعتبار سے مرتب ہوئے، ایسا مجموعہ جو حدیث کے معانی و موضوع کے پیش نظر ابواب کے تحت (علی الابواب) مرتب کیا گیا ہو مصنف (یعنی ترتیب) کہلاتا ہے۔ موجودہ مجموعوں میں اولیت کا شرف مصنف ابن ابی شیبہ (۱۵۹۔ ۲۳۵ھ) کو حاصل ہے۔ اس قسم کے چھے مجموعوں کو کچھ عرصے کے بعد تمام صحیح العقیدہ مسلمانوں نے عام طور پر مستند تسلیم کر لیا۔ یہ سب کے سب تیسری صدی ہجری میں مدون ہوئے، ان کے مؤلفوں کے نام یہ ہیں: (۱) البخاری (م ۲۵۶ھ/ ۸۷۰ء)؛ (۲) مسلم (م ۲۶۱ھ/ ۸۷۵ء)؛ (۳) ابوداؤد (م ۲۷۵ھ/ ۸۸۹ء)؛ (۴) الترمذی (۲۷۹ھ/ ۸۹۲ء)؛ (۵) النسائی (م ۳۰۳ھ/ ۹۱۵ء)؛ (۶) ابن ماجہ (م ۲۷۳ھ/ ۸۸۶ء)۔ یہ کتابیں عام طور پر مختصراً الکُتُبُ الستہ ("یعنی چھے کتابیں) یا "الصحاح الستہ" (یعنی چھے قابل اعتماد مجموعے) کہلاتی ہیں۔ قرآن مجید کے بعد جو خدا کا کلام ہے صحاح ستہ دوسرے درجے کی نص تصور ہوتی ہیں۔

اگرچہ تیسری صدی میں اور بھی بعض مشہور مجموعے شائع ہوئے، مگر یہ مجموعے اسلامی دنیا میں مستقل طور پر کبھی وہ شہرت حاصل نہیں کر سکے جو صحاح ستہ کو حاصل ہے، بلکہ ان متاخر تصانیف کو قبول عام بھی بتدریج حاصل ہوا۔

اس کے بعد کے زمانے میں بھی بہت سے علما نے مجموعے تیار کیے، لیکن ان متاخر مؤلفین حدیث کا کام زیادہ تر ایسے کم و بیش جامع مجموعے تیار کرنے تک محدود رہا جس میں انہوں نے کتب ستہ اور بعض دفعہ اس کے ساتھ ساتھ بعض اور مشہور مجموعوں، مثلاً مسند احمد بن حنبل سے حدیثیں انتخاب کر کے انہیں مختلف طریق سے از سر نو مرتب کر دیا، ان میں سے ایک مجموعہ امام بغوی (م ۵۱۰ھ/ ۱۱۱۶ء) کا ہے، جس کا نام مصابیح السنہ ہے، جو کہ مسلمانوں میں ہمیشہ مقبول اور ہردلعزیز رہا ہے، اس میں ایسی منتخب حدیثیں درج ہیں جو قدیم مجموعوں سے لی گئی ہیں، اس مجموعے کی وہ تلخیص جو ولی الدین التبریزی نے تیار کی تھی، خاص طور پر مشہور ہے، اس کا نام مشکوٰۃ المصابیح ہے۔

احادیث کی تشریح اور وضاحت: استنباط مسائل و احکام کے پیش نظر کئی علما نے اس بات کی ضرورت محسوس کی کہ حدیث کے مجموعوں کی شرحیں تیار کی جائیں، متروک الفاظ اور عبارت کی تشریح ضروری تھی۔ بیشتر شارحین ان احکام اور ہدایات سے بھی بحث کرتے رہے ہیں جو احادیث سے مستنبط ہوتی ہیں اور ان مختلف آرا کی جن کی اس ضمن میں مختلف علما تائید و حمایت کرتے رہے ہیں۔ سب سے زیادہ معروف ضخیم شرحوں میں سے ہم ابن حجر (م ۸۵۲ھ/ ۱۴۴۸ء) اور القسطلانی (م ۹۲۳ھ/ ۱۵۱۷ء) کی شرح صحیح البخاری اور النووی (م ۶۷۶ھ/ ۱۲۷۷ء) کی شرح صحیح مسلم کا ذکر کر سکتے ہیں

(براکلمان'، ۱: ۱۵۶ بعد) (شروح حدیث کی تفصیلات کے لیے دیکھیے براکلمان: تاریخ الادب العربی'، ۳، الباب السابع علم الحدیث'، ص ۱۶۷ تا ۱۹۹)۔

شیعہ حدیث کو اپنے نقطۂ نظر سے جانچتے تھے اور صرف ان حدیثوں کو قابل اعتماد سمجھتے تھے جو حضرت علیؓ یا ان کے ساتھیوں کی سند پر مبنی ہوں، اس لیے اس موضوع پر ان کی اپنی علیحدہ کتابیں ہیں اور مندرجہ ذیل پانچ تصانیف کو وہ خاص طور پر قابل احترام سمجھتے ہیں (۱) الکافی، از محمد بن یعقوب الکلینی (م ۳۲۸ھ/ ۹۳۹ء)؛ من لا یحضرہ الفقیہ از محمد بن علی بن بابویہ القمی (م ۳۸۱ھ/ ۹۹۱ء)؛ (۳) تہذیب الاحکام؛ (۴) الاستبصار فِیْمَا اخْتُلِفَ فِیْهِ مِنَ الْاَخْبَارِ (مقدم الذکر کا انتخاب) از محمد الطوسی (م ۴۵۹ھ/ ۱۰۶۷ء) اور (۵) نہج البلاغہ (جو حضرت علیؓ کے اقوال کہے جاتے ہیں) از علی بن طاہر الشریف المرتضٰی (م ۴۳۶ھ/ ۱۰۵۵ء) یا ان کے بھائی رضی الدین البغدادی (دیکھیے براکلمان'، ۱: ۱۸۷، ۴۰۴)۔

۵۔اصول روایت و درایت کی بنیاد خود قرآن مجید نے قائم کی ہے، اور حکم دیا ہے کہ روایت کی خوب چھان بین کر لیا کرو (۴۹ [الحجرات]: ۵)۔ اس میں روایت و درایت دونوں جہتوں سے اچھی طرح تحقیق کرنے کی ہدایت موجود ہے۔

علم درایت حدیث کی ایک شاخ علم الجرح و التعدیل ہے، جس کے معنی ہیں وہ علم جس میں راویوں کے کردار اور دیگر احوال کی کمزوری اور ان کے اوصاف (جن سے ان کا ثقہ یا غیر ثقہ ہونا ثابت ہوتا ہے) بیان ہوتا ہے۔

چنانچہ محدثین نے بتایا ہے کہ حسب ذیل صورتوں میں روایت مجروح ہو جاتی ہے اور قابل اعتماد و اعتبار نہیں رہتی: (۱)جب وہ عقل و فہم سے منافی و معارض ہو؛ (۲) کسی اصول مسلمہ سے معارض ہو؛ (۳)محسوسات اور مشاہدات سے معارض ہو؛ (۴)قرآن مجید سے معارض ہو؛ (۵)سنت نبویؐ سے معارض ہو؛ (۶)حدیث متواتر سے معارض ہو؛ (۷)اجماع قطعی و یقینی سے معارض ہو؛ (۸)معمولی فروگزاشت پر ابدی اور سخت عذاب کی دھمکی پر مشتمل ہو؛ (۹)رکیک المعنی ہو اور اس میں شائبہ لغویت پایا جاتا ہو؛ (۱۰)اسے صرف ایک راوی روایت کرے، حالانکہ اس میں کوئی ایسا قابل اعتنا واقعہ بیان کیا گیا ہو کہ اگر وقوع میں آیا ہوتا تو بہت سے لوگوں کو اس سے واقف و آگاہ ہونا چاہیے تھا، روایت کے مندرجہ بالا اصولوں کی علامہ ابن الجوزی نے تصریح کی ہے: (فتح المغیث'، ص ۱۱۴، مطبوعہ لکھنؤ)؛ (۱۱)اس میں ایسی فضول باتیں ہوں جو نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زبان مبارک سے نہیں نکل سکتیں؛ (۱۲)وہ انبیا علیہم السلام کے کلام سے مشابہت نہ رکھتی ہو؛ (۱۳)اس میں آئندہ کے واقعات کی بقید تاریخ و وقت بے پردہ کھلی کھلی پیشین گوئی بیان کی گئی ہو کیونکہ یہ منہاج نبوت کے منافی ہے؛ (۱۴)حضرت خضرؑ کے متعلق باتیں۔

اصول درایت ہی کی روشنی میں یہ فیصلہ کیا گیا کہ موٹی سمجھ کے آدمی اور ایک نکتہ رس اور ذہین و فطین شخص کی روایتیں ایک معیار کی نہیں قرار پائیں گی اور مثلاً ابوبکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ و علیؓ کی روایتیں ایک عام بدوی کی روایت کے برابر نہیں سمجھی جا سکتیں۔

اصول روایت: اصولِ درایت کی طرح محدثین نے اصول روایت کی طرف بھی پوری توجہ کی ہے۔ حضرت عبداللہ بن مبارکؒ (م ۱۸۱ھ) فرمایا کرتے تھے: یہ احادیث دین کا ایک حصہ ہیں پس جن سے روایت کرو ان لوگوں کی اچھی طرح تحقیق کر لیا کرو اور انہیں بخوبی پرکھ لیا کرو (الجرح والتعدیل'، ۱: ۱۵)۔ محمد بن سیرینؒ نے فرمایا: بے شک حدیث دین کا حصہ ہے۔ اسی طرح ابن ابی حاتم (م ۳۲۷ھ) نے یہ روایت نقل کی ہے: محدثین کا اصول تھا کہ وہ جب کسی شخص سے حدیث لینا چاہتے، تو اس کی نماز اور اس کی ظاہر ہیئت و اخلاق پر بھی نظر رکھتے تھے۔ (الجرح والتعدیل'، ۱: ۱۶)۔

سب سے مقدم اور بلند پایہ احادیث کا وہ سلسلہ ہے جسے صحیح کہا جاتا ہے۔ یہ وہ ہے جس کا اسناد ثقہ اور عادل راویوں سے بیان ہو کر آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تک پہنچا ہو۔ پھر صحیح کی دو قسمیں ہیں: (۱) صحیح لذاتہ؛ (۲) صحیح لغیرہ۔ حدیث کی متعدد اقسام اس سے قبل آ چکی ہیں۔ ان کی تعریف و تعبیر کے لیے ملاحظہ ہو صبحی الصالح: علوم الحدیث'، ص ۱۴۶۔

کتب اصول حدیث: علامہ ابن حجر نے نزھۃ النظر (ص ۱) میں لکھا ہے کہ اصول حدیث میں سب سے پہلی تالیف قاضی ابو محمد حسن بن عبدالرحمٰن بن خلاد الرّامہرمزی (م ۳۶۰ھ) کی ہے۔ جس کا نام المحدث الفاصل بین الراوی والواعی ہے۔ الرامہرمزی سے پہلے فوت ہونے والے محمد بن حبان بن احمد البستی (م ۳۵۴ھ) نے ایک کتاب التقاسیم والانواع کے نام سے لکھی تھی، لیکن وہ غالبًا دست برد زمانہ کی نذر ہو چکی ہے۔ اس وقت ہمارے پاس اصول حدیث پر سب سے پہلی مستقل کتاب المحدث الفاصل ہی ہے۔ یہ ابھی تک طبع نہیں ہوئی، لیکن اس کے مخطوطے خوش قسمتی سے ابھی تک محفوظ ہیں۔ الرامہرمزی ہی کے عہد میں ایک کتاب الثواب فی الحدیث کے نام سے عبداللہ بن محمد بن جعفر بن حیان الاصفہانی (م ۳۶۰ھ) نے تالیف کی۔ ان کے بعد الحاکم ابوعبداللہ النیسابوری (م ۴۰۵ھ) کی کتاب المعرفۃ علوم الحدیث (بار اول، قاہرہ ۱۹۳۷ء، طبع معظم حسین) ہے۔ ان کے بعد دوسرے محدثین اور علما نے اس عنوان پر داد تحقیق دی۔ جن میں سے بطور خاص تقی الدین ابو عمر و عثمان بن عبدالرحمٰن المعروف بہ ابن الصلاح (م ۶۴۳ھ) کی تالیف علوم الحدیث، المعروف بہ مقدمہ ابن الصلاح قابل ذکر ہے، جس کا منظومہ نظم الدّرر فی علم الاثر کے نام سے زین الدین عراقی نے کیا جو الفیۃ العراقی کے نام سے مشہور ہے۔ ان کے علاوہ ابن حجر کی نخبۃ الفکر کو بھی بڑی پذیرائی ملی (دیکھیے حدیث، بذیل مادہ، در آآآ)۔

**مآخذ:** (۱) مفصل ماخذ کے لیے دیکھیے صبحی الصالح: علوم الحدیث، بار دوم، دمشق ۱۹۶۳ء، ص ۲۸۹ تا ۲۹۶؛ (۲) الحاکم: معرفۃ علوم الحدیث، طبع معظم حسین؛ (۳) ابن الصلاح: مقدمہ؛ (۴) احمد بن فرح: قصیدۃ غرامیہ؛ (۵) العراقی: الفیہ؛ (۶) شریف جرجانی: الرسالہ الفیہ اور اس کی شرح ظفر الامانی از عبدالحی لکھنوی؛ (۷) ابن خلدون: مقدمہ؛ (۸) ابن حجر: نزھۃ النظر اور اس کی شرح از المروی؛ (۹) وہی مصنف: فتح الباری، مقدمہ؛ (۱۰) السخاوی: فتح المغیث؛ (۱۱) السیوطی: تدریب الراوی؛ (۱۲) وہی مصنف: الفیہ؛ (۱۳) براکلمان، ان مصنفین کے تحت جن کا ذکر متن مقالہ میں ہے؛ (۱۴) سرکیس: معجم المطبوعات، ان مصنفین کے تحت جن کا ذکر متن مقالہ میں ہے؛ (۱۵) الاعلام، ان مصنفین کے تحت جن کا ذکر متن مقالہ میں ہے؛ (۱۶) عمر رضا کحالہ: معجم المؤلفین۔

○

**حرام:** رک بہ حلال و حرام۔

○

**حرم:** (ع) اس کے معنی ہیں ذاتِ حُرمہ یعنی قابل عزت شے۔ قرآن مجید میں ہے وَمَنْ يُعَظِّمْ حُرُمٰتِ اللّٰهِ (۲۲ [الحج]: ۳۰)۔ حدیث میں حرمۃ نساء المجاہدین علی القاعدین میں ان کی حرمت اور عزت ہی کا ذکر ہے۔ ابن ماجہ کی ایک حدیث (کتاب الفتن) میں کلمہ طیبہ کی عظمت کا ذکر ہے۔ بخاری کی ایک حدیث میں ہے "میں تجھے بیت اللہ کی عزت کی قسم دیتا ہوں" (کتاب المغازی نیز دیکھیے ترمذی، باب البر، ابن ماجہ، کتاب المناسک)، ان سب جگہوں میں حرمت سے عزت و تعظیم مراد ہے۔

حرم کے دوسرے معنی ہیں ممنوع۔ اسلامی اصطلاح میں مکے، مدینے اور ان کے گردا گرد کے چند میل تک کے علاقے کو حرم کہتے ہیں۔ انہیں اکثر بصیغہ تثنیہ الحرمین کہا جاتا ہے۔ انہیں حرم کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی عزت قائم کی ہے اور ان مقامات پر بعض افعال اور اقدامات ممنوع ہیں، مثلاً ان کے اندر جنگ نہیں ہو سکتی، ان کے درختوں وغیرہ کو نہیں کاٹا جا سکتا اور ان مقامات میں داخل ہونے والا ہر گزند سے محفوظ ہو جاتا ہے، لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ ان جگہوں کے حرم ہونے سے یہ مراد نہیں کہ مجرم اور قاتل اگر بھاگ کر حرم میں چلا جائے تو اسے گرفتار نہیں کیا جائے گا۔ مکے اور اس کے ماحول کی حرمت اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ذریعے قائم فرمائی ہے۔ حدیث کے الفاظ ہیں: "الٰہی تو نے مکے کی حرمت حضرت ابراہیمؑ کے ذریعے نافذ کی تھی اب میں تیرے ہی حکم سے مدینے کی حرمت کا اعلان کرتا ہوں۔ آئندہ سے مدینہ اپنے گردا گرد حرۃ تک حرم ہے۔" اسی طرح بخاری کی حدیث میں ہے "جیسے کہ ابراہیم علیہ السلام نے مکہ کو حرم قرار دیا تھا۔ میں اس کے دونوں کناروں کے درمیانی

وسلم کے خلفاے اربعہ مراد ہیں جو رشد و ہدایت سے بہرہ مند اور راہ عدل و حق پر گامزن تھے اور آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے برحق اور جائز جانشین تھے انہوں نے کتاب اللہ اور سنت رسول پر عمل کرتے ہوے اسلام کی اشاعت اور امت اسلامیہ کی دینی و دنیوی فلاح کے لیے اپنے آپ کو وقف کر دیا۔(ان خلفا کے متعلق ارشاد نبوی کے لیے دیکھیے ابو داؤد: السنن، ۴: ۲۱۱، طبع قاہرہ، تاریخ ندارد)۔ بعض ائمہ مجتہدین نے حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کی خلافت کو بھی خلافت علی منہاج النبوۃ تسلیم کیا ہے اور انہیں پانچواں خلیفہ راشد قرار دیا ہے، (مفتاح کنوز السنہ، ص ۲۱۱؛ سنن ابی داؤد، ۴: ۲۰۸ ببعد)۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی دو حیثیتیں تھیں: ایک مہبط وحی ہونے کی حیثیت سے احکام ربانی کی تبلیغ اور منصب رسالت کی ذمے داریاں، دوسری حیثیت امام المسلمین، یعنی ملت اسلامیہ کے قائد و رہنما کی جس کا مقصد افراد امت میں نظام خیر کا قیام، نیکی کی دعوت دینا اور بدی سے منع کرنا تھا، نیز عدل و انصاف اور اخوت پر مبنی معاشرہ قائم کرنا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وصال کے ساتھ پہلی حیثیت کا سلسلہ بطور نبوت تو منقطع ہو گیا، البتہ دوسری حیثیت قائم و دائم رہی اور اس کا سلسلہ آگے بڑھا۔ اس سلسلے کا نام خلافت ہے۔ اسلامی مآخذ میں خلافت کے ساتھ ساتھ امامت کا لفظ بھی متداول و مروج ہے اور مسلمانوں کے حکمرانوں کے لیے کبھی خلیفہ، کبھی امام، کبھی امیر اور کبھی اُولی الامر (اور حضرت عمرؓ کے وقت سے امیر المومنین) کے الفاظ استعمال ہوتے رہے ہیں۔ اہل تشیع رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے جانشین کے لیے عموماً امام کا لفظ ہی استعمال کرتے ہیں (ابن الجوزی: خواص الامۃ فی معرفۃ الائمہ، ص ۲ ببعد)، مگر یاد رہے کہ خلافت کی جگہ امامت اور خلیفہ کی جگہ امام کا لفظ اہل تشیع ہی استعمال نہیں کرتے، بلکہ علماے اہل السنہ و الجماعہ بھی استعمال کرتے ہیں (دیکھیے: ابن خلدون: مقدمہ، ص ۱۶۰)۔

آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وصال کے بعد مسئلہ خلافت: آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے وقت صحابہ کرامؓ میں دو قسم کے مکتب فکر ظاہر ہوے: ایک نظریہ یہ تھا کہ کی نیابت کا منصب خاص ہے، دوسرا یہ تھا کہ یہ منصب عام ہے اور ہر مسلمان جو لازمی اوصاف سے متصف ہو بلا امتیاز رنگ و نسل خلیفہ بن سکتا ہے۔ مؤخرالذکر نظریہ انصار کا تھا جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد سقیفہ بنی ساعدہ میں جمع ہوے اور حضرت سعدؓ بن عبادہ انصاری نے انصار کا استحقاق خلافت ثابت کیا۔ مہاجرین کی ایک بہت بڑی جماعت خلافت کو قریش میں مختص سمجھتی تھی اور بعض مہاجرین کا خیال تھا کہ یہ منصب قرابت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اساس پر حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ یا حضرت عباسؓ بن عبدالمطلب کو بحیثیت وارث (العاصب) ملنا چاہیے، لیکن اس موقع پر اکثریت نے مہاجرین کی عظیم جماعت کے اس موقف کی تائید کی جو یہ کہتا تھا کہ نیابت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم خاندانی موروثی ہونے کے بجاے، شوری اور بیعت عامہ کی بنیاد پر ہونی چاہیے، چنانچہ حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما نے سقیفہ بنی ساعدہ میں مجلس انصار میں اوس و خزرج کی عظیم اسلامی خدمات کو خراج تحسین پیش کرنے کے ساتھ یہ استدلال پیش کیا کہ قبائلی عرب کو اطاعت کا پابند بنانے کے لیے اس وقت یہ ضروری ہے کہ خلیفہ قریش میں سے ہو، مگر وزارت و مشاورت کا منصب انصار میں رہے اور سب مہاجرین و انصار اتفاق و اتحاد سے فیصلے کریں۔ چنانچہ اسی پر تمام صحابہ نے اتفاق کیا اور حضرت عمرؓ نے موقع کا اندازہ کرتے ہوے آگے بڑھ کر حضرت ابوبکرؓ کی بیعت کر لی۔ اس کے بعد دیگر زعماے انصار و مہاجرین نے بیعت کی جو بیعت خاصہ کہلائی، پھر بعد میں مسجد نبوی میں بیعت عامہ ہوئی، (سیرۃ ابن ہشام ۲: ۱۰۱۳؛ تاریخ الامم الاسلامیہ، ۱: ۱۵۹ ببعد)۔ پھر حضرت ابوبکرؓ نے اپنی وفات کے وقت جلیل القدر صحابہ کے مشورے سے حضرت عمرؓ کا نام خلافت کے لیے تجویز کیا اور ان کے لیے خود ہی سب کی تائید حاصل کی۔ جب امیر المومنین حضرت عمرؓ زخمی ہوے اور بچنے کی امید نہ رہی تو بعض صحابہ نے جانشین نامزد کرنے کا مشورہ دیا تو انہوں نے نمائندہ حیثیت کے سات اصحابؓ کی ایک انتخابی مجلس شوری نامزد کی جس کے ذمے خلیفہ کا انتخاب تھا۔ اس مجلس نے کثرت راے سے حضرت عثمانؓ کو خلیفہ منتخب کیا

اور عامۃ المسلمین نے ان کی بیعت کی (حوالہ سابق)۔ حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد لوگوں نے مجمع عام میں حضرت علیؓ کی بیعت کر لی۔ بیعت خلافت کے بعد چند صحابہؓ نے حضرت علیؓ سے اصرار کیا کہ قاتلین عثمانؓ سے قصاص لیا جائے، مگر ان پر حضرت علیؓ کا قابو نہ تھا (الطبری، ج ٦)۔ اس سے اختلاف پیدا ہو گیا جس کے نتیجے میں جنگ جمل واقع ہوئی۔ حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد حضرت امام حسنؓ نے امیر معاویہؓ سے مفاہمت کر لی (مزید معلومات کے لیے دیکھیے الماوردی: الاحکام السلطانیہ)۔

خلافت کی اصولی و تاریخی بحث: سید محمدؒ رشید رضا کے نزدیک خلافت، امامت عظمی اور امارۃ المومنین تینوں کا مفہوم ایک ہے، یعنی حکومت اسلامیہ کی ایسی ریاست جو دینی اور دنیوی مصالح کی نگہداشت کرے (الخلافۃ، قاہرہ ۱۳۴۱ھ، ص ۱۰)۔ اسی طرح سعد الدین التفتازانی (م ۷۹۱ھ) نے اپنی کتاب مقاصد الطالبین فی اصول عقائد الدین (الفصل الرابع) میں امامت کی بحث کرتے ہوئے لکھا ہے کہ امامت دینی اور دنیوی امور کی نگہداشت کے لیے ایک ریاست عامہ ہے جو نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نیابت کے طور پر قائم کی جاتی ہے۔ بہر حال یہ حقیقت ہے کہ اسلام جوں جوں پھیلتا گیا، نئی اقوام جن میں سے بعض قبائلی قوت سے غالب آجاتی رہی ہیں، کبھی خلافت کے نام سے، کبھی ملوک و سلاطین کے لقب سے عالم اسلام کی سیاست کا رخ موڑ دیتی رہیں اور سیاسی سطح پر کسی مرکزی دعوت کے فقدان کی وجہ سے حکومتیں غلبے کے اصول پر قائم ہوتی رہیں اور خلافت علی منہاج النبوۃ قائم نہ ہو سکی۔ لیکن داخلی دینی قوت کی وجہ سے خلافت کے بعض بنیادی مقاصد پورے ہوتے رہے، مثلاً مسلمانوں کی اخوت کا عقیدہ، اسلام کے غلبے کا عقیدہ، اسلام کے لیے ایک امامت کے فرائض ادا کرنے کی رسم کو جاری رکھا، تاہم (باستثنائے حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ) بنو عباس کے زمانے میں بنو امیہ کے اکثر فرمانروا دینی پیشوائی سے زیادہ ملکی اور سیاسی پیشوائی کے خصائص کے حامل رہے۔ امیر معاویہؓ نے بہت حد تک عرب سرداروں (امرا) کے سیدھے سادے اور بے تکلف طور و طریق کو باقی رکھا تھا اور وہ دوسرے قبائلی سرداروں کے درمیان بڑی حد تک مساویانہ حیثیت سے رہتے سہتے تھے مگر نئے دارالسلطنت (بغداد) میں ایرانی بادشاہت کا رنگ ڈھنگ پیدا ہو گیا، چنانچہ عباسی خلیفہ اپنے تخت پر شان و شوکت سے اپنے محافظوں کے درمیان بیٹھتا تھا اور اس کے ایک جانب جلاد ننگی تلوار لیے کھڑا ہوتا تھا، بایں ہمہ وہ اپنے منصب کی دینی اہمیت کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ردا پہن کر نمایاں کرتا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے اس کی جو قرابت تھی اس کا ذکر سرکاری دستاویزوں اور مداحوں اور درباری شعرا کے قصائد میں بار بار ہوتا تھا۔

نویں صدی عیسوی کے بعد انتظامی معاملات میں خلیفہ کا براہ راست اقتدار کمزور ہونا شروع ہو گیا، کیونکہ زیادہ تر اختیارات وزیر کے سپرد کر دیے گئے۔ سرکاری دفتروں کی پیچیدگی میں برابر اضافہ ہوتا رہا۔ اس زمانے میں خلیفہ کے دنیوی اختیارات کم ہونے شروع ہوے جس کی ایک وجہ یہ تھی کہ کئی نئی سلطنتیں اطراف ملک میں ابھر آئیں۔ یہ حکومتیں کم و بیش خود مختار تھیں۔ ۳۳۵ھ/۹۴۶ء میں ایسا وقت بھی آیا کہ خلیفہ کے ہاتھ سے ساری طاقت اور اختیارات نکل گئے اور بغداد میں بیک وقت تین ایسے خلیفہ موجود تھے جو کسی زمانے میں اس منصب عظیم پر فائز تھے، مگر اب ان کے اختیارات سلب ہو چکے تھے۔ ۳۳۵ تا ۴۴۷ھ/۹۴۶ سے ۱۰۵۵ء تک کئی خلفا یکے بعد دیگرے بویہی اور سلجوق حکمرانوں کے ہاتھوں میں کٹھ پتلی بن کر رہ گئے تھے، مگر اس کے باوجود کہ ان کے ہاتھ سے انتظامی اختیارات بالکل ہی نکل گئے تھے پھر بھی لوگ اس عظیم منصب کی تکریم کرتے تھے اور عالم اسلام میں خلیفہ ہی کو پیشوا سمجھا جاتا تھا۔ اسی وجہ سے بہت سے خود مختار حکمران خلفا سے خطابات اور اعزازات یا سند اختیارات کے طالب ہوتے تھے۔

بغداد کے خلیفہ کو اس طرح تمام اختیارات کا جائز سرچشمہ تسلیم کیے جانے کے باوجود دو اور مد مقابل خلافتوں کا قیام بھی عمل میں آیا۔ ۳۱۶ھ/۹۲۸ء میں عبدالرحمن الثالث (الناصرلدین اللہ) نے اندلس میں خلیفہ کا لقب اختیار کیا، جو اس کی اولاد میں برابر چلتا رہا۔ اندلس کے یہ اموی خلفا اپنے دمشق

کے پیشروؤں کی طرح سنی تھے، مگر مصر کے فاطمی خلفا جن کے مورث اعلیٰ نے سب سے پہلے اپنے آپ کو ۲۹۶ھ/۹۰۹ء میں المہدیہ میں خلیفہ کہلوایا، شیعہ تھے اور وہ بغداد کے عباسی خلفا کے حریف اور مد مقابل رہے، یہاں تک کہ ۵۶۷ھ/۱۱۷۱ء میں سلطان صلاح الدین ایوبی نے اس خاندان کو ختم کر دیا۔

۶۵۶ھ/۱۲۵۸ء میں ہلاکو نے بغداد پر قبضہ کر کے خلیفہ المستعصم کو شہید کر دیا اور اس کے بعد اس کا کوئی وارث باقی نہ بچا۔ یہ حادثۂ عظیم تاریخ اسلام میں اس لحاظ سے منفرد واقعہ تھا کہ اسلامی دنیا میں پہلی بار کوئی ایسا پیشوا باقی نہ رہا جس کا نام دینی عقیدے کی بنیاد پر مسجدوں میں جمعے کے خطبے میں لیا جاسکتا۔ عباسی خاندان کے دو افراد نے جو بغداد میں قتل عام سے بچ رہے تھے، یکے بعد دیگرے مصر کے مملوک سلاطین کے ہاں پناہ لی۔ ان میں سے پہلا المستعصم کا چچا تھا، جسے بیبرس نے قاہرہ بلا لیا، وہاں ۶۶۰ھ/۱۲۶۱ء میں اسے بڑے تزک و احتشام کے ساتھ خلیفہ بنایا گیا۔ مگر وہ جلد ہی منظر سے غائب ہو گیا۔ خلافت کا دوسرا دعویدار قاہرہ میں ۶۶۱ھ/۱۲۶۲ء میں پہنچا اور اس کو بھی اسی طرح مسند خلافت پر بٹھایا گیا، مگر اس مرتبہ بغداد پر دوبارہ قبضہ کرنے کی کوشش نہیں کی گئی اور خلیفہ کو قاہرہ ہی میں رکھا گیا۔ اگرچہ ظاہری طور پر اس کی بے حد عزت کی جاتی تھی، تاہم وہ بے اختیار ہی تھا۔ ڈھائی سو برس سے زائد عرصے تک اس کی اولاد کے افراد یکے بعد دیگرے قاہرہ میں اس برائے نام عہدے پر فائز رہے، مگر بے اختیار۔ مملوک سلاطین ان کا احترام کرتے تھے، مگر انہیں اقتدار حاصل نہ تھا۔ اس عزت و تکریم کی وجہ سے ممالیک کو خود بھی فائدہ تھا۔ اس سے ان کے اپنے اقتدار کو تقویت حاصل ہوتی تھی۔ خلیفہ ہر نئے سلطان کی تاجپوشی بہت سی رسموں کی پابندی کے ساتھ کرتا تھا اور سلطان اس سے وفاداری کا عہد کرتا تھا، مگر ان میں سے المستعین کے سوا (جسے مختلف حریف جماعتوں نے کٹھ پتلی بنا لیا تھا اور ۱۴۱۲ء میں صرف چھ مہینے تک وہ سلطان کہلاتا رہا) کسی ایک نے بھی حکومت کا کوئی کام انجام نہیں دیا اور نہ اسے کسی قسم کا کوئی سیاسی اقتدار حاصل ہوا۔ المقریزی نے خلیفہ کے بارے میں بیان کیا ہے کہ وہ اپنا وقت امرا اور حکام کے درمیان گزارتا تھا اور ان کے یہاں آیا جایا کرتا تھا، مگر اسے خلیفہ کے منصب کے شایان شان درجہ حاصل نہ تھا۔ تیرھویں صدی سے مغرب میں بھی سنی خلیفہ نظر آنے لگا، اسلامی دنیا کے مشرقی حصے میں بھی وقتاً فوقتاً بہت سے امیروں نے اس لقب کو اختیار کر لیا تھا، جیسے سلجوق، تیموری، ترکمان، ازبک اور عثمانی حکمران (مگر انہیں بھی وہ مرکزی اہمیت نہ مل سکی)۔ چودھویں صدی عیسوی کے نصف آخر سے ادرنہ اور فیلیپوپولس وغیرہ کی فتح کے بعد مراد اول نے اپنے آپ کو خلیفۃ اللہ المختار (= خدا کا منتخب خلیفہ) کہلوانا شروع کر دیا (فریدون، ۱: ۹۳ س ۲۲) اور اس کے بعد عثمانی سلاطین نے خلیفہ کا لقب اختیار کر لیا اور ان کی رعایا اور دوسرے ملکوں میں ان کے وقائع نگار یا دوسرے خط و کتابت کرنے والے لوگ ان کے اس دعوے کو تسلیم کر لیتے تھے۔ اس زمانے تک پہنچتے پہنچتے امام کے لیے قرشی ہونے کی شرط نظرانداز ہو چکی تھی اور قرآن مجید کی آیات مثلاً (۳۸[ص]: ۲۶)۔ (ہم نے تجھ کو زمین پر خلیفہ بنایا ہے) سے جواز حاصل کرنے کی کوشش کی جاتی تھی۔ چنانچہ جب سلطان سلیم اول جنوری ۱۵۱۷ء میں فاتحانہ قاہرہ میں داخل ہوا اور وہاں کی عباسی خلافت کو ختم کر کے اس خاندان کے آخری نمائندے المتوکل کو اپنے ساتھ قسطنطنیہ لے گیا تو اس وقت وہ پہلے ہی سے نہ صرف اپنے آپ کو خلیفہ کہلواتا تھا، بلکہ اپنے آباء و اجداد کو بھی، جو ڈیڑھ سو برس قبل گذرے تھے، خلیفہ کہلوارہا تھا۔ ایک روایت یہ ہے کہ المتوکل نے اپنا منصب سلیم کو منتقل کر دیا تھا۔ المتوکل سلطان سلیم کی زندگی میں قسطنطنیہ میں بعزت و احترام رہا۔ سلیم کی وفات کے بعد المتوکل کو مصر واپس جانے کی اجازت مل گئی تھی اور وہ وہاں اپنی وفات (۱۵۴۳ء) تک خلیفہ رہا۔ بہر حال بیسویں صدی کے آغاز تک عثمانی سلاطین ہی منصب خلافت پر فائز رہے، اگرچہ صفوی اور دوسرے ایرانی بادشاہوں اور ہندوستان کے مغل شہنشاہوں نے یا تو انہیں اپنا ہم مرتبہ تصور کیا یا حریف خیال کیا۔ اٹھارھویں صدی عیسوی میں مغل سلطنت کے زوال کے بعد اسلامی دنیا میں عثمانی سلاطین بظاہر سب سے بڑے حکمران رہ گئے تھے، مگر ان کی طاقت کو بھی اپنے دراز دست شمالی ہمسائے کی طرف سے

خطرہ پیدا ہو چلا تھا۔ روس سے ان کی جنگ (۱۷۶۸-۱۷۷۴ء) کے بعد انہیں بحر اسود کے شمالی ساحل والے علاقوں کو روس کے حوالے اور قریم کے تاتاریوں کی خود مختاری کو تسلیم کرنا پڑا۔ اس پر کیتھرائن دوم نے عثمانی مملکت کی حدود میں رہنے والے ان عیسائیوں کی سرپرستی کا دعوی کیا جو راسخ العقیدہ کلیسا کے پیرو تھے، مگر عثمانی وکلاے مختار نے، جنھوں نے کوچک قینارجہ کا صلح نامہ ۱۷۷۴ء میں مکمل کیا، خلیفہ کے خطاب سے فائدہ اٹھاتے ہوے اسی قسم کا دعوی سلطان کی طرف سے بھی پیش کر دیا کہ مسلمان جہاں بھی ہیں ان پر سلطان کا مذہبی اقتدار تسلیم کیا جائے، چنانچہ صلح نامے میں ایک دفعہ بڑھا دی گئی جس کی رو سے خلیفہ المسلمین کا مذہبی اقتدار ان تاتاریوں پر تسلیم کر لیا گیا جو دنیوی حیثیت سے اسے اپنا بادشاہ تسلیم نہیں کرتے تھے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ یورپ میں خلیفہ اسی طرح مسلمانوں کا مذہبی پیشوا سمجھا جانے لگا جس طرح کہ پوپ تمام عیسائیوں کا مذہبی پیشوا ہے اور اس کا روحانی اقتدار اس کے سب ہم مذہبوں پر ہے، خواہ بطور سلطان ترکیہ وہ اس کی دنیوی حکمرانی اور سیاسی اقتدار کے تابع ہوں یا نہ ہوں۔ عثمانی سلاطین کو خود بھی اپنے اس منصب کا احساس تھا اور سلطان عبدالحمید ثانی (۱۸۷۶ تا ۱۹۰۹ء) کے زمانے میں تو انہیں تمام عالم اسلام کا خلیفہ تسلیم کیے جانے پر زور دیا گیا اور ان کے عہد میں جو آئین نشر کیا گیا اس میں اس بات کی تائید کی گئی کہ "اعلی حضرت سلطان خلیفہ کی حیثیت سے اسلام کے محافظ (حامی) اور علمبردار ہیں"۔ سلطان عبدالحمید نے اسلامی دنیا کے مختلف حصوں میں اپنے سفیر بھیجے تاکہ خلیفہ المسلمین کی حیثیت سے جملہ مسلمانان عالم کی طرف سے تعظیم و تکریم حاصل کی جائے اور یہ کوشش کسی حد تک بار آور بھی ہوئیں، کیونکہ بعض مفکر اور صاحب نظر مسلمانوں نے (خاص طور سے ان ارباب علم نے جو اسلامی دنیا میں یورپی طاقتوں کے بڑھتے ہوے اثر سے پریشان تھے) یہ تسلیم کیا کہ صرف ترکیہ ہی ایک ایسی خود مختار مسلم سلطنت ہے جس کا دنیا میں احترام باقی ہے، مگر سلطان عبدالحمید کو داخلی طور پر اپنے ہی ملک کے اصلاح پسندوں اور تجدد پسندوں کی مخالفت کا سامنا کرنا پڑا اور جب ۱۹۰۹ء میں اسے تخت سے اتارا گیا تو ترکیہ کے معاملات ایسی تجدد پسند جماعت کے ہاتھوں میں آ گئے جو حکومت کی دینی اساس ہی کے قائل نہ تھے۔ نومبر ۱۹۲۲ء میں ترکیہ ایک جمہوریہ بن گیا۔ خلیفہ کا بحیثیت سلطان سارا دنیوی اختیار و اقتدار چھین لیا گیا، مگر اس سے قبل کہ اس امر کا فیصلہ ہوتا کہ اس جمہوریہ میں خلیفہ (یا سلطان) کے منصب کی کیا نوعیت ہوگی، مارچ ۱۹۲۴ء میں اس منصب کو بے ضرورت قرار دیا گیا اور خلافت بھی ختم ہو گئی۔

شیعوں کی طرف سے وقتاً فوقتاً علویوں کے لیے اقتدار اور امامت حاصل کرنے کی جو کوشش ہوتی رہی اسے کم ہی کامیابی نصیب ہوئی۔ صرف مصر کے فاطمیون نے شیعی خلافت کی نمائندگی کرتے ہوے کچھ اہمیت حاصل کی۔ ایران میں صفوی خاندان کی حکومت قائم ہوئی (۱۵۰۲ء)، لیکن وہاں شیعہ مذہب اس وقت تک سرکاری مذہب قرار نہ پاسکا جب تک اس ملک میں بہت بعد کے زمانے میں امام کی غیبت کا اصول شیعہ عقیدے کا بنیادی اصول نہ بن گیا۔

**مآخذ :** (۱) الطبری: تاریخ؛ (۲) ابن الاثیر: الکامل؛ (۳) السیوطی: تاریخ الخلفاء اور (۴) حسن المحاضرۃ؛ (۵) المقریزی: السلوک لمعرفۃ دول الملوک؛ (۶) المقری: نفح الطیب؛ (۷) الازرقی: اخبار مکہ، طبع وستنفلٹ؛ (۸) رشیدالدین: جامع التواریخ؛ (۹) احمد فریدون بے: منشات السلاطین؛ (۱۰) مصطفے صبری التوقاری: النکیر علی منکر النعمہ من الدین والخلافہ والامہ، بیروت ۱۹۲۴ء۔

○

**خلق :** (ع)، خ ل ق مادے سے ، بمعنی وجود میں لانا، مخلوق، خلقت، فطرت، قضا و قدر الٰہی، یا خلق الثوب = کپڑا پرانا ہو گیا، بعض اوقات ، بمعنی کذب و جعل بھی آتا ہے، خُلق بھی اسی مادے سے ہم معنی ہے، اس فرق کے ساتھ کہ خَلق (، بمعنی خلقت) عام ہے اور خُلق کا تعلق عادات و خصائل سے ہے۔ خلیقہ اور خُلق ہم معنی الفاظ ہیں، بعض کے نزدیک خُلق ، بمعنی انسان اور خلیقہ ، بمعنی بہائم ہے۔

یہ مادہ قرآن مجید میں مختلف صورتوں میں استعمال ہوا ہے، مفردات راغب (۱: ۳۴۳، طبع قاہرہ، ۱۳۱۸ھ) میں ہے:

اصل میں اس کے معنی التقدیر المستقیم (یعنی کسی چیز کو بنانے کے لیے پوری طرح اندازہ لگانا) ہیں اور کسی مادے یا مثل کے بغیر وجود میں لانے کے ہیں۔ تخلیق کا لفظ عام ہے، لیکن کسی موجود شے سے کسی چیز کے بنانے کو بھی خلق کہہ دیتے ہیں، امام راغب (بذیل مادہ خلق) کے نزدیک خلق اللہ میں خلق بمعنی دین اور فطرت آیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ایک نام خالق ہے، قرآن مجید (۲۳[المؤمنون]:۱۴) میں اللہ تعالیٰ کو احسن الخالقین کہا گیا ہے۔ (نیز دیکھیے تھانوی نے کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۴۳۶)۔ بہر حال قرآنی اصطلاحات میں اس کا تعلق خدا کی صفت تخلیق سے ہے (۲[البقرۃ]:۱۶۴؛ ۴۰[المؤمن]:۵۷؛ ۶۷[الملک]:۳)۔ خلق کے معنی صرف عدم سے آفرینش کے نہیں، بلکہ وہ دنیا اور انسان اور ان سب کی آفرینش پر، نیز جو کچھ ہے اور جو کچھ ہو رہا ہے یعنی موجودات اور واقعات سب پر حاوی ہے۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کے جو اسماے حسنی (۵۹ الحشر: ۲۴) بیان کیے گئے ہیں، ان میں خالق (۶[انعام]:۱۰۲ و بمواضع کثیرہ)، خلّاق (۱۵[الحجر]:۸۷)، (۳۶[یٰس]:۸۱)، باری (۵۹[الحشر]: ۲۴ کے علاوہ ۲[البقرۃ]:۵۴) اور مصور بھی شامل ہیں، قرآن مجید میں بڑی تفصیل سے بتایا گیا ہے کہ انسان کی آفرینش مٹی (تراب اور طین) یا گارے اور بعد میں نطفے اور جمے ہوے خون (علقہ) (۲۲[الحج]:۵) سے ہوئی۔ قیامت کے دن حشر اجساد کی صورت میں اس کی پھر تخلیق (خلق جدید) ہوگی، لیکن یہ خلق اول سے زیادہ عجیب نہیں (۲[البقرۃ]:۲۸ و بمواضع کثیرہ)۔

احادیث میں بھی ان حقائق کی طرف بکھرے ہوے اشارے آتے ہیں، مثلاً آفرینش عالم سے پہلے اللہ بادلوں میں تھا (الترمذی: تفسیر سورۃ ھود، باب ۱) اور اس نے جو کچھ خلق کیا تاریکی میں کیا (دیکھیے کتاب مذکور، الایمان، باب ۱۸)، فعلِ خلق سے پہلے اس نے ایک کتاب لکھی (البخاری: التوحید، باب ۵۵)۔

انسان کے علاوہ زندگی کا یہ دائرہ باقی کائنات میں بھی ہے، پیدائش طفولیت، شباب، پیری (اور پھر موت) فطرت کا قانون مسلم ہے۔

جس طرح جسم کی تخلیق میں ایک اندازہ اور ایک تناسب ہے اسی طرح قواے باطنی و معنوی میں بھی ایک اندازہ (تقدیر) ہے (۲۵[الفرقان]:۲)۔ تقدیر سے مراد اندازہ بھی ہے اور قانون فطرت بھی، جو تمام خلقت پر حاوی ہے۔ ہر شے اپنے وجدان سے (جسے قرآنی زبان میں ہدایت کہا گیا ہے) اپنے اپنے دائرے میں وقت مناسب تک، حد مناسب کے اندر چلتی رہتی ہے اور اس بارے میں یہ ہدایت (وجدان) ہی اس کا رہنما ہے۔

قرآن مجید میں تخلیق کے مراتب و مدارج کا ذکر کئی موقعوں پر آیا ہے۔ تکوین وجود کے چار مرتبے ہیں: (۱) تخلیق؛ (۲) تسویہ؛ (۳) تقدیر؛ (۴) ہدایت...، غور کیا جائے تو یہ سب مدارج تخلیق کے سلسلۂ عمل ہی کے مختلف حصے ہیں۔

اللہ تعالیٰ خلاق بھی ہے، البارئ بھی اور المصوّر بھی۔ انھیں صفات کی بنا پر علم جمالیات کے بعض ماہرین نے کہا ہے کہ خدا کو اپنی تخلیق کے ذریعے حسن و جمال اور نظم و تناسب کی نمود منظور تھی۔

خلق کا عقیدہ اس بات پر بھی شاہد ہے کہ مخلوق فانی ہے اور خالق ہمیشہ باقی رہنے والا ہے۔ اس نظریے کی حمایت میں کہ کائنات جو خدا کی مخلوق ہے، اس میں ہر کہیں خدا کی قدرت کاملہ علت کے طور پر کام کررہی ہے۔ انسان کی قوت اختیار قدرے دب جاتی ہے، اس لیے جبریوں نے اپنے عقیدے کے حق میں اس دلیل پر اعتماد کیا ہے۔ جہم نے جو اولین جبریوں میں سے تھا، خدا کی تعریف محض اس طرح کی ہے کہ وہ خالق ہے پس ہر شے کی قدرت رکھتا ہے۔ ابن حزم (الفصل فی الملل، ۱: ۳۹ و ۲: ۱۶۱ بعد) کا دعوی ہے کہ خدا کی نسبت صرف یہی کہا جاسکتا ہے کہ وہ اول ہے، واحد ہے، حق ہے، خالق ہے، کیونکہ یہی صفات ہیں جن کی بنا پر دنیا اور اس کے درمیان قطعی طور سے امتیاز کیا جاسکتا ہے۔

اس معاملے میں معتزلہ، متصوفین اور حکما نے دوسری سمت اختیار کی ہے۔ معتزلہ نے کائنات کی تخلیق میں خدا کی قدرت کاملہ اور ارادے کے بجاے اس کی حکمت عملی کو کہیں زیادہ ترجیح دی ہے۔ ان کی تعلیم یہ تھی کہ خدا وہی کچھ خلق

کرتا ہے جو خیر ہو' علی ھذا یہ کہ انسان اپنے دائرے میں اپنے اعمال کا خود خالق ہے۔ نظام کی راے تھی کہ خدا صرف اچھی چیز پیدا کرتا ہے' اور اس کا فعل محض اس کا ارادہ ہے نہ کہ کوئی حقیقی عمل۔ دوسرے علما مثلاً ابوالھذیل اور معمر کے نزدیک خدا کا ارادہ خالق اور عالم مخلوق کے درمیان ایک قسم کا واسطہ ہے۔

حکما کے دو مذاہب ہیں: ایک قدیم اور نسبۃً زیادہ نو افلاطونی' (مثلاً اخوان الصفاء کا)' جن کا نظریہ یہ تھا کہ اس مادی عالم کی تخلیق سے ایک سلسلۂ ارواح کا ظہور ہوا' دوسرا نسبۃً ارسطا طالیسی (ابن سینا اور بالخصوص ابن رشد) جن کا کہنا یہ تھا کہ ذات الٰہیہ سے جب عقل اول کا ظہور ہوگیا تو اس عقلی اور مادی عالم کا نشو و نما بغیر کسی ابتدا یا مثال کے درجہ بدرجہ ہوتا رہتا ہے۔ دونوں مذہبوں کے نزدیک خدا محض علت اولیٰ ہے' جس کی فعالیت اور اس عالم کے درمیان متعدد واسطے موجود ہیں۔

ان رجحانات کے متعلق راسخ العقیدہ مسلمانوں کا نظریہ مختلف زمانوں میں مختلف شکلیں اختیار کرتا رہا۔ معتزلہ کا عقیدہ خلق الافعال صرف ترمیم شدہ صورت ہی میں قبول کیا جاسکتا تھا۔ انسان کی طرف خلق کے بجاے کسب (اشاعرہ) یا اختیار (بقول الماتریدی) کی ایک صفت منسوب کی گئی۔ فلاسفہ کا یہ مفروضہ کہ کوئی عالم' بغیر ابتدا کے بھی ممکن ہے' قطعاً رد کر دیا گیا' البتہ اس سے متعلق کرات یا سپہروں کا جو نظریہ ہے' اسے تسلیم کر لیا گیا اور ارواح نجوم کی تعبیر ملائکہ آسمانی کی شکل میں کی گئی۔ برعکس اس کے تصوف سے رشتہ جوڑنا آسان تھا' کیونکہ تصوف نے ہمیشہ اس امر پر زور دیا ہے کہ خدا کے سوا کوئی خالق نہیں۔

معتزلہ اور حکما کی اس کشمکش کے درمیان اہل السنت کے عقائد کی نشو و نما ہوئی اور جس میں ایک حد تک اس نے تصوف کی حمایت کی۔ اس کی سب سے زیادہ کامیاب شکل وہ ہے جسے مذہب اشاعرہ [رکّ بہ الاشعری' ابوالحسن] سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اشاعرہ کے نزدیک اللہ شروع ہی سے قادر مطلق ہے' وہ اپنی مشیت کے مطابق جو چاہے اور جب چاہے پیدا کر سکتا ہے' لیکن ضروری نہیں کہ اسے پیدا کرے۔ اس نے جب مادی دنیا کو خلق کیا تو اس کے ساتھ ہی زمان و مکان کی پابندیاں اس پر عائد کر دیں' وہ ہر لمحے دنیا کو نئے سرے سے خلق کرتا رہتا ہے۔ پھر جہاں تک لفظ خلق کا تعلق ہے (بالخصوص قرآن کے لفظ خلق کا) اللہ ناطق ازلی ہے' لیکن اگر معتزلہ کے برعکس یہ کہا جائے کہ لفظ خلق قدیم ہے تو اس کے باوجود فعل خلق کے اعتبار سے خدا کے متعلق یہ ماننے میں تامل ہوتا ہے کہ وہ ازل ہی سے خالق تھا' لہٰذا ~~اس~~ کی صفات الفعل (خلق وغیرہ) کو جن کی حیثیت محض زمانی روابط کی ہے' ذات الٰہیہ کی صفات ازلی سے ممیز کیا جاتا تھا۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو الماتریدی کا نظام الٰہیات مذہب اشاعرہ سے مختلف ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ تکوین کی صفت وجود باری تعالیٰ کی صفت ازلی میں شامل ہے۔ بالفاظ دیگر یہ بڑی حد تک فلاسفہ ہی کی تعلیم ہے' اس لیے کہ کوئی علت معلول سے خالی نہیں' خدا نے چونکہ علت اولیٰ کی حیثیت سے دنیا کو ازل ہی میں پیدا کر دیا تھا' لہٰذا وہ خالق ازلی ہے جس کے وجود اور افعال میں کوئی تبدیلی ممکن نہیں۔ اس عقیدے سے جو اشکال پیدا ہوتا ہے اس کو بعض فلاسفہ اور بہت سے صوفیہ نے تو یقیناً اس مفروضے کے ذریعے دور کر لیا تھا کہ اپنی مخلوق کے ظہور سے پہلے "خالق ازلی" کی صفت اللہ تعالیٰ میں موجود تھی (دیکھیے Massignon' کتاب مذکور' ص ۶۵۷)۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**خلیفہ** : رکّ بہ خلافت۔

○

**خمر** : (ع)' مادہ خ م ر کے مشتقات میں ڈھانپ دینے' چھپا دینے اور کسی چیز میں خلط ملط ہو کر خلل کا باعث ہونے کے معنی پائے جاتے ہیں' اسی مناسبت سے "شراب" کو بھی خمر کہا گیا ہے' کیونکہ یہ عقل پر چھا جاتی ہے اور خلل کا باعث بنتی ہے (دیکھیے تاج العروس بذیل مادہ خمر)' لیکن عربی زبان میں خمر کا لفظی اطلاق صرف اسی "شراب" پر ہوتا ہے جو انگور سے کشید کی گئی ہو اور نشہ آور ہو (القرطبی' ۳: ۵۲)' البتہ ابو حنیفہ الدینوری سے منقول ہے کہ خمر کا اطلاق ہر اس کشید

شدہ شے پر ہو سکتا ہے جو غلے کے دانوں (الحبوب) سے تیار کی گئی ہو' لیکن ابن سیدہ نے اس قول کو تسامح قرار دیتے ہوئے کہا ہے کہ خمر دراصل وہی "شراب" ہے' جو انگوروں سے کشید کی جاتی ہے' اسی لیے خمر بول کر عِنَب (انگور) مراد لیے جاتے ہیں' (الدر النثیر' ۱: ۳۵۵' مفردات' ۱: ۳۴۷)۔ امام راغب نے یہ بھی کہا ہے کہ بعض کے نزدیک خمر ہر نشہ آور چیز کو کہتے ہیں' مگر بعض کے نزدیک خمر صرف انگور یا کھجور کے کشید کو کہتے ہیں کیونکہ حدیث میں آیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے انگور اور کھجور کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ خمر (شراب) ان سے تیار ہوتی ہے (مفردات' ۱: ۳۴۷)۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ خطبے میں فرمایا کہ: "اے لوگو! شراب کی تحریم نازل ہو چکی ہے اور شراب پانچ چیزوں سے بنتی ہے: انگور' شہد' کھجور' گندم اور جو سے' خمر وہ ہے جو عقل کو ڈھانپ دے اور اس میں خلل پڑ جائے" (القرطبی' ۱۰: ۱۳۱؛ تاج العروس' مادہ خمر)۔

فقہا کی اصطلاح میں خمر سے کیا مراد ہے؟ اس میں مختلف آرا ہیں۔ انگور سے کشید کردہ "شراب" تو بالاجماع "خمر" ہے اور مطلقاً حرام ہے' مگر اس کے بعد اختلاف ہے۔ جمہور کے نزدیک ہر نشہ آور چیز خمر کی تعریف میں آتی ہے اور حرام ہے' مگر امام ابو حنیفہؒ اور علماے کوفہ کے نزدیک کشمش اور کھجور کا شیرہ اگر اتنا پکایا جائے کہ اس کا ایک تہائی اڑ جائے تو اس میں سے اس قدر پینا حلال ہے جس سے نشہ نہ چڑھے۔ جمہور علما کا مسلک یہ ہے کہ "خمر" عام ہے اور اس کا اطلاق ہر اس شے کی کشید پر ہوگا جو نشہ آور ہو اور عقل میں خلل اور فتور کا باعث ہو (فتاوی عالمگیری' ۶: ۶۰۴ بعد؛ الزرقانی: شرح موطا' ۴: ۲۶)۔

دور جاہلیت میں عربوں کے ہاں شراب (خمر) نوشی عام تھی' عرب شعرا اپنے قصائد میں خمر کی تعریف کرتے اور یہ خیال کرتے تھے کہ یہ انہیں کیف و سرور بخشنے کے علاوہ جری اور بہادر بھی بناتی ہے (مثلاً دیکھیے دیوان حسان' ص ۱۱)۔ عربوں کے ہاں شراب سے متعلق عجیب عادات و روایات مشہور تھیں' مثلاً دشمن سے انتقام لینے کے لیے وہ اپنے اوپر اس وقت تک شراب حرام کیے رکھتے جب تک انتقام نہ لے لیتے (دیکھیے بلوغ الارب' ۳: ۲۴)۔

ظہور اسلام کے وقت بھی عرب کے لوگ شراب پیتے تھے اور اسلام کے زمانے میں شراب کی قطعی تحریم کے نزول تک کچھ لوگ شراب نوشی کرتے رہے (القرطبی' ۶: ۲۸۷؛ مسلم؛ کتاب الاشربہ' حدیث ۱ و ۲)' اس لیے شریعت اسلامی میں مستحسن حکمت عملی سے کام لیا گیا اور شراب کو تدریجاً حرام قرار دیا گیا (عبدالسلام ندوی: تاریخ فقہ اسلامی' ص ۲۱)' چنانچہ شراب کے متعلق نازل ہونے والی چار آیات میں سے پہلی آیت (۱۶[النحل]: ۶۷) میں شراب کو رزق حسن کے مقابلے میں رکھ کر اس کی ناپسندیدگی کا اعلان کر دیا گیا' مگر پھر بھی بعض مسلمان اسے حلال سمجھ کر پیتے رہے (القرطبی' ۶: ۲۸۷)۔ پھر مدنی آیات میں سے پہلی آیت نازل ہوئی: (۲[البقرۃ]: ۲۱۹) جس میں بتایا گیا کہ شراب کے نقصانات فائدوں سے زیادہ ہیں۔ جب اس آیت کے نزول کے بعد صحابہؓ میں شراب کے نقصانات اور گناہ کا احساس پیدا ہو گیا تو مزید نفرت دلانے کی خاطر نمازوں کے اوقات میں شراب پینے سے روک دیا گیا (۴[النساء]: ۴۳)۔ اس آیت میں اکثر صحابہؓ نے محسوس کر لیا کہ یہ ایک قبیح امر ہے۔ لہٰذا انہوں نے اسے ترک کر دیا اور جب شراب کی قباحت' نقصان اور گناہ اچھی طرح ذہن نشین ہو گئے اور نفسیاتی طور پر کامل آمادگی پیدا ہو گئی تو قطعی تحریم کی آیت نازل ہوئی: ۵[المائدۃ]: ۹۰-۹۱)۔ جس میں شراب سے مکمل طور پر روک دیا گیا۔

احادیث نبوی اور اسلامی تعلیمات میں شراب کی مذمت کے بارے میں بہت کچھ کہا گیا ہے' حتّٰی کہ اسے ام الخبائث (برائیوں کی جڑ) قرار دیا گیا ہے اور اس کی خرید و فروخت کی تحریم پر امت اسلامیہ کا اجماع ہے (روح المعانی' ۲: ۱۱۱' ۷: ۱۵؛ مسند احمد' ۵: ۲۳۸)۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایک موقع پر ارشاد فرمایا: ایمان اور شراب نوشی دو متضاد چیزیں ہیں (البخاری' کتاب الاشربہ' باب اول)' ایک اور موقع پر فرمایا: ان لوگوں پر اللہ کی لعنت ہے جو شراب پیتے ہیں اور اسے بیچتے ہیں اور پلاتے ہیں (ابو داؤد' کتاب الاشربہ' باب

ثانی)۔ شراب کو بطور دوا استعمال کرنے سے بھی روک دیا اور فرمایا کہ شراب خود ایک بیماری ہے' (مسند احمد' ۵: ۲۹۲)۔ مردار' خون اور خنزیر کو حرام قرار دینے کے بعد انتہائی اضطراری حالت میں کھانے کی اجازت قرآن مجید میں موجود ہے' لیکن شراب کے لیے ایسی کوئی رعایت موجود نہیں۔

عہد نبوی اور عہد صدیقی میں شراب خوار کی سزا کھجور کی شاخ یا جوتے کی چالیس ضربیں تھی (البخاری' کتاب الحدود' باب ثانی)۔ عہد فاروقی میں صحابہ کرامؓ کے مشورے سے شرابی کی سزا' حد قذف کے برابر (۲۴[النور]: ۴) ۸۰ کوڑے مقرر ہوئی (حوالہ سابق)۔ اکثر فقہانے اسی پر عمل کیا ہے' مگر امام شافعیؒ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے طریقے کو اختیار کیا ۔ (تفصیل کے لیے دیکھیے ہدایہ اخیرین' ۴۸۹ بعد؛ روح المعانی' ۲: ۱۱۱ بعد)۔

**مآخذ** : (۱) ابن منظور: لسان العرب' مادہ خمر؛ (۲) الزبیدی: تاج العروس' مادہ خمر؛ (۳) ابن الاثیر: النہایہ؛ (۴) راغب: مفردات فی غریب القرآن' بذیل مادہ؛ (۵) الزمخشری: الکشاف' قاہرہ' ۱۹۴۶ء؛ (۶) البیضاوی: انوار التنزیل؛ (۷) القرطبی: الجامع لاحکام القرآن' قاہرہ ۱۹۳۸ء؛ (۸) الاصفہانی: کتاب الاغانی' طبع بولاق؛ (۹) الآلوسی: بلوغ الارب' قاہرہ ۱۹۲۵ء؛ (۱۰) الآلوسی: روح المعانی' قاہرہ؛ (۱۱) المرغینانی: ہدایہ' مجتبائی دہلی ۱۹۳۷ء؛ (۱۲) البخاری: الجامع الصحیح' قاہرہ؛ (۱۳) مسلم: الجامع الصحیح' قاہرہ' ۱۹۵۵ء؛ (۱۴) الزرقانی: شرح موطا مالک' قاہرہ' ۱۹۶۱ء؛ (۱۵) النووی: شرح مسلم' قاہرہ؛ (۱۶) ابن الاخوہ: معالم القربہ فی احکام الحسبہ' طبع لیوی' کیمبرج ۱۹۳۷ء' ص ۳۲ تا ۳۴۔

○

**خُوجَہ** : (ف: خواجہ)' برصغیر پاک و ہند میں مسلمانوں کا ایک فرقہ' جس کے اکثر افراد عقائد کے اعتبار سے اسمٰعیلیوں کی نزاری شاخ سے تعلق رکھتے ہیں او. آغا خاں کے پیرو ہیں۔ یہ لوگ زیادہ تر پاکستان میں پنجاب' شمال مغربی سرحدی صوبہ' کشمیر' گلگت' ہنزہ' چترال' سندھ اور بھارت میں گجرات (کاٹھیاواڑ)' بمبئی اور مغربی ساحل پر آباد ہیں۔ برصغیر کے خوجوں کی تاریخ خاصی طویل ہے۔ اس کی تفصیلات کے لیے رک بہ اسمٰعیلیہ' نیز W. Iranow: *Brief Survey of the Evolution of Islailism*' لائڈن ۱۹۵۲ء' ص ۱۹ بعد۔ ۱۹۲۱ء کی مردم شماری کی رو سے برصغیر میں ان کی آبادی ساٹھ ہزار کے قریب تھی ۔

پنجاب کے خوجے آغا خان کے پیرو نہیں اور ان کے مذہبی عقائد بمبئی کے خوجوں سے ملتے جلتے ہیں (*Census of India*' ۱۹۰۱ء' ۱۷: ۱۵۰ بعد)۔ یہ بھی بمبئی کے خوجوں کی طرح ہندوؤں سے مسلمان ہوئے ہیں اور زیادہ تر تجارت پیشہ ہیں۔ وہ اپنا حساب کتاب ہندی میں کرتے ہیں اور ہندوانہ رسم و رواج کے پابند ہیں۔ پراچے بھی انھیں کے ہم عقیدہ ہیں' جن کی تعداد پنجاب میں چار ہزار کی قریب ہے۔ ان کی ابتدا حاجی سید صدرالدین سے ہوئی' جو پندرھویں صدی میلادی میں اسمٰعیلی عقائد کی تبلیغ کے لیے خراسان سے آئے اور ریاست بہاولپور کی پیشکاری گوٹھ چنی کے مقام ترنڈہ گورگج میں مدفون ہیں۔ انھوں نے اپنے عقائد ہندوؤں کے سامنے ایسی شکل میں پیش کیے جو ان کی ہندوانہ روایات سے مناسبت رکھتے تھے۔ مشہور ہے کہ وہ دس اوتار کے مصنف تھے' جس میں وشنو کے اوتاروں کا سلسلہ اسلام سے اس طرح ملایا گیا ہے کہ پہلے نو اوتار تو ہندو تھے اور دسویں اوتار (سنسکرت: نش کلنک کا= بے داغ)' جن کے بارے میں ہندوؤں کا عقیدہ تھا کہ اس کا ظہور کسی آئندہ زمانے میں ہو گا' اسمٰعیلیوں کے امام غائب ہیں۔ پنجابی خوجے' برصغیر میں آغا خان کے پیرو' نیز مشرقی افریقہ کے اسمٰعیلی آج تک دس اوتار اور صدرالدین کی مناجات دونوں کتابیں استعمال کرتے ہیں۔ عملی ہدایت کے لیے پنجابی خوجے قادریہ اور چشتیہ فرقوں کے درویشوں اور دوسری پیروں کی طرف رجوع کرتے ہیں' اگرچہ یہ ضروری نہیں کہ ان کے اور ان کے عقائد یکساں ہوں۔

خوجے زیادہ تر رواجی قانون کے پابند ہیں۔ بمبئی کی عدالت عالیہ کے ایک فیصلے (۱۸۴۷ء) کی رو سے ان پر اسلامی قانون وراثت کا اطلاق نہیں ہوتا' چنانچہ ہندو قانون کی طرح ان کے یہاں بھی عورتیں فوری وراثت کے حق سے محروم ہیں

(مقدمہ سرجن میر علی)

بمبئی کے خوجوں کے یہاں پیر صدرالدین سے پہلے کے ایک مبلغ نورست گر یا پیرست گرنور کے متعلق یہ روایت چلی آتی ہے کہ وہ بارہویں یا تیرہویں صدی عیسوی میں گزرا ہے۔ ۱۹۵۴ء کے قریب ان کے امام آغا عبدالسلام نے ہندوستانی خوجوں کی ہدایت کے لیے فارسی زبان میں ایک کتاب پند یاد جوانمردی لکھی، جس کے قدیم سندھی نسخے کو چھبیسویں خوجے پیر یا ولی کا درجہ دے کر قابل تعظیم و تکریم سمجھا جاتا ہے۔

بمبئی کے خوجوں کے یہاں شادی، طلاق اور تجہیز و تکفین کی رسوم عام اسلامی دستور اور شریعت سے مختلف ہیں۔ ان کی شادی کی رسوم پر قدیم ہندوانہ رنگ غالب ہے۔ نکاح کی مخصوص رسم زمانہ حال تک سنی قاضی ادا کیا کرتے تھے۔ گجراتی زبان میں شادی کی ایک سند دی جاتی ہے، جس کے چاروں کونوں پر چار بڑے فرشتوں، یعنی جرائیل، اسرافیل، عزرائیل اور میکائیل کے نام لکھے ہوتے ہیں۔ جماعت کی اجازت کے بغیر طلاق نہیں دی جا سکتی، تاہم بالعموم پہلی بیوی کے گزارے کے لیے دو ہزار روپے جمع کرا دینے پر اس کی اجازت مل جاتی ہے۔ ایک عجیب رسم، جو مرتے وقت ادا کی جاتی ہے، "سرچھانتا" ہے، یعنی مقدس پانی کا چھڑکنا اور اس کے ساتھ کتاب دس اوتار کی تلاوت۔

اس جماعت کی تنظیم میں مالی اعتبار سے آغا خاں کی مقدس ذات کو مرکزیت حاصل ہے، لیکن اس کے ساتھ ہی انتظامی امور میں کامل جماعتی آزادی حاصل ہے۔ ہر جماعت کا اپنا علیحدہ "جماعت خانہ" ہوتا ہے، جو مجلس اور مسجد دونوں کا کام دیتا ہے۔ اس کے عہدیدار "مکھی" (مکھیا، خازن و صدر) اور "کامڑیہ" (معتمد، محاسب) کہلاتے ہیں۔ اکثر انہیں منتخب کیا جاتا ہے، لیکن بعض اوقات خود آغا خاں بھی انہیں نامزد کرتے ہیں۔ امام کے لیے نذریں انہیں کی وساطت سے جمع کی جاتی ہیں۔ یہ نذرین دسوندھ (=عشر) کے علاوہ ایسی رقوم پر مشتمل ہوتی ہیں جو ہر سال مقررہ اوقات پر، مثلاً نوچندی کے موقع پر اور بعض اوقات ولادت، نکاح اور تجہیز و تکفین کی رسوم کے موقعوں پر ادا کی جاتی ہیں۔ سولھویں صدی عیسوی میں مومنوں کی جماعت سے علیحدگی دسوندھ کی ادائی کے سوال ہی پر ہوئی تھی۔

آغا خان کے جو پیرو ایران، وسط ہند یا شمالی مغربی ہمالیہ کی سرحد پر رہتے ہیں ان کی تنظیم کے بارے میں ہمیں بہت کم علم ہے۔ جہاں تک عقیدے کا تعلق ہے وہ اسمٰعیلیوں کی نزاری شاخ کے مذہب کے پابند ہیں [رکّ بہ اسمٰعیلیہ] عرب اور مصر کے مستعلیوں اور ہندوستانی بوھروں (جو انہیں کی نسل سے ہیں) کے عقائد ان سے مختلف ہیں۔

مآخذ: (۱) Gazetteer of the Bombay Presidency، بمبئی ۱۸۹۹ء، ۹/ ۲: ۳۶ تا ۵۰؛ (۲) جعفر رحمت اللہ: History of the Khojas، بمبئی، ۱۹۰۵ء؛ (۳) Judgement by the Honourable Sir Josep Arnould in the Khoja case delivered 12th November 1866، بمبئی ۱۸۶۶ء؛ (۳) Census of India، ج ۱۷ : پنجاب، ص ۱۵۰ تا ۱۵۱، شملہ ۱۹۰۲ء (پنجابی خوجوں کا حال)؛ (۴) J. Biddulph: Tribes of the Hindoo Koosh، کلکتہ ۱۸۹۸ء (سرحدی اسمٰعیلیوں کے سرسری حالات)؛ (۵) میرزا محسن فانی: دبستان مذاہب، کلکتہ، بدون تاریخ، ص ۳۴۸ ببعد۔

خیار : (ع) عام طور پر کسی "اقرار" یا "اعلان" یا سودے کے واپس لے لینے کا اختیار، اصطلاح میں "خیار" کہلاتا ہے لفظی معنی ہیں دو صورتوں میں سے بہتر صورت کا اختیار کرنا۔ خاص طور پر اس کا اطلاق کسی یک طرفہ معاہدے کے فسخ (منسوخ کرنا) یا امضا اور اجازۃ (جاری کرنا) کے حق پر ہوتا ہے۔ یہ حق یا تو خود قانون دیتا ہے یا معاہدہ کرنے والے فریق آپس میں طے کر لیتے ہیں۔ اس کی اجازت اس لیے دی گئی ہے کہ بعد میں تخاصم و تنازع اور بغض و کینہ نہ پیدا ہو اور شر و فساد کا دروازہ بند ہو جائے۔

قانوناً خیار اس وقت ہے جب کوئی چیز خریدنے یا کرائے پر دینے کے لیے پیش کی جائے اور خریدار یا کرایہ دار اسے دیکھے، یہ "خیار الرؤیہ" کہلاتا ہے، یعنی دیکھتے وقت کا

اختیار۔ دوسری صورت یہ ہے کہ چیز عیب دار نکلے' اسے خیارالعیب کہتے ہیں۔ تیسری صورت یہ ہے کہ مال کے لیے جس قسم کی شرط تھی اس پر مال پورا نہ اترے یا کوئی خامی رہ گئی ہو' یہ خیار التغریر الفعلی ہے۔ یا دھوکا دیا گیا ہو' یہ خیارالغبن ہے۔

یہ خاص صورتیں ہیں جن میں کسی معاہدے کے بروے کار لانے یا نہ لانے کا اختیار ہوتا ہے' لیکن اگر کسی کاریگر کو اجرت پر ملازم رکھا جائے تو اس وقت خیار نہیں۔ عمومی حیثیت سے قانونی منشا یہ نظر آتا ہے کہ معاہدے ایسی حالت میں فسخ کیے جا سکتے ہیں کہ ان میں نقائص نکلیں یا فریق ثانی معاہدے کی پابندی نہ کرے' اگرچہ ہر جگہ اسے خیار نہیں کہا جاتا۔ نکاح فسخ کرنے کا معاملہ بھی ایسا ہے کہ اس کے لیے خیار کی اصطلاح مستعمل ہے۔

حنفی مذھب کے مطابق اگر کسی عورت کا نکاح اس کے نابالغ ہونے کے زمانے میں کسی غیر ولی نے کر دیا ہو تو بالغ ہونے پر اسے یہ حق ہے کہ وہ اس نکاح کو فسخ کر دے۔ یہ خیار البلوغ ہے (دیکھیے نکاح)۔ اسی طرح قانوناً اس وقت بھی معاہدہ فسخ کرنے کا اختیار ہے جب معاہدہ کوئی ایسا شخص کرے جسے معاہدہ کرنے کا اختیار نہ دیا گیا ہو' یعنی فضولی۔

چیز کو فروخت کرتے یا کرائے پر دیتے وقت فریقین میں سے ایک کو یا دونوں کو یا ان کے بجاے کسی تیسرے شخص کو ایک مدت معینہ کے اندر' جو لازماً بہت تھوڑی ہوتی ہے' معاہدہ فسخ کرنے کا جو حق ہے وہ خیارالشرط کہلاتا ہے' اس کے علاوہ خریدتے وقت خریدار کو حق ہوتا ہے کہ متعدد پیش کردہ چیزوں میں سے وہ اپنی پسند کی چیز لے لے' اسے خیارالتعین کہتے ہیں۔ پھر بیچنے والے کو مدت معینہ کے اندر رقم کی ادائی نہ ہونے پر بیع فسخ کرنے کا حق ہے' اسے خیارالنقد کہا جاتا ہے۔ ایک حدیث کے الفاظ میں البیعان بالخیار مالم یتفرقا' یعنی بائع اور مشتری دونوں کو اسی وقت تک بیع کو فسخ کرنے کا اختیار ہے جب تک وہ الگ الگ نہ ہو جائیں۔ اس میں بعض فقہا جسمانی علیحدگی مراد لیتے ہیں اور بعض سودے اور گفتگو کا انقطاع۔

آخر میں خیار عورت کے اس حق کو بھی کہتے ہیں جب اس کا خاوند اسے اختیار دے دے کہ وہ جب چاہے طلاق لینے کا فیصلہ کر سکتی ہے۔ (تفویض الطلاق).

**مآخذ :** (۱) الشافعی: کتاب الام؛ (۲) امام مالک: الموطا؛ (۳) ھدایہ؛ (۴) مدونۃ الکبری؛ (۵) المذاھب الاربعۃ' ان پانچوں کتابوں میں دیکھیے بذیل کتاب البیع اور کتاب النکاح)' (۶) Hooper: *The Civil Law of Palestine and Trans-jordan*' ۲: ۱۱۳ ببعد؛ (۸) *Dictionary of the Terms used in the Science of the Musalmans (Bibliotheca Indica)*' ۱: ۴۲۱؛ (۹) دیکھیے مقالہ بیع.

○

☆ ☆ ☆
☆ ☆
☆

**دارُالاسلام :** (ع) لفظی ترجمہ اسلام کا گھر یا وطن، لیکن فقہاے اسلام کی اصطلاح میں دارالاسلام سے مراد ایک ایسی باقاعدہ منظم ریاست یا ملک ہے جس کا سربراہ مسلمان ہو، جسے امام المسلمین، امام وقت یا صرف الامام بھی کہا جاتا ہے اور جس میں بقول الماوردی (: الاحکام السلطانیہ، ص ۶ بعد) سات شرائط، یعنی عدالت، علم، سلامت حواس، سلامت اعضاء، اصابت رائے، شجاعت اور قرشیت پائی جائیں۔ صاحب الدرالمختار (۳: ۵۳، ۲۸۶) اسے امامت کبریٰ قرار دیتے ہوے لکھتے ہیں کہ ان شرائط کے علاوہ اشراف و اعیان کی بیعت اور رعب و دبدبے کے ساتھ رعیت پر احکام اسلام نافذ کرنے کی صلاحیت بھی ضروری ہے، جہاں اسلامی شریعت کے احکام عملی طور پر نافذ ہوں، نیز وہاں کی رعایا مسلمانوں اور ایسے غیر مسلموں پر مشتمل ہو جو اہل الکتاب یعنی یہود و نصاری وغیرہ میں سے ہوں اور بت پرست اور مشرک نہ ہوں (کشاف اصطلاحات الفنون، ۱: ۴۶۶)۔

دارالاسلام یا اسلامی ریاست کی غیر مسلم رعایا نے اگر برضا و رغبت اسلامی ریاست کی تشکیل میں حصہ لیا ہو اور دارالاسلام کے دفاع کے لیے اپنے مسلمان ہم وطنوں کے ساتھ بقاے باہمی کے اصول پر ایک ساتھ زندگی بسر کرنے کا عہد و پیمان کیا ہو تو شہریت میں ان کے حقوق و فرائض مسلمانوں کے برابر ہوں گے، جس طرح کہ عہد نبوت میں مسلمانوں اور یہودیوں کے درمیان میثاق مدینہ طے پایا تھا (سیرہ ابن ہشام، ۲: ۳۴، محمد حمیداللہ: Muslim Conduct of State)، لیکن اگر ایسی صورت نہ ہو اور غیر مسلم شوکت اسلام اور مسلمانوں کی عدل گستری سے متاثر ہو کر یا مفتوح قوم کی حیثیت سے اسلامی ریاست کی رعایا ہونا قبول کریں تو انھیں اہل الذمہ یا ذمی [رک بہ ذمہ] کہا جائے گا اور ان حقوق و فرائض میں اور عام مسلمانوں کے حقوق و فرائض میں بجز اس کے کچھ فرق نہ ہوگا کہ ذمی شہریوں کے جان و مال کی حفاظت اسلامی ریاست کا فرض ہوگا، لیکن وہ اسلامی ریاست کے دفاع کے فریضے سے مستثنیٰ ہوں گے اور اس کے بدلے میں ان کا فرض ہوگا کہ وہ جزیہ [رک بآں] کے ذریعے اسلامی ریاست کی مالی معاونت کریں، لیکن بنیادی شہری حقوق (آزادی مذہب، آزادی معاش، آزادی رائے اور حق انصاف وغیرہ) میں ان کے ساتھ کسی قسم کا امتیازی سلوک نہیں کیا جاتا (Muslim conduct of State، ص ۶۵؛ الاحکام السلطانیہ، ص ۴۵)۔

علامہ ابن القیم نے لکھا ہے کہ جمہور فقہاے اسلام کے نزدیک دارالاسلام وہ جگہ ہے جہاں مسلمان آباد ہوں اور وہاں شریعت اسلامی کے احکام عملی طور پر نافذ ہوں، لیکن اگر احکام اسلام کا اجرا نہ ہو تو وہ جگہ دارالاسلام نہیں کہلائے گی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عہد مبارک میں دارالہجرۃ مدینہ منورہ دارالاسلام تھا، لیکن جب دوسرے علاقوں کے لوگ اسلام لے آئے تو وہ بھی بلاد اسلام قرار پائے (احکام اھل الذمہ، ۱: ۵، ۳۶۶)، تھانوی (کشاف اصطلاحات الفنون، ۱: ۴۶۶) نے فتاوی قاضی خاں اور فتاوی عالمگیری وغیرہ کے حوالے سے لکھا ہے کہ جس ملک میں مسلمان رہتے ہوں اور آزاد ہوں اور اس میں اسلام کے احکام میں سے ایک حکم بھی نافذ ہو تو اسے دارالمسلمین کہا جائے، دارالکفر نہ کہا جائے، لیکن فقہا کی اکثریت کا اصرار ہے کہ دارالاسلام صرف احکام شریعت کو نافذ کرنے والی حکومت کی شرط پر قائم ہوتا ہے۔

دارالاسلام کے داخلی استحکام اور بیرونی دفاع کے متعلق فقہاے اسلام نے تفصیل سے بحث کی ہے اور السِّیَر وا لجہاد کے

ضمن میں مختلف موضوعات پر قیمتی معلومات موجود ہیں، اس لیے دارالاسلام میں دشمن کو زیادہ دیر ٹھیرنے اور گھومنے کی اجازت نہیں دی گئی، مثلاً دارالحرب[رک بآں] کا کوئی باشندہ (حربی) اگر حاکم مجاز کی اجازت سے اور امان لے کر داخل ہو تو اسے ایک ماہ یا دو ماہ سے زیادہ قیام کی اجازت نہیں، کیونکہ ہو سکتا ہے وہ داخلی حالات معلوم کر کے ملک کے لیے ضرر کا باعث بن جائے، اس لیے اگر ایسا باشندہ زیادہ مدت کے لیے قیام کرنا چاہے تو اسے امام وقت کی طرف سے کہا جائے گا کہ وہ جزیہ ادا کرے، اگر وہ یہ شرط خوشی سے قبول کر لے تو اسے ذمی کا درجہ حاصل ہو جائے گا اور دارالاسلام کے ذمی شہری کی حیثیت سے وہ جزیہ ادا کرے گا (الدرالمختار، ۲: ۲۷۳)۔ دارالاسلام کے برحق قانونی سربراہ کے خلاف اگر کوئی فرد یا گروہ خروج کرے یا شورش برپا کرے تو اطاعت کی دعوت دی جائے گی اور انکار کی صورت میں ان سے قتال (جنگ) واجب ہے، جس میں شریک ہونا جہاد فی سبیل اللہ کی طرح ہر مسلمان پر فرض ہے (الدر المختار، ۲: ۲۸۶).

اگر مسلمانوں پر ظلم ہو یا دارالاسلام پر مشرکین اور کفار چڑھ دوڑیں تو اس صورت میں امام وقت اعلان جہاد کرے گا اور جہاد بالسیف فرض ہو جائے گا۔ اگر وہ صلح پر آمادہ ہو جائیں تو صلح کرنے کا حکم ہے، اگر کوئی ایسی صورت ہو کہ کفار و مشرکین فتنے کا باعث بن سکتے ہوں تو ان پر حملہ کر کے ان کی سرکوبی کر دینا ضروری ہے (السرخسی: المبسوط، ۱۰: ۲ ببعد؛ الاحکام السلطانیہ، ص ۳۵ ببعد)۔ الماوردی نے صراحت سے لکھا ہے کہ اگر داخلی طور پر دارالاسلام کو خطرہ ہو تو اس وقت بھی جہاد فرض ہے، مثلاً کوئی گروہ یا خطہ دارالاسلام کی مرکزی قانونی حکومت کو چیلنج کرتے ہوئے فرائض اسلام یا بیت المال کے واجبات ادا کرنے سے انکار کرے، جیسا کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے مانعین زکوۃ اور مرتدین کے خلاف جہاد کا حکم دیا تھا (الاحکام السلطانیہ، ص ۵۵ ببعد) تو اس صورت میں بھی جہاد فرض ہے۔ اسلامی ممالک پر مغربی استعمار کے غلبے کے زمانے میں دارالاسلام اور دارالحرب کے غرض مندانہ تصورات پر بہت سا مواد موجود ہے، انیسویں بیسویں صدی میں اس سلسلے میں بہت سی تاویلیں استعماریوں کے مفاد کی تقویت کے لیے کی گئیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ اسلام کی اصلی روح کے مطابق دارالاسلام وہی ہے جہاں مسلمانوں کی اپنی حکومت ہو اور اس میں اسلامی شریعت نافذ ہو۔

**مآخذ:** (۱) الماوردی: الاحکام السلطانیہ، قاہرہ ۱۹۶۶ء؛ (۲) ابوبکر السرخسی: کتاب المبسوط (جلد دہم فقط)، قاہرہ ۱۳۲۴ھ؛ (۳) وہی مصنف: شرح السیر الکبیر، حیدر آباد دکن ۱۳۵۵ھ؛ (۴) امام الشافعی: کتاب الام، قاہرہ ۱۹۶۱ء؛ (۵) یحیی بن آدم: کتاب الخراج، لائڈن ۱۸۹۶ء؛ (۶) ابن ہشام: السیرۃ النبویہ، قاہرہ ۱۹۳۸ء؛ (۷) تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، کلکتہ؛ (۸) ڈاکٹر محمد حمید اللہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی سیاسی زندگی، کراچی ۱۳۶۹ھ؛ (۹) وہی مصنف: Muslim Conduct of State حیدر آباد دکن ۱۹۴۱ء؛ (۱۰) وہی مصنف: عہد نبوی کے میدان جنگ، حیدر آباد دکن؛ (۱۱) سید ابوالاعلی مودودی: الجہاد فی الاسلام، لاہور ۱۹۶۰ء؛ (۱۲) ابن القیم: احکام اھل الذمہ، دمشق ۱۹۶۱ء۔

○

**دَارُالْحَرْب:** لفظی معنی لڑائی کی جگہ یا سرزمین جنگ۔ فقہائے اسلام کی علمی اصطلاح میں دارالحرب سے مراد دشمنان اسلام کا وہ علاقہ یا ملک ہے جس کے باشندے دعوت اسلام کو مسترد کر کے اسلام اور مسلمانوں کے خلاف سرکشی اور عداوت کا اظہار کریں اور جہاں اہل اسلام اور اہل ذمہ کی عبادت گاہیں محفوظ نہ ہوں۔ اسی طرح دارالاسلام کا کوئی علاقہ دوبارہ کفار کے قبضے میں چلا جائے تو وہ بھی دارالحرب بن جاتا ہے، بشرطیکہ وہاں اسلامی شریعت کے بجائے کافرانہ قانون نافذ ہو اور وہ علاقہ اہل اسلام کے علاقے کے قریب ہو اور وہاں اہل اسلام اور ان کے اہل ذمہ کا جان و مال اور دین محفوظ نہ ہو۔ بعض علما تو اسلام کی عملداری سے نکل جانے والے علاقے کو اس وقت تک دارالحرب کہنے سے احتیاط برتتے ہیں جب تک اس میں اسلام کا ایک حکم بھی نافذ رہے (تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، ۱: ۴۶۶؛ احکام اھل الذمہ، ۲: ۵۱۷ ببعد)، مگر اس سے یہ دارالاسلام نہیں بن جاتا۔

دین اسلام کی حقیقی روح چونکہ امن و سلامتی ہے اس لیے دنیا کو اسلام کے دامن میں پناہ لینے کی دعوت ضروری ہے۔ یہ دعوت دو طریقے سے قبول کی جا سکتی ہے: حلقہ بگوش اسلام ہو کر، یا اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے احکام کے تابع یعنی مسلمانوں کے ساتھ مشترک شہریت و ریاست قبول کر کے (یعنی اھل الذمہ بن کر)، لیکن کفر و شرک کی جس سر زمین سے اس دعوت حق کے خلاف عناد کا اظہار ہو اور وہاں کے لوگ سرکشی و فساد پر اتر آئیں تو ان کے خلاف طاقت کا استعمال واجب ہو جاتا ہے۔ یہیں سے جہاد کی فرضیت کا سر حقیقی عیاں ہوتا ہے اور شرک و عناد کی سر زمین دارالحرب قرار پاتی ہے (اسلام کا نظریہ جہاد، ص ۹۰ بعد؛ اسلام کا نظام امن، ص ۱۵۲)، امام ابن قیم نے لکھا ہے کہ دارالحرب پر بلاوجہ حملہ جائز نہیں، پہلے دعوت اسلام واجب ہے اور مسترد ہو جانے پر جہاد فرض ہوگا، لیکن اگر دارالحرب دارالاسلام پر حملہ آور ہو تو اس وقت دعوت اسلام کی شرط کے بغیر ہی جہاد فرض ہو جاتا ہے (احکام اہل الذمہ، ۱: ۵)، کفار کی سرزمین جب دارالحرب قرار پا جائے تو اس کے باشندے حربی یا اھل الحرب کہلائیں گے (شرح السیر الکبیر، ۱: ۱۵۲ بعد؛ المبسوط، ۱۰: ۳۴ بعد).

دارالحرب میں مسلمانوں پر ظلم ہو یا مشرکین دارالحرب حملہ آور ہوں تو جہاد بالسیف فرض ہے۔ اگر کوئی ایسی صورت ہو کہ مشرکین فتنے کا باعث بن سکتے ہوں تو ان کی سرکوبی کے لیے جارحانہ حملہ بھی ضروری ہے (المبسوط، ۱۰: ۲ تا ۴)۔ اس سلسلے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسوہ حسنہ کی پیروی کا حکم ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو پہلے حکمت و موعظت کے ساتھ دعوت اسلام دینے اور احسن طریق سے دلائل پیش کر کے صداقت اسلام منوانے کا حکم ہوا (۱۶ [النحل]: ۱۲۵)، پھر ظالموں کے خلاف جہاد کا حکم ہوا (۲۲ [الحج]: ۳۹)، دارالاسلام مدینہ منورہ میں اسلامی حکومت کے قیام کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قرب و جوار کے لوگوں کے علاوہ اس وقت کے بادشاہوں کو بھی قبول اسلام کی دعوت دی اور ان میں سے جس جس نے دعوت اسلام کو مسترد کیا اور سرکشی کی اس کا علاقہ یا ملک دارالحرب اور وہاں کا حکمران طاغی یعنی سرکش قرار پایا اور ان کے خلاف جہاد کا حکم ہوا (سیرۃ ابن ہشام، ۲: ۳۷۳؛ ابن کثیر: السیرۃ النبویہ، ۳: ۴۹۴؛ صبح الاعشیٰ، ۶: ۱۵ بعد؛ البخاری، ۶: ۸ تا ۹).

بلاد اہل الحرب پر اگر لشکر اسلام بزور شمشیر قبضہ کر لے تو ان پر جزیہ عائد کیا جائے گا، وہ اہل الذمہ یا ذمی کی حیثیت سے دارالاسلام کی شہری قرار پائیں گے۔ اگر مغلوب ہونے سے قبل ہی اہل الحرب صلح کی پیشکش کریں تو جو شرائط بھی طے پائیں گی ان پر عمل واجب ہوگا۔ امام شافعیؒ کے نزدیک اہل حرب مال کی جس مقدار پر صلح کریں وہ جزیے کی مقدار سے کم نہیں ہونی چاہیے (کتاب الام، ۱: ۱۸۱ تا ۱۸۲؛ المبسوط، ۱۰: ۷۷ بعد)۔ اہل ذمہ میں سے کوئی شخص بھاگ کر دارالحرب میں چلا جائے تو وہ بھی حربی قرار پائے گا اور اس پر اہل الحرب کے قوانین کا اطلاق ہوگا (المغنی، ۹: ۳۵۵)۔ اگر دارالحرب کا کوئی باشندہ مسلمان ہو جائے تو دارالحرب کے فتح ہونے پر اس کی جائیداد مال غنیمت میں شامل نہیں ہوگی، بلکہ اس کی ملکیت میں رہے گی (المغنی، ۹: ۲۵۷؛ شرح السیر الکبیر، ۲: ۹۶ بعد)۔ اگر کوئی مسلمان امان کی صورت میں دارالحرب میں داخل ہو تو وہاں کسی کافر کا خون بہانا، مال لوٹنا یا کسی عورت سے تعرض کرنا حرام ہے (الدر المختار، ۲: ۲۷۳؛ شرح السیر الکبیر، ۲: ۱۰۲).

**مآخذ**: (۱) ابن قدامہ: المغنی، قاہرہ، بلا تاریخ؛ (۲) مفتی علاء الدین: الدر المختار، لکھنؤ ۱۲۹۴ھ؛ (۳) تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، کلکتہ ۱۸۶۲ء؛ (۴) امام شافعی: کتاب الام، قاہرہ ۱۹۶۱ء؛ (۵) ابن القیم: احکام اھل الذمہ، دمشق ۱۹۶۱ء؛ (۶) السرخسی: المبسوط، قاہرہ ۱۳۲۴ھ؛ (۷) وہی مصنف: شرح السیر الکبیر، حیدر آباد دکن ۱۳۳۵ھ؛ (۸) ابن ہشام: السیرۃ النبویۃ، قاہرہ ۱۹۳۴ء؛ (۹) محمد ظفرالدین: اسلام کا نظام امن، اعظم گڑھ ۱۹۶۶ء؛ (۱۰) حیدر زماں صدیقی: اسلام کا نظریہ جہاد، لاہور ۱۹۴۹ء.

○

**دارالصُّلح**: یعنی صلح کا علاقہ یا سرزمین، فقہاے

اسلام کی علمی اصطلاح میں دار الصلح سے مراد وہ علاقے یا ممالک ہیں جن کے باشندے امام وقت یا اس کے نائب کے ساتھ بعض شرائط پر صلح کر لیں۔ یہ شرائط ایسی بھی ہو سکتی ہیں جو یک طرفہ ہوں، مثلاً دار الصلح کے باشندے اپنے اوپر بعض مالی ذمے داریاں یا پابندیاں قبول کر لیں یا ایسا بھی ہو سکتا ہے کہ کچھ شرائط طرفین یعنی امام وقت یا اس کے نائبین کے ذمے بھی ہوں اور اہل دار الصلح کے ذمہ بھی ہوں مثلاً اہل دار الصلح کچھ مالی ذمے داریاں اور پابندیاں قبول کر لیں اور امام وقت بعض صورتوں میں ان کی حفاظت اور معاونت کی ذمے داری قبول کر لے (کتاب الام، ۴: ۱۸۱؛ الاحکام السلطانیہ، ص ۳۳ بعد؛ فتوح البلدان، ۱: ۴۱، ۴۳، ۶۶)۔ جب تک دار الصلح کے باشندے مقررہ شرائط کی پابندی کرتے رہیں اس وقت تک ان سے کسی قسم کا تعرض جائز نہیں، لیکن جب وہ کسی شرط کی خلاف ورزی کریں یا دارالاسلام کے خلاف دارالحرب سے تعاون کریں تو اس وقت ان کا ملک دار الصلح نہیں رہے گا، بلکہ دارالحرب بن جائے گا اور ان سے کیا ہوا معاہدہ صلح ختم ہو جائے گا۔ جیسا کہ صلح حدیبیہ کے سلسلے میں ہوا۔

صلح حدیبیہ کے علاوہ دار الصلح کی کئی ایک تاریخی مثالیں ملتی ہیں، پہلی مثال خود عہد رسالت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ہے۔ خیبر سے واپسی پر آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت محیصہ بن مسعود انصاری رضی اللہ عنہ کو اہل فدک کی جانب دعوت اسلام دے کر بھیجا، مگر انہوں نے یوشع بن نون یہودی کی قیادت میں اپنی اراضی اور کھجوروں کے باغات میں سے نصف پر صلح کر لی (فتوح البلدان، ۱: ۳۳ بعد)، اسی طرح عہد رسالت میں نجران کے یہود و نصاری نے بھی صلح قبول کی، نجران کے دو مذہبی پیشوا مدینہ منورہ میں حاضر ہوے تو آپ نے انہیں دعوت اسلام دی، پھر دعوت مباہلہ دی، لیکن وہ صلح پر راضی ہو گئے اور دربار نبوت سے صلح کا عہد نامہ لے کر واپس چلے گئے (فتوح البلدان، ۱: ۶۶)۔ حضرت عبداللہ بن سعد بن ابی سرح مصر کے والی بن کر آئے تو اہل نوبہ نے بعض شرائط پر صلح قبول کر لی، صلح کا یہ معاہدہ بعض تبدیلیوں کے ساتھ عباسی خلفا مہدی اور متوکل کے عہد تک قائم رہا (فتوح البلدان، ۱: ۲۸۰ بعد)۔ اسی طرح عہد عثمانی میں الرہا اور ارمینیہ کے باشندوں نے بھی حضرت عیاض بن غنم سے کچھ گندم اور ایک دینار فی آدمی دینے پر صلح کی تھی (فتوح البلدان، ۱: ۲۰۵)۔

امام ابو حنیفہؒ اور بعد کے حنفی فقہاے دارالاسلام اور دارالحرب کے درمیان دار الصلح یا دار العہد کو ایک مستقل قسم کے طور پر قبول نہیں کرتے، لیکن امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور بعد کے شافعی فقہا اسے تسلیم کرتے ہیں، لیکن وہ دار الصلح اور دار العہد میں کوئی فرق بیان نہیں کرتے، تاہم امام شافعیؒ کے ایک بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ دار العہد کو عام معنی میں لیتے ہیں، لیکن ان کے نزدیک دار الصلح اس کی ایک خاص صورت ہے، یعنی دار العہد تو ہر وہ زمین ہے جس کے باشندے دارالاسلام سے کوئی باہمی معاہدہ کر لیں، لیکن دار الصلح وہ زمین ہے جس پر لشکر اسلام حملہ آور ہو اور مغلوب ہونے سے قبل ہی وہاں کے باشندے بعض شرائط پر صلح کر لیں (کتاب الام، ۴: ۱۸۱ تا ۱۸۲)۔ الماوردی نے دارالاسلام کے زیر اقتدار آنے والے تین قسم کی ممالک میں سے تیسری قسم (یعنی جو کسی عہد نامے کی رو سے مسلمانوں کے زیر اقتدار آئے) کی دو صورتیں بیان کی ہیں: وہاں کی اراضی یا تو عام مسلمانوں کے قبضہ ملکی میں آجائیں، یا وہ اصلی مالکوں کے قبضے میں رہیں۔ پہلی صورت میں وہاں کے اصلی باشندے ذمی کی حیثیت سے خراج ادا کر کے ان زمینوں کو کاشت کر سکتے ہیں۔ دوسری صورت میں وہ زمینوں کو بطور مستاجر اپنی ملکیت میں رکھ سکتے ہیں اور پیداوار کی ایک مقررہ مقدار جو جزیے کی مقدار سے کسی طرح کم نہ ہو ادا کرتے رہیں گے اور ان کی زمین کو دار الصلح یا دار العہد کی حیثیت حاصل ہوگی (الاحکام السلطانیہ، ص ۳۵ بعد، ۱۳۱ بعد؛ کتاب الام، ۴: ۱۸۲)۔

**مآخذ :** (۱) البلاذری: فتوح البلدان، بیروت، ۱۹۵۶ء؛ (۲) الماوردی: الاحکام السلطانیہ، قاہرہ ۱۹۶۶ء؛ (۳) امام شافعی: کتاب الام، قاہرہ ۱۹۶۱ء؛ (۴) السرخسی: المبسوط، قاہرہ ۱۳۲۴ھ؛ (۵) وہی مصنف: شرح السیر الکبیر، حیدر آباد (دکن) ۱۳۳۵ھ؛ (۶) ابن القیم: احکام اہل الذمہ، دمشق ۱۹۶۱ء؛ (۷) مفتی علاء الدین: الدر المختار، لکھنؤ ۱۳۲۴ھ؛ (۸)

تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، کلکتہ ۱۸۶۲ء؛ (۹) ابو محمد عبداللہ بن قدامہ: المغنی، طبع قاہرہ، بلا تاریخ (۱۰) محمد ظفیر الدین مفتاحی: اسلام کا نظام امن، اعظم گڑھ ۱۹۶۶ء؛ (۱۱) محمد حمید اللہ: Muslim conduct of State، لاہور ۱۹۵۴ء۔

○

**الدارمیؒ:** ابو محمد عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن الفضل بن بہرام بن عبدالصمد التمیمی السمرقندی، تمیم کی ایک شاخ بنو دارم بن مالک سے تعلق رکھتے تھے۔ انہوں نے احادیث کی تلاش میں سفر کیے اور انہیں عراق، شام اور مصر کے متعدد مستند علما سے حاصل کیا۔ ان لوگوں میں جنھوں نے ان کی سند پر احادیث روایت کیں، مسلم بن الحجاج اور ابو عیسیٰ الترمذی تھے۔ الدارمی سادگی اور تقوی کی زندگی بسر کرتے تھے، جو مطالعے کے لیے وقف تھی۔ وہ اپنے علم حدیث، ثقاہت، صداقت اور اصابت رائے کی وجہ سے مشہور تھے۔ انہیں سمرقند میں قاضی کے عہدے کی پیش کش کی گئی مگر انہوں نے اسے قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ سلطان کے اصرار پر یہ عہدہ قبول تو کر لیا، لیکن ایک ہی فیصلہ دینے کے بعد معذرت کی، جسے قبول کر لیا گیا۔ وہ ۱۸۱ھ/ ۷۹۷ء میں پیدا ہوے اور ۲۵۵ھ/ ۸۶۹ء میں ان کا انتقال ہوا۔ ان کی تحریریں زیادہ تر حدیث سے متعلق تھیں، لیکن تفسیر قرآن لکھنے کا بھی انہیں امتیاز حاصل ہوا۔ الخطیب البغدادی کہتا ہے کہ دارمی نے المسند اور الجامع تالیف کیں، لیکن ہو سکتا ہے کہ یہ دونوں ایک ہی کتاب کے مترادف نام ہوں۔ براکلمان نے المسند الجامع لکھا ہے (تعریب، ۳: ۲۰۰)۔ دارمی کے مجموعۂ احادیث کو عام طور پر المسند کہتے ہیں (طبع کانپور ۱۲۹۳ھ، حیدر آباد ۱۳۰۹ھ، دہلی ۱۳۳۷ھ، دمشق ۱۳۴۹ھ)، لیکن یہ نام فقط اسی صورت میں موزوں ہو سکتا ہے جب اسے اس وسیع مفہوم میں لیا جائے، جو قدیم زمانے میں رائج تھا ورنہ اسے السنن کہنا چاہیے اور عام طور پر سنن الدارمی کے نام سے مشہور بھی ہے کیونکہ اس میں احادیث کو موضوع کے اعتبار سے مرتب کیا گیا ہے نہ کہ رواۃ کے ناموں کے اعتبار سے مطبوعات میں اس کا نام الجامع الصحیح.... فی السنن تحریر کیا ہے۔ اس تالیف کو صحاح ستہ کے برابر کی حیثیت نہیں دی گئی، لیکن ابن حجر العسقلانی نے اسے ابن ماجہ کی سنن سے افضل قرار دیا ہے۔ یہ صحاح ستہ کی ہر کتاب سے کہیں چھوٹی ہے۔ حاجی خلیفہ ان کی دیگر تین تصنیفات کا ذکر کرتا ہے، ان میں سے دو الدارمی کی مسند کے اقتباسات ہیں، لیکن وہ محفوظ نہیں ہیں۔

**مآخذ:** (۱) ابن ابی حاتم: کتاب الجرح و التعدیل، حیدر آباد ۱۳۷۲ھ/ ۱۹۵۳ء، ۲: ۲، ۹۹؛ (۲) تاریخ بغداد، ۱۰: ۲۹ تا ۳۲؛ (۳) السمعانی، ص ۲۱۸، الف ب؛ (۴) الذہبی: تذکرۃ الحفاظ، ۲: ۱۰۵ بعد؛ (۵) ابن حجر العسقلانی: تہذیب التہذیب، ۵: ۲۹۴ تا ۲۹۶؛ (۶) ابن الصلاح: علوم الحدیث، حلب ۱۳۵۰ھ/ ۱۹۳۱ء، ص ۳۲؛ (۷) ابن العماد: شذرات، ۲: ۱۳۰؛ (۸) حاجی خلیفہ، طبع فلوگل Flugel، ۲: ۴۹۲، ۳: ۶۲۸، ۵: ۱۰۹ بعد، ۵۳۰، ۵۳۹ بعد؛ (۹) سرکیس: معجم المطبوعات، قاہرہ ۱۹۲۸-۱۹۳۰ء ص ۸۵۷ بعد؛ (۱۰) براکلمان ۱: ۱۷۱ بعد، تکملہ، ۲۷۔

○

**دَاعِی:** (داعیہ) "وہ شخص جو (کسی مسلک کی طرف) بلاتا ہے"۔ یہ لقب سواد اعظم سے الگ دعوت دینے والے فرقوں نے اپنے بڑے بڑے مبلغین کو دیا۔ بظاہر سب سے پہلے یہ لقب متقدمین معتزلہ [رک باں] نے استعمال کیا، لیکن زیادہ غالی شیعوں میں یہ نام خصوصیت کے ساتھ استعمال کیا گیا۔ خراسان میں عباسیوں کے حامیوں میں بھی مستعمل ہوا، نیز بعض موقعوں پر اسے زیدیوں نے بھی استعمال کیا۔ ابوالخطاب کے متبعین کو بھی یہ لقب دیا گیا تھا۔ اسمٰعیلیوں اور ان کے ساتھ کی تحریکوں میں اسے خاص اہمیت دی گئی (ان تحریکات کا نام "دعوی" رکھا گیا تھا) جہاں یہ لقب ہر اس عہدیدار کو دیا جاتا تھا جو "امام" کا منظور کردہ نمائندہ ہوتا تھا۔

جب اسمٰعیلی تحریک اپنے عروج پر تھی تو اسمٰعیلیوں میں "دعاۃ" (داعیوں) کی تنظیم مذہبی عہدے داروں کے طور پر کی گئی (انہیں عیسائی اسقفوں کے مماثل بیان کیا گیا ہے)۔ مختلف عہدے داروں کو ان کے درجے کے مطابق جو لقب دیے جاتے تھے وہ موقع محل کے لحاظ سے کئی قسم کے ہوتے تھے (اور غالباً درجہ مقرر کرنے کے طریقے کی پابندی سختی کے ساتھ نہیں کی

# ذ

**ذِکر** : ذکر بالقلب کے معنی ہیں "یاد کرنا اور یاد رکھنا" اور ذکر باللّسان کے معنی ہیں "نام لینا یا بیان کرنا" اور صوفیہ کی اصطلاح میں ذکر اللہ کی حمد و ثنا خاص طور پر سانس لیتے ہوے اور جسم کو ایک انداز سے حرکت دیتے ہوے معینہ کلمات کو معینہ طریقے کے ساتھ بار بار باواز بلند یا دل میں دھرانے کا نام ہے۔ کلمات کو باواز دھرایا جائے تو اسے ذکر جلی اور دل میں دھرایا جائے تو اسے ذکر خفی کہتے ہیں۔ اس میں بڑا اختلاف ہے کہ دونوں میں کون سا ذکر افضل ہے۔ ایک حدیث میں بتایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ ذکر کرنے والوں کو ذکر کی جزا کے طور پر جنت عطا کردیتا ہے، دوزخ سے پناہ دے دیتا ہے اور ان کے گناہ بخش دیتا ہے، حتی کہ کوئی بڑا گنہگار بھی اس مجلس میں شریک ہو تو اس مجلس کی برکت سے اس کے گناہ بھی اللہ تعالیٰ بخش دیتا ہے۔

جب دور ما بعد کے درویشی سلسلہ ھاے طریقت پیدا ہوے اور ان کے آداب و مشاغل معین ہوگئے تو ذکر ہر طریقے (سلسلے) کے اہم ارکان میں سے ایک رکن قرار پایا۔ یہ اذکار لَاَ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ، سُبْحَانَ اللہِ، اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ، اَللہُ اَکْبَرُ، اَسْتَغْفِرُ اللہَ ایسے کلمات اور اللہ تعالیٰ کے متعدد اسماے حسنی بکثرت دھرانے پر مشتمل ہیں۔

بعض صوفیہ ذکر کے ساتھ رقص بھی کرتے ہیں اور مختلف قسم کے ڈھول وغیرہ بھی استعمال کرتے ہیں۔ تکیے یا زاویے میں ہر جمعہ کو ذکر کی باقاعدہ محفل (حضرۃ) منعقد ہوتی ہے، جس میں تمام درویش شامل ہوتے ہیں۔

اس موقع پر لَاَ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ، کا ذکر کیا جاتا ہے، جسے "ذکر الجلالہ" کہتے ہیں اور ہر سلسلے میں اس کا خاص "حزب" [رک بآں] یعنی وظیفہ پڑھا جاتا ہے۔ یہ "حزب" بہت سی ادعیۂ ماثورہ پر مشتمل ہوتا ہے، جو عموماً قرآن مجید سے لی گئی ہوتی ہیں اور ان میں بعض دوسری دعائیں بھی شامل کر لی جاتی ہیں۔ اس سے سادہ تر ذکر "اوقات" یا ساعات" کہلاتا ہے۔ یہ معین کلمات ہوتے ہیں، جو ہر نماز کے بعد یا کم از کم دن میں دو مرتبہ متعدد بار دھرائے جاتے ہیں۔ اس سے متعلق ایک اور اصطلاح "ورد" بھی ہے، جس کی تشریح صوفیہ نے وسیلہ قرب الٰہی یا ذریعہ وصول الی اللہ سے کی ہے۔ اہل طریقت کی ہر جماعت اپنا مخصوص ذکر یا طریقہ رکھتی ہے، جو اس کے بانی کا وضع کردہ یا ترتیب دیا ہوا ہوتا ہے۔ لفظ ذکر جن اٹھارہ معنوں میں قرآن مجید میں استعمال ہوا ہے ان کے لیے (نیز اس کے معانی کی مزید توضیح کے لیے دیکھیے: تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، ۲: ۵۱۲ ببعد. الکلاباذی نے التعرف میں ذکر کی تین اصناف بتائی ہیں: اول ذکر القلب، دوم ذکر اوصاف المذکور اور سوم شہود المذکور، یعنی مذکور کا آئینہ قلب میں مشاہدہ۔

**مآخذ** : (۱) جلال الدین السیوطی: اعمال الفکر فی تفصیل الذکر؛ (۲) وہی مصنف: نتیجہ الفکر فی الجہر فی الذکر؛ (۳) الدرر المنتظم فی الاسم الاعظم؛ (۴) کتاب التعلیم و الارشاد، مطبوعہ قاہرہ، ص ۶۳ تا ۶۷؛ (۵) تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، ۲: ۵۱۲ ببعد۔

○

**ذِمّہ** : (ع)، بمعنی عہد، کفالت، حرمت، ذمے داری، حق۔ رَجُلٌ ذِمِّیٌّ کے معنی ہیں وہ شخص جس سے کوئی عہد و پیمان کیا گیا ہو۔ اس لیے اَھلُ الْعَھد اور اَھلُ الذِّمہ مترادف الفاظ ہیں، چنانچہ ایک حدیث "یَسْعٰی بِذِمَّتِہِم اَدْنَاھُم" میں ذمہ کے معنی امان ہی لیے گئے ہیں۔ مراد یہ ہے کہ قوم میں سے کوئی ایک شخص بھی کسی کو امان دے دے تو پوری قوم پر فرض ہے

کہ جسے امان دی گئی ہے اس کی حفاظت کرے اور اسے گزند نہ پہنچائے۔ چنانچہ ایک غلام نے دشمن کے ایک لشکر کو امان دے دی تھی تو حضرت عمرؓ نے اس کے وعدے کو قائم رکھا تھا۔ معاہد کو ذمی اسی لیے کہا جاتا ہے کہ وہ مسلمانوں کی حفاظت، امان، ذمے داری اور معاہدے میں ہوتے ہیں۔ یہاں ذمہ سے عہد مراد ہے (لسان العرب)۔ اصطلاح میں یہ وہ ذمے داری ہے جو اسلامی حکومت اپنی غیر مسلم رعایا کی جان، مال، عزت و حرمت کے تحفظ کے سلسلے میں اپنے اوپر لیتی ہے۔ اسلامی ریاست کی غیر مسلم رعایا کو ذمی یا اہل الذمہ کہا جاتا ہے۔ گویا یہ وہ لوگ ہیں جن کے جان و مال اور عزت و آبرو اور شہری حقوق کی حفاظت کا اسلامی حکومت نے ذمہ لیا ہے۔ یہ ذمے داری بڑی ہی مقدس ہے۔

اسلامی قانون میں غیر مسلم رعایا کی دو اقسام تجویز ہوئی ہیں: اول وہ لوگ جو کسی صلح نامے یا معاہدے کے ذریعے اسلامی حکومت کے تحت آئے ہوں۔ ایسے ذمیوں کو وہ تمام حقوق حاصل ہوں گے جن کے مطابق ان سے صلح ہوئی ہو گی اور ان کے ساتھ تمام معاملات ان شرائط کے تابع ہوں گے جو ان سے طے ہوئی ہوں اور ان شرائط سے سر مو تجاوز نہیں کیا جائے گا۔ دوسرے وہ لوگ جنہیں بزور شمشیر فتح کیا گیا ہو۔ ان لوگوں کی طرف سے بیگانگی، شورش اور بغاوت کے امکانات کو ختم کرنے کے لیے قوانین بنائے جاسکتے ہیں اور یہ ہر حکومت کا فرض ہے کہ اپنی مملکت میں امن و سلامتی کی فضا قائم رکھنے کے لیے حسب ضرورت قوانین بنائے، لیکن عمومی رنگ میں کم سے کم جو حقوق اسلام نے انہیں دیے ہیں وہ مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔ مذہبی آزادی: اہل ذمّہ کو اجازت دی گئی ہے کہ وہ جو مذھب بھی چاہیں اختیار کر لیں، ان کے مذھب سے کچھ تعرض نہیں کیا جائے گا۔ وہ اپنی مذہبی رسوم ادا کرنے میں آزاد ہوں گے۔ ان کے عبادت خانے منہدم نہیں کیے جائیں گے اور اپنی مذہبی ضروریات کے لیے وہ نئی عبادت گاہیں بھی بنا سکیں گے۔ البتہ اگر پرانی یا نئی عبادت گاہیں شورش یا سازش کا مرکز بن جائیں اور اس کے لیے حکومت کو انتہائی تدابیر اختیار کرنی پڑ جائیں تو مسئلے کی صورت اور ہو جاتی ہے۔

حضرت خالد بن ولید نے جب حیرہ فتح کیا تو وہاں کے باشندوں کے حقوق کی وضاحت کرتے ہوئے فرمایا: میں نے انہیں یہ حق بھی دیا ہے کہ اگر کوئی بوڑھا شخص کام کاج سے معذور ہو جائے یا اس پر کوئی آفت آجائے یا جو دولت مندی کے بعد غریب ہو جائے اور اپنے ہم مذہبوں کی بھیک کا محتاج ہو، اس سے جزیہ نہیں لیا جائے گا۔ اور جب تک وہ اسلامی مملکت میں رہے اس کی اور اس کے اہل و عیال کی کفالت مسلمانوں کے بیت المال کے ذمے ہوگی (کتاب الخراج؛ نیز دیکھیے آآآ، بذیل مادہ)۔

۲۔ ذمیوں کے سلسلے میں اسلامی حکومت دوسری ذمے داری لیتی ہے کہ جب کوئی دشمن ان پر حملہ کرے گا تو حملہ آور کی مزاحمت کی جائے گی اور ان ذمیوں کی حفاظت کی جائے گی، (البلاذری: فتوح البلدان، ص ۵۹)۔

۳۔ ذمی کی جان محفوظ رہے گی اور اس بارے میں اس کی حیثیت قانوناً دوسرے شہریوں کے برابر ہوگی، مثلاً حقوق میں سب سے مقدم قصاص کا حق ہے۔ امام شافعیؒ کی روایت ہے کہ قبیلہ بکر بن وائل کے ایک مسلمان نے حیرہ کے ایک عیسائی کو قتل کر دیا، چنانچہ حضرت عمرؓ کے فیصلے کے مطابق اس قاتل کو جان سے مار ڈالا گیا (الزیلعی: نصب الرایہ، ص ۳۳۸، مطبوعہ دہلی)۔ حضرت علیؓ نے اس فیصلے کو عملاً نافذ کیا (الزیلعی، ص ۲۸)۔

۴۔ ذمی کا مال محفوظ رہے گا، اور اس کے مال و جائداد کے حقوق مسلمان شہریوں کے برابر ہوں گے۔ حضرت عمرؓ کے عہد میں کسی شخص نے گھوڑ پال سکیم کے مطابق دجلہ کے کنارے ایک رمنہ بنانا چاہا۔ حضرت عمرؓ نے وہاں کے گورنر حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کو لکھا کہ اگر وہ زمین کسی ذمی کی نہ ہو اور اس میں سے ذمیوں کی نہروں اور کنوؤں کا پانی نہ گزرتا ہو تو زمین اسے دے دی جائے (البلاذری، ص ۳۵۱)۔ دراصل آغاز اسلام ہی میں یہ مسئلہ طے پاگیا تھا کہ مسلمان حکومت کی غیر مسلم رعایا کی مقبوضہ زمینیں انہیں کے قبضے میں رہیں گی (ابو یوسف: کتاب الخراج، ص ۱۴)۔ اس بنا پر فقہ کا یہ مسلمہ اصول ہے کہ اسلامی حکومت کو ذمیوں کی اراضی ان سے چھیننے کا کوئی

حق حاصل نہیں۔

۵۔ ذمیوں کی عزت و ناموس کی حفاظت کی جائے گی۔ حضرت علیؓ پر خود ان کے عہد خلافت میں ایک یہودی نے اسلامی عدالت میں دعوی دائر کر دیا تو حضرت علیؓ کو جواب دعوی کے لیے ایک عام فریق مقدمہ کی حیثیت سے عدالت میں حاضر ہونا پڑا۔ ایسا ہی واقعہ اموی خلیفہ ہشام بن عبدالملک کو پیش آیا (العیون والحدائق' ص ۶۰)۔ حضرت عمرؓ ذمیوں کے معاملات ذمیوں کے مشورے سے طے کرتے تھے۔ جب عراق اور مصر کے بندوبست اراضی کا معاملہ پیش آیا تو انہوں نے ذمیوں کے نمائندوں کو بلا کر مال گزاری میں مشورہ لیا (المقریزی: الخطط' ۱: ۷۴)۔ ذمیوں کے متعلق کسی قسم کی تحقیر کا لفظ استعمال کرنا ناپسند خیال کیا جاتا تھا۔ عمر بن سعد حمص کے حاکم تھے۔ ایک موقعہ پر ان کے منہ سے ایک ذمی کے متعلق یہ الفاظ نکل گئے: اللہ تعالیٰ تجھے رسوا کرے' اس پر انہیں اس قدر تاسف اور ندامت ہوئی کہ حضرت عمرؓ کی خدمت میں آکر ملازمت سے استعفا دے دیا اور کہا کہ میں اس ملازمت میں نہ ہوتا تو میرے منہ سے ایسے الفاظ نہ نکلتے (شاہ ولی اللہ: ازالۃ الخفاء)۔

بہر حال ذمیوں کو مذہبی آزادی اور جان و مال اور عزت و آبرو کی حفاظت دی گئی ہے۔ یہ تمام حقوق قرآن مجید کی عمومی تعلیم اور اسوہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مطابق ہیں۔

حضرت عمرؓ نے بوقت وفات خلافت کے بارے میں جو وصیت کی اسے امام بخاریؒ کے علاوہ بہت سے مورخین نے بھی نقل کیا ہے' اس میں یہ الفاظ آتے ہیں: ذمیوں کے بارے میں بھی میں وصیت کرتا ہوں۔ ان سے جو عہد کیے گئے ہیں وہ پورے کیے جائیں' ان کی طرف سے دفاع کیا جائے اور انہیں ان کی طاقت سے زیادہ مکلف نہ کیا جائے۔

اسلام کا اصول حکمرانی یہ ہے کہ ہر شخص کو بوقت ضرورت فوجی خدمت کے لیے بلایا جاسکتا ہے' لیکن ذمیوں کے ساتھ یہ رعایت ہے کہ فوجی خدمت پر ان کے لیے لازمی نہیں' یعنی فوجی خدمت انہیں مجبور نہیں کیا جا سکتا' اس کے بدلے ان سے صرف جزیہ رکھ بان کی معمولی رقم لی جاتی ہے۔ یہ قطعاً غلط ہے کہ جزیہ ایک ایسا جبر ہے جس سے بچنے کے لیے اسلام کا قبول کرلینا بھی گوارا کر لیا جاتا تھا' پھر کمزور' بوڑھے' بچے' عورتیں' بیمار اور بے روزگار لوگوں کو جزیے سے مستثنیٰ ٹھہرایا اور جزیے کی وصولی کے وقت نرمی کا حکم دیا گیا اور ناروا سلوک اور سختی سے منع کر دیا گیا۔ جزیہ کا لفظ جزا سے ہے اور اس کے معنی خراج اور ٹیکس جو قومی خدمت سے مستثنیٰ ہونے کی بنا پر اسلامی حکومت کے غیر مسلم باشندوں کو ادا کرنا پڑتا ہے۔

شروع شروع میں یہود اور نصاریٰ ہی کا شمار ذمیوں کے زمرے میں ہوتا تھا' مگر زرتشتی اور بعد ازاں چھوٹے چھوٹے مذاہب کے پیرو بھی بالخصوص وہ جن کا تعلق وسط ایشیا سے ہے' اس میں شامل کر لیے گئے۔ زرشتیوں نے تو اوستا کو معرض تحریر میں لا کر' جو پہلے زبانی ہی ان تک پہنچی تھی' اہل الکتاب کا درجہ حاصل کر لیا' لیکن مسلمانوں نے عام طور پر اس قسم کے اقدامات کا انتظار کیے بغیر یا قطع نظر اس امر کے کہ کسی ملت میں ایسا کوئی پیشوا موجود ہے جو ان کی طرف سے معاہدات کی مسلسل پابندی کا ضامن ہو' اکثر مذاہب کے ماننے والوں کو وہی درجہ عطا کر دیا جو ان لوگوں کو حاصل تھا جنہیں فی الواقعہ ذمی کہا جاسکتا تھا۔

اسلام نے ذمیوں سے بڑی رواداری برتی۔ انہیں پوری مذہبی آزادی دے رکھی تھی اور ان کے عقائد' عبادات اور رسم و رواج پر کوئی پابندی نہیں لگائی گئی تھی' بلکہ نئی عبادت گاہوں کی تعمیر بھی عام طور پر ممکن تھی۔

ذمیوں کو سرکاری عہدوں اور منصوبوں پر فائز ہونے کے مواقع میسر تھے۔ بنو امیہ اور بنو عباس کے زمانے میں اہم مالی عہدوں پر ذمیوں کا تقرر ہوتا رہا۔ یہود اور نصاریٰ نے فاطمیوں کے تحت مصر میں اہم خدمات سرانجام دیں۔ ہسپانیہ میں بھی بعض موقعوں پر ایسی ہی صورت حال پیدا ہوگئی' حتی کہ مشرق میں بھی الماوردی جس کا نظریہ خلافت کا احیا تھا' ماضی کی بعض مثالوں کو پیش کرتے ہوئے تسلیم کرتا ہے کہ ذمی وزارت کا عہدہ بھی سنبھال سکتا ہے۔

**مآخذ** : (۱) شبلی: مقالات شبلی، ۱: ۴۲ بعد؛ (۲) ابن القیم: احکام اھل الذمہ، طبع صبحی صالح، دمشق ۱۹۶۱ء؛ (۳) ابو یعلی: الاحکام السلطانیہ، طبع حامد الفقی، مصر ۱۹۳۸ء؛ (۴) ابو عبیدالقاسم: کتاب الاموال، قاہرہ ۱۳۵۳ھ؛ (۵) یحیٰی بن آدم: کتاب الخراج، قاہرہ ۱۳۴۷ھ، ص ۵۵، ۵۶، ۷۱ تا ۷۷؛ (۶) محمد ضیاء الدین الریس: الخراج و النظم المالیہ، مصر ۱۹۶۱ء، ص ۱۶۴ بعد؛ (۷) صبحی صالح: النظم الاسلامیہ، بیروت ۱۹۶۵ء، ۳۶۳ تا ۳۶۵؛ نیز دیکھیے مآخذ بذیل جزیہ، خراج.

○

**ذِمّیہ** : رک بہ ذِمّۃ.

○

**ذُوالقَرْنَین** : (ع، بمعنی دو سینگوں والا)۔ اس بات پر تو تاریخ، لغت اور تفسیر سب کا اتفاق ہے کہ یہ کسی طاقتور و صاحب فتوحات بادشاہ کا نام یا لقب تھا۔ اس لقب کی وجہ تسمیہ بیان کرتے ہوے کئی اقوال نقل کیے جاتے ہیں، مثلاً یہ کہ (۱) وہ دنیا کے شرق و غرب (قرنی الدنیا) تک پہنچا؛ (۲) اس کی دو زلفیں (=قرنین) تھیں، (۳) اس نے دو بڑے طاقتور ملکوں یعنی روم و فارس پر حکومت کی؛ (۴) الزمخشری کا خیال ہے کہ اسے ذوالقرنین شجاعت اور بہادری کی وجہ سے کہا گیا ہے۔ ایک خیال یہ ہے کہ اس کے تحت دو سلطنتیں تھیں، جن کی علامت کے طور پر اس نے اپنے تاج پر دو سینگ (قرن) بنوا لیے تھے۔ تاہم عام خیال یہی ہے کہ وہ اپنی طاقت، سطوت اور شجاعت کی وجہ سے ذوالقرنین مشہور ہوا۔ رہی یہ بات کہ وہ کونسا اور کس ملک کا بادشاہ تھا، کس زمانے میں تھا اور یہ نام یا لقب اس کا کیسے پڑا؟ یہ سب سوالات الجھے ہوے ہیں اور بجز قرائن و قیاسات کے ان میں سے کسی سوال کا قطعی جواب ممکن نہیں.

عرب میں اس سے چار مختلف شخصیتوں کی جانب اشارہ سمجھا گیا: (۱) یمن کے ملوک حمیر (جو تبع کہلاتے تھے) کے سلسلے کا ایک طاقتور بادشاہ، جس کا نام الصعب بن قرین بن الہمال بیان کیا جاتا ہے؛ (۲) ملوک حیرہ (عرب کی ایرانی سرحد) کے خاندان لخم کا فرمانروا منذر بن امری القیس، المعروف بہ منذرالاکبر۔ اس کی مدت سلطنت انچاس سال رہی۔ اس کی پیشانی کے دونوں طرف گھونگریالی زلفیں تھیں اور اس سے اس کا یہ لقب پڑا۔ اس کے علاوہ ایک آدھ اور بھی وجہ تسمیہ ہو سکتی ہے، (۳) مشہور یونانی فاتح و کشور کشا سکندر بن فیلقوس (۳۵۶ تا ۳۲۴ ق م) کو اکثر مفسرین اور مورخین نے قرآنی ذوالقرنین کا مصداق بتایا ہے اور امام رازیؒ نے تو شک و شبہہ کے ساتھ نہیں بلکہ جزم و یقین کے ساتھ اسی سکندر یونانی ہی کو ذوالقرنین قرار دیا ہے: التفسیر الکبیر، البیضاوی، بحرالمحیط، معالم، مدارک وغیرہ سب میں اسی قسم کے قول نقل ہوے ہیں اور مورخوں میں الطبری اور ابن ھشام بھی اسی طرف گئے ہیں۔ یہی شرح اھل لغت نے بطور ایک مسلمہ کے درج کر دی ہے: (لسان العرب)، القاموس، تاج العروس، النہایہ، تینوں میں یہی تشریح اختیار کی گئی ہے۔ حال میں قرآن کے انگریزی مترجم و مفسر عبداللہ یوسف علی نے اپنی تفسیر کے ایک مستقل ضمیمے میں شرح و بسط کے ساتھ اسی قول کو تاریخی و جغرافیائی دلائل سے مدلل کیا ہے؛ (۴) خورس، شاہ ایران، بلکہ بانی سلطنت ایران (م ۵۲۹ ق م): اس کے نام مختلف زبانوں میں سائرس، کوروش اور کیخسرو آئے ہیں۔ سائرس فارس اور سوریا دونوں کا متفقہ بادشاہ تھا۔ وہ اپنے زمانے کا ایک زبردست کشور کشا اور عادل فرمانروا ہوا ہے۔ زمانہ حال کے بعض مفسرین نے شد و مد کے ساتھ اسے قرآنی ذوالقرنین کا مصداق ٹھیرایا ہے (دیکھیے ابوالکلام آزاد: ترجمان القرآن، بذیل سورۃ الکہف) ؛ (۵) بعض مفسرین (مثلاً ابن کثیر) نے ایک اور سکندر کا نام لیا ہے، جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کا معاصر اور موحد اور صاحب ایمان تھا اور اس مشہور سکندر یونانی سے دو ہزار سال قبل گزرا ہے، لیکن تاریخ میں اس سکندر کا تذکرہ نہیں ملتا.

قرآن مجید میں ذوالقرنین کا نام تین جگہ قریب قریب ہی آیا ہے۔ شروع جس طرح کیا ہے (۱۸ [الکہف]: ۸۳)۔ اس سے ظاہر ہو جاتا ہے کہ یہ نام یا لقب قرآن کا دیا ہوا نہیں بلکہ پہلے سے موجود تھا.

اس کے متعلق الراغب اصفہانی نے بھی صرف اتنا لکھا ہے کہ ذُوالقرنین کو سب جانتے ہیں، "یاجوج ماجوج": غالبًا

منگول قبیلے تھے جو پہاڑوں کی دوسری جانب آباد تھے اور کہیں کہیں موقع پا کر یلغار کرتے ہوئے ترکوں کے درمیان گھس آتے تھے۔ در بند میں ایک آہنی دیوار سد سکندر کے نام سے مشہور چلی آتی تھی اور اس کا پھاٹک باب الحدید کہلاتا تھا۔ یہ در بند وسط ایشیا کے مشرقی علاقے میں ضلع حصار میں بخارا سے ۱۵۰ میل جنوب و مشرق میں ۳۸ درجے عرض بلد شمالی اور ۶۷ درجے طول البلد مشرقی پر واقع ہے۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**ذُوالکفل ؑ :** آپ کا اسم مبارک قرآن مجید میں پیغمبروں کے سلسلے میں دو بار آیا ہے: ۲۱[الانبیآء]: ۸۵ و ۳۸[ص]: ۴۸)۔ ان دونوں مقامات پر ان کے بارے میں کوئی تفصیل نہیں ملتی، البتہ ان کے صبر اور نیکی کی تعریف کی گئی ہے۔ احادیث صحیحہ بھی تفصیلات سے خالی ہیں۔ ذکر جو کچھ ملتا ہے وہ یا تو عہد نامہ عتیق اور اور اس کی بعض شروح میں ملتا ہے، یا عربی کے عام تذکروں اور کتب لغت میں (بذیل مادہ کفل)

بڑی بحث نام سے متعلق ملتی ہے: کسی نے کہا کہ یہ یوشع نبی تھے، کسی نے کہا کہ الیاس نبی تھے اور کسی نے کہا کہ زکریا نبی تھے۔ ایک قول یہ ہے کہ وہ نبی نہیں تھے، مگر یہ قرآن مجید کی مذکورہ بالا آیات کے مفہوم سے مطابقت نہیں رکھتا۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ کنعان نام کے جس ہم عصر بادشاہ کو آپ نے دعوت ایمان دی تھی اس کے لیے آپ جنت کے "کفیل" (ضامن) ہوگئے اور اسے آپ نے جنت کا کفالت نامہ (ضمانت نامہ) لکھ کر دے دیا تھا، چنانچہ اسی مناسبت سے آپ کا لقب ذوالکفل (صاحب ضمانت) پڑ گیا، لیکن راجح اور نسبۃً معتبر قول یہ ہے کہ آپ کا شمار انبیاے بنی اسرائیل میں ہے، آپ کا نام حزقیل کا معرب ہے اور زمانہ چھٹی صدی قبل مسیح کا ہے۔

ذوالکفل کا سال پیدائش تخمیناً ۶۲۲ ق۔ م قرار دیا گیا ہے، ممکن ہے کہ اس سے بھی قبل کا ہو۔ والد کا نام عہد نامہ عتیق میں بوزی Buzi آیا ہے، جو بیت المقدس میں ہیکل مقدس کے مجاوروں، یا اسرائیلی اصطلاح میں کاھنوں کے خاندان سے تھے۔ ۵۹۷ ق۔ م میں جب بابل کے مشہور تاجدار بخت نصر نے فلسطین پر حملہ کیا تو ہزارہا قیدی وہاں سے لایا اور انہیں اپنے ملک میں آباد کیا۔ انہیں میں حضرت حزقیل بھی تھے۔ آپ کو نبوت اسی اسیری کے پانچویں سال عطا ہوئی، جب کہ آپ کی عمر تیس سال سے یقیناً متجاوز ہو چکی تھی۔ بعض اسرائیلی روایتوں میں آتا ہے کہ بوزی دراصل یرمیاہ نبی ہی کا دوسرا نام تھا۔ اگر یہ صحیح ہے تو آپ نبی ہی نہ تھے بلکہ نبی زادے بھی تھے۔ بابل آکر آپ کا قیام تل ابیب میں نہر کبار (Chebar) کے کنارے پر رہا، جو اس زمانے میں ایک چھوٹی سی ندی تھی، لیکن موجودہ نقشوں میں اس کا پتا نہیں چلتا۔ آپ کی زوجہ محترمہ بھی تھیں، جن کا بعد کو انتقال ہوگیا۔

آپ کی وفات کس طرح ہوئی؟ بعض اسرائیلی روایتوں کے مطابق دشمنوں نے آپ کو شہید کیا۔ انہیں روایتوں کے مطابق آپ کا مزار بغداد میں نہر نمرود کے قریب قریہ کفل میں ہے اور صدیوں تک مرجع عوام اور زیارت گاہ خلائق رہ چکا ہے، لیکن تاج العروس میں الثعلبی کے حوالے سے لکھا ہے کہ مزار ملک شام کے علاقہ نابلس میں قریہ کفل میں ہے۔

**مآخذ :** (۱) قرآن مجید؛ (۲) عہدنامہ عتیق؛ (۳) تاج العروس؛ (۴) *Jewish Encyclopaedia*؛ (۵) *Encyclopaedia Biblica* (Hastings: *Dictionary of the Bible*).

○

☆ ☆ ☆

☆ ☆

☆

# ر

**رابطہ :** رکّ بہ رباط.

○

**رابعہ العدویہؒ :** بصرے کی ایک مشہور عارفہ، جن کا شمار اولیا میں ہوتا ہے، قبیلہ قیس بن عدی کی ایک شاخ العتیق کی آزاد شدہ کنیز، جو القیسیہ بھی کہلاتی تھیں۔ وہ ۹۵ھ/ ۷۱۳ - ۷۱۴ء یا ۹۹ھ/۷۱۷ - ۷۱۸ء میں پیدا ہوئیں اور انہوں نے ۱۸۵ھ/۸۰۱ء میں بمقام بصرہ وفات پائی اور وہیں دفن ہوئیں۔ ان کے چند اشعار ان کی یادگار ہیں۔ تصوف کے بارے میں لکھنے والے ان کا اور ان کی تعلیمات کا اکثر ذکر کرتے ہیں۔

وہ ایک غریب گھرانے میں پیدا ہوئیں۔ بچپن میں کسی شخص نے انہیں پکڑ کر فروخت کر دیا تھا، لیکن ان کی پاک طینت نے انہیں رہائی دلوا دی اور انہوں نے گوشہ گزینی اور تجرد کی زندگی بسر کرنے کے لیے صحرا میں عزلت اختیار کرلی۔ بعد میں وہ بصرے چلی آئیں، جہاں ان کے گرد بہت سے معتقدین اور رفقا جمع ہوگئے، جو ان سے مشورہ یا دعاے خیر حاصل کرنے، یا ان کی تعلیم سے مستفید ہونے کی غرض سے ان کے پاس آتے تھے۔ ان لوگوں میں مشہور صوفی مالکؒ بن دینار، درویش صفت رباح القیسیؒ، محدث سفیان الثوریؒ اور صوفی شقیق البلخیؒ شامل تھے۔ انہوں نے انتہائی زہد و تقویٰ کی زندگی بسر کی۔ دیگر اولیا کی طرح ان سے بھی کرامات منسوب کی جاتی تھیں، مثلاً یہ کہ ان کے لیے اور ان کے مہمانوں کے کھانے کا سامان بذریعہ کرامت مہیا ہو جاتا تھا۔ جب وہ حج کرنے جا رہی تھیں تو ایک اونٹ جو راستے میں مرگیا تھا، ان کے لیے دوبارہ زندہ ہوگیا۔ گھر میں چراغ نہ ہونے کی کمی اس روشنی سے دور ہو جاتی تھی جو اس بزرگ خاتون کے اردگرد پھیلی رہتی تھی۔ کہا جاتا ہے کہ جب ان کا وقت آخر تھا، تو انہوں نے اپنے رفقا سے کہا کہ وہ ان کے پاس سے ہٹ جائیں اور خدا تعالیٰ کے قاصدوں کے لیے راستہ چھوڑ دیں۔ جونہی وہ باہر نکلے، انہوں نے انہیں کلمہ شہادت پڑھتے ہوے سنا اور فوت ہوگئیں۔ رابعہؒ کی وفات کے بعد کسی نے انہیں خواب میں دیکھا اور ان سے پوچھا: "جب منکر و نکیر نے آپ سے یہ سوال کیا تھا کہ تمہارا رب کون ہے؟ تو آپ نے کیا جواب دیا تھا؟" تو انہوں نے کہا: "میں نے ان سے کہا، واپس چلے جاؤ اور اپنے مالک سے کہو، اپنی ہزار در ہزار مخلوق کے ہوتے ہوے تو نے ایک ناتواں بڑھیا کو فراموش نہیں کیا۔ میں، جو تمام جہان میں صرف تجھے ہی اپنا رب سمجھتی تھی، تجھے کسی روز بھولی ہوں کہ تو مجھ سے یہ سوال کرتا ہے کہ تیرا رب کون ہے؟"

رابعہؒ کی جو دعائیں منقول ہیں ان میں ایک وہ بھی ہے جو معمولاً وہ رات کے وقت اپنے مکان کی چھت پر جا کر مانگا کرتی تھیں: "اے میرے مالک! ستارے چمک رہے ہیں اور آدمیوں کی آنکھیں نیند میں بند ہیں اور ہر کوئی اپنی اپنی خلوت میں ہے، اور میں ہوں کہ یہاں اکیلی ہوں، تیرے ساتھ"۔ توبہ کے بارے میں، جو طریقہ تصوف کی ابتدا ہے: انہوں نے کہا ہے: "کوئی آدمی کس طرح توبہ کر سکتا ہے، جب تک اس کا مالک اسے اس کی توفیق عطا نہ کرے اور اسے قبولیت نہ بخشے؟ اگر وہ تمہاری طرف رخ کرے گا تو تم بھی اس کی جانب رخ کرو گے۔" ان کا عقیدہ تھا کہ تشکر و امتنان کا جذبہ، عطا کرنے والے کو دیکھنے سے پیدا ہوتا ہے، نہ کہ اس چیز سے جو اس نے عطا کی۔

وہ اللہ تعالیٰ سے محبت اور انس کے بارے میں اپنے اقوال کی وجہ سے مشہور ہیں، اللہ سے محبت اور انس اللہ کے

کے عاشق کو غیر اللہ سے بیگانہ کر دیتا ہے۔ ان کا قول ہے کہ ہر حبیب اپنے محبوب کے قرب کا متمنی ہوتا ہے (احیاء، ۴: ۳۵۸ حاشیہ)۔ بے غرضانہ محبت اور خدمت کا نمونہ پیش کرنے کے لیے انہوں نے اپنے ایک ہاتھ میں پانی لیا اور دوسرے ہاتھ میں آگ، اور ایسا کرنے کا سبب دریافت کیے جانے پر انہوں نے کہا: "میں بہشت میں آگ روشن کرنا چاہتی ہوں اور دوزخ پر پانی ڈالنا چاہتی ہوں تاکہ جو لوگ خدا تک پہنچنے کے لیے گامزن ہیں ان کی آنکھوں سے یہ دونوں پردے دور ہو جائیں اور ان کا نصب العین واضح ہو جائے اور وہ کسی بات کی توقع یا کسی چیز کے خوف کے بغیر اپنے مالک کی جانب رخ کر سکیں۔ اگر جنت کی امید اور دوزخ کا خوف موجود نہ ہو تو یہ ہوگا کہ ایک آدمی بھی اپنے مالک کی عبادت یا فرماں برداری نہیں کرے گا (افلا کی: مناقب العارفین، مخطوطہ، انڈیا آفس، عدد ۱۶۷۰، ورق ۱۱۴)۔

دوسرے اہل تصوف کی طرح، رابعہؒ بھی خدا سے جاملنے (وصل) کی متمنی تھیں۔ رابعہؒ بصیرت معرفت حقیقی رکھتے ہوئے ایک والہانہ محبت سے سرشار تھیں وہ ان اولین اہل تصوف میں سے جنھوں نے خالص محبت، یعنی اللہ سے محض اس کی ذات کی خاطر بے غرض محبت، کی تلقین کی اور اس تعلیم کو نظریہ کشف کے امتزاج کے ساتھ پیش کیا۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**راتب :** (ع، جمع: رواتب) کوئی مقررہ چیز، اسی لیے اس کو بعض (نفل) نمازوں یا وظیفوں اور دعاؤں کے معنی میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ لفظ قرآن مجید میں وارد نہیں ہوا اور اصطلاح کے طور پر حدیث میں بھی نہیں ملتا۔ اس معنی کے لیے [رک بہ نافلہ]۔ اس کے دوسرے معنی ہیں ذکر، خواہ کوئی شخص تنہا کرے یا حلقہ باندھ کر جماعتی صورت میں کیا جائے۔

**مآخذ :** (۱) C.Snouck Hurgronje: *De Atjehers*، بٹاویا و لائڈن ۱۸۹۳۔ ۱۸۹۴ء، ۲: ۲۲۰ ببعد و انگریزی ترجمہ از O'Sullivan: *The Achehnese*، لائڈن ۱۹۰۶ء، ۲: ۲۱۶ ببعد۔

○

**راحیل :** (اسرائیلی روایات میں Rachel) حضرت یعقوبؑ کی بیوی، حضرت یوسفؑ اور بنیامین کی ماں کا نام ہے۔ قرآن مجید میں یہ نام مذکور نہیں ہے۔ مشہور روایات کے مطابق راحیل لیئہ کی بہن تھیں، جو حضرت یعقوب کی بیوی تھیں۔ اسلامی روایت میں عموماً یہ خیال اختیار کیا گیا ہے کہ یعقوب علیہ السلام نے راحیل سے شادی لیئہ کی وفات کے بعد کی تھی۔ یہی صورت، جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، الطبری، ۱: ۳۵۵، الزمخشری البیضاوی اور ابن الاثیر وغیرہ میں مذکور ہے۔ الکسائی کا تو یہ خیال ہے کہ یعقوب علیہ السلام نے لیئہ اور اپنی دو کنیزوں کے انتقال کے بعد راحیل سے شادی کی تھی۔

اسرائیلی روایات، میں راحیل کی اہمیت حضرت یوسف علیہ السلام کے قصے میں بھی ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام کو حسن راحیل سے ورثے میں ملتا ہے۔ ان میں تمام دنیا کے حسن کا نصف، بعضوں کے نزدیک دو تہائی، یا یہودیوں کی مذہبی روایات کے قدیم داستانی حصے (Haggadiah) کے مطابق (قدوشین، ورق ۴۹ ب) دس میں سے نو حصے (الثعلبی، ص ۶۹) حسن تھا۔ اسرائیلی روایت یہ بھی ہے کہ جب یوسفؑ کو ان کے بھائی بیچ ڈالتے ہیں اور یوسفؑ راحیل کی قبر کے پاس سے گزرتے ہیں تو وہ اپنے آپ کو اپنے اونٹ سے اس قبر پر گرا دیتے ہیں اور اس طرح بین کرتے ہیں: "اے ماں! اپنے بچے کو تو دیکھو، میرا کرتہ چھین لیا گیا، مجھے ایک گڑھے میں پھینک دیا گیا، مجھے پتھر مارے گئے اور اب ایک غلام کی طرح بیچ دیا گیا۔" پھر وہ ایک آواز سنتے ہیں= "خدا پر بھروسا کرو۔" قدیم یہودی داستان میں یہ ایک درد انگیز منظر کہیں مذکور نہیں، مگر اس حصے کو عہد وسطی کی حکایات یعنی سفر ھیاشر (طبع Goldschmidt، ص ۱۵۰) میں جگہ مل گئی ہے۔ یہودی نژاد ایرانی شاعر شاہین (چودھویں صدی) نے اس مفہوم کو اپنی "کتاب پیدائش" میں فردوسی کی یوسف زلیخا سے اخذ کر کے اپنایا ہے۔

**مآخذ :** (۱) الطبری، طبع ڈخویہ، ۱: ۳۵۵ تا ۳۶۰ و ۳۷۱؛ (۲) وہی مصنف: تفسیر، ۴: ۲۱۰؛ (۳) الثعلبی: قصص الانبیاء، قاہرہ ۱۳۲۵، ص ۶۹، ۷۴؛ (۴) ابن الاثیر، طبع Tornberg، ۱: ۹۰؛ (۵) الکسائی: قصص الانبیاء، طبع

Eisenberg' ص ۱۵۵ بعد'' ۱۶۰'۔

○

**الرازی فخرالدین :** ابو عبداللہ محمد بن عمر بن الحسین' اسلام کے مشہور ترین علماے دین و مفسرین میں سے ایک سر برآوردہ عالم' جو ۵۴۳ھ/۱۱۴۹ء (یا شاید ۵۴۴ھ) میں بمقام رے پیدا ہوے۔ ان کے والد ضیاء الدین ابوالقاسم اپنے شہر کے خطیب تھے' اسی لیے بیٹے کا لقب ابن الخطیب ہوگیا۔ ضیاء الدین ابوالقاسم علم کلام کے بھی عالم تھے۔ السبکی' جس نے طبقات الشافعیہ (۴: ۲۸۵ تا ۲۸۶) میں ان کے مختصر حالات لکھے ہیں' فخرالدین کے اساتذہ کی فہرست میں ابوالقاسم انصاری تلمیذ امام الحرمین کا نام بھی لیتا ہے۔ ان کی اساتذہ میں ان کے والد کے علاوہ ان کے استاد فلسفہ مجدالدین الجیلی (جن کے ساتھ وہ مراغہ گئے تھے) اور استاد فقہ الکمال السمنانی بھی شامل ہیں۔

ادب اور علوم دینی کی تحصیل سے فراغت اور بقول القفطی کیمیا میں کسی قدر تحقیقات میں ناکامی کے بعد' فخرالدین خوارزم گئے' جہاں وہ معتزلہ کے خلاف مناظروں میں مسلسل مشغول رہے' جنہوں نے انہیں ملک چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔ ماوراء النہر پہنچے تو وہاں بھی ایسی ہی مخالفت کا سامنا ہوا' چنانچہ رے واپس آکر انہوں نے سلطان شہاب الدین غوری' سلطان غزنہ' سے تعلقات استوار کیے' جس نے ان پر اعزازات اور دولت کی بارش کر دی۔ بعد ازاں علاؤالدین خوارزم شاہ محمد بن تکش نے بھی ان کے ساتھ ایسا ہی سلوک کیا اور اس کے ساتھ وہ کچھ عرصے تک خراسان میں رہے' اس بادشاہ نے ان کی حد درجے تعظیم و تکریم کی اور ان کے لیے ایک مدرسہ بھی بنوایا۔

سمرقند' بخارا اور ہندوستان (یہاں شاید وہ کسی خاص کام سے بھیجے گئے تھے) اور متعدد دیگر مقامات کی سیاحت کے بعد وہ ھرات میں اقامت گزیں ہوگئے اور عمر کا بڑا حصہ وہیں گزارا۔ ھرات میں وہ شیخ الاسلام کے لقب سے ملقب ہوے۔ کہا جاتا ہے کہ اس زمانے میں ان کی شان و شوکت عروج پر تھی' چنانچہ جب ایک جگہ سے دوسری جگہ جاتے تھے تو ان کے تین سو سے زیادہ شاگرد اور متبعین ان کے ہم رکاب ہوتے تھے۔

آغاز زندگی میں وہ تنگ دستی دیکھنے کے بعد آخر میں وہ بڑی خوش حالی سے بہرہ ور ہوے۔ انہوں نے اپنے دو بیٹوں کی شادی رے کے ایک انتہائی مالدار طبیب کی دو بیٹیوں سے کی تھی۔ اس طبیب کے انتقال پر اس کی دولت سے بھی انہیں وافر حصہ ملا۔

ان کی ذکاوت' ان کی دراک عقل' ان کے زبردست حافظے (کہتے ہیں نوجوانی میں انہوں نے الجوینی کی الشامل تمام و کمال زبانی یاد کر لی تھی)' ان کے ضابطہ پسند ذہن اور سلامت عقل و فکر نے انہیں ایک ایسا معلم بنا دیا تھا جسے سارے وسط ایشیا میں شہرت حاصل تھی' چنانچہ ہر جگہ سے لوگ گوناگوں مسائل کے بارے میں ان سے استفسار کرنے کے لیے آتے تھے۔ اس کے علاوہ وہ بہترین خطیب بھی تھے۔ ان کے وعظ نے بہت سے کرامیوں کو سنی بنا دیا۔ فلسفے میں گہری مہارت اور مناظراتی مشغلے کے باوجود وہ حد درجہ متدین تھے۔ آخر عمر میں موت کو اکثر یاد کیا کرتے تھے انہوں نے اپنی وصیت میں لکھا: ''میں نے کلام کے تمام طریقوں اور فلسفے کی تمام راہوں کو آزمایا' لیکن میں نے ان میں اطمینان پایا نہ مجھے ان سے سکون قلب حاصل ہوا' یہ دولت مجھے تلاوت قرآن میں ملی'' (ابن ابی اصیبعہ' ۲: ۲۷)۔

مسلک اہل السنت والجماعت کے دفاع میں الرازی نے غیر معمولی انہماک دکھایا' جس کی وجہ سے ان کے بہت سے دشمن پیدا ہوگئے۔ معتزلہ کے علاوہ انہیں کرامیہ سے بھی واسطہ پڑتا تھا۔ کرامیہ رک باں تفسیر قرآن میں تشبیہ کے قائل تھے اور اپنے مخالفین کی تذلیل میں سب و شتم اور بہتان تراشی سے بھی احتراز نہ کرتے تھے۔ ۵۹۹ھ/۱۲۰۲ء میں جب وہ فیروزکوہ میں مقیم تھے تو کرامیہ نے ان کے خلاف باقاعدہ شورش برپا کر دی اور ان پر الزام لگایا کہ وہ اسلام کی تعلیمات پر ارسطو' الفارابی اور ابن سینا کی تعلیمات کو ترجیح دے کر اسلام کی صورت مسخ کررہے ہیں۔ ان پر یہ الزام بھی تھا کہ انہوں نے مخالفین اسلام کے دلائل کا اتنا طومار نقل کر دیا ہے کہ ان کی سب خطرناک دلیلیں یکجا جمع ہوگئی ہیں' جن کے جواب اطمینان بخش

نہیں.

الرازی ۶۰۶ھ/۱۲۰۹ء میں سخت بیمار پڑے اور موت کی آمد آمد محسوس کر کے انہوں نے (بروز اتوار ۲۱ محرم/۲۶ جولائی) اپنے شاگرد ابراہیم ابن ابی بکر کو اپنی وصیت لکھوادی۔ الرازی کے بعض سوانح نگاروں کا خیال ہے کہ انہیں کرامیہ نے زھر دے دیا تھا۔ اس کے علاوہ ابن العبری (Barhebraeus) اور ابن ابی اصیبعہ نے یہ افواہ بھی نقل کی ہے کہ وہ خفیہ طور پر اپنے گھر ہی میں دفن کیے گئے تاکہ عوام ان کی میت کی بے حرمتی نہ کر سکیں۔ ان دونوں روایتوں میں سے شاید کوئی بھی صحیح نہیں' کیونکہ ھرات میں الرازی کا مزار اب بھی قابل احترام سمجھا جاتا ہے۔

الرازی نے الفارابی کا غائر مطالعہ کیا تھا اور ابن سینا کی اشارات اور عیون الاخبار کی شرحیں بھی لکھی تھیں۔ فلسفے کے گہرے علم نے انہیں اس قابل بنا دیا تھا کہ مسائل فلسفہ اور مسائل دین میں تطبیق کر سکیں (دیکھیے مباحث المشرقیہ کا اکثر حصہ)' لیکن ایسا کرتے وقت انہوں نے اپنی آزادی رائے کو قائم رکھا' چنانچہ جہاں کہیں وہ ابن سینا کا تتبع نہیں کرنا چاہتے وہاں پر وہ ابن سینا پر سختی سے تنقید کرتے ہیں۔ کراوس Kraus' جو واضح طور پر الرازی کی ندرت فکر سے بہت متاثر ہے' لکھتا ہے کہ الرازی کے خیال میں مذہب اور فلسفے کی تطبیق صرف ایک افلاطونی نظام کی سطح پر کامیاب ہو سکتی ہے' جو بالآخر طماؤس Timaeus کی ایک خاص تعبیر پر مبنی ہے۔

تصنیفات: یوں تو فخرالدین الرازی کی تصنیفات کی تعداد بہت ہے اور وہ ایک دائرۃ المعارف کی وسعت رکھتی ہیں' لیکن ان کی اکثر تصانیف کلام' فلسفہ یا تفسیر سے تعلق رکھتی ہیں۔ ان تصنیفات کی فہرست جن کے مخطوطے ہم تک پہنچے ہیں براکلمان (تکملہ' ۱: ۹۲۰ تا ۹۲۴' بار دوم' ص ۶۶۶ تا ۶۶۹) میں ملتی ہے' جس نے انہیں تیرہ عنوانوں میں تقسیم کیا ہے: (۱) تاریخ؛ (۲) فقہ؛ (۳) قرآن؛ (۴) عقائد؛ (۵) فلسفہ؛ (۶) نجوم؛ (۷) علم خطوط الید؛ (۸) معانی؛ (۹) دائرۃ المعارف؛ (۱۰) طب؛ (۱۱) قیافہ؛ (۱۲) کیمیا اور (۱۳) معدنیات۔ علی السامی النشار نے الرازی کی علمی تخلیقات کے بارے میں ان کے سوانح نگاروں کی فراہم کردہ تمام معلومات کو یکجا کرنے کی کوشش کی ہے اور ان کی تصنیفات کو مندرجہ ذیل طور پر تقسیم کیا ہے: (۱) قرآن (تفسیر) ۵ کتابیں؛ (۲) کلام (۴۰)' حکمت و فلسفہ (۲۶)؛ (۳) عربی زبان و ادب (۷)؛ (۴) فقہ و اصول فقہ (۵)؛ (۵) طب (۷)؛ (۶) طلسمات و نیرنجات اور ہندسہ (۵)؛ (۷) تاریخ (۲) دیکھیے الرازی کے مختصر رسائل اعتقادات المسلمین والمشرکین' طبع علی السامی النشار کا مقدمہ (قاھرہ ۱۳۵۶ھ/۱۹۳۸ء' ص ۲۶ تا ۳۴)' لیکن یہ فہرست کسی طرح بھی اطمینان بخش اور مکمل نہیں۔ الرازی کی تصنیفات کا غائر مطالعہ ھنوز باقی ہے۔

الرازی کی اہم ترین مطبوعہ تصنیفات کی فہرست مندرجہ ذیل ہے جس کے ساتھ ہر کتاب کے مضامین پر بھی مختصر سی نظر ڈالی گئی ہے: (۱) اساس التقدیس فی علم الکلام (قاھرہ ۱۳۵۴ھ/۱۹۳۵ء صفحات ۱۹۷) اس رسالے کا موضوع علم باری تعالٰی کے حصول کا بالواسطہ طریقہ ہے؛ (۲) لوامع البینات فی الاسماء و الصفات (طبع امین الخانجی' قاھرہ ۱۳۲۳ھ/۱۹۰۵ء' صفحات ۲۷۰): اسماے باری تعالٰی پر ایک رسالہ اور ان کی اہم دینی تصنیفات میں سے ایک؛ (۳) شرح الاشارات (قسطنطنیہ ۱۲۹۰ھ/۱۸۷۳ء مع شرح الطوسی)' یہ ابن سینا کی کتاب الاشارات و التنبیہات کے حصہ طبیعات و الٰہیات کی شرح ہے؛ (۴) لباب الاشارات (قاھرہ ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء' بار دوم قاھرہ ۱۳۵۵ھ/۱۹۳۶ء' صفحات ۱۳۶)' ابن سینا کی مشہور تصنیف کا خلاصہ ہے؛ (۵) محصّل افکار المتقدمین و المتاخرین من العلماء و الحکماء المتکلمین (قدیم و جدید علما و فلاسفہ و متکلمین کے افکار کا خلاصہ)؛ (۶) العالم فی اصول الدین۔ اس کتاب کے مقدمے میں الرازی لکھتے ہیں کہ اس تالیف میں پانچ قسم کے علوم سے بحث کی گئی ہے: (۱) علم اصول الدین؛ (۲) اصول فقہ؛ (۳) فقہ؛ (۴) وہ اصول جو خلافیات کی بنیاد ہیں یا خلافیات میں مد نظر رہتے ہیں (الاصول المعتبرۃ فی الخلافیات)؛ (۵) اصول مناظرہ و مجادلہ۔ ان پانچ حصوں میں سے صرف پہلا حصہ چھپا ہے (برحاشیہ المحصل۔ دیکھیے اوپر' عدد ۵)' (۷) مفاتیح الغیب یا کتاب التفسیر الکبیر (مطبوعہ بولاق ۱۲۷۹ تا ۱۲۸۹ھ' ۶ جلدیں' قاھرہ ۱۳۱۰ھ' ۸ جلدیں' بار دوم ۱۹۲۴ تا ۱۹۲۷ء' ۱۳۲۷ھ' ۸

جلدیں' تازہ ترین اور انتہائی احتیاط سے مرتبہ نسخے کے لیے دیکھیے' طبع محی الدین' قاہرہ ۱۳۵۲ھ/۱۹۳۳ء' جو ۳۲ اجزا میں ہے اور ہر جز تقریباً ۲۲۵ صفحات کا ہے)۔ یہ یقیناً الرازی کی اہم ترین تصنیف ہے (دیگر کتب کے لیے دیکھیے ماخذ)۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مذکورہ کتب کے علاوہ: (۱) ابن ابی اصیبعہ: عیون الانباء' ۲: ۲۳ تا ۳۰؛ (۲) ابن القفطی: تاریخ الحکما' قاہرہ ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء' ص ۱۹۰ تا ۱۹۲؛ (۳) ابن خلکان' قاہرہ ۱۲۹۹ء/۱۸۸۱ء' ۱: ۶۰۰ تا ۶۰۲؛ (۴) الصفدی: الوافی' طبع Dedering' ۴: ۲۴۸ تا ۲۵۸؛ (۵) الذھبی: تاریخ الاسلام' مخطوطہ پیرس مورخہ ۱۵۸۲ء' ورق ۱۵۳ ب تا ۱۵۶ الف و بعد؛ (۶) السبکی: طبقات الشافعیہ' قاہرہ ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء' ۴: ۲۸۵ و ۵: ۳۳ تا ۴۰؛ (۷) ابن الساعی: الجامع المختصر' طبع مصطفیٰ جواد' بغداد ۱۳۵۳ھ/۱۹۳۴ء' ۹: ۴ تا ۶' ۱۷۱ تا ۱۷۲' ۳۰۶ تا ۳۰۸؛ (۸) ابن العبری: مختصر الدول' ص ۴۱۹؛ (۹) ابن حجر: لسان المیزان' ۴: ۴۲۶ تا ۴۲۹؛ (۱۰) طاش کوپرولی زادہ: مفتاح السعادۃ' حیدرآباد ۱۳۲۸ھ/۱۹۱۰ء' ۱: ۴۴۵ تا ۴۵۱؛ (۱۱) ایم ایم شریف: History of Muslim Philosophysy؛ (۱۲) شبلی: علم الکلام؛ (۱۳) عبدالسلام ندوی: امام رازی' اعظم گڑھ ۱۹۵۰ء [نیز رک بہ تفسیر]

○

**رَاہِب** : (ع' جمع: رُھْبَان' رَھَابِیْن' رَھَابِنَۃ)' بمعنی سادھو' زاہد' تارکُ الدُّنیا' اسلام سے پہلے کی شاعری اور قرآن اور حدیث راہب کی شخصیت سے آشنا ہے۔ زمانۂ جاہلیت کے شعرا راہب کا ذکر کرتے ہیں' جس کے صومعہ (عبادت گاہ) کی روشنی رات کے وقت مسافر کو دور سے نظر آتی تھی اور اس کے سامنے ملجا و ماوی کا تصور لے آتی تھی۔

قرآن مجید میں راہب اور قسیس اور بعض جگہ احبار کا لفظ آیا ہے' ان الفاظ سے عیسائیوں کے مذہبی پیشوا مراد ہیں۔ ایک مقام پر یہ کہا گیا ہے کہ ربّی (قرآنی لفظ ربیون' ربی کی جمع)' یعنی یہودیوں کے علما اور راہب دوسروں کا مال ناجائز طریقے پر حاصل کرتے ہیں (۹[توبہ]: ۳۴) اور یہ کہ عیسائیوں نے خدا کے بجائے اپنے احبار اور راہبوں نیز مسیح ابن مریمؑ کو اپنا مالک و خدا سمجھ لیا ہے (۹[توبہ]: ۳۱)۔ ایک موقع پر عیسائیوں کی اس بات پر تعریف کی گئی ہے کہ وہ اپنے ہم عقیدہ بھائیوں سے محبت کرتے ہیں' اور یہ اس لیے ہے کہ ان کے درمیان مذہبی پیشوا اور راہب ہیں (۵ [المائدہ]: ۸۲))۔ حدیث میں راہب کا لفظ اکثر قصص الانبیاء' (دیکھیے البخاری' کتاب الانبیاء باب ۵۴) وغیرہ میں آیا ہے۔

اس حقیقت سے کہ قرون اولیٰ کی اسلامی تصانیف میں مختلف پرہیزگار افراد کے لیے راہب کا لفظ استعمال ہوا ہے یہ پتا چلتا ہے کہ اس کی نسبت کسی طرح کی کراہت یا تنفر کا اظہار نہیں کیا جاتا تھا' رک بہ رھبانیہ۔

**مآخذ** : دیکھیے بذیل رھبانیہ۔

○

**رِبٰوٰ** : (ع' تلفظ: رِبا) لغت میں اس کے معنی ہیں "زیادتی"۔ اور فارسی و اردو میں اس کا اصطلاحی ترجمہ "سود" کیا جاتا ہے' اسے "ربٰو" اور "ربا" دونوں طرح لکھا جاسکتا ہے (الرازی: تفسیر مفاتیح الغیب' ۲: ۳۵۱' حسینیہ مصر)۔

اسلامی کتابوں میں لفظ "ربا" کا استعمال پانچ قسم کے معاملات پر کیا گیا ہے' ایک سودی قرض کے لین دین پر (۲ [البقرۃ]: ۲۷۵)؛ دوسرے "ربا الفضل" پر جس کی تشریح آگے آئے گی' تیسرے بعض مرتبہ بیع و شرا کے ہر ناجائز معاملے پر بھی "ربا" کا اطلاق کر دیا جاتا ہے' (العسقلانی: فتح الباری' مصر ۱۳۴۸ھ' ۴: ۲۵۰) اور بعض مفسرین نے سورۂ نساء کی آیت (۴[النسآء]: ۱۶۱) کو بھی اسی معنی پر محمول کیا ہے (القرطبی: الجامع لاحکام القرآن' مصر ۱۹۳۶ء' ۳: ۳۴۸)؛ چوتھے یہ لفظ نوتہ (یعنی جوابی تحفہ کے لالچ میں کسی کو تحفہ دینے) کے معنی میں بھی استعمال ہوا ہے' اکثر مفسرین کے نزدیک (۳۰[الروم]: ۳۹) میں یہی معنی مراد لیے گئے ہیں (ابن جریر: تفسیر جامع البیان' مصر' ۲۱: ۲۷) اور پانچویں کبھی ہر ناجائز اور حرام کام کے لیے بھی "ربا" کا لفظ مستعار لے لیا گیا ہے (علی المتقی: کنز العمال' دکن ۱۳۱۲ھ' ۲: ۲۱۴' حدیث ۴۶۳۲)۔

آخری تین معنی میں اس لفظ کا استعمال مجازی بھی ہے اور شاذ و نادر بھی' ٹھیٹھ علمی اور فقہی اصطلاح کے طور پر پہلے

دو معنی ہی مراد لیے جاتے ہیں۔

ربا النسیئہ: ربا کی سب سے پہلی اور سب سے اہم قسم "ربا النسیئہ" (قرض کا سود) ہے' اور چونکہ قرآن کریم کی آیات نے براہ راست ربا کی اسی قسم کو ممنوع قرار دیا ہے' اس لیے اسے "رباالقرآن" بھی کہتے ہیں' اور زمانۂ جاہلیت میں بھی اسی قسم کو ربا سمجھا جاتا تھا' اس لیے اس کا ایک نام "ربٰو الجاہلیہ" بھی ہے' امام ابوبکر جصاص رازیؒ نے اس کی جامع و مانع قانونی تعریف ان الفاظ میں کی ہے: قرض کا وہ معاملہ جس میں ایک مخصوص مدت ادائی اور قرض دار پر مال کی کوئی زیادتی معین کر لی گئی ہو (الجصاص: احکام القرآن' مصر ۱۳۴۷ھ' ۱: ۵۵۷)۔

ایک حدیث میں بھی "ربا النسیئہ" کی قریب قریب یہی تعریف منقول ہے' (السیوطی: الجامع الصغیر' مصر ۱۳۵۸ھ' ۱: ۹۴' حدیث ۶۳۳۶)۔

"رباء النسیئہ" کی حرمت ان مسائل میں سے ہے جو تمام انبیا علیہم السلام کی معروف شریعتوں میں مسلم رہے ہیں۔ قرآن کریم نے بھی متعدد مقامات پر ربا کی حرمت بیان کی ہے' اسے "اللہ کے ساتھ جنگ" کے مترادف قرار دیا ہے' اور بیسیوں احادیث میں سود کا لین دین کرنے والے' اس معاملہ کو لکھنے والے اور اس پر گواہ بننے والے کے حق میں سخت وعیدیں بیان کی گئی ہیں' اور بعض احادیث میں اس کی شدید سے شدید الفاظ میں مذمت کی گئی ہے۔

"ربا النسیئہ" کی جو تعریف اوپر بیان کی گئی ہے اس کی رو سے قرض کے بدلے میں ہر اضافہ یا زائد رقم جو معاہدہ طے کر کے لی اور دی جائے' سود میں داخل ہے' خواہ اس کی شرح کم ہو یا زیادہ' لیکن دوسری احادیث سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے کئی موقعوں پر قرض لے کر ادائی کے وقت کچھ زیادہ عطا فرمایا (مسلم: صحیح' ۲: ۳۰' اصح المطابع' دہلی)' لیکن چونکہ یہ اضافہ معاہدے میں طے شدہ نہ تھا اس لیے اسے "ربا" نہیں کہا جا سکتا (النووی: شرح صحیح مسلم' دہلی' ۲: ۳۰)۔

اسی طرح قرآن و حدیث میں ادنیٰ غور و فکر سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ "ربا کے معاملے میں یہ بات قطعی غیر متعلق ہے کہ قرض کس غرض کے لیے حاصل کیا گیا ہے' عہد رسالت اور عہد صحابہؓ میں ہر قسم کے قرض پر اضافہ وصول کرنا "ربا" کہلاتا تھا' اور اسے حرام سمجھا جاتا تھا' خواہ قرض کسی عام صرفی ضرورت کے واسطے لیا گیا ہو یا کسی تجارتی یا پیداواری ضرورت کے لیے۔ لہٰذا یہ خیال غلط ہے کہ جو قرض تجارتی اغراض کے لیے حاصل کیا گیا ہو اس پر مقروض سے معین شرح پر سود وصول کرنا "ربا" میں داخل نہیں' کیونکہ عہد رسالت میں صرفی اغراض کے لیے قرضے رائج تھے' تجارتی قرضوں کا رواج نہ تھا۔

وجہ یہ ہے کہ جب قرآن و حدیث اور آثار صحابہؓ کے رو سے "ربا النسیئہ" کی یہ تعریف کہ ہر "وہ قرض جس پر معاہدہ کے ذریعہ کوئی اضافہ مقرر کیا گیا ہو" متعین ہو گئی تو اس کے بعد یہ تحقیق بالکل غیر ضروری ہے کہ قرض کسی مقصد کے لیے حاصل کیا جا رہا ہے' اور اس میں تجارتی اور صرفی اغراض کا فرق نکالنا قرآن و حدیث کے مفہوم میں ایک بے دلیل زیادتی کے مترادف ہے' دوسرے یہ خیال بھی صحیح نہیں کہ عہد رسالت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور عہد صحابہؓ میں تجارتی قرضوں کا رواج نہ تھا' روایات میں اس دور کے کئی تجارتی قرضوں کا ثبوت ملتا ہے' چند مثالیں درج ذیل ہیں:۔

(۱) تفسیر ابن جریر میں روایت ہے کہ بنو عمرو بن عمیر بن عوف' بنوالمغیرہ سے قرض لیا کرتے تھے (السیوطی: الدر المنثور' ۱: ۳۶۶)۔ یہ شخصی قرضے نہ تھے جنہیں صرفی کہا جائے' بلکہ اجتماعی قرضے تھے' کیونکہ قبائل عرب کی حیثیت مشترک سرمایہ کی کمپنیوں جیسی تھی' جن کے ذریعے قبیلے کے افراد مشترک تجارت کیا کرتے تھے' لہٰذا یہ قرضے شخصی ضروریات کے بجائے تجارتی اغراض ہی کے لیے ہوا کرتے تھے۔

(۲) حضرت زبیر بن العوامؓ کے بارے میں صحیح روایات سے ثابت ہے کہ وہ لوگوں کی امانتیں اپنے پاس اس شرط پر رکھتے تھے کہ انہیں یہ قرض قرار دے دیا جائے' تاکہ اس سے رقم کے مالک کا یہ فائدہ ہو کہ اس کا مال ضائع ہونے سے محفوظ ہو جائے اور اپنا یہ فائدہ ہو کہ اسے تجارت میں لگا

کر اس سے نفع حاصل کیا جاسکے۔ چنانچہ انھوں نے اپنی شہادت کے وقت بائیس لاکھ کی رقم چھوڑی، یہ ساری رقم کاروبار میں لگی ہوئی تھی (البخاری: الصحیح، کتاب الجہاد، باب برکۃ الغازی فی مالہ، دہلی ۱۳۵۷ھ، ۱: ۴۴۱)۔ تجارتی قرض کی واضح مثال بینکنگ کی وہ شکل ہے جو عہد صحابہؓ میں رائج تھی۔ (نیز دیکھیے آآآ، بذیل مادہ)۔

ان واقعات سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جاتی ہے کہ عہد رسالت اور عہد صحابہ میں تجارتی قرضوں کا رواج موجود تھا۔

(۳) ربا الفضل: "ربا" کی دوسری اہم قسم "ربا الفضل" ہے اور چونکہ ربا کی اس قسم کی حرمت سنت سے ثابت ہوئی ہے اس لیے اسے "رباالسنۃ" بھی کہتے ہیں۔ رباالفضل دراصل اس اضافے کو کہا جاتا ہے جو کچھ مخصوص اجناس کے ہم جنس تبادلے پر لی جائے، لیکن وہ مخصوص اجناس کیا ہیں؟ اس کی مکمل قانونی تعریف ہر فقیہ کے یہاں جدا ہے۔

اس اختلاف کا اصل سبب یہ ہے کہ جس حدیث کے ذریعے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے "رباالفضل" کو حرام قرار دیا اس کے الفاظ یہ ہیں: "سونے کو سونے کے بدلے میں برابر سرابر بیچو، چاندی کو چاندی کے بدلے برابر سرابر بیچو، کھجور کو کھجور کے بدلے برابر سرابر بیچو، نمک کو نمک کے بدلے برابر سرابر بیچو، جو کو جو کے بدلے برابر سرابر بیچو، لیکن جو شخص اضافے کا لین دین کرے وہ ربا کا معاملہ کرے گا، ہاں سونے کو چاندی کے بدلے جس طرح چاہو فروخت کرو، بشرطیکہ دست بدست ہو، اور جو کو کھجور کے بدلے جس طرح چاہو فروخت کرو، بشرطیکہ دست بدست ہو۔ (علی المتقی: کنز العمال، دکن ۱۳۱۲ھ، ۲: ۲۱۵، عدد ۴۶۶۹ بحوالہ الترمذی)۔

اس حدیث میں صرف چھے چیزوں کے بارے میں یہ کہا گیا ہے کہ ان کا ہم جنس تبادلہ دست بدست اور برابر سرابر ہونا چاہیے، اور کمی، اضافہ یا ادھار خرید و فروخت دونوں ربا ہیں، ان چھے چیزوں کو فقہ میں "اموال ربویہ" کہا جاتا ہے۔ حدیث میں یہ تفصیل نہیں کہ یہ حکم صرف انھیں چھے چیزوں کے ساتھ مخصوص ہے یا کچھ اور اجناس بھی اسی حکم میں داخل ہیں، چنانچہ طاؤسؒ اور قتادہؒ سے منقول ہے کہ وہ "رباالفضل" کو صرف انھیں چھے چیزوں کے ساتھ مخصوص سمجھتے تھے۔ باقی فقہا کا کہنا یہ ہے کہ کچھ اور اجناس بھی اس حکم میں داخل ہیں، لیکن پھر اس میں اختلاف ہے کہ کون کون سی اجناس اس حکم کے تحت آئیں گی؟ ایسے فقہا نے یہ دیکھنے کی کوشش کی کہ ان چھے چیزوں میں کیا چیز مشترک ہے جسے حکم کا دار و مدار قرار دیا جائے؟ امام ابوحنیفہؒ نے فرمایا کہ وہ مشترک چیز "کیل" اور "وزن" ہے، یعنی یہ چیزیں برتن سے ناپ کر یا تول کر بیچی جاتی ہیں، لہٰذا ہر وہ چیز جو کیلی یا وزنی ہو، اس کے ہم جنس تبادلے میں کمی بیشی یا ادھار ربا ہوگا۔ امام الشافعیؒ نے قدر مشترک "طعم و ثمنیت" کو سمجھا، یعنی یہ چیزیں یا خوردنی ہیں یا ان میں زر بننے کی فطری صلاحیت پائی جاتی ہے، لہٰذا ہر اس چیز کا یہی حکم ہوگا جو کھانے کے لائق ہو یا زر (Money) بن سکے۔ امام مالکؒ نے "غذائیت" اور "قابل ذخیرہ اندوزی" ہونے کو قدر مشترک سمجھا، لہٰذا یہ کہا کہ جو چیز بھی "غذا" کے کام آتی ہو یا اسے "ذخیرہ" کرکے رکھا جا سکتا ہو وہ اموال ربویہ میں شامل ہوگی۔ امام احمدؒ سے اس معاملے میں تین اقوال مروی ہیں: ایک امام ابو حنیفہؒ کے موافق ہے، ایک امام الشافعیؒ کے اور تیسرا یہ ہے کہ سونے چاندی کے علاوہ دوسری چیزوں میں سے صرف وہ اشیا اموال ربویہ میں شامل ہوں گی جن میں "طعم" (خوردنی ہونا) اور "وزن" (تول کر بیچا جانا) کی صفت بیک وقت پائی جاتی ہو (ابن قدامہ: المغنی، مصر ۱۳۶۷ھ، ۴: ۴)۔

"رباالفضل" کی حرمت در حقیقت ایک انسدادی نوعیت کا حکم ہے۔ اہل عرب میں چونکہ اشیا کے ہم جنس تبادلے کا دستور تھا اور اس میں کمی بیشی رائج تھی اور خطرہ تھا کہ یہ چیز "ربا النسیئۃ" کے ارتکاب کا پیش خیمہ بنے گی اس لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اس سے منع فرمایا۔

ربا اور انٹرسٹ" Interest: انٹرسٹ interest ایک معاشی اصطلاح ہے، اور بکثرت ربا کے معنی میں بھی استعمال ہوتی ہے، لیکن دونوں اصطلاحوں میں ایک علمی فرق ہے، "انٹرسٹ" جس کا اردو ترجمہ "سود" اور عربی ترجمہ "فائدہ" ہے، معاشیات میں دراصل اس صلے کو کہا جاتا ہے جو کسی عمل

پیدائش میں سرمایہ لگانے والے کو سرمایہ لگانے کے معاوضے میں ملتا ہے' خواہ وہ سرمایہ کسی شکل میں ہو' اس کے برخلاف ربا اس رقم کو کہتے ہیں جو قرض دینے والا قرض کے معاوضے میں طے کر کے وصول کرتا ہے.

اس تشریح سے یہ بھی واضح ہو گیا کہ جو "انٹرسٹ" بینک اپنے قرض داروں سے لیتا اور امانت داروں کو دیتا ہے وہ ربا میں داخل ہے' اسی لیے عہد حاضر کے علما میں یہ سوال زیر بحث رہا ہے کہ اسلامی نظام معیشت میں بینکنگ کا طریق کار کیا ہوگا؟ جب کہ آج کل بینکوں کا سارا نظام انٹرسٹ پر قائم ہے.

اس سوال کے جواب میں اب تک بہت کچھ لکھا جا چکا ہے۔ تفصیلی جزئیات سے قطع نظر' اصولی طور پر غیر سودی بینکاری کی جتنی تجویزیں اب تک سامنے آئی ہیں ان میں یہ بات مشترک ہے کہ اسلامی نظام معیشت میں بینکاری ربا کے بجائے شرکت اور مضاربت کے اصولوں پر قائم ہوگی.

اسلام نے سود کو ممنوع قرار دے کر ان تمام خرابیوں کی بنیاد منہدم کر دی ہے۔ اسلامی نظام میں ہر روپیہ لگانے والا کاروبار اور اس کی پالیسی میں شریک ہوتا ہے' نفع و نقصان کی ذمے داریاں بھی اٹھاتا ہے اور اس طرح کسی فرد واحد کی کاروباری مرضی بے لگام نہیں ہو پاتی.

**مآخذ :** متن میں مذکور ہیں۔ نیز دیکھیے مقالہ ربٰو۔ در آآآ' بذیل مادہ.

○

**رِبَاط :** (ع)' قلعہ بند اسلامی خانقاہ۔ مادہ ربط: "باندھنا' منسلک کرنا" ہے۔ اس لفظ کے جو مختلف معانی دیے گئے ہیں' ان میں سے ایک کی سند قرآن مجید (۸[انفال]: ۶۰) میں پائی جاتی ہے: "ان کے (= اللہ کے دشمنوں) کے خلاف جتنی قوت اور گھوڑوں کے مقامات (رباط الخیل) تمھارے لیے ممکن ہوں پوری طرح تیار کرو...."۔ اصل میں رباط وہ مقام ہے جہاں سواری کے گھوڑے اکٹھے کیے جاتے ہوں اور ان کے پچھلے پاؤں باہم باندھ کر انھیں کسی مہم کے لیے تیار رکھا جاتا ہو۔ لفظ رباط میں ہرکارے کے لیے گھوڑوں کی ڈاک چوکی یا کارواں سرائے کے معنی بھی پائے جاتے ہیں۔ بہر حال یہ لفظ ابتدا میں ایک ایسے اہتمام کے لیے استعمال ہوتا تھا جو بیک وقت مذہبی بھی تھا اور فوجی بھی اور یہ خصوصیت کے ساتھ' اسلامی دور کا سلسلہ ہے.

رباط کی تاسیس جہاد کے فریضے سے تعلق رکھتی ہے جس کا مقصد اسلامی ملکوں کا دفاع ہے۔ رباط اصلی معنوں میں اسلامی سرحد کے غیر محفوظ مقامات پر اجتماع افواج کے اڈے اور قلعے تھے۔ یورپ کی گڑھیوں کی طرح' خطرے کے موقع پر یہ مقامات نواحی دیہات کے باشندوں کے لیے جائے پناہ بن جاتے تھے۔ ان سے دیدبان کا کام بھی لیا جاتا تھا' جہاں سے حملے کی زد میں آئی ہوئی آبادی کو اور سرحد اور اندرون ملک کی محافظ فوجوں کو خبردار کیا جا سکتا تھا اور وہ مدافعین کی کوششوں میں مدد دے سکتے تھے۔ ان وجوہ سے رباط میں ایک مستحکم مورچہ بند فصیل' اقامتی کمرے (بارکیں)' اسلحہ خانہ' رسد خانہ اور خطرے سے ہوشیار کرنے کے لیے ایک برج شامل تھا۔ یہ تعمیری نقشہ جس کے ارتقا کا ذکر آگے آتا ہے ہر جگہ مکمل نہ ہوتا تھا۔ اکثر صورتوں میں رباط کو ایک دیدبان اور ایک چھوٹے سے قلعے کی حد تک محدود کر دیا جاتا' جیسا کہ بوزنطی اپنی سرحدوں پر کیا کرتے تھے۔ اس واقعے سے رباطوں کی اس غیر معمولی تعداد کی توضیح ہوتی ہے جو جغرافیہ نویسوں نے بیان کی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ صرف ماوراء النہر میں دس ہزار کے قریب رباط تھے (ابن خلکان' ترجمہ de Slane' ا: ۱۵۹' عدد ۳)۔ ساحلوں پر رباط کثرت سے تعمیر کیے جاتے تھے چنانچہ فلسطین اور افریقیہ کے پورے ساحل پر رباط موجود تھے۔ کہا جاتا ہے کہ آگ کے برج جو رباط سے ملحق یا علیحدہ ہوتے تھے ان کے ذریعے ایک رات میں سکندریہ سے سبتہ (Ceuta) تک پیغامات بھیجے جا سکتے تھے۔ ممکن ہے یہ مبالغہ ہو تاہم یہ معلوم ہے کہ خبررسانی کا ایک خاصا زودکار نظام سکندریہ میں موجود تھا جس کا روشنی کا منار (pharos) روایت کے مطابق رباط کا کام دیتا رہا ہے۔ اندلسی ساحل پر بھی وہاں کے رباط موجود تھے اور اسی طرح مسیحی سلطنتوں کی سرحدوں پر بھی' خصوصاً المرابطون کی آمد کے بعد' کیونکہ اس دور میں جہاد زور پکڑ گیا تھا۔ صقلیہ کی بابت ابن حوقل نے بعض عجیب معلومات درج کی ہیں جن میں پلرمو

Palermo کے قریب رباطوں کا ذکر ہے۔ ہمیں معلوم ہے کہ مالٹا کے مجمع الجزائر میں جزیرہ گوزو Gozo میں رباتو Rabato نام کا ایک چھوٹا شہر ہے۔ دفاعی ضرورتوں کے پیش نظر مسلمانوں نے ہر جگہ ایسی عمارات بڑی تعداد میں بنائیں، خصوصاً افریقیہ میں طرابلس اور سفاقس Sfax جیسے شہروں کے نواح میں۔ ذاتی صرفے پر رباط کی تعمیر یا اس کے مورچوں کا استحکام ثواب سمجھا جاتا تھا۔ اسی طرح لوگوں کو دین اسلام کی خدمت کے لیے رباط میں رہنے کی ترغیب دینا، وہاں کی محافظ فوج کو رسد پہنچانا اور سب سے بڑھ کر بذات خود وہاں رہ جانا بھی کار ثواب تھا۔

المقدسی نے ساحل فلسطین سے متعلق رباطوں کے ایک اور پاکیزہ مقصد کا ذکر کیا ہے۔ ان پر آگ اس لیے روشن کی جاتی تھی کہ اس کے ذریعے ان عیسائی جہازوں کی آمد کی اطلاع مل جائے جن میں ایسے مسلمان اسیر لائے جا رہے ہوتے تھے جن کے تبادلے کا انتظام طے پاجاتا تھا۔ ہر شخص اپنے مقدور بھر اس کام میں حصہ لینے کی کوشش کرتا تھا۔ بڑی بڑی رباطوں اور بڑی تعداد میں چھوٹی رباطوں کی تعمیر لازماً ملک کے فرمانرواؤں کا کام تھا۔

اگرچہ رباطوں کی اکثریت کو سرکاری حیثیت حاصل تھی تاہم ان میں لڑنے والے جو خدمات بھی انجام دیتے تھے وہ بغرض ثواب رضا کارانہ ہی تھیں اور کسی حیثیت سے جبری معلوم نہیں ہوتیں۔ اہل رباط یعنی مرابطون وہ دین دار رضاکار تھے جو اسلام کے دفاع کے لیے وقف رہنے کی قسم کھاتے تھے۔ ممکن ہے بعض لوگ رباط میں محض خانقاہ کی حیثیت سے داخل ہوتے ہوں تاکہ زندگی کے بقیہ ایام وہاں پورے کر دیں، لیکن بڑی تعداد ایسے لوگوں کی ہوتی تھی جو زیادہ یا تھوڑی مدت کے لیے ان میں ٹھیرتے تھے۔ چنانچہ محافظ فوجیں ان رباطوں میں ایک برس کے اندر کئی کئی مرتبہ تبدیل ہوجاتی تھیں۔ ارزلہ کی رباط میں محافظ افواج کا یہ تبادلہ یوم عاشورہ (۱۰ محرم) سے اور آغاز رمضان اور عیدالکبیر سے وقوع میں آتا تھا۔ اس موقع پر ایک بڑا میلہ لگتا تھا۔ خطرے کی صورت میں صحت مند اشخاص نواحی دیہات سے ڈھنڈورا پٹوا کر بلائے جاتے اور محافظ افواج کو کمک پہنچائی جاتی تھی (فلسطین حسب بیان المقدسی)۔

رباط کے اندر زندگی فوجی ورزشوں میں، پاسبانی میں اور اسی کے ساتھ عبادت گزاری میں بھی صرف کی جاتی تھی۔ مرابطون کسی بزرگ شیخ کے زیر ہدایت طویل عبادات کے ذریعے اپنے آپ کو شہادت کے لیے تیار کرتے تھے۔

سوسہ کی رباط ہمیں اس گزشتہ عہد شجاعت کی یاد دلاتی ہے جب یہ رباطیں واضح طور پر جنگجویانہ نوعیت کی حامل تھیں اور یہ سرحدی چوکیاں اسلامی ممالک کی حدود پر ایک حربی خدمت انجام دیتی تھیں۔ رباط مذکور نے اپنی یہ خصوصیت مغرب اقصیٰ میں گیارھویں اور بارھویں صدی عیسوی کے دوران میں برقرار رکھی، جہاں اندلس کے عیسائیوں کے ساتھ کش مکش نے جہاد کی روایات کو زندہ رکھا تھا۔ ہمیں علم ہے کہ زیریں سینیگال میں ایک جزیرے پر وہ رباط بنائی گئی تھی جو لمتونہ کے بربروں کی نشو و نما کا نقطہ آغاز تھی اور اسی سے ان کا نام المرابطون[رکّ بہ المرابطون] ہوگیا اور اسی نام سے انہیں تاریخ میں شہرت ملی۔ الموحدون بھی جو المرابطون کے جانشین ہوے، اپنی رباطیں رکھتے تھے۔ ان میں سے کم از کم دو رباطیں قابل ذکر ہیں۔ تازا کی رباط ۵۲۸ھ/ ۱۱۳۳-۱۱۳۴ء میں عبدالمؤمن نے اس وقت تعمیر کرائی تھی جب وہ المرابطون کے خلاف ایسی مہم چلا رہا تھا جس سے پوری طرح جہاد کی شان ظاہر ہوتی تھی۔ رباط الفتح کو جس کا نام شہر رباط کی صورت میں اب تک سلامت ہے، اگر جہازوں کے روانہ ہونے کی بندرگاہ نہ شمار کیا جائے تو کم از کم ایک بڑا پڑاؤ ضرور ماننا پڑے گا جہاں وہ فوجیں جو سمندر عبور کر کے اندلس جانے کی تیاری کرتی تھیں، مجتمع ہوا کرتی تھیں۔

چوتھی صدی ہجری/بارھویں صدی عیسوی سے یا غالباً اس سے بھی پہلے تصوف کے نشو و نما اور ارباب تصوف کی گروہ بندی نے ان فوجی بیوت کو خانقاہوں کی شکل دے کر ان کا ایک اور ہی مقصد بنا دیا تھا۔ رباطوں کی یہ تبدیلی ایران سے جہاں اس کا آغاز ہوا تھا، بہت جلد دنیاے اسلام میں پھیل گئی۔ مشرق میں رباطیں ایرانی خانقاہوں میں ضم ہوگئی تھیں۔

ممالک بربر بھی جہاں مشرقی تصوف کی لہر گیارھویں بارھویں صدی ہجری میں پہنچ چکی تھی لفظ رباط اسی طرح رائج

تھا، مگر اس کا اطلاق زاویے ررک ہاں پر ہوتا تھا جس میں زہاد کسی شیخ یا اس کے مزار کے گرد جمع ہو جاتے تھے۔ ابن مرزوق اس ضمن میں ضرور ایک امتیاز قائم کرتا ہے، مگر وہ بھی مبہم ہی سا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ لفظ اس کے زمانے میں مؤخرالذکر معنوں میں عام طور سے مستعمل تھا۔ رباط العباد ان مذہبی اوقاف کی عمارات کا مجموعہ ہے جو تلمسان کے قریب مشہور صوفی سیدی بومدین کے مزار کے چاروں طرف بن گئی ہیں۔ تسکدلت Teskedelt کی رباط جو وھران کے جنوب مغرب میں ہے بنو ازناسن کے ایک ولی کے نام سے منسوب ہے۔ وادی سبو کی حدود پر تا فرطاست کی رباط میں دو مرینی بادشاہوں کے مقبروں کے ساتھ مسجدیں ہیں ان میں "طلبہ" (قرآن خوانوں) کے لیے حجرے بنے ہوے ہیں۔

اندلس میں جو جہاد کی آخری سرزمین تھی، ہم فرض کرسکتے ہیں کہ سرحدوں پر جابجا رباطیں بنی ہوئی ہوں گی اگرچہ نصرانیوں کی جارحانہ کارروائیوں کی وجہ سے یہ اسلامی سرحدیں برابر بدلنا پڑتی تھیں۔ الغرض اندلس میں رباطوں کی تعداد بڑھتی رہی اور ان کی یاد Rapita، Ravita، Rabida کی شکل میں مقامی ناموں میں محفوظ ہے۔ لفظ رابطہ ممالک بربر میں بھی متعارف تھا۔ اس کے معنی تھے "ایک گوشہ عزلت جس میں کوئی صالح شخص سکونت پذیر ہو اور جہاں وہ اپنے مریدوں اور عقیدتمندوں میں گھرا ہوا رہتا ہو" (دیکھیے المقصد، ترجمہ ص ۲۴۰ اور مادہ زاویہ)۔ جملہ قرائن بتاتے ہیں کہ جزیرہ نمائے اندلس میں بھی رابطہ اسی نوعیت کا ہوتا تھا۔ اندلس میں رابطات کی تعداد میں اضافہ اور رباطوں کے ساتھ ان کا امکانی خلط ملط دینی تصوف کی اس عظیم الشان تحریک کے ساتھ مربوط ہے جس نے ایران سے شروع ہوکر مشرق میں خانقاہوں کو اور ممالک بربر میں زاویوں کو ایسی عمارتوں کی حیثیت دے دی تھی، جو اسلام کے دور شجاعت کی عمارات میں دینی سے زیادہ جنگی حیثیت کی حامل تھیں۔

**مآخذ** : (۱) ابوالعرب؛ (۲) البکری: المغرب فی ذکر بلاد افریقیہ و المغرب، طبع و ترجمہ de Slane، الجزائر ۱۹۱۱ء تا ۱۹۱۳ء؛ (۳) الادریسی: صفۃ المغرب و السودان، طبع و ترجمہ Dozy و de Goeje، لائڈن ۱۸۶۶ء؛ (۴) ابن حوقل، مترجمہ de Slane، در J.A.، ۱۸۴۲ء، ۱: ۱۶۸؛ (۵) ابن خلکان، مترجمہ de Slane: Biographical Dictionary، ۱: ۱۵۹، عدد ۳؛ (۷) ابن مرزوق: المسند، طبع و ترجمہ E. Levi Provencal، در Hesperis، ج ۵، ۱۹۲۵ء۔

○

**رَبّ** : یہ لفظ عربی میں تین معنوں میں بولا جاتا ہے (۱) مالک اور آقا؛ (۲) مربی، پرورش کرنے والا اور (۳) فرمانروا، مدبر، منتظم، حاکم۔ مفردات میں ہے: فی الاصل التربیة و ھوانشاء الشّیی حالًا فحالًا الی حد التّمام، چنانچہ کہا جاتا ہے: رباہ و ربّبہٗ، یعنی درجہ بدرجہ تربیت کی، پرورش کی، نشو و نما دی۔ اسی سے جدید زمانے کے مصنفین نے ارتقائی نظریے کے حق میں استدلال کیا۔ رب مطلق استعمال میں صرف خدا تعالی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں کے ساتھ مل کر صاحب، مالک وغیرہ کے معنی میں بھی آجاتا ہے۔ ربُّ البیت، ربُّ الفرس وغیرہ۔ لفظ رب میں کثرت کا مفہوم بھی پایا جاتا ہے، قرآن مجید میں یہ لفظ اور اس کے اشتقاقات کئی مرتبہ آئے ہیں (دیکھیے مفردات) اس کی جمع ارباب بمعنی الٰہ بھی ہے، عربوں کے بتوں اور دیوتاؤں کے لیے اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ قرآن مجید میں آیا ہے۔ ربان اور ربانی، ربانیون بھی ایک رائے کے مطابق اسی سے ہے (مفردات)۔ قرآن مجید میں یہ لفظ پہلی مرتبہ سورۂ فاتحہ میں آیا ہے۔ ان آیتوں میں ربوبیت، رحمت اور عدالت تینوں صفات خداوندی کا ایک ترتیب کے ساتھ ذکر ہے جس کی تفسیر میں مفسرین نے بڑے وقیع نکتے پیدا کیے ہیں۔ لفظ رب قرآنی دعاؤں (ادعیہ) میں بڑی اہمیت کا حامل مانا گیا ہے۔ قرآن مجید کی سب سے پرتاثیر دعائیں اسی لفظ سے شروع ہوتی ہیں۔ وجہ ظاہر ہے اور وہ یہ کہ اس میں جملہ اثرات شفقت اور کثرت رحم کا مفہوم پایا جاتا ہے جو پکار، فریاد، اور دل کی جملہ آرزوؤں کی تکمیل کی فضا رکھتا ہے۔ ربوبیت کے معنی پالنے کے ہیں، لیکن جیسا کہ اوپر بیان ہوچکا ہے اس کا مفہوم بہت وسیع ہے۔ ربوبیت کے معنی ہیں ایک حال سے دوسرے حال تک، مختلف حالتوں اور ضرورتوں کے مطابق ان

طرح نشو و نما دینا کہ شی اپنی حد کمال تک پہنچ جائے (مفردات)۔

مولانا ابو الکلام آزاد نے ترجمان القرآن میں اللہ تعالی کے نظام ربوبیت پر مفصل بحث کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ربوبیت اور عام بخشش و احسان میں فرق ہے۔ موخرالذکر تو کبھی کبھی کا اور جزوی اہتمام ہوتا ہے، مگر اللہ تعالی کی ربوبیت مکمل ہے اور اس میں ایک مقررہ انتظام اور ایک منضبط ترتیب و مناسبت پائی جاتی ہے، صحیح مقدار، صحیح وقت میں اور پورے نظم کے ساتھ پرورش کا انتظام ربوبیت کہلاتا ہے۔ قرآن کی اصطلاح میں اس انتظام کے لیے قدر اور مقدار کے الفاظ آئے ہیں (۱۵[الحجر]: ۲۱، ۱۳[الرعد]: ۸)۔ اس نظم و ترتیب اور مقدار کے علاوہ نظام ربوبیت عالمگیر ہے، جس سے ہر شے اپنی اپنی استعداد اور فطرت کے مطابق مکمل فیض حاصل کرتی ہے اور اپنی اپنی ساخت جسمانی کے مطابق تربیت پاتی رہتی ہے۔

نظام ربوبیت معنوی طور سے دو بڑی حکمتوں پر مبنی ہے: (۱) تقدیر اور (۲) ھدایت۔ تقدیر کے معنی ہیں اندازہ۔ خدا نے کائنات کی ہر چیز کی زندگی کے لیے ایک اندازہ مقرر کر دیا ہے۔ ہدایت کے معنی راہ دکھانا۔ خدا نے ہر شے میں 'وجدان کا فطری الہام اور حواس و ادراک کی قدرتی استعداد" رکھی ہے، جس کے مطابق ہر شے وجدانی طور سے اپنے کمال مقدر کی طرف بڑھتی جاتی ہے۔

یہ در اصل ربوبیت الٰہی کی وحی ہے جو ہر مخلوق کے لیے راہ عمل کھول دیتی ہے۔

بہر حال نظام ربوبیت میں خدا کی طرف سے کائنات کی کفالت عمومی اور انسانوں کی کفالت خصوصی کا ایک تصور پایا جاتا ہے اور جدید زمانے کے بہت سے مصنفین (محمد علی، آزاد، سید قطب اور مودودی وغیرہ) نے اس کا رشتہ اسلامی تصور معاشیات سے ملایا ہے اور مغرب کے بہت سے نظریات کے مقابلے میں یہ ثابت کیا ہے کہ رزق اور وسائل تربیت سب خدا کے نظام ربوبیت کا حصہ ہیں لہذا ان کی تنظیم میں سب انسانوں کے یکساں حقوق کو بنیادی حیثیت حاصل ہے اور یہ کفالت خدا کی طرف سے انسان کی ذمے داری ہے۔

صوفیانہ ادب میں لفظ ربوبیت خوب مستعمل ہے جہاں اسے صوفیانہ تصورات کے مطابق رحمت حق کے تصور سے وابستہ کیا گیا ہے۔

**مآخذ** : (۱) راغب: مفردات؛ (۲) لسان؛ (۳) فخر رازی: تفسیر؛ (۴) الزمخشری: کشاف؛ (۵) اشرف علی تھانوی: بیان القرآن؛ (۶) محمد علی: بیان القرآن؛ (۷) ابوالکلام آزاد: ترجمان القرآن (تفسیر سورۃ فاتحہ)؛ (۸) مودودی: تفہیم القرآن؛ (۹) سید قطب شہید: اسلام کا نظام عدل اجتماعی (اردو ترجمہ از نجات اللہ صدیقی)۔

○

**رَجَبْ** : (ع) اسلامی تقویم کے ساتویں مہینے کا نام۔ یہ مہینہ حرمت والے مہینوں میں سے ہے۔ قدیم زمانے میں اسی مہینے میں عمرہ[رک بآن] ادا کیا جاتا تھا جو ظہور اسلام سے پہلے حج کے ان لازمی ارکان میں سے تھا جو مکہ معظمہ سے متعلق تھے، اسی لیے اسے خدائی امن عام کا مہینہ سمجھا جاتا ہے اور اسی بنا پر اس جنگ کو، جو رجب کے مہینے میں قریش اور ھوازن میں لڑی گئی تھی اور جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے باختلاف چودہ یا بیس برس کی عمر میں شرکت فرمائی تھی، حرب الفجار کہتے ہیں۔

جیسا کہ مادہ الحرم میں بیان کیا جا چکا ہے قرآن مجید میں صرف "حرمت والے مہینے" الشہر الحرام (۲[البقرۃ]: ۱۹۴، ۵[المائدۃ]: ۹۷) کا ذکر آیا ہے اور چار حرمت والے مہینوں (اربعہ حرم (۹[التوبۃ]: ۳۶) کے نام نہیں آئے، جنہیں قرآن مجید کے اس تنہا حوالے سے روایتی حیثیت حاصل ہوگئی ہے۔

اس مہینے نے اسلام میں شب معراج کی وجہ سے، جس کی تاریخ وقوع ۲۷ رجب قرار دی جاتی ہے، زیادہ اہمیت حاصل کر لی ہے۔ اسی وجہ سے رجب کی ستائیسویں شب کو لیلۃ المعراج کہتے ہیں۔ مسلمان اس تقریب کو مناتے وقت معراج کے واقعات اور روایات کا ذکر کرتے ہیں۔

**مآخذ** : (۱) البیرونی: آثار، طبع زخاؤ Sachau، ص ۶۰ ببعد؛ (۲) وہ تصانیف جن کا ذکر ان مقالوں اور کتابوں میں ہے جن کا حوالہ اوپر دیا جا چکا ہے۔

**رجم** : (ع)، لغت عرب میں اس کے لفظی معنی ہیں سنگسار کرنا، پتھر مارنا، ابن سیدہ سے منقول ہے کہ رجم اصل میں رجمہ کی جمع ہے جس کے معنی موٹے اور بھاری پتھر کے ہیں، لیکن اس کے علاوہ یہ لفظ جب مصدر کے طور پر استعمال ہو تو اس کے اصلی معنی پتھر پھینکنا ہے، مگر مجازاً قتل کرنے کو بھی رجم کہتے ہیں، کیونکہ قدیم عرب جب کسی کو قتل کرنا چاہتے تو اسے پتھر مارتے چلے جاتے، حتی کہ وہ مر جاتا۔ پھر استعارے کے طور پر رجم کا لفظ گمان، ظن، توہم کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے، جیسے رَجْمًا بِالْغَيْبِ (۱۸ [الکہف]: ۲۲) (یعنی دیکھے بغیر وہم و گمان کی بنیاد پر بات کرنا، سب و شتم یا گالی دینا، دھتکارنا اور لعنت بھیجنا؛ اسی سے شیطانٌ رَجِیم مشتق ہے یعنی دھتکارا ہوا ملعون، کیونکہ اسے خیرات، اعمال صالحہ اور ملا اعلیٰ کی بلند منازل سے دور کیا گیا ہے (لسان العرب، بذیل مادہ) رجم شرعی حدود کے سلسلے میں رجم سے مراد سنگساری (پتھر مار مار کر جان نکال دینا) کی وہ سزا (حد) ہے جو کسی محصنہ (شادی شدہ عورت) اور محصن (شادی شدہ مرد) کو زنا [رک بآں] کے ارتکاب پر دی جاتی ہے۔ احصان یا محصن اور محصنہ ہونے کی شرط یہ ہے کہ بالغ ہونے پر اور نکاح صحیح انجام پانے کے بعد جب زنا شوئی کے تعلقات قائم ہوگئے ہوں تو اس کے بعد عورت یا مرد (بشرطیکہ وہ آزاد ہوں، مسلمان یا اہل الذمہ سے ہوں) غلام اور لونڈی پر رجم کی سزا لاگو نہیں ہوتی، کیونکہ اللہ کے ارشاد کی رو سے ان پر نصف سزا ہے اور رجم کا نصف ہو نہیں سکتا، البتہ کوڑے مارنے کی سزا کا نصف ہو سکتا ہے۔ اگر زنا کا ارتکاب کریں تو ان پر رجم کی حد لاگو ہوگی اور انہیں سنگسار کیا جائے گا۔ مرنے کے بعد غسل، تکفین، جنازہ اور تدفین کی رسوم ادا ہوں گی (الام، ۶: ۱۴۲ بعد، مختصر المزنی، ۵: ۱۶۶ بعد)۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایک شادی شدہ یہودی مرد اور شادی شدہ یہودی عورتوں کو زنا کا مرتکب ہونے پر رجم کی سزا دی۔ احادیث میں ایک مسلمان عورت کا قصہ بھی مذکور ہے کہ اسے سنگسار کیا گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بھی اپنے عہد خلافت میں ایک شادی شدہ زانیہ کو سنگساری کی سزا دی تھی (حوالہ سابق و نیز امام شافعیؒ: الام، ۶: ۱۴۲) فقہا نے زنا کی حد ثابت ہونے کے لیے دو شرائط (علاوہ بلوغ اور احصان کے) بیان کی ہیں: یا تو چار معتبر گواہ اس بات کی شہادت دیں، یا زانی یا زانیہ خود بقائمی ہوش و حواس اس بات کا اقرار و اعتراف کریں۔ گواہوں کے لیے ضروری ہے کہ وہ زانی اور زانیہ کا نام لے کر بتائیں کہ ہم نے فلاں مرد کو فلاں عورت کے ساتھ بدکاری کرتے ہوئے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے (الام، ۶: ۱۴۳)۔ حضرت ابن عباسؓ نے حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا ایک قول نقل کیا ہے جس میں انہوں نے فرمایا رجم یا سنگساری کی سزا از روے کتاب اللہ برحق ہے۔ محصن اور محصنہ جب زنا کا ارتکاب کریں اور گواہ اس بات کی شہادت دیں یا زانی اور زانیہ کی جانب سے اعتراف ہو تو ان پر رجم کی سزا لاگو ہوگی (حوالۂ سابق)۔

اعتراف کے سلسلے میں اگر ایسی صورت پیدا ہو جائے کہ زانی یا زانیہ میں سے ایک تو ارتکاب زنا کا اعتراف کرے، مگر دوسرا اس سے انکار کرے تو اعتراف کرنے والے پر حد زنا قائم ہوگی، لیکن انکار کرنے والے پر قائم نہیں ہوگی، حتی کہ گواہ میسر آجائیں یا وہ خود اعتراف کرلے (کتاب الام، ۶: ۱۴۳ بعد)۔ اس کے برعکس اگر ایک عورت یہ کہے کہ فلاں مرد یہ کہتا ہے کہ اس نے مجھ سے زنا کیا ہے، یا کوئی مرد یہ کہے کہ فلاں عورت یہ کہتی ہے کہ اس نے مجھ سے برا کام کروایا ہے تو اس صورت میں یہ اعتراف نہیں سمجھا جائے گا اور دونوں میں سے کسی پر بھی زنا کی حد قائم نہیں کی جائے گی (حوالۂ سابق)۔ امام شافعیؒ نے لکھا ہے کہ اگر مرتکب زنا اعتراف کرے، پھر انکار کر دے تو اس کا انکار قابل قبول ہوگا اور حد لاگو نہیں ہوگی، حتی کہ اگر کوئی زانی یا زانیہ کوڑے برسانے یا سنگسار کرنے کے دوران میں بھی انکار کردے تو یہ انکار بھی قابل قبول ہوگا اور حد فوراً موقوف کر دی جائے گی (کتاب الام، ۶: ۱۴۴)۔

شہادت کے سلسلے میں یہ بات خصوصیت سے قابل ذکر ہے کہ چاروں گواہوں کی شہادت میں زمان و مکان، یعنی وقت اور جگہ میں موافقت اور مطابقت پائی جائے، اختلاف کی صورت میں شہادت مشکوک ہو جائے گی اور حد قائم نہیں ہوگی۔ اسی

طرح احصان (نکاح صحیح کے ساتھ شادی شدہ ہونے) کے سلسلے میں یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اگر کوئی زانی احصان سے انکار کرے اور اس کی بیوی اور اولاد ہو تو حد لاگو ہوگی، ورنہ نہیں۔ احناف کے نزدیک اگر ایک مرد اور دو عورتیں کسی مرتکب زنا کے بارے میں اس بات کی شہادت دیں کہ وہ محصن یا محصنہ ہے تو قابل قبول ہے، لیکن امام شافعیؒ کے نزدیک قابل قبول نہیں (کتاب الام، ۶: ۱۴۴)۔

بعض اوقات بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ شریعت نے کچھ سزائیں زیادہ سخت تجویز کی ہیں، لیکن حقیقت میں ایسا نہیں ہے۔ شریعت کے پیش نظر تو اجتماعی فوائد اور معاشرتی امن و سکون ہے۔ ان سزاؤں سے شریعت کا مقصود یہ ہے کہ چند بدکردار اور معاشرے میں بگاڑ اور فساد پیدا کرنے والوں کو ایسی عبرتناک سزا دی جائے کہ عوام خوف و ہراس اور دہشت کے احساس کو ختم کر کے امن و سکون اور اطمینان کی زندگی بسر کر سکیں۔ معاشرے کی اجتماعی عزت و عصمت اور خاندانی نجابت و وقار کو برقرار رکھنے کے لیے زنا جیسے فواحش کا سدباب مقصود ہے۔ ایسی سزاؤں کا مقصد انتقامی نہیں، بلکہ اصلاحی و تعمیری ہے۔

**مآخذ**: (۱) المرغینانیؒ: الہدایہ اخیرین، لکھنؤ ۱۳۱۴ء؛ (۲) امام شافعیؒ: الرسالہ، قاہرہ ۱۳۵۸ء؛ (۳) وہی مصنف: کتاب الام، قاہرہ ۱۳۲۴ء؛ (۴) ابن حجر الہیتمی: الفتاوی الکبری، ۴: ۲۴۲، قاہرہ ۱۳۰۶ء؛ (۵) شمس الدین ابن حمزہ: فتاوی الرملی، قاہرہ بلا تاریخ؛ (۶) اسمٰعیل بن یحیٰی المزنی: مختصر المزنی، قاہرہ ۱۳۲۴ء؛ (۷) ابن منظور: لسان العرب، بذیل مادہ؛ (۸) الزبیدی: تاج العروس، بذیل مادہ؛ (۹) امام راغب: مفردات، قاہرہ ۱۳۰۶ھ؛ (۱۰) ابن الاثیر: النہایہ فی غریب الحدیث و الاثر، قاہرہ، ۱۳۰۶ھ، تفاسیر قرآن بذیل سورۃ النور، بالخصوص؛ (۱۱) ابن جریر الطبری؛ (۱۲) القرطبی؛ (۱۳) ابن کثیر؛ (۱۴) جمال الدین القاسمی؛ (۱۵) امیر علی: مواہب الرحمٰن (دیگر اردو تفاسیر)۔

○

**الرِّدَّۃ**: (ع) لغوی معنی پھیرنا، لوٹانا، اسی طرح ارتداد کے لغوی معنی ہیں پھر جانا، ہٹ جانا، لوٹ جانا، چنانچہ عرب کہتے ہیں ردہ، فارتد، یعنی اسے پھیرا تو وہ پھر گیا (یا لوٹایا تو وہ لوٹ گیا)۔ شریعت اسلامی کی اصطلاح میں الردۃ یا ارتداد سے مراد ہے اسلام سے پھر جانا اور دوبارہ کفر اختیار کر لینا (دیکھیے لسان العرب، بذیل مادہ) رد)۔ قرآن مجید اور کتب حدیث میں یہ لفظ لغوی اور اصطلاحی دونوں معنوں میں استعمال ہوا ہے (دیکھیے المعجم المفہرس لالفاظ القرآن، بذیل مادہ، مفردات القرآن، ۲: ۶۲)۔ امام راغب (محل مذکور) نے ردۃ اور ارتداد دونوں کے معنی اسلام سے پھر جانا بتائے ہیں، لیکن کچھ باریک سا فرق بھی بتایا ہے۔

تاریخ اسلام میں خلافت صدیقی کے دوران میں الردۃ کا واقعہ مشہور و معروف ہے۔ اس زمانے میں بعض بدوی قبائل اسلام سے منحرف ہوگئے تھے، جن کے خلاف حضرت ابوبکرؓ کو اعلان جہاد کرنا پڑا۔ جزیرۂ عرب کے باشندوں کی اکثریت ایسے لوگوں پر مشتمل تھی جو خانہ بدوشی کی زندگی بسر کرتے تھے اور کسی قسم کے سیاسی قانون کے عادی نہ تھے۔ علاوہ ازیں دین اور تہذیب سے انہیں بہرہ ور ہونے کا موقع پہلے کبھی نصیب نہ ہوا تھا۔ وہ کفر و شرک کی زندگی کو چھوڑ کر نئے نئے اسلام میں داخل ہوئے تھے۔ انسانی طبیعت کا یہ خاصہ ہے کہ وہ اپنے قدیم مالوف طریق زندگی کی طرف والہانہ رجوع کے لیے تیار رہتی ہے۔ اسلام نے انہیں ایک سیاسی نظام، عمدہ ضابطہ اخلاق اور قوانین زندگی کا پابند بنا دیا تھا، وہ ابھی تک اسلام کے احکام، اس کے مزاج اور تقاضوں سے پوری طرح واقف نہ ہونے پائے تھے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم وفات پاگئے۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد چند عرب قبائل نے زکوٰۃ دینے سے انکار کر دیا۔ دشمنان اسلام نے اس کو بہت ہوا دی۔ کچھ مدعیان نبوت بھی آ نمودار ہوئے۔ اس قسم کے عناصر مل کر قبائل کے ارتداد کا باعث ہوئے، یہاں تک کہ سارا جزیرہ عرب ایک آتش فشاں کی طرح پھٹ پڑا اور چاروں طرف الحاد و ارتداد اور دین قیم سے انحراف کا غلغلہ بلند ہونے لگا (الطبری: تاریخ، ۳: ۲۱۲؛ صادق عرجون، ص ۱۲۳ ببعد)۔

اس موقع پر ایک ایسے حکمران کی ضرورت تھی جو حزم

و تدبر کے ساتھ قطعی ارادے اور فیصلہ کن عزیمت کا مالک ہو اور اس کے علاوہ وہ اسلام پر پختہ ایمان اور اللہ کی نصرت پر پورا یقین بھی رکھتا ہو۔ خدا نے دین اسلام کی خاطر خلیفہ رسول اللہ حضرت ابوبکرالصدیق رضی اللہ عنہ کی شخصیت میں ایسا ہی حکمران مہیا کردیا تھا۔ ایک ایسے زمانے میں جب نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے باعث صحابہ (جن میں عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی بھی شامل تھے) کے ہوش و حواس گم تھے اور روم و ایران کے حملوں کا خطرہ در پیش تھا، حضرت ابوبکرؓ انتہائی جرءت و تدبر کے ساتھ خارجی خطرات اور داخلی فتنوں کے مقابلے میں ڈٹ گئے (الصدیق ابوبکر، ص ۸۱ بعد؛ تاریخ خالد بن ولید، ص ۹۲).

مرتدین تین قسم کے تھے: ایک تو وہ تھے جنہوں نے اسلام کو ترک کر کے اپنے پرانے مذہب کفر و شرک کو اپنا لیا، دوسرا گروہ ایسا تھا جو دین اسلام کو چھوڑ کر جھوٹے مدعیان نبوت کی پیروی کرنے لگا تھا اور اپنا نیا مذہب اختیار کر لیا تھا، مرتدین کا تیسرا گروہ ایسا تھا جو اسلام سے کلی طور پر تو منحرف نہ ہوا، لیکن اس نے ارکان اسلام میں سے ایک رکن زکوۃ کا انکار کیا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالی عنہ نے سب کے خلاف جہاد کا حکم دے دیا (الطبری: تاریخ، ۳: ۲۲۷ بعد، قاہرہ ۱۹۶۲ء؛ تاریخ خالد بن الولید، ص ۹۲)،

فتنہ الردۃ کے پس منظر میں تین بڑے اسباب کارفرما تھے: سب سے پہلا اور اہم سبب تو یہ تھا کہ دور افتادہ قبائل عرب کے بدووں کے دل میں اسلام نے پوری طرح گھر نہیں کیا تھا اور وہ حقیقتِ اسلام اور اس کی تعلیمات سے پوری طرح واقف نہیں ہوے تھے۔ ان میں سے ایک طبقہ ان لوگوں کا بھی تھا جنہوں نے جزیرۂ عرب میں فتنۂ یہود کی سرکوبی اور فتح مکہ سے متاثر و مرعوب ہو کر طوعاً و کرھاً نئے نظام زندگی کو قبول کر لیا تھا، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اچانک وفات کے بعد ان کے کمزور عقائد متزلزل ہوگئے۔ دوسرا سبب یہ تھا کہ عرب کا ہر قبیلہ اپنے آپ کو قیادت و سیادت کا حق دار تصور کرنے لگا تھا اور چاہتا تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد یہ شرف قبیلہ قریش سے نکل کر اسے میسر آجائے، چنانچہ بعض قبائل کے قائدین تو نبوت کے جھوٹے دعوے کرنے سے بھی باز نہ آئے۔ فتنۂ ارتداد کا تیسرا سبب یہ تھا کہ روم و ایران کی سلطنتوں کے سرحدی علاقوں میں جو عرب قبائل آباد تھے وہ یہ سمجھ بیٹھے تھے کہ منظم حکمرانی صرف روم و ایران کا کام ہے، عربوں کے لیے یہ ممکن نہیں اور اگر عرب میں منظم حکمرانی کی کوئی کوشش ہوئی تو اسے رومی و ایرانی کچل دیں گے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے آخری ایام میں روم و ایران کی طرف سے حملے کے جو خطرات نمودار ہوے تھے ان سے بھی جاہل عربوں کے اس خیال کو تقویت ملی تھی (الصدیق ابوبکر، ص ۸۳ بعد)۔ بہر حال خلیفۂ اسلام نے کئی لشکر تیار کر کے مرتدین کے مقابلے کے لیے روانہ کیے اور سنہ ہجری کا گیارھواں سال (رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ میں فوت ہوے) ابھی ختم نہ ہونے پایا تھا کہ خلیفۂ رسول اللہ بیرونی و اندرونی فتنوں کا قلع قمع کرنے کے بعد ایران، عراق اور شام پر فاتحانہ یلغار کے قابل ہوگئے تھے (الطبری، ۳: ۲۱۷ بعد، ۲۲۷ بعد؛ تاریخ خالد بن الولید، ص ۹۴؛ الصدیق ابوبکر، ص ۱۱۰ بعد).

**مآخذ** : (۱) محمد حسین ہیکل: الصدیق ابوبکر، قاہرہ ۱۳۶۲ھ؛ (۲) العقاد: عبقریۃ الصدیق، مطبوعہ قاہرہ؛ (۳) وہی مصنف: عبقریۃ خالد، مطبوعہ قاہرہ؛ (۴) ابو زید شبلی: تاریخ خالد بن ولید، قاہرہ ۱۳۵۲ھ؛ (۵) صادق ابراہیم عرجون: خالد بن ولید، قاہرہ ۱۹۵۳ء؛ (۶) الطبری: تاریخ، قاہرہ ۱۹۶۲ء؛ (۷) ابن الاثیر: الکامل، مطبوعہ قاہرہ؛ (۸) ابن ہشام: السیرۃ النبویہ، قاہرہ ۱۹۵۵ء؛ (۹) الواقدی: کتاب المغازی، او کسفرڈ ۱۹۶۶ء؛ (۱۰) الزبیدی: تاج العروس، بذیل مادہ ردہ.

○

**رسول** : (ع، جمع: رسل) لغوی معنی: جو اپنے بھیجنے والے کے احوال و واقعات کی مطابقت کرے (لسان العرب، بذیل مادہ ر س ل)؛ عام استعمال میں یہ لفظ قاصد، ایلچی یا پیغام لانے والے کے لیے بولا جاتا ہے، شریعت اسلامی کی اصطلاح میں رسول سے مراد اللہ کا وہ برگزیدہ بندہ ہے جسے اللہ تعالی انسانوں تک اپنا پیغام پہنچانے کے لیے مبعوث فرماتا ہے،

قرآن مجید نے رسالت کا بہت واضح مفہوم پیش کیا ہے (تفصیل کے لیے دیکھیے المعجم المفہرس لالفاظ القرآن الکریم، مادہ ر س ل)۔

الوالعزم رسول (۴۶[الاحقاف]:۳۵) پانچ ہیں: حضرت آدم علیہ السلام، حضرت نوح علیہ السلام، حضرت موسیٰ علیہ السلام، حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم (تھانوی، ص ۵۸۴؛ نیز دیکھیے الکشاف، ۴: ۳۱۲) اور یہی صاحب شریعت بھی ہیں۔ ان کے علاوہ قرآن مجید نے حضرت لوط، حضرت اسمٰعیل، حضرت موسیٰ، حضرت شعیب، حضرت ھود، حضرت صالح اور حضرت عیسیٰ علیہم السلام کو بھی رسول کا لقب دیا ہے۔

رسول اور اس کی امت کے درمیان ایک قریبی تعلق ہوتا ہے۔ وہ اللہ کا پیغام اپنی امت کو پہنچاتا ہے۔ سب سے پہلے وہ خود وحی الٰہی پر ایمان لاتا ہے۔ اس کے ماننے والے (= مومن) بھی اللہ کے بھیجے ہوئے کلام اور احکام پر ایمان لاتے ہیں۔ رسول خود بھی احکام الٰہی پر عمل کرتا ہے اور اپنے ماننے والوں کو بھی احکام الٰہی پر عمل پیرا ہونے کی تلقین کرتا ہے۔

اسلامی عقیدہ یہ ہے کہ انبیا بشری گناہ سے پاک تھے۔ رسول اپنے منصب اور عقل و فکر کے اعتبار سے عام انسانوں سے بہت بلند ہوتا ہے۔ مہبط وحی ہونے کے باعث وہ زمام قیادت و سیادت اپنے ہاتھ میں لے کر انسانی فلاح کے لیے روحانی بنیادوں پر انقلاب بپا کرتا ہے۔ رسولوں کی بعثت کا مقصد یہ ہے کہ وہ لوگوں کو نیکی کی تلقین کریں۔ اللہ واحد کی عبادت کی دعوت دیں۔ انسانی معاشرے میں عدل و تقویٰ کو استوار کریں۔ جن جن قوموں نے رسولوں پر ایمان لانے سے انکار کیا وہ مبتلائے عذاب ہوئیں اور آخرت کا عذاب اس کے علاوہ ہے۔ رسول کا وجود مستقل ھدایت اور روشنی ہوتا ہے۔ وہ اپنی تعلیم اور اپنے عمل سے لوگوں کی رہنمائی کرتے ہیں۔ اللہ کے آخری رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توصیف قرآن مجید میں کئی مقامات پر کی گئی ہے، مثلاً آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دنیا کے لیے روشنی کا مینار ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسے رسول ہیں جو لوگوں کے سامنے اللہ کی آیات تلاوت کرتے ہیں، ان کو کتاب و حکمت (=سنت) کی تعلیم دیتے ہیں اور ان کو شرک و گناہ کی گندگی سے پاک و صاف کرتے ہیں۔ مختصر یہ کہ رسول دنیا میں نیکی اور اچھائی پھیلاتے ہیں اور تزکیۂ نفوس کر کے لوگوں کو پاکباز اور نیک کردار بناتے ہیں۔ رسول بذریعۂ الہام اطلاع پا کر احوال آخرت اور موت کے بعد کے کوائف و حالات اور جنّت و دوزخ کی خبریں بھی بتاتے ہیں۔ وہ یہ تلقین بھی کرتے ہیں کہ اعتدال و توازن قائم رکھا جائے اور عدل و انصاف کی راہ اختیار کر کے ظلم و تعدی کو ختم کیا جائے۔ ہر رسول نے اپنے زمانے میں غریبوں اور مسکینوں کو اٹھایا، ان کی دستگیری اور داد رسی کی اور اپنے عہد کی طاغوتی قوتوں سے ٹکر لی۔ اسلام میں رسول کی اطاعت فرض ہے اور سنت رسول حجت شرعی اور اسلامی فقہ کا دوسرا اہم مآخذ ہے۔

**مآخذ**: (۱) علی بن محمد الشریف الجرجانی: کتاب التعریفات، بیروت ۱۰۶۹ء، ص ۱۱۵؛ (۲) عبدالنبی احمد نگری: جامع العلوم الملقب بدستور العلماء، طبع حیدر آباد دکن ۱۳۲۹ھ، ۲: ۱۳۵ و ۳: ۳۹۳؛ (۳) التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، کلکتہ ۱۸۶۲ء، ص ۵۸۴، ۱۳۵۸؛ (۴) الجوینی: کتاب الارشاد، پیرس ۱۹۳۸ء؛ (۵) ابوبکر محمد بن الطیب بن الباقلانی: کتاب التمہید، بیروت ۱۹۵۷ء؛ (۶) ابن تیمیہ: الجواب الصحیح، قاہرہ ۱۳۲۲ھ، بدو اشاریہ؛ (۷) عضدالدین الایجی: کتاب المواقف، قاہرہ ۱۳۲۵ھ؛ (۸) ابوالحسن علی الندوی: النبوۃ و الانبیاء فی ضوء القرآن، قاہرہ ۱۹۶۵ء؛ (۹) الشریف المرتضیٰ: تنزیہ الانبیاء، نجف ۱۹۶۰ء۔

○

**رِضَاعُ**: (ع)، رِضَاع اور رِضَاعَت کے لغوی معنی ہیں ماں کا دودھ پینا۔ فقہی اصطلاح میں اس سے مراد وہ دودھ پینا ہے جس کی بنا پر دودھ کے رشتہ داروں کا باہمی نکاح ناجائز ہو جاتا ہے۔ قیاس ہے کہ رضاعی رشتہ داری کا تصور پہلے سے قدیم عربوں میں موجود تھا۔ دیگر شہادتوں کے علاوہ اس کا ثبوت ان احادیث سے بھی ملتا ہے جن میں قرآنی احکام رضاعت کی وضاحت کی گئی ہے۔ سورہ النساء میں جن رشتے دار عورتوں سے نکاح ناجائز ہے ان میں رضاعی ماں اور رضاعی بہن بھی

شامل ہے (سورۃ [النسآء]: ۲۳)۔ سورہ بالا میں خونی رشتوں کے علاوہ بعض اور رشتے بھی محرمات کے دائرے میں شامل ہیں' احادیث میں رضاعی رشتوں کے مسائل کی بنا اس اصل پر رکھی گئی ہے کہ رضاع نکاح سے مانع ہے۔ چنانچہ اس کی تائید میں حدیث میں بارہا ایک عبارت آئی ہے کہ حرمت نکاح کے بارے میں رضاعی اور خونی رشتوں کی حیثیت بالکل ایک سی ہے۔ وہ منفرد مثال جو اس اصول کے لیے (کہ برادر رضاعی کی لڑکی سے نکاح ممنوع ہے) فیصلہ کن حیثیت رکھتی ہے' آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی طرف مرفوع ہے۔ اس کی رو سے رشتۂ مناکحت بھی رضاعی رشتے میں شامل ہو جاتا ہے۔ اس حدیث میں جو قرآن مجید کی مذکورہ آیت کی تفسیر کرتی ہے رضاعی رشتے کو ان موانع میں سے شمار کیا گیا ہے جو مصاهرت کی بنا پر پیدا ہوتے ہیں۔ اس حرمت کی یہ دلیل پیش کی جاتی ہے کہ لقاح (باپ کا مادۂ منویہ جس سے ماں کا دودھ پیدا ہوتا ہے) ایک ہی ہے۔ رضاعی رشتہ پیدا کرنے کے لیے رضاعت کی کمیت کی تعیین ایک پرانا نزاعی مسئلہ ہے۔ بعض احادیث کی رو سے کبھی کبھار ایک آدھ چسکی یا ایک دفعہ دودھ پی لینا کافی نہیں۔ بعض علما کا خیال ہے کہ کم از کم سات دفعہ دودھ پیا جائے۔ بعض یہ اضافہ کرتے ہیں کہ اس سے بچے کے بدن کو حقیقتہً بالیدگی حاصل ہو۔ اس کے برعکس متعدد احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلے دس رضعات پر رضاعت کا حکم نازل کیا گیا تھا۔ پھر انہیں منسوخ کر کے پانچ کر دیا گیا۔ یہ روایت جس سے بلا شبہہ اس رائے کی تائید مقصود ہے قابل اعتبار نہیں (کنز العمال' ج ۳: عدد ۳۹۲۳ ببعد)۔ کئی احادیث کی رو سے رضاعی رشتہ ثابت کرنے کے لیے صرف رضاعی ماں کا حلفی یا غیر حلفی بیان یا شہادت یا صرف ایک عورت کی شہادت یا ایک زائد مرد یا زائد عورت کی شہادت کافی ہے۔ اس شاذ صورت کے خلاف' جس کی بظاہر ایک وقت اجازت تھی' بعض اور احادیث میں شہادت کے عام طریقے کے مطابق دو مردوں یا ایک مرد یا دو عورتوں کی شہادت درکار ہے۔ ان مسائل پر قدیم فقہا نے مختلف آرا کا اظہار کیا ہے۔ اکابر علما کی رائیں الشوکانی: نیل الاوطار (مصر ۱۳۴۵ھ' ۷: ۱۱۳ ببعد) میں مذکور ہیں۔ نہایت

اہم نیا اختلافی نقطہ جس پر بعد کے زمانے میں بحث و تمحیص ہوئی اس عرصے کی تعیین ہے جس میں ایک بچے کا رضاعی رشتہ قائم ہو سکتا ہے۔ کبھی رضاعت کا سارا زمانہ دودھ چھڑانے تک' کبھی بچپن کا سارا عہد بغیر معین تحدید کے' کبھی دو یا اڑھائی یا تین یا سات سال کی معین مدت۔ دو سال کے عرصے کی تائید میں قرآن (۲ [البقرۃ]: ۲۳۳) کا حوالہ دیا جاتا ہے: "مائیں اپنے بچوں کو پورے دو سال دودھ پلائیں"۔ یہ حکم اس شخص کے لیے ہے جو پوری مدت تک دودھ پلوانا چاہتا ہے" (تفصیل کے لیے دیکھیے الشوکانی: کتاب مذکور' ۷: ۱۲۰)۔ اہل سنت کے چاروں مسلک اس بات پر متفق ہیں کہ رضاعی رشتہ ایک طرف تو مرد اور اس کی نسل سے اور دوسری طرف انا' اس کے رضاعی اور خونی رشتے داروں سے قائم ہو جاتا ہے' لیکن مرد اور اس کے رضاعی بھائی بہنوں کے اجداد اور جناحی رشتے داروں نیز انا اور اس کے رضاعی بچے کے اجداد اور جناحی رشتہ داروں سے کوئی رشتہ قائم نہیں ہوتا۔ احناف اور مالکی کسی کم از کم عرصہ کی تعیین کے قائل نہیں' البتہ شافعیوں کے یہاں کم از کم پانچ دفعہ دودھ پلانے کی تعیین ہے۔ رضاعت کی مدت مالکیوں کے ہاں (بشرطیکہ دودھ پیشتر نہ چھڑا دیا جائے) اور شافعیوں اور حنبلیوں کے ہاں دو سال اور احناف کے ہاں اڑھائی سال ہے۔ ظاہری بھی رضاعت بعد از بلوغ کو جائز سمجھتے ہیں۔ رضاعی رشتے کے قیام کے لیے شافعی چار عورتوں کی شہادت کو' مالکی دو کی' بشرطیکہ واقعہ خاصی شہرت حاصل کر چکا ہو اور احناف دو مردوں یا ایک مرد اور دو عورتوں کی گواہی کو کافی سمجھتے ہیں (بدائع الصنائع' ۱: ۱۴)۔

زمانہ قبل از اسلام سے اب تک شرفائے مکہ میں بچوں کے لیے بدوی انا رکھنے کی رسم چلی آ رہی ہے۔ ابتدائے اسلام میں روٹی اور کپڑے کے عوض بچوں کو دودھ پلانے کا جو رواج تھا یہ رسم اس کا لازمی نتیجہ ہے' جو بذات خود قانونی تقاضوں سے مطابقت نہیں رکھتی۔

**مآخذ** : (۱) کتب تفاسیر (عربی و اردو)' بذیل (۲ [البقرۃ]: ۲۳۳) اردو تفاسیر میں بالخصوص تفسیر مواہب الرحمٰن' جلد ۲' بذیل آیت مذکور؛ (۲) کتب حدیث بمدد مفتاح کنوز السنۃ'

بذیل مادہ الرضاع؛ (۳) شروح کتب حدیث، بالخصوص ابن حجر: فتح الباری اور الشوکانی: نیل الاوطار؛ نیز دیکھیے کتب فقہ، کتاب الرضاعہ۔

○

## الرفاعی، احمد بن علی ابوالعباس : طریقہ

رفاعیہ کے بانی، جنھوں نے ۲۲ جمادی الاولی/۲۳ ستمبر ۱۱۸۳ء (بہ تصحیح ۱۱۸۲ء) کو ام عبیدہ (ضلع واسط) میں وفات پائی۔ بعض مستند مؤرخوں نے ان کی تاریخ ولادت محرم ۵۰۰ھ/ ستمبر ۱۱۰۶ء بیان کی ہے اور بعض نے رجب ۵۱۲ھ/اکتوبر۔ نومبر ۱۱۱۸ء اور "قریات حسن" مقام پیدائش ظاہر کیا ہے، جو ضلع بصرے کا ایک موضع ہے۔ چونکہ یہ مقامات اس خطے میں واقع ہیں جو البطائح کہلاتا ہے، اس لیے الرفاعی کی دوسری نسبت البطائحی بھی ہے۔ الرفاعی کی نسبت عموماً ان کے ایک بزرگ رفاعہ سے سمجھی جاتی ہے، لیکن بعض کے نزدیک رفاعہ کسی بزرگ کے بجائے قبیلے کا نام ہے۔

اگرچہ بعض بیانات کے مطابق الرفاعی کی ولادت باپ کے مرنے کے بعد بیان کی جاتی ہے، تاہم اکثریت کی روایت کے مطابق اس کے باپ کی تاریخ وفات ۵۱۹ھ اور مقام وفات بغداد ہے اور اس وقت احمد (الرفاعی) کی عمر سات سال تھی۔ اس کے بعد ان کی پرورش ان کے ماموں منصور البطائحی نے کی، جو بصرے کے نواح میں نہر دقلہ پر سکونت رکھتے تھے۔ اس منصور کو (جن کا ذکر شعرانی کی لواقح الانوار، ۱: ۱۷۸ میں ہے) ایک مذہبی فرقے کا امام ظاہر کیا گیا ہے، جسے احمد (الرفاعی) نے (اگر اس کے پوتے کی روایت صحیح ہے، قلائد، ص ۸۸) الرفاعیہ کہا ہے۔ غرض منصور نے اپنے بھانجے کو تعلیم کے لیے واسط میں ایک شافعی علامہ ابوالفضل علی الواسطی اور ایک ماموں ابوبکر الواسطی کے پاس بھیج دیا۔ الرفاعی کی تعلیم ستائیس برس کی عمر ہونے تک جاری رہی۔ تب انہیں ابوالفضل کی طرف سے "اجازہ" اور اپنے ماموں منصور کی طرف سے خرقہ ملا۔ منصور نے انہیں ہدایت کی کہ وہ ام عبیدہ میں قیام کریں، جہاں معلوم ہوتا ہے ان کی ماں کے خاندان کی جاگیر تھی اور ان کے نانا یحییٰ النجاری الانصاری دفن تھے۔ اگلے سال، یعنی ۵۴۰ھ، میں منصور کا انتقال ہو گیا اور وہ اپنے فرقے (مشیخہ) کی مشیخت سے اپنے بیٹے کو محروم کر کے اسے احمد (الرفاعی) کے لیے چھوڑ گئے۔

بظاہر احمد الرفاعی کی سرگرمیاں امّ عبیدہ اور ان نواحی دیہات تک محدود رہیں، جن کے نام جغرافیہ نویسوں کو معلوم نہیں۔ ام عبیدہ کا ذکر یاقوت نے نہیں کیا، گو مراصد الاطلاع کے ایک نسخے میں یہ نام ملتا ہے۔ ابوالہدیٰ نے الرفاعی کے مریدین اور خلفا کی کثیر تعداد بیان کی ہے اور ان کے شاہانہ ٹھاٹھ اور ان عالیشان عمارات کا ذکر کیا ہے جن میں وہ اپنے مریدوں اور خلفا کی مدارات کیا کرتے تھے، لیکن متذکرہ بالا حقیقت کی بنا پر اس کا یہ بیان ناقابل اعتبار ٹھیرتا ہے۔

الرفاعی کے متبعین الرفاعی سے کوئی رسالہ منسوب نہیں کرتے، لیکن ابوالہدیٰ نے حسب ذیل تالیفات و رسائل الرفاعی سے منسوب کیے ہیں: (۱) مجلسان، دو مواعظ جو الرفاعی نے ۵۷۷ھ (۳ رجب) اور ۵۷۸ھ میں دیے؛ (۲) دیوان القصائد؛ (۳) مجموعۃ من الادعیۃ والا وراد والا حزاب؛ (۴) مجموعہ ملفوظات، جو بعض اوقات وعظ کی حد تک طویل ہوگئے اور بکثرت تکرار کی وجہ سے ان کا حجم بڑھ گیا، مگر ان تحریروں کی صحت شک و شبہہ سے بالا قرار نہیں دی جاسکتی۔

شذرات الذہب (۴: ۲۶۰) میں بیان کیا گیا ہے کہ جو حیرت انگیز خوارق رفاعیوں کے ساتھ منسوب کیے گئے ہیں، مثلاً جلتے تنور پر بیٹھنا، شیر پر سوار ہونا، وغیرہ (جن کا ذکر لین Lane: Modern Egyption، ۱: ۳۰۵ میں آیا ہے)، ان سے بانی طریقہ واقف نہ تھے۔ ان چیزوں کا رواج مغول کے حملے کے بعد ہوا۔ خواہ کوئی صورت بھی ہو یہ خوارق الرفاعی کی ایجاد نہ تھے، اس لیے کہ اسی قسم کی باتیں چوتھی صدی ہجری میں التنوخی نے بیان کی ہیں۔ جو روایات الذہبی نے بیان کی ہیں (جنہیں السبکی نے طبقات، ۴: ۴۰، میں دہرایا ہے) وہ اس عقیدے کی طرف اشارہ کرتی ہیں جو ہندوستانی عقیدہ اہنسا سے ملتا جلتا ہے، یعنی جاندار مخلوقات، حتیٰ کہ جوں اور ٹڈی تک کو مار ڈالنے یا دکھ دینے پر راضی نہ ہونا۔ الرفاعیؒ کے متعلق یہ بھی کہا جاتا ہے کہ انہوں نے فقر اور زہد اختیار کرنے اور

معترت و گزند کے مقابلے میں مدافعت نہ کرنے، یعنی عدم تشدد کی تعلیم دی تھی۔ اپنے ہم عصر شیخ عبدالقادر الجیلانیؒ کے ساتھ الرفاعی کے تعلقات کی نسبت متضاد روایات پائی جاتی ہیں۔ بہجۃ الاسرار میں ایسی اسناد کے ساتھ، جو بظاہر صحیح معلوم ہوتی ہیں، الرفاعی کے دو بھتیجوں اور ایک ایسے شخص کی روایت پر جس نے الرفاعی کو ام عبیدہ میں ۵۷۶ھ میں دیکھا تھا، یہ بیان درج کیا گیا ہے کہ جب شیخ عبدالقادرؒ نے بغداد میں اعلان کیا کہ ان کا قدم ہر ولی کی گردن پر ہے تو الرفاعی کو ام عبیدہ میں یہ کہتے ہوے سنا گیا کہ "اور میری گردن پر بھی"؛ تاہم اغلب یہ ہے کہ ان دونوں نے ایک دوسرے سے بے نیاز رہ کر اپنا اپنا کام کیا ہو گا۔

الرفاعی کے خاندان کی تفصیلات الفاروقی: النفحۃ المسکیۃ سے نقل کی گئی ہیں، جو ان کے ایک مرید عمر کا پوتا تھا۔ اس کے بیان کے مطابق الرفاعی نے پہلے منصور کی بھتیجی خدیجہ سے شادی کی۔ اس کے انتقال کے بعد خدیجہ کی بہن ربیعہ سے اور اس کی وفات پر نفیسہ بنت محمد بن القاسمیہ سے عقد کیا۔ الرفاعی کی بہت سی لڑکیاں اور تین لڑکے تھے، یہ سب باپ کے سامنے وفات پا گئے۔ اس سلسلے کی گدی پر ان کے بعد ان کے بھانجے علی بن عثمان بیٹھے۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مذکور ہیں؛ نیز دیکھیے الزرکلی: الاعلام، ۱: ۱۶۹۔

○

**رقیہؓ** : بنت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم۔ حضرت رقیہؓ حضرت خدیجہؓ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی دوسری صاحبزادی اور تیسری اولاد تھیں (دیکھیے ابن حزم: جمہرۃ انساب العرب، ص ۱۶؛ نیز رکّ بہ فاطمہؓ)۔

حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا حضرت زینبؓ کی بعد ۳۳ عام الفیل میں، مکہ معظمہ، میں اپنی والدہ ماجدہ کے مکان میں پیدا ہوئیں، جو بیت اللہ کے قریب الحجر میں واقع تھا۔ اس وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا سن مبارک تینتیس سال تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر وحی نازل ہوئی تو حضرت رقیہؓ کی عمر سات سال تھی۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نبوت سے قبل مکہ معظمہ کے ممتاز تاجروں میں سے تھے۔ ام المؤمنین حضرت خدیجہؓ کا بھی اسلام سے پیشتر تمام مکے میں دولت و ثروت اور پاکیزہ نفسی کے لحاظ سے شہرہ تھا، اس لیے حضرت رقیہؓ کے لیے مناسب اور موزوں گھرانہ تلاش کیا گیا۔ ابولہب کے دو لڑکے تھے، ان میں سے عتبہ کے ساتھ حضرت رقیہؓ کی منگنی اور پھر نکاح ہو گیا (ابن سعد، ۸: ۲۴)، لیکن یہ رشتہ زیادہ دنوں تک قائم نہ رہ سکا۔

عتبہ کی طرف سے طلاق مل جانے یا نکاح سے بے تعلق ہو جانے کے بعد حضرت رقیہؓ کا نکاح حضرت عثمانؓ سے ۳ بعثت میں ہوا۔ اس وقت ان کی عمر دس سال تھی۔

ہجرت حبشہ: حضرت رقیہؓ کی عمر بارہ برس کی تھی کہ رجب ۵ بعثت میں ان کو اپنے شوہر نامدار کے ساتھ حبشہ کا سفر پیش آیا۔ یہ پہلا قافلہ تھا جو حق و صداقت کی خاطر وطن اور اعزہ و اقارب کو خیرباد کہہ کر جلا وطن ہوا۔ حضرت رقیہؓ کے قیام حبشہ کا ذکر رجال و تاریخ کی تمام کتابوں میں آیا ہے (دیکھیے ابن ہشام، ص ۲۰۸)۔ حضرت رقیہؓ نے حبشہ میں ۵ بعثت تا ۱۲ بعثت تقریباً آٹھ سال قیام فرمایا۔ ۸ بعثت میں وہ پندرہ سال کی ہو چکی تھیں۔ اس سال یا اس کے کچھ بعد ان کا ایک بچہ ساقط ہوا (ابن سعد، ۸: ۲۴)۔

۱۰ بعثت میں ان کی عمر کا سترھواں سال تھا کہ ان کی والدہ ماجدہ حضرت خدیجہؓ نے ماہ رمضان میں بمقام مکہ وفات پائی۔ حضرت رقیہؓ کو اس حادثۂ جانکاہ کی خبر بہت دیر میں ہوئی ہو گی کیونکہ وہ بہت دور تھیں۔ سفر کی حالت میں ماں کا داغ مفارقت دینا ان کے لیے بہت ہی روح فرسا تھا۔

تقریباً ۱۱ بعثت میں جب کہ ان کی عمر اٹھارہ سال تھی حضرت رقیہؓ کے ہاں لڑکا پیدا ہوا۔ انہوں نے اس مبارک مولود کا نام اپنے دادا عبداللہ بن عبدالمطلب کے نام پر عبداللہ رکھ دیا۔ نانا نے اپنے پیارے نواسے کو سال ڈیڑھ سال کے بعد دیکھا۔ حضرت عثمانؓ کی کنیت ابوعبداللہ انہیں حضرت عبداللہ سبط رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے نام نامی پر ہے۔

۱۲ بعثت میں، جبکہ حضرت رقیہؓ انیس برس کی ہو چکی تھیں، حبشہ سے واپس آئیں۔ کفار مکہ کے اسلام لانے کی غلط خبر حبشہ پہنچ گئی تھی جسے سن کر مہاجرین چل کھڑے ہوئے، لیکن کچھ رہ بھی گئے۔ جو مکہ معظمہ آگئے تھے انہوں نے تھوڑے عرصے بعد ۱ھ میں مدینہ منورہ کو ہجرت کی، جو رہ گئے تھے وہ کئی برس کے بعد ۷ھ میں آئے۔

ہجرت مدینہ: حضرت عثمانؓ ان مہاجرین میں تھے جو حبشہ سے مکہ معظمہ چلے آئے اور پھر مدینہ منورہ کی ہجرت کا شرف بھی حاصل کیا (البخاری، کتاب فضائل اصحاب النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم، باب ۷)۔ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہجرت کے بعد مدینہ منورہ پہنچیں۔

مدینہ منورہ میں حضرت عثمانؓ نے حضرت اوسؓ بن ثابت انصاری (برادر حضرت حسانؓ) کے مکان میں قیام فرمایا تھا (ابن ھشام، ص ۳۲۳)۔ یہ بنو نجار سے تھے۔ حضرت رقیہؓ بھی وہیں آکر ٹھیریں۔

حضرت عثمانؓ اور حضرت رقیہؓ کے درمیان مثالی مفاہمت پائی جاتی تھی، اسی لیے عرب میں ضرب المثل کے طور پر یہ مقولہ رائج تھا: میاں بیوی کے جوڑوں میں سب سے بہتر جوڑا، جو کسی انسان کی آنکھ نے دیکھا، وہ حضرت رقیہؓ اور ان کے شوہر حضرت عثمانؓ ہیں (شرح المواھب اللدنیہ، ۳: ۱۹۸)۔ حسن معاشرت کی اس سے بڑھ کر کیا مثال پیش کی جاسکتی ہے۔

حضرت رقیہؓ کا سن شریف اکیس سال کا تھا۔ ۲ ہجری اور رمضان المبارک کا مہینا تھا کہ آپ کے دانے (خسرا) نکل آئے۔ یہ زمانہ غزوۂ بدر کی تیاریوں کا تھا۔ ۱۲ رمضان کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم صحابہ کرامؓ کو لے کر بدر کی طرف چلے۔ ۱۷ رمضان کو معرکہ پیش آیا (ابن سعد و الطبری)۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گھر میں ان کی تیمارداری کے لیے ان کے شوہر حضرت عثمانؓ (البخاری، کتاب المغازی، ب ۱۳، ۱۹) اور حضرت اسامہؓ بن زید (الاصابہ، ۴: ۲۹۸) کو چھوڑ گئے تھے۔ جس دن حضرت زیدؓ بن حارثہ فتح کی خوشخبری لے کر مدینہ منورہ پہنچے اسی روز حضرت رقیہؓ کا انتقال ہوا تھا۔

(کتاب فضائل اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، باب ۷، مناقب عثمانؓ)۔ الاصابہ کی روایت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت رقیہؓ کی وفات حضرت زیدؓ کی آمد سے پہلے ہوئی تھی، چنانچہ جب وہ مدینے پہنچے تو حضرت رقیہؓ کی تدفین عمل میں آرہی تھی۔

حضرت رقیہؓ کی علالت کا زمانہ تقریباً بیس دن ہے۔ وفات کی تاریخ بالتصریح مذکور نہیں، تاہم بعض قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت رقیہؓ نے ۱۹ رمضان یک شنبہ کے دن انتقال فرمایا (الطبری، ۱/ ۳: ۸۳، ۸۴، ۱۲۸۲، ۱۳۱۸)۔

اولاد: حضرت رقیہؓ اٹھارہ برس کی تھیں کہ ان کے ایک صاحبزادے پیدا ہوئے۔ ان کا اسم مبارک حضرت عبداللہ تھا۔ ان کی ولادت حبشہ میں ۱۱ بعثت میں، ہجرت سے دو سال پہلے، ہوئی۔ مدینے کی ہجرت کے وقت یہ صاحبزادے دو سال کے تھے۔ تقریباً چار سال کی عمر تھی کہ آپ کی مادر مہربان حضرت رقیہؓ نے رمضان ۲ھ میں انتقال فرمایا۔ اس کے بعد تقریباً نو ماہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آغوش تربیت میں پلے اور خالہ (حضرت ام کلثومؓ) پرورش کرتی رہیں۔ جب ربیع الاخر ۳ھ میں حضرت ام کلثومؓ کا نکاح حضرت عثمانؓ سے ہوا اور جمادی الآخرہ میں وہ رخصت ہو کر سسرال آئیں تو حضرت عبداللہؓ ان کے ساتھ پدر بزرگوار کے مکان میں آئے۔ خالہ نے، جو اب ماں بھی تھیں، پورے ایک سال تک انہیں بڑے ناز و نعمت سے پالا۔ جمادی الاولی ۴ھ میں کہ چھٹے سال کا سن شریف تھا، مرغ نے آنکھ میں چونچ ماری، جس کے صدمے سے چہرۂ مبارک پر ورم آگیا اور بیمار پڑ کر انتقال فرماگئے۔

**مآخذ**: (۱) کتب حدیث، بمدد مفتاح کنوز السنۃ، بذیل مادہ؛ (۲) ابن سعد: طبقات (طبع زخاؤ)، ۸: ۲۴ بعد؛ (۳) ابن عبدالبر: الاستیعاب، ۴: ۲۹۲ بعد؛ (۴) ابن الاثیر: اسد الغابہ، ۵: ۴۵۶؛ (۵) ابن حجر: الاصابہ، ۴: ۲۹۷؛ (۶) الذھبی: سیر اعلام النبلاء، ۲: ۱۷۱ بعد؛ (۷) الدیار بکری: تاریخ الخمیس، ۱: ۲۷۴؛ (۸) ابن حزم: جمھرۃ انساب العرب، ص ۱۶؛ (۹) وہی مصنف: جوامع السیرۃ، بمدد اشاریہ؛ (۱۰) البلاذری: انساب الاشراف، ۱: ۴۰۱؛ (۱۱) الطبری، ۳: ۲۴۳۰؛ (۱۲) ابن ھشام:

السیرۃ (طبع Wüstenfeld)، ص ۱۲۱، ۲۰۸ بعد، ۲۲۱؛ (۱۳) الزرقانی: شرح المواہب اللدنیہ، بمواضع کثیرہ۔

○

**رکعۃ :** رکّ بہ صلاۃ۔

○

**رکوع :** رکّ بہ صلاۃ۔

○

**رَمَضَان :** (ع)، مادہ ر م ض سے، جو سخت گرمی اور تپش کی طرف اشارہ کرتا ہے، ہجری تقویم کا نواں مہینہ اس نام کی وجہ تسمیہ پر اہل لغت نے بحث کرتے ہوے لکھا ہے کہ جب ابتدا میں مہینوں کے نام وضع کیے گئے تو یہ مہینا سخت گرمی کے موسم میں آیا ہوگا، یا اس لیے کہ روزوں (صوم) کی وجہ سے روزہ دار بھوک اور پیاس کی حدت اور شدت محسوس کرتا ہے (لسان العرب، بذیل مادہ)۔

رمضان ہی وہ بابرکت مہینا ہے جس کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے "رمضان کا مہینہ وہ ہے جس میں قرآن مجید نازل کیا گیا" (۲ [البقرۃ]: ۱۸۵) اس مہینے کے بڑے فضائل ہیں، اس مہینے میں ایک رات (لیلۃ القدر) ایسی آتی ہے جو ہزار راتوں سے افضل و بہتر ہے (۹۷ [القدر]: ۳)۔ فضائل و احکام کی تفصیلات کے لیے رکّ بہ صوم۔

**مآخذ :** (۱) الزمخشری: الکشاف، بذیل آیت، ۲ [البقرۃ]: ۱۸۵؛ (۲) البیضاوی، تفسیر، بذیل آیت؛ (۳) ابن منظور: لسان العرب، بذیل مادہ رمضان؛ (۴) الراغب: المفردات، بذیل مادہ ر م ض؛ (۵) احادیث کے لیے دیکھیے مفتاح کنوز السنۃ، بذیل مادہ رمضان۔

○

**روح :** رکّ بہ نفس۔

○

**رَهْبَانِیَّۃ :** (ع)، خانقاہی زندگی، اسم فاعل راہب [رکّ بآں] یہ اصطلاح مادہ رھب سے مشتق ہے۔ یہ لفظ قرآن حکیم میں صرف ایک بار آیا ہے (۵۷ [الحدید]: ۲۷)۔ امام راغب نے مفردات میں ترھّب کے معنی تعبّد کیے ہیں، یعنی عبادت گزاری میں خوف سے کام لینا، رھبانیت اسی تعبّد، یعنی فرط خوف سے عبادت گزاری میں غلو کا نام ہے، اسی سے رھبان کا لفظ ہے۔ اسی وجہ سے اسلام میں شادی کے قابل مردوں اور عورتوں کے لیے نکاح ضروری قرار دیا گیا ہے۔ حدیث میں ہے اسلام رھبانیت کا قائل نہیں۔

جب حضرت عثمانؓ بن مظعون کی بیوی نے اپنے شوہر کی بے التفاتی اور بے توجہی کی شکایت کی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ان کی (بیوی) کی حمایت کی اور فرمایا رھبانیت ہمارے لیے تجویز نہیں کی گئی (احمد بن حنبل، ۶: ۲۲۶؛ الدارمی، نکاح، باب ۳)۔ ذیل کی حدیث اس سے عام تر ہے "اپنے آپ کو تکلیف نہ دو اور خدا تمھیں تکلیف نہ دے گا" بعضوں نے اپنی جانوں کو تکلیف دی ہے، خدا نے انھیں تکلیف نہیں دی ہے، ان کے اخلاف صومعوں اور خانقاہوں میں ہیں۔ یہ ایک ایسا رواج ہے جو ہم نے ان کے لیے تجویز نہیں کیا ہے (ابو داؤد، کتاب الادب، باب ۴۴)۔

اس طرح اسلام نے رھبانیت کو رد کر کے اس کے بجاے جہاد کا حکم دیا ہے: "ہر پیغمبر نے کسی نہ کسی قسم کی رھبانیت کی تعلیم دی ہے، مگر اس امت کی رھبانیت جہاد ہے" (احمد بن حنبل، ۳: ۲۶۶)۔ اسلام ایک کامل ضابطۂ حیات ہے، اس میں ترک دنیا نہیں، بلکہ معاشی اور معاشرتی زندگی اور ارتفاقات کے بارے میں مفصل احکام دیے ہیں۔

**مآخذ :** (۱) تفاسیر (۵۷ [الحدید]: ۲۷)؛ (۲) ابن سعد، طبقات، طبع Sachau، ۳/۱: ۲۸۷؛ (۳) الزمخشری: الفائق، حیدر آباد، ۱۳۲۴ھ، ۱: ۲۶۹؛ (۴) ابن الاثیر: نہایہ، بذیل مادہ۔

# ز

**زاویہ :** دراصل کسی عمارت کا کونا، جو شروع میں کسی چھوٹی مسجد یا عبادت خانے کے لیے استعمال ہوتا تھا۔ مشرق کے اسلامی ممالک میں اب بھی اس لفظ کے یہی معنی ہیں اور یہ کسی بڑی (یا جامع) مسجد سے فرق دکھانے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ اس کے برخلاف شمالی افریقہ میں "زاویہ" کی اصطلاح نے اپنا وسیع تر مفہوم قائم رکھا ہے اور اس کا اطلاق ایسی عمارت یا مجموعۂ عمارات پر ہوتا ہے جو کسی خانقاہ اور مدرسے کے مشابہ ہوں۔ کسی زاویئے میں مندرجہ ذیل حصے کلی یا جزوی طور پر پائے جاتے ہیں: نماز کے لیے ایک حجرہ مع محراب، کسی مرابط یا شریفی ولی کا مقبرہ، جس کے اوپر قبّہ ہو، ایک کمرہ، جو تلاوت قرآن کے لیے مخصوص کیا گیا ہو، ایک مکتب یا مدرسہ قرآن خوانی، آخر میں زاویئے کے مہمانوں، یعنی زائرین، مسافروں اور طالب علموں کے حجرے۔ زاویئے سے متصل عموماً ایک قبرستان ہوتا ہے، جس میں ان لوگوں کی قبریں ہوتی ہیں جنھوں نے اپنی زندگی ہی میں وہاں دفن کیے جانے کی وصیت کی ہو۔ دوما Daumas کہتا ہے: "مختصر یہ کہ زاویہ ایک مذہبی مدرسہ اور مفت کا اقامت خانہ ہوتا ہے اور ان دو باتوں میں یہ قرون وسطی کی خانقاہ (Monastery) سے بہت کچھ مشابہ ہے"۔

معلوم ہوتا ہے قرون وسطی کے بعد زاویئے کے مفہوم میں، کم از کم المغرب میں وہاں کے خاص مذاق کے مطابق، کسی حد تک تبدیلی ہوگئی ہے۔ اس کے برخلاف مشرق میں اس لفظ نے بہت جلد ایک خاص مفہوم پیدا کر لیا اور اس کا اطلاق محض چھوٹی چھوٹی مساجد پر ہونے لگا، وہاں اسے دیر، خانقاہ اور تکیے کی معین اصطلاحات کے بدل کے طور پر استعمال نہیں کرتے۔ یہ اصطلاحیں خاص طور پر ان خانقاہوں کے لیے مستعمل ہیں جو اپنے قیام کے لیے عجمی تصوف کی مرہون منت ہیں۔ بخلاف اس کے المغرب میں تیرھویں صدی عیسوی کے قریب زاویئے کی اصطلاح بظاہر رابطہ، یعنی ایسے تکیہ درویش کے ہم معنی ہوگئی جہاں کوئی عبادت گزار بزرگ عزلت گزین ہو کر اپنے شاگردوں اور مریدوں کے درمیان زندگی بسر کرتا ہو (الہادی: *المقصد*، مترجمہ G.S.Colin، در *AM*، ۲۶ (۱۹۲۶ء): ۲۴۰، بذیل مادہ)، لیکن زاویئے یا رابطے کو ہمیشہ بعینہٖ رباط نہیں سمجھنا چاہیے، جو ایک اور کام کے لیے ہوتا تھا اور جس کی نوعیت زیادہ تر فوجی تھی۔ بہر حال اس سلسلے میں ہمیں ابن مرزوق تلمسانی (م ۷۸۱ھ/۱۳۷۹ء) کے بیان کو ملحوظ رکھنا چاہیے۔ اس نے مرینی سلطان ابوالحسن علی کے متعلق ایک کتابچہ *المسند الصحیح الحسن* لکھا ہے، جس کا بیالیسواں باب ان زوایا کے لیے وقف کیا گیا ہے جو اس سلطان نے تعمیر کرائے تھے۔ وہ کہتا ہے کہ زاویہ وہی چیز ہے جسے مشرق میں رباط یا خانقاہ کہتے ہیں۔ اس میں شبہہ نہیں کہ زاویئے کی قسم کے پہلے تکیے بہت جلد ترقی کر گئے اور صرف دنیا سے کنارہ کشی کرنے والوں کا گوشہ عافیت ہی نہیں رہے، بلکہ مذہبی اور درویشانہ زندگی کے مرکز بھی بن گئے، جہاں سے تصوف کو عوام الناس کے قریب تر لانا ممکن ہو گیا، جو اب تک بلا شرکت غیرے شہری عالموں کی ملکیت تھا۔ اب یہ زاویئے مرجع عوام ہوگئے اور دینی درس گاہیں اور کسی حد تک ایسے اقامت خانے بن گئے جن میں روحانی تعلیم کی تکمیل کے مسافر طلبہ بلا خرچ آ کر ٹھیر جاتے تھے۔

غرناطہ کے ملوک بنو نصر سے پہلے ہمیں اندلس میں کہیں زاویے نہیں ملتے۔ ان کا تعلق اسی زمانے سے ہے جس میں مرینی سلطان ابوالحسن کے زاویے تعمیر ہوے اور ان کی تاسیس میں بھی لازماً انھیں ضروریات کو ملحوظ رکھا گیا ہوگا۔

آج کل شمالی افریقہ کے اہم ترین زاویے، خواہ شہروں

میں ہوں خواہ دیہات میں (جہاں ان کے گرد ہمیشہ چھوٹی چھوٹی بستیاں آباد ہوتی رہی ہیں)، مرابطون یا شرفی درویشوں کے فرقوں کی بڑی اقامت گاہیں یا ان کی شاخیں ہیں۔

المغرب کے ایسے خطوں میں جو مرکزی حکومت کے صدر مقام سے دور ہیں، زاویئے اپنے مذہبی اور ذہنی اثرات کے علاوہ، دیہاتی آبادی پر براہ راست سیاسی اثر بھی ڈالتے رہے ہیں۔ اس کی سب سے نمایاں مثال (وسطی مراکش میں ام ربیع کے کنارے، تادلہ کے ضلع میں) زاویہ الدّلا ہے، جہاں کے سربراہوں نے سعدی خاندان کے زوال کے بعد (سترھویں صدی کے نصف آخر میں) پرآشوب زمانے سے فائدہ اٹھایا اور اس ضلع کے بیشتر حصے میں، جو فاس کے تابع تھا، اپنا دنیوی اقتدار بڑھا لیا۔ قریب تر زمانے میں تاُزروالتْ کے ایلغ اور وسطی اطلس کے اَحنصَال نامی بربر زاویوں کی مثال پیش کی جاسکتی ہے۔

**ماخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**زَبُور :** (ع)، جمع زُبُر، الزّبر: لکھنا، زبور بمعنی مزبور یعنی لکھی ہوئی چیز، وہ کتاب جو جلی خط میں لکھی ہوئی ہو، لیکن عرف عام میں زبور کا لفظ اس آسمانی کتاب کے لیے مخصوص ہو چکا ہے جو حضرت داؤد علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی۔ یہ خیال کہ عبرانی یا سریانی مادہ زمر اور اس کا اشتقاق مزمور، عربی میں زبر اور مزبور ہو گیا اور اسی سے زبور ہے (جیفرے، ص ۱۴۹)، بداہۃً غلط ہے، کیوں کہ عربی میں زبر اور زمر، دونوں مادے اور اس سے مشتق مزبور اور مزمور موجود ہیں، جبکہ عبرانی و سریانی میں صرف زمر اور مزمور ہے۔ قرین قیاس یہ ہے کہ ابدال، عبرانی اور سریانی میں ہوا ہے۔

سورۃ النحل میں ہے کہ رسولوں کو البینات والزبر دے کر بھیجا گیا (۱۶ [النحل]: ۴۴؛ ۲۶ [الشعرآء]: ۱۹۶)، یہاں زبر کے معنے کتابیں ہیں۔ دوسرے مقامات پر وَالزُّبُرِ وَ الْكِتٰبِ الْمُنِيْرِ آیا ہے (۳ [آل عمران]: ۱۸۴؛ ۳۵ [فاطر]: ۲۵)۔

امام راغب فرماتے ہیں: "بعض کا قول ہے کہ زبور اس کتاب کا نام ہے جو صرف عقلی حکمتوں کو شامل ہو، اس میں شرعی احکام نہ ہوں اور کتاب وہ ہے جس میں احکام اور حکمیں ہوں۔ حضرت داؤدؑ کی زبور میں کوئی حکم شرعی نہ تھا"، گویا صحیفۂ حکمت ہونے کی رعایت سے اسے زبور کہا گیا۔

زمانۂ جاہلیت اور اسلام کے ابتدائی عہد کے اشعار میں لفظ زبور بکثرت استعمال ہوا ہے۔ جاہلی شعرا نے اسے شاہی فرمان کے معنی میں استعمال کیا ہے، چنانچہ الفرزدق کے ہاں یہ لفظ اسی مفہوم میں ملتا ہے (النقائض، قصیدہ ۷۵، شعر ۱)۔

جاہلی شعرا کے ہاں یہ لفظ زبور کی صورت میں ملتا ہے اس کی جمع زبر بھی آئی ہے۔ حضرت داؤد علیہ السلام کے مزامیر کو قرآن مجید میں زبور کہا گیا ہے۔ ۲۱ [الانبیآء]: ۱۰۵ میں صحیفہ داؤدؑ کا ایک حوالہ بھی دیا گیا جو کہ زبور ۳۷/۲۹ میں ملتا ہے۔ موجودہ صحیفہ پانچ دیوانوں کا مجموعہ ہے، اس میں حضرت داؤد علیہ السلام کے علاوہ دوسرے عبرانی شعرا کا کلام بھی شامل ہے۔ اس طرح الہامی اور غیر الہامی کلام مخلوط ہو گیا ہے۔ قرآن مجید نے زبور صرف حضرت داؤد علیہ السلام کے کلام کو کہا ہے۔

قرآن مجید میں وَاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا (۴ [النسآء]: ۱۶۳) میں جس زبور کا ذکر ہے مفسرین کے نزدیک اس سے مراد داؤد علیہ السلام کا صحیفہ ہے۔ البتہ بعض کوفی مفسرین کی رائے میں اسے بطور جمع زبور (پیش کے ساتھ) بمعنی "فرامین" پڑھنا چاہیے۔ الطبری اس خیال کی تردید کرتا ہے (الطبری: تفسیر، ۶: ۱۸)۔ احمد بن عبداللہ بن سلام مولی خلیفہ ہارون سے یہ منقول ہے کہ زبور سے مراد وہی مزامیر ہیں جو یہود و نصاریٰ کے ہاں متداول ہیں، جن کی تعداد ڈیڑھ سو ہے۔

زبور کے ترجمے کا ایک جز جو دوسری صدی ہجری/ آٹھویں صدی عیسوی کا تحریر کردہ ہے اور جو مسیحی عربی ادب میں قدیم ترین سمجھا جاتا ہے اور جسے B. Violet نے دمشق میں دریافت کیا تھا، اس میں زبور ۷۸، آیات ۲۰ تا ۳۱، ۵۱ تا ۶۱ کا عربی ترجمہ یونانی جلی (Majuscular) حروف میں لکھا گیا ہے۔ الکندی نے اپنی تصنیف الرسالہ (تصنیف تقریباً ۲۰۴ھ/ ۸۱۹ء) میں اور ابن قتیبہ نے، جیسا کہ ابن الجوزی نے الوفاء میں بیان کیا ہے، زبور کی آیات کا لفظی ترجمہ نقل کیا ہے۔ تورات [رک بآں] کی طرح زبور میں بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ

و آلہ وسلم کی تشریف آوری کی پیشینگوئیاں موجود ہیں۔ ابن تیمیہ کے نزدیک مزامیر کی متعدد آیات کے مصداق سرور کائنات حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہیں۔ علی بن ربن نے بھی بشارت داؤدؑ دربارہ نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے باب میں اسی قسم کے حوالے جمع کیے ہیں۔ دوسری طرف ابن حزم نے مزامیر پر سخت نکتہ چینی کی ہے اور بائبل کی دوسری کتابوں پر بھی۔ ان کا قول ہے کہ ان کی بہت سی عبارتیں موضوعہ ہیں جنھیں وہ غلط ترجمے کی بنا پر ملحدانہ قرار دیتے ہیں۔

**مآخذ**: (۱) تفاسیر قرآن مجید؛ (۲) لسان العرب، بذیل مادہ؛ (۳) امام راغب: مفردات، بذیل مادہ؛ Arthur Jeffery: The foreign vocabulary of Quran

○

**الزُبیرؓ بن العَوَّام**: بن خُوَیلد بن اَسَد بن عبدالعُزّٰی بن قصی بن کلاب، ابو عبداللہ الملقب بہ الحواری۔ ان کی والدہ حضرت صفیہؓ بنت عبدالمطلب تھیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی پھپی تھیں، چنانچہ رشتے میں وہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ابن عم (پھپا کے بیٹے) اور حضرت خدیجہؓ بنت خویلد کے بھتیجے تھے۔

حضرت زبیرؓ السابقون الاولون میں سے تھے۔ حدیث کے مطابق وہ پانچویں شخص تھے جنھوں نے اسلام قبول کرنے میں سبقت کی۔ وہ بچپن ہی میں (بعمر آٹھ سال) حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نبوت پر ایمان لے آئے تھے۔ وہ ان دس حضرات میں سے ہیں جن کے جنتی ہونے کی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بشارت دی تھی۔

ان کی ازواج میں سے حضرت اسماءؓ بنت ابی بکرؓ اپنے اس عزم اور ہمت کی وجہ سے مشہور ہیں جس کا اظہار انہوں نے اپنے بیٹے عبداللہؓ کے بارے میں کیا تھا۔ ان کے بطن سے زبیر کے دوسرے بیٹے عروۃ پیدا ہوے۔ حضرت زبیرؓ کے تیسرے بیٹے، جنھوں نے تاریخ اسلام میں نمایاں کارنامے دکھائے، مصعبؓ تھے۔

حضرت زبیرؓ انتہائی مصائب اور تکالیف کے باوجود آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دامن سے وابستہ رہے۔ انہوں نے حبشہ کی دونوں ہجرتوں میں شرکت کی۔ ہجرت مدینہ کے بعد آپ کا رشتۂ مؤاخات ابن مسعودؓ اور بعض روایات کی رو سے طلحہؓ یا کعبؓ بن مالک کے ساتھ باندھا گیا۔ بعد ازاں وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زندگی میں تمام بڑی بڑی لڑائیوں میں حصہ لیتے اور داد شجاعت دیتے رہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت زبیرؓ کو الحواری کا لقب ان خدمات کے سلسلے میں عطا فرمایا تھا جو انہوں نے بنو قریظہ [رک باں] سے جنگ کے دوران میں بطور مخبر انجام دی تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اس موقع پر یہ الفاظ ارشاد فرمائے تھے: "ہر نبی کا ایک حواری ہوتا ہے اور میرا حواری الزبیر ہے"۔ غزوۂ خندق میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت زبیرؓ کو بنو قریظہ کے حالات معلوم کرنے کے لیے تین مرتبہ بھیجا اور اسی جنگ کے موقع پر انہوں نے تیراندازی کے خوب جوہر دکھائے۔ فتح مکہ کے دن حضرت زبیرؓ کے ہاتھ میں دو جھنڈے تھے۔ ان کا شمار بڑے بہادر اور دلیر صحابہ کرام میں ہوتا ہے (سیر اعلام النبلاء، ۱: ۳۱)۔ انہوں نے جنگ جمل کے موقع پر شہادت پائی۔ اس وقت ان کی عمر مختلف مؤرخین نے ۶۰ اور ۶۷ کے درمیان بتائی ہے۔

احادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نظروں میں ان کی بڑی وقعت تھی۔ حدیث میں آیا ہے کہ ایک بار جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ان سے گفتگو کے دوران میں یہ الفاظ ارشاد فرمائے تھے: "تجھ پر میرے ماں باپ قربان"۔ کہا جاتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے انہیں ایک ریشمی قبا عطا کی تھی جسے وہ جنگ کے وقت پہنا کرتے تھے (سیر اعلام النبلاء، ۱: ۳۳)۔ حضرت زبیرؓ بڑے مالدار اور مخیر تھے۔ ان کے ایک ہزار مملوک تھے، جو انہیں خراج ادا کرتے تھے اور وہ خراج کا سارا روپیہ خیرات کر دیتے تھے، پھر بھی وفات کے بعد لاکھوں روپوں کی جائداد اور نقدی چھوڑ گئے (سیر اعلام النبلاء، ۱: ۴۲)۔ ان کی وصیت کے لیے دیکھیے ابن سعد ۳/۱: ۷۵ ببعد؛ البخاری، کتاب الخمس، باب ۱۳۔

مآخذ: (۱) ابن ہشام: سیرۃ، طبع Wüstenfeld، بمدد اشاریہ؛ (۲) الواقدی، مترجمہ Wellhausen، برلن ۱۸۸۲ء، بمدد اشاریہ؛ (۳) الیعقوبی، طبع Houthsama، بمدد اشاریہ؛ (۴) الطبری، طبع ڈخویہ، بمدد اشاریہ؛ (۵) ابن سعد، طبع زخاؤ، ۳/ ۱: ۷۰ تا ۸۰؛ (۶) البلاذری، بمدد اشاریہ؛ (۷) المسعودی، مروج، بمدد اشاریہ؛ (۸) ابن حجر العسقلانی: الاصابہ، ۳: ۵ بعد، شمارہ ۲۷۷۴؛ (۹) ابن الاثیر: اسد الغابہ، قاہرہ ۱۲۸۶ھ، ۲: ۱۹۶ بعد؛ عبارات حدیث کے لیے: (۱۰) A.J.Wensinck: مفتاح کنوز السنہ، بذیل مادہ۔

○

**زکوٰۃ**: (ع)، مادہ ز ک و، زکا، زکاء و زکوًا، بمعنی بڑھنا، پھلنا پھولنا۔ زکوٰۃ کے اصل معنی نمو (بڑھنے اور افزونی) ہیں۔ علاوہ ازیں لغت میں زکوٰۃ کے معنی طہارت اور برکات بھی ہیں۔ شریعت میں اس سے مراد شرائط مخصوصہ کے ساتھ کسی مستحق آدمی کو اپنے مال کے ایک معین حصے کا مالک بنا دینا ہے۔ صدقۃ التطوع کے برعکس زکوٰۃ صدقۃ مفروضہ (لازمی) ہے اور ارکان خمسہ اسلام میں ایک اہم رکن ہے۔ اسے زکوٰۃ اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس میں برکت کی امید ہوتی ہے اور اس سے نفس پاکیزہ ہوتا ہے۔ قرآن مجید سے معلوم ہوتا ہے کہ زکوٰۃ کسی نہ کسی صورت میں سابقہ امتوں میں بھی رائج تھی۔ عہد نامہ قدیم میں بھی اس کا ذکر آتا ہے۔

زکوٰۃ کا لفظ عام صدقات (انفاق) کے معنوں میں ابتدائے اسلام ہی سے مروج ہوگیا تھا، لیکن اس کا پورا نظام آہستہ آہستہ فتح مکہ کے بعد قائم ہوا۔ ۸ ہجری میں زکوٰۃ کی فرضیت کی تصریح مل جاتی ہے۔ بہر حال محرم ۹ھ میں زکوٰۃ کے تمام قوانین و احکام مکمل ہو کر نافذ ہو گئے تھے۔

نصاب: مال کی وہ خاص مقدار ہے جس پر شریعت نے زکوٰۃ فرض کی، مثلاً اونٹ کے لیے پانچ اور پچیس وغیرہ عدد، بکری کے لیے چالیس اور ایک سو اکیس وغیرہ کا عدد، چاندی کے لیے دو سو درہم یعنی ساڑھے باون تولے اور سونے کے لیے بیس مثقال یعنی ساڑھے سات تولے۔

زکوٰۃ کے واجب ہونے کے لیے مسلمان ہونے کی شرط ہے۔ کافر پر زکوٰۃ نہیں۔ اسی طرح آزاد، بالغ اور عاقل ہونا، دارالسلام میں رہنا اور زکوٰۃ کی فرضیت سے باخبر ہونا، نیز ایسی چیز کے نصاب کا مالک ہونا جو ایک سال تک قائم رہتی ہو، مذکورہ مال پر ایک سال کامل گذر جانا (سال گذرنے کے بغیر زکوٰۃ فرض نہیں ہوتی)، اس مال کا قرض (حق اللہ و حق العباد) سے بری ہونا، اس مال کا اپنی ضرورتوں سے زائد ہونا، مال کا خود اپنے یا اپنے وکیل کے قبضے میں ہونا، مال میں ان تین وصفوں میں سے ایک وصف کا پایا جانا: (۱) نقدیت؛ (۲) سوم، (سوم= سائمہ جانوروں میں پایا جاتا ہے۔ سائمہ کے معنی وہ جانور ہیں جو سال کا اکثر حصہ باہر چر کے گزر کرتے ہیں، گھر میں نہیں کھاتے انہیں گھر میں کچھ نہیں دیا جاتا، وہ غیر ممنوع چراگاہ سے گھاس چرتے ہوں، دودھ کے لیے یا افزائش نسل کی غرض سے رکھے گئے ہوں)؛ (۳) نیت تجارت، یہ شرط بھی ہے کہ اس مال پر کوئی دوسرا حق مثل عشر یا خراج کے نہ ہو، کیونکہ ایک مال پر دو حق فرض نہیں ہوتے، لہذا جس مال پر عشر یا خراج ہوگا اس پر زکوٰۃ فرض نہ ہوگی۔

زکوٰۃ کا مال مستحقین کو دیتے وقت نیت بھی ضروری ہے کہ یہ مال خدا کی خوشنودی کے لیے دے رہا ہوں۔ زکوٰۃ کے مال پر مستحق کو قابض کر دینا بھی ضروری ہے اور یہ بھی لازم ہے کہ زکوٰۃ مستحقین ہی کو ملے۔

زکوٰۃ چار قسم کے اموال پر فرض ہے: (۱) سائمہ (چرنے والے) جانوروں پر؛ (۲) سونے چاندی پر؛ (۳) ہر قسم کے تجارتی مال پر؛ (۴) کھیتی اور درختوں کی پیداوار پر، (اگرچہ اصطلاحاً اس قسم کو عشر کہتے ہیں)۔ ان اقسام کے نصاب اپنے اپنے ہیں۔ چاندی سونے اور تمام تجارتی مال میں چالیسواں حصہ زکوٰۃ فرض ہے۔ چاندی کا نصاب دو سو درہم ہے جس کے ساڑھے باون تولے اور بقول بعض ۳۶ تولے ساڑھے پانچ ماشے بنتے ہیں (تفصیل کے لیے دیکھیے مفتی محمد شفیع: قرآن میں نظام زکوٰۃ، کراچی ۱۹۶۳ء؛ عبدالشکور: علم الفقہ، جلد چہارم، کراچی ۱۹۶۵)۔ اس سے کم چاندی پر زکوٰۃ نہیں۔ سونے کا نصاب بیس مثقال ہے، جس کے ساڑھے سات تولے (اور بقول بعض پانچ تولے ڈھائی ماشے) بنتے ہیں۔ اس پر چالیسواں ۱/۴۰

حصہ زکوٰۃ فرض ہے۔ سونے چاندی کی قیمت بڑھتی رہتی ہے۔ زکوٰۃ ادا کرتے وقت سونے چاندی کی جو قیمت ہو، اس کے حساب سے زکوٰۃ ادا کی جائے گی۔ زکوٰۃ ادا کرتے وقت نقد رقم کے بجائے سونے یا چاندی کی زکوٰۃ اسی جنس میں بھی ادا کی جاسکتی ہے۔ تجارتی مال کا نصاب بھی یہی ہوگا۔ تجارتی مال وہ مال ہے جو فروخت کرنے کی نیت سے لیا ہو۔ اس کا نصاب مال کی قیمت کے اعتبار سے ہوگا، یعنی اگر کل مال کی قیمت ساڑھے باون تولے چاندی یا ساڑھے سات تولے سونے کی قیمت کے برابر ہو یا اس سے زائد ہو تو سال گذر جانے پر اس کی زکوٰۃ چالیسواں حصہ دینا فرض ہے۔

چاندی سونے میں اگر کسی اور چیز کی ملاوٹ ہے، اگر وہ غالب نہیں تو وہ کالعدم ہوگی۔ اگر غالب ہے تو اس میں زیر نصاب جنس کی مالیت کی زکوٰۃ ہوگی (دیکھیے مفتی محمد شفیع و عبدالشکور، کتب مذکورہ)۔

سائمہ جانوروں کے بارے میں شرط ہے کہ وہ جنگلی نہ ہوں اور یہ کہ تجارت کی نیت سے پالے جائیں۔ پانچ اونٹوں یا ان سے زائد پر زکوٰۃ فرض ہے۔ تفصیل کے لیے رکّ بہ زکوٰۃ، در ۱۱۱، بذیل مادہ)۔

اگر حاکم وقت عادل مسلمان ہے تو اسے ہر قسم کے مال کی زکوٰۃ لینے کا حق ہے۔ وہ لوگوں کو زکوٰۃ لے کر مستحقین میں صرف کرے گا، لیکن اگر وہ ظالم یا غیر مسلم ہے یا زکوٰۃ کو مستحقین میں صرف نہیں کرتا تو لوگوں کو چاہیے کہ دوبارہ زکوٰۃ نکالیں اور خود مستحقین میں تقسیم کریں۔ اگر کوئی شخص زکوٰۃ نہ دیتا ہو تو حاکم وقت کا فرض ہے کہ اسے قید کر دے اور اسے مجبور کرے۔ (مانعین زکوٰۃ کے خلاف جہاد کی بحث آگے آتی ہے)۔ اسی طرح اگر حلال مال میں حرام ملا دے تو سب کی زکوٰۃ دینی پڑے گی۔

عشر کے واجب ہونے میں کسی نصاب کی شرط نہیں۔ غلہ (یا پیداوار، درختوں کا پھل کم ہو یا زیادہ، سب پر عشر ۱/۱۰ واجب ہے، بشرطیکہ ایک صاع سے کم نہ ہو۔ اس میں ایک سال تک باقی رہنے کی قید بھی نہیں۔ یہ ہر پیداوار پر واجب ہے، خواہ پیداوار سال میں دو مرتبہ ہو یا ایک مرتبہ۔ عشر کے ادا کرنے والے کے لیے بالغ عاقل ہونے کی شرط بھی نہیں۔ پہاڑ اور جنگل کی پیداوار میں بھی عشر ہے۔ مسلمان پر عشر ہی لگانا چاہیے، خراج نہیں، کیونکہ عشر عبادت ہے اور خراج محصول، لیکن اگر کسی مسلمان نے خراجی زمین خریدی تو اس پر خراج واجب ہو جائے گا۔ زمین کی تین قسمیں ہیں: عشری، خراجی اور تفصیلی۔ ان کے لیے الگ الگ احکام ہیں [رکّ بہ عشر، خراج]۔ زکوٰۃ اور عشر کا بیت المال الگ اور خراج اور جزیے کا الگ ہوتا تھا۔ جس شخص کو زکوٰۃ کی تحصیل کے لیے مقرر کیا جاتا تھا اسے ساعی کہتے تھے۔ وہ مسلمانوں کے گھروں میں جا کر زکوٰۃ وصول کرتا تھا۔ اسے زکوٰۃ کے مال سے تنخواہ دی جاتی تھی۔ عام شاہراہوں پر بیٹھ کر تاجروں سے رقم وصول کرنے والے کو عاشر کہتے ہیں۔ یہ امام وقت یا حاکم وقت کی طرف سے مقرر ہوتا تھا۔

زکوٰۃ کی تاکید کا ایک بہت بڑا ثبوت یہ ہے کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اپنے دور خلافت میں منکرین زکوٰۃ سے جہاد کیا اور صحابہ کرامؓ نے ایسے لوگوں کو مرتد خیال کیا۔ انہوں نے فرمایا خدا کی قسم جو صلوٰۃ اور زکوٰۃ میں فرق کرے گا اس سے میں ضرور لڑوں گا (بحوالہ صحیح بخاری)۔

پہلے ذکر آچکا ہے کہ زکوٰۃ کے احکام بتدریج نازل ہوئے۔ تفصیلی احکام نازل ہونے سے پہلے حکم یہ معلوم ہوتا ہے کہ ضروریات سے جو بچ جائے، خرچ کر دیا جائے (العفو کے یہی معنی ہیں)۔ تفسیر مظہری میں بھی لکھا ہے کہ تفصیلی احکام سے پہلے صحابہ کی یہ عادت تھی کہ ضروریات سے جو کچھ بھی بچ جاتا تھا وہ صدقہ کر دیتے تھے۔ بعد میں سورۃ التوبہ کی آیت متعلقہ نازل ہونے پر اس کی وصولی اسلامی حکومت کا فریضہ قرار پائی (یہ جزئیات تفسیر قرطبی اور الجصاص: احکام القرآن میں بھی مذکور ہیں)۔

نصاب زکوٰۃ بھی بڑی عقلی اور تمدنی بنیادوں پر قائم کیا گیا ہے اور اس میں انسانی ضرورتوں اور مجبوریوں کا خاص خیال رکھا گیا ہے۔

دور حاضر میں زکوٰۃ کے تمدنی مصالح پر نہایت پر مغز بحثیں ہوئی ہیں۔ ابوالاعلی مودودی نے اسلام اور جدید معاشی

نظریات میں اسے "اجتماعی سوشل سیکورٹی" کا ایک نظام قرار دیا ہے جس کے ذریعے معاشرے کے نادار لوگوں کے لیے کفالت عمومی کا بندوبست کیا گیا ہے۔ یہی خیال سید قطب شہید نے اپنی کتاب اسلام کا عدل اجتماعی میں ظاہر کیا ہے اور لکھا ہے کہ جدید اسلامی ریاست میں' کفالت عمومی کے اس خدائی قانون سے' افلاس اور ناداری کا تشفی بخش حل ہو سکتا ہے (نیز دیکھیے مفتی محمد شفیع: قرآن میں نظام زکوٰۃ اور اسلام میں تقسیم دولت کا اصول)۔

**مآخذ:** تفصیلی جزئیات کے لیے دیگر تفاسیر قرآن اور کتب احادیث کے علاوہ دیکھیے (۱) الجصاص: احکام القرآن؛ (۲) کتب فقہ و حدیث: عبدالشکور فاروقی: علم الفقہ' جلد ۴' زکوٰۃ؛ (۳) الجزیری: کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ' مبحث زکوٰۃ وغیرہ۔

○

**زَکَرِیَّا:** علیہ السلام (غیر عربی اسما میں سے ہے' ابو یحییٰ' حضرت زکریاؑ و یحییٰؑ انبیاے بنی اسرائیل میں سے ہیں اور ان کا تذکرہ قرآن مجید میں موجود ہے (۳ [آل عمران]: ۳۷ تا ۳۸)' (۶ [الانعام]: ۸۵)۔ (۱۹ [مریم]: ۲' ۷) اور (۲۱ [الانبیاء]: ۸۹) میں حضرت زکریا علیہ السلام کا ذکر آتا ہے۔ وہ اور ان کے فرزند حضرت یحییٰؑ اور حضرت عیسیٰؑ معاصر تھے۔ انبیاے بنی اسرائیل میں زکریا نام کے دو نبی ہوے ہیں' ان میں سے ایک زکریا بن برخیا ہیں جو انبیاے تورات میں سے تھے۔ ان کا ظہور ایران کے بادشاہ دارا بن گشتاسپ کے عہد میں ہوا' دوسرے زکریا ابو یحییٰؑ ہیں' جو حضرت مریمؑ کے خالو اور حضرت عیسیٰؑ کے معاصر تھے۔ اول الذکر زکریا کا تذکرہ قرآن مجید میں نہیں' لیکن مجموعہ تورات کے صحیفہ زکریا میں ان کا ذکر موجود ہے۔ دونوں میں تقریباً چار سو سال کا عرصہ حائل ہے (قصص الانبیاء' ص ۳۶۸' قصص القرآن' ۲: ۳۶۶ بعد)۔

حضرت زکریاؑ اولاد سلیمانؑ بن داؤدؑ میں سے تھے (تفسیر المراغی' ۳: ۱۳۸)' "لاوی" ہونے کی حیثیت سے وہ ہیکل کے کاہنوں یا خادموں میں شامل تھے۔ ہیکل کا کاہن (یہ کاہن عربوں کے کاہنوں سے بالکل الگ اور ارفع ہوتے تھے) یا خادم ہونا بنی اسرائیل میں ایک بہت معزز عہدہ تصور ہوتا تھا (قصص الانبیاء' ص ۳۶۸؛ قصص القرآن' ۲: ۳۶۶ بعد)۔ حضرت زکریاؑ کے والد کے بارے میں مختلف روایات ہیں: زکریا بن اَدَن' زکریا بن شُبری' زکریا بن لَدُن' اور بعض نے زکریا بن برخیا بھی لکھا ہے اور انجیل برناباس سے بھی اس آخری قول کی تائید ہوتی ہے (فتح الباری' ۶: ۳۶۶') قصص القرآن کے مؤلف الثعلبی نے زکریا بن یوحیا بھی لکھا ہے۔ حضرت زکریاؑ اور حضرت مریمؑ کے والد عمران بن ماثان ہم زلف تھے (الطبری' ۱: ۵۸۵)۔ زکریا کی بیوی کا نام ایشاع بنت فاقوذہ اور عمران کی بیوی کا نام حَنّہ بنت فاقوذہ تھا۔

انجیلوں میں بھی ان کا تذکرہ آتا ہے (دیکھیے انجیل لوقا باب ۱' آیت ۵ تا ۶)۔

گزشتہ تفاصیل سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ صحیفہ زکریا میں مذکور شخصیت اور قرآن مجید میں جس ہستی کا ذکر ہے' دونوں الگ الگ ہیں اور دونوں میں کئی صدیوں کا فاصلہ حائل ہے۔ حضرت زکریاؑ اور ان کے ہم زلف عمران بن ماثان (والد مریمؑ) کا اولاد سلیمان بن داؤد میں سے ہونا بھی اہل کتاب اور اہل اسلام دونوں کی روایات کی بنیاد پر ثابت اور مسلم ہے۔ الطبری (۱: ۵۸۵) کے بیان کے مطابق حضرت زکریاؑ کے فرزند حضرت یحییٰؑ کی پیدائش بابل پر سکندر کے حملے کے تین سو تیس سال بعد اور حضرت مسیحؑ کی ولادت سے صرف چھے ماہ قبل ہوئی۔ ابن الاثیر نے بہ وضاحت لکھا ہے کہ سب سے پہلے حضرت یحییٰؑ نے نبوت مسیح کی تصدیق کی اور انہیں بپتسما بھی حضرت یحییٰؑ ہی نے دیا تھا۔ حضرت یحییٰؑ اور زکریاؑ کا قتل رفع مسیح سے ایک سال قبل ہوا (الکامل' ۱: ۱۶۹ تا ۱۷۰)۔ ابن الاثیر نے یہ بھی لکھا ہے کہ بابل سے واپسی کے بعد بنی اسرائیل نے بیت المقدس کی تعمیر کی اور اللہ تعالی نے ان کے پاس اپنے رسول بھیجے' مگر انہوں نے سب کو یا تو قتل کیا یا تکذیب کی۔ آخری انبیاے مرسلین زکریاؑ' یحییٰؑ اور مسیحؑ تھے جن میں سے دو اول الذکر قتل کیے گئے (الکامل' ۱: ۱۶۹ تا ۱۷۴)۔

قرآن مجید میں حضرت زکریاؑ کا قصہ دو جگہ زیادہ تفصیل سے آیا ہے' ایک جگہ کفالت مریمؑ کے ضمن میں' جہاں ارشاد

ربانی کے مطابق حضرت مریمؑ کی والدہ اپنی نذر کو پورا کرنے کے لیے خانۂ خدا میں حاضر ہوتی ہیں اور اپنی بچی کو خدمت کے لیے وقف کرنا چاہتی ہیں۔ ہیکل کے کاہنوں میں سے ہر ایک کی خواہش تھی کہ وہ حضرت مریم کی کفالت اپنے ذمے لے۔ حضرت زکریاؑ چونکہ ان کے خالو تھے اس لیے انہوں نے اس استحقاق کا دعوی کیا، مگر فیصلہ قرعہ اندازی سے ہوا (۳ [آل عمران]: ۴۴ تا ۴۳) اور حضرت زکریاؑ کی کفالت و نگرانی میں ان کی تربیت ہوئی۔ حضرت زکریاؑ جب بھی ان کے عبادت والے کمرے میں داخل ہوتے، بے موسمی پھل پاتے اور تعجب سے پوچھتے تو وہ فرماتیں کہ یہ سب کچھ اللہ کے ہاں سے آتے ہیں۔ تب حضرت زکریاؑ کو اپنے بے اولاد ہونے کا احساس ہوا اور پیری (وہ اس وقت بقول ابن کثیر ستر برس کے اور الثعلبی کے بیان کے مطابق ۹۰، ۹۲ یا ۱۲۰ سال کے تھے؛ دیکھیے قصص القرآن، ۲: ۳۶۹ تا ۳۷۵) کے باوجود اولاد کی خواہش پیدا ہوئی اور وہیں انہوں نے اللہ سے دعا کی جس کی قبولیت کی بشارت اور علامات سے انہیں آگاہ کر دیا گیا (۳ [آل عمران]: ۳۴ تا ۴۳)؛ دوسری جگہ سورۂ مریمؑ کے شروع میں ذکر آیا ہے، جہاں یہی قصہ مذکور ہے۔

حضرت زکریاؑ کی شہادت کے سلسلے میں ابن الاثیر (الکامل، ۱: ۱۶۹ تا ۱۷۴) نے بیان کیا ہے کہ بعثت مسیحؑ سے جو احکام تورات منسوخ ہوے ان میں سے ایک بھتیجی سے نکاح بھی تھا۔ بنی اسرائیل کا ایک بادشاہ ھیرودتس اپنی ایک بھتیجی سے نکاح کرنا چاہتا تھا۔ حضرت یحییٰؑ چونکہ شریعت عیسوی پر ایمان رکھتے تھے، اس لیے مانع آئے: تب بادشاہ کے حکم سے انہیں عبادت خانے میں ذبح کر دیا گیا۔ اس واقعے سے حضرت زکریاؑ بھاگ کر ایک باغ میں پہنچے اور ایک درخت کے تنے میں پناہ لی؛ بادشاہ کے آدمیوں نے درخت کو حضرت زکریاؑ سمیت آرے سے چیر دیا۔ صحیح حدیث میں آیا ہے کہ اللہ کے نبی زکریاؑ اپنی روزی کمانے کے لیے بڑھئی کا کام کرتے تھے (فتح الباری، ۶: ۳۶۶ ببعد؛ قصص القرآن، ۲: ۳۶۸)۔

**مآخذ**: متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**الزَّمَخْشَری**: ابو القاسم محمود بن عمر، مشہور ایرانی الاصل عالم فقہ و کلام و لسانیات، ۲۷ رجب ۴۶۷ھ/۸ مارچ ۱۰۷۵ء میں خوارزم میں پیدا ہوا اور ایک طالب علم کی حیثیت سے مختلف مقامات کا سفر کرتا ہوا مکے پہنچا، جہاں اس نے کچھ عرصہ ابن وَثّاس کے شاگرد کی حیثیت سے اقامت اختیار کی اور اسی وجہ سے اس کا لقب جار اللہ (اللہ کا ہمسایہ) قرار پایا، لیکن معلوم ہوتا ہے وہ اس سے پہلے ہی ادبی شہرت حاصل کر چکا تھا، کیونکہ سفرحج کے دوران میں جب اس کا گزر بغداد سے ہوا تو مشہور علوی عالم ھبۃ اللہ بن الشَّجَری نے اس کا خیر مقدم کیا تھا۔ علم کلام میں اس نے معتزلہ کی پیروی کی۔ ایرانی الاصل ہونے کے باوجود وہ عربی زبان کی فضیلت کا علمبردار تھا اور اپنی مادری زبان (فارسی) میں صرف مبتدیوں کو پڑھاتا تھا۔ وہ عرفہ (۹ ذوالحجہ ۵۳۸ھ / ۱۴ جون ۱۱۴۴ء) کو خوارزم کے شہر جرجانیہ میں فوت ہو گیا۔ جب ابن بطوطہ (مطبوعہ پیرس، ۳: ۶) جرجانیہ پہنچا تو اس کا مقبرہ ابھی وہاں موجود تھا۔

الزمخشری کی اہم ترین تصنیف قرآن مجید کی تفسیر الکشاف عن حقائق التنزیل ہے جو ۵۲۸ھ/۱۱۳۴ء میں مکمل ہوئی۔ باوجودیکہ اس کا نقطۂ نظر معتزلی ہے اور ابتدا ہی میں وہ اپنے اس عقیدے کا اعلان کرتا ہے کہ قرآن مخلوق ہے، پھر بھی راسخ العقیدہ مسلمانوں میں خاصی مقبول ہوئی۔ اس کی ایک خصوصیت تو یہ ہے کہ مصنف کی توجہ زیادہ تر عقائد کی فلسفیانہ تفسیر پر ہے؛ دوم: خالص نحوی تشریحات کے علاوہ فصاحت و بلاغت کے اعتبار سے قرآن کے ادبی محاسن کی طرف توجہ دلائی ہے اور یوں عقیدہ اعجاز قرآن کی حمایت کی ہے؛ سوم: تفسیر کے لغوی پہلو کا اس نے خاص طور پر خیال رکھا ہے اور قرءت کی پوری پوری تحقیق کی اور اپنی تشریحات کی تائید میں قدیم شاعری کے حوالے کثرت سے دیے ہیں۔ ان سب باتوں کے ساتھ ساتھ اس میں یہ خامی ہے کہ وہ حدیث سے کم سے کم استفادہ کرتا ہے۔ بہر حال ان وجوہ سے کشاف کو بڑی مقبولیت حاصل ہوئی اور ادب میں اس کا درجہ اس زمانے میں بھی مسلم تھا جب البیضاوی نے عقائد صحیحہ کی روشنی میں گویا اس کا رد لکھا تھا اور کوشش کی کہ نحوی تشریحات کی صحت اور مختلف

قراء توں کے حوالوں میں الزمخشری سے بھی آگے بڑھ جائے۔ المغرب میں بھی، جہاں الزمخشری کے عقائد سے مالکیوں کے جذبات کو خاص طور پر ٹھیس لگتی تھی، ابن خلدون نے اسے دوسرے مفسرین پر فضیلت دی ہے، تاہم یہ محض اتفاق نہیں ہے کہ اس کتاب کے قلمی نسخے مشرق کی نسبت المغرب میں بہت کم دستیاب ہوے ہیں۔ الکشاف کو سب سے پہلے W. Nassau lees، مولوی خادم حسین اور مولوی عبدالحی نے شائع کیا (کلکتہ ۱۸۵۶ء دو جلد) اور پھر یہ بولاق (۱۲۹۱ھ) اور قاہرہ (۱۳۰۷ھ، ۱۳۰۸ھ) میں طبع ہوئی۔

قواعد عربی میں الزمخشری کی تصنیفات میں سے المفصّل کو جو ۵۱۳ھ/۱۱۱۹ء تا ۵۱۵ھ/۱۱۲۱ء میں لکھی گئی، خوب خوب شہرت حاصل ہوئی، کیونکہ یہ کتاب مختصر ہونے کے باوجود بڑی جامع ہے اور اس کا اسلوب بیان بے حد صاف اور واضح ہے۔ اسے بروخ J.B.Broch نے Christiania سے ۱۸۵۹ء اور ۱۸۷۹ء میں شائع کیا۔ GAL، ۱: ۲۹۱' میں اس کی جن شرحوں کا ذکر ہے ان میں سب سے زیادہ مشہور ابن یعیش (م ۶۴۳ھ/۱۲۴۵ء) کی شرح (طبع G.Jahn، لائپزگ ۱۸۸۲ء، دو جلدوں میں) ہے۔

علم النحو میں ایک رسالہ المفرد و المؤلف فی النحو کے علاوہ، جس کی اشاعت محدود تھی اور جس کا پتا صرف مخطوطات استانبول، کوپرولو، شمارہ ۱۳۹۳ و لالہ لی [= لالے لی] شمارہ ۳۷۴۰ (دیکھیے Rescher، در M S O S.، ۱۴: ۳۱) سے چلا، اس نے ایک مختصر رسالہ الانموذج فی النحو کے نام سے بھی لکھا تھا، جو بے مقبول ہوا۔ نحوی معمّوں میں ایک تصنیف اور علم عروض میں ایک اور تصنیف کے لیے دیکھیے GAL، ۱: ۲۹۱ و تکملہ، ۱: ۵۱۱۔ یہاں الشنفری کے قصیدے لامیۃ العرب کی شرح اعجب العجب شرح لامیہ العرب کا ذکر بے محل نہ ہوگا، جو المبرد کی شرح کے ساتھ ۱۳۰۰ھ میں استانبول (جوائب) سے، الگ خالی متن ۱۳۲۴ھ میں قاہرہ سے اور بعض دوسری شرحوں کے ایک سلسلے کے ساتھ ۱۳۲۸ھ میں قاہرہ سے شائع ہوئی (دیکھیے معجم المطبوعات، عمود ۹۷۴؛ براکلمان: GAL، ۱: ۱۰۷ ببعد)۔

الزمخشری نے مقدمۃ الادب اور فارسی میں اس کی شرح لکھ کر اہل علم کے لیے عربی زبان کا ایک وسیع ذخیرہ الفاظ مہیا کر دیا۔ یہ کتاب سپہ سالار اتسز = [آتسز] بن خوارزم شاہ کے نام معنون کی گئی تھی۔ الزمخشری کی اساس البلاغہ، دو جلدیں، قاہرہ ۱۲۹۹ھ، ۱۳۴۱ھ (دارالکتب المصریہ) و لکھنؤ ۱۳۱۱ھ، قدیم زبان کی لغت اور اپنی باقاعدہ تقسیم و ترتیب کے اعتبار سے بے حد ممتاز درجہ رکھتی ہے۔ لغت حدیث کے سلسلے میں الزمخشری نے کتاب الفائق (حیدرآباد ۱۳۲۴ھ) لکھی، اس کی جغرافیائی لغت کتاب الامکنۃ و الجبال والمیاہ (طبع M. Salverda de Grave، باہتمام T.G.J.Juynboll، لائیڈن ۱۸۵۶ء)، البتہ الدر الدائر المنتخب فی کنایات و استعارات و تشبیہات العرب کا صرف ایک جز ہی لائپزگ Vollers، شمارہ ۸۷۳/i) میں دستیاب ہوتا ہے حال ہی میں الدر الدائر المنتخب.... کا ایک عمدہ ایڈیشن بہجۃ الحسنی کی تحقیق و تصحیح سے بغداد میں طبع ہوا۔

عربی زبان کے بارے میں الزمخشری کو جو حیرت انگیز معلومات حاصل تھیں ان کے لیے مشہور و مقبول امثال کے ان مجموعوں کی طرف اشارہ کر دینا کافی ہوگا جو اس نے تالیف کیے۔ اس کی کتاب المستقصٰی فی الامثال، جو حیدرآباد سے دو جلدوں میں طبع ہو چکی ہے، قدیم ضرب المثال کا ایک مجموعہ ہے۔ یہ کتاب متعدد قلمی نسخوں میں استانبول کے علاوہ کئی اور مقامات میں بھی موجود ہے، علاوہ ان کے جن کا ذکر GAL، ۱: ۲۹۲' میں آتا ہے۔ الزمخشری نے خود بھی امثال کے تین مجموعے مرتب کیے تھے اور اس سلسلے میں وہ خاص احتیاط اور صنعت کلام کے ہر اسلوب کو بروے کار لایا تھا: (۱) نوابغ الکلم عربی متن، طبع C.Barbier de Meynard، در JA، سلسلہ ۷، ۶: ۳۱۳ ببعد)؛ قاہرہ ۱۲۹۲ھ؛ دیگر مصادر سے پھر اضافوں کے ساتھ ربیع کا خلاصہ محمد بن الخطیب قاسم (م ۹۴۰ھ/۱۵۳۳ء، دیکھیے GAL، ۲: ۴۲۹) نے بھی روض الاخیار کے نام سے تیار کیا (بولاق ۱۲۷۹ھ، ۱۲۸۸ھ، قاہرہ ۱۲۹۲ھ، ۱۳۰۶ھ، ۱۳۰۷ھ)؛ (۳) اطواق الذہب، وی انا ۱۸۳۵ء۔

الزمخشری نے مکالموں کے انداز میں متعدد اخلاقی رسائل بھی تصنیف کیے۔ ان کا آغاز "یا اباالقاسم" یعنی خود اپنے

آپ کو خطاب کرتے ہوے کیا گیا ہے۔ ان کی شہرت مقامات (اس لفظ کے قدیم معانی کے مطابق) کے نام سے ہوئی اور وہ النصائح الکبار بھی کہلاتے ہیں۔ ۵۱۲ھ/۱۱۱۸ء میں ایک شدید علالت سے صحت یاب ہونے پر الزمخشری نے ان میں بالکل مختلف قسم کے پانچ اور رسائل کا اضافہ کر دیا، جو صرف و نحو، عروض اور ایام عرب سے متعلق تھے (مطبوعہ مع شرح مصنف، قاہرہ ۱۳۱۳ھ، ۱۳۲۵ھ۔ کتاب نزہۃ المتأنس و نہزۃ المقتبس بھی ادبی تصنیف ہے، جو فقہ اللغۃ کی قسم کی ایک کتاب ہے اور آیا صوفیا (شمارہ ۴۳۳۱) میں محفوظ ہے (دیکھیے Rescher، در *Z D M G*، ۶۴: ۵۰۸).

الزمخشری کی نظموں میں سے، جن کا ایک دیوان مرتب ہو چکا ہے (فہرست قاہرہ، بار دوم، ۳: ۱۳۱)۔ اس کے استاد ابو مضر کا مرثیہ العزی کی مضنون (طبع یہودا، ص ۱۶ بعد) میں چھپ گیا ہے۔

حدیث میں اس نے صرف دو کتابیں تصنیف کیں: (۱) مختصر الموافقۃ بین آل البیت و الصحابۃ؛ مخطوطہ در کتاب خانہ احمد تیمور، دیکھیے *R A D*، ۱۰: ۳۱۳؛ (۲) خصائص العشرۃ الکرام البررۃ، دیکھیے Ahlwardt، مخطوطات برلن، شمارہ ۹۶۵۶، *Hesperis*، ۱۲: ۱۱۷، ۱۹۹.

**مآخذ**: (۱) الانباری: نزہۃ الالباء، ص ۴۶۹ تا ۴۷۳؛ (۲) ابن خلکان: وفیات، بولاق ۱۲۹۹ھ، ۲: ۱۰۷؛ (۳) یاقوت: ارشاد الاریب، طبع Margoliouth، ۷: ۱۴۷ تا ۱۵۱؛ (۴) السیوطی: بغیۃ الوعاۃ، ص ۳۸۸؛ (۵) طاش کوپرلی زادہ: مفتاح السعادۃ، ۱: ۴۳۱؛ (۶) محمد عبدالحی لکھنوی: الفوائد البہیہ، ص ۸۷؛ (۷) جمیل بک: عقود الجوہر، ۱: ۲۹۴ بعد؛ (۸) ابن تغری بردی، طبع Popper، ۳: ۳۴، ص ۷ تا ۱۷؛ (۹) Brockelmann: *GAL*، ۱: ۲۸۹ بعد؛ تکملہ، ۱: ۵۰۷ تا ۵۱۳؛ (۱۰) سرکیس: معجم المطبوعات العربیہ، عمود ۹۷۳ بعد؛ الصاوی الجوینی: منہج الزمخشری فی تفسیر القرآن، قاہرہ.

○

**زَمْزَم**: اس کے بارہ ناموں میں سے ایک رکضۃ جبریل بھی ہے، مکّہ معظمہ کا متبرک کنواں جسے بئر اسمٰعیل بھی کہتے ہیں۔ یہ حرم شریف میں کعبے کی جنوب مشرقی سمت میں اس مقدس مقام کے بالمقابل واقع ہے جہاں حجر اسود نصب ہے۔ یہ کنواں ایک سو چالیس فٹ گہرا ہے اور اس کا پانی صحت بخش ہے، حجاج اسے پیتے ہیں اور بطور تبرک گھروں میں لے جاتے ہیں۔ عربی میں زمزم کے معنی ہیں "وافر پانی" اور زمزم کے معنی ہیں "چھوٹے چھوٹے جرعوں میں پینا" نیز "دانت بھینچ کر بولنا"۔

اسلامی روایات کی رو سے اس کنویں کی ابتدا کا سلسلہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے عہد سے ملتا ہے۔ اسے اللہ تعالیٰ نے حضرت ہاجرہؑ اور آپ کے فرزند حضرت اسمٰعیلؑ کی جان بچانے کے لیے جاری کیا تھا، جب وہ صحرا میں فرط تشنگی سے جاں بلب ہو رہے تھے۔ حضرت ہاجرہؑ نے سب سے پہلے اس کے ارد گرد پتھر کی دیوار تعمیر کی تاکہ اس کا پانی محفوظ ہو جائے اور ادھر ادھر بہہ نہ جائے۔ یہ امر یقینی ہے کہ انتہائی قدیم زمانے میں بھی لوگ اس کنوئیں کو مقدس سمجھتے تھے۔ زمانۂ جاہلیت میں ایرانی بھی یہاں آیا کرتے تھے، جیسا کہ زمانہ قدیم کے ایک شاعر کے مصرع سے پتا چلتا ہے۔ ایک دوسرے شاعر کا قول ہے کہ آل ساسان کا جد امجد ساسان بن بابک اس کی زیارت کے لیے گیا تھا۔

صحیح بخاری میں حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے: "حضرت ابراہیمؑ، اسمٰعیلؑ اور اسمٰعیلؑ کی والدہ کو لے کر نکلے۔ ساتھ پانی کا ایک مشکیزہ تھا۔ ام اسمٰعیلؑ مشکیزے سے پانی پیتی تھیں اور اس سے بچے کے لیے دودھ بنتا تھا۔ یہاں تک کہ حضرت ابراہیمؑ اس جگہ پہنچے جہاں اب مکّہ ہے اور ایک جھاڑی کے نیچے بچے کو رکھ دیا۔ پھر حضرت ابراہیمؑ اپنے گھر واپس آنے لگے۔ واپسی پر حضرت ہاجرہؑ نے حضرت ابراہیمؑ سے پوچھا کہ آپ ہمیں یہاں اللہ تعالیٰ کے حکم سے چھوڑے جا رہے ہیں حضرت ابراہیمؑ نے اثبات میں جواب دیا۔ ام اسمٰعیلؑ نے کہا پھر اللہ تعالیٰ ہمیں ضائع نہیں کرے گا۔ لوٹ کر آئیں اور مشکیزے سے پانی پیتی رہیں اور بچے کے لیے دودھ ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ پانی ختم ہوگیا۔ دل میں کہا: جا کر دیکھوں، شاید کوئی نظر آجائے۔ کوہِ صفا پر چڑھیں، کوئی نظر نہ آیا۔ وادی میں

پہنچیں تو دوڑ کر کوہ مروہ پر آئیں۔ اسی طرح سات پھیرے کیے (اس کی یادگار میں صفااور مروہ کے درمیان حاجی سات بار سعی کرتے ہیں)۔ اس کے بعد ایک آواز آئی۔ ام اسمٰعیلؑ نے کہا: اگر نیکی تمھارے پاس ہو تو میری فریاد رسی کرو۔ دیکھا تو جبرئیلؑ نے اپنی ایڑی کو زمین پر مارا تو پانی بہنے لگا۔ ام اسمٰعیلؑ متحیر ہو کر پانی جمع کرنے لگیں۔ ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ ام اسمٰعیلؑ اگر پانی کو اپنے حال پر چھوڑ دیتیں تو پانی جاری رہتا (البخاری: الصحیح، کتاب الانبیاء)۔

کسی زمانے میں نائلہ بت زمزم پر رکھا ہوا تھا (ابن ہشام، طبع مصطفیٰ السقا ۱۹۳۶ء، ۱: ۸۴)۔ اسی زمزم اور بعض دوسرے کنوؤں کا پانی حاجیوں کو پلانے کے لیے قریش نے السقایا کے نام سے ایک مستقل محکمہ قائم کر رکھا تھا (ابن ہشام، ۱: ۱۳۱، عبدالمطلب کے بعد زمزم کن لوگوں کے زیر تصرف رہا اس کے لیے دیکھیے الازرقی: اخبار مکہ، ۱: ۷۰)۔ زمانۂ جاہلیت میں بنو جرہم نے اسے پاٹ دیا تھا اور اپنا سارا خزانہ بھی اسی میں ڈال دیا تھا، لیکن المسعودی کے رائے میں بنو جرہم بڑے تنگدست تھے، اس لیے جو خزانہ اس میں دفن کیا گیا تھا وہ بنو جرہم نہیں بلکہ ایرانی لائے ہوں گے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دادا عبدالمطلب نے(چوتھی صدی کے وسط میں موجود تھے)اس کنویں کو پھر سے دریافت کر کے کھدوایا اور اس کے گرد اینٹوں کی دیواریں تعمیر کرا دیں۔ انہیں اس میں سے دو طلائی ہرن، کچھ تلواریں اور زرہ بکتر بھی دستیاب ہوئیں۔ تلواروں سے تو انہوں نے خانہ کعبہ کا دروازہ بنوایا اور اس پر سونے کی پتریاں لگوا دیں، جس میں ایک طلائی ہرن کام آیا۔ دوسرا طلائی ہرن انہوں نے حرم پاک میں رکھوا دیا۔ کنویں کا پانی مکے کے باشندوں میں تقسیم ہوتا تھا۔(عبدالمطلب کو کس طرح رؤیا میں زمزم کو دوبارہ جاری کرنے کی طرف متوجہ کیا گیا اس کے لیے دیکھیے ابن ہشام، ۱: ۱۵۰، ۱۵۳، ۱۶۰؛ عہد اسلامی میں زمزم کے حالات کے لیے دیکھیے اخبار مکہ، ۱: ۳۴۳)۔

۲۹۷ھ/۹۰۹ء میں ایک ایسا واقعہ پیش آیا جو اس سے پہلے کبھی رونما نہیں ہوا تھا اور وہ یہ کہ چاہ زمزم چھلک کر بہہ نکلا اور متعدد حاجی اس میں ڈوب گئے۔[فی الوقت حکومت سعودیہ نے چاہ زمزم میں متعدد طاقت ور ٹیوب ویل نصب کر رکھے ہیں۔ جن کے ذریعے زمزم کا پانی ہمہ وقت کثیر مقدار میں دستیاب ہے، بلکہ مدینہ منورہ میں مسجد نبوی میں آنے والے زائرین کے لیے بھی مہیا کیا جاتا ہے](الازرقی: اخبار مکہ، ۱: ۶۹، ۴۳۶)۔

**مآخذ** : (۱) آ، لائیڈن، بار اول، بذیل کعبہ؛ (۲) المسعودی، طبع و ترجمہ Barbier de Meynard، بمدد اشاریہ؛ (۳) متعدد ابن ہشام: سیرۃ، بمدد اشاریہ؛ (۴) الازرقی: اخبار مکہ، بمدد اشاریہ؛ (۵) یاقوت: معجم البلدان؛ (۶) ابن خلدون، ۲: ۳۶۔

○

**زِنَا** : (ع)، زنا کے معنی ہیں وہ تکلیف یا تنگی جو پیشاب کی شدت کے باعث محسوس ہوتی ہے۔ شریعت اسلامی میں زنا سے مراد ایسی عورت کے ساتھ صحیح اور مکمل قسم کے جنسی تعلقات ہیں جو (۱) شرعاً صحیح نکاح کے ذریعے مرد کی زوجیت میں نہ ہو؛ (۲) اپنی مطلقہ بائنہ ہو؛ (۳) عقد فاسد سے نکاح میں لایا ہو، مثلاً بغیر گواہوں کے عقد ہوا ہو؛ (۴) محرمات میں سے ہو، حتی کہ نکاح کے بعد بھی محرمات سے مجامعت یا جنسی تعلقات زنا میں شامل ہیں۔ تمام شرائع ساویہ اور ملت اسلامیہ کے تمام فرقوں کے نزدیک زنا حرام ہے۔ زنا چونکہ دیگر معاشرتی خرابیوں کے علاوہ عصمت اور انسانی حسب و نسب پر دست درازی ہے، اس لیے اس کی حد (یعنی سزا) بھی اشد الحدود (سب سے سخت) ہے۔ یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے تین گناہوں کو اکبر الکبائر (سب سے بڑے کبیرہ گناہ) قرار دیا جن میں شرک اور قتل اولاد کے علاوہ زنا بھی ہے (مغنی المحتاج، ۴: ۱۴۳ تا ۱۵۵؛ کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۶۲۴)۔

قرآن مجید میں اس فعل قبیح سے شدید نفرت کا اظہار کیا گیا ہے اور اس کے لیے تین مختلف الفاظ استعمال ہوئے ہیں، ان میں سے ایک زنا ہے (۱۷[بنی اسرآئیل]: ۳۲)، دوسرا لفظ

فاحشہ (بدکاری، جمع فواحش، ۴ [النسآء]: ۱۵)، تیسرا لفظ البغاء (۲۴ [النور]: ۳۳) ہے جس کے معنی ہیں عصمت فروشی یا بدکاری کا پیشہ۔ ان آیات قرآنی میں اس مسئلے کے مختلف پہلو واضح کر دیے گئے ہیں۔ سورۃ الفرقان (۲۵: ۶۸) میں اہل ایمان کی جو صفات بیان ہوئی ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ وہ زنا کے فعل بد سے بھی بچتے ہیں۔ سورۃ بنی اسرائیل (۱۷: ۳۲) میں اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو جو احکام دیئے ہیں ان میں سے ایک زنا سے دور رہنے کا بھی حکم ہے سورۃ الممتحنہ (۶۰: ۱۲) میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو حکم دیا گیا ہے کہ جب مومنات آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے بیعت کرنے کے لیے آئیں تو انہیں زنا سے بچنے کی بھی تلقین کیجیے۔ سورۃ النور (۲۴: ۱۹) میں ان لوگوں کے لیے دنیا و آخرت میں عذاب الیم کی وعید آئی ہے جو اسلامی معاشرے میں بدکاری کو پھیلانے کے مرتکب ہوتے ہیں۔ سورۃ الطلاق (۶۵: ۱) میں ارشاد ہوا ہے کہ اگر کوئی مطلقہ عدت کے دوران بدکاری کا ارتکاب کرے تو اس کے حقوق ساقط ہوجاتے ہیں۔ سورۃ النور (۲۴: ۳۳) میں بھی اللہ تعالیٰ نے عصمت فروشی اور بدکاری کی لعنت سے منع فرمایا ہے۔ سورۃ النور (۲۴: ۳) ہی میں زانی کو مشرک اور زانیہ کو مشرکہ کے برابر ٹھیرا کر زنا کو بھی شرک کی طرح اکبرا لکبائر قرار دیا گیا ہے (روح المعانی، ۱۹: ۷۸)۔

زنا کی سزا: زنا کی حد یا سزا (جس کی تفصیل آگے آتی ہے) کے سلسلے میں بھی قرآن مجید کی حکمت تدریج پوری طرح کارفرما ہے۔ سب سے پہلے تو یہ حکم ہوا کہ زانی اور زانیہ کو اذیت اور تنگی دی جائے اور اگر وہ تائب ہو کر نیک بن جائیں تو ان سے تعرض نہ کیا جائے۔ ساتھ ہی ان عورتوں کو موت تک گھروں میں مقید رکھنے کا حکم ہوا جن کے بدکار ہونے پر چار گواہ شہادت دے چکے ہوں (۴ [النسآء]: ۱۵ تا ۱۶)، پھر سورۃ النور میں زانی اور زانیہ کو درے مارنے کا حکم ہوا (۲۴ [النور]: ۲ تا ۳)۔

اس مسئلے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے بھی بہت سی احادیث مروی ہیں جو اس کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالتی ہیں۔ ایک موقع پر آپ نے فرمایا: اگر کنوارا مرد اور کنواری عورت زنا کریں تو ان کی سزا سو سو درے اور ایک سال کی جلا وطنی ہے اور اگر شادی شدہ مرد اور شادی شدہ عورت زنا کریں تو سو درے اور سنگساری یا رجم [رک بآں] کی سزا ہے (مسلم: الصحیح، ص ۱۳۱۶)۔ شاہ ولی اللہ دہلوی نے بھی لکھا ہے کہ قتل میں قصاص، زنا میں رجم اور سرقے میں قطع ید ہماری طرح ہم سے پہلے کی آسمانی شریعتوں میں معمول تھا، تمام انبیاے کرام اور تمام امتوں نے اس پر عمل کیا ہے (حجۃ اللہ البالغہ، ۲: ۱۱۸)۔ علامہ الالوسی کے مطابق "صحابہ کرام" اسلاف، علماے امت اور ائمہ مسلمین کا اس بات پر اجماع ہے کہ شادی شدہ زانی کو سنگسار کیا جائے (روح المعانی، ۱۸: ۷۸ ببعد)۔ یہی بات علامہ ابن الہمام نے فتح القدیر میں کہی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ماعز بن مالک کو رجم کی سزا دی تھی۔ جبکہ اس نے چار مرتبہ آپ کے سامنے اقرار کیا تھا۔ بنو جہینہ کی ایک حاملہ عورت نے زنا کا اقرار کیا تو آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حکم دیا کہ بچہ پیدا ہو جائے تو اس عورت کو سنگسار کیا جائے۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایک یہودی اور یہودیہ کو بھی رجم کی سزا دی اور فرمایا کہ تورات میں بھی اس جرم کی سزا یہی ہے، لیکن یہود نے بعد میں اس حکم کو قائم نہ رکھا اور تحریف کی (مسلم، ص ۱۳۱۸، ۱۳۲۰، ۱۳۲۱، ۱۳۲۳، ۱۳۲۴، ۱۳۲۶)۔

فقہاے اسلام نے اس مسئلے کے تمام پہلوؤں سے بحث کی ہے۔ اس سلسلے کے اہم مباحث یہ ہیں: (۱) اثبات زنا کی صورت؛ (۲) زنا کے مرتکبین کی حیثیت کے اختلاف سے احکام میں کیا اختلاف پیدا ہوتا ہے؛ (۳) حد زنا (یعنی کوڑے مارنے اور سنگسار کرنے) کی کیفیت؛ (۴) تحریم زنا اور اس کی سخت سزاؤں میں کیا حکمت ہے۔ اثبات زنا کی تین صورتیں ہیں: (۱) شہادت، یعنی جب چار ایسے مرد جن کا عادل و صادق ہونا ظاہر و باطن میں ثابت ہو، اس بات کی گواہی دیں کہ فلاں مرد یا عورت کو ہم نے اس طرح زنا کرتے ہوئے دیکھا ہے جس طرح سرمے کی سلائی سرمہ دانی میں داخل کی جاتی ہے۔ قاضی وقت کا یہ فرض ہوگا کہ وہ گواہوں سے زنا کی ماہیت، کیفیت، مقام، وقت اور زانی و زانیہ کی تعیین کے سلسلے میں واضح الفاظ

میں بیان لے (حدایہ اولین، ۱: ۴۸۵)؛ (۲) اثبات زنا کی دوسری صورت اقرار ہے، اس میں حنفی فقہا کے نزدیک یہ شرط ہے کہ اقرار چار مرتبہ ہو اور مختلف چار مجالس میں ہو (حدایہ، ۱: ۴۸۸ بعد)۔ شیعی فقہا بھی حنفیوں کی تائید کرتے ہیں (فقہ الامام جعفر الصادق، ۶: ۲۵۶ تا ۲۷۴)، لیکن امام شافعیؒ کے نزدیک اقرار صرف ایک مرتبہ کافی ہے (کتاب الام، ۶: ۱۱۹ بعد)، (۳) زنا کے اثبات کی تیسری صورت حمل ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ صورت صرف عورت کے ساتھ مختص ہے (المغنی، ۹: ۲)۔

جب زنا ثابت ہو جائے تو اس کی حد کا مسئلہ شروع ہوتا ہے۔ اگر زانی یا زانیہ کنوارے ہیں تو حنفی فقہا کے نزدیک قرآن مجید کی آیت (۲۴[النور]: ۲، ۳) کے مطابق صرف سو سو درے لگائے جائیں گے (حدایہ اولین، ۱: ۴۸۵ بعد)، لیکن امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک بعض روایات میں بیان شدہ سزا کے مطابق سو سو دروں کے علاوہ ایک سال کے لیے جلا وطن بھی کرنا چاہیے۔ امام مالکؒ کے نزدیک صرف مرد کو جلا وطن کیا جائے گا، عورت کو نہیں (التشریع الجنائی الاسلامی، ۱: ۶۳۹)۔اگر زانی یا زانیہ شادی شدہ ہوں تو خوارج کو چھوڑ کر تمام فقہائے اسلام کے نزدیک ان پر رجم یا سنگساری کی حد لاگو ہوگی۔ خوارج کے نزدیک زنا کی حد صرف سو درے ہے، جو قرآن مجید سے ثابت ہے۔ امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک احصان، یعنی شادی شدہ ہونے، کے لیے چھے شرائط ہیں: (۱) اسلام؛ (۲) حریت؛ (۳) عقل؛ (۴) بلوغ؛ (۵) نکاح صحیح کے ساتھ شادی؛ (۶) دخول صحیح۔ امام شافعیؒ کے نزدیک صرف آخری پانچ شرطیں جس میں پائی جائیں گی وہ محصن ہے اور اس پر رجم کی سزا لاگو ہوگی (کتاب الام، ۶: ۱۱۹ بعد؛ الکشاف، ۳: ۲۰۹) (نیز دیکھیے رجم)۔

اسلامی شریعت میں زنا کی تحریم کا مقصد عصمت و نسب کی حفاظت اور معاشرے کو گندگی اور تباہی سے پاک کرنا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایسے لوگوں کو ملعون قرار دیا ہے جو نسب کی پاکیزگی کا خیال نہیں رکھتے (النووی: شرح مسلم، ۳: ۳۴۶؛ التشریع الجنائی الاسلامی، ۱: ۶۴۱ بعد)۔

زنا کی سزاؤں میں سختی کا مقصد یہ ہے کہ جرائم کا خاتمہ کیا جا سکے اور یہ اسی صورت میں ممکن ہے کہ گناہ کے محرکات کا مقابلہ ان چیزوں کے ذریعے کیا جائے جو ان محرکات کا خاتمہ کر سکتی ہیں۔

شریعت اسلامیہ اس سلسلے میں نہایت نازک اور سب سے زیادہ عادلانہ اصول پر قائم ہے۔ شادی شدہ زانی قطع نظر اس کے کہ اس کا فعل عصمت و نسب پر حملہ ہے، معاشرے میں ایک بہت بری مثال ہے، جس کے باقی رہنے کا کوئی جواز نہیں۔ اسلام نے انسان کی مادی ضرورت (مثلاً تسکین شہوت) کو تسلیم کیا ہے اور حلال طریقے سے اس کی تسکین کے لیے نکاح کو واجب قرار دیا۔ جو شخص نکاح سے اعراض کرتا ہے اور پھر زنا کا بھی مرتکب ہوتا ہے تو اس کے لیے کوڑوں کی سزا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ آج کا انسانی معاشرہ جس بے اطمینانی اور بے راہ روی کا شکار ہے اس کا علاج صرف اسلامی سزاؤں کے نفاذ ہی سے ممکن ہے۔

**مآخذ**: متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**زندقہ**: رکّ بہ زندیق

○

**زِنْدِیق**: (جمع: زَنَادِقہ، اسم کیفیت: زَنْدَقہ) فقہ اسلامی میں یہ اصطلاح اس فاسدالعقیدہ بدعتی کے لیے استعمال ہوتی ہے جس کی تعلیم حکومت کے لیے خطرہ بن جائے۔ یہ جرم سزائے موت اور عذاب جہنم کا مستوجب ہے (بخلاف حنفیوں کے)، تکفیر، جو عموماً نظری صورت کو ظاہر کرتی ہے، زندقہ جیسی سخت اصطلاح نہیں ہے۔ زندیق حق تعالیٰ اور آخرت پر ایمان نہیں رکھتا اور اگر ایمان ظاہر بھی کرے تو درحقیقت باطن میں کافر ہوتا ہے۔ شرح مقاصد میں ہے کہ زندیق وہ کافر ہے جو حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نبوت کا اعتراف کرنے کے باوجود کافرانہ عقائد رکھتا ہے (کشاف اصطلاحات الفنون، ۳: ۶۱۷)۔ درحقیقت یہ لفظ عراق میں پہلی دفعہ ۱۲۵ھ/۷۴۲ء میں، جعد بن درھم کے قتل کے سلسلے میں استعمال ہوا ہے، پھر ۱۶۷ھ / ۷۸۳ء سے ۱۷۰ھ/۷۸۶ء تک جب کہ عباسی خلیفہ نے ایک

خاص قاضی "عارف" (صاحب الزنادقہ) کے تحت محکمہ تفتیش قائم کیا اور بشار بن برد اور صالح بن عبدالقدوس اس زمانے میں قتل کیے گئے تھے۔ پھر یہ لفظ ایک خاص اصطلاح بن گیا اور ادبی روایات میں تین مشہور مصنفوں ابن الراوندی، توحیدی، اور المعرّی کو اسلام کے تین زندیقوں کے نام سے یاد کیا گیا ہے، لیکن عام استعمال میں اس کلمے کا معین مفہوم جاتا رہا۔ خلیفہ مہدی کے قول کے مطابق (الطبری، طبع دخویہ، ۳: ۵۸۸) زندیق کی سرکاری تعریف یہ تھی: ثنویت کا معتقد زاہد، پھر وہ مسلمان جو خفیہ طور پر مانی کا پیرو ہو، لیکن جب ابتدائی زمانے ہی میں زندیق کی تعریف کے متعلق یہ بے احتیاطی ہونے لگی کہ اس کا اطلاق مذکورہ بالا تین اشخاص پر ہوا، جنھیں سزائے موت دی گئی تھی، تو ظاہر ہے کہ اس سے "اسلام کے زنادقہ ثلاثہ" کی اصلی نفسیاتی کیفیت کا پتا نہیں چل سکتا۔ عملاً قدامت پسند لوگ مناظرانہ تحریروں میں ہر اس شخص کو زندیق یا آزاد خیال بتا دیتے ہیں، جو ان کے نزدیک دین کا ظاہری اقرار کرنے میں کافی خلوص نہ رکھتا ہو۔ المعرّی نے اپنے رسالۃ الغفران میں اس کلمے کو بہت پہلے انھیں معنوں میں استعمال کیا ہے۔

اس کلمے کی سیاسی نوعیت سے اس کے ارتقا کی تشریح ہوتی ہے۔ یہ اس بدعت والحاد سے مؤاخذہ کرتا ہے جو حکومت اسلامی کو خطرے میں ڈالے۔ یہ امر منصور الحلاج کے مقدمے سے واضح ہو جاتا ہے۔ فقہا نے زندقہ کو بتدریج ایک ایسی ذہنی بغاوت قرار دیا جس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی عزت کا استخفاف ہوتا ہے۔ علمائے کرام نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو سب و شتم کرنے والے کی سزا موت قرار دی ہے (دیکھیے ابن تیمیہ: الصارم المسلول علی شاتم الرسول)۔ مختلف اسلامی دبستانوں نے کلمہ زندقہ کی جو تعریفیں کی ہیں ان کا لب لباب پیش کرنے سے اس ارتقا کے مدارج بیش از پیش نزدیک تر کیے جا سکتے ہیں، یہ دعویٰ تحقیق اور گرفت کے لائق ہے۔

خشیش (م ۲۵۳ھ / ۸۶۷ء) کے قول کے مطابق حنبلیوں کے نزدیک زندیقوں کے پانچ فرقے ہیں: (۱) معطلہ، جو خلق و خالق کے منکر ہیں، اور دنیا کو عناصر اربعہ کی ایک غیر مستقل معجون مرکب خیال کرتے ہیں؛ (۲) مانویہ اور (۳) مزدکیہ، جو ثنوی ہیں؛ (۴) عبدکیہ (کوفے کے سبزی خور امامی زہاد)؛ (۵) روحانیہ (وجد و حال کے ماننے والے چار فرقے) جو عشق کے ذریعے روح کو خدا سے واصل کر کے اپنے آپ کو شرعی قیود و قوانین سے نجات دلوانا چاہتے ہیں۔ خود امام ابن حنبلؒ ہم کو اس لیے زندیق کہتے ہیں کہ اس کے نزدیک روح ایک غیرمادی فیض ہے، اس لیے ربانی ہے۔

مغرب (ہسپانیہ اور مراکش) کے مالکیوں نے زندقہ کے باعث بالخصوص پیغمبر علیہ السلام کی شان میں بے ادبی کرنے پر مقدمات چلائے (الحکم ثانی کے عہد حکومت میں قرطبہ میں ابوالخیر کا مقدمہ، طلیطلہ میں ۴۵۷ھ / ۱۰۶۴ء میں ابن حاتم الازدی کا مقدمہ اور بعد ازاں فاس میں ابن زکور کا مقدمہ)۔ اسی طرح حنفیوں نے بھی ایسا ہی کیا خصوصاً سلطنت عثمانی کے زمانے میں (قابض کا مقدمہ ۹۳۴ھ / ۱۵۲۷ء میں، دیکھیے النابلسی: غایۃ المطلوب، فارسی مخطوطہ، ورق ۷۷)۔

بعض صوفیہ اپنے عقیدۂ حلول کی وجہ سے قدیم سے زنادقہ کہلائے، اور انھیں سزائیں دی جاتی رہی ہیں (۲۶۲ھ / ۸۷۵ء میں نوری کا مقدمہ، حلاج کا قتل)۔ ایک عجیب و غریب نفسیاتی تجزیے کے دوران میں الحلاج (دیکھیے الطواسین، ۵: ۲) خود تسلیم کرتا ہے کہ قلب ماہیت کرنے والے وصال کے آستانے پر پہنچ کر تصوف میں عین ذات (خدا) ہونے کا احساس پیدا ہو جاتا ہے، جو زندقہ ہے (اخبار الحلاج، عدد ۵۲، ص ۸۰ ںں ۷)۔

اعتدال پسند شیعی، غالی شیعوں کو اسی وجہ سے زنادقہ کہتے ہیں، زیدی امام قاسم سے زندیق ابن المقفع کا رد لکھنے کا فخر منسوب کیا جاتا ہے جسے Guidi نے طبع و ترجمہ کیا ہے۔

مختصراً یہ کہ زندیق کا اطلاق قرآن و سنت کی فاسد اور غلط تاویل کرنے والوں پر بھی ہوتا ہے اور اہل بدعت و الحاد پر بھی۔ بعض کے نزدیک وہ مانی کے پیروکار یا مزدک کے ماننے والے ہیں (الخوارزمی: مفاتیح العلوم، ص ۲۵ بعد)، المسعودی انھیں ثنویت کا معتقد کہتا ہے (مروج، ۲: ۱۶۷)، الغزالی کے نزدیک وہ اللہ اور آخرت کے منکر ہیں (المنقذ من الضلال،

قاہرہ ۱۳۰۶ھ، ص ۸ تا ۹)، المعری انہیں نبوت اور آسمانی کتابوں اور بنیادی عقائد کا منکر ٹھیراتا ہے (رسالۃ الغفران، قاہرہ ۱۳۲۱ھ، ص ۱۳۵، ۱۳۹، ۱۴۴)۔

**مآخذ :** (۱) ابن حنبل: رد علی الزندقۃ، طبع استانبول یونیورسٹی ۱۹۳۱ء؛ (۲) خشیش النسائی: الاستقامہ، طبع الملطی؛ (۳) المسعودی: مروج ۲: ۱۶۷؛ (۴) الخوارزمی: مفاتیح، طبع van Vloten، ص ۳۷؛ (۵) السراج: اللمع، طبع نکلسن، ص ۴۳۱؛ (۶) الہجویری: کشف، ترجمہ نکلسن؛ (۷) الغزالی: فیصل التفرقۃ بین الاسلام و الزندقۃ، طبع القبانی، ص ۳۱ و ۵۴ تا ۵۵؛ (۸) ابن الجوزی: تلبیس ابلیس، قاہرہ ۱۳۴۰ھ، ص ۱۱۸؛ (۹) ابن حجر الہیتمی: الصواعق المحرقۃ فی رد علی اہل البدعہ والزندقۃ، قاہرہ ۱۳۰۸ھ؛ (۱۰) ابن کمال پاشا: فی تصحیح معنی الزندیق (مخطوطہ کوپرلی، عدد ۱۵۸۰، جس کا Huart نے حال لکھا ہے)۔

○

**زھد :** (ع)، تصوف کی ایک اصطلاح، ابتدائی استعمال میں گناہ سے پرہیز، بعد میں ہر فالتو چیز سے پرہیز، ہر اس چیز سے پرہیز جو خدا سے بیگانہ کر دے۔ اس کے بعد رفتہ رفتہ اس کے معنی "ہر فانی چیز سے دل ہٹانا" ہو گئے (تصوف کی حد یہاں سے شروع ہوتی ہے)، تقشف تام، جملہ مخلوقات سے قطع تعلق، اس طرح زھد کے لفظ نے نسک کی جگہ لے لی نسک کے معنی اجتناب کامل ہیں، اس لیے اس کے معنی قناعت (اعتدال اور ضبط شہوات) ہی نہیں، بلکہ ورع بھی ہیں، یعنی ان چیزوں سے کامل اجتناب جو شرع کے لحاظ سے مشکوک ہیں ۔ اس لحاظ سے یہ ورع سے بھی آگے کا ایک درجہ ہے۔

مدارج فضائل کی ترتیب دیتے ہوے بعض صوفیہ کہتے ہیں کہ مرتبہ ورع سالک کو مرتبہ زھد کی جانب لے جاتا ہے۔ امام غزالیؒ اس کو فقر کے بعد اور توکل سے پہلے رکھتے ہیں۔

دوسری تیسری صدی ہجری میں زھد کا تخیل، جو حسن البصریؒ سے لے کر الدارانی تک عمیق سے عمیق تر ہوتا چلا آرہا تھا، آخر کار محدود اور متعین کر دیا گیا۔ یہ صرف ترک لباس، ترک مکان اور ترک طعام لذیذ ہی نہیں بلکہ ترک نساء بھی ہو گیا (الدارانی)۔ اس کے بعد جب المحاسبی کا (اور ملامتیہ) کا باطنی طریق ترقی کر گیا تو داخلی اور باطنی اجتناب اور ترک خواہشات و شہوات پر زور دیا گیا جس سے توکل کے تصور کی طرف راستہ کھلتا ہے۔

اکثر مشاہیر صوفیہ کی سیرتوں سے اخذ کی ہوئی زھد کی دل چسپ مثالیں ابن الجوزی کے ہاں ملیں گی جو طنز آمیز اور معاندانہ انداز میں پیش کی گئی ہیں اور ابن عباد الرندی الشاذلی کے ہاں بڑی احتیاط سے جمع کیے ہوے تقشف کے احوال اور بیانات موجود ہیں (نیز دیکھیے السلمی: طبقات الصوفیہ)۔ شاہ ولی اللہ دہلویؒ نے لکھا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے زھد محمود کو زھد مذموم سے متمیز کیا ہے۔ شریعت نے اس قسم کے افعال کو پسند نہیں کیا جو بعض اوقات زاھدوں پر غالب آجاتے ہیں۔

انہیں وجوہ سے علما نے زھد میں غلو کی ہمیشہ مخالفت کی ہے اور اس کی انتہاپسندانہ صورتوں کو قاطع حیات قرار دیا ہے۔ مسلمانوں کی صوفیانہ شاعری میں بعض اوقات اس انتہا پسندانہ زھد کی جھلک ملتی ہے، لیکن وسیع المشرب کی شاعری میں اس قسم کے زھد پر گہرا طنز بھی ملتا ہے (تفصیل کے لیے دیکھیے شاہ ولی اللہ دہلوی: حجۃ اللہ البالغہ)

**مآخذ :** (۱) المکی: قوت القلوب، ۱: ۲۴۲ تا ۲۷۱؛ (۲) خرگوشی: تہذیب، مخطوطہ برلن، عدد ۲۸۱۹، ورق ۵۳ ب؛ (۳) القشیری: رسالہ، ص ۶۷؛ (۴) الہجویری: کشف المحجوب، مترجمہ نکلسن Nicholson، بمدد اشاریہ بذیل مادہ؛ (۵) الغزالی: احیاء علوم الدین، طبع ۱۳۲۲ھ، ۴: ۱۵۴ تا ۱۷۱، (خلاصہ از Asin Palacios، در *M.F.O.*، ج ۷، ۱۹۱۴ء)؛ (۶) ابن الجوزی: تلبیس ابلیس، طبع ۱۳۴۰ھ، ص ۳۱۲ تا ۳۱۵ (الدارانی)، ص ۳۷۴ تا ۳۸۸؛ (۷) ابن عربی: فتوحات مکیہ، بار اول، ۳، ص ۱۹۷؛ (۸) ابن عباد الرندی: رسائل، چھاپ سنگی، فاس۔

○

**زیارۃ :** (عربی) بمعنی ملاقات اور رویت، مذہبی اصطلاح میں مدینہ منورہ میں مسجد نبوی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم میں رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ اقدس پر

حاضر ہونا' کسی متبرک مقام یا کسی ولی کے مقبرے پر حاضری دینا۔ جہاں تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ اقدس پر حاضری کا تعلق ہے' تو اس کا مسلمانوں میں سے کسی بھی شخص نے انکار نہیں کیا۔ البتہ بزرگوں اور اولیاے کرام کے مزارات پر بعض علما نے لوگوں کو جانے سے روکا ہے جس کی وجہ ان کے خیال میں یہ ہے کہ لوگ اولیا کے مزارات پر جاکر طرح طرح کی بدعات کے مرتکب ہوتے ہیں۔ اس ضمن میں ابن تیمیہؒ کے بعض رسائل اور شیخ محمد بن عبدالوہاب کی تحریرات کو پیش کیا جاسکتا ہے' تاہم اگر زائر کا مقصد محض ان کے لیے فاتحہ خوانی اور دعا ہو' تو اکثریت کے نزدیک اس میں حرج کی کوئی بات نہیں ہے۔ زیارت قبور اور اس کی متعلقہ رسوم کے جواز پر محمد بن عبدالوهاب سے پہلے بھی اعتراض کرنے والے موجود رہے ہیں۔ اس کی تائید میں وہ مواد پیش کیا جا سکتا ہے جو حدیث میں موجود ہے' لیکن آخری دور میں خصوصاً اسلامی ہند میں یہ نزاع' خاص طور سے ابھر کر سامنے آئی' خصوصاً سید احمد بریلوی اور شاہ اسمٰعیل شہید کے سلسلے میں' اس موضوع پر بہت سی کتابیں فارسی' اردو اور چند عربی میں لکھی گئیں (نیز رک بہ وہابیہ)۔

**مآخذ :** دیکھیے A.J. Wensinck: معجم المفہرس لالفاظ الحدیث النبوی' بذیل مادہ قبر؛ (۲) ابن تیمیہ' کی کتب وغیرہ۔

○

**زیانیہ :** شاذلی فرقے کی ایک شاخ' جس کا صدر مقام قنادزی ہے۔ اس کے شیوخ کی فہرست Rinn' Dupont اور Coppolani نے دی ہے۔ ان کے عقائد دوسرے شاذلیوں سے صرف فروعات میں مختلف ہیں۔ ان کا معمولی "ذکر" Rinn (ص ۴۱۱) نے نقل کیا ہے۔ یہ ذکر چند کلمات کی تکرار پر مشتمل ہے' جن میں سے بعض سو بار اور بعض ہزار مرتبہ دہرائے جاتے ہیں۔ ان کی امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ وہ مسافروں اور قافلوں کو رہزنوں کے ہاتھ سے بچاتے اور ان کی رہبری کرتے ہیں۔ Rinn کے زمانے (۱۸۸۴ء) میں کوئی تاجر اس وقت تک جنوبی علاقے میں اپنا مال تجارت برآمد کرنے کی ہمت نہیں کرسکتا تھا جب تک وہ کسی زیانی سوار کی خدمات حاصل نہ کرلے۔ اس سوار کے پاس مقدم کا ایک سربمہر خط ہوتا تھا' جسے ناراض کرنے کی کسی رہزن میں جرأت نہ تھی۔

اس فرقے کی بنیاد محمد بن عبدالرحمٰن بن ابی زیان (م ۱۱۴۵ھ / ۱۷۳۳ء) نے رکھی تھی۔ محمد بن عبدالرحمٰن قنادزی (مراکش میں فجوج کے جنوب مغرب میں) کے قریب تاتا کے مقام پر پیدا ہوا تھا۔ اس نے سجلماسہ میں سیدی مبارک بن عزۃ سے تعلیم حاصل کی اور اس کی وفات کے بعد فاس چلا گیا۔ یہاں اس نے آٹھ سال تک محمد بن عبدالقادر الفاسی (م ۱۱۱۶ھ/ ۱۷۰۴ء)' احمد بن الحاج (م ۱۱۰۹ھ / ۱۶۹۷ء) اور دیگر اساتذہ کے سامنے زانوے تلمذ تہ کیا۔ Rinn کے بیان کے مطابق سلطان نے اسے جادو کرنے کے الزام میں فاس سے نکل جانے کا حکم دے دیا۔ یہاں سے فرار ہو کر وہ تافیلات چلا گیا جہاں فرقہ شاذلیہ کی نصریہ شاخ کے مقدم نے اسے اپنے فرقے میں شامل کرلیا۔ اس کے بعد اس نے مکہ معظمہ جا کر حج کیا اور وہاں سے واپس آکر قنادزی میں سکونت اختیار کر لی۔ یہیں اس نے اپنا زاویہ قائم کیا۔ اس نے نہ صرف شاذلی رسوم میں ترمیمیں کیں اور اپنے زہد و اتقا کے باعث شہرت حاصل کی' بلکہ معلوم ہوتا ہے کہ اس نے کنویں کھدوائے اور آبپاشی کا انتظام درست کیا۔ اس کی سب سے مشہور کرامت جس نے اس کے فرقے کا مستقبل بنا دیا' یہ تھی کہ اس نے رہزنوں کا قلع قمع کر دیا۔ اس کی شہرت اور اوصاف بہت سے زائرین کو قنادزی کھینچ لائے اور تھوڑی ہی مدت میں انہوں نے یہاں ایک خوشحال نو آبادی کی صورت اختیار کر لی۔ دوسرے مسلمان اولیا کے مانند وہ بھی اپنے قبیلے کا شیخ تھا۔ اس نے اپنے فرقے کی سرداری وراثت میں اپنے بیٹے کو دی۔

**مآخذ :** متن میں درج ہیں۔

○

**زیدؓ بن حارثہ :** بن شراحیل الکلبی' بچپن ہی میں بنو قین کے غارتگروں نے انہیں چرا کر بازار میں بطور غلام فروخت کے لیے پیش کر دیا۔ حضرت خدیجہؓ کے بھتیجے حکیم بن حزام نے انہیں خرید لیا اور لے لا کر حضرت خدیجہؓ کے ہاتھ

فروخت کر دیا۔ حضرت خدیجہؓ نے ان کو زمانہ بعثت سے قبل حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا۔ زیدؓ کے والد حارثہ مکے پہنچے تاکہ انہیں آزاد کرائیں، لیکن حضرت زیدؓ نے حضور رسالت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے علیحدگی گوارا نہ کی۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں آزادی عطا کی اور اپنا متبنّٰی بنا لیا۔ یوں ان کا نام زید بن محمدؐ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مشہور ہو گیا اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تجارتی کاروبار میں اکثر آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا ساتھ دیتے رہے۔

زیدؓ رسالت مآب صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے صرف دس برس چھوٹے تھے۔ ان کا شمار السّابقون الاولون میں ہوتا ہے اور موالی میں سب سے پہلے انہوں ہی نے اسلام قبول کیا۔

مکے میں ان کا رشتہ مؤاخات حضرت حمزہؓ بن عبدالمطلب کے ساتھ استوار کیا گیا تھا۔ ہجرت مدینہ کے بعد پہلے ہی سال وہ مکے گئے تاکہ ام المومنین حضرت سودۃ بنت زمعہ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی صاحبزادیوں کو اپنے ساتھ مدینے لے آئیں۔

حضرت زیدؓ کی شادی رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی پھوپھی زاد بہن حضرت زینبؓ بنت جحش سے ہوئی، لیکن ناموافقت کے باعث طلاق ہو گئی [رک بہ زینبؓ]۔ حضرت زینبؓ کے بعد زیدؓ نے ام کلثوم بنت عقبہ سے شادی کی، جن کے بطن سے زید اور رقیہ پیدا ہوئے اور پھر درۃ بنت ابی لہب سے، لیکن ان دونوں کو بھی انہوں نے طلاق دے دی۔ علاوہ ازیں انہوں نے ہند بنت العوام اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آزاد کردہ حبشی کنیز ام ایمنؓ سے بھی شادی کی تھی۔ ام ایمن سے ان کے ہاں اسامہؓ پیدا ہوئے۔ مؤخرالذکر کے علاوہ ان کی اولاد زندہ نہیں رہی اور زید اور رقیہ بچپن ہی میں فوت ہو گئے۔

حضرت زیدؓ ایک بہادر سپاہی تھے اور تیراندازی میں کمال رکھتے تھے۔ بدر سے مؤتہ تک تمام اہم غزوات میں پامردی اور شجاعت سے شریک کار زار ہوئے۔ غزوہ مریسیع میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے انہیں مدینہ منورہ میں اپنی جانشینی کا فخر بخشا تو اس مہم میں حصہ نہ لے سکے۔ بیشتر سرایا ان کی سپہ سالاری میں سر ہوئے۔ ۸ھ میں حضرت زیدؓ نے پچپن سال کی عمر میں شہادت پائی۔ اس وقت وہ غزوہ مؤتہ میں مسلمانوں کی قیادت اور علمبرداری کر رہے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ان کی شہادت کا بیحد صدمہ ہوا اور ان کا قصاص لینے کی کوشش بھی کی۔

حضرت زیدؓ کے صحیفہ اخلاق میں وفا شعاری کا باب سب سے نمایاں ہے۔ آقائے نامدار صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی رضاپسندی ان کا مقصد حیات تھا اور اسی بات نے انہیں اور ان کی اولاد کو آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نگاہ میں محبوب بنا دیا تھا۔ حدیث میں بھی ان کا مقام بڑا بلند ہے اور اس کا ایک سبب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا قرب تھا۔

**مآخذ**: (۱) ابن سعد، طبع Sachau، ۳/۱: ۲۶ تا ۳۱؛ (۲) ابن ہشام: سیرۃ، طبع Wüstenfeld، ص ۱۶۰، ۱۶۱، ۸۰۱، ۸۰۲؛ (۳) ابن الاثیر: اسد الغابہ، ۲: ۲۲۴ تا ۲۲۷؛ (۴) الذہبی: سیر اعلام النبلاء، ۱: ۱۶۰ تا ۱۶۵، قاہرہ ۱۹۰۶ء؛ (۵) معین الدین ندوی: مہاجرین (بسلسلہ سیرالصحابہ)، اعظم گڑھ ۱۹۵۱ء، ۱: ۲۰۱ بعد۔

○

**زید بن عمرو**: بن نفیل المکی القُرشی، ان جویان حق میں سے ہیں جنہیں "حنیف" (جمع، حنفاء) کہا جاتا تھا۔ ان کا انتقال بعثت نبویؐ سے قبل ہی ہو گیا تھا جب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی عمر ابھی پینتیس برس کی تھی۔ زید نے اگرچہ بت پرستی سے کنارہ کشی کر لی تھی، لیکن وہ نہ تو عیسائی ہوئے، نہ یہودی۔ دختر کشی کی رسم کے وہ شدت سے مخالف تھے اور ان جانوروں کا گوشت بھی نہیں کھاتے تھے جو بتوں کے لیے قربان کیے جاتے یا اللہ کا نام لیے بغیر ذبح کیے جاتے تھے۔ وہ اپنے آپ کو مکے کا واحد مؤمن اور دین ابراہیمی کا پیرو تصور کرتے تھے۔ وہ حضرت عمرؓ بن الخطاب کے عم زاد بھائی تھے اور انہوں نے صفیہ بنت الحضرمی اور فاطمہ بنت بعجہ سے شادی کی۔ ان کے ہاں ایک بیٹا پیدا ہوا، جس کا نام سعید بن زید تھا، ان کے بارے میں اسی نے روایات بیان کی ہیں۔

اپنے خاندان کے مذہبی تشدد سے مجبور ہو کر وہ سچے دین کی تلاش میں چل کھڑے ہوئے اور موصل تک سفر کیا۔ وہ شام پہنچے تو بلقاء (ضلع دمشق) میں ایک راہب نے انہیں کے میں ایک سچے نبی کے پیدا ہونے کی بشارت دی۔ زید یہ سنتے ہی بڑی تیزی سے واپس ہوئے، لیکن ابھی اس علاقے ہی میں پہنچے تھے جہاں بنو لخم آباد تھے کہ ان پر حملہ ہوا اور وہ مارے گئے۔ ابن اسحٰق نے بعض ایسے اشعار نقل کیے ہیں جو ان سے منسوب ہیں، لیکن ان کا مستند ہونا مشکوک ہے۔ اگرچہ زید ظہور اسلام سے پہلے ہی رحلت پا گئے تھے، تاہم ان کی بڑی فضیلت بیان کی جاتی ہے۔ ان کے بیٹے حضرت سعید بن زیدؓ مشرف بہ اسلام ہوئے اور ان کا شمار عشرہ مبشرہ میں ہوتا ہے۔

**مآخذ** : (۱) ابن سعد: طبقات، طبع زخاؤ ۱/ ۱۰۵؛ (۲) ابن ھشام: سیرۃ، طبع Wüstenfeld، ص ۱۴۳ تا ۱۴۶، ۱۴۹؛ (۳) ابن حزم: جمھرۃ، ص ۱۵۰؛ (۴) الذہبی: سیراعلام النبلاء، ۱: ۸۴، ۸۹، ۹۰؛ (۵) وہی مصنف: تاریخ الاسلام، ۱: ۵۲ ببعد.

○

**الزَّیدیَّہ** : شیعوں کی ایک شاخ جسے زید بن علی کو امام تسلیم کرنے کی بنا پر اثنا عشریہ اور سبعیہ سے ممتاز کیا جاتا ہے۔ زید بن علیؓ کی وفات کے بعد زیدیہ نے علویوں کی بہت سی بغاوتوں میں حصہ لیا، لیکن ان کی کوئی متحد جماعت نہ تھی۔ چنانچہ ملل و نحل پر کتابیں لکھنے والوں نے انہیں آٹھ مختلف ملل میں تقسیم کیا ہے۔ یہ ملتیں ابوالجارود سے شروع ہو کر، جس کے ہاں جنگی سرگرمیوں کے ساتھ عقیدۂ الوہیت امام اور مہدی پر اعتقاد دونوں جمع ہیں، سلمہ بن کہیل پر جس کی زیدیت گھٹتے گھٹتے صرف سادہ شیعی نظریہ رہ گئی ہے، ختم ہوتی ہیں۔ عقائد دینی کے لحاظ سے متوخر زیدی اور شیعہ دونوں ایک ہیں۔ زیدیہ صرف اس وقت جا کر ایک متحد فرقہ بنے جب علوی مدعیان امامت نے روحانی قیادت خود اپنے ہاتھ میں لے لی۔ جہاں تک تحقیق کی جاسکتی ہے یہ دو آدمیوں کا کام تھا: (۱) الحسن بن زید جنھوں نے ۲۵۰ھ / ۸۶۴ء میں بحر خزر کے جنوب میں ایک زیدی حکومت کی بنا ڈالی اور (۲) القاسم الرسی بن ابراہیم طباطبا بن اسمٰعیل (م ۲۴۶ھ/۸۶۰ء)۔ الحسن بن زید کی تصانیف کا علم ہمیں فقط بعض اقتباسات کے ذریعے ہوتا ہے، مگر القاسم کی بعض تصانیف ہمارے پاس موجود ہیں۔ یہ القاسم سیاسی میدان میں بالکل ناکام رہے، گو ان کا نام ابھی زمانہ حال ہی میں عیسائیوں کے ساتھ اور ابن المقفّع کے ساتھ مناظروں کے سلسلے میں زیادہ مشہور ہوگیا ہے۔ وہ فرقہ جس کی بنیاد القاسم نے ڈالی اور اس کے جانشینوں نے اسے ترقی دی اور جو آج کل زیدیوں کا تنہا ایک باقیماندہ فرقہ ہے یہ فرقہ عقیدہ توحید کے اعتبار سے معتزلی ہے، اخلاقیات میں مرجئہ کے خلاف ہے اور ساتھ ہی تصوف کو رد کرتا ہے جس سے ان کی سلفیّت سے وابستگی ظاہر ہوتی ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ موجودہ زیدی مملکت میں صوفیوں کے مشہور سلسلوں میں سے کسی میں شامل ہونا قطعاً ممنوع ہے۔ عبادت میں دیگر شیعی فرقوں سے ملتی جلتی ان میں بھی کچھ فرقہ وارانہ خصوصیتیں ہیں، مثلاً اذان میں "حیّ علیٰ خیر العمل" کہنا، نماز جنازہ میں پانچ تکبیریں کہنا، مسح علی الخفین کا انکار، نماز کے لیے غیر متقی امام کو قبول نہ کرنا اور غیر مسلم کا ذبیحہ ناجائز قرار دینا۔ عائلی قوانین میں وہ ایک خاندان کی دوسرے خاندان میں شادی سے منع کرتے ہیں، دوسری طرف وہ متعہ [رک بآں] کی بھی اجازت نہیں دیتے۔ ان کے بالمقابل چونکہ تقریباً سب کے سب دوسرے خیال کے لوگ تھے اس لیے وہ ان سے باغیوں کے قانون کے ماتحت سلوک کیا جانا روا رکھتے تھے، کیونکہ وہ خروج علی الامام کے مرتکب ہیں۔ لیکن چونکہ یہ مخالف مسلمان، مسلمان ہونے کے علاوہ، معتزلی اور سنی کے القاب سے بالعموم باہم ممتاز تھے، اس لیے ان سب کے مقابلے میں زیدی اپنے آپ کو محض مؤمن کہتے ہیں۔ اسی طرح وہ ان کے ساتھ قتال کو باقاعدہ جہاد تصور کرتے ہیں، جس میں تمام احکام جہاد نافذ کیے جاتے ہیں۔ اس طرز عمل کی وجہ سے زیدی مذہب چار سنی مذاہب کے علاوہ عملی طور پر ایک پانچواں مذہب بن گیا ہے۔ ابوالحسن عبداللہ بن مفتاح زیدی نے اپنی کتاب المنتزع المختار من الغیث المدرار (ج ۱، قاہرہ ۱۳۲۸ء) میں اس بات کو پوری وضاحت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ آج کل کی زیدی ریاست (یمن) میں ظاہر ہے کہ پہلے سے بہت زیادہ یک

جتی پائی جانا چاہیے۔ اس کے پیدا کرنے کا ذریعہ احمد بن یحیٰی بن المرتضی (نیچے دیکھیے) کی الازہار فی فقہ الائمۃ الاطہار (براکلمان: G.A.L. ۲: ۱۸۷ س ۶ [= ۲۳۹ س ا]) اور الروض النضیر (دیکھیے مآخذ) کا بطور سرکاری درسی نصاب کے مقرر اور رائج کیا جاتا ہے۔

زیدیوں کے ہاں امام کے لیے مندرجہ ذیل بنیادی شرائط ہیں: (الف) اہل بیت میں سے ہونا' خواہ وہ حسنی ہو یا حسینی' یعنی حق جانشینی وراثۃً حاصل نہیں ہو سکتا؛ (ب) بوقت ضرورت جارحانہ یا مدافعانہ جنگ کے قابل ہونا۔ چنانچہ کسی طفل نابالغ یا مخفی مہدی کو امامت کا اہل نہیں سمجھا جا سکتا؛ (ج) علوم ضروریہ سے آراستہ ہونا' زیدیہ میں اس صفت کی اہمیت اس حقیقت سے واضح ہوجائے گی کہ شروع سے اب تک ہر زمانے میں زیدی امام وسیع پیمانے پر صاحب تصنیف و تالیف چلے آتے ہیں۔ اگر امام میں شرائط امامت مکمل طور پر نہ پائی جاتی ہوں تو اسے مکمل امام تسلیم نہیں کیا جاسکتا' البتہ وہ خاص شعبوں کا امام ہو سکتا ہے' جیسے جنگ میں ماہر صرف امام حرب اور علم میں ماہر صرف امام علم ہوگا۔ ایسے رہنما جن میں فقط اتنی قوت ہے کہ زیدی ادعا کو برقرار رکھ سکتے ہیں داعی' محتسب' مقتصد وغیرہ کہلاتے ہیں۔ اس امر میں تذبذب کہ در حقیقت کس شخص کو امام سمجھا جائے ان علوی مدعیان خلافت کی فہرست سے ظاہر ہوتا ہے جنہیں متأخر زیدیوں نے اس لیے منتخب کر لیا تھا کہ اصلی شیعی فرقے کے ساتھ ان کا تعلق قائم رہے۔ ان میں سب سے پہلی فہرست میں' جو آج موجود ہے اور یمن میں زیدی حکومت کے بانی کی بنائی ہوئی ہے' ہمیں یہ نام اس طرح ملتے ہیں: (۱) علیؓ؛ (۲) الحسنؓ اور؛ (۳) الحسینؓ' اس کے بعد؛ (۴) زید بن علیؓ اور ان کے بیٹے؛ (۵) یحیٰی' اس کے بعد تین بھائی؛ (۶) محمد بن عبداللہ؛ (۷) ابراہیم' نیز؛ (۸) یحیٰی' جو؛ (۹) الحسین بن علی بن الحسن کے پہلو بہ پہلو جنگ میں شامل ہونے کے بعد دیلم میں نمودار ہوئے' سب سے آخر میں (۱۰) محمد بن ابراہیم طباطباء جنہوں نے ابو السرایا کے ساتھ مل کر بغاوت کی اور (۱۱) ان کے بھائی القاسم الرسّی' جن کا ذکر کیا جا چکا ہے۔ اس کے بعد کی فہرستوں میں مزید نام دیے گئے ہیں جن کی تعداد دس تک پہنچتی ہے۔

دو جگہ زیدیوں کے سیاسی ارمان پورے ہوئے: الحسن بن زید سے لے کر ۵۲۰ھ/ ۱۱۲۶ء تک بحر خزر کے علاقے میں بے قاعدہ وقفوں سے اور بعض اوقات ایک دوسرے کے مخالف تقریباً بیس امام اور داعی ظاہر ہوئے۔ بعد میں وہاں کے زیدی' نکتویہ میں' جو ایک چھوٹا سا فرقہ تھا' مدغم ہوگئے۔ یمن میں زیدی حکومت کا بانی القاسم الرسّی کا پوتا الہادی الی الحق یحیٰی بن الحسین تھا۔ یمن کی تمام سلطنتوں میں سے صرف یہی اب تک باقی ہے اگرچہ کئی بار اسے اس کے نقطہ ابتدا صعدۃ تک واپس دھکیلا گیا' جیسے کہ چوتھی / دسویں صدی کی ابتدا میں الہادی کے بیٹے اور دوسرے جانشین الناصر احمد کی وفات پر ہوا اور اس صدی کے دوران میں اس احمد کے بیٹوں اور پوتوں اور نیز ان کے ہم جد اقارب کی جانب سے' جو الہادی کی نسل سے تو نہ تھے' لیکن القاسم کی اولاد تھے' توسیع مملکت کے لیے بجز معمولی کوششوں کے اور کچھ نہ ہو سکا۔ انہیں ہم جد اقارب میں سے وہ فرقہ تھا جو عَیّانی کہلاتا تھا۔ اس فرقے کے ایک کثیر التصانیف امام المہدی الحسین بن المنصور القاسم کی وفات (۴۰۴ھ/ ۱۰۱۳ء) سے مایوس کن آثار کے زیر اثر ان میں تفرقہ پیدا ہو گیا' چنانچہ ان میں سے ایک گروہ' جو ہزار سالہ دور کے اختتام پر ظہور مہدی کا متوقع تھا' جماعت سے الگ ہوگیا۔ تقریباً ۴۴۷ھ/۱۰۵۵ء میں الناصر ابوالفتح بن الحسین صلیحیون کے خلاف جنگ کرتے ہوئے مارا گیا۔ ۵۳۳ھ/ ۱۱۳۸ء میں کہیں جاکر الہادی کے خاندان میں سے المتوکل احمد بن سلیمان (تا ۵۶۶ھ / ۱۱۷۰ء) اس کے جانشین کی حیثیت سے منظر عام پر آیا۔ اپنی فوجی مہموں کے علاوہ جو اسے نجران تک لے گئیں اس نے مطارفیہ کے ملحدانہ خیالات کے خلاف ایک ادبی مہم شروع کی۔ امام المہدی احمد بن الحسین' کو جو دس سال سے امام چلا آتا تھا' ۶۵۶ھ/۱۲۵۸ء میں اس کی اپنی قوم نے قتل کر دیا۔ المہدی ابراہیم بن تاج الدین احمد کا حریف امام ایک شخص یحیٰی بن محمد تھا' جو السراجی کے ایک بالکل غیر معروف حسنی خاندان کا فرد تھا۔ خود المہدی کا اپنا خاتمہ المظفر یوسف الرسولی [رکّ بہ الرسولیہ ورآآ] قید خانے واقع تعز میں ہوا۔ اسی زمانے

میں الہادی کے خاندان کا ایک اور شخص المتوکل المطہر بن یحییٰ (م ۶۹۹ھ/۱۲۹۹ء) المظلل بالغمامہ کے نام سے مشہور ہوا' امامت میں جانشینی کا حق اس کے بیٹے المہدی محمد اور اس کے پوتے المطہر کو پہنچتا تھا' لیکن اس حق کو سلب کرنے کے لیے چند اغیار آ موجود ہوے' مثلاً جب بہت سے امام آپس میں اور نیز طاہریہ کے خلاف ذمار اور صنعاء کے لیے لڑ چکے تو اس کے پوتے المتوکل یحییٰ شرف الدین کو مصری مملوک سپہ سالاروں کے حملے (۹۳۳ھ/۱۵۲۷ء) کی وجہ سے بھاگ کر کچھ عرصے کے لیے ثُلا جانا پڑا۔ اس کا بیٹا المطہر عارضی طور پر اس قابل ہوا کہ اپنے کھوئے ہوے علاقے کو التہامہ تک دوبارہ حاصل کر لے۔ اس اثنا میں حکومت عثمانیہ قائم ہو چکی تھی' چنانچہ اس کے پوتے کی موت استانبول کے قید خانے میں واقع ہوئی۔ اسی طرح ۱۰۰۴ھ/ ۱۵۹۵ء میں الناصر الحسن بن علی' جو الہادی کے اخلاف کی ایک اور شاخ میں سے تھا' الاھنوم میں سات سال تک امام رہنے کے بعد استانبول کے قید خانے میں فوت ہوا۔

الہادی کے خاندان کے ایک اور شخص المنصور القاسم بن محمد نے اس سال کے آخر میں تلوار سنبھالنے کی دعوت دے کر زیدیوں کی تاریخ کے ایک نئے دور کا آغاز کیا۔ اس کی وفات ۱۰۲۹ھ/۱۶۲۰ء میں ہوئی اور یہ مرتے دم تک کامیابی کے ساتھ لڑتا رہا۔ اس کے بیٹے المؤید محمد (م ۱۰۵۴ھ/۱۶۴۴ء) کے عہد میں ترکوں نے یمن چھوڑ دیا (۱۰۴۵ھ/۱۶۳۵ء)۔ اس وقت سے لے کر امام عموماً اسی القاسم کے خاندان سے ہوتے رہے' گو صدیوں کے بعد اصل زیدی خاندان' جس میں کسی زمانے میں امام پیدا ہوا کرتے تھے' پھر کامیابی کے ساتھ میدان میں نمودار ہوا۔ تاہم کثرت کے ساتھ خانہ جنگیاں ہوئیں' جن میں ذاتی مفاد کی خاطر مختلف عرب قبائل کو ایک دوسرے سے لڑوایا گیا۔ المہدی عباس بن المنصور الحسین (م ۱۱۸۹ھ/ ۱۷۷۵ء) کے عہد میں پھر امن و امان کا دور دورہ ہوا۔ صنعاء آج تک تعمیرات کے سلسلے میں اس کی سرگرمی کی شہادت دیتا ہے۔ اگرچہ اس کا بیٹا المنصور علی (م ۱۲۲۴ھ/۱۸۰۹ء)' جس کے عہد میں وہابی التہامہ تک پہنچ گئے' نااہل تھا' لیکن اس کا پوتا المتوکل احمد صنعاء میں امن قائم رکھنے میں کامیاب رہا' گو التہامہ شریف مکہ کے قبضے میں چلا گیا۔ اس نے ایک خزانہ اور ایک کتب خانہ تعمیر کیا تھا۔ المتوکل احمد کے پوتے المنصور علی بن المہدی عبداللہ (از ۱۲۵۱ھ/۱۸۳۵ء) کا ذکر خود زیدیوں نے مذمت کے ساتھ کیا ہے۔ ۱۲۶۴ھ/ ۱۸۴۸ء میں ترک محمد بن یحییٰ کی دعوت پر صنعاء میں داخل ہوگئے۔ لیکن وہاں کے لوگوں نے بغاوت کر کے انھیں وہاں سے باہر نکال دیا۔ قبیلوں کی بغاوتوں اور قرامطہ کے حملوں نے عام بد امنی میں اضافہ کر دیا۔ اس کے بعد تین برطرف شدہ امام' جو دراصل ایک دوسرے کے دشمن تھے' امام المتوکل محسن بن احمد کے خلاف باہم متحد ہوگئے اور ۱۶ صفر ۱۲۸۹ھ/۲۵ اپریل ۱۸۷۲ء کو ترکوں کو صنعاء پر قبضہ دوبارہ کرنے کا موقع دے دیا' جب کہ محسن کا بیٹا محمد ترکوں کی رضامندی سے ان کا تنخواہ دار بن کر صنعاء میں امام بنا چاہتا تھا۔ الہادی شرف الدین محمد الحسینی نے' اَلْاَھْنُوم اور صَعْدَة میں ۱۲۹۶ھ/۱۸۷۹ء تا ۱۳۰۷ھ/۱۸۹۰ء اپنی بالکل الگ امامت قائم رکھی تھی۔ اس کے بعد المنصور محمد بن یحییٰ حمید الدین نے صَعْدَہ اور اَلْاَھْنُوم سے اپنی کاروائی شروع کی اور بہت سی لڑائیاں لڑ کے' نیز ترکوں سے سیاسی گفت و شنید کر کے' یہ مطالبہ پیش کیا کہ یمن میں زیدیوں کو عام طور پر زیدی شریعت کے مطابق رہنے کا حق دیا جائے۔ اس کے بیٹے المتوکل یحییٰ نے' جو ۲۰ ربیع الاول ۱۳۲۲ھ/۴ جون ۱۹۰۴ء کو اس کا جانشین ہوا' اس سے بھی زیادہ سختی کے ساتھ اس مطالبے پر اصرار کیا۔ اس کی دعوت پر لبیک کہتے ہوے قبائل نے ایک دم ترکوں کے قلعوں پر حملہ کر دیا۔ ۱۹۰۴ء میں صنعاء اس کے حوالے کر دیا گیا اور اسے دوبارہ فتح کرنے کی سوا باقاعدہ جنگ کے اور کوئی صورت نہ رہی۔ یحییٰ نے جنگ طرابلس کے بعد ترکوں کی مشکلات سے فائدہ نہ اٹھایا' لیکن صفر ۱۳۳۷ھ/نومبر ۱۹۱۸ء میں وہ اس قابل ہوگیا کہ صنعاء پر قبضہ کر لے۔ ۱۳۴۱ھ/۱۹۲۳ء میں اس نے عسیر کے ادریسیوں کے خلاف التہامہ کے لیے پھر جنگ شروع کر دی اور کامیاب ہوگیا۔ عدن کی محروسہ ریاست سے اس قدر قرب نے یمن کے نئے بادشاہ یعنی زیدی امام اور امیر المؤمنین کو بین الاقوامی سیاست کے وسیع تر حلقے میں الجھا دیا۔ اس کی سب سے آخری توسیع مملکت کی کوشش قرامطہ

نجران سے جنگ تھی، بعینہ اسی طرح جس طرح کہ اس کے ابتدائی شکاروں میں سے ایک شکار نواح مناخہ کے قرامطہ کا ایک وائی تھا۔ اس جنگ کی نوعیت کی اور ایسے ہی اور بہت سے دیگر جزئی امور کی وجہ سے، یہاں تک کہ اس کے جاری کردہ گشتی منشوروں (دیکھیے در عبدالواسع، دیکھیے مآخذ) رنگ ڈھنگ سے بھی، موجودہ امامت یحیٰی الہادی کی امامت کی یاد دلاتی ہے جو سب سے پہلی امامت تھی۔ زمانہ حال میں امام کو معزول کر کے یمن میں جمہوری حکومت قائم کر دی گئی ہے اگرچہ امام اپنے حق سے دست بردار نہیں ہوا اور اپنا گمشدہ اقتدار دوبارہ حاصل کرنے کی جد و جہد کر رہا ہے۔

**مآخذ :** اصلی مآخذ کے لیے دیکھیے (۱) *Isl*، ج ۱ (۱۹۱۰ء)، ص ۳۵۴ تا ۳۶۸، اور ج ۲ (۱۹۱۱ء)، ص ۴۹ تا ۷۸؛ اس کے بعد یہ کتاب طبع ہو چکی ہے: (۲) الحسین ابن احمد السیمی الصنعانی: الروض النضیر (مجموع الفقہ الکبیر کی شرح، ۴ جلدیں، قاہرہ ۱۳۴۷ تا ۱۳۴۹ھ)؛ (۳) یورپ میں زیدی مخطوطات کے مجموعوں کے لیے جن کی تعداد کئی سو ہے دیگر فہرستوں کے ساتھ ویانا کے مخطوطات کی فہرست اور ای۔ گرفنی E. Griffini (در *R.S.O.*، ج ۲، ۱۸۰۸ء میں سے) کی میلان Milan کے مخطوطات کی فہرست بھی دیکھیے۔ نیز رکّ بہ صنعاء المروش، المنصور باللہ القاسم (دو امام)، المہدی لدین اللہ احمد (تین امام)، زید بن علی اور وہ حوالے جو ان میں دیے گئے ہیں۔ مؤخرالذکر کے لیے خاص طور پر دیکھیے (۴) الاشعری: مقالات الاسلامیین، طبع رٹر Ritter، بمدد اشاریہ؛ (۵) الشہرستانی، طبع کیورٹن Cureton، ص ۱۱۵ تا ۱۲۱؛ (۶) ابن حزم: الفصل فی الملل، قاہرہ ۱۳۲۵ھ، ۴: ۱۷۹ تا ۱۸۸؛ (۷) امین الریحانی: ملوک العرب، بیروت ۱۹۲۴ء، ص ۶۹ تا ۱۹۶؛ (۸) عبدالواسع بن یحیٰی الواسعی الیمنی: تاریخ الیمن، قاہرہ ۱۳۴۶ھ؛ (۹) محمد بن محمد ابن یحیٰی زبارہ الحسنی الیمنی الصنعانی: نیل الوطر من تراجم رجال الیمن فی القرن الثالث عشر، قاہرہ ۱۳۴۸ھ۔

○

**زینبؓ بنت جحش :** بن رئاب، اپنی ماں امیمہ بنت عبدالمطلب کی طرف سے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی حقیقی پھوپھی زاد اور باپ کی طرف سے قبیلہ اسد بن خزیمہ سے نسبت رکھتی ہیں جو قریش (فہر) کا بنی عم تھا۔ مؤرخوں نے ان کا جو آبائی نسب نامہ درج کیا ہے اس میں یقیناً کئی درمیانی پشتیں چھوٹ گئی ہیں۔

معلوم ہوتا ہے کہ بعثت نبوی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وقت جحش کا انتقال ہو چکا تھا، مگر ان کے سارے بچوں نے اسلام قبول کر لیا تھا اور ابتدا ہی میں سارا کنبہ ہجرت کر کے مدینہ منورہ چلا گیا تھا اور ان کے خالی مکانوں پر قریش نے قبضہ کر لیا۔ اس سلسلے میں کہی ہوئی کئی نظمیں مشہور ہیں۔

ہجرت کے بعد ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم جناب زینبؓ کے پاس گئے اور (تفسیر الطبری کے مطابق) فرمایا کہ تم چاہو تو تمہارا نکاح کرا دوں۔ بی بی نے جواب دیا کہ آپ جو چاہیں کریں۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ان کا نکاح اپنے آزاد کردہ غلام حضرت زیدؓ بن حارثہ سے کر دیا۔

حضرت زیدؓ نے اوّلاً ام ایمنؓ سے نکاح کیا تھا، جو غالباً عمر میں ان سے بڑی تھیں اور اسامہؓ بن زیدؓ کی ماں بنیں۔ اس کے بعد حضرت زینبؓ سے نکاح کیا جن کے مزاج کی تیزی (حدت) کا النسائی اور الطبری وغیرہ نے ذکر کیا ہے۔ تفسیر ابن کثیر کے مطابق نکاح کے کوئی ایک سال بعد حضرت زیدؓ شکایت لے کر آئے: "یارسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم! آپ کی پھپی زاد بہن زبان درازی کرتی اور مجھے ایذا دیتی ہیں"۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے سمجھانے کی کوشش کی، مگر شکایتوں کا سلسلہ وقتاً فوقتاً جاری رہا۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم حضرت زیدؓ ہی کو سمجھاتے رہے، لیکن آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر واضح ہو گیا کہ ان دونوں کے تعلقات آپس میں زیادہ دیر تک خوشگوار نہ رہیں گے، لہذا آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اس تلخ باب کو بند کرنے کی تدبیر سوچنے لگے اور دل ہی دل میں اس کے حل کی جستجو میں رہے۔

قتادہ اور الواقدی کے قول کے مطابق حضرت زیدؓ کی طرف سے حضرت زینبؓ کو طلاق دینے کا قصہ ۵ھ کا اور بقول ابو عبیدہ معمر ۳ھ کا واقعہ ہے اور شاید دوسری روایت ہی صحیح

ہے۔

حضرت زیدؓ نے آئے دن کے جھگڑے کو ختم کرنے کے لیے حضرت زینبؓ کو طلاق دے دی اور چند دن بعد انھوں نے اس کی اطلاع آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو بھی دے دی۔ آپ نے دو وجوہ سے حضرت زینبؓ سے نکاح کا ارادہ کر لیا: ایک وجہ تو یہ کہ قرآن مجید کے حکم ۳۳ [الاحزاب]: ۳۸) کے مطابق اس میں منشاے ایزدی بھی نظر آیا، دوسرا اس وجہ سے کہ عربوں کی اس جاہلانہ رسم کو مٹایا جائے کہ وہ متبنّٰی کی مطلّقہ سے شادی نہ کرتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اپنی مثال سے یہ رسم مٹائی۔ عدت گزرنے کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت زیدؓ ہی کو حضرت زینبؓ کے پاس بھیجا کہ نکاح کا پیام دیں۔

بہرحال حضرت زینبؓ سے آپ کا نکاح ہوگیا اور اس میں وہ مصلحتیں کارفرما تھیں جن کا ذکر ہو چکا ہے۔ اس سلسلے میں مشرکین و منافقین نے بہت کچھ افسانہ بافی کی، لیکن قرآن مجید کی آیات نے تمام معاملہ صاف کردیا۔

حضرت زینبؓ کا چار سو درہم مہر بندھا۔ آیت حجاب (۳۳ [الاحزاب]: ۵۳) آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہی کے ولیمے کی ضیافت کے بعد نازل ہوئی اور مسلمانوں کو تعلیم دی گئی کہ کھانے کے بعد میزبان کے ہاں بے ضرورت بیٹھ کر گپ شپ نہ کیا کریں۔

حضرت زینبؓ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان کی عبادت و ریاضت کے باعث بہت محبوب رکھتے تھے (النسائی)۔ اس کی وجہ سے بتقاضاے نسوانیت حضرت عائشہؓ اور حضرت حفصہؓ نے کچھ رشک بھی کیا، جس کے باعث آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی طبیعت پر کچھ اثر بھی پڑا اور بعض احکام بھی نازل ہوے۔

حضرت زینبؓ سے اس قدر محبت کے باوجود جب انھوں نے ایک دن حد سے بڑھ کر حضرت صفیہؓ پر چوٹ کی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اس پر ناراضی کا اظہار فرمایا (ابن عبدالبر)۔

بقول ابن سعد آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے نکاح کے وقت حضرت زینبؓ کی عمر ۳۵ سال کی تھی۔ اس حساب سے ۵ھ میں حضرت زیدؓ سے نکاح کے وقت آپ کی عمر کم از کم ۳۰ (یا ۳۳) سال کی ہونا چاہیے۔

حضرت زینبؓ اتنی فیاض تھیں کہ وفات کے وقت ایک درہم تک گھر میں نہ چھوڑا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اس پیشین گوئی کا آپ ہی مصداق تھیں کہ "مجھ سے میری بیویوں میں سب سے پہلے وہ آملے گی جس کے ہاتھ سب سے لمبے ہوں گے" ہاتھوں کی لمبائی سے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی مراد فیاضی تھی۔ ابن سعد کے مطابق وہ ہاتھ کی محنت میں اعتقاد رکھتی تھیں اور چمڑوں کی دباغت اور منکوں کے ہار پرونے سے جو آمدنی ہوتی وہ راہِ خدا میں خیرات کر دیتی تھیں۔ حضرت عمرؓ کے زمانے میں جب بارہ ہزار درہم سالانہ ان کا وظیفہ آیا تو انھوں نے اس رقم کو ہاتھ تک نہ لگایا اور سب خیرات کر دی۔ ان کی وفات ۲۰ھ میں شدید گرمی کے زمانے میں ہوئی۔ اس وقت ان کے لیے حبش والوں کی طرح ڈولا استعمال ہوا اور اس پر ایک چادر بھی ڈالی گئی تاکہ ام المؤمنین پر کسی کی نظر نہ پڑے (ابن سعد)۔

آپ سے گیارہ روایتیں کتب حدیث میں محفوظ ہیں (ابن حزم)۔

**مآخذ:** ابن سعد: طبقات، ۸: ۷۱ تا ۸۲، ۱۵۱؛ (۲) الحاکم: المستدرک، "کتاب الفضائل" مطبوعہ حیدرآباد دکن؛ (۳) ابن ہشام: السیرۃ، ص ۱۰۰۴؛ (۴) ابن عبدالبر: الاستیعاب، مطبوعہ حیدرآباد دکن، عدد ۱۳۰؛ (۵) الطبری: التفسیر، ج ۲۲، ۲۳ (سورۃ ۳۳، آیات ۳۶ تا ۴۰ وغیرہ)؛ (۶) ابن کثیر: تفسیر، ج ۳، سورۃ الاحزاب؛ (۷) ابن حزم: جوامع السیرۃ (مطبوعہ قاہرہ)، ص ۲۸۵؛ (۸) ابن حبیب: المحبّر، مطبوعہ حیدر آباد دکن، ص ۸۵ تا ۸۸؛ (۹) وہی مصنف: المنمّق، مخطوطہ ناصر حسین لکھنؤ، ص ۱۸۵، حلف جحش بن رئاب؛ (۱۰) البلاذری: انساب الاشراف، ۱: ۴۳۳ تا ۴۳۷، (طبع محمد حمیداللہ)؛ (۱۱) البخاری: الصحیح، کتاب ۶۵، باب سورہ ۳۳ و ۶۶، کتاب ۶۷ باب ۶۷، کتاب ۶۸/ ۸، ۸۳/ ۲۵، ۹۷/ ۲۲؛ (۱۲) مسلم: صحیح، کتاب ۱۶ عدد ۹۵ تا ۹۸، کتاب ۱۸ عدد ۸۷ تا ۸۸؛

(۱۳) الترمذی: الجامع، کتاب ۴۴، ۳۳؛ (۱۴) النسائی، ۲۶/ ۲۶، ۳۵/ ۲، ۳؛ (۱۵) ابوداؤد: سنن، ۲۵/ ۱۱؛ (۱۶) السہیلی: الروض الانف، مصر ۱۳۳۲ھ، ۱: ۲۸۵ بعد۔

○

**زینبؓ بنت خزیمہ** : بن الحارث بن عبداللہ، الہلالیہ، نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زوجہ مطہرہ۔ فقرا اور مساکین کی خدمت کی وجہ سے زمانہ جاہلیت ہی میں آپ کا نام امّ المساکین مشہور ہوگیا تھا۔ آپ کے پہلے شوہر طفیل بن الحارث نے آپ کو طلاق دے دی اور دوسرے شوہر عبداللہ بن جحش غزوۂ احد میں شہید ہوے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے رمضان ۳ھ میں آپ سے شادی کی اور ۴۰۰ درہم مہر ادا کیا، لیکن دو تین ماہ بعد آپ رحلت کر گئیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے خود نماز جنازہ پڑھائی اور جنت البقیع میں دفن کی گئیں۔

**مآخذ** : (۱) ابن سعد، طبع زخاؤ، ۸: ۸۲؛ (۲) کاتانی، ۴ھ، فصل ۱۲ و ۲۲؛ (۳) الطبری، طبع ڈخویہ، ۱: ۱۷۷۵ تا ۱۷۷۶؛ (۴) ابن الاثیر: اسد الغابہ، ۵: ۴۶۶ تا ۴۶۷؛ (۵) الذہبی: سیراعلام النبلاء، ۲: ۱۵۴، قاہرہ ۱۹۵۷ء۔

○

**زینبؓ** : بنت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم، آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی صاحبزادی۔ کہا جاتا ہے کہ وہ عمر میں سب صاحبزادیوں سے بڑی تھیں۔ ان کی شادی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی بعثت سے پہلے ہی اپنے عم زاد بھائی ابوالعاص بن الربیع کے ساتھ ہوگئی تھی۔

جب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ہجرت فرمائی تو اس وقت وہ طائف میں تھیں اور مدینہ منورہ ہجرت نہیں فرمائی۔ ان کے شوہر، جو ابھی تک مشرک تھے، جب غزوہ بدر میں گرفتار ہوگئے تو حضرت زینبؓ نے اپنا ہار، جو حضرت خدیجہؓ کی ملکیت تھا، بطور فدیہ ارسال کیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس شرط پر انہیں رہا کردیا کہ وہ حضرت زینبؓ کو مدینے بھیج دیں، لیکن اثناے راہ میں انہیں ایک حادثہ پیش آگیا جس کے نتیجے میں وہ ایسی بیمار پڑیں کہ بالآخر وہ فوت ہوگئیں (بعض مصنفین کی راے میں یہ حادثہ ۸ھ میں پیش آیا اور وہ اسی کو ان کے انتقال کا سبب ٹھیراتے ہیں)۔

سریۂ عیص یعنی ۶ھ میں ان کے شوہر دوسری بار گرفتار ہوے اور ان کی سفارش پر پھر رہا کر دیئے گئے۔ انہوں نے ۷ھ میں اسلام قبول کرلیا اور ان کی شادی دوبارہ ان سے کر دی گئی۔

حضرت زینبؓ کا انتقال ۸ھ میں مدینہ منورہ میں ہوا۔ ان کی دو اولادیں تھیں۔ ایک بچہ تو کمسنی ہی میں فوت ہوگیا تھا، دوسری بچی امامہ تھیں جن سے حضرت علیؓ بن ابی طالب نے حضرت فاطمہؓ کے انتقال کے بعد شادی کی۔

**مآخذ** (۱) ابن سعد، طبع زخاؤ، ۸: ۲۰ تا ۲۴؛ (۲) الطبری، طبع ڈخویہ، ۳: ۲۳۰۳ تا ۲۳۰۷؛ (۳) الذہبی: سیراعلام النبلاء، ۲: ۱۷۴ تا ۱۷۷، قاہرہ ۱۹۵۷ء۔

○

**زین الدّین** : ابوبکر محمد بن محمد الخوافی، ایک سلسلہ (تصوف) کے بانی، جو ان کی نسبت سے زینیہ کہلایا اور جو اپنا روحانی رشتہ (حضرت) جنیدؒ سے جا ملاتا ہے۔ زین الدین خراسان کے شہر خواف میں (سَلَمَج اور زوزن کے درمیان) ۷۵۷ھ/ ۱۳۵۶ء میں پیدا ہوے اور ۸۳۸ھ/ ۱۴۳۴ء میں ایک گاؤں مالین (ہرات سے دو فرلانگ کے فاصلے پر) میں سپرد خاک کر دیئے گئے۔ یہیں سے آپ کی میت اول درویش آباد اور پھر ہرات کی عید گاہ میں منتقل ہوئی، جہاں ان کے مزار پر ایک مسجد تعمیر کر دی گئی ہے۔ زین الدین نے مصر پہنچ کر نورالدین عبدالرحمٰن المصری سے اجازہ حاصل کیا (نفحات الانس، عدد ۵۰۵) اور اس کے بعد وسط ایشیا واپس چلے آئے، لیکن وہ ایک بار پھر مصر گئے اور وہاں سے ۸۲۲ھ/ ۱۴۱۹ء میں خواجہ محمد پارسا کے لیے جن کا انتقال مدینے میں ہوگیا تھا، سنگ لحد بھجوایا۔ خواجہ صاحب موصوف ہی کے ایک خط سے محققین زین الدین کے بارے میں بعض معلومات اخذ کرتے ہیں۔ مصر ہی میں عبدالرحیم بن الامیر المَرزِفونی ان کے مرید ہوے جنہیں وہ اپنے ساتھ وطن لے گئے تھے۔ بیت المقدس میں عبداللطیف بن عبدالرحمٰن المقدسی اور عبدالمعطی المغربی نے ان کی بیعت

کی۔ ان کے چوتھے مرید سعدالدین کاشغری تھے جو اس شہر کی سب سے زیادہ نامور شخصیت ہیں۔ زین الدین نے متعدد کتابیں تصنیف کیں: رسالہ الوصایا القدسیہ جو بیت المقدس میں مرتب ہوا، پھر الاوراد الزینیہ اور زہد پر ایک رسالہ۔ ان کے ایک پوتے کا نام بھی زین الدین تھا۔ وہ بابر کا درباری تھا اور اس نے تزک بابری کا ترجمہ فارسی میں کیا تھا۔

**مآخذ** : (۱) نفحات الانس، عدد ۵۰۶؛ (۲) الشقائق النعمانیہ، مترجمہ O. Rescher، قسطنطنیہ ۱۹۲۷ء، ص ۳۸ تا ۴۱؛ (۳) براکلمان: G.A.L.، ۲: ۲۰۶.

# س

سالمیہ : متکلمین کا ایک فرقہ' جس کے عقائد میں تصوف کے رجحانات پائے جاتے ہیں اور جس کا آغاز تیسری اور چوتھی ہجری میں بصرے کے مالکی سینوں میں ہوا۔

اس فرقے کے بانی ابو محمد سہل بن عبداللہ التستری [رک بآں] تھے' جن کی وفات ۲۸۳ھ/ ۸۹۶ء میں ہوئی' لیکن اس فرقے کا نام تستری کے مرید اعلیٰ ابو عبداللہ محمد بن سالم (م ۲۹۷ھ/ ۹۰۹ء) اور ان کے بیٹے ابوالحسن احمد بن محمد بن سالم (م ۳۵۰ھ/ ۹۶۱ء) کے نام پر مشہور ہوا' جو یکے بعد دیگرے اس فرقے کے امام بنے۔ یہ دوسرے محمد بن سالم' جو مفسر قرآن ابن مجاہد کے دوست تھے' اپنی اس مدح و ستائش کے سبب سے بہت مشہور ہوئے جو ان کے شاگرد اور جانشین ابو طالب المکی (م ۳۸۰ھ/ ۹۸۷ء) نے کی ہے' نیز اس تنقید کی وجہ سے بھی جو کتاب اللمع (طبع نکلسن) میں ان پر کی گئی ہے۔

سالمیہ کے اہم عقائد ان کے حنبلی مخالفوں نے ہمارے لیے محفوظ کر دیئے ہیں' بالخصوص ابو یعلی بن الفراء (م ۴۵۸ھ / ۱۰۶۶ء) نے' جس نے ان عقائد میں سے سولہ کا ذکر کیا ہے۔ ان میں سے دس کا ذکر غنیۃ الطالبین میں ہے' جو شیخ عبدالقادر الجیلانیؒ کی طرف منسوب ہے۔

(الف) خداے تعالی کا فعل خلق ہر لحظہ جاری ہے۔ یہ ایک لمحے کے لیے بھی نہیں رکتا' اس لیے وہ اپنی ذاتی قدرت (تفعیل) غیر مخلوقہ کے ساتھ ہر جگہ موجود ہے' خاص طور پر قرآن مجید کے ہر قاری کی تلاوت میں۔

(ب) خداے تعالی میں مشیت غیر مخلوقہ (=غیر حادثہ) اور ارادۂ مخلوقہ (حادثہ) دونوں پائے جاتے ہیں۔ ارادۂ مخلوقہ مخلوقات کے افعال قبیحہ (=معاصی) کے وجود کا سبب بنتا ہے' اگرچہ اس کی مشیت ذاتی ان افعال کے قبح کی مقتضی نہیں ہے' شیطان نے انجام کار خدا کی اطاعت قبول کرلی تھی' خداے تعالی بروز حشر بہ تبدیل صورت ایک انسانی شکل میں تجلی فرمائے گا اور اسے بلا حجاب تمام مخلوق دیکھ سکے گی (رک بہ شطحانیہ ورااا)

(ج) شریعت پر عمل' اپنے اختیاری ارادے کے ساتھ اس کی مطابقت کی کوشش' یعنی اکتساب سے حاصل ہوتا ہے (یہ نظریہ کرامیہ کے نظریئے کے خلاف ہے' جو کہتے ہیں کہ یہ صفاے باطن اور مراقبے سے حاصل ہوتا ہے)' صبر و تحمل کا درجہ لذت اندوزی سے بلند ہے' انبیا کا درجہ اولیا سے بلند ہے' حکمت اور ایمان ایک ہی شے ہے۔

(د) مؤمن کے لیے اپنی اصل کے ساتھ وصال (=اتحاد) باطنی حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ وہ پہلے اپنی شخصیت کا شعور حاصل کرے' پھر ذات باری تعالی کی اس قدر معرفت حاصل کرے جس قدر ازل میں اس کے لیے اس کی استعداد کے مطابق مقرر ہو چکی ہے (سر الربوبیت)۔

ابن الفراء سے لے کر ابن الجوزیؒ اور ابن تیمیہؒ تک جتنے بھی حنبلی علما گزرے ہیں انہوں نے بڑی شدت کے ساتھ ان نیم معتزلی رجحانات اور ان کے وحدۃ الوجودی (monistic) میلانات کی تردید کی ہے جن پر شروع ہی سے الحلاج' الاشعری اور ابن خفیف مختلف مدارج میں تنقید کر چکے تھے۔

چونکہ سالمیہ (بشمول کرامیہ) ہی علماے اہل السنت کا ایک ایسا گروہ ہے جو بدن سے جدا ہو جانے کے بعد روح کی تاقیام قیامت (عالم برزخ میں) بالاستقلال بقا کا قائل ہے' اس لیے سنی متصوفین کی اکثریت ابوبکر الواسطی سے لے کر انہیں کی طرف مائل رہی ہے۔ الغزالیؒ نے اپنی زندگی کے دوسرے دور میں کتاب احیاء علوم الدین کو سالمیہ کے مشہور مصنف ابو طالب

الٰہی کی قوت القلوب کی طرز پر لکھا ہے۔ ابن برجان (م ۵۳۶ھ/ ۱۱۴۱ء) اور ابن بَرّتی سے لے کر ابن عربی [رک باں] تک چھٹی صدی ہجری کے اندلسی صوفیہ کے نیم اسمٰعیلی فرقے نے، ابن تیمیہ کے بیان کے مطابق، وحدۃ الوجود سے متعلق اپنے بہت سے عقائد سالمیہ سے اخذ کیے ہیں۔ سالمیہ کے دیگر مقالات روایۂ سلسلہ شاذلیہ [رک باں] میں محفوظ چلے آتے ہیں۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**السّامری:** اس شخص کا نام جس کا قرآن پاک (۲۰ [طٰہٰ]: ۸۷، ۹۰، ۹۶) میں ذکر آیا ہے کہ اس نے بنی اسرائیل کو سنہری بچھڑے کی پرستش کرنے پر آمادہ کیا تھا۔ اس کے اس جرم کا قرآن مجید میں دو مرتبہ ذکر آیا ہے: پہلی مرتبہ یہ واقعہ قرآن حکیم (۷ [الاعراف]: ۱۴۶ تا ۱۵۳) میں آیا ہے جس میں بنی اسرائیل کے جرم کا ذکر ہے۔ اس کا ذکر تورات کی کتاب خروج، باب ۳۲ میں بھی آیا ہے، صرف اس اضافے کے ساتھ کہ بچھڑا دھات سے بنایا گیا تھا اور اس میں سے آواز نکلتی تھی، دوسری مرتبہ یہ واقعہ قرآن حکیم (۲۰ [طٰہٰ]: ۸۵ تا ۹۷) میں بیان ہوا ہے۔ اسلامی روایات کی رو سے یہ سورت مکی ہے (الاتقان، ص ۱۱)۔ یہاں السامری کو بنی اسرائیل کا گمراہ کنندہ بتایا گیا ہے۔ السامری کے کہنے پر بنی اسرائیل نے اپنے زیورات آگ میں ڈال دیئے اور اس نے ان زیورات سے ایک بچھڑا بنا کر کھڑا کیا جس میں سے آواز نکلتی تھی اور جس کی ان لوگوں نے عبادت شروع کر دی اگرچہ حضرت ہارون علیہ السلام انہیں منع کرتے رہے۔ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے السامری کو ڈانٹا تو اس نے اپنے آپ کو حق بجانب ثابت کرنے کی کوشش کی۔ اس کا جرم ثابت ہونے پر موسیٰ علیہ السلام نے اس کی سزا کا اعلان کیا "سو جب تک تو زندہ رہے گا تو جس سے بھی ملے گا اس سے کہے گا "مجھے مت چھوو"۔ مغرب میں السامری کی اصلی شخصیت کو سب سے پہلے Goldziher نے نمایاں کیا ہے (دیکھیے نیچے)۔ وہ السامری کو سامریوں کے ارتداد کی داستان کے حوالے سے سامری مذھب کا نمائندہ ثابت کرتا ہے۔ ہمارے پاس پہلے ہی سے سیراخ، ۲۵ میں اور لوقا انجیل، ۹:۵۲ میں اور یوحنا کی انجیل، ۴: ۹ میں اس ارتداد کی شہادت موجود ہے۔ الزمخشری لکھتا ہے کہ السامری یہودی قبیلہ سامرہ سے تعلق رکھتا تھا جن کا مذہب یہودی مذہب سے قدرے مختلف تھا، السامری کو لوگوں کے ساتھ کسی قسم کا معاشرتی اور تجارتی تعلق رکھنے سے روک دیا گیا تھا۔ کہتے ہیں کہ اس کی قوم ابھی تک اس امتناع کو ملحوظ رکھتی ہے۔ الثعلبی بھی بچھڑے کے واقعے کو اسی طرح ختم کرتا ہے۔

**مآخذ:** (۱) الطبری: تفسیر؛ (۲) الزمخشری: الکشاف، تفسیر قرآن حکیم (۲۰ [طٰہٰ]: ۸۷ تا ۹۷)؛ (۳) الثعلبی: قصص الانبیاء، قاہرہ ۱۲۸۲ھ، ص ۸۲؛ (۴) I.Goldziher: *La Misasa* در *Revue Africaine*، شمارہ ۲۶۸، الجزائر ۱۹۰۸ء، ص ۲۳، ۲۸.

○

**سُبحَہ:** (عربی)، اس کا تلفظ "سُبَحَہ" بھی ہے۔ بہ معنی تسبیح (تاگے میں پروئے ہوئے دانوں پر مشتمل ایک چیز) جسے مسلمان اسماے الٰہی کے شمار کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ راسخ العقیدہ مسلمانوں کا ایک گروہ اس استعمال کو بدعت قرار دیتا ہے۔ اس امر کی شہادت موجود ہے کہ ابتداءً یہ حلقہ صوفیہ میں مروج ہوئی اور نیچے کے طبقات میں بھی سیوطی نے اس کے جواز میں لکھا ہے۔ اسے عام پرہیزگار اور درویش آج کل بھی ہاتھ میں رکھتے ہیں۔

عموماً تسبیح میں لکڑی، ہڈی، سیپ وغیرہ سے بنے ہوئے دانوں کو تین حصوں میں تقسیم کردیا جاتا ہے۔ ان کو دو ذرا بڑی جسامت کے یا کسی دوسری طرح کے ممتاز دانے عرضاً علیحدہ کرتے ہیں۔ اور ایک ان سے بھی بڑا دانہ امام [: گل سبحہ] ہوتا ہے جو ایک دستے (ید) کا کام دیتا ہے۔ ہر حصے میں دانوں کی تعداد یہ ہوتی ہے (۳۳+۳۳+۳۴)ایک سو کی میزان اللہ تعالیٰ اور اس کے ننانوے اسماے حسنیٰ کی تعداد کے مطابق ہے، تسبیح پر یہ اسما شمار کیے جاتے ہیں۔ علاوہ ازیں یہ حمد و ثنا، اذکار اور نماز (صلوۃ) کے اختتام پر اوراد کے شمار کے کام بھی آتی ہے۔ تسبیح کے استعمال سے قبل ایسی روایات ملتی ہیں جن میں کنکریوں، کھجور کی گٹھلیوں وغیرہ سے تکبیر، تہلیل، تسبیح کے شمار

کیے جانے کا ذکر ہے۔

مثلاً ایک روایت ہے "سعد بن ابی وقاص فرماتے ہیں کہ وہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی معیت میں ایک ایسی عورت کے پاس گئے جو اپنے اذکار حمد و ثنا میں شمار کے لیے گٹھلیوں یا کنکریوں کو استعمال کرتی تھی، جو اس کے سامنے پڑی ہوتی تھیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اس عورت سے پوچھا: کیا میں تمہیں ایسی ترکیب بتاؤں جو آسان تر اور زیادہ سود مند ہے (ابو داؤد، کتاب الصلوۃ، باب التسبیح بالحصی)۔ ایک اور موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خواتین مدینہ سے فرمایا، تسبیح، تہلیل اور تقدیس کا ورد کیا کرو اور اپنے اوراد کو اپنی انگلیوں پر شمار کیا کرو کیونکہ ان (انگلیوں) کو بھی حساب دینا ہوگا (ابو داؤد، وتر، باب ۲۴، ترمذی، دعوات، باب ۱۲۰)۔ اسی طرح ایک حدیث میں ہے جسے ابن سعد (۸: ۳۴۸) نے محفوظ کیا ہے، کہ فاطمہؓ بنت حسینؓ اپنے اوراد میں ڈورا استعمال کیا کرتی تھیں جس میں وہ گرہیں لگا دیتی تھیں (: "بِخُیُوطٍ مَعْقُودٍ فِیهَا")۔

مستند احادیث میں "سبحہ" کی اصطلاح بمعنی تسبیح استعمال نہیں ہوئی، اکثر اوقات یہ صلوۃ نفل کے معنی میں آئی ہے، مثلاً سُبحۃ الضحی (شرح صحیح مسلم، قاہرہ ۱۲۸۳ھ، ۲: ۲۰۴)۔ ابن الاثیر: النہایہ، بذیل مادہ، میں "نافلہ اور سبحہ کی مفہوم میں ترادف پر شک کا یہ جواب دیتے ہیں کہ اوراد (سبحہ) فرض نمازوں کے ساتھ اضافہ نافلہ ہیں اس لیے صلوۃ نافلہ کو بھی "سبحہ" کہا جانے لگا۔

اسلامی ادبیات (خصوصاً شاعری) میں سُبحہ اور تسبیح کا استعمال بطور ایک معاشرتی علامت کے بھی بکثرت آتا ہے جس پر اسے زاہدوں اور واعظوں سے وابستہ کر کے بعض اوقات طنز بھی کی جاتی ہے۔

**مآخذ** : (۱) ابو داؤد، کتاب الصلوۃ، باب التسبیح بالحصی؛ (۲) ترمذی: دعوات، باب ۱۱۳؛ (۳) شرح صحیح مسلم، قاہرہ ۱۲۸۳؛ (۴) بہاء الدین زکریا: الاوراد، مخطوطہ؛ (۵) فاطمہ الیشروتیہ: رحلۃ الی الحق، بیروت، ص ۲۴۷ تا ۲۴۵۔

**سَبْعِیَّہ** : (سات والے)، شیعہ کے وہ مختلف گروہ سبعیہ کہلاتے ہیں جن کے ہاں ظاہری اماموں کی تعداد سات تک محدود ہے۔ جن شیعہ فرقوں کے نزدیک امامت موروثی ہے اور باپ سے بیٹے کو من جانب اللہ پہنچتی ہے۔ ان میں انتشار اس وقت پھیلا جب چھٹے امام جعفر الصادقؓ [رک باں] کی زندگی ہی میں، ان کے فرزند اسمعیل نے ۱۴۵ھ/۷۶۲ء میں وفات پائی۔ اکثریت نے تو اسمعیل کی جگہ اثنا عشریہ [رک باں] کے آئمہ ظاہری میں ساتویں امام کی حیثیت سے امام جعفر کے ایک اور فرزند موسیٰ الکاظمؒ کو چن لیا اور دوسروں نے محمد، عبداللہ اور علی کو، جو چنداں نامور نہیں تھے، لیکن جو لوگ سختی کے ساتھ وارث کے قائل تھے، ان کی وفاداری بدستور اسمعیل ہی سے وابستہ رہی۔ انھوں نے اس بات سے انکار کیا کہ اسمعیل اپنے باپ سے پہلے فوت ہوگئے تھے۔ اس نظریئے کی حمایت میں جو دلائل پیش کیے گئے ان سے، ان کے مخالف بھی، متاثر ہوے۔

شروع ہی سے سبعیہ کی تحریک متحد نہیں تھی۔ مبارکیہ کا ایک فرقہ "استقامت کے ساتھ" اسمعیل سے وابستہ تھا۔ ان کے نزدیک وہی آخری امام اور مہدی ہیں، لیکن ان میں سے بیشتر لوگوں نے امامت کو ان کے فرزند محمد تک منتقل کر دیا، اس طرح وہ قائم الزمان بن گئے اور ان کا خطاب ہُو التام (یعنی ختم کرنے والا)۔ یہ خطاب، بعض نسبتاً چھوٹے طریقوں میں مستعمل ہوتا ہوا معلوم ہوتا ہے، کیونکہ محمد کے بعد ایسے ائمہ مستورین کا دور شروع ہوگیا جن کا علم صرف وابستگان سلسلہ ہی کو ہوتا تھا۔ محمد التام کے منصب کے باوجود بڑے بڑے گروہ بدستور اسمعیل ہی کے نام سے منتسب ہیں۔ گویا باطنی سلسلۂ امامت کے نظریئے میں سبعیہ بھی فرقہ واقفیہ (استوار در وفا) کے بہت سے افراد کے ہم نوا ہیں۔ اس کی توجیہ قدرتی طور پر ایک حد تک اس زمانے کی سیاسی حالت سے بھی ہوتی ہے۔ ۱۴۵ھ میں عباسی خلیفہ المنصور نے مدینے میں اس تحریک کو دبایا جو النفس الزکیہ محمد بن عبداللہ بن الحسن نے شروع کی تھی، اس کے ایک سال بعد ان کے بھائی ابراہیم البصری بھی کام آئے۔ اسی طرح وقتی طور پر علویہ کا مسئلہ ختم ہوگیا اور وہ بھی اس کامیابی کے ساتھ کہ جو فعال حلقے علویوں میں سے صرف اصحاب سیف اور

ارباب عزیمت افراد ہی کو اپنا امام منتخب کیا کرتے تھے ان میں سے ایک فرقہ الجارودیہ نے خود کو النفس الزکیہ سے "وابستہ" کر کے انہیں "مہدی مستور" تسلیم کر لیا۔ رجعت کی آس لگائے رکھنے کا جذبہ اس سے بھی زیادہ ان میں بڑھا' جو "حق مشروعِ موروثی" کے قائل تھے اور اپنے عقیدے کے تحت متعین افراد سے وابستہ رہنے پر مجبور۔ کچھ ایسے بھی تھے جو "استقامت کے ساتھ" اسمٰعیل کے بھائیوں میں سے ایک نہ ایک کے ساتھ وابستہ رہے۔ ان میں سے جن لوگوں نے کچھ اہمیت حاصل کی وہ موساویہ الملقب بممطورہ ہیں' یعنی جن پر نزول باراں ہوتا ہو۔ انہیں کو سادہ طریقے پر واقفیہ کہہ دیا جاتا ہے۔ اگر بدقت نظر دیکھا جائے تو اس قسم کے گروہ بھی آتے تو ہیں سبعیہ ہی کے تحت' لیکن عموماً سبعیہ کی اصطلاح اسمٰعیلیہ[رک بآں]ہی کے مرادف سمجھی جاتی ہے۔

بجائے خود سبعیہ کی تحریک جتنی مذہبی ہے اور مذہب بھی وہ جو مستقل ہو' اتنی ہی سیاسی بھی ہے۔ یہ غور طلب صورت حال کہ بیک وقت امام جعفر الصادق کے مختلف فرزندوں کے ہاں' اماموں کے لیے سات ہی کا عدد متعین ہوا' اس وقت بآسانی سمجھ میں آسکتی ہے جب ہم مذکورہ بالا سیاسی احوال کی تائید مزید میں وہ زاویہ نگاہ بھی فرض کرلیں جس کے تحت تمام کائناتی اور تاریخی واقعات کے لیے سات ہی کے عدد کے مطابق ادوار تجویز ہوتے ہیں۔ خطابیہ کی مثال سے' جو اسمٰعیل کے والد امام جعفر صادقؑ کی الوہیت کے قائل ہیں' یہ معلوم ہوتا ہے کہ اماموں کی الوہیت کا جو تصور سبعیہ کے ہاں رو پذیر ہوا وہ قرون اولٰی میں بالکل ہی مفقود نہ تھا۔ ہم دعوے سے کہہ سکتے ہیں کہ سبعیہ اس بارے میں منفرد ہیں کہ انہوں نے علم دین میں "اسرار کائنات" داخل کیے۔ اس ذیل میں جو اسما اور اشیا مذکور ہیں وہ بہر حال ایک ہی معنی میں مستعمل نہیں۔ ان کے ہاں مدارج ظہور یہ ہیں: (۱) خدا؛ (۲) عقل کل؛ (۳) نفس کل؛ (۴) ھیولی یا مادہ اولٰی؛ (۵) مکان (Pleroma)؛ (۶) زمان (Kenoma)؛ (۷) عالم ارضی و انسانی۔ سات کا یہی عدد پھر عالم ناسوت میں آتا ہے' یعنی سرگذشت نجات بیان کرتے وقت ان سات رسولوں کے ذکر میں جو "ناطق" ہیں۔ ان ناطقوں کے نام یہ ہیں: (۱) حضرت شیثؑ (جس سے شیشیوں کے علم باطن کی یاد تازہ ہوتی ہے)؛ (۲) حضرت سامؑ؛ (۳) حضرت اسمٰعیلؑ (سیدہ ھاجرہؑ کے فرزند)؛ (۴) حضرت ھارونؑ؛ (۵) (قدیس) بطرسؑ؛ (۶) حضرت علیؑ اور ساتواں وہ ہے' جو خاص اس زیر بحث فرقے کا (یعنی سبعیہ کا) بانی ہے' مثلاً عبداللہ بن المیمون۔ صامت کے ساتھ ساتھ پھر روحانیوں کا ایک ذیلی سلسلہ بھی ہے۔ ترتیب کے اعتبار سے یہ لوگ کہیں سات سات ہیں اور کہیں بارہ بارہ۔ ان میں نمایاں حجۃ اور داعی ہیں۔ بہر حال "حلول" کے تصور نے اس سلسلے میں بڑی ابتری پیدا کر دی ہے' کیونکہ ساتواں امام واقعتاً خدائے تعالٰی کا ہم پلہ اور کفو قرار پاتا ہے' بعض گروہ ایسے ہیں' مثلاً ہندوستان کے اسمٰعیلی' کہ ان کے ہاں اسرار تخلیق اور سات کے مقدس عدد سے "ادوار زمانہ" کا وابستہ ہونا پس پشت ڈال دیا گیا ہے اور حضرت علیؑ کو بطور امام اول خدا بنا دیا گیا ہے۔ اس طرح یہ راہ ہمیں سبعیہ سے لے کر علی الٰہی (علی اللٰہی) تک پہنچا دیتی ہے۔ حضرت علیؑ سے شروع کر کے یہ لوگ اپنے سینتالیسویں امام آغا خان محمد شاہ تک پہنچ جاتے ہیں۔ امام کے بعد دوسرے درجے پر ہے حجۃ۔ تاریخ میں بسا اوقات اس کی اہمیت امام سے زیادہ ہوتی ہے۔

معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علیؑ کی حجت سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہیں' لیکن بعض سیاسی وجوہ کی بنا پر ان کے بجائے حضرت سلمان فارسیؓ کا نام رکھ دیا گیا ہے اور دراصل اس سے مراد بھی وہی ہیں۔ باطنی مذہب میں باقاعدہ داخلہ اس وقت ہوتا ہے جب سات یا نو ابتدائی مدارج طے کر لیے جائیں (دیکھیے عبدالقادر البغدادی: الفرق' ص ۲۸۲ بعد)۔

قالب ظاہری برقرار رکھنے کے لیے اس پورے نظام کی تائید میں قرآنی عبارتوں سے عمداً استناد کیا گیا ہے۔ کتاب مبین میں آیات متشابہات کی موجودگی نے گویا یہ کام آسان کر دیا' چنانچہ ماہر جب قرآن مجید میں اپنے رب کی پرستش کرتا رہ تاآنکہ تجھے یقین یعنی موت آجائے (۱۵[الحجر]:۹۹) پڑھتا ہے تو ششدر رہ جاتا ہے اور سمجھتا ہے کہ اس کی سابقہ عبادت تو محض ایک ابتدائی درجہ تھا۔ وہ عبارتیں جہاں لفظ باطن آیا ہے'

وہ ایسے لوگوں کے لیے نصوص بن گئی ہیں جو انہیں تمثیلی رنگ دینے میں حد اعتدال سے گزر جاتے ہیں اور وہ بھی ایسے طریقے پر جس میں کچھ ندرت نہیں۔ اس میں انہوں نے اسرار علم حروف بھی داخل کر دیئے ہیں اور انحصار نہ ان حروف مقطعات پر کیا ہے جو سور قرآنیہ کی ابتدا میں وارد ہوے ہیں' نہ ائمہ کے اسما یا اصول و عقائد پر۔

بحالات موجودہ سبعیہ کے نظریات و تصورات کے اصل منبع کا غیر مسلموں کو بھی شاید اس سے زیادہ علم نہیں جتنا مسلمانوں کو ہے' لیکن ان کی رائے قبول کرنے میں خاص احتیاط درکار ہے۔

سبعیہ کو بڑا انتہا پسند سمجھا جاتا ہے' یعنی غلاۃ بعض علماے معالم سرے سے ان کا ذکر ہی نہیں کرتے۔ کہا جاتا ہے کہ خدا کی الوہیت اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نبوت کی خاتمیت انہوں نے نظر انداز کر دی ہے۔ مجادلانہ ذہنیت کا نتیجہ یہ ہوا کہ انہیں دھریہ [رکّ باں] بھی کہا جاتا ہے۔

اگرچہ مسلمان مصنفوں نے چوتھی اور پانچویں صدی ہجری میں ان لوگوں کا تمام عالم اسلام میں پھیل جانے اور ان کی تبلیغی سرگرمیوں کا ذکر کیا ہے' لیکن مدت سے ان کے قدیم گروہوں پر جمود طاری ہو چکا ہے۔ ان کے خیالات البتہ مؤثر انداز میں جاری و ساری رہے۔ ایران سے لے کر منتہاے شمال تک اور ہندوستان سے لے کر خصوصیت کے ساتھ مشرقی افریقہ تک ان کی تعلیم پھیل گئی' تاہم قدیم سبعیہ سے وابستگی کے احساس کے باوجود ان کے عقائد میں بنیادی تبدیلی آچکی ہے۔ تحریک کی سیاسی حیثیت مفقود ہے اور مذہبی پہلو بھی چنداں جارحانہ نہیں۔

**مآخذ** : عبدالقادر بن طاہر البغدادی: الفرق بین الفرق' قاہرہ ۱۳۲۸ھ' ص ۲۶۵ بعد؛ (۲) ابن حزم: الملل و النحل' قاہرہ ۱۳۲۱ھ' ۲: ۱۱۶؛ (۳) الشہرستانی' طبع Cureton' ص ۱۲' ۱۲۶ بعد' ۱۴۵ بعد' نیز دیکھیے ترجمہ از ہار بروکر Haarbrucker' ۲: ۴۱۵؛ (۴) شحفر بن طاہر الاسفرائنی (مخطوطہ برلن' عدد ۲۸۰۱)' بذیل امامیہ' درباب ۸: اسمٰعیلیہ مبارکیہ و باب ۱۳: باطنیہ؛ (۵) الایجی: مواقف' طبع sen Soeren' ص ۳۴۸ بعد۔

○

**سبیل اللہ** : رکّ بہ جہاد۔

○

**سُترہ** : غلاف' حفاظت' مامَن (پناہ گاہ)۔ لفظ ستر بھی اسی مادے سے ہے' بالخصوص نماز کے وقت۔ سترہ نماز سے مقصود وہ چیز ہوتی ہے جو نمازی اپنے سامنے قبلے کی جانب رکھ لے' یا کھڑی کر لے تاکہ آگے سے گزرنے کی وجہ سے نمازی کی توجہ ادھر نہ ہو جائے۔ چونکہ نماز میں حضور قلب اور توجہ الی اللہ بے حد ضروری ہے' اس لیے سترے کی بڑی اہمیت ہے اور سخت مجبوری کے سوا آگے سے گزرنے کی ممانعت کی گئی ہے (البخاری' کتاب الصلوۃ' باب ۱۰۰)۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے سترے کے انتخاب پر کسی خاص چیز کی پابندی نہیں لگائی۔ حدیث میں باربرداری کے اونٹ' گھوڑے' زین (البخاری: کتاب الصلوۃ' باب ۹۸)' پلنگڑی (حوالہ مذکور' باب ۹۹)' نیزہ (حربہ' باب ۹۲)' عصا (عنزہ' باب ۹۳)' مسجد کے ستون (باب ۹۵) وغیرہ کا ذکر آیا ہے۔

بعض حدیثوں میں نہایت قطعیت کے ساتھ اس فاصلے کا ذکر کیا گیا ہے جو سترے اور نمازی کے مابین چھوڑنا چاہیے۔ حدیث میں یہ فاصلہ ممرُّ الشاۃ ہے' یعنی اتنا فاصلہ جس میں سے ایک بکری گزر سکے (البخاری' کتاب الصلوۃ' باب ۹۱)۔ ایک اور حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ہدایت فرمائی ہے کہ کوئی شخص بھی نمازی اور اس کے سترے کے درمیان سے نہ گزرے (البخاری' کتاب الصلوۃ' باب ۱۰۰ و ۱۰۱)۔ فقہاے اربعہ میں سے کسی نے بھی سُترہ نصب کرنے کو واجب نہیں قرار دیا۔ احناف کے نزدیک سُترے کو مستحبات میں شمار کیا جاتا ہے (الحصکفی: الدرالمختار' دہلی ۱۲۸۰ھ' ص ۸۴)۔ احناف کی کتب فقہ میں یہ تصریح کی گئی ہے کہ جب صحرا وغیرہ (یعنی عام گزرگاہ) میں نماز باجماعت پڑھی جائے تو فقط امام کے لیے اور تنہا پڑھے تو منفرد کے لیے مستحب ہے کہ وہ اپنے آگے سترہ نصب کر لے (کتاب مذکور)۔ مالکی فقہا بھی احناف کی طرح

سترے کو مستحب قرار دیتے ہیں۔ البتہ شافعی اور حنبلی فقہا نے سترہ نصب کرنے کو سنت کہا ہے (الجزیری: کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ، ۱: ۲۷۰)؛ لیکن الجزیری نے وضاحت کی ہے کہ شوافع اور حنابلہ، مندوب (مستحب) اور سنت میں فرق نہیں کرتے۔ لہذا جس طرح وہ یہ کہتے ہیں کہ سترہ اختیار کرنا سنت ہے، اسی طرح وہ اسے مندوب بھی کہتے ہیں۔ بہر نوع، ترک سترہ کسی امام کے نزدیک گناہ نہیں (کتاب مذکور)۔ یہاں یہ ذکر بے محل نہ ہوگا کہ نماز میں امام کا سترہ مقتدیوں کے لیے بھی کافی ہوتا ہے (البخاری، کتاب الصلوۃ، باب ۹۰)۔ سترے کے تفصیلی احکام کے لیے دیکھیے عبدالشکور: علم الفقہ؛ الجزیری: الفقہ علی المذاہب الاربعہ؛ الشوکانی: نیل الاوطار۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**سُجَاح:** امّ صادر بنت اوس بن حریز بن اُسامہ، (یا بنت الحارث بن سوید بن عقفان)، عرب کی ایک کاہنہ، ان چند مدعیان نبوت اور قبائلی سرداروں میں سے تھی جو عرب میں ردّہ سے تھوڑی مدت پہلے یا اس کے دوران میں نمودار ہوئے تھے۔ اس کا شجرہ نسب (دیکھیے ابن حزم: جمہرۃ انساب العرب، ص ۲۲۶، ۲۲۷) ظاہر کرتا ہے کہ وہ بنو تمیم کے قبیلے میں سے تھی۔ ماں کی طرف سے اس کی قرابت داری بنو تغلب سے تھی، جو ایک عیسائی قبیلہ تھا۔ وہ خود عیسائی مذہب رکھتی تھی، یا کم از کم اپنے اعزّہ و اقربا سے عیسائیت کے متعلق بہت کچھ سیکھ چکی تھی۔ اس کے جھوٹے الہامات و معتقدات کے مقصد و مفہوم سے ہم بے خبر ہیں۔ وہ منبر سے مقفّی نثر میں پرچار کیا کرتی تھی اور ایک منادی اور ایک حاجب اس کی خدمت میں حاضر رہا کرتا تھا۔ اس کے نزدیک خدا کا لقب یا بہت سے القاب میں سے، ایک لقب رب السّحاب تھا۔

وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد (۱۱ ہجری) میں منظر عام پر آئی۔ اس کی مہمات کے ایک تذکرے میں اسے ایک تغلبی نو دولت بیان کیا گیا ہے۔ وہ عراق سے مریدوں کے ساتھ آئی تھی۔ یہ مرید ربیعہ، تغلب، بنو النمر، بنو ایاد اور بنو شیبان سے تعلق رکھتے تھے۔ اس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد مرتدین و مذبذبین کی گہری اندرونی مناقشت کی وجہ سے بنو تمیم کا شیرازہ بکھرا ہوا پایا تو اس سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنی چرب زبانی سے انہیں اپنا پیرو بنانے اور حنظلہ (بنو مالک اور بنو یربوع) کی دونوں شاخوں کو اپنے حلقۂ قیادت میں لانے کی کوشش کی، جنہیں وہ مدینے کے خلاف مہم میں لے جانا چاہتی تھی۔ حقیقت یہ ہے کہ اس کا اثر بنو تمیم پر اس سے کہیں زیادہ تھا۔ یہ جھوٹی دعویدار نبوت کوئی اجنبی نہ تھی، بلکہ فی الحقیقت بنو تمیم کے خاندان میں سے تھی، جیسا کہ اس کی زندگی کے آخری زمانے سے ظاہر ہوتا ہے اور غالباً آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات سے کچھ عرصہ پہلے تھوڑی دیر کے لیے اس نے اپنے تمام قبیلے کی حمایت حاصل کر لی تھی، جو زیادہ تر مسلمۃً اسلام لے آئے تھے۔

سجاح کی فوجوں نے اس کے ایک من گھڑت الہام کی متابعت میں بنو رباب پر حملہ کیا، لیکن انہیں سخت ہزیمت ہوئی۔ النباج (یمامہ) کو مراجعت کرتے ہوئے انہوں نے بنو عمرو کے ہاتھوں ایک دوسری شکست کھائی اور سجاح یہ عہد کرنے پر مجبور ہوگئی کہ وہ بنو تمیم کے علاقے کو چھوڑ دے گی۔ بنو یربوع کی پیروی میں اس نے مسیلمۂ کذاب سے رشتہ جوڑنے کی ٹھان لی، جو اب بھی یمامہ کے بیشتر حصے پر تصرف رکھتا تھا اور یہ اس نے اپنے وسائل اور ذرائع کو اس کے وسائل اور ذرائع کے ساتھ متحد کرنے یا کم از کم اپنے وسائل کو قائم اور بحال کرنے کے لیے کیا تھا۔ ان دونوں کا آمنا سامنا اُلاَمواہ یا ہجر کے مقام پر ہوا۔ اسلامی فوج مسیلمۂ کذاب پر حملہ آور ہو رہی تھی اور قرب و جوار کے قبائل اس کا تختہ الٹنے کا ارادہ کر رہے تھے کہ ایک ہزیمت خوردہ، جاہ طلب اور طالع آزما عورت بے شمار مسلح مریدوں سمیت اس کے ساتھ آملی۔ اس کی آمد یقیناً خطرناک تھی۔ ایک بیان کے مطابق اس عجیب و غریب جوڑے کا آپس میں سمجھوتا ہوگیا۔ انہوں نے ایک دوسرے کے نصب العین کا اعتراف کیا اور اپنے دینی اور دنیوی مفاد کو مشترک بنانے کا تہیہ کر لیا۔ ان کی آپس میں شادی ہوگئی اور سجاح مسیلمہ کے گھر میں اس کی دردناک موت کے وقت تک آباد رہی۔ الطبری

نے اس شادی کے متعلق تفصیلات بیان کی ہیں۔ روایات کی رو سے اس شادی کا جشن اسی چار دیواری والے باغ میں رچایا گیا جہاں مسیلمہ کی موت واقع ہوئی تھی۔

ان کے اجتماع کی دوسری تفصیلات یہ ہیں: مسیلمہ نے سجاح کو اپنے حبالۂ عقد میں لا کر اس سے قطع تعلق کر لیا اور وہ اپنے مریدوں کے پاس لوٹ آئی۔ سجاح کے مسیلمہ سے تعلقات کا کچھ بھی نتیجہ ہو، اس کی اپنی زندگی یا تو مسیلمہ کی زندگی میں مدغم ہوگئی یا ہزیمت کی وجہ سے قبل از وقت اس کا خاتمہ ہوگیا۔ ہمیں اس کے احوال حیات کے متعلق اس سے زیادہ کچھ معلوم نہیں۔ جملہ روایات کے مطابق وہ اپنے مقامی قبیلے کی طرف مراجعت کر گئی اور ان میں گمنامی کی زندگی بسر کرنے لگی۔ ابن الکلبی کی روایات کے مطابق اس نے تائب ہو کر اس وقت مذہب اسلام اختیار کیا جب اس کے خاندان نے بصرے میں آباد ہونے کا فیصلہ کیا، جو بنو امیہ کے تحت تمیم کا صدر مقام بن گیا تھا۔ وہاں اس نے سکونت اختیار کی اور مسلمان ہونے کی حالت میں وہیں وفات پائی اور باقاعدہ اسلامی طریق پر اس کی تجہیز و تکفین ہوئی۔

**مآخذ:** (۱) الطبری (طبع ڈخویہ)، ۱: ۱۹۱۱ تا ۱۹۲۰؛ (۲) البلاذری (طبع ڈخویہ)، ص ۹۹ تا ۱۰۰؛ (۳) الاغانی، ۱۸: ۱۶۵؛ (۴) ابن خلدون: العبر، بولاق ۱۲۸۴ھ، ۲: ۷۳؛ (۵) تاریخ الخمیس، ۲: ۱۵۹؛ (۶) الزرکلی: الاعلام، بذیل مادہ۔

○

**سَجّادہ:** (ع، جمع: سجادات و سجاجید)، مصلّٰی، جاے نماز۔ یہ لفظ نہ تو قرآن مجید میں ملتا ہے اور نہ صحاح ستہ میں ہے، تاہم اس چیز سے لوگ ابتدائی عہد ہی سے متعارف تھے، جیسا کہ ان احادیث سے پتا چلتا ہے جن کا حوالہ آگے آئے گا۔ حدیث میں اکثر اس کا ذکر آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے اصحاب سمیت مدینہ منورہ کی مسجد مبارک کے فرش پر موسلادھار بارش کے بعد نماز ادا فرمائی، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ناک اور سر مبارک کیچڑ سے لت پت ہوگئے (مثلاً البخاری، کتاب الاذان، باب ۱۳۵ و ۱۵۱)۔ کئی احادیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا یہ ارشاد گرامی مذکور ہے (کہ بخلاف دوسرے پیغمبروں کے) ساری زمین میرے لیے مسجد (اور طاہر و مطہر) بنادی گئی ہے (مثلاً البخاری: کتاب التیمم، باب ۱)۔ الترمذی (کتاب الصلوۃ، باب ۱۳۰) سے بھی ہمیں پتا چلتا ہے کہ بعض فقہا خشک و خالی زمین پر نماز ادا کرنے کو ترجیح دیتے ہیں اور مصر جدید اور مراکش میں چھوٹے فرقوں کے لوگ نماز کے لیے چٹائیاں قطعاً استعمال نہیں کرتے۔

ایک صحیح حدیث ہمارے سامنے مندرجہ ذیل تصویر پیش کرتی ہے: آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے لبادہ (مبارک) پر یوں نماز ادا کرتے ہیں کہ سجدے کے دوران میں اپنے بازوؤں کو زمین کی تمازت سے بچانے کے لیے لبادے کی ایک آستین کو استعمال کرتے ہیں اور اپنے گھٹنوں کو لبادے کے ایک سرے سے اور اپنی پیشانی مبارک کو عمامہ یا قلنسوہ کے ذریعے بچاتے ہیں (البخاری، کتاب الصلوۃ، باب ۲۲ و ۲۳)۔ مسلم کی بیان کردہ عبارت کے ضمن میں النووی کہتے ہیں کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک کسی کا اپنے پہننے کے کپڑوں پر سجدہ کرنا منع ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ (الصحیح، کتاب الصلوۃ، باب ۲۲) فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اپنے "فراش" پر نماز ادا فرمائی۔

حدیث سے ہمیں یہ بھی پتا چلتا ہے کہ نماز چٹائیوں پر بھی ادا کی جاتی تھی۔ مثلاً الترمذی، کتاب الصلوۃ، باب ۱۳۱، جہاں ایک بساط کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس کے بعد کی عبارت میں یہ دکھایا گیا ہے کہ یہ بساط کھجور کے پتوں (جرید النخل) سے بنی جاتی تھی۔ الترمذیؒ نے اس پر اضافہ کیا ہے کہ بہت سے علما نماز طنفسہ یا بساط پر پڑھنا جائز قرار دیتے ہیں، کھجور کے پتوں کی بنی ہوئی اسی طرح کی ایک چٹائی جس پر نماز ادا کی جاتی تھی، حصیر کہلاتی ہے (مثلاً البخاری، کتاب الصلوۃ، باب ۲۰)۔ النوویؒ فرماتے ہیں فقہا کا یہ عام فتوی ہے کہ ہر اس چیز پر جو زمین سے اگتی ہے، نماز ادا کرنا جائز ہے۔ بہر حال ابوداوٗدؒ سے یہ چیز صاف ظاہر ہے (کتاب الصلوۃ، باب ۹۱) کہ تیسری صدی ہجری/ نویں صدی عیسوی کے آخر میں جانوروں کا رنگا ہوا چمڑا استعمال ہونے لگا تھا، جسے فروۂ مصبوغہ کہتے تھے۔

لیکن ساتھ ہی ساتھ ہم اس کا ذکر اکثر سنتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے الخمرۃ پر بھی نماز پڑھی (البخاری، کتاب الصلوۃ، باب ۲۱، مسلم، کتاب المساجد، حدیث ۲۷۰)۔ معلوم ہوتا ہے کہ الخمرۃ اور حصیر میں اس جنس کی وجہ سے کوئی فرق نہیں، جس کے وہ بنے ہوئے ہوتے تھے، بلکہ فرق صرف ناپ کا تھا۔ محمد بن عبداللہ العلوی نے ابن ماجہ کے حواشی میں جو کچھ لکھا ہے، اس کی رو سے (کتاب الاقامہ، باب ۶۳، ۶۴) الخمرۃ پر صرف اسی قدر گنجائش ہوتی تھی کہ اس پر سجدہ ہوسکے، جب کہ حصیر کی لمبائی قد آدم کے برابر ہوتی تھی۔ لفظ سجادہ صحاح کی تدوین کے سو سال بعد دیکھنے میں آیا ہے۔ الجوہری نے الصحاح (بذیل مادہ) میں وضاحت سے بیان کیا ہے کہ سجادہ اور الخمرۃ دو مترادف الفاظ ہیں۔ Dozy نے اپنے تکملہ میں الف لیلہ اور ابن بطوطہ سے کئی اقتباسات پیش کیے ہیں، ابن بطوطہ نے قاہرہ کے کسی "زاویئے" کے رہنے والوں کے رسم و رواج کے بارے میں لکھا ہے کہ جمعے کے روز وہ تمام کے تمام مسجد میں چلے گئے، جہاں ایک ملازم نے ان میں سے ہر ایک کی جاے نماز بچھا رکھی تھی (طبع پیرس، ۱: ۷۳، دیکھیے ۷۲)۔ کوئی وقت تھا کہ مکے میں ہر شخص مسجد حرام میں مصلے پر نماز پڑھتا تھا۔ عام طور پر یہ ایک چھوٹا سا قالین ہوتا تھا جس پر آسانی سے سجدہ ہوسکے۔ نماز کے بعد اسے لپیٹ کر کندھے پر رکھ کر لے جاتے تھے۔ امیر لوگ بعض اوقات اپنے اپنے مصلے مسجد کے ملازم کی تحویل میں دے دیتے تھے، لیکن یہ کوئی قاعدہ کلیہ نہیں تھا۔ بعض اوقات جاے نماز کے بجاے تولیا بھی استعمال کرلیا جاتا تھا، مثلاً وہ تولیا جس سے وضو کے بعد ہاتھ منہ کو خشک کیا جاتا ہے۔ قالینوں کی دھاریاں یا خطوط کسی خاص تناسب (Symmetry) سے نہیں بنائے جاتے، البتہ ان کا رخ ان کے چھوٹے ضلع کی طرف ہوتا ہے اور وہ طرف قبلے [رک بآں] کا رخ بتاتی ہے۔

مراکش میں معمولی درجے کے لوگ جاے نماز استعمال نہیں کرتے، اوسط درجے کے لوگ نرم گدے (لبدہ) جیسے نمدے پسند کرتے ہیں، جن کا ناپ اتنا ہو کہ ان پر سجدہ ہوسکے، فقہا انہیں خاص طور پر استعمال کرتے ہیں جو ان کا امتیازی نشان بن گئے ہیں، وہ انہیں دہرا کرکے اپنے بازوؤں کے نیچے دبا کر جہاں جاتے ہیں بڑے ٹھاٹھ سے اٹھائے پھرتے ہیں اور ان پر بیٹھ جاتے ہیں۔ الجزائر میں مصلی شاذ ہی استعمال ہوتا ہے، مگر شیوخ طریقت اور مرابطون کے ہاں استعمال کیا جاتا ہے۔ یہاں عام طور پر بکریوں اور ہرنوں کی معمولی کھالوں کے سجادے استعمال میں آتے ہیں۔ گاہے گاہے حاجی لوگ مکے سے اس قسم کے سجادے اپنے ساتھ لے آتے ہیں جن کا ذکر C.Snouck Hurgronje کی زبانی اوپر ہو چکا ہے۔ آج کل اکثر ان نمدوں کی درآمد یورپ سے ہوتی ہے۔

Snouck Hurgronje نے جزائر شرق الہند (انڈونیشیا) وغیرہ کے عام رسم و رواج کا ذکر کیا ہے۔ بہت سی لمبی مگر کم چوڑی چٹائیاں اور قالین نماز کے شروع ہونے سے پہلے مسجد کے فرش پر چوڑائی کے رخ بچھا دیئے جاتے ہیں۔ نماز ختم ہونے کے بعد انہیں لپیٹ کر ایک طرف رکھ دیا جاتا ہے، لیکن یہاں کا یہ بھی عام دستور ہے کہ ہر شخص اپنی چٹائی مسجد میں لے کر آتا ہے۔

مذہبی اداروں اور درویشوں کے سلسلوں میں سجادے نے ایک خاص اہمیت اختیار کر لی ہے۔ سلسلہ ہاے طریقت میں، کم از کم مصر میں تو لفظ شیخ السّجادہ کا اطلاق کسی حد تک بالالتزام سلسلے کے شیخ پر ہوتا ہے۔ پاک و ہند میں بھی سجادہ نشین امیر طریقت کے لیے مستعمل ہے۔

ان معاشروں کی اصطلاح میں سجادہ (دیکھیے اوپر) بساط اور اس قسم کے دوسرے الفاظ کا بدل واقع ہوا ہے جو دوسری زبانوں میں بھی استعمال کیے گئے ہیں۔ شیخ رسم اللّٰہ کے دوران میں اس سجادے پر بیٹھتا ہے اور بساط الطّریقہ کی ترکیب بتاتی ہے کہ سجادے سے مراد کسی حد تک تمام سلسلے کا تخت ہے۔ رسم اللہ کے شروع ہونے سے پہلے نقیب اسے بچھا دیتا ہے، جس کا یہ فرض منصبی ہے۔ شیخ حسب آداب سلسلہ اس پر بیٹھ جاتا ہے، گویا اس لپٹے ہوئے سجادے کی مہر ٹوٹ گئی اور وہ رسمی طور پر صاحب سجادہ کے لیے قابل استعمال ہوگیا۔ اس کے برعکس وہ امیدوار جس کی خاطر یہ رسم ادا کی جارہی ہو بساط الجمع پر کھڑا ہوتا ہے۔

متصوفانہ تاویلات کے تمام سلسلے کا سجادے یا بساط سے بڑا تعلق ہے۔ ایک جاندار کی طرح اس کی طرف بھی سر اور پاؤں وغیرہ منسوب کیے جاتے ہیں۔ اس کے چار حروف ہیں، جن کا تعلق عناصر سے ہے۔ سجادے کو راہ نجات اور اقرار توحید کو سجادہ ایمان سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اس جنس کی تفصیلات جس سے مختلف لوگوں کے سجادے تیار ہوتے تھے یا ہوتے ہیں اور ان کے رنگوں کی تفاصیل بھی کتابوں میں موجود ہیں۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**سحر :** رک بہ علم سحر و آ آ آ۔

○

**سعد بن ابی وقاص** (رضی اللہ عنہ) : ابو اسحٰق، القرشی، الزہری المکی، عشرہ مبشرہ میں شامل ایک صحابی اور نامور سپہ سالار۔ ان کے والد کا پورا نام مالک بن وہیب یا اہیب بن عبد مناف بن زہرہ بن کلاب بن مرۃ تھا۔ سعد سترہ سال کی عمر میں اسلام لے آئے تھے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے قدیم ترین اور محبوب اصحاب میں سے تھے، (احمد بن حنبل، ۱۹۳۱ء، ۲، ۲۲۲)۔ وہ نہ صرف غزوۂ بدر اور غزوۂ احد میں شریک ہوے، بلکہ بعد کے تمام غزوات میں بھی شریک ہوتے رہے۔ جب حضرت خالدؓ بن الولید کے جانے کے بعد الحیرہ میں المثنی بن حارثہؓ نے فوج کی قیادت سنبھالی اور اہل ایران کے ساتھ تصادم کے خطرے کی بنا پر حضرت عمرؓ سے کمک کا مطالبہ کیا تو حضرت عمرؓ پہلے خود فوج کی کمان اپنے ہاتھ میں لینے پر آمادہ ہوگئے، مگر آخر کار حضرت عمرؓ نے سعدؓ کو سپہ سالار اعظم کا عہدہ سونپ دیا۔ حضرت سعدؓ نے ایک بہت بڑی فوج کے ساتھ ایرانیوں پر چڑھائی کی اور القادسیہ کے مقام پر، جو ایران اور عرب کی سرحد پر واقع تھا، خیمہ زن ہوگئے۔ یہاں غالباً ۱۶ھ کے نصف اول (۶۳۷ء کے موسم گرما) میں بڑے گھمسان کا رن پڑا۔ یہ لڑائی کئی دن جاری رہی۔ حضرت سعدؓ بیماری کی وجہ سے اس جنگ میں ذاتی طور پر حصہ لینے سے معذور رہے، لیکن وہ جنگی نقل و حرکت کے متعلق برابر ہدایات دیتے رہے، جو عربوں کے دستور کے لحاظ سے بالکل نئی بات تھی۔ ساسانی سردار رستم کے قتل کے بعد لڑائی ختم ہوگئی اور ایرانیوں کو شکست ہوئی۔ اس کے بعد مسلمان تمام عراق عرب پر قابض ہوگئے۔ ایرانی زیادہ عرصے تک المدائن پر بھی قابض نہ رہ سکے جو دریاے دجلہ کے مشرق میں واقع صوبوں کا دارالحکومت تھا۔ نوجوان ساسانی بادشاہ یزدگرد کو راہ فرار اختیار کرنا پڑی اور وہ اپنا دارالحکومت سعدؓ کے لیے خالی چھوڑ گیا۔ جب حضرت سعدؓ شہر میں داخل ہوے تو انھوں نے بے شمار مال غنیمت حاصل کیا اور وقتی طور پر المدائن کو اپنا صدر مقام بنایا۔ اسی سال کے آخر میں ان کے بھتیجے ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص نے ایرانیوں کو بار دیگر جلولاء کے مقام پر تباہ کن شکست دی، نیز کوفے کا سنگ بنیاد بھی اسی زمانے میں رکھا گیا۔ ۲۰ھ/۶۴۰-۶۴۱ء میں سعدؓ کو ان کے منصب سے برخاست کر دیا گیا، کیونکہ متلوّن مزاج اور شورش پسند اہل کوفہ نے مل کر ان پر جابر اور متشدد ہونے کا الزام لگایا تھا، تاہم خلیفۃ المسلمین کے حکم سے محمد بن مسلمہ جب سعدؓ کے منصبی کام اور طرز عمل کی تحقیق کے لیے کوفے گئے تو صرف ایک یا دو آدمیوں نے ان کے خلاف کچھ کہنے کی جرات کی۔ چنانچہ حضرت عمرؓ نے حضرت سعدؓ کی عظیم الشان فوجی اور انتظامی خدمات کا شایان شان اعتراف کیا، پھر جب حضرت عمرؓ بستر مرگ پر تھے اور آپ نے تین دن کے اندر اندر نئے خلیفہ کے انتخاب کے لیے چھے اصحاب کبار کو منتخب کیا تو ان میں سے ایک حضرت سعدؓ بھی تھے۔ حضرت عمرؓ نے یہ بھی فرمایا کہ اگر خود سعدؓ کو نہ چنا گیا تو وہ ہونے والے خلیفہ سے سفارش کریں گے کہ تلافی مافات کے طور پر سعدؓ کو پھر حاکم بنا دیا جائے، کیونکہ وہ نااہلیت یا غداری کی بنا پر اپنے عہدے سے معزول نہیں کیے گئے تھے۔ اس اشارے پر عمل کرتے ہوے حضرت عثمانؓ نے ۲۵ھ/۶۴۵-۶۴۶ء میں انہیں کوفے کی گورنری پر بحال کر دیا، لیکن اس عہدے پر تھوڑے عرصے مامور رہنے کے بعد پھر برخاست کر دیا گیا اور ان کی جگہ الولید بن عقبہ بن ابی معیط کو دے دی گئی۔ حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد حضرت سعدؓ سے درخواست کی گئی کہ وہ بھی دعوی خلافت کریں، مگر انھوں نے انکار کر دیا، کیونکہ وہ اب سکون کی زندگی بسر کرنے کے خواہشمند تھے۔ وہ حضرت عثمانؓ کے قاتلوں

سے قصاص لینے کے لیے بھی کسی اقدام کی طرف مائل نہ ہوے۔ جب حضرت علی کرم اللہ وجہہ خلیفہ منتخب ہوے، تو حضرت سعدؓ سیاسی اور عسکری زندگی سے کنارہ کش ہو کر اپنی جاگیر واقع العقیق میں خانہ نشین ہوگئے، جہاں انہوں نے تا دم وفات سیاست سے الگ تھلگ رہ کر زندگی بسر کی (مسلم: زہد، حدیث ۱۱)۔ عام روایت کی بنا پر انہوں نے ۵۰ھ/۶۷۰-۶۷۱ء میں تقریباً ستر برس کی عمر میں وفات پائی۔ وہ مدینہ منورہ کے قبرستان جنت البقیع میں دفن ہوے۔

**مآخذ :** (۱) ابن سعد: الطبقات، طبع Sachau، ۳/ ۱: ۹۷ بعد، ۶: ۶؛ (۲) ابن ہشام، طبع Wüstenfeld، بمدد اشاریہ؛ (۳) البلاذری، طبع ڈخویہ، بمدد اشاریہ؛ (۴) الطبری طبع ڈخویہ، بمواضع کثیرہ؛ (۵) ابن الاثیر: الکامل، طبع Tornberg، بمدد اشاریہ؛ (۶) وہی مصنف: اسد الغابہ، ۲: ۲۹۰؛ (۷) ابن حجر، الاصابہ، ج ۲، عدد ۴۰۸۶؛ (۸) عبدالحمید السحار: سعدؓ بن ابی وقاص۔

○

**سَعْدؓ بن عُبَادة :** بن دُلَیم بن حارثہ بن ابی خزیمہ بن ثعلبہ بن طریف ابو قیس الانصاری الخزرجی، آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے مشہور اور سخی و جُوّاد صحابی۔ سعدؓ بڑے نامور اور متمول آدمی تھے اور ان چند افراد میں سے تھے جو زمانۂ جاہلیت میں عرب میں لکھنا جانتے تھے۔ اس کے علاوہ وہ ایک عمدہ تیراک اور تیر انداز کی حیثیت سے بھی مشہور تھے۔ تاریخ اسلام میں ان کے نام کا ذکر پہلی بار العقبہ کے دوسرے اجلاس کی کاروائی میں آتا ہے۔ وہ ان نو خزرجیوں میں سے ہیں جو اس موقع پر نو مسلموں کے نقیب منتخب ہوے تھے۔ پھر وہ مکے والوں کے ہتھے چڑھ گئے اور انہوں نے ان کے ساتھ بہت برا سلوک کیا۔ دو مکی دوستوں کی مداخلت سے ان کی رہائی ہوئی جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الابواء کے خلاف مہم پر تشریف لے گئے تو سعدؓ آپ کے نائب کی حیثیت سے مدینے میں پیچھے رہے۔ ایک صحیح روایت کے مطابق انہوں نے جنگ بدر میں شرکت نہ کی تھی۔ وہ جنگ احد میں موجود تھے، جہاں انہوں نے سعد بن معاذؓ سے مل کر آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی تیمارداری کی، جو مجروح ہوگئے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دوسرے غزوات میں بھی وہ اسلام کے نہایت پرجوش مجاہد ثابت ہوے اور کئی مرتبہ عَلَم برداری کے فرائض سرانجام دیئے۔ انہیں سخاوت میں امتیاز خصوصی حاصل تھا۔ قبیلہ بنو نضیر کے محاصرے کے دوران میں انہوں نے اپنے خرچ پر مسلمانوں میں کھجوریں تقسیم کیں۔ بنو قریظہ کا محاصرہ کرنے والی فوجوں کو انہوں نے سامان رسد بہم پہنچایا تھا۔ اور غزوۂ تبوک میں مسلمانوں کی امداد کے لیے خاص طور پر بڑا عطیہ دیا تھا۔ وہ ہر قیمت پر اسلام کی سربلندی کے خواہاں تھے اور جان پر کھیل جانے کے لیے بالکل تیار رہتے تھے، عبداللہ بن ابیّ کی وفات کے بعد حضرت سعدؓ خزرجیوں کے بلا مقابلہ سردار بن گئے۔ پھر جونہی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کی خبر مدینے میں مشہور ہوئی اوس اور خزرج کے قبائل جمع ہوے۔ سعد نے انہیں خطاب کر کے یہ ہدایت کی کہ انصار میں سے کسی ایک کو چن لیا جائے۔ حاضرین میں سے کثرت رائے ان لوگوں کی تھی جو فوراً ان کی بیعت کر لینے پر تیار تھے۔ پھر دوسرے صحابہ کرام بالخصوص حضرت ابوبکر صدیقؓ، حضرت عمر فاروقؓ اور حضرت ابو عبیدہؓ بن الجراح بھی وہاں تشریف لے گئے اور خاصی بحث و تمحیص اور تمام معاملات پر غور و خوض کرنے کے بعد حضرت ابوبکرؓ کی بیعت خلافت کی گئی۔ اس کے بعد سعدؓ سیاسی زندگی سے کنارہ کش ہوگئے اور بعد میں الحوارن شام کی طرف چلے گئے، جہاں آپ نے حضرت عمرؓ کے مسند خلافت پر بیٹھنے کے اڑھائی سال بعد، یعنی ۱۵ھ/۶۳۶-۶۳۷ء کے قریب وفات پائی۔

**مآخذ :** (۱) ابن سعد: الطبقات (طبع Sachau)، ۳/۲: ۱۴۲ و ۵/۲: ۱۱۵ بعد؛ (۲) ابن ہشام (طبع Wüstenfeld)، بمدد اشاریہ؛ (۳) الطبری (طبع ڈخویہ)، بمواضع کثیرہ؛ (۴) ابن الاثیر: الکامل (طبع Tornberg)، بمدد اشاریہ؛ (۵) وہی مصنف: اسد الغابہ، ۲: ۲۸۳ تا ۲۸۵؛ (۶) ابن حجر: الاصابہ، ۲: ۴۶۶؛ (۷) الواقدی، مترجمہ Wellhausen، بمدد اشاریہ؛ (۸) الیعقوبی (طبع Houtsma)، ۱: ۲۶۷ و ۲: ۱۳۶، ۱۳۷؛ (۹) وہی مصنف: جوامع السیرۃ، بمدد

اشاریہ.

○

**سعدؓ بن معاذ** : بن النعمان بن امرؤ القیس بن زید بن عبدالاشہل بن جشم الانصاری الاوسی، آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے جلیل القدر صحابی اور مدینہ منورہ میں اوس کے ایک بڑے قبیلے بنو عبدالاشہل کے نامور اور معزز سردار تھے۔ حضرت مصعبؓ بن عمیر نے حضرت سعدؓ کو اس وقت مشرف باسلام کیا جب اول الذکر یثرب کے بارہ حضرات کی معیت میں بیعت عقبۂ اولی کے بعد تبلیغ اسلام کے لیے یثرب میں تشریف لائے۔ مسلمان ہونے کے بعد حضرت سعدؓ نے اسلام کی نشر و اشاعت کے لیے بھرپور کوشش کی اور اپنے سارے قبیلے کو دائرہ اسلام میں داخل کر لیا۔ ابتدا ہی سے انھوں نے اسلام کے لیے بڑی گرم جوشی کا اظہار کیا اور جب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم غزوۂ بواط پر روانہ ہوئے تو آپ نے حضرت سعدؓ (یا ایک دوسری روایت کے مطابق، الصائب بن عثمان بن مظعون) کو مدینے میں اپنا نائب مقرر کیا۔ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ جنگ بدر میں قبیلہ اوس کے علم بردار تھے۔ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم جنگ احد میں زخمی ہوگئے تو سعد بن عبادہؓ کی معیت میں وہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی امداد کے لیے روانہ ہوے۔ سعد بن عبادہؓ اور اسید بن حضیرؓ کی طرح حضرت سعد بن معاذؓ نے بھی غزوۂ خندق میں غطفان سے گفت و شنید کے خلاف رائے دی، لیکن اس کے فوراً بعد ہی ایک مشرک کے تیر سے ان کا ہاتھ بری طرح زخمی ہوگیا۔ حضرت سعدؓ اس زخم سے کچھ مدت بیمار رہے۔ بالآخر اسی زخم سے وہ شہید ہوگئے۔ قریش مکہ اور ان کے حلیف قبائل کی پسپائی کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے منبع فساد قبیلہ قریظہ کو سزا دینے کی ٹھان لی، کیونکہ ان لوگوں نے عہد شکنی اور غداری کی تھی۔ جب آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ان کے خلاف اقدام کرنا چاہا تو بنو قریظہ نے حضرت سعدؓ بن معاذ کو ثالث تسلیم کر کے یہ اعلان کر دیا کہ وہ جو فیصلہ کریں انھیں منظور ہوگا۔ اس موقع پر حضرت سعدؓ بن معاذ زخموں سے گھائل صاحب فراش تھے، حضرت سعدؓ کو بیماری کی حالت میں بنو قریظہ میں پہنچایا گیا۔ انھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور تمام حاضرین سے یہ وعدہ لینے کے بعد کہ ان کا فیصلہ غیر مشروط طور پر مانا جائے گا، یہ اعلان کیا کہ بنو قریظہ کے مردوں کو قتل کر دیا جائے، عورتوں اور بچوں کو قیدی بنا لیا جائے اور ان کی جائداد تقسیم کر دی جائے۔ اس فیصلے کی دوسرے دن ہی تعمیل کر دی گئی۔ سعدؓ بن معاذؓ بھی اس کے جلد بعد اپنے زخم کی وجہ سے جان بحق ہوگئے۔ احادیث میں انھیں ایک بڑے مجاہد کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے اور ان کا شمار اہل فتوی صحابہ میں ہوتا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت سعدؓ کی موت سے عرش عظیم جنبش میں آگیا ہے۔ حضرت سعدؓ کے بھائی حضرت عمرو بن معاذ غزوۂ احد میں شہید ہوے تھے۔

**مآخذ** : (۱) ابن سعد (طبع Sachau)، ۳/۲: ۲ تا ۱۳؛ (۲) ابن ہشام (طبع Wüstenfeld)، ص ۲۹۰، ۳۲۲، ۳۲۴، ۳۳۳، ۴۴۵، ۶۷۴؛ (۳) الطبری (طبع ڈخویہ)، بمواضع کثیرہ؛ (۴) ابن الاثیر: الکامل (طبع Tornberg)، بمدد اشاریہ؛ (۵) وہی مصنف: اسد الغابۃ، ص ۲۹۶ ببعد؛ (۶) ابن حجر: الاصابۃ، ج ۲، عدد ۴۰۹۶ (۳: ۸۷)؛ (۷) النووی (طبع Wüstenfeld)، بذیل مادہ؛ (۸) البلاذری: انساب الاشراف، ج ۱، بمدد اشاریہ؛ (۹) ابن حزم: جوامع السیرۃ، بمدد اشاریہ (بالخصوص ص ۱۹۳)؛ (۱۰) الذہبی: سیر اعلام النبلاء، ۱: ۲۰۲ تا ۲۱۵.

○

**سَعْدِیہ** : (یا جَبّاویہ)، درویشوں کا ایک فرقہ، اپنے بانی سعدالدین الجباوی (یعنی المتوطن بہ جبا) کے نام سے موسوم ہوا (جبا، حوران اور دمشق کے درمیان واقع تھا)۔ الجباوی کی تاریخ وفات کہیں ۷۰۰ھ اور کہیں ۷۳۶ھ بیان کی جاتی ہے۔ اس کے متعلق جو تفصیلات معلوم ہوئی ہیں وہ سراسر افسانوی ہیں۔ خلاصۃ الاثر (۱: ۳۴)، کے مطابق اس کے والد شیخ یونس الشیبانی ایک متقی بزرگ تھے۔ الجباوی نے اپنے عہد شباب میں والد سے سرتابی کی اور حوران میں ڈاکوؤں کی جماعت کا سرغنہ بن گیا۔ آخر کار والد کی دعا سے کشف ہوا، جس سے اس کی

اصلاح احوال ہوگئی۔ ایک مصنف کے مطابق، الجباوی نے انتہائی زہد و تقشف کی زندگی اختیار کر لی تھی۔ اس نے بیت اللہ اور متعدد دوسرے مقامات مقدسہ کی زیارت کی اور شام واپس آکر دمشق میں ایک سلسلہ طریقت کی بنیاد رکھی، جو اگرچہ اسی کے نام سے موسوم ہے تاہم اس کا سلسلہ حضرات جنید، سری السقطیؒ اور معروف الکرخیؒ سے ہو کر ائمہ اہل بیت تک پہنچتا ہے۔

خلاصۃ الاثر سے یہ پتا چلتا ہے کہ بنو سعد الدین دمشق میں ایک (طائفہ) کی حیثیت میں نمودار ہوئے۔ وہ اپنے تقویٰ کی وجہ سے بہت مشہور تھے اور مسجد اموی میں جمعہ کی نماز کے بعد ذکر کیا کرتے تھے۔ محلہ قبیبات میں ان کا ایک زاویہ تھا، جس کی نسبت سے بانی سلسلہ کے جانشینوں نے قبیباتی (۱: ۴۳ اور ۲: ۲۰۸) کا نام اختیار کیا تھا۔ ۹۸۶ھ میں محمد المعروف بہ ابن سعد الدین اس فرقے کا شیخ بنا (کتاب مذکور، ۴: ۱۶۰ بعد)۔ اس کی سوانح حیات میں یہ اشارہ پایا جاتا ہے کہ اس سلسلے کا آغاز اسی کی ذات سے ہوا، کیونکہ اس میں درج ہے کہ اس نے تاجر کی حیثیت سے اپنی زندگی کا آغاز کیا تھا۔ اس کے بعد مکہ معظمہ میں محیرالعقول طریق سے اس کی زندگی میں انقلاب پیدا ہو گیا۔ اس کا ایک بھائی بھی اس کا شریک کار تھا اور انھوں نے آپس میں اپنے فرائض بانٹ لیے تھے، لیکن بہت جلد خانگی تنازعات کی وجہ سے محمد بلا شرکت غیرے اس فرقے کا شیخ بن گیا۔ اس حیثیت سے اس نے بے شمار دولت اکٹھی کر لی اور دمشق میں اس کا غیر معمولی اثر و رسوخ بھی پیدا ہو گیا۔ اس نے ۱۰۲۰ھ میں وفات پائی۔ اس کا بیٹا سعد الدین اس کا جانشین ہوا، جس نے ۱۰۳۶ھ میں حج کو جاتے ہوئے داعی اجل کو لبیک کہا۔ Depont اور Coppolani نے قسطنطنیہ اور اس کے قرب و جوار میں اس فرقے کے زاویوں کی ایک طویل فہرست دی ہے۔ وہ سعدیہ کو رفاعیہ کی ایک شاخ تصور کرتے ہیں، لیکن براؤن J.P.Brown کے مآخذ اسے اصل فرقہ بتاتے ہیں، اگرچہ یہ صحیح ہے کہ زمانی ترتیب میں یہ رفاعیہ کے بعد آتا ہے۔ اس کی روایت ہے (ص ۵۶) کہ فرقہ سعدیہ کی ٹوپیوں میں بارہ ترک Turks ہوتے ہیں، وہ زرد رنگ کی پگڑیاں باندھتے ہیں اور پا پیادہ رسم ادا کرتے ہیں، اس ٹوپی کے کپڑے کی چھ کلیاں ہوتی ہیں (ص ۲۱۴)، وہ سر پر لمبے لمبے بال رکھتے ہیں۔ خیال کیا جاتا ہے کہ ان کے پاس سانپوں کو مسخر کرنے کے لیے کوئی خاص طاقت موجود ہوتی ہے۔

یہ فرقہ مصر میں خاصی تعداد میں موجود تھا اور "مولد" کی رات سے ایک دن پہلے ایک رسم ادا کی جاتی تھی، جسے دوسہ dosa کہا جاتا تھا۔ اس میں اس فرقے کا شیخ ایک گھوڑے پر سوار ہوتا، جو درویشوں کی پشت پر چلتا تھا۔ یہ درویش اس مقصد کے لیے زمین پر منہ کے بل لیٹ جاتے تھے۔ عام خیال یہ تھا کہ ان میں سے کسی کو بھی اس کی وجہ سے کوئی تکلیف نہیں پہنچتی تھی۔ اس رسم کو خدیو توفیق نے بند کر دیا۔ دوسہ کے بعد ذکر کیا جانے لگا۔ جس میں الفاظ کی مقررہ ترتیب "اللہ حی" اور "یا دائم" تھی۔

رسم دوسہ بہت قدیم عہد کے صوفیوں کی کرامات کے مشابہ ہے، جو مختلف طریقوں سے خرق عادت باتوں کا اظہار کرتے تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ الجبرتی کے سوا کسی مصری مؤرخ نے اس کی طرف کوئی اشارہ نہیں کیا۔

تصوف پر لکھنے والوں نے اس فرقے کی طرف بہت ہی کم توجہ کی ہے، اگرچہ کتاب جامع الاصول میں اس کے اصول و ضوابط اور رسوم کی تفصیل دیئے بغیر اس کا اجمالی طور پر ذکر کیا گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس فرقے کا آغاز ٹونے ٹوٹکے سے ہوا ہوگا اور پھر بتدریج یہ صوفیوں کا ایک فرقہ بن گیا ہوگا۔

**مآخذ** : (۱) المحبی: خلاصۃ الاثر، قاہرہ ۱۲۸۴ھ؛ (۲) E.W.Lane: *Manners and Customs of the Modern Egyptians*، لنڈن ۱۸۷۱ء؛ (۳) J.P.Brown: *The Dervishes*، لنڈن ۱۸۸۶ء۔

○

**سَعْی** : (ع)، سعی یسعی سے مصدر سَعْیٌ ہے۔ سَعْیٌ کے لغوی معانی ہیں تیز چلنا، آہستہ آہستہ دوڑنا (مگر سرپٹ دوڑنے سے کم تر رفتار)، الزجاج کے نزدیک ہر کام میں ذوق و شوق، کوشش، عمل اور سرگرمی کو سعی سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ لفظ سعی، عام طور پر مجازاً اچھے یا برے کام کے لیے کوشش اور

انقسام کے بہت قریب پہنچ چکا تھا' کیونکہ نومبر ۱۹۲۲ء کو ترکی تحریک وطنیت کی فتح کے بعد سلطنت عثمانیہ کے تمام سرکاری ادارے' جو اس وقت تک قسطنطنیہ میں باقی تھے' سب کے سب موقوف کر دیئے گئے اور ان کے تمام وظائف انقرہ کی نئی حکومت کے عہدے داروں نے سنبھال لیے۔ اس حکومت میں ادارہ مذکور کے لیے کوئی جگہ نہیں تھی۔ اس میں کلام نہیں کہ نئی حکومت کے آئین میں "شرعیہ وکالتی" کا محکمہ قائم کرنے کی گنجائش رکھ لی گئی تھی' لیکن مجلس ملی کبیر کے لادینی رجحانات نے شیخ الاسلام لیق کی اس نقل کو جاری رکھنے کی اجازت نہ دی اور ۳ مارچ ۱۹۲۴ء کو' جب کہ خلافت کو ختم کیا گیا' ایک قانون منظور کر کے اس کی جگہ ایک کم درجے کا محکمہ "دیانت ایشلری رئیسلی" دینی امور کی ریاست کی نام سے قائم کر دیا گیا۔

شیخ الاسلام کے دفتر کا اس کے خاتمے کے وقت کا کامل ترین تذکرہ اسلامیہ سالنامہ سی میں ملے گا' جسے ادارہ شیخ الاسلام نے جو اس وقت مصطفیٰ خیری افندی کی کڑی نگرانی میں تھا' ۱۳۳۴ھ/۱۹۱۶ء میں شائع کیا تھا۔

**ماخذ :** (۱) رفعت افندی: دوحۃ المشائخ چاپ سنگی' استانبول؛ (۲) سوانح عمری عمر حسام الدین افندی (م ۱۲۸۸ھ/۱۸۷۱ء) سالنامہ سی' ص ۳۲۲ تا ۶۴۱؛ (۳) ویانا میں ایک مخطوطہ مستقیم زادہ کی دوحۃ المشائخ کا موجود ہے (فلوگل' ۲: ۴۰۹)۔

○

**شَیْخِیَہ :** شیخ احمد احسائی سے منسوب فرقہ شیخی یا شیخیہ (شیخیہ کے عمل کی اساس قرآن کریم' سنت نبوی اور ضرورت اسلام پر ہے) شیخ کے پیرو ایران اور عربستان کے اکثر علاقوں میں ہیں۔ عراق میں ان کی تعداد نسبتاً کم ہے۔ کچھ کویت اور آذربیجان میں بھی ہیں (دیکھیے ابوالقاسم ابن زین العابدین: فہرست' ۱: ۲۱۷' چاپخانہ سعادت کرمان)۔ میرزا محمد باقر نے کسی اشتباہ میں فرقہ بابیہ کو بھی پیروان شیخ قرار دیا ہے (روضات الجنات)۔ اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ چند طلبہ شیخیہ سید کاظم رشتی کی مجلس درس میں شامل ہوتے تھے۔ اسی مجلس میں میرزا علی محمد (باب) بھی شامل تھا۔ میرزا علی محمد نے اسلامی عقائد میں اختلاف کا اظہار کیا تو ان چند طلبہ شیخیہ نے باب کی پیروی اختیار کر لی اور قرآن کریم کی بعض آیات اور احادیث میں' جس کی وہ تعلیم پاتے تھے' تاویلیں کرنے لگے۔ لیکن فرقہ شیخیہ من حیث الجماعت باب کے پیرو نہ تھے۔ فرقے کا یہ نام خود شیخیہ نے اپنے لیے اختیار نہیں کیا تھا' بلکہ خاص و عام نے انہیں اس نام سے موسوم کیا۔ جو شخص شیخ احمد سے عقیدت کا اظہار کرتا ہے اسے شیخی کہہ دیتے ہیں (دیکھیے ابوالقاسم: رسالہ فلسفیہ' بار سوم' شمارہ ۱۲' ص ۲۵۰)۔

علمائے شیخیہ کا اس امر پر اعتقاد ہے کہ امر دین جزئی اور کلی طور پر اللہ تعالی کی طرف سے ہے' امر و نہی سب اس کی طرف سے ہے۔ اللہ تعالی نے پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور اوصیا کے وسیلے سے تمام جزئی اور کلی اوامر دین کو لوگوں تک پہنچایا اور انہوں نے راویان حدیث اور محدثین کے ذریعے ہم تک پہنچایا (وادی الاسلام' ص ۹)۔ علمائے شیخیہ ولایت امیرالمومنین حضرت علیؑ اور آل محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے قائل ہیں اور وہ آل محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے علوم و آثار کی نشر و اشاعت کرتے ہیں (رسالہ فلسفیہ' ص ۲۰)۔

عقائد شیخیہ: خدائے عز و جل' ذاتی' بے مثال اور بے ہمتا ہے' اس کی بے ہمتائی انسانی ادراک سے بالا ہے۔ تمام صفات اس کی ذات میں ہیں' جو شمار سے بالا ہیں۔ عدل بھی ان صفات میں سے ایک ہے' کسی بھی صفت خداوندی سے انکار کفر ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم' پیغمبر اور رسول خدا ہیں' جنہیں پروردگار عالم نے مخلوقات کے لیے بھیجا۔ وہ خاتم انبیا ہیں اور روز قیامت تک ہم ان کی امت ہیں۔ ان کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو جو معراج ہوا وہ جسمانی تھا' روحانی نہ تھا اور معراج جسمانی کا منکر ۔۔۔۔۔ خارج از دین ہے (رسالۂ مذکور' ص ۶۳)۔ دوازدہ امام کہ جن میں سے پہلے حضرت امیرالمومنین علیؑ اور آخری ابن الحسن العسکریؒ ہیں' جو پردہ خفا میں ہیں' حجت خداوندی اور پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے جانشین ہیں۔ یہ بہترین خلق خدا ہیں اور معصوم ہیں۔ ان کا امر خدا و رسول صلی اللہ علیہ و آلہ

وسلم کا امر اور ان کی نہی خدا کی نہی ہے۔ حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم، فاطمۃ الزہراؓ، دوازدہ امام مقدس و معصوم ہیں، کوئی مخلوق ان سے ملحق نہیں ہو سکتی (رسالہ مذکور، ۲۴۰)۔ شیخیہ کے بنیادی عقاید چار ہیں: (۱) معرفت خدا؛ (۲) معرفت پیغمبر؛ (۳) معرفت امامت، جو ائمہ اطہار اور محافظان دین ہیں؛ (۴) دوستداروں کی دوستی، دوستداروں کے دشمنوں سے دشمنی۔ اس بات پر ان کا یقین ہے کہ خدا قیامت کے دن سب بندوں کو زندہ کرے گا اور ان کی روحوں کو ان کے اجسام میں لوٹا دے گا۔ ثواب و عذاب اجسام پر بھی ہوگا اور ارواح پر بھی۔۔۔ (رسالہ فلسفیہ، ص ۱۸)۔

صدور افعال کے متعلق شیخیہ کا عقیدہ ہے کہ خدا خالق موجودات و مخلوقات ہے (وحدہ لا شریک لہٗ) (رسالہ فلسفیہ، ص ۹۷)۔ اس کا کوئی شریک نہیں، کیا مقام حقیقت میں اور کیا مقام بشریت میں۔ علماے شیخیہ کے نزدیک صفات سے مراد پروردگار کی صفات فعلی ہیں، نہ صفات ذاتی، کیونکہ صفات ذاتی عین ذات ہوتی ہیں (رسالہ مذکور، ص ۱۰۳) جہاں تک صفات خلقی کا تعلق ہے وہ مشیت، ارادہ، خالقیت، رزاقیت، زندہ کرنا اور مارنا وغیرہ ہیں، خود اللہ تعالی نے فرمایا ہے "لَہُ الْخَلْقُ وَ الْاَمْرُ"۔ اللہ تعالی کی صفات کمالیہ وہ ہیں جن میں نہ کمی ہوتی ہے نہ بیشی، وہ سلب ہی ہو سکتی ہیں۔ علیم، حکیم، سمیع، بصیر ہونا صفت ذاتی ہے، جن میں نہ نفی ہے نہ اثبات اور نہ ان کی کوئی ضد ہے (رسالہ مذکور، ص ۱۰۵) خداوند تعالی کی مشیت اور فعل کے لیے اپنی ذات میں حیثیت ہے اور کسی سابقہ مادے کے بغیر موجودات کو عدم سے وجود میں لایا ہے (رسالہ فلسفیہ، ص ۱۱۱)۔ پس مشیت خلقی ہے اور تمام کمالات و قویٰ کی مالک ہے۔ اہل تشیع کا اجماع اس بات پر ہے کہ آل محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم بھی نفس پیغمبر ہیں اور ان سے ملحق ہیں اور معصومین سے امر پروردگار کے خلاف کوئی بات سرزد نہیں ہوتی۔ پس سب کام ان کے خدا سے نسبت رکھتے ہیں، بلکہ ان کی مشیت کو خدا سے نسبت ہو جاتی ہے۔ کیونکہ وہ کوئی بات ایسی نہیں کرتے، جو خدا نہ چاہے۔ جب یہ کہتے ہیں کہ افعال خدائی ان سے سرزد ہوتے ہیں، تو اس کا مطلب اس کے سوا کچھ نہیں کہ وہ خدا کے امر و فعل کے نمائندے ہو جاتے ہیں اور ان کا فعل اس موقع پر ہر چیز میں نافذ و مؤثر ہو جاتا ہے۔ مؤثر جو ہوتا ہے، وہ امر خدا ہے، نہ امر بشر (رسالہ فلسفیہ، ص ۱۲۵ تا ۱۲۷، ۱۳۰، ۱۳۱، ۱۳۶، ۱۳۷)۔ پس چونکہ امام معصوم تمام مراتب فعل پروردگار پر رضا مند ہوتا ہے پس اس کا فعل، فعل خدا بن جاتا ہے اور فعل پروردگار کے آثار و صفات اس میں جمع ہوجاتے ہیں (رسالہ فلسفیہ، ص ۱۴۳)۔

**مآخذ**: (۱) ابوالقاسم ابن زین العابدین: فہرست، بار اول، چاپخانہ سعادت کرمان؛ (۲) وہی مصنف: وادی السلام، بار دوم، چاپخانہ مذکور؛ (۳) وہی مصنف: رسالہ فلسفیہ، بار سوم، شمارہ ۱۲، چاپخانہ مذکور۔

○

**شَیطَان**: (ع)، (جمع: شَیَاطین)، لفظی معنی خبیث، سرکش، خود سر، دور ہونے والا، شَطَنَ بمعنی دور ہوا، مخالفت کی، سرکشی دکھائی اور اس کا وزن فَیْعال ہے، بعض کے نزدیک شاط (وہ ہلاک ہوا، برباد ہوا)، سے مشتق ہے اور اس کا وزن فَعلان ہے، لیکن شاید پہلا بیان صحیح ہے۔ اہل لغت اور علماے تفسیر کی اکثریت اسی طرف مائل نظر آتی ہے۔ اس پر سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ اس کی جمع شَیَاطین ہے (اگر شاط سے فعلان کے وزن پر مشتق ہوتا تو اس کی جمع شَیَاطِیْ ہوتی) جس طرح سَکْرَان کی جمع سکاری ہے، چونکہ ابلیس نے سرکشی کی اور اللہ کی رحمت سے دور ہوا، اس لیے یہ نام دیا گیا (لسان العرب، بذیل مادہ، تاج العروس، بذیل مادہ، الجامع لاحکام القرآن، ۱: ۹۰ بعد) عربی میں شیطان ایک قسم کے سانپ کو بھی کہتے ہیں جو بڑا سرکش اور خبیث ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ اہل عرب جن و انس اور حیوانات میں سے جو بھی باغی و سرکش ہو، اسے شیطان کہتے ہیں، (دیکھیے لسان العرب، بذیل مادہ شطن؛ الجامع لاحکام القرآن، ۱: ۹۰ بعد)، اسی بنا پر الجرجانی (کتاب التعریفات، ص ۱۳۵)، شیطنت کے سلسلے میں لکھتے ہیں کہ شیطنت ایک عام اور کلی مرتبہ ہے، جو مجسم گمراہی کے مختلف مظاہر کے لیے مستعمل ہے۔ اسی لیے تھانوی (کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۷۸۸) نے لکھا ہے کہ شیطان دو جنس کے ہیں: ایک وہ جو جنوں کو گمراہ

کرتے ہیں، انھیں شیاطین الجن کہتے ہیں، دوسرے وہ جو انسانوں کو گمراہ کرتے ہیں، انھیں شیاطین الانس کہتے ہیں۔ تھانوی نے یہ بھی لکھا ہے کہ شیطان ایک "غیر صاف" آگ (نار غیر صافیہ) ہے جس میں کفر کی تاریکیاں شامل ہیں اور اولاد آدم کے جسم میں خون کی طرح گردش کرتی ہے (کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۷۸۸).

بعض روایتوں کے مطابق ابلیس [رکّ بآن] ملا ئکہ کے ایک گروہ میں سے تھا۔ اس صنف ملا ئکہ کو الجنہ یا الجن کہتے ہیں۔ نیز وہ جنت کے خازنوں میں سے تھا۔ ابلیس کا نام عزازیل تھا، اللہ تعالی نے اسے حسن خلق اور شرف سے نوازا تھا۔ آسمان دنیا کی عملداری اسی کے سپرد تھی۔ اللہ کی عبادت و تقدیس میں بھی تمام ملا ئکہ پر سبقت لے گیا تھا، مگر اللہ کی نافرمانی اور تکبر سے شیطان لعین قرار پایا۔ ملعون قرار پانے کے تین اسباب تھے: (۱) غرور زہد و عبادت؛ (۲) ملک و اقتدار کا غرور؛ (۳) سجود آدمؑ کے سلسلے میں حکم زبانی سے انکار اور رو گردانی (ابن الاثیر: الکامل، ۱: ۱۵ تا ۱۷، الجامع لا حکام القرآن، ۱: ۹، ۲۹۴، تفسیر المراغی، ۱: ۸۴، روح المعانی، ۱: ۷۷).

قرآن مجید میں شیطان ایک بدی کی زبردست قوت کی حیثیت سے مذکور ہوا ہے، جو ازل سے آدمؑ اور اولاد آدمؑ کے خلاف برسرپیکار ہے، وہ آدمؑ کی عظمت کا اعتراف بھی نہیں کرتا، وہ آدمؑ و حواء علیہما السلام کے جنت سے نکالے جانے کا سبب بنا ہے، شیطان نے اولاد آدمؑ کو گمراہ کرنے کی قسم کھائی ہوئی ہے، وہ اولاد آدمؑ کا کھلا دشمن ہے، اب شیطان اور اس کی ذریّت کا یہی کام ہے کہ انسان کو بدی پر ابھارا جائے، اس کے لیے دنیا و آخرت کی رسوائی کا سامان پیدا کیا جائے اور اللہ کی یاد سے دور کیا جائے (۵ [المائدۃ]: ۹۰ تا ۹۱، ۵۸ [المجادلۃ]: ۱۹)، اللہ تعالی نے بھی انسان کو آگاہ کر دیا کہ شیطان اس کا کھلا دشمن ہے۔ انسان بھی چاہیے کہ وہ شیطان کو اپنا دشمن سمجھے۔ اس کی باتوں میں نہ آئے۔ وہ تو انسان کو گمراہ کرنے پر تلا ہوا ہے، لٰہذا اس سے بچتے رہنا چاہیے (۳۶ [یٰس]: ۶۰، ۴۳ [الزخرف]: ۶۲؛ ۲ البقرۃ ۲۰۸)، قیامت کے دن شیطان اپنے گمراہ کن کردار اور اللہ کی حقانیت کا اعتراف کرے گا (۱۴ [ابراہیم]: ۲۲)، منافقین کے گمراہ کن قائدین کو بھی قرآن مجید میں شیاطین کہا گیا ہے (۲ [البقرۃ]: ۱۴)، حدیث میں آیا ہے کہ ایک مرتبہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ابوذرؓ سے کہا: کیا تو نے جن و انس کے شیاطین سے اللہ کی پناہ مانگی ہے؟ تو وہ کہنے لگے: کیا انسانوں کے بھی شیطان ہوتے ہیں، فرمایا: ہاں اور وہ جنوں کے شیاطین سے بھی زیادہ برے اور خطرناک ہوتے ہیں (کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۷۸۸).

**مآخذ**: (۱) قرآن مجید؛ (۲) ابن منظور: لسان العرب، بذیل مادہ؛ (۳) الزبیدی: تاج العروس، بذیل مادہ؛ (۴) الجرجانی: کتاب التعریفات، بیروت ۱۹۶۹ء؛ (۵) التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون؛ (۶) عبدالوہاب النجار: قصص الانبیاء، مطبوعہ قاہرہ؛ (۷) الثعالبی: عرائس المجالس، قاہرہ ۱۲۷۷ھ؛ (۸) ابن کثیر: البدایہ و النہایہ، الریاض ۱۹۶۶ء؛ (۹) مسلم: الصحیح، قاہرہ ۱۹۵۶ء؛ (۱۰) الطبری: تاریخ، قاہرہ ۱۹۶۰ء؛ (۱۱) ابن الاثیر: الکامل، قاہرہ ۱۳۴۸ھ؛ (۱۲) القرطبی: الجامع لاحکام القرآن، قاہرہ ۱۹۳۵ء؛ (۱۳) المراغی: تفسیر المراغی، قاہرہ ۱۹۴۶ء؛ (۱۴) روح المعانی، قاہرہ.

○

**شِیْعَہ**: (مادہ شَیَع) شاع، یشاع مشایعۃً، متابعت، کسی کے پیچھے چلنا۔ شیعہ اسم بمعنی دوست، پیروکار، جماعت، گروہ، رفقا، کسی کے پیچھے چلنے والے، دوست داران علیؑ و اولاد علی علیہم السلام، اثنا عشری، امامت بالنص کے قائل۔ عموماً شیعہ واحد و جمع اور مذکر و مؤنث کے لیے یکساں مستعمل ہے۔ یوں اس کی جمع شیع و اشیاع قرآن مجید میں موجود ہے (نیز دیکھیے صحاح اللغۃ، مفردات، القاموس، مجمع البحرین، سفینۃ البحار، تاج العروس، منتہی الارب، بذیل مادہ).

ابن خلدون کے بقول شیعہ کے معنی ہیں ساتھی اور پیروکار، سلف سے اب تک فقہا و متکلمین کے روزمرہ میں حضرت علی و اولاد علی رضی اللہ عنہم کے پیروکاروں کو شیعہ کہا جاتا ہے۔

در حقیقت شروع ہی سے حامیان حضرت علیؑ شیعہ کہلاتے تھے، مگر جنگ جمل اور جنگ صفین نے حضرت علیؓ کے

طرف داروں کو خصوصی طور پر نمایاں کر دیا۔

شیعہ عقائد و فقہ میں قرآن و سنت اور تمام مسائل میں ائمہ اہل بیت سے رجوع کرتے ہیں۔ شیعہ نقطہ نظر سے اسلام چند عقائد و اعمال کا مجموعہ ہے جس کے اساسی عقائد کو اصول اور بنیادی اعمال کو فروع اور ارکان اسلام کہا جاتا ہے۔ شیعہ نقطۂ نظر سے اصول کو تقلیداً مان لینا کافی نہیں ہے، بلکہ عقل کی رہنمائی سے ان کی صحت کا علم و یقین حاصل کرنا ضروری ہے اور وہ پانچ ہیں: (۱) توحید؛ (۲) عدل؛ (۳) نبوت؛ (۴) امامت اور (۵) معاد۔

توحید: اسلامی تعلیمات میں سب سے اہم توحید ہے، یعنی اس امر کا اعتراف کہ خالق کائنات ایک ہے، جو ہر اعتبار سے یکتا و یگانہ ہے، نہ اس کی الوہیت میں کوئی شریک ہے اور نہ ربوبیت۔

عدل یہ ہے کہ اللہ نہ ظلم کا مرتکب ہوتا ہے نہ شر کا اور نہ اس سے کوئی ایسا فعل سرزد ہوتا ہے جو قبیح یا عبث ہو، بلکہ اس کا ہر فعل صحیح و درست، حکمت و مصلحت سے وابستہ اور مقصد کا حامل ہوتا ہے۔

نبوت: انسان کو الٰہی تعلیمات سے آگاہ کرنے کے لیے جو رہنما اللہ کی جانب سے مامور ہوتے ہیں انھیں نبی یا رسول کہا جاتا ہے اور ان کی تعلیمات کو شریعت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ زمین کا کوئی خطہ اور بنی نوع انسان کا کوئی طبقہ ایسا نہیں ہے جہاں کوئی نبی یا رسول ہدایت خلق کے لیے نہ آیا ہو۔ مشہور قول یہ ہے کہ ان انبیا کی تعداد ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے۔

امامت: اس منصب کا نام ہے جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نیابت میں دینی و دنیوی تنظیم کا واحد مرکز ہے اور امام کے فرائض میں اسلامی مفاد کا تحفظ، شرعی احکام کا نفاذ اور مسلمانوں کی عملی تربیت داخل ہے۔ نصب امام کے وجوب میں خوارج کے علاوہ کسی مکتب فکر نے اختلاف نہیں کیا، البتہ طریق نصب میں اختلاف ہے۔ اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ نصب امام امت پر دلیل شرعی کی رو سے واجب ہے۔ معتزلہ اور زیدیہ کہتے ہیں کہ نصب امام امت پر دلیل عقلی کی بنا پر واجب ہے۔ امامیہ کا مسلک یہ ہے کہ امام کا تقرر خدا کی جانب سے رسول کے ذریعے ہوتا ہے، اس میں جمہور کی رائے کا دخل نہیں ہے۔

شیعہ اگرچہ امامت کو اصول میں جگہ دیتے ہیں، مگر ائمہ اثنا عشری کی امامت کے عدم اعتراف کو کفر سے تعبیر نہیں کرتے اور نہ ان کے نزدیک جو ان کی امامت کا قائل نہ ہو دائرہ اسلام سے خارج ہوتا ہے۔

معاد: شیعہ حشر و نشر، حساب و کتاب، سوال و جواب، برزخ، صراط، میزان، اعراف، دوزخ، بہشت اور اس سلسلے کی جو چیزیں قرآن و حدیث سے ثابت ہیں ان پر ایمان لانا ضروری سمجھتے ہیں اور یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ مرنے کے بعد نشأۃ ثانیہ کا ایک دن ہے جس میں خداوند عالم تمام خلق کو اسی روح و جسم کے ساتھ محشور کرے گا اور ان کے اعمال کے لحاظ سے جزا و سزا دے گا، (دیکھیے محمد رضا القبی: درر الاخبار؛ وہی مصنف: الشیعۃ و الرجعۃ)۔

فروع دین، یعنی وہ ارکان اسلام جن پر عمل پیرا ہونا ضروری ہے وہ آٹھ ہیں: نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، خمس اور جہاد (محمد حسین آل کاشف الغطاء: اصل الشیعہ و اصولہا، مطبوعۂ نجف)۔

زکوٰۃ: ایک مالی فریضہ ہے جو مقررہ مقدار میں ہر صاحب نصاب پر عائد ہوتا ہے۔ شیعہ نو چیزوں پر زکوۃ واجب سمجھتے ہیں۔ گیہوں، جو، خرما، کشمش، گائے، بھینس، بھیڑ، بکری، اونٹ، سونا اور چاندی پر۔

احکام فقہ کے مآخذ چار ہیں: (۱) قرآن مجید؛ (۲) حدیث؛ (۳) عقل؛ (۴) اجماع۔ قرآن مجید اسلامی احکام کا سب سے اہم مآخذ اور شرعی قوانین کے بنیادی اصولوں پر حاوی ہے۔ قرآن مجید کی وہ آیتیں جن کے معنی واضح و ظاہر ہیں، ان کے ظاہر مفہوم پر عمل کیا جائے گا، لیکن وہ آیتیں جن کے معنی مجمل یا محتاج تاویل ہیں ان کی تاویل و تفسیر احادیث کی روشنی میں کی جائے گی۔ قیاس و رائے سے تفسیر صحیح نہیں ہے۔

تمام اسلامی مکاتب فکر کی طرح شیعوں کا بھی یہ عقیدہ ہے کہ قرآن مجید تحریف و تبدیل اور حذف و اضافہ سے محفوظ ہے۔

حدیث: اس قول و فعل کا نام ہے جو رسول اللہ صلی

اللہ علیہ و آلہ وسلم یا ائمہ اہل بیت میں سے کسی امام تک منتہی ہو۔ قرآن مجید کے بعد حدیث قانون اسلام کا سرچشمہ ہے اور ہر وہ حدیث' جو باعتبار سند متواتر ہو یا اس کے رواۃ ثقہ راست گو ہوں یا ایسے قرائن موجود ہوں جن سے اس کی صحت کا یقین ہو جائے تو وہ حجت و سند ہے' البتہ وہ حدیث جو مشہور قول کے خلاف ہو یا علما نے اس سے اعراض کیا ہو یا اس کے رواۃ پایۂ اعتبار سے ساقط ہوں' وہ حکم شرعی کے استنباط کے سلسلے میں بے وزن ہے۔

شیعہ کتب احادیث کا تذکرہ کیا جاتا ہے جو استنباط و اخذ احکام میں ماخذ مدرک کا درجہ رکھتی ہیں:

الکافی: اس کے جامع ابو جعفر محمد ابن یعقوب کلینی (م ۳۲۹ھ) ہیں۔ انہوں نے تیس برس کی محنت شاقہ کے بعد اس کی تکمیل کی' من لا یحضرہ الفقیہ: اس کے جامع شیخ ابو جعفر صدوق (م ۳۸۱ھ) ہیں۔ یہ کتاب چار حصوں پر مشتمل ہے اور روایات کی جانچ پرکھ کے اعتبار سے امتیازی حیثیت رکھتی ہے' تہذیب الاحکام: اس کے جامع شیخ الطائفہ ابوجعفر طوسی (م ۴۶۰ھ) ہیں۔ اس میں تیرہ ہزار پانچ سو نوے احادیث درج ہیں' الاستبصار: اس کے جامع بھی ابو جعفر طوسی ہیں۔ اس کتاب کے تین حصے ہیں اور روایات کی تعداد چھ ہزار پانچ سو اکتیس ہے۔

عقل: جن شرعی احکام تک عقل کی رسائی نہیں ہوتی وہ تعبدی احکام کہلاتے ہیں' جیسے نمازوں اور ان کی رکعتوں کی تعداد' قیام و قعود اور رکوع و سجود کی کیفیت۔ انہیں تعلیمات شارع کے ذریعے معلوم کیا جائے گا اور جن چیزوں میں عقل رہنمائی کا کام دے سکتی ہے ان میں عقل کو بے دخل نہیں کیا جاسکتا' بلکہ عقل کا فیصلہ قطعی سند سمجھا جائے گا۔

اجماع: اگر کسی حکم شرعی پر تمام اہل حل و عقد متفق ہوں تو یہ اتفاق سند سمجھا جائے گا' اگرچہ کتاب و سنت سے اس حکم کا مآخذ معلوم نہ ہوسکے۔ تاہم کسی طرح سے یہ یقین ہونا چاہیے کہ امام بھی ان سے متفق ہیں اور اجماع کے استناد کا اصل محور یہی اتفاق امام ہے (زین الدین: معالم الاصول' ترجمہ اردو از مرتضیٰ حسین)۔

اجتہاد و تقلید: مذکورہ ماخذوں کے حکم شرعی کے سمجھنے کی انتہائی کاوش کا نام ہے۔ شیعوں میں اجتہاد کا دروازہ ہر دور میں کھلا رہا ہے اور آج بھی کھلا ہوا ہے اور اسلام کی حکمت پسندی کا تقاضا بھی یہ ہے کہ اجتہاد پر قدغن نہ لگائی جائے تاکہ زمانے کے بدلتے ہوئے حالات اور روز افزوں ضروریات کا حل اسلامی اصولوں کی روشنی میں تلاش کیا جاسکے اور فکری تعطل اور فقہی جمود پیدا نہ ہونے پائے۔

تقلید: دنیا کے ہر شعبے میں یہ طریق کار جاری و ساری ہے کہ ناواقف' واقف کار سے دریافت کرتا ہے اور اس کی بات پر اعتماد ہوتا ہے تو اس پر عمل بھی کرتا ہے۔ اسی طرح اس شخص کے لیے جو حکم شرعی سے ناواقف اور اخذ و استنباط کی قوت نہ رکھتا ہو صحیح صورت عمل یہی ہے کہ وہ اس شخص کی طرف رجوع کرے جو اخذ و استنباط کی قوت رکھتا ہے۔ اس رجوع کا نام تقلید ہے۔ شیعہ نقطہ نظر سے تقلید اس مجتہد کی جائز ہوگی جو عادل اور شرائط اجتہاد کا جامع ہو۔ اصول اور ضروریات دین جیسے نماز' روزہ اور اس طرح کے مسلمہ احکام میں تقلید نہیں ہے (دیکھیے محمد تقی البردجردی: بحث فی الاجتہاد و التقلید فی نہایۃ الافکار' ج ۴؛ محمد حسین محقق ہندی: القول المفید فی مسائل الاجتہاد والتقلید)۔

شیعیت کا نشو و ارتقا: شیعیت کے نشو و ارتقا کے بنیادی عوامل وہی ہیں جو اسلام کے نشر و فروغ میں کارفرما رہے' اس لیے کہ شیعیت اسلام سے الگ کوئی دین نہیں ہے' اس کی اساس قرآن و سنت اور تعلیمات اہل بیت پر استوار ہے۔ شیعیت کے فروغ میں اموی حکمرانوں کی جارحانہ روش خصوصاً واقعہ کربلا نے موثر کردار ادا کیا جس کے نتیجے میں اموی حکمرانوں کے خلاف غم و غصہ اور اہل بیت سے ہمدردی کا جذبہ ابھر آیا اور اسی ہمدردی کی آڑ لے کر بنو عباس اموی حکومت کے مقابل آ گئے اور آل رسول کے حقوق کا اعلان کر کے انقلاب کی تحریک کو کامیاب بنایا۔

۱۳۲ھ میں اموی اقتدار کا خاتمہ ہوگیا اور ابوالعباس السفاح' خلافت کے نام پر برسر اقتدار آگیا۔ اس اموی و عباسی حکومت کے درمیانی وقفے میں امام جعفر الصادق [رک بآں] کو

موقع مل گیا کہ وہ آزادانہ ترویج مذہب اور نشر علوم و معارف کر سکیں' اس تحریک کا نتیجہ یہ ہوا کہ تدوین و تالیف کا کام وسیع پیمانے پر شروع ہوگیا اور چار سو کتابوں میں سے جنھیں شیعی اصطلاح میں اصول اربع مائۃ کہا جاتا ہے۔ زیادہ تر انھیں کے دور میں مدون ہوئیں اور شیعہ محدثین نے انھیں اصول اربع مائۃ کو ماخذ قرار دے کر حدیث کے ضخیم مجموعے مرتب کیے اور ان علمی ذخائر کو ہمیشہ کے لیے محفوظ کر دیا۔

سلطنت عباسیہ کا مرکز عراق تھا اور عراق حضرت علیؓ کا پایۂ تخت رہ چکا تھا جس کی وجہ سے شیعیت کے قدم پہلے سے وہاں پر جمے ہوئے تھے اور بنو عباس کے معاندانہ رویئے کے باوجود شیعوں کی آبادی میں نمایاں طور پر اضافہ ہی ہوتا رہا' بلکہ دارالخلافہ بغداد میں بھی شیعیت ہر دور میں موجود رہی ہے اور بغداد کا محلہ کرخ خالص شیعہ آبادی پر مشتمل تھا' جہاں کے علما و فقہا بھی کافی تعداد میں تھے جو تصنیف و تالیف کے علاوہ تدریس کے فرائض بھی انجام دیتے تھے۔

ایران میں شیعیت کی رفتار اوائل میں انتہائی سست رہی۔ صرف قم میں شیعہ تھے جو اصلاً عرب تھے اور حجاج بن یوسف کے مظالم سے تنگ آکر کوفے سے قم چلے آئے تھے اور تشیع کو اپنے ساتھ لائے تھے۔ ان کی وجہ سے اہل قم نے شیعہ مذہب اختیار کر لیا اور جب مامون الرشید کے دور میں امام علی الرضا خراسان میں تشریف فرما ہوئے تو خراسان میں شیعیت تیزی سے پھیلنے لگی۔ ۳۲۰ھ میں دیالمہ نے ایران کے بعض شہروں کو فتح کیا تو انھوں نے اپنے اثر و نفوذ سے مرکزی خلافت میں وزارت عظمیٰ کا درجہ حاصل کر لیا۔ یہ دیالمہ شیعہ مذہب سے تعلق رکھتے تھے۔ انھوں نے شیعہ علما کی سرپرستی کی اور شیعی عقائد کی ترویج میں نمایاں حصہ لیا۔ پھر حکومت صفویہ میں' جس کا بانی شاہ اسمٰعیل صفوی تھا' شیعیت نے فروغ حاصل کیا اور دولت صفویہ کے زوال کے بعد سلاطین زندیہ اور قاجاریہ شیعیت کے لیے پشت پناہ ثابت ہوئے اور اس کی ترویج میں نمایاں کردار ادا کیا۔ اب ایران شیعیت کا سب سے بڑا مرکز ہے اور قم' مشہد' تہران' نیشاپور' نہاوند اور دوسرے شہروں میں ان کے بلند پایہ علمی مراکز اور دینی مدارس قائم ہیں۔

پاکستان و ہند میں شیعیت ان علما و مبلغین کے ذریعے پھیلی جو وقتاً فوقتاً برصغیر میں آتے رہے اور پھر یہیں کے ہو کر رہ گئے۔ ۶۱۷ھ میں جب چنگیز خان ایران پر حملہ آور ہوا اور فتنوں اور ہلاکتوں کا دروازہ کھولا تو جو سادات اموی حکمرانوں کے مظالم سے تنگ آکر ایران میں آباد ہو چکے تھے انھوں نے بھی ادھر کا رخ کر لیا اور پھر یہیں پر مستقل ڈیرے ڈال دیئے۔ جب حسن گنگو بہمنی ۷۴۸ھ میں دکن کا فرمانروا ہوا اور سلطنت بہمنیہ کی بنیاد رکھی' تو یوسف عادل شاہ نے ۸۹۵ھ میں بیجاپور میں حکومت قائم کی اور سلطان قلی قطب شاہ کے نام سے ۹۱۸ھ میں برسر اقتدار آیا' گولکنڈے میں قطب شاہیہ حکومت کا سنگ بنیاد رکھا اور نظام شاہ تاجدار دکن نے ۹۴۳ھ میں طاہر شاہ کی تبلیغ سے مذہب شیعہ اختیار کیا تو ان شیعی حکومتوں میں شیعوں کو آزادانہ مراسم دینی بجا لانے اور دینی شعائر قائم کرنے کے وسیع مواقع ملے۔ بارھویں صدی ہجری میں سلطنت اودھ کی بنیاد قائم ہوئی۔ اودھ کے فرمانروا شیعہ تھے' جن کے دور میں مسجدیں اور عزا خانے تعمیر ہوئے۔ شیعی کتب کی اشاعت کے لیے مطبع سلطانی قائم ہوا اور مدارس دینیہ کی تاسیس عمل میں آئی۔ علمائے شیعہ میں سے سید دلدار علی غفران ماٰب اور ان کے اخلاف و تلامذہ نے اصلاح رسوم' ترویج علم اور تبلیغ مذہب کے سلسلے میں بیش بہا خدمات انجام دیں۔ شیعی تعلیمات کے نشر اور عزاداری کے قیام میں رامپور' بنگن پلی' جاورہ اور مرشد آباد وغیرہ شیعہ ریاستوں اور نوابین بنگال' میران تالپور (سندھ) اور قزلباشان لاہور (پنجاب) نے بھی نمایاں حصہ لیا۔ تقسیم ہند سے پہلے جونپور' حیدرآباد' لکھنؤ وغیرہ میں شیعوں کو عروج حاصل رہا اور تقسیم کے بعد جہاں اور مسلمانوں نے ہجرت کی وہاں شیعوں کی بھی ایک بڑی تعداد ترک وطن کر کے پاکستان میں آباد ہوگئی ہے اور کراچی' حیدرآباد' خیرپور' ملتان' لاہور اور سرگودھا میں ان کے معیاری مدارس دینیہ بھی قائم ہو چکے ہیں۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مندرج ہیں۔

○

# ص

**اَلصّابِئۃ** : (= الصابئون) دو بالکل مختلف فرقے: (۱) المندیا (Mandaeans)= مندویون، مغتسلہ) یا الصبوۃ (صُبّہ Subbas) عراق کا ایک یہودی عیسائی فرقہ جو رسم اصطباغ کا پابند ہے (یوحنا اصطباغی کے عیسائی پیرو)؛ (۲) صابئۃ حران، یعنی وہ مشرک فرقہ جو اسلامی عہد میں بھی عرصے تک باقی رہا۔ یہ فرقہ اپنے عقائد اور ان فضلا کی اہمیت کے سبب جو اس میں پیدا ہوے، جاذب توجہ ہے۔

وہ صابئون جو قرآن مجید میں مذکور ہیں اور جن کا تین مقامات پر، یعنی ۲ البقرۃ ۶۲ و ۵ المائدۃ ۶۹ و ۲۲ الحج ۱۷ میں یہودیوں اور عیسائیوں وغیرہ کے ساتھ ذکر ہوا ہے، بظاہر المندیا (مغتسلہ) فرقے سے تعلق رکھتے ہیں۔ الصابئون کے بارے میں کئی اقوال ہیں: (۱) یہ ایک قوم تھی جو غالباً طور پر اپنے آپ کو دین نوح علیہ السلام سے منسوب کرتی تھی؛ (۲) ان کا دین نصاری کے دین سے ملتا جلتا تھا؛ (۳) ایک دین کو چھوڑ کر دوسرے دین میں داخل ہونے والوں کو بھی صابئون کہتے تھے (لسان العرب، بذیل مادہ ص ب ا)؛ (۴) بعثت نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پہلے مشرکین عرب کا ایک گروہ تھا (فی ظلال القرآن، ۱: ۹۵)۔

چوتھی صدی ہجری اور اس کے بعد کے عرب مؤرخ اکثر حرّان کے صابئون کا ذکر کرتے ہیں۔ الشہرستانی نے ان کے اور ان کے معتقدات کی تشریح کے لیے ایک بہت طویل فصل مخصوص کی ہے۔ وہ انھیں الرّوحانیون، یعنی ان لوگوں میں شمار کرتا ہے جو خصوصاً عظیم ارواح کواکب کے قائل ہیں۔ وہ دو فلسفی پیغمبروں، عاذیمون Agathodemon (پاکیزہ روح) اور ہرمس Hermes کو اپنے معلّم اوّل مانتے ہیں، جنھیں علی الترتیب شیث اور ادریس علیہم السلام سے منطبق کیا گیا ہے۔ وہ ایسے خالق کائنات پر ایمان رکھتے ہیں جو حکیم ہے اور داغ حدوث سے پاک ہے، جس کے جلال تک پہنچنے کے لیے ہم پر عجز کا اعتراف واجب ہے، جس کا تقرّب مقرب وسیلوں ہی کے ذریعے حاصل ہوتا ہے۔ یہ روحیں (= مقرب وسیلے) اپنے جوہر، افعال اور حالت کے اعتبار سے پاک اور مقدس ہیں اور اپنے جوہر کے لحاظ سے وہ مواد جسمانی سے پاک، قواے طبیعی سے مبرا اور حرکات مکانی اور تغیر زمانی سے منزہ ہیں۔ وہ روحوں کو اپنا رب، اپنا دیوتا اور اللہ رب الارباب کے پاس اپنا سفارشی اور وسیلہ مانتے ہیں۔

الشہرستانی نے الصابئون کے گروہوں میں اس طرح فرق کیا ہے: ایک وہ جو ستاروں کی، جنھیں معابد کہتے ہیں، براہ راست پرستش کرتے تھے اور دوسرے وہ جو ہاتھ سے بنی ہوئی مورتیوں (اشخاص) کی پوجا کرتے تھے، جنھیں انسان کے تعمیر کردہ معابد میں رکھا جاتا تھا اور جو ستاروں کی نمائندگی کرتی تھیں (الدمشقی: نخبۃ الدھر فی عجائب البر و البحر)۔ یہودی فلسفی ابن میمون کا بیان ہے کہ اس نے ایسے بت دیکھے تھے جو الدمشقی کے بیان کردہ بتوں کے مشابہ تھے۔ الشہرستانی ہمیں یہ بھی بتایا ہے کہ سب صابئون تین نمازیں پڑھتے تھے، کسی میت کو چھونے کے بعد وہ اپنے آپ کو غسل کے ذریعے پاک کرتے تھے، سوروں، کتوں، نیز پنجے والے پرندوں اور کبوتروں کا گوشت ان کے ہاں حرام تھا، ختنے کی رسم موجود نہ تھی، طلاق صرف قاضی کے حکم سے واقع ہو سکتی تھی اور ایک آدمی کے نکاح میں دو عورتیں نہیں ہو سکتی تھیں۔

الصابئون ابتدا میں سارے شمالی عراق میں پھیلے ہوے تھے اور ان کا صدر مقام حران تھا، جسے قدما کار یا Carrhac کہتے تھے۔ ان کی عبادت کی زبان سریانی تھی۔ حدود ۲۵۹ھ/ ۸۷۲ء میں مشہور صابی ثابت بن قرۃ کا اپنے ہم مذہبوں سے اختلاف ہوگیا، چنانچہ اسے حران کی صابی جماعت سے خارج کر

دیا گیا اور وہ بغداد آ گیا' جہاں اس نے صابئیت کی ایک اور شاخ قائم کر لی۔ کچھ عرصے بعد خلیفہ القاہر کے عہد حکومت میں ثابت کے بیٹے سنان نے اسلام قبول کر لیا۔ تقریبا ۳۶۴ھ/ ۹۷۵ء میں خلیفہ الطیع اور خلیفہ الطائع کے کاتب ابو اسحٰق بن ہلال صابئی نے حران' رقہ اور دیار مضر میں رہنے والے اپنے ہم مذہبوں کے حق میں ایک فرمان رواداری جاری کرالیا جس کی رو سے اس کے بغدادی ہم مذہبوں کو بھی اہل ذمہ میں شمار کر لیا گیا۔ گیارھویں صدی عیسوی میں بغداد اور حران میں بہت سے صابی موجود تھے' مگر ۴۲۴ھ/۱۰۳۳ء میں حران میں صرف ایک چاند کا معبد باقی رہ گیا تھا' جو ایک قلعے کی شکل میں تھا۔ سال مذکور میں اس معبد پر مصری علویوں فاطمیوں نے قبضہ کر لیا۔ گیارھویں صدی کے وسط کے بعد حران کے صابیون کا کوئی سراغ نہیں ملتا' گو اس صدی کے آخر تک وہ بغداد میں پائے جاتے تھے۔

جن ممتاز ہستیوں نے اس فرقے کو چار چاند لگائے' وہ حسب ذیل ہیں: ثابت بن قرہ ایک ممتاز مہندس' بدعت پسند ہیئت دان' مترجم اور فلسفی' سنان بن ثابت' طبیب اور ماہر علم کائنات جوی' اسی خاندان کے دوسرے اطبا اور ہیئت دان' ثابت بن سنان اور ہلال بن محسن' مورخین' ابو اسحٰق بن ہلال وزیر اور اس کے خاندان کے دیگر افراد' البتانی (Albategnus)' مشہور و معروف ہیئت دان' ابو جعفر الخازن' ریاضی دان۔ آخر میں یہ ذکر کر دینا بھی مناسب ہے کہ الدمشقی نے علم المعادن کے باب میں ان صابی فضلا کا حوالہ دیا ہے۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**حضرت صَالحؑ :** ایک پیغمبر' جو عرب کی قوم ثمود میں بھیجے گئے تھے۔ آپ کا حال تمثیل و تنذیر کے طور پر قرآن مجید کی مخصوص طرز میں بیان ہوا ہے۔ وہ ثمود کو اپنی طرف بلاتے تھے اور خدائے واحد کی پرستش کی تاکید کرتے تھے (۷ [الاعراف]: ۷۳؛ ۱۱ [ھود]: ۶۱؛ ۲۶ [الشعراء]: ۱۴۲)۔ انہوں نے لوگوں کو وہ نعمتیں (آلاء الٰہی) یاد دلائیں جو خدا کی جانب سے انہیں پہنچی تھیں (۷ [الاعراف]: ۷۴؛ ۵۱ [الذّریٰت]: ۴۳)' اور انہیں اس پر فخر تھا کہ وہ ان سے اپنے کام کا کوئی اجر نہیں چاہتے (۲۶ [الشعراء]: ۱۴۵)۔ لیکن ان لوگوں نے حضرت صالحؑ کی پوری بات ہی نہ سنی' بلکہ انہیں جھٹلایا' سحرزدہ بتایا اور کہا کہ وہ انہیں جیسے آدمی ہیں' لہٰذا وحی آنے کا دعویٰ نہیں کر سکتے (۵۴ [القمر]: ۲۴)۔ انہوں نے کہا کہ ہم اپنے آباؤ اجداد کے دین سے دست بردار نہیں ہو سکتے (۱۱ [ھود]: ۶۲) اور یوم جزا کے خیال کی تکذیب کی (۶۹ [الحاقۃ]: ۴)۔ حضرت صالحؑ کے ظہور سے لوگوں کے دو گروہ ہو گئے (۲۷ [النمل]: ۴۵) کیونکہ صرف کمزور لوگ ان پر ایمان لائے اور طاقتور لوگوں نے ان کا مذاق اڑایا (۷ [الاعراف]: ۷۸)۔ اس بیان میں صرف ایک نئی بات یہ تھی کہ قوم ثمود کو تبلیغ سے قبل حضرت صالحؑ سے بڑی امیدیں تھیں' لیکن تبلیغ سے قوم برافروختہ ہو گئی (۱۱ [ھود]: ۶۲)۔ اس کے بعد ان کا خاص قصہ آتا ہے۔ اللہ نے انہیں نشانی کے طور پر ایک اونٹنی عطا کی (۱۷ [بنی اسرآئیل]: ۵۹) اور حضرت صالحؑ نے لوگوں سے کہا کہ اسے بے ضرر چرنے دیں اور اسے پینے کے پانی میں شریک کریں (۷ [الاعراف]: ۷۳)' لیکن لوگوں نے الٹا اس اونٹنی کی کونچیں کاٹ دیں (۹۱ [الشمس]: ۱۴)' اور حضرت صالحؑ سے استہزا کے طور پر کہا کہ تم جس عذاب سے ڈراتے ہو اسے اب ہم پر لے آؤ (۷ [الاعراف]: ۷۷)۔ انہوں نے لوگوں سے کہا کہ وہ اپنے گھروں میں تین دن مزے کر لیں (۱۱ [ھود]: ۶۵)' پھر ایک زبردست طوفان زور کی آواز' صیحہ آ گیا (۱۱ [ھود]: ۶۷)' یا (۷ [الاعراف] ۷۸ کے مطابق) ایک زلزلہ آیا (دیکھیے نیز ۵۴ [القمر]: ۳۱؛ ۶۹ [الحاقۃ]: ۵) اور اگلی صبح کو وہ اپنے گھروں میں مردہ پڑے تھے۔ بعد کے مسلم قصص الانبیاء میں ان مختصر جزئیات کو مختلف طریقوں میں بالتفصیل بیان کیا گیا ہے' مگر اس قصے کی ایک تاریخی بنیاد ہے' کیونکہ ۷ [الاعراف]: ۷۳ کی رو سے ثمود' جو عاد کے جانشین تھے' ایک قدیم عرب قبیلہ تھا' جس کا ذکر دیگر ماخذ میں بھی ملتا ہے [رک بہ ثمود]۔ وہ گھر جو ثمود نے چٹانیں کھود کھود کر بنائے تھے (۸۹ [الفجر]: ۹؛ ۷ [الاعراف]: ۷۴' ۲۶ [الشعراء]: ۱۴۹) اور جن کا ذکر اکثر کتابوں میں آیا ہے

اور جن کے آثار اب تک باقی ہیں، یقیناً وہ مقبرے ہیں جن میں انسانی ہڈیوں کے بقیات موجود ہیں اور جنہیں العلا [رکّ بہ الحجر] کی چٹانوں کو کھود کر بنایا گیا تھا...... حضرت صالحؑ کا نام اور اونٹنی کا قصہ قرآن مجید اور دیگر اسلامی کتب میں موجود ہے۔

مآخذ: (۱) تفاسیر قرآن، سورۃ الاعراف؛ (۲) المسعودی، مروج الذہب، پیرس ۱۸۶۱ تا ۱۸۷۷ء، ۳: ۸۵ تا ۹۰؛ (۳) الثعلبی: قصص الانبیاء، یا عرائس المجالس، قاہرہ ۱۲۹۰ھ، ص ۵۸ بعد؛ (۴) محمد حفظ الرحمٰن: قصص القرآن، ۱: ۱۰۵ تا ۱۳۱، دہلی ۱۹۵۸ء؛ (۵) غلام نبی: قصص الانبیاء ص ۶۰ تا ۶۳، لاہور بدون تاریخ؛ (۶) عبدالماجد دریا بادی: اعلام القرآن، ص ۱۳۰ تا ۱۳۱، لکھنؤ۔

○

**صحابہؓ :** (ع واحد صاحب)، لفظی معنی رفیق، ساتھی، ایک ساتھ زندگی گزارنے والے یا صحبت میں رہنے والے؛ اسلامی اصطلاح میں صحابہ سے مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے رفقائے کرام ہے، یعنی وہ بزرگ ہستیاں جنہوں نے حالت ایمان میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے ملاقات کا شرف حاصل کیا اور اسلام کی حالت میں وفات پائی (لسان العرب، بذیل مادہ صحب؛ دستور العلماء، ۲: ۲۳۲)۔ صاحب کی جمع اور بھی کئی اوزان پر آتی ہے، لیکن آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ساتھیوں کے لیے بطور جمع صحابہ کے علاوہ اصحاب (چنانچہ حافظ ابن عبدالبر نے اپنی کتاب کا نام الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب رکھا) اور صحب بھی استعمال ہوئے ہیں (دیکھیے لسان العرب، بذیل مادہ صحب جہاں صاحب کی جمع کے دیگر صیغے بھی موجود ہیں)۔ واحد کے لیے صاحب کے علاوہ صحابی بھی استعمال ہوتا ہے جو "صحابہ" کی طرف نسبت ہے (کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۸۰۷)۔ مندرجہ بالا تعریف میں صحابہ کے زمرے میں شامل ہونے کے لیے تین شرطیں موجود ہیں: (۱) آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر ایمان؛ (۲) اسی ایمان کی حالت میں آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے ملاقات (اللقاء)؛ (۳) اسلام کی حالت میں وفات (موت علی الاسلام)، ان میں سے کوئی ایک نہ ہو تو کوئی شخص اس زمرے میں نہیں آتا۔ حضرت سعید بن المسیب کا قول ہے کہ صحابی ہونے کے لیے شرط ہے کہ سال دو سال صحبت یا ایک دو غزوات میں شرکت میسر آئی ہو، کیونکہ سفر اور طویل صحبت سے اخلاقی اثرات مرتب ہو سکتے ہیں تاہم جمہور اہل علم اس بات کے قائل ہیں کہ صرف حالت ایمان میں ملاقات شرط ہے، خواہ طویل ہو یا مختصر۔

علما کا اس بات پر اتفاق ہے کہ صحبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ایک ایسا شرف ہے جس کے برابر اور کوئی شرف و بزرگی نہیں۔ شرف صحبت کے علاوہ استحکام دین، تبلیغ اسلام اور خدمت شریعت کے سلسلے میں اپنی جانفشانیوں کی بدولت مسلمانوں کی نظر میں صحابہ کرام کو خاص تقدس اور علوِ مرتبت حاصل ہے۔ اسی لیے بعض اہل علم کے نزدیک منتقص صحابہ زندیق ہے اور بعض کے نزدیک یہ قابل تعزیر جرم ہے (الاستیعاب، ۱: ۱ بعد؛ الاصابہ، ۱: ۱۸ بعد)۔ اللہ تعالی نے صحابہ کرامؓ کی مطلقاً مدح فرمائی ہے (۴۸ [الفتح]: ۲۹؛ الاستیعاب، ۱: ۲ بعد؛ الاصابہ، ۱: ۱۸ بعد)۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ "میری امت میں میرے صحابہ کا مرتبہ وہی ہے جو کھانے میں نمک کا ہوتا ہے اور کوئی کھانا نمک کے بغیر اچھا نہیں ہوسکتا"۔ ایک اور موقع پر آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ "میرے صحابہ ستاروں کے مانند ہیں، ان میں سے جس کی اقتدا کرو گے راہ ہدایت پاؤ گے"۔ آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اپنے صحابہ کو گالی دینے سے منع فرمایا (الاصابہ، ۱: ۱۹ بعد؛ الاستیعاب، ۱: ۲ بعد)۔

جمہور اہل اسلام کے نزدیک جس طرح رسولوں میں سے بعض افضل ہیں (۲ [البقرۃ]: ۲۵۳) اسی طرح بعض صحابہ کو بھی بعض پر فضیلت حاصل ہے (۵۷ [الحدید]: ۱۰)۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بیعتِ رضوان اور جنگ بدر میں شریک ہونے والوں کے بارے میں فرمایا کہ یہ ہرگز آگ میں داخل نہ ہوں گے (الاستیعاب، ۱: ۴ بعد)، اسی طرح آپ صلی

اللہ علیہ و آلہ وسلم نے عشرہ مبشرہ کو جنت کی قطعی بشارت دی ہے' قرآن کریم نے السابقون الاولون کی تعریف کی ہے (۹ [التوبہ] ۱۰۰)' اور علما کے نزدیک ان میں صلاۃ القبلتین والے اور بیعت الرضوان والے شامل ہیں (الاستیعاب' ۱: ۳ بعد)' اسی طرح بعض خاص باتوں میں صحابہ ایک دوسرے سے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زبانی ممتاز تھے (دیکھیے کتب حدیث' بذیل مناقب)۔

حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مختلف طبقات میں تقسیم کیے جاتے ہیں۔ قرآن مجید میں وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ (۹ [التوبہ] ۱۰۰) فرما کر صحابہ کے ایک ایسے بزرگ طبقے کی نشاندہی فرمائی جو ایمان و اسلام لانے میں سبقت لے گئے۔ اس بزرگ طبقے کے چیدہ اور نامور صحابہ میں حضرت ابوبکر صدیقؓ' حضرت علیؓ' حضرت عثمانؓ' حضرت بلالؓ' حضرت عمرؓ اور حضرت خدیجہ الکبریٰؓ کے اسمائے گرامی خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ ایک طبقہ ان صحابہ کرامؓ کا ہے جنہوں نے حبشہ کو ہجرت کی تھی۔

صحابہ کے ایک طبقے کو العقبی کے نام سے بھی یاد کیا جاتا ہے - یہ وہ صحابہ کرام تھے جنہوں نے عقبہ کے مقام پر آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی بیعت کی۔ پہلی بیعت ہجرت کی نویں سال ہوئی اور اس میں چھے آدمیوں نے شرکت کی۔ دوسری بیعت نبوت کے گیارھویں سال میں ہوئی اور اس میں تہتر آدمیوں نے شرکت کی۔ دراصل بڑے طبقے دو ہیں: مہاجرین اور انصار' مہاجرین تو وہ صحابہ تھے جو دین کی خاطر اپنا گھربار' اعزہ و اقارب اور مال و دولت سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر مدینہ منورہ میں جا بسے۔ اہل مدینہ میں سے جو اسلام لائے اور انہوں نے مہاجرین سے بھرپور تعاون کیا' وہ انصار [رک بآں] کہلائے۔

غزوۂ بدر میں شرکت کرنے والوں کا الگ طبقہ قرار دیا گیا جو البدری یا اصحاب بدر کہلائے۔ ایک طبقہ عشرہ مبشرہ کہلایا۔ یہ طبقہ ان دس صحابہ کرامؓ پر مشتمل ہے جنہیں جنت کی بشارت دی گئی۔ ایک طبقہ ان صحابہ کرامؓ پر مشتمل ہے جنہوں نے حدیبیہ کے مقام پر ایک درخت کے نیچے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی بیعت کی۔ انہیں اہل بیعت رضوان کہتے ہیں۔

صحابہ کرامؓ میں ایک طبقہ ان حضرات کا ہے جنہوں نے حدیث رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو روایت کیا۔ ان کی روایات مسند احمد ابن حنبلؒ' مسند ابوداؤد الطیالسی اور دیگر مسانید میں محفوظ ہیں۔ راوی صحابہ کرامؓ کے نام ابن حزم نے ایک رسالے اسماء الصحابۃ الرواۃ وما لکل واحد من العدد میں محفوظ کر دیئے ہیں۔ اس رسالے میں ہزاروں احادیث روایت کرنے والے صحابہ کرام سے لے کر ایک ایک حدیث روایت کرنے والے صحابہ کے نام درج ہیں۔

اسی طرح کچھ صحابہ اپنے فتووں کی وجہ سے مشہور ہوئے۔ ان کے نام بھی محفوظ ہیں (ابن حزم: اصحاب الفتیا من الصحابہ.....' طبع مصر مع جوامع السیرۃ)۔

ایک طبقہ ان صحابہؓ کا ہے جنہوں نے عالم طفولیت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زیارت کی (اَلصِغار من الصحابہ)۔ ان میں بھی ایسے صحابہؓ ہیں جنہوں نے فتح مکہ سے پہلے آپ کو دیکھنے کا شرف حاصل کیا۔ کچھ وہ صحابہ ہیں جنہیں فتح مکہ کے موقع پر شرف زیارت ملا اور کچھ وہ جنہوں نے حجۃ الوداع میں پہلی مرتبہ یہ سعادت حاصل کی۔

صحابہؓ کا معاشرہ ایک مثالی حیثیت رکھتا ہے۔ وہ لوگ اپنے کردار و عمل کے لحاظ سے بہترین نمونہ ہیں۔ زندگی کے ہر معاملے میں ان کی دیانت' شرافت' ایثار اور حسن سلوک بے مثال ہے۔ وہ ایک دوسرے کے حد درجہ ہمدرد اور غمگسار تھے۔ غریبوں اور محتاجوں کی ضرورتوں اور حاجتوں کو ہمیشہ ترجیح دیتے تھے۔ شجاعت' اور جواں مردی میں بے نظیر' اتباع رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان کی زندگی کا مقصد' ان کا جینا اور مرنا اسلام کی خاطر تھا۔

صحابہؓ کے خصوصی فضائل و کمالات: رسول کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے جس بے مثال اور برتر معاشرے کی بنیاد رکھی تھی اس کے اولین نمونہ صحابہ کرامؓ ہی تھے۔ یہ ایسے افراد تھے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے فیض صحبت سے شرف انسانی کی جیتی جاگتی تصویر تھے جن کا ہر فرد عدل'

تقوی، دیانت، احسان اور خوف خدا کا پیکر تھا، جسے اپنی اس ذمے داری کا احساس تھا کہ اسلام دنیا بھر میں کلمۃ اللہ کو بلند کرنے اور نسل انسانی میں مساوات اور عدل پھیلانے کے لیے آیا ہے اور اسے خلافت الٰہی کا امین بن کر خدا کا منشا پورا کرنا ہے۔

صحابہ کرام کے دینی و علمی کمالات، ان کی خدمات، قرآن حکیم اور دیگر فنون اسلامیہ کی اشاعت و تبلیغ اور ان کے بلند اور پر عزیمت کارناموں کی تفصیل کے لیے رک بہ صحابہ در آ آ آ (بذیل مادہ)۔

مختلف ادوار میں صحابہ کرامؓ کے حالات و سوانح محفوظ کرنے پر اہل علم توجہ فرماتے رہے ہیں۔ قرآن مجید اور کتب حدیث میں صحابہؓ کے مناقب و فضائل مذکور ہیں۔ سیرت و سوانح پر تفصیلی معلومات کے لیے چند کتابیں خاص طور پر قابل ذکر ہیں:

(۱) ابن سعد [رک بآں] (۱۶۸ تا ۲۳۰ھ) نے کتاب الطبقات الکبیر میں صحابہ کرامؓ کے حالات تفصیل سے بیان کیے، یہ کتاب یورپ اور مصر میں طبع ہو چکی ہے۔

(۲) ابن عبدالبر القرطبی (م ۴۶۳ھ/۱۰۷۱ء) نے الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب کے نام سے کتاب صحابہ کے حالات پر لکھی، حیدر آباد دکن سے دو جلدوں میں طبع ہو چکی ہے۔

(۳) عزالدین ابن الاثیر (م ۶۳۰ھ/۱۲۳۲ء) نے صحابہ کرامؓ کے حالات و سوانح پر اسد الغابۃ فی معرفۃ الصحابۃ کے نام سے ایک کتاب تالیف کی جو کئی بار طبع ہو چکی ہے۔ اس کا اختصار الذہبی نے تجرید اسد الغابہ (طبع دکن) کی نام سے کیا۔

(۴) شمس الدین محمد بن احمد بن عثمان الذہبی (م ۷۴۸ھ) نے سیر اعلام النبلاء (پہلی تین جلدیں، طبع مصر) میں صحابہ کرامؓ کے حالات قلمبند کیے ہیں۔

(۵) ابن حجر العسقلانی (م ۸۵۲ھ/۱۴۴۹ء) نے الاصابۃ فی تمیز الصحابۃ تالیف کی، یہ کتاب بھی کئی بار طبع ہو چکی ہے۔

ان بلند پایہ کتابوں کے علاوہ اور بہت سی کتابوں میں صحابہ کرامؓ کے حالات مل جاتے ہیں۔ اطالوی زبان میں کیتانی Caetani نے ایک ضخیم کتاب Annali dell, Islam لکھی۔ اس موضوع پر اردو میں سعید انصاری، معین الدین ندوی کی سیر الصحابہ، سیر الصحابیات اور عبدالسلام ندوی کی اسوہ صحابہ قابل ذکر ہیں۔

ماخذ: متن مقالہ میں مذکور ہیں، نیز رک بہ مقالہ صحابہ در آ آ آ، بذیل مادہ۔

○

**صَدَقہ** : (ع) انفاق فی سبیل اللہ، خیرات، ص د ق مادے سے۔ صدق کے معنی ہیں سچائی۔ اس کی ضد ہے کِذب۔ دونوں لفظ عموماً قول کے متعلق استعمال ہوتے ہیں۔ اس کے مفہوم میں دل اور زبان کی ہم آہنگی اور کسی قول کا امر واقعہ کے مطابق ہونا شامل ہے۔ کوئی شخص جنگ میں حق شجاعت ادا کرے اور جو کچھ اور جیسا کہ اس پر واجب ہے اسے کر گزرے تو اس کے متعلق کہا جاتا ہے صَدَقَ فی القتال۔ اصطلاحاً صدقہ اس مال کو کہا جاتا ہے جو سچے دل سے رضائے الٰہی کے لیے خرچ کیا جائے۔ یہ اصطلاح قرآن اور حدیث میں زکوٰۃ کے لیے بھی استعمال ہوئی ہے اسے صدقہ واجبہ کہا گیا ہے، لیکن اس کا استعمال عام بھی ہے۔ اس کے علاوہ زکوٰۃ، عشر اور صدقہ الفطر کو بھی صدقہ کہا گیا ہے، اور نفلی طور پر بغرض ثواب جو کچھ بھی خرچ کیا جائے اسے صدقہ کہا جاتا ہے، بلکہ ہر نیک کام کو جس میں قربانی و ایثار کا کوئی پہلو ہو یہاں تک کہ عام تحمل اور بردباری کو بھی، جس میں اپنے جذبات غم و غصہ کو برداشت کیا جائے، صدقہ کہا گیا ہے۔ اس عام استعمال کی مثالیں خود قرآن مجید میں ص د ق کے دوسرے اشتقاقات صداق، صدق اور تصدق کی صورت میں موجود ہیں (دیکھیے راغب: مفردات، بذیل صدقہ)۔

علمائے اسلام لفظ صدقہ کو دو مختلف معنوں میں استعمال کرتے ہیں، یعنی ایک زکوٰۃ [رک بآں] کے معنوں میں جس کی ادائی فرض اور جس کی شرح معین ہے، چنانچہ قرآن (۹ [التوبۃ]: ۶۰، ۱۰۳، ۱۰۴) میں اسے اسی مفہوم میں استعمال کیا گیا ہے۔

امام مالکؒ بن انس کی کتاب الموطا میں بھی اسے انہیں معنوں میں استعمال کیا گیا ہے۔

تاہم لفظ صدقہ کا عام استعمال جیسا کہ لکھا جا چکا ہے رضاکارانہ طور پر خیرات کرنے کے معنوں میں ہے۔ اس مفہوم میں اسے برائے تمیز صدقہ التطوع (اپنی خوشی کی خیرات) کہا جاتا ہے۔ ابن العربی اس صدقے کی تعریف اس طرح کرتے ہیں: صدقۂ تطوع ایک عملی عبادت ہے جو بطیب خاطر جس کے ساتھ استطاعت (قدرت) شامل ہو صادر ہوتا ہے، اگر ایسا نہ ہو تو وہ صدقۂ تطوع نہیں رہتا، اس لیے کہ انسان اپنے پر واجب کر لیتا ہے، جس طرح اللہ تعالیٰ اپنے لیے ان لوگوں پر رحم کرنا واجب کر لیا ہے جو توبہ کر لیں (۶ الانعام: ۵۴) وہ انہیں راہ راست پر لاتا ہے جو نادانستہ طور پر بدی کے نزدیک ہوتے ہیں (۴ النساء ۱۷)۔

ان دو جگہوں کے سوا جن کا حوالہ اوپر دیا گیا ہے قرآن مجید کی دیگر آیات میں جہاں کہیں بھی لفظ صدقہ آیا ہے وہاں اکثر وہ بظاہر اسی مفہوم میں استعمال کیا گیا ہے۔

صدقاتِ تطوع، جن کی مقدار دینے والے کی مرضی پر چھوڑ دی گئی تھی، ان میں سے یہ بھی تھا کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے ملاقات سے پہلے دے دیئے جائیں، لیکن اگر یہ ملاقات کرنے والے پہلے ہی زکوٰۃ ادا کر چکے ہوں تو صدقہ تطوع دیا جا سکتا ہے (۵۸ [المجادلہ]: ۱۲، ۱۳)۔ صدقہ کسی اور تکلیف شرعی، مثلاً حج کے بعد سر منڈوانے کا بدلہ بھی ہو سکتا ہے (۲ [البقرۃ]: ۱۹۶)۔ امام مالکؒ بن انس اپنی تصنیف الموطا کی کتاب الزکوٰۃ میں حضرت عمرؓ بن الخطاب کے ایک خط کا حوالہ دیتے ہیں جو زکوٰۃ سے متعلق ہے، لیکن بدقسمتی سے یہ خط صرف صدقہ بمعنی زکوٰۃ کے بارے میں ہے۔ خود امام مالکؒ نے بھی اپنی تصنیف کے آخری حصے میں اور مختلف نوعیت کی باتوں کے ساتھ لفظ صدقہ کی اشتقاقی اور تعریفی شکل سے بحث کی ہے۔

صدقے میں کیا کیا چیزیں مکروہ ہیں؟ اس عنوان کے تحت امام مالکؒ لکھتے ہیں کہ "اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے لیے صدقہ قبول کرنا ناجائز ہے، جو محض انسانوں کا میل کچیل (او ساخ الناس) ہے"۔ (دیکھیے مفتاح کنوز السنہ، بذیل الصدقات)۔

الغزالی احیاء العلوم کی "کتاب اسرار الزکوٰۃ" میں خیرات کی بحث لاتے ہیں، خصوصاً آٹھویں وظیفے میں جس میں انہوں نے صحیح معنوں میں مستحق زکوٰۃ شخص کی تعریف بیان کی ہے۔ اس کے لیے مناسب ہے کہ وہ زاہد، عالم، صادق القول، قانع و صابر محتاج اور دینے والے کا رشتہ دار ہو۔ چوتھی فصل میں وہ صدقۂ التطوع کا ذکر کرتے ہیں اور ایسی احادیث و اقوال نقل کرنے کے بعد جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور دیگر اکابر کی طرف منسوب ہیں۔ وہ اس مسئلے کی جانب رجوع کرتے ہیں جو قرآن حکیم میں اٹھایا گیا ہے کہ کب خیرات کا خفیہ طور پر دینا بہتر ہے اور کب علانیہ طریقے پر دینا؟ خفیہ طور پر دینا اس لیے مناسب ہے کہ اس طرح لینے والے کی خود داری قائم رہتی ہے اور لوگوں کو باتیں بنانے کا موقع نہیں ملتا اور نہ دوسروں کے دل میں رشک پیدا ہوتا ہے۔

ابن العربی اس موضوع پر الفتوحات المکیۃ کے سترھویں باب میں، جو اسرار الزکوٰۃ پر ہے، بحث کرتے ہیں۔ وہ بھی خفیہ اور علانیہ خیرات کے مسئلے کو زیر بحث لاتے ہیں۔ صدقۂ تطوع کی انہوں نے جو تعریف کی ہے وہ اوپر درج ہو چکی ہے۔

صدقے اور زکوٰۃ کے بارے میں شیعی نظریات عموماً سنی عقائد کے مماثل ہیں اور دونوں فرقے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے اہل بیت کو زکوٰۃ سے مستفید ہونے سے محجوب مانتے ہیں۔

حضرت شاہ ولی اللہؒ نے حجۃ اللہ البالغہ میں صدقات (بشمول زکوٰۃ) کی تین مصلحتیں بیان فرمائی ہیں: اول تزکیۂ نفس، طبیعت میں حرص اور بخل ہے، اس کی تطہیر انفاق فی سبیل اللہ سے ہوتی ہے۔

صدقات کا دوسرا مقصد یہ بتایا ہے کہ اس سے نظام مدنیت کے قیام میں مدد ملتی ہے، جس کا نصب العین یہ ہے کہ

انسانی تمدن کی برکتوں سے ایسی تنظیم وجود میں آئے جو انسانوں کو زیادہ سے زیادہ سعادت اور برکت سے متمتع کر سکے۔ صدقات کا تیسرا مقصد مالی تنظیم ہے جس سے نظام مدنیت میں مصروف عہدے داروں اور اہل کاروں کو معاوضہ مل سکے اور وہ اپنے فرائض خوش اسلوبی سے انجام دیں۔ ان مقاصد کا تعلق عموی طور سے زکوٰۃ سے ہے، لیکن اختیاری صدقات کا مقصد بھی کم و بیش یہی ہے۔ اس فرق کے ساتھ کہ زکوٰۃ کے برعکس صدقات میں فرد اپنے اختیار سے، اپنے اردگرد کے محروم لوگوں کی احسان جتانے اور ایذاء دینے کے بغیر، کھلم کھلا یا خفیہ طریقے سے) اس طرح مدد کرتا ہے کہ ان کی عزت نفس کو ٹھیس نہ لگے۔ مجموعی طور پر صدقات کا نظام اسلام کے تصور کفالت کا حصہ ہے۔ جس کے تحت نادار، مفلس اور ضرورت مندوں کی مدد کی ترغیب دی گئی ہے۔

اس کے علاوہ اسلام کے تصور کفالت کی بنیاد ریاضت کے ذریعے حاصل کیے ہوے اطمینان نفس پر ہے، جس کی مدد سے حیوانی خواہشات اور مسرفانہ عادات پر قابو پایا جاسکتا ہے۔ جو معاشرہ نفس کی ترغیبات کو محدود کیے بغیر، فلاح عموی (یعنی عام معاشی و ذہنی اطمینان(Satis faction) کا دعوی کرتا ہے اس پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔ اس اطمینان کے لیے ایک اخلاقی نظام بھی درکار ہے، جس کے بغیر فلاحی معاشیات مؤثر ہی نہیں ہو سکتی(مطبوعہ آکسفرڈ پریس ۱۹۵۰ء)۔ غرض یہ ہے کہ اسلام میں کفالت کا ایک منظم (Planned) نظام ہے، مثلاً عشر اور زکوٰۃ وغیرہ میں۔ اس کے علاوہ ایک اور انفرادی اختیاری (Un-planned) بھی ہے، مثلاً اختیاری صدقات میں۔ اس طرح معاشرے میں ایک وسیع فلاحی عمل وجود میں آتا ہے جس سے نظام مدنیت کی کامیابی یقینی ہو جاتی ہے مزید تفصیل کے لیے رک بہ زکوٰۃ نیز فلاح، معاشیات (اسلامی)۔

**مآخذ :** (۱) مالک بن انس: الموطا (فاس ۱۳۱۸ھ)، حصہ ۱: ورق ۱۹ اور حصہ ۴: ورق ۲۳؛ (۲) البخاری: الصحیح (طبع Krehl)، ۱: ۳۵۲ ببعد؛ (۳) الغزالی، احیاء علوم الدین (قاہرہ ۱۳۲۶ھ)، ۱: ۱۴۹ ببعد؛ (۴) ابن العربی: الفتوحات المکیہ (قاہرہ ۱۳۲۹ھ)، ۱: ۵۶۲؛ (۵) المرغینانی: ھدایہ مع شرح الکفایہ، طبع عبدالمجید وغیرہ (کلکتہ ۱۸۳۴ء)، ۱: ۴۸۱ ببعد (باب صدقۃ السوائم)؛ (۶) شاہ ولی اللہ: حجۃ اللہ البالغہ (اردو ترجمہ، طبع دوم ۱۹۶۲ء)؛ (۷) مفتی محمد شفیع: قرآن میں نظام زکوٰۃ، طبع ادارۃ المعارف، ۱۹۶۳ء کراچی؛ (۸) ابوالاعلی مودودی: اسلام اور جدید معاشی نظریات، ۱۹۶۹ء لاہور، قومی کتب خانہ لاہور۔

○

**صدیق :** رک بہ ابوبکر صدیقؓ۔

○

**الصّفا :** مکے میں ایک پہاڑی، جو اب سطح زمین سے کچھ ہی بلند ہے۔ اس نام کے معنی المروہ کی پہاڑی کی طرح جو اس کے بالمقابل واقع ہے، "حجر" یا "احجار" ہیں (دیکھیے الطبری: تفسیر سورہ ۲ [البقرۃ]: ۱۵۸)۔

جیسا کہ عام طور پر معلوم ہے مسلمان حج اور عمرہ کے موقع پر الصفا اور المروہ کی مابین سعی کرتے ہیں۔ یہ رسم از روے روایت (مثلاً البخاری، الحجا، باب ۹) اس واقعے کی یادگار ہے کہ ان دونوں پہاڑیوں کی درمیان حضرت ہاجرہؑ اپنے پیاسے بیٹے (حضرت اسمٰعیلؑ) کی لیے چشمے کی تلاش میں سات مرتبہ ادھر سے ادھر دوڑی تھیں۔ یہ بات یقینی ہے کی جاھلی دور تک الصفا اور المروہ مین دینی شعائر ادا کیے جاتے تھے۔ اکثر روایتوں کے مطابق وہاں پتھر کی دو بُت تھے، الصفا میں اساف اور المروہ میں نائلہ، جنہیں بت پرست عرب اپنی سعی کے دوران چھوتے تھے۔ نیسابوری روایت کی رو سے وہاں تانبے کی مورتیاں تھیں۔

**مآخذ:** کتب حدیث باداد مفتاح کنوز السنۃ، بذیل مادہ؛ (۲) کتب حج و عمرہ؛ (۳) یاقوت: معجم، طبع وستنفلٹ، ۳: ۳۹۷۔

**صفۃ :** یہ لفظ قرآن میں نہیں آیا، لیکن مصدر "وصف" ایک موقع پر استعمال کیا گیا ہے اور ثلاثی مجرد کا صیغہ مضارع یصفون تیرہ مرتبہ "منسوب کرنے" یا بطور صفت بیان کرنے، حالت بیان کرنے کے مفہوم میں آیا ہے جس کے ساتھ

کذب کا کنایہ پایا جاتا ہے' چنانچہ اللہ تعالی کے متعلق قرآن میں (۶[الانعام]:۱۰۰' ۲۳[المؤمنون]:۹۱' ۳۷[الصّٰفّٰت]:۱۵۹' ۱۸۰' ۴۳[الزخرف]:۸۲) سب اسی طرح کے معین کلمات آئے ہیں۔ اس مستقل کنایے سے مفردات راغب الاصفہانی (ص ۵۴۶' بذیل مادہ) میں یہ مطلب لیا گیا کہ اللہ کی تعریف کامل طور پر بیان نہیں ہو سکتی۔

(الف) صرف و نحو میں صفت اسم وصفی کے معنوں میں آتا ہے اور "الفیتہ" (طبع Dieterici' ص ۲۲۵ س ۳) میں اس کی یہ تعریف کی گئی ہے کہ ایک شے جس سے ذات کے ساتھ کوئی خیال (معنی) ظاہر ہوتا ہے اور "المفصل (طبع Broch' ص ۴۶ س ۹) میں ہے کہ "ایسا اسم جو کسی ذات کے احوال میں کسی ایک پر دلالت کرتا ہو"۔ اپنے وسیع ترین معنوں میں یہ لفظ معروف و مجہول صفات فعلی اور الصفات المشبہ کو شامل ہے (Wright' طبع ثالث' ص ۱۳۳ بعد' المفصل' ص ۱۰۱ س ۵ بعد)۔ علم نحو میں معنی متعین کرنے والا جملہ جس کا مرجع واضح نہ کیا گیا ہو اور جس کے ساتھ کوئی اسم موصول استعمال نہ ہوا ہو اسے عرب علمائے صرف و نحو "صلہ" نہیں شمار کرتے' بلکہ اسے جملہ وصفیہ یا صفت کہتے ہیں۔

(ب) فلسفہ اور علم الکلام میں خواص و کیفیات کی منطقی تحلیل کے اصول پر ایک تفصیلی بحث کشاف اصطلاحات الفنون میں موجود ہے (ص ۱۴۸۶ تا ۱۴۹۶' بذیل وصف)' جہاں مختلف راسخ العقیدہ اور الحادی مذاہب کے مطابق ان خواص کی قسمیں تحریر کی گئی ہیں۔

(ج) اللہ تعالی کی صفات اور اس کے اسماء (الاسماء الحسنٰی) میں امتیاز کرنا چاہیے۔ اسمائے الٰہی وہ اوصاف ہیں جو مذکورہ بالا صفات کی طرح قرآن میں اللہ تعالی کے لیے بیانیہ معنوں میں استعمال ہوے ہیں۔ اللہ تعالی کی "صفات" صحیح معنوں میں مجرد کیفیات ہیں جو ان اوصاف کے پس پشت ہیں' جس طرح کہ قدرت قدیر کے پیچھے اور علم علیم کے پیچھے۔ اس طرح صفات کا ذات سے تعلق علم الٰہیات کا بہت ہی معرکۃ الارا مسئلہ ہے۔ طول طویل مناقشے کا نتیجہ فرقہ اہل السنت و الجماعت کا یہ قول ہے کہ صفاتِ الٰہیہ ابدی اور اس کی ذات میں موجود ہیں اور یہ کہ (وہ خود وہ) نہیں ہیں اور نہ اس کے سوا کچھ اور لاہو و لا غیرہ) ہیں (دیکھیے التفتازانی: شرح عقائد النسفی، مع حواشی' قاہرہ ۱۳۲۱ھ' ص ۶۷ بعد' اور الجرجانی: شرح مواقف الایجی' بولاق ۱۲۶۶ھ' ص ۴۷۹ بعد)۔ یہ کشمکش فلاسفہ' معتزلہ اور خود راسخ العقیدہ مسلمانوں' یعنی اشاعرہ و ماتریدیہ کے درمیان جاری رہی ان سب تحریروں کی تہ میں وہی مفردات کا (دیکھیے اوپر) دعوی کارفرما تھا کہ اللہ تعالی کی صفات کا بیان بہتر سے بہتر کیا جائے تو بھی لازماً ناقص رہ جائے گا۔ اللہ تعالی کے اپنی صفات کے ذریعے اپنی ذات کے صوفیانہ اظہار جلوہ پر (دیکھیے Massignon' ص ۵۱۴ اور R.A.Nicholson: *Studies in Islamic Mysticism*)۔

**مآخذ**: متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**الصُّفریہ**: خوارج [رک بآن] کے بڑے فرقوں میں سے ایک فرقہ' جسے تاریخی روایت کی رو سے ابو مخنف نے شروع زمانے ہی میں تقریباً ۶۵ھ' میں دوسری صدی ہجری کے وسط میں' قائم کر دیا تھا (الطبری: التاریخ' ۲: ۵۱۷ بعد)۔ جب بصرے کے ایک خارجی عبداللہ بن الصفار التمیمی نے اپنے ساتھی نافع بن الازرق سے استعراض (مخالفین اور ان کے بال بچوں کے قتل) کے مسئلے پر' جسے مؤخرالذکر نے پیش کیا تھا' علیحدگی اختیار کر لی اور بعد میں عبداللہ بن اباض سے بھی' جس کا یہ قول تھا کہ غیر خارجی مسلمانوں کو مشرک نہ سمجھنا چاہیے۔ ابو مخنف کے بیان سے نظریہ عملیت (Pragmatism) کا اظہار ہوتا ہے اور اس کی رو سے خوارج کے تینوں بڑے فرقے' صفریہ' ازارقہ اور اباضیہ (= اباضیہ) اپنے اصولوں کے تصادم کے باعث بیک وقت ظہور میں آئے تھے۔ ایک اور مؤرخ البلاذری (طبع Ahlwardt' ص ۸۲ تا ۸۳) صفریہ بانی عبیدہ بن قیس کو بتاتا ہے۔ دوسری طرف فقہی مآخذ میں یہ حیثیت یا تو زیاد بن الاصفر کو دی گئی ہے' جس کے نام پر صفریہ

کو زیادیہ بھی کہا جاتا ہے (البغدادی: الفرق، ص ۷۰؛ الشہرستانی، طبع Cureton، ص ۱۰)، یا النعمان بن صفر کو (المقریزی: الخطط، ۲: ۳۵۴ بعد، بار دوم ۴: ۱۷۸ بعد)، جو کہ سب کے سب یکساں غیر معروف ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ صفریہ نے ماہ صفر ۷۶ھ میں خارجی تحریک میں حصہ لینا شروع کیا جب کہ صالح بن مسرح یا مُسَرّح (دیکھیے الطبری، ۲: ۸۸۱، حاشیہ) کی برپا کردہ بغاوت مشتعل ہوئی، جس کی قیادت اس کی وفات کے بعد شبیب بن یزید الشیبانی کرتا رہا (دیکھیے اوپر)۔ صالح بن مسرح ایک ایسے درویشانہ رجحانات رکھنے والے دیندار شخص کا نمونہ پیش کرتا ہے جو ایک مبلّغ تھا اور باوجود اپنی امن پسند طبیعت کے انجام کار ایک خونریز جنگ کی کشاکش میں گرفتار ہوجاتا ہے۔ اس کا ایک ہمعصر، جس کا معتبر ہونا ہر طرح اغلب ہے (الطبری، ۲: ۸۸۶)، اس کے متعلق لکھتا ہے کہ وہ ازارقہ کے تشدّد پسندانہ طریقوں کا مخالف تھا، اور یہ ایک ایسی بات ہے جو ہمیشہ صفریہ نظریئے کی خصوصیت رہی ہے، اگرچہ اس نظریئے کو ماننے والوں نے عملاً اسے ہمیشہ ملحوظ نہیں رکھا۔

شبیب بن یزید کی شکست کے بعد اموی دور کے قریب ضحاک بن قیس کی بغاوت میں صفریہ دوبارہ شریک کار نظر آتے ہیں۔ اسی زمانے میں وہ پوری اسلامی دنیا میں دیکھے جاتے ہیں۔ المغرب میں ان کا ذکر ۱۱۷ھ سے شروع ہوتا ہے (ابن الاثیر: الکامل، طبع Tornberg، ۵: ۱۵۳ بعد)، جہاں چند سال بعد اپنے قائد ابوقرہ کی رہنمائی میں انہوں نے ۱۵۳ھ میں عباسی حاکم عمر بن حفص کو قتل کر دیا (الطبری، ۳: ۳۷۰ تا ۳۷۱) اور شہر سجلماسہ پر قابض ہو گئے اور وہاں عرصے تک انہوں نے اپنی خود مختاری کو قائم رکھا (ابن عذاری: البیان المغرب، طبع Dozy، ۱: ۵۸ بعد؛ ابن الاثیر، ۶: ۴ بعد)۔ وہ بربروں کی بغاوت عام میں اباضیوں کے ساتھ شریک ہوے اور انجام کار انہیں میں جذب ہوگئے۔ اباضیہ اور صفریہ کے مابین ایک تصادم عمان میں واقع ہوا، جس میں مؤخر الذکر کو شکست ہوئی۔ امیر خازم بن خزیمہ سے شکست کھانے کے بعد صفریہ وہاں پناہ گزین ہوگئے تھے (الطبری، ۳: ۷۸)۔

صفریہ کی اہمیت خاص طور پر خارجی عقیدے کے مفسرین کی حیثیت سے ہے۔ بظاہر سب سے پہلے انہیں نے اپنے مذہبی عقائد کی باقاعدہ توضیح کرنے کا اقدام کیا اور ان کے اولیں زعما میں سے شاعر عمران بن حطان (م ۸۴ھ) بطور ایک فقیہ مشہور ہے۔ الجاحظ نے علماے خوارج کی فہرست میں بعض اور نام بھی درج کیے ہیں (البیان، ۱: ۱۳۱ تا ۱۳۳ و ۲: ۱۲۶ تا ۱۲۷)۔ جو اہم عقائد صفریہ کو انتہا پسند ازارقہ سے ممیز کرتے ہیں، وہ اباضیوں کی اعتدال پسندی کا مقابلہ نہیں کر سکتے اور عبدالقاہر البغدادی اور الشہرستانی کے منظم رسائل کے مطابق یہ ہیں: قعود (دوسرے مسلمانوں سے عارضی طور پر جنگ بند کر دینا) اور تقیہ (اخفاے عقیدہ) کا ماننا، استعراض اور کفار کے بچوں کے دوزخی ہونے کے متعلق عقائد سے انکار۔ اخلاقی عقیدے میں بھی صفریہ دیگر خوارج کی نسبت زیادہ متشدّد نہ تھے۔ ان کی ایک شاخ کبائر کا ارتکاب کرنے والوں کو مشرک اور کافر نہیں سمجھتی تھی۔ ان کا خیال تھا کہ جن گناہوں کی حد مقرر نہیں کی گئی ان کا مرتکب بے شک کافر ہے۔ صفریہ کی دیگر خصوصیات کا تعلق عبادات اور احکام شرعی سے ہے۔

ایک مذہبی جماعت کی حیثیت سے صفریہ کو بظاہر اسلامی دنیا کے مشرقی نصف حصے میں غلبہ حاصل تھا، جہاں انہوں نے نسبتاً قریب کے زمانے تک اپنی حیثیت کو برقرار رکھا۔ ابن حزم (م ۴۵۶ھ) کا بیان ہے کہ اس کے زمانے میں اباضیوں کے علاوہ خوارج کی یہی ایک جماعت موجود تھی (الفصل فی الملل، ۴: ۱۹۰ تا ۱۹۱)۔ اس سے ہم یہ قیاس کر سکتے ہیں کہ خوارج کے دوسرے فرقے رفتہ رفتہ صفریہ میں جذب ہوتے گئے تھے، جس کی تائید بظاہر اس بات سے بھی ہوتی ہے کہ ابن حزم ثعالبہ، عجاردہ اور بیہسیہ فرقوں کو مع ان کی شاخوں کے صفریہ ہی کی صف میں جگہ دیتا ہے، بحالیکہ عبدالقاہر البغدادی اور الشہرستانی انہیں جدا جدا فرقے تصور کرتے ہیں۔

المقریزی (الخطط، ۲: ۳۵۴ نیچے، بار دوم، ۴: ۱۷۹) کے قول کے مطابق صفریہ کا ایک نام النُّکار (= انکار کرنے والے) بھی تھا، اس لیے کہ (اور سب خوارج کی طرح) وہ

بن مسلم الرازی البصری المعروف بہ هلال الرائیؒ (م ۲۴۵ھ)، ابو عبداللہ محمد بن سماعہ التمیمی (م ۲۳۳ھ)، احمد بن عمر الخصاف (م ۲۶۱ھ) وغیرہ شامل ہیں۔

یہ تو معلوم ہے کہ فقہ حنفی کا بلاد مشرق، خراسان، ماوراء النہر اور برصغیر پاکستان و ہند، افغانستان اور ترکیہ میں بہت فروغ ہوا، اس لیے انھیں ممالک میں اس فقہ کی چھان بین زیادہ ہوئی اور کم و بیش، ان سلطنتوں کا قانون بھی اس کے مطابق رہا۔

فقہ مالکی: امام مالکؒ بن انس الاصبحی [رک بآں] مدینہ منورہ میں ۹۳ھ میں پیدا ہوے (وفات ۱۷۹ھ/۷۹۵ء) اور علماے مدینہ منورہ سے تعلیم حاصل کی۔ فقہ میں انھوں نے دوسرے شیوخ کے علاوہ شیخ ربیعۃ الرای سے فیض پایا، مالکؒ بن انس علم حدیث کے امام ہیں اور ان کی روایت پر اعتماد کیا جاتا ہے۔ الموطا ان کا مجموعہ احادیث ہے۔ انھیں فقہ میں حجازی دبستان کا امام کہا جاتا ہے۔ امام شافعیؒ ان کے شاگرد تھے۔ انھوں نے فرمایا کہ تابعینؒ کے بعد امام مالکؒ بندوں کے لیے اللہ کی سب سے بڑی حجت ہیں۔ امام محمدؒ نے ان سے اکتساب کیا، چنانچہ الموطا کی ایک روایت جو برصغیر پاکستان و ہند میں رائج اور شائع ہوئی انھیں سے ہے۔

امام مالکؒ کے طریق فقہ میں الکتاب و السنہ کے بعد قیاس بھی لائق اعتماد ہے۔ وہ اہل مدینہ کے تعامل اور اقوال صحابہ کرامؓ کو سند مانتے ہیں۔ جہاں یہ نہ ہوں وہ حدیث کے بعد دلیل خاص یا قیاس سے کام لیتے ہیں۔ دلیل سے مراد مصالح مرسلہ ہے۔ احناف میں جس طرح استحسان کو اہمیت دی گئی ہے۔ فقہ مالکی میں استصلاح (مصالح مرسلہ) کو اہمیت حاصل ہے (دیکھیے الغزالی: المستصفی، بذیل مصالح مرسلہ)۔ یہ نئی دلیل یا مصلحت مرسلہ یا استصلاح (یعنی کسی حکم کو ایسے معنوں کے ساتھ منسلک کر دینا جو مصلحت عامہ اور منشاے شریعت دونوں کے موافق ہو) چند شرائط کے ساتھ جائز ہے۔

امام مالکؒ کے شاگردوں میں امام محمدؒ (حنفی) اور امام شافعیؒ بھی شامل ہیں۔ اگرچہ ان دونوں کے مسلک اپنے خاص بھی ہیں، امام مالکؒ کی فقہ کے اولین ستون چند اشخاص ہیں: ان میں ابو محمد عبداللہ بن وہب بن مسلم القرشی (فقیہ مصر، م ۱۹۷ھ)، ابو عبداللہ عبدالرحمن بن القاسم العتقی (مصر، م ۱۹۱ھ)، ابو محمد عبداللہ بن عبدالحکم (م ۲۱۴ھ) اشہب بن عبدالعزیز القیسی (م ۲۰۴ھ)، ابو عبداللہ زیاد بن عبدالرحمن القرطبی (فقیہ اندلس، م ۱۹۳ھ)، اور عبدالسلام بن سعید التنوخی، الملقب بہ سحنون (م ۲۴۰ھ)۔ امام مالکؒ کا مسلک زیادہ تر مصر، افریقہ، اندلس اور بحرین وغیرہ میں پھیلا، لیکن مشرق میں بھی ان کے پیرو بہت سے تھے۔ بعد کے ادوار کے نامور مالکیوں کے لیے رک بہ مالکیہ، نیز مالکؒ بن انس۔

فقہ شافعی: امام شافعیؒ [رک بآں] ابو عبداللہ محمد بن ادریس بن العباس الشافعی المطلبی (۱۵۰ھ-۲۰۴ھ مصر)، حدیث میں امام مالکؒ کے شاگرد تھے۔ فقہاے احناف میں سے امام محمدؒ بن حسن الشیبانیؒ سے ان کا میل جول رہا اور ان سے مناظرے بھی ہوے۔ ان کے علاوہ ان کی حسن بن زیاد لؤلؤیؒ سے ملاقات تھی۔ ان کا مسلک مصر، حجاز اور قدرے عراق میں مقبول ہوا (دیکھیے فخر الدین الرازی: مناقب امام شافعی)۔

فقہ حنبلی: امام احمدؒ بن حنبل [رک بآں] ۱۶۴ھ/۷۸۰ء-۲۴۱ھ/۸۵۵ء)۔ دوسرے شیوخ کے علاوہ امام شافعیؒ سے بھی تعلیم حاصل کی۔ ان کی تصنیف المسند چھے جلدوں میں ہے اور اس میں چالیس ہزار احادیث ہیں۔ اصول میں ان کی کتاب الناسخ و المنسوخ اور کتاب العلل ہے۔

ان کے مسلک کا اہم ترین پہلو یہ ہے کہ وہ اجتہاد بالرای کو بالکل نہیں مانتے اور فقط قرآن و حدیث کو سند مانتے ہیں۔ طریقہ اہل الحدیث میں ان کی اس شدت کے باعث بعض لوگوں نے انہیں فقیہ کے بجاے محدث کہا ہے، بلکہ ابن عبدالبر نے (الانتقاء فی فضائل الثلاثۃ الفقہاء میں) ان کے فقہی مسلک کا ذکر ہی نہیں کیا، لیکن یہ صحیح نہیں، فقہ حنبلی مذاہب اربعہ میں بالاتفاق شامل ہے۔

حنبلی مسلک کی روایت کرنے والوں میں احمد بن محمد هانی المعروف بہ ابوبکر الاثرم، اسحق بن ابراہیم المعروف بہ ابن راہویہ المروزی، ابو القاسم الخرقی (م ۳۳۴ھ)، ابن قدامہ الحنبلی (فقیہ) (م ۶۲۰ھ)، ابن تیمیہؒ (م ۷۲۸ھ/۱۳۲۸ء) اور ابن القیم (م ۷۵۱ھ/۱۳۵۰ء) اہم ہیں۔ اٹھارھویں صدی عیسوی میں شیخ محمد بن عبدالوہاب (م ۱۲۰۶ھ) نے بھی اس مسلک کی اشاعت کی، چنانچہ آل سعود کے فرمانرواؤں کا یہی مسلک ہے، جو اصلاً حنبلی ہے۔

چند اور مسالک: ان مسالک اربعہ کے علاوہ کچھ اور مسلک بھی تھے جو چل نہ سکے۔ ان میں ابن شبرمہؒ (م ۱۴۴ھ)، ابن ابی لیلیؒ

(م ۱۳۸ھ) الاوزاعیؒ (م ۱۵۷ھ)، سفیان الثوریؒ (م ۱۶۱ھ) شریک النخعیؒ (م ۱۷۷ھ)، لیث بن سعدؒ (م ۱۷۵ھ)، اسحٰق بن راہویہؒ (م ۲۳۸ھ) اور ابو ثور البغدادیؒ (م ۲۴۶ھ)، داؤد الظاہریؒ (م ۲۷۰ھ) اور ابن جریر الطبریؒ (م ۳۱۰ھ) کے مسالک قابل ذکر ہیں۔

ظاہریہ کا مسلک اندلس میں زیادہ پھیلا، مگر آٹھویں صدی ہجری سے آگے بڑھ نہ سکا۔ اس مسلک کے نامور ترین عالم ابن حزمؒ [رک باں] (م ۴۵۶ھ) ہیں۔

فقہ اسلامی کے امتیازات: بعض لوگ فقہ اور قانون کو ایک ہی معنی میں استعمال کر دیتے ہیں، حالانکہ قانون موجودہ مروجہ معنوں میں اسلامی فقہ کا صرف ایک حصہ ہے (یعنی معاملات و عقوبات) اور ظاہر ہے کہ فقہ ایک وسیع تر نظام ہے۔ پھر بڑا فرق یہ ہے کہ اپنی ماہیت کے اعتبار سے جہاں اللہ تعالٰی کا بنایا ہوا قانون ہے وہاں مروجہ قانون (عرف عام میں) انسان کا اور سوسائٹی کا بنایا ہوا مجموعہ ضوابط ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ فقہا نے لفظ قانون فقہی اصطلاح کے طور پر شاذ و نادر ہی کہیں استعمال کیا ہو گا (یہ لفظ ہے بھی خارجی، یعنی یونانی الاصل جو سریانی کے ذریعے عربی میں آیا، بمعنی مقیاس کل شی۔ البتہ سلطنت عثمانیہ میں مجموعہ احکام کے معنی میں استعمال ہوتا رہا اور وہ ان احکام سے متعلق جو سلاطین کے وضع کردہ تھے، لیکن یہ فقہ سے الگ چیز ہے۔

غرض فقہ (شریعت) وسیع تر اصطلاح ہے جس کا اطلاق دین (عقائد و عبادات) اور معاملات (و عقوبات)، احکام سلطانیہ، مخاصمات اور سیر (قانون دولی)، سب کے مجموعے پر ہوتا ہے اور دنیوی قانون کا اطلاق صرف معاملات و عقوبات پر ہوتا ہے۔

موجودہ دنیوی قانون کی غرض و غایت عدل و انصاف کے تقاضوں کی تکمیل ہے، مگر اسلامی شریعت میں یہ بھی ہے اور اس کے ساتھ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی منظم تدبیر بھی، جس کے ذریعے افراد کو داخلی طور سے بہتر اور صالح تر بنانا مطلوب ہے۔ فقہ سے رومن لا کی مماثلت کا ذکر اس مقالے میں آ چکا ہے، لیکن دونوں کا یہ فرق بھی بے حد اہم ہے کہ جہاں رومن لا کا سارا بنیادی نظریہ عدم مساوات ہے جس کا مقصد فیوڈل نظام زندگی کا استحکام ہے وہاں اسلامی فقہ ایک خدا کے تصور پر قائم ہو کر انسان کی بنیادی اخوت و مساوات کی علمبردار ہے۔

اسلامی فقہ کے امکانات: جیسا کہ بیان ہوا، فقہ اپنے وسیع معنوں میں عبارت ہے عقائد، عبادات، معاملات، خصومات، معاہدات، عقوبات اور سیاسی و انتظامی نظریات وغیرہ سے۔ ان میں سے بنیادی عقائد و عبادات کے سلسلے میں کسی ترمیم، نئی تعبیر یا تبدیلی کا سوال پیدا نہیں ہوتا، لیکن باقی شعبوں کے بارے میں، نئے نئے مسائل کے ظہور کے پیش نظر، بہت سے نئے سوال ابھرے ہیں اور ابھرتے رہتے ہیں، خصوصاً ان مسائل کے وہ پہلو جو مغربی دنیا کے معاشرتی نظامات و نظریات کے زیر اثر سامنے آتے ہیں، مثلاً ہم دیکھتے ہیں کہ اقتصادی تصورات میں تغیر و تبدل آ گیا ہے، مقامی اور بین الاقوامی تجارت کے نظام تبدیل ہو گئے ہیں، سرمایہ دارانہ اور اشتراکی نظامات نے سوچ کا رخ تبدیل کر دیا ہے، بعض امور میں معاشرتی علوم (عمرانیات، نفسیات اور سیاسیات وغیرہ) نے انداز نظر میں گہری تبدیلی پیدا کر دی ہے۔ غرض سوچنے اور رہنے سہنے کے انداز یکسر بدل گئے ہیں۔

ان اثرات کے تقاضے سے کم و بیش ڈیڑھ سو سال سے، اسلامی فقہ پر کچھ نئی ذمے داریاں عائد ہوئی ہیں، اس لیے نئے مسائل کے بارے میں فقہ کی نئی تشکیل پر زور دیا جا رہا ہے۔ ایسی فقہ پر، جو نئے معاشرتی مسائل میں عام مسلمان کی رہنمائی کر سکے۔ مذکورہ ڈیڑھ صدی میں عراق، شام، مصر اور ترکی میں اس سلسلے میں کچھ کوششیں ہوئی ہیں، مثلاً ترکی میں مجلۃ الاحکام العدلیہ [رک باں] کی تدوین ہوئی، اسی طرح مصر میں بھی کچھ کوشش ہوئی، لیکن بظاہر یہ محسوس ہوتا ہے کہ یہ اصلاحات جدید الجیل طبقے کی نظر میں تسلی بخش اور کافی نہ تھیں۔ (مجلّہ کے لیے دیکھیے المحمصانی: فلسفۃ التشریع الاسلامی؛ نیز مصطفٰی الزرقا: المدخل الفقہی العام؛ نیز وہی مصنف: اسلامی قانون کا تاریخی ارتقاء (ترجمہ اردو از عربی)، در چراغ راہ، کراچی، اسلامی قانون نمبر)۔

جدید تر دور میں ان امکانات پر غور کرنے والوں میں عرب دنیا سے متعلق المحمصانی، علی حسن عبدالقادر، عودہ شہید، احمد مصطفٰی الزرقاء، سید قطب شہید، الاستاذ ابو زہرہ، الاستاذ دوالیبی اور دوسرے ماہرین قانون و فقہ ہیں۔

اس وقت ترکی، مصر اور بہت سے عرب (اور غیر عرب مسلم) ممالک نے مغربی قوانین میں سے کوئی ایک نظام قبول کر لیا ہے...،

باقی اسلامی ممالک نے اپنی ریاست کو اصولاً" اسلامی قرار دے دیا ہے' مگر بیرونی قوانین سے استفادے کا رجحان غالب ہے۔ یہ اس جمود کا نتیجہ ہے جو اجتہاد کے سلسلے میں موجود ہے۔

اجتہاد کے ذریعے فقہ اسلامی کی تدوین نو کے سلسلے میں سب سے زیادہ فکر انگیز تجاویز اقبال (علامہ شیخ محمد اقبال) نے اپنے ایک خطبے (بعنوان The Principle of Movement in the Structure of Islam) میں پیش کی ہیں۔ اس میں انھوں نے فقہ کے ماخذ اربعہ کے تجزیے کے ساتھ ترکی اور مصر میں تجدید و تحدید قانون اسلامی کی تحریکوں کا ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ جدید تشکیل فقہ وقت کی اہم ضرورت ہے' لیکن یہ صرف جدید حالات و کوائف کے تحت محض مطابقت پیدا کرنا ہی نہیں' بلکہ مغرب کے ناروا اور انسانیت کش نظریات و تجربات کی تردید کرتے ہوئے' مثبت اقدار اخلاق و زندگی پر مبنی ایک نیا قانون بنانا چاہیے جو نصوص سے ماخوذ ہو' لیکن جدید ترین انکشافات سے صرف نظر نہ کرے۔ اس کی مدد سے کائنات کی روحانی تشریح' فرد کی اخلاقی آزادی و نجات اور عالمگیر معاشرے کی مثبت اساس متعین کی جائے۔

**ماخذ:** متن مقالہ میں آ چکے ہیں۔

○

**فقیر:** وہ شخص جو حاجت مند ہو' خواہ مادی خواہ روحانی اعتبار سے' لہٰذا ضد ہے غنیٰ' یعنی فارغ البال اور امیر کی' اس کے ساتھ عموماً مسکین کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے' یعنی وہ شخص جو بے حد خستہ حال ہو ان میں تھوڑا سا فرق ہے۔ امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک فقیر وہ ہے جس کے پاس کچھ تھوڑا بہت ہو اور مسکین وہ ہے جو بالکل نادار ہو' لیکن امام الشافعیؒ نے اس کے برعکس لکھا ہے اور ابن العربی نے ان دونوں لفظوں کو ہم معنیٰ قرار دیا ہے۔ ایک اور لفظ سائل ہے جس کے معنی ہیں بھکاری یا سوالی۔ چنانچہ قرآن مجید میں آیا ہے کہ انسان اللہ کے حاجت مند (فقراء) اور اللہ غنی (حمید) ہے: گویا فقیر سے یہ مفہوم بھی نکلتا ہے کہ اسے خدا کے سامنے حاجت روائی کے لیے ہاتھ بڑھانا اور خدا ہی پر ہر طرح سے توکل کرنا پڑتا ہے۔ چنانچہ شبلی کا قول ہے کہ: "اَلْفَقِیْرُ مَنْ لَا یَسْتَغْنِیْ بِشَیْءٍ دُوْنَ اللّٰہِ" (فقیر وہ ہے جو خدا کے سوا اور کسی ذریعے سے مستغنی نہیں ہوتا) مسلم ممالک میں لفظ فقیر عموماً" سائل' درویش یا نادار کے لیے استعمال ہوتا ہے [ رک بہ درویش]' آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے جو یہ حدیث منسوب ہے کہ الفقر فخری ("فقر میرا فخر ہے") اس سے اس درویشی طریقے کو تقویت ملی ہے۔ یورپی زبانوں میں اس لفظ کے مفہوم کو وسعت دے کر اس سے ہندوستانی سادھو اور جوگی بھی مراد لیے جاتے ہیں' لیکن انگریزی لفظ Faker جعلساز سے اس کی مطابقت گمراہ کن ہے' دیکھیے *New English Dictionary* اور *Century Dictionary*.

فقر ایک نہایت ہی وسیع اور بلیغ اصطلاح ہے' اس کا تعلق خارج سے بھی ہے اور باطن سے بھی۔ فقر ایک اخلاقی رویہ ہے اور متاع دنیوی کے تعلق میں ایک انداز نظر بھی' جو دنیا داری' خود غرضی' زر پرستی اور استحصال سے بچاتا ہے۔ حدیث مذکورہ بالا میں جس فقر کو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فخر فرمایا ہے اس سے مراد یہی شعوری بے نیازی ہے جو متاع دنیوی پر دسترس ہونے کے باوجود' انسان کو دل کی تونگری عطا کرتی ہے۔ مال وجاہ کی ہوس اور اس کی خاطر ظلم' تعدی' غصب حقوق' استحصال اور اس سے وابستہ جھوٹ اور ملمع سازی --- یہ سب رذائل فقر سے دور ہوتے ہیں۔

صوفیانہ شخصی رویے کے علاوہ' اقبال نے اپنی کتابوں میں اسے ایک اجتماعی رویہ (فضیلت) بھی قرار دیا ہے۔

**ماخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**فقیہ:** (نیز رک بہ فقہ)' فقیہ عام بنیادی معنوں میں اس شخص کو کہتے ہیں جو کسی شے کا علم یا فہم رکھتا ہو۔ پھر چونکہ فقہ [رک بآں] ایک باقاعدہ علم بن گیا اس لیے آگے چل کر اس کا مفہوم دین کا عالم یا شریعت کا عالم' خصوصاً شریعت کے مسائل عملی یا الفروع کا عالم (لسان' ۷ : ۲۱۸)۔ الفقہ الاکبر (یا علم الکلام)' یعنی وہ کتاب جو امام ابوحنیفہؒ سے منسوب کی جاتی ہے' ارتقائے فقہ کے بالکل ابتدائی زمانے سے تعلق رکھتی ہے۔ اس میں (مطبوعہ الہ آباد' ص ۲) فقیہ کا لفظ وسیع مفہوم میں استعمال کیا گیا ہے اور اس مفہوم کی یہ حد بندی اس وقت ہوئی جب دوسری صدی ہجری میں علم الفقہ کی تدوین عمل میں آئی (فقیہ اور مجتہد میں جو فرق ہے' اسے سمجھنے کے لیے دیکھیے تھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون' بذیل مادہ) مصر میں یہ لفظ بگڑ کر فقی ہو گیا ہے' جس کا مفہوم مدرس یا قاری ہے۔ بعینہ

جیسے شام میں خطیب مدرس کے معنوں میں بولا جاتا ہے (Lane: *Modern Egyptians*، باب ۲).

امامیہ اصطلاح میں بھی تقریباً انھی معنوں میں مستعمل ہے۔ ان کے یہاں فقیہ اگر استدلال و استنباط کے بعد فتویٰ دیتا ہے تو "مجتہد" ہے اور اگر "مجتہد" اپنے معاصر مجتہدین میں زیادہ مہارت فن رکھتا ہے تو "اعلم" اور اگر بکثرت لوگ اس کی تقلید کرتے ہیں تو اسے "مرجع" کہا جاتا ہے۔

**مآخذ:** مقالہ فقہ کے تحت؛ دیکھیے مقالہ فقہ در آآآ، بذیل مادہ.

○

**فن:** (جمع فنون) ہنر، آرٹ، صناعت طریقہ، ہنر و علم کا کوئی شعبہ، کوئی شاخ، کتاب کا کوئی حصہ (باب، فصل وغیرہ)؛ بطور تنزل حیلہ، مکر، نیز تفنن، یعنی دل لگی اور خوش طبعی وغیرہ۔ فارسی کی بعض قدیم کتابوں میں لفظ فن جدید معنوں (آرٹ) میں بھی استعمال ہوا ہے اور ہنر اور فن کے الفاظ عمارت گری، نقاشی، تذہیب اور مصوری وغیرہ کے لیے استعمال ہوے ہیں۔

مسلمانوں کے ہاں فن کا مقصود و مطلوب محض حظ نفس اور مسرت نہیں بلکہ تسخیر ہے جس کا دوسرا نام عبادت یا اتصاف یا اوصاف اللہ ہے۔ یہ فن عمل خیر پر ابھارتا اور قرب و اتصال روحانی کا وسیلہ بنتا ہے۔ اسلام کی رو سے حسن میں خیر، حسن عمل (کمال تکمیل حیات) اور جلال (قدر تسخیر) تینوں موجود ہیں۔

اسلامی آرٹ کی مختلف شاخیں درج ذیل ہیں: (۱) صنعت گری، مثلاً فن تعمیر، عمارات بنانے، فخار (کوزہ گری)، فسیفسا (پچی کاری)، قالی (قالین سازی)، خط خوش نویسی، قماش پارچہ بافی، دھات کا کام اور مصوری وغیرہ۔ (۲) فنی سامان: عاج (ہاتھی دانت کا کام)، بلور، جس (پلستر) خزف (گلی ظروف)، عرق اللولو (سیپ)، لباس وغیرہ ہیں، (۳) عمارات سے متعلق اشیا کی اقسام اور فنی خصوصیات، مثلاً باب (دروازہ)، بادلی، برج، بستان (باغ) حمام، حصن (قلعہ)، قنطرہ (پل)، مقبرہ، مینار، مسجد، سبیل وغیرہ، عمود (ستون)، عربی نقش و نگار، ایوان، مقرنس وغیرہ۔ (۴) موسیقی اور آلات طرب وغیرہ۔

اسلامی آرٹ بہت سے تہذیبی ورثوں کے میل ملاپ کا نتیجہ ہے۔ ان میں سرفہرست یونانی تہذیب تھی جس کے زیر اثر بوزنطی سلطنت کے جنوبی حصے تھے۔ دوسری ایرانی تہذیب کی میراث ہے جو ایران کے ساسانی دور کی یادگار تھی۔ بعد میں ایران میں مغل مملکت سے آمدہ چینی آرائشی نقش و نگار نے قبولیت پائی۔ بوزنطی مکتب فکر کے استادوں کی پیروی کرتے ہوے استانبول میں بہت سی شاہی مساجد تعمیر ہوئیں۔

اسلامی آرٹ کو آرائش کاروں اور تزئین کاروں کا فن کہنا عین مناسب ہو گا۔ یہ نقاش ہر بیرونی سطح کو رنگا رنگ تصویروں سے مزین کرتے تھے۔ ان نقاشوں کی کاریگری اور مہارت فن منبت کاری اور سطحی نقاشوں کے ایسے نمونوں میں نظر آتی ہے جن میں روشنی اور سائے کا تاثر بھی ملتا ہے اور بسا اوقات رنگوں کی لطیف آمیزش بھی۔ اس ہنر مندی اور کاریگری کے مظاہر محلات، مساجد، مقابر مدارس اور رفاہ عامہ کی دوسری عمارتیں تھیں، ان کے علاوہ واٹر ورکس، چشمے، حمام، مال گودام، مسقف بازار، نہر پنہر اور قلعے مسلمانوں کے اعلیٰ ذوق تعمیر کی یادگار ہیں۔

اسلامی فن کے مختلف ادوار اور ان کی خصوصیات حسب ذیل ہیں:

(۱) خلافت راشدہ: چونکہ عملاً تمام قدیم عمارات اور ان کے سامان آرائش کی کوفے، دمشق، فسطاط اور قیروان وغیرہ میں کچھ عرصہ کے بعد تجدید ہو گئی تھی، اس لیے اس عہد کا فن واضح نہیں ہے۔

اموی فن: سنگی عمارات، ستون پر گول محرابیں، چھتیں، لداؤ کے دالان، دیواری تزئین اور پچی کاری، شاہی طرز کی گچ کا ابھرواں کام جس کی مثالیں دمشق، بیت المقدس، مدینہ منورہ، بصرہ اور بعلبک کی مساجد اور صحراے شام کے محلات میں ملتی ہیں۔

عباسی فن: (۷۵۰ء تا ۱۲۵۸ء) کی خصوصیات: عمارتیں جن کی دیواریں بھاری بھرکم، چوکور پیلپائے جن کے گوشوں پر پتلے پتلے ستون، نکیلی محرابیں، لداؤ چکر دار مینار، ردی ساسانی نقشہ کے محلات، آرائش کے لیے کٹاؤ کی استکاری، دیواری تزئین اور مرقع کشی جو بوزنطی ساسانی روایت سے ظہور پذیر ہوئی۔

مغربی اموی اور اندلسی فن: اس کی ممتاز ترین خصوصیات یہ ہیں، نعل نما محراب، ہلالی کمان، پتلے پتلے ستونوں پر، گنجان محرابوں پر گنبد یا مقرنس چھتوں اور دیواروں پر طغرائی نقش و نگار یا لکڑی میں ترشے ہوے نقوش اور پچی کاری وغیرہ۔ اہم ترین یادگاریں: اندلس

میں قرطبہ کی جامع کبیر، مدینۃ الزہراء اور الامیریہ کے محلات کے کھنڈر، زمانہ مابعد کے اہم ترین مراکز فن قیروان، تونس تلمسان، مراکش اور تازہ وغیرہ تھے۔

فاطمی فن (مصر اور شام میں، ۹۵۳ تا ۱۱۷۱ء): اہم خصوصیات ستونوں پر اونچی ٹاٹ کی کمانیں، ابتدائی طرز کی مقرنس تزئین اور مجر جالیاں۔ بڑی بڑی یادگاریں قاہرہ میں قلعہ کے برج ودموں کے حصے اور جوامع) الازہر اور الحاکم وغیرہ۔

ایوبی و مملوک فن (مصر و شام میں، ۱۱۷۱ تا ۱۵۱۶ء): اس دور کی عمارتوں میں مختلف رنگوں کے پتھروں کا جوڑ، سنگ مرمر میں پچی کاری، مدور اور بلند طاقچے جو سرگوشہ محرابوں پر ختم ہو۔تے ہیں اور ابھرے ہوئے طلائی نقش و نگار دکھائی دیتے ہیں۔ اس کے مظاہر قاہرہ اور دمشق میں کثیرالتعداد مساجد، مدارس، محلات اور مقبرے ہیں۔

ساسانی روایت کا احیا: آل بویہ، سامانیوں، غزنویوں وغیرہ کے عہد میں ایران، ترکستان اور عراق میں ہوا۔ مقبروں کے مینار، مخروطی اور کروی اور مپلی گنبد اور محرابیں۔ اس کی اہم یادگاریں بخارا، خوارزم، نیشاپور، اصفہان، یزد اور غزنہ وغیرہ میں پائی جاتی ہیں۔

سلجوقی فن: ایران، عراق، شام اور ایشیائے کوچک میں (۱۰۳۸ سے ۱۱۸۶ تک، ۱۰۶۴ تا ۱۳۰۲ء تک): اس فن کی امتیازی خصوصیات چار ایوانوں کی مسجدیں بڑے بڑے گنبد (ذرا گاؤدم استوانی) مینار، خشتی اور گلی رنگین چرکون کی پچی کاری، ابھرواں تصاویر، چمکیلے روغن کے برتن، گلی ظروف اور جڑاؤ کانسی کے کام میں اعلیٰ درجے کے تصویری مناظر ہیں۔ اسکی بڑی بڑی یادگاریں بغداد، موصل، دیاربکر، اصفہان، مرو اور خوارزم میں ہیں۔ نیز بہت سے مقبروں کے گنبد اور گورستانی میناروں کی خاصی بڑی تعداد قونیہ اور سیواس وغیرہ میں پائی جاتی ہے۔

مغول اور تیموری فن: نوکدار اور پیاز نما گنبد، بلند ڈھولنے اور پشتے کی ڈاٹوں پر کاشی کے چوکوں کی پچی کاری کا کمال جس کے فنی نمونے اصفہان، سمرقند، بخارا، ہرات، بلخ اور تبریز وغیرہ میں نظر آتے ہیں۔

صفوی اور ازبک فن: چوکون کی پچی کاری کی جگہ منقش چوکے، جس سے تصویریں اور فطرت پسند انہ گل کاری کے نمونے بنائے گئے ہیں، جو قزوین، اصفہان، مشہد اور بخارا کی عمدہ عمارتوں میں نمایاں ہیں۔

ہندی مسلمانوں کا فن: (۱۱۹۶ء تا ابتدائے انیسویں صدی): ابتدا میں اس کی اساس غزنوی و غوری اور پھر سلجوقی اسلوب پر قائم ہوئی اس کے علاوہ ہندو فن تعمیر کی جزئیات (ستون، دیوار گیریاں، چھجے اور منڈیروں والی چھتیں) داخل ہوتی رہیں۔ بیشتر یادگاریں دہلی اور آگرے میں تعمیر ہوئیں، لیکن بعد ازاں جونپور، مانڈو، احمد آباد، گلبرگہ اور گور میں تعمیر ہوئیں۔ ہندی مسلمانوں کے فن میں مسجد کے دالانوں اور محرابوں میں سنگ مرمر کا بکثرت استعمال شامل ہے۔ مغلیہ عہد میں فن کے شاہی اسلوب نے نشوونما پائی جو کہ صفوی، ایرانی، بنگالی اور دکنی عناصر سے مرکب تھا۔

(اسلامی) فن کا اثر دوسری تہذیبوں کے حوالے سے:

مسلمانوں کے فن نے اپنی ہمسایہ تہذیبوں اور ممالک کے فنون پر گہرا اثر ڈالا۔ مسلمانوں کے فن کی اشکال (خاص طور پر محراب، لداؤ دار گنبد) ہندو مذہبی فن کے ہر پہلو میں نفوذ کر گئیں، ہندو محلات کے نچلے ڈھانچے اور چوٹی پر گنبد تو مسلمانوں کے سے ہوتے، مگر اوپر جھروکے، گلیاریاں، سردلیں اور دیواری تصاویر وغیرہ ہندوانی وضع کی ہوتی تھیں۔ کبھی کبھی مندروں میں بھی اسلامی فن کی جھلکیاں نظر آتی ہیں، مثلاً گوالیار میں مان سنگھ کے محلات اور چتوڑگڑھ کے مقام پر رتن سنگھ کے محلات میں کاشی کاری بھی نظر آتی ہے۔ وجے نگر (جنوبی دکن) کے شاہی محلات بہمنی اسلوب میں تعمیر کیے گئے۔ مغلیہ دور حکومت میں مخلوط ہندو مسلم طرز تعمیر مختلف راجپوتی درباروں میں اختیار کیا گیا، پھر شاہ جہاں اورنگ زیب کا سنگ مرمر والا شاہی اسلوب چمبہ، منڈی، بیکانیر، جے پور، جودھ پور، اودے پور، گوالیار، اجین، ناگ پور حتی کہ تمنجور اور منڈوا تک پہنچ گیا۔

یورپ: مسلمانوں کے فن کا سب سے اہم دائرۂ عمل یورپ تھا اس میں سب سے زیادہ سپین نے اسلامی فن کے اثرات کو قبول کیا۔ وہاں عربیت کے دلدادہ عیسائی اگرچہ یورپی نقشے پر گرجے بناتے تھے، مگر ان میں مسلمانوں کے نقش و نگار اور عربی کتبات ہوتے تھے۔ سکونتی مکان اور یہودی معبد بھی اس طرز تعمیر کے مطابق بنائے جاتے تھے۔ اس اسلوب تعمیر کی خوش نما چھتیں اور ہندسی اشکال سولہویں صدی عیسوی میں بھی مدت تک اور لاطینی امریکہ تک میں مقبول رہیں۔

مقلیہ اور جنوبی اطالیہ میں محلات فاطمی طرز پر بنائے جانے لگے۔ ایک زمانے میں مقلیہ کے ہاتھی دانت کے صندوق تمام یورپ میں پھیل گئے۔ صلیبی جنگوں کی بدولت یورپ کا مسلمانوں سے تعلق قائم ہوا تو ان کی بدولت یورپ مسلمانوں کی نوکدار محراب اور گنبد کی تعمیر سے آشنا ہوا۔ اطالیہ میں وینس اسلامی اثرات کا مرکز بن گیا تھا۔ وینس کے محلات شام کے ھلانی (Hilani) مکانات کی طرز پر بنائے گئے۔ وینس کے دھات کے جڑاؤ کام، جلد سازی، پتھرے کے کام، پارچہ بافی اور شیشہ سازی کو عملاً مصر اور شام کی دستکاری ہی کی شاخ کہا جاتا ہے۔ چودھویں اور پندرھویں صدی عیسوی کے شروع میں حضرت مریمؑ اور مسیحی بزرگان دین کی تصاویر میں ان کے لباسوں میں جابجا قرآن مجید کی آیتیں تحریر ہوتی تھیں۔

جب ترکوں نے وینس کی نوآبادیات بلقان، ہنگری، روس، پولینڈ اور آسٹریا کے بعض علاقوں کو فتح کر لیا تو اسلامی آرٹ ان ممالک میں بھی نفوذ کر گیا۔ وہاں عثمانیوں کے ملبوسات اور زیورات لوگوں نے اختیار کر لیے۔ فرانس کے سپاہیوں نے موروں (عربوں) کی وضع قطع کا لباس پہننا شروع کر دیا۔ شامی اور یونانی خواتین کشمیری شالیں پسند کرنے لگیں۔ اسلامی فن نے یورپی فن کے تین پہلوؤں پر اپنا مستقل اثر چھوڑا ہے: (۱) خشتی فن تعمیر؛ (۲) آرائش کے طور پر اینٹوں کا استعمال اور (۳) کوزہ گری، ان کی اشکال، نمونے اور ساتھ ہی ان کے رنگ و روغن بھی۔

اسلامی فن کے سلسلے میں مندرجہ ذیل فنون بالخصوص قابل ذکر ہیں: (۱) شعر و شاعری؛ (۲) موسیقی؛ (۳) مصوری؛ (۴) تعمیر؛ (۵) خطاطی؛ (۶) تجلید؛ (۷) تذہیب؛ (۸) تکفیت؛ (۹) فخار (کوزہ گری)؛ (۱۰) فلز کاری؛ (۱۱) پارچہ بافی؛ (۱۲) قالین سازی؛ (۱۳) طراز؛ (۱۴) متفرقات (لکڑی کی کندہ کاری) سنگ تراشی و گچ کاری، ہاتھی دانت اور ہڈی کا کام، شیشے اور بلور کے ظروف اور مسکوکات وغیرہ، تفصیل حسب ذیل ہے:

(۱) فن شعر و شاعری: (ع) یعنی عام مفہوم میں کلام منظوم، جس میں قافیہ و وزن بھی ہوتا ہے۔ شعر اچھا بھی ہوتا ہے اور برا بھی۔ علمائے اسلام نے قرآن مجید ہی کی آیات اور متعلقہ احادیث کی مدد سے شاعری کے لیے ایک اہم مقام تجویز کیا ہے۔ قرآن مجید میں جن شعرا کی مذمت آئی ہے وہ سب مشرک تھے، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ہجو اور اسلام کی مخالفت کرتے تھے، لیکن مسلم شعرا میں حضرت حسانؓ بن ثابت، حضرت کعبؓ بن مالک اور حضرت عبداللہؓ بن رواحہ بھی تھے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی مدح اور اسلام کا دفاع کیا کرتے تھے۔ مسلم فضلا نے شاعری کو ایک ایسی صنعت قرار دیا ہے، جس کے ذریعے شاعر اپنے خیالات و تصورات کو مرتب کر کے موزوں و مقفی الفاظ کا جامہ پہنا دیتا ہے۔ اس طرح وہ قاری اور مخاطب کی قوت غضبی و شہوانی کو متحرک کر کے طبائع میں انقباض یا انبساط پیدا کر دیتا ہے۔ اسلامی ادبیات میں شاعری کی دو قسمیں مروج رہی ہیں: ایک وہ جو دلی جذبات کی تحریک سے ابھر کر بے تکلف اسلوب اختیار کر لیتی ہے (مطبوع) اور دوسری وہ جو کسی خارجی مقصد سے شعوری طور پر پر تکلف اسلوب بیان میں ادا ہوتی ہے اور اس سے شاعر کا مقصد اظہار کمال کے سوا کچھ نہیں ہوتا۔ اس کا موضوع امیروں، وزیروں اور دوسرے صاحبان اقتدار کی مدح سرائی ہی ہوتا ہے۔ اول الذکر شاعری میں صوفی شعرا شامل ہیں جن کی غزلیات مثنویات اور رباعیات اخلاقی اور روحانی معارف کا مخزن ہیں۔ ان میں سے بعض کو دنیا کے ادب عالیہ میں شمار کیا جا سکتا ہے، مثلاً سعدی، حافظ اور رومی کا کلام۔

سجع اور قافیہ مسلمانوں کی شاعری کے دو بنیادی عنصر ہیں۔ ان کا عمدہ اظہار قصیدہ اور غزل میں ہوتا ہے۔ قصیدے کا فن عربی شاعری سے فارسی، ترکی اور اردو میں منتقل ہوا۔ اگرچہ اس میں مخاطب کے اوصاف خیالی ہوتے ہیں اور اس میں ممدوح کی مدلل مداحی ہوتی ہے، لیکن اس کے باوجود اس میں مناظر قدرت و مظاہر فطرت کی تصویریں مکالمات، نظمیں اور نفسیاتی قطعات کے اچھے شاہکار ظہور میں آئے جن سے ذخیرہ میں بہت اضافہ ہوا۔

مسلمانوں کے شعری سرمایے میں غزل نہایت دلکش اور منفرد صنعت ہے۔ اسے فارسی شاعری کا عطیہ سمجھنا چاہیے۔ غزل کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ ایک ایک شعر اپنی ذات میں مکمل معنی کا حامل ہے، آسانی سے جذب ہو سکتا ہے، آسانی سے متأثر کرتا ہے اور آسانی سے یاد ہو جاتا ہے۔ غزل میں محبت کے علاوہ سیاسی و سماجی ماحول کے اشارے، دانش زندگی اور آداب و اخلاق کے اسباب اور حیات و کائنات کے بہت سے حقائق، محبت کے مضامین کے ساتھ ساتھ آتے ہیں۔

(۲) موسیقی: (لاطینی MUSICA راگ کا علم): کہا جاتا ہے کہ موسیقی یونانی زبان کا لفظ ہے اور نغموں کے مرتب کو موسیقور یا موسیقار کہتے ہیں۔ عرب اسے علم الموسیقی کہتے ہیں۔ اسلام کی آمد سے قبل زمانۂ جاہلیت میں موسیقی متعارف ہو چکی تھی۔ کتابوں میں عود اور طنبور کا ذکر ملتا ہے۔ تیسری صدی ہجری/نویں صدی عیسوی کے وسط تک یونانی تحریروں کا ترجمہ عربی میں کیا گیا۔ الکندی پہلا شخص تھا جس نے قدما کے دستیاب شدہ ذخائر سے فائدہ اٹھایا۔ اس کے بعد الفارابی نے کتاب موسیقی الکبیر لکھی وہ خود بھی موسیقار تھا۔ اس نے آلات موسیقی کا شرح و بسط سے ذکر کیا ہے۔ الفارابی نے طنبور الخراسانی کی ستک بھی قلم بند کی، جس کا آغاز "لما لما لما" سے ہوتا ہے۔ رباب کی ستک کے بیان میں اس نے ایسی ستک کا ذکر کیا ہے، جس میں صغیر سوم اور کبیر سوم پوری محنت کے ساتھ حاصل ہوتا ہے۔

زمانۂ مابعد کے مصنفین میں ابن سینا (م ۴۲۸ھ/۱۰۳۷ء) اور ابن زیلہ (م ۴۴۰ھ/۱۰۴۸ء) قابل ذکر ہیں۔ اس نے ۹۰ صدون پر مشتمل دستان کے اشکال کے بجائے ۱۱۴ صدون پر ایک دستان مرتب کیا۔ ابن زیلہ، ابن سینا کا شاگرد تھا، جس کے ہاں بعض نئی تفصیلات بھی آئی ہیں۔ زمانہ مابعد میں علم موسیقی سے دلچسپی رکھنے والے مصنفوں میں ابن الہیثم (م ۴۳۰ھ/۱۰۳۹ء)، فخرالدین رازی (م ۶۰۶ھ/۱۲۰۹ء) اور نصیر الدین طوسی (م ۶۷۳ھ/۱۲۷۴ء) جیسے لوگوں کے نام آتے ہیں۔ اندلس میں ابن باجہ (م ۵۳۳ھ) اور ابن رشد (م ۵۹۴ھ/۱۱۹۸ء) جیسے مشاہیر فن نظر آتے ہیں۔

سقوط بغداد کے بعد ثقافت کا مرکز ثقل مشرق میں منتقل ہو گیا۔ فارسی میں لکھنے والے مصنفوں میں قطب الدین رازیؒ (م ۷۱۰ھ/۱۳۱۰ء) نے اپنی کتاب درۃ التاج (مطبوعۂ طہران) میں علم موسیقی پر ایک دلچسپ اور دلآویز جملہ لکھا ہے، محمود آملی (آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی) کی تصنیف نفائس الفنون اور عبدالقادر الغیبی (م ۸۳۹ھ/۱۴۳۸ء) کی جامع الالحان بھی علم موسیقی سے بحث کرتی ہیں۔

مغرب اور اندلس میں اسحٰق الموصلی کا قدیم نظریۂ موسیقی، جسے مشہور ماہر موسیقی زریاب نے پہنچایا تھا، تیسری سے نویں صدی ہجری تک معیاری تصور ہوتا تھا۔ سقوط غرناطہ کے بعد الاندلس کے مہاجر اپنا نظریہ موسیقی اپنے ساتھ المغرب (شمالی افریقہ) لے گئے۔ مراکش میں عبدالرحمٰن الفاسی (م ۱۰۹۸ھ/۱۶۸۵ء) نے موسیقی پر ایک قابل قدر کتاب الجموع فی علم الموسیقی والطبوع لکھی۔

عربوں کی موسیقی (ابتدائی ادوار میں): تاریخ ادب کے مورخوں نے لکھا ہے کہ حجاز قدیم فن موسیقی کا گہوارہ تھا اور موسیقی بڑی عمر کے گانے والیوں (مغنیہ) اور نوجوان پیشہ ور گانے ناچنے والی لڑکیوں (قینہ) کے ہاتھوں میں تھی، جو نہ صرف تہواروں اور خوشی کی تقریبوں میں، بلکہ میدان جنگ میں بھی گایا کرتی تھیں۔ ان کے آلات موسیقی میں بربط اور مربع شکل کے طنبورے ہوتے تھے۔ ان میں دف کے علاوہ قصیب (کمان) بھی ہوتی تھی۔ زمانہ جاہلیت کے گانوں میں ایک خاص گانا تدوری تھا جو لمبی تان کے سروں میں تھرکتی آواز سے گایا جاتا تھا۔ قدیم ترین طرز کے گیتوں میں سے حدا کا گیت تھا۔ جو شتربان گایا کرتے تھے۔

عربوں کی موسیقی: عرب مؤرخین اس بات پر متفق ہیں کہ اسلامی زمانے میں سب سے پہلا مرد مغنی طوالیس (م حدود ۸۸ھ/۷۰۵ء) تھا جو ایرانی طرز پر گایا کرتا تھا۔ اس کے معاصر صائب خاثر (م ۶۵ھ/۶۸۳ء) نے پہلے قضیب اور پھر عود پر گانا شروع کیا۔ بنو امیہ کے دور میں مغنیوں کی سرکاری سرپرستی ہونے لگی۔ ان میں بعض خلفا بھی اعلیٰ درجے کے موسیقار تھے۔ اس زمانے کے سب سے بڑے موسیقار ابن سریج (م حدود ۱۰۸ھ/۷۲۶ء) اور معبد (۱۲۵ھ/۷۴۳ء) تھے۔ ابن سریج گانے کے ساتھ ایرانی بانسری بھی استعمال کیا کرتا تھا۔ معبد کے دو قسم کے گانے، یعنی حصون معبد اور معبدات بہت مقبول ہوئے۔ مختلف اصوات کی نغمہ نوازی کے لیے عام طور پر عود ڈھولک اور دف قلیب بھی استعمال ہوتے تھے۔

بنو عباس کے دور حکومت میں پایۂ تخت کوفہ اور بعد ازاں بغداد میں منتقل ہوا۔ اس زمانے میں علم و فن نے ہر میدان میں ترقی کی۔ بہت سی کتابیں یونانی زبان سے عربی میں منتقل ہوئیں۔ ابراہیم الموصلی (م ۱۸۸ھ/۸۰۴ء) ہارون الرشید کے دربار کا مقبول ترین مغنی تھا۔ اس نے ابن جامع (م حدود ۱۸۷ھ/۸۰۳ء) کی معیت میں ایک سو سروں کا انتخاب کیا اور اسی انتخاب کی بنا پر ابو الفرج الاصفہانی نے اپنی لافانی کتاب، الاغانی مرتب کی۔ اسحاق الموصلی نے قدیم عربی موسیقی کے اسالیب کو از سرنو مرتب کیا۔

چوتھی صدی ہجری/دسویں صدی عیسوی میں عباسی خلافت پر آل بویہ چھا گئے' جو تمدنی اعتبار سے ایرانی تھے اور موسیقی کے بڑے سرپرست تھے۔ بویہی امرا کے بعد ترکمان سلاطین خلافت کے معاملات پر حاوی ہو گئے۔ یہ سلاطین موسیقی کے شائق تھے۔ اس کے بعد جو اتابک ملک میں برسراقتدار آئے' انہوں نے بھی ایسے علما کی سرپرستی کی جنہیں موسیقی سے دلچسپی تھی۔ عباسی دور میں عربی موسیقی پر ایرانی موسیقی کے اثرات عروج پر پہنچ گئے۔ اب ادوار کی تعداد اٹھارہ تک پہنچ گئی۔ یہ ادوار بارہ مقامات اور چھے آوازوں پر مشتمل تھے جن کے نام زیادہ تر فارسی تھے۔ ۶۵۶ھ/۱۲۵۸ء میں ہلاکو نے بغداد پر قبضہ کر کے ثقافتی اداروں کو تباہ و برباد کر دیا۔

شامی موسیقی: جب شام میں اسلام کا دور دورہ ہوا تو شامی کلیساؤں میں دعائیں بھی عربی زبان میں پڑھی جانے لگیں۔ خلفائے بنو امیہ جو بدوؤں کے سیدھے سادھے آلات' یعنی طنبورہ اور دف کے ماحول میں پلے تھے۔ اب ایک نئی قسم کے راگ' یعنی غسانی بربط' عراقی عود اور ایرانی طنبور سے آشنا ہوئے۔ اس زمانے میں بہت سے علما نے علم موسیقی پر کتابیں لکھیں۔ شام کے حکمرانوں میں حمدانی حکمران علوم و فنون کا بڑا سرپرست تھا۔ اس خاندان کا گل سرسبد سیف الدولہ تھا' اس نے ابوالفرج الاصفہانی' مصنف کتاب الاغانی الکبیر اور المسعودی (م ۳۴۶ صدی ہجری/۹۵۷ء) کی بھی سرپرستی کی۔ صلیبی جنگوں کے خاتمے کے بعد چھٹی صدی ہجری/سولہویں صدی عیسوی تک شام پر مصر کے ایوبی سلاطین اور ان کے بعد مملوک بادشاہوں کی حکومت رہی۔ شامی سلاطین نے فن تعمیر اور صنعتی فنون وغیرہ کی ترقی میں حصہ لینے کے علاوہ موسیقی کی بھی خدمت کی۔

(۹۲۳ھ/ ۱۵۱۶ء) ترکان عثمانی نے شام کو اپنی سلطنت میں شامل کر لیا جس کے بعد ملک کی موسیقی ترکی قالب میں ڈھل گئی۔ عثمانی دور میں میخائیل بن جرجیس مشاقہ (م ۱۳۰۷ھ/۱۸۸۸ء) نے رسالہ الشہابیہ فی الصناعۃ الموسیقیہ لکھی۔ اس کتاب میں شام کے پچانوے راگ راگنیوں کا ذکر ہے' لیکن آزادی کے بعد شام اور لبنان میں موسیقی کی تعلیم کے لیے مدارس بھی قائم ہو گئے ہیں۔ عملی موسیقی کے متعلق آجکل جو درسی کتاب مروج ہے اس کا نام تعلیم الفنون ہے۔

المغرب کی موسیقی: المغرب میں طرابلس سے لیکر مراکش تک کے ممالک شامل ہیں۔ عربوں نے اپنے نامور سپہ سالار موسیٰ بن نصیر کے ماتحت ۸۹ھ/۷۰۸ء میں المغرب کو فتح کرنا شروع کیا۔ اموی عاملوں کے عہد میں طرابلس' مہدیہ' تونس' فاس اور الجزائر گانے اور ساز بجانے والوں کے مرکز بن گئے تھے۔ قیروان میں زیاد اللہ کے دربار میں مشہور و معروف مغنی زریاب کی ۲۰۶ھ/۸۲۱ء میں پذیرائی ہوئی اور اسی زمانے میں المغرب کو پہلی مرتبہ بغداد کی موسیقی سے محظوظ ہونے کا موقع ملا۔

اندلسی موسیقی نے اپنے عروج کے زمانے میں بقول ابن خلدون المغرب پر اپنا گہرا اثر ڈالا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ المغرب نے اندلس سے آلات موسیقی' مثلاً گٹار اور طنبورہ وغیرہ درآمد کیے۔ اندلس سے عربوں کے اخراج کے بعد جب یہ مہاجرین المغرب میں آباد ہوئے تو وہ موسیقی کو اس سطح پر لے آئے جس پر یہ اندلس میں تھی۔ جب ترک المغرب کے مشرقی حصے پر قابض ہو گئے تو ترکی موسیقی بھی المغرب کی موسیقی پر اثر انداز ہونے لگی۔ عام طور پر استعمال ہونے والے آلات عود اور دوتارہ رباب تھے۔ الجزائر میں آج کل پکے راگ اور مقبول عام گانے گائے جاتے ہیں۔ جنہیں الجزائر والوں کی اصطلاح میں ""کلام الجر" اور کلام "المغرل" کہہ سکتے ہیں۔ مراکش میں قدیم کلاسیکی موسیقی کا احیا ہوا ہے۔ وہاں ۱۹۲۸ء میں تین روز کے لیے جشن موسیقی منایا گیا تھا۔ تونس المغرب کا ثقافتی مرکز ہے۔ وہاں کے لوگوں نے اب تک اندلسی روایات کو قائم رکھنے کی کوشش کی ہے' اگرچہ یہ ملک ترکی اور مصری خیالات سے زیادہ اثر پذیر ہوا ہے۔

مصری موسیقی: مصر شروع سے تہذیب و تمدن کا مرکز رہا ہے۔ اسلامی فتح سے پہلے مصر میں گانے بجانے کا عام رواج تھا۔ اس زمانے میں' بانسری' الفنون اور مختلف قسم کے ڈھول اور نقارے بھی رائج تھے۔ جب اسلامی عساکر نے ۲۰ھ/۶۴۱ء میں مصر کو فتح کر لیا تو وہاں کے عامل بھی دمشق اور بغداد کے خلفا کی طرح خود بھی موسیقی کے دلدادہ بن گئے۔ جس کی اساس حجاز کی عملی موسیقی پر قائم تھی۔ لولوئی اور اخشیدی حکمرانوں کے زمانے میں ہر طرف موسیقی کا چرچا ہوا۔ فاطمی خلفا بھی موسیقی کے شائق اور قدردان تھے۔ آلات موسیقی میں عود' طنبور' چنگ' قانون' زمرہ' نائی اور تار بھی ایرانی رباب کی طرح اس زمانے میں اپنے اوج کمال پر تھے۔ ان دنوں مشہور ماہرین موسیقی

ابن الہیثم (م ۴۳۰ھ/ ۱۰۳۹ء) اور المسیحی (م ۴۲۰ھ/ ۱۰۳۰ء) زندہ تھے۔

ایوبی سلاطین کے عہد (۵۶۷ھ/ ۱۱۷۱ء) میں ابن سناء الملک نے گیتوں کا ایک مجموعہ دارالطراز کے نام سے لکھا تھا، جس سے مصر میں موشح مقبول ہوا۔ مملوک سلاطین (۶۸۴ھ/۱۲۵۰ء تا ۹۲۲ھ/ ۱۵۱۷ء) اپنی قومی موسیقی کے شائق تھے ان کے عہد میں پرانی قسم کی موسیقی اور ترکی کی موسیقی میں اختلاط کی وجہ سے مصری موسیقی ترقی پذیر ہوئی۔ اسی زمانے میں فوجی بینڈ خاص طور پر پسند کیا جانے لگا۔ صلیبی جنگوں کے زمانے میں فرنگیوں نے نہ صرف عربوں کے آلات موسیقی اپنا لیے، بلکہ ان کے بعض گانے بھی اختیار کر لیے اگرچہ امام ابن تیمیہ سماع اور رقص کے مخالف تھے، لیکن اس زمانے کے بعض متصرفین موسیقی کے روحانی فوائد کے قائل تھے۔ ان کا خیال تھا کہ سماع سے اللہ تعالیٰ کے جمال حقیقی کو دیکھنے کا ذوق و شوق پیدا ہوتا ہے۔ مملوک عہد میں موسیقی پر لکھی جانے والی کتابوں میں عود، چنگ عجمی، چنگ مصری، سنتیر، رباب، کمانچہ، شبانہ، دف اور غربال جیسے آلات موسیقی کا ذکر ملتا ہے۔

عثمانی ترکوں کے تسلط کے زمانے (۹۲۲ھ/۱۵۱۷ء) میں بھی ملک کا نظم و نسق مملوک حکام کے ہاتھ رہا۔ اگرچہ اس زمانے میں موسیقی پر قدامت پسندی کا غلبہ رہا، لیکن پاشاؤں کے محلات میں آناطولی اور روم ایلی کی موسیقی زیادہ مقبول ہو گئی۔ مصر کے پہلے خدیو محمد علی پاشا کے عہد (۱۲۲۰ھ/۱۸۰۵ء تا ۱۲۶۴ھ/۱۸۴۸ء) میں مصری تمدن پر یورپی اثرات کار فرما ہونے لگے اور مغربی فن موسیقی میں زیادہ دلچسپی لی جانے لگی۔ اس کے نتیجہ میں موسیقی کے مدارس فرانسیسی اور جرمن استادوں کی نگرانی میں کھولے گئے۔ خدیوی عہد میں موجودہ موسیقاروں کے خاندانوں کے بہت سے بانی پیدا ہوئے اور مغربی فن موسیقی میں مصری فن کا پیوند لگایا گیا۔

شاہ فؤاد اول کے آغاز عہد سے مصری موسیقی کا زریں دور شروع ہوا۔ شاہ فؤاد کے ذوق موسیقی اور سرپرستی کی بدولت اس فن میں بڑی ترقی ہوئی۔ ۱۹۲۹ء میں بادشاہ نے معہد الموسیقی الشرق کا افتتاح کیا جبکہ ۱۹۳۵ء میں عورتوں کے لیے ادارہ موسیقی قائم ہوا۔ گذشتہ ساٹھ برس میں اس فن کے ہر شعبے کی ترقی کے لیے بڑی بڑی کوششیں کی گئی ہیں۔ مشہور گانے والوں میں ام کلثوم اور عبدالوہاب کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں جن کے گانے سارے عالم عرب میں بڑے ذوق و شوق سے سنے جاتے ہیں۔

عراقی موسیقی: سقوط بغداد (۶۵۶ھ/۱۲۵۸ء) کے بعد عربی موسیقی کا کلاسیکی دور ختم ہو گیا۔ جوینی خاندان کی سرپرستی میں دوبارہ اس فن کو عراق میں ترقی حاصل ہوئی۔ اس زمانے میں ایرانی طرز کی موسیقی رائج تھی جس میں تورانی رنگ بھی شامل ہو گیا تھا۔ اب "مکمل سرگم" کی جگہ ہلکی پھلکی آٹھ سری سرگم نے لے لی تھی، جسے اس زمانے میں برسراقتدار تورانی اور مغل زیادہ پسند کرتے تھے۔ بعض نامور موسیقاروں نے عربی (غربی) اور مغل (شرقی) کو ملا کر ایک کر دیا۔ نویں صدی ہجری میں ایک موسیقار عبدالقادر بن غیبی (م ۸۳۸ھ /۱۴۳۵ء) نے بڑا نام پیدا کیا اور وہ اسلامی دنیا کا بہت بڑا موسیقار مانا جاتا تھا۔ وہ اپنے فن کی بدولت تیمور کے قہر و غضب سے بچ گیا تھا۔ عراق میں ایرانی اور تورانی موسیقی کے میل ملاپ سے بہت سے نغمے اور طرح طرح کے گانے وضع ہوئے۔ ان میں زجل، موال اور کان کان عراقی عوام کے دل پسند گانے تھے۔

دسویں اور گیارہویں صدی ہجری میں عراق پہلے ایران اور بعد میں ترکوں نے فتح کر لیا اور ۱۹۱۸ء تک عراق ترکوں کے زیر نگین رہا۔ اسوقت سے عراقی موسیقی ترکی طرز پر آ گئی اور یہ ناچ گانے کی محفلوں میں آج تک رائج ہے۔ ۱۹۱۸ء میں ترکوں کے انخلا پر جب قومی حکومت قائم ہوئی تو اس ملک نے تیزی کے ساتھ سماجی، سیاسی اور ثقافتی ترقی کی۔ آجکل بغداد میں بچوں کے مکتبوں اور ابتدائی مدارس میں گانا سکھایا جاتا ہے۔ بغداد ریڈیو سے یورپی اور عراقی طرز کے گانے نشر کیے جاتے ہیں۔

ایرانی موسیقی: ایران میں قدیم زمانے سے فن موسیقی کا چرچا رہا ہے۔ ساسانی عہد میں کسی بھی تقریب کو گانے بجانے کے بغیر نامکمل سمجھا جاتا تھا۔ محافل رقص و سرود کے لیے چنگ، وین، بربط، رباب اور طنبور کے ساتھ قثار، مستک، نائی اور تنبک بجائے جاتے تھے۔ اس کے علاوہ رزم و بزم کی محفلوں میں قرنائی، بوق" جیرہ اور کوس استعمال ہوتے تھے۔ اس زمانے میں باربد ایک باکمال موسیقار تھا جس کا مقبول ساز بربط تھا اس نے تین سو ساٹھ راگ اور راگنیاں وضع کی تھیں۔ صبح اسلام طلوع ہونے پر ساری دنیا میں جو تمدنی انقلاب رونما ہوا، اس سے ایران بطور خاص متاثر ہوا۔ ساسانی

حکمرانوں کے زیر حکومت (۲۶۱ھ/۸۷۴ء تا ۳۸۹ھ/۸۹۹ء) میں علم موسیقی اور علم ادب میں بڑی ترقی ہوئی۔

تیسری صدی ہجری/نویں صدی عیسوی میں گانے بجانے والی لڑکیاں (قینات) دربار خلافت میں اپنے ملک کا ساز طنبور بجاتی تھیں اور وہ راگنیاں بجاتی تھیں جو باربد کے نام سے موسوم ہیں۔ بہت سے ایرانی امرا موسیقی سے نسبت رکھتے تھے اور خود بھی اچھے موسیقار تھے۔ خوارزم شاہیوں کے عہد (۴۷۰ھ/۱۰۷۷ء تا ۶۲۸ھ/۱۲۳۱ء) میں راگ رنگ عام ہو گیا۔ اگرچہ مغول نے مغربی اسلامی دنیا کو تباہ و برباد کر دیا تھا، لیکن قبول اسلام کے بعد وہ رقیق القلب اور مہذب انسان بن گئے اور ان کے حکمرانوں نے نغمات اور مغنیوں کی سرپرستی میں بڑی فراخ دلی کا ثبوت دیا۔ اس زمانے میں علم موسیقی پر متعدد کتابیں لکھی گئیں۔ کتب دانشمندی میں علم موسیقی کا بھی ایک باب ہوتا تھا۔ ان کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ عود، رباب اور مغنی موسیقی کا بھی ایک باب ہوتا تھا۔ ان کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ عود، رباب اور مغنی ایران میں نہایت مقبول ساز تھے۔ علاوہ ازیں چنگ، قانون، خمار غیستک، پیشہ اور نائی سیاہ بھی استعمال ہوتے تھے۔ سرتال کے لیے اب بھی دائرہ استعمال ہوتا تھا۔

الغرض تاریخ کے مختلف ادوار میں اسی طرح موسیقی اور موسیقاروں کی سرپرستی جاری رہی (رک بہ آآآ بذیل مادہ)۔

پاک و ہند کی موسیقی: اگرچہ سنسکرت ادب مذہبی موسیقی (صوتی و آلاتی) کے تذکرے سے بھرا پڑا ہے، لیکن مسلمانوں کی آمد سے قبل ہندوستان کی غیر مذہبی موسیقی کے بارے میں کسی قسم کی معلومات نہیں ملتیں۔ مسلمانوں کے چار بڑے فقہی مذاہب موسیقی کو ناپسندیدہ چیز سمجھتے تھے، لیکن اس کے ساتھ صوفیوں اور درویشوں کے بعض سلسلے روحانی سرور کے حصول کی خاطر موسیقی اور رقص دونوں سے کام لیتے تھے۔ صوفیوں کا چشتی سلسلہ، جس کی بنیاد حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ (۶۳۳ھ/۱۲۳۹ء) نے رکھی تھی، اس کے قوالوں کے گیت تمام ملک میں پھیل گئے اور ان گیتوں میں بعض ہندی میں گائے جاتے تھے۔

غلام اور خلجی سلاطین نہایت فیاضی سے موسیقی کی سرپرستی کرتے تھے، خراسانی گویے اور ہندوستانی مغنی شاہی درباروں کی زینت تھے۔ اس زمانے میں موسیقی کی تمام اصطلاحوں پر ایرانی تخیلات کا اثر تھے۔ اس دور سے امیر خسرو تعلق رکھتے تھے، جو موسیقی اور شاعری دونوں میں مہارت رکھتے تھے۔ انہوں نے فارسی اور پاک و ہند کی موسیقی کے امتزاج کو انجام دیا۔ فیروز شاہ تغلق کے حکم سے سنسکرت کی بعض کتابوں کا فارسی میں ترجمہ ہوا جس میں ایک راگ درپا بھی تھا۔ لودھیوں کے زمانے تک جو آلات موسیقی مروج تھے، ان میں ایک چنگ، دوسرا قانون، تیسرا طنبور اور چوتھا بین تھا۔

دکن میں بہمنی خاندان موسیقی سے بہت شغف رکھتا تھا۔ ان کے زوال پر احمد نگر کے عادل شاہی اور گولکنڈہ کے قطب شاہی سلاطین فنون لطیفہ کی سرپرستی کرتے رہے۔ ان میں سے بعض سلاطین خود بھی گانے بجانے کے شائق تھے۔ فن موسیقی کے ماہروں میں گوالیار کا دبستان بڑی شہرت رکھتا تھا۔ اس دبستان کا بہترین تلمیذ تان سین تھا۔ مغل سلطنت میں فن موسیقی کو جس قدر عظمت و شوکت اور مقبولیت حاصل ہوئی، اس کے سامنے فن موسیقی کی سابقہ ترقیاں ماند پڑ گئیں۔

شہنشاہ اکبر (م ۱۰۱۴ھ/۱۶۰۵ء) مغلیہ خاندان کا گل سرسبد تھا۔ اس کے دربار کی موسیقی گذشتہ سلاطین کے شغف پر سبقت لے گئی۔ اس زمانے کے مطربوں میں ہندو اور مسلمان دونوں شامل تھے، اگرچہ ان میں سے بیشتر موسیقار دنیائے اسلام کے مختلف حصوں سے آئے تھے۔ ابو الفضل کا بیان ہے کہ اکبر اس فن میں پیشہ ور موسیقاروں سے زیادہ مہارت رکھتا تھا اور اس نے دو سو لحن یا راگنیاں بنائی تھیں۔ شہنشاہ جہانگیر بھی موسیقی کا دلدادہ تھا۔ وہ ہندی اور فارسی کی راگنیاں بڑے شوق سے سنتا تھا۔ اس زمانے میں نظری اور عملی اعتبار سے ایرانی موسیقی کا عمل جاری رہا۔ البتہ اس عہد میں دکن، گوالیار اور کشمیر کے غنائی دبستانوں کا گہرا اثر محسوس ہونے لگا۔

اگرچہ اورنگ زیب عالمگیر موسیقی کا دلدادہ نہ تھا، لیکن اس کے جانشینوں شاہ عالم، بہادر شاہ اول، فرخ سیر اور محمد شاہ نے تلافی مافات کر دی اور موسیقی درباروں اور گھروں میں دوبارہ مقبول ہونے لگی اور مطرب اور رقاص ترقی کر کے صاحبان منصب بن گئے۔ برطانوی عہد میں بعض دیسی ریاستوں کی سرپرستی میں تمام فنون میں عموماً اور فن موسیقی میں خصوصاً از سرنو جان پڑ گئی۔

پاکستان میں: دھرپد سے خیال اور ٹھمری تک، برصغیر کی موسیقی کے ارتقا میں مسلمان موسیقاروں نے بڑھ چڑھ کر حصہ لیا

ہے- موسیقی کے جن گھرانوں نے اس فن کے مختلف اسالیب کو بنایا ان میں کرانا، پٹیالہ اور شام چوراسی کے گھرانے خصوصیت سے قابل ذکر ہیں- حصول آزادی (۱۹۴۷ء) کے بعد اکثر مسلمان موسیقار بھارت سے پاکستان چلے آئے ہیں- آجکل مشرقی اور مغربی موسیقی کے امتزاج سے نئی نئی دھنیں بنانے کے تجربات ہو رہے ہیں- قدیم مشرقی سازوں کے ساتھ جدید ترین یورپی آلات موسیقی بھی استعمال ہو رہے ہیں- اس ضمن میں فلم، ریڈیو اور ٹیلی ویژن اہم حصہ لے رہے ہیں- عسکری موسیقی پر خصوصی توجہ دی جا رہی ہے، چنانچہ پاکستان آرمی اور پنجاب پولیس کے بینڈ متعدد قومی اور بین الاقوامی مظاہروں میں داد و تحسین پا چکے ہیں۔

۳- مصوری (فن تصویر): اسلام میں شبیہ سازی اور مجسمہ سازی کی حرمت یا ناپسندیدگی ہمیشہ سے چلی آ رہی ہے، کیونکہ اس کی بنیاد بت پرستی سے باز رکھنے اور خدا کی شان خالقیت سے مشابہت اختیار نہ کرنے پر قائم ہے- اس کے بجائے مسلمانوں کے کمال فن کا ظہور فن تعمیر، عمارتوں کی آرائش و زیبائش، تحائف و ہدایا پر نباتات کی تصویریں بنانے، خطاطی، تذہیب (طلع کاری) اور میناکاری میں ہوا۔

جب مسلمانوں نے شام و عراق کو فتح کیا تو انہیں یونانی اور بوزنطی اور ساسانی فن کے آثار نے متاثر کیا- اسلامی فن کے اولین نمونے، ان چھوٹے محلات میں ملتے ہیں جو صحراء کے کنارے اموی فرماں رواؤں نے تعمیر کرائے تھے- ان میں سے دو یعنی قصیر عمرہ اور خربۃ المفجر کی آرائش قابل دید ہے- ان میں استرکاری پر آبی رنگوں سے تمام کمروں اور دالانوں میں تصویریں بنائی گئی ہیں- غسل اور جسمانی ورزشوں کے مناظر ان تصویروں کے موضوعات ہیں- عباسیوں کے دارالخلافہ سامرا میں، جس کی کھدائی ۱۹۰۷ء میں ہوئی تھی، دیواری نقوش جاذب نظر ہیں- اس کی دیواروں پر خوبصورت بیل بوٹے کھدے نظر آتے ہیں- جن میں مختلف رنگ استعمال کیے گئے ہیں۔

جہاں تک میناشوری (Minatures)، یعنی کتابی تصاویر یا مرقع نگاری کا تعلق ہے، اس میں کلیلۂ و دمنہ اور الحریری کے خوبصورت قلمی باتصویر نسخے قابل ذکر ہیں، جو مشرق و مغرب کے بہت سے کتاب خانوں کی زینت ہیں- ان میں کتاب الاغانی کی مجلدات اور البیرونی کی آثار الباقیہ اور کتاب السند کے انتہائی دیدہ زیب مخطوطات بھی شامل کیے جا سکتے ہیں۔

ایرانی مصوری: زمانۂ قبل اسلام میں ایرانی مصوری کا تعلق بنیادی طور پر ہمیشہ ہی سے کتابی مصوری سے رہا ہے- معتبر روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ ساسانیوں کے عہد (۲۲۶ تا ۶۵۱ء) میں مصور کتابیں موجود تھیں۔

عربوں کی فتح سے مغلوں کے عہد تک: اس دور کے ایک دو قلمی اور مصور نسخے بہت جاذب نظر ہیں۔

عہد مغول: جب مغول اسلام لانے کے بعد ایران میں آباد ہو گئے تو ان کے عہد میں نقاشی کا جو اسلوب زیر عمل تھا وہ سراپا چینی طرز کا تھا- اس کا مظہر جامع التواریخ کلیلہ و دمنہ ، معراج نامہ اور شاہنامہ کے نظرافروز مصور مخطوطات ہیں- ان تصاویر کے خطوط زیادہ لچکدار اور رنگ زیادہ گہرے اور شوخ ہیں- تیموری اور ابتدائی صفوی دربار کے بڑے بڑے شاہکار مخطوطے موزۂ بریطانیہ میں پائے جاتے ہیں- ان میں خواجو کرمانی کی مثنویاں قابل ذکر ہیں- شاہ نامہ (مخطوط استانبول) کی نفاست و نزاکت بھی بے مثال ہے۔

تیموری سلطنت میں سلطان بالسنقر میرزا (م ۹۳۶ھ) کے عہد میں ہرات بہترین خطاطوں، مصوروں اور نقاشوں کا مرکز بن گیا- ایرانی مصوروں میں عظیم ترین شخصیت بہزاد کی ہے- اس کی جدت طرازی کا میلان عموماً فطرت پسندی کی طرف تھا- اس نے درباری فن اسلوب میں روح پھونک دی- بہزاد کے بعد صفوی دربار کی سرپرستی میں فن مصوری نے زیادہ وسعت اختیار کر لی- اس دور کی ایرانی مصوری کے عمدہ نمونے شاہ نامہ اور خمسۂ نظامی کے مصور نسخے ہیں، مابعد کے دور میں شیراز کا ترکمان اسلوب، بخارا کا شیبانی اسلوب اور صفویوں کا مقامی اسلوب قابل ذکر ہے- اسی زمانے کا ایک اور مصور رضائے عباسی (گیارہویں صدی ہجری) ہے، جس نے رنگ بندی میں انقلاب پیدا کر دیا اور پرانے خاص سرخ اور پیلے رنگوں کے بجائے بنفشی، زرد اور بھورے رنگ عام کر دیے- اس کا زیادہ تر کام مرقعوں کی تصاویر اور خاکوں پر مشتمل ہے۔

قاچاری عہد میں پرانے غیر شفاف اور میناکاری کے سے رنگ ترک کر کے رکیک تر کر آبی رنگ اختیار کر لیے گئے اور مناظر قدرت مختلف طریقوں سے رد و بدل کر کے بنائے جانے لگے- زمانہ حاضر میں بھی مصوری کا عمل جاری ہے، لیکن قدیم مصوروں کی سی

دلفریب ہنرمندی نہیں دکھائی دیتی۔

پاکستان و ہند میں مسلمانوں کا فن تصویر: مذکورہ بالا فن کا آغاز غزنی کے یمینی سلاطین کے عہد (از ۹۷۶ء) سے ہوتا ہے۔ تغلق عہد کی بعض مصور قلمی کتابوں کے جو اوراق دستیاب ہوے ہیں، وہ وسط ایشیا کے ترکی اسلوب کے حامل ہیں۔ زمانہ مابعد کے مرقعوں میں عہد عباسیہ کی تصاویر کا اثر نمایاں ہے، چنانچہ درختوں کی تصویریں بڑے رسمی انداز میں بنائی گئی ہیں۔ سولھویں صدی کے اوائل میں ہندوستان کے تقریباً تمام مسلمان بادشاہوں کے درباروں میں سلاطین تیموریہ کے عہد کے اسلوب (دبستان ہرات) کو قبول عام حاصل ہوگیا تھا۔ بعض مخطوطات کی تصاویر میں مسلمان بادشاہوں، درباریوں اور سپاہیوں کے پورے پورے مناظر پیش کیے گئے ہیں۔

شہنشاہ اکبر کے دربار کے ایرانی استادوں عبدالصمد اور میر سید علی کے تربیت یافتہ ہندو اور ہندی مسلمان مصوّروں کی بدولت، نیز مظاہر فطرت اور یورپ کی مسیحی تصویروں کے گہرے مطالعے سے ایک ایرانی، ہندی سے منتخب یورپی، انتخاب اسلوب نمو پذیر ہوا۔ بایں ہمہ دبستان طہماسپ کا صفوی مذاق سب پر غالب رہا۔ شاہی مغل اسلوب عہد جہانگیری اور اوائل عہد شاہجہانی میں اپنے نقطۂ عروج تک پہنچ گیا۔ اس دور کی تصویروں کے موضوع اکثر درباری شہزادے اور امرا ہیں۔ ان کے علاوہ گھریلو خدمت گاروں کا گروہ یا شکار کا منظر بھی پیش کیا جاتا ہے۔

محمدؐ شاہ (۱۷۱۸ء تا ۱۷۴۸ء) کے عہد میں مغل مصوری پر رومانیت اور نسائیت کا غلبہ ہوگیا۔ چنانچہ حرم سرا کے مناظر کے علاوہ میلے ٹھیلے، معاشقے، ہندی راگوں کی تمثیلات اور ریاضیات و عبادات وغیرہ تصاویر کے موضوعات بن گئے۔ سلطنت مغلیہ کے زوال کے بعد مصوّر دہلی سے نکل کر مختلف صوبوں کے نوابوں اور ہندو راجاؤں کے درباروں میں پناہ ڈھونڈنے لگے۔ ان میں سے اودھ میں فیض آباد اور لکھنؤ، بنگال میں مرشد آباد، بہار میں پٹنہ، دکن میں حیدر آباد اور پنجاب میں لاہور قابل ذکر ہیں۔ تاریخی مناظر کے علاوہ ان کے ہاں خصوصیت سے حرم سرا اور راگ مالا کی تصاویر نمایاں ہیں۔ ان کے خط و خال روشن اور خم دار ہیں، صورتوں میں بڑی توانائی پائی جاتی ہے۔ رنگ شوخ ہیں، مگر ان میں ہم آہنگی ہے اور قدرتی مناظر رومانی رنگ کے حامل ہیں۔ پنجاب اور دہلی کے بعد راجپوت درباروں، بالخصوص جے پور اور بیکانیر میں مغل اثرات کا سیلاب سا آگیا۔ متاخر مغلیہ عہد کی مصوری توانائی سے محروم نظر آتی ہے۔ اس کے چہرے بے جان اور رنگ دھندلے اور موضوع بے حد جذباتی ہیں۔

پاکستانی مصور حیاتیاتی نباتاتی، جماداتی غرض ہر عالم کو حسین دیکھتا اور اپنی فنی تخلیقات کو بھی حسین بنا کر پیش کرتا ہے۔ ان میں ایک طبقہ زندگی کی ہو بہو عکاسی اس کی ساری تلخ حقیقتوں کے ساتھ کرتا ہے۔ کلاسیکی دبستان کے سربرآوردہ مصور عبدالرحمان چغتائی، لیفی رحمان اور استاد اللہ بخش ہیں۔ جدید طرز کے گروہ میں صادقین، زبیدہ آغا ملک اور ناگی شامل ہیں۔ قیام پاکستان کے بعد حکومت کی سرپرستی سے فن لطیف (Fine Art) اور کاروباری فن (Commercial Art) دونوں کو بہت فروغ حاصل ہوا ہے۔ یونیورسٹیوں میں فنون لطیفہ کے شعبے موجود ہیں۔ مصوری کی ترقی کے لیے نئے نئے شہروں میں آرٹس کونسلیں قائم ہیں۔ علاوہ بریں لاہور میں پاکستان کا قدیم ترین فنی تربیت کا ادارہ نیشنل کالج آف آرٹس، (National College of Arts) کراچی میں انسٹیٹیوٹ آف آرٹ اینڈ ڈیزائن (INSTITUTE OF ARTAND DESIGN) اور اسلام آباد میں آرٹس اکیڈمی اس فن کے نشوونما میں قابل قدر کردار ادا کر رہے ہیں۔

(ج) مینا توری (Muniture Painting): کتابی مصوری کی ترقی میں بہت سے عناصر کارفرما رہے ہیں جن کی مختصر وضاحت ضروری ہے۔ ایران میں اسلام کی آمد سے پہلے مانی مذہب کے بہت سے مصور اور خوش نویس موجود تھے، جو مانی مذہب کے صحیفے تیار کرتے تھے۔ مانی مرقعات کو فارسی ادب میں "ارژنگ" سے موسوم کیا جاتا ہے۔ یہ مانی مصور مسلمان ہو کر بھی کتابت اور نقاشی کرتے رہے۔ اس کے بعد چینی عصر اسلامی عہد میں مصوری پر اثر انداز ہوا۔ چین کے ساتھ عربوں کے دیرینہ تعلقات تھے۔ یہ سلسلہ تیسری صدی ہجری تک برابر جاری رہا۔ جب اسلام کا ظہور ہوا تو چینی روایات کے مطابق کاغذ سمرقند میں بننے لگا۔ اس کے بعد بہت سی فنی و تاریخی اور ادبی کتابیں چینی روایات کے مطابق باتصویر لکھی جانے لگیں، مثلاً مقامات حریری، کلیلہ و دمنہ، جامع التواریخ اور طب کی متعدد کتابیں۔

مغول حملہ آوروں (۱۲۵۶ء) کے ساتھ چینی مصور اور کاتب

بھی تھے' پھر شہزادگان تیموری کے تعلقات چین سے براہ راست تھے۔ امیر تیمور کے بعد عراق عجم اور توران میں تمام ماحول مصور اور خوش نویسی سے سرشار نظر آتا ہے۔ بہزاد نے اس فن کو انتہائے کمال تک پہنچا دیا جس کا مظہر اس کے شاہکار ہیں۔

(الف) ابتدائی عہد: عرب میں ظہور اسلام کے وقت شہروں کی ایک قلیل سی تعداد معمولی سے مکانوں میں رہتی تھی جبکہ بدوی اونٹ کے کمل سے بنے ہوئے خیموں میں سکونت رکھتے تھے۔ مکہ معظمہ میں بیت اللہ کی عمارت ان گھڑ پتھروں سے چن کر بنائی گئی تھی' جس کے ارد گرد مکہ کے مکانات تھے۔ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہجرت فرما کر مدینہ میں فروکش ہوئے تو انہوں نے ازواج مطہرت کے لیے چھوٹے چھوٹ حجرے کھجور کی شاخوں اور گارے سے بنوائے اور کھجور کے تنے بھی ستونوں کا کام دیتے تھے۔ یہ حجرے کھجور کی شاخوں کی اوٹ لگا کے الگ کیے گئے تھے۔ ان کے دروازوں پر سیاہ کمل کے پردے لٹکے رہتے تھے۔

(۲) خلافت راشدہ و بنو امیّہ: جب عرب فوجیں تسخیر عالم پر روانہ ہوئیں تو انہیں یونانی اور ایرانی ثقافتوں سے واسطہ پڑا۔ ملک شام میں بہترین قسم کے چونے کا پتھر ہوتا تھا۔ اس کے علاوہ دیوار کی لکڑی بھی بے اندازہ موجود تھی۔ عمارتوں میں سنگ مرمر کے ستونوں پر بنے ہوئے دالان ہوتے تھے اور دیودار کی لکڑی کی کوہانی چھتیں ہوتی تھیں اور رنگین شیشوں کی پچی کاری عجیب نظارہ دیتی تھی۔ دوسری طرف ایران میں خشتی عمارتیں نظر آتیں ہیں جن کی چھتیں ڈاٹ دار ہوتی تھیں۔ بنو امیّہ کے دور میں بصرہ' کوفہ' دمشق' مدینہ منورہ' بیت المقدس' حلب اور فسطاط میں بہت سی مساجد تعمیر ہوئیں۔ کوفہ اور فسطاط میں پہلے بنائی جانے والی مسجدیں سیدھی سادی تھیں اور کھجور کے تنوں پر کھجور ہی کی شاخوں سے بنائی گئی تھیں' جیسے مدینے میں حجرہ نبوی تھا۔

بیت المقدس کا قبّۃ صخرہ' جو آج مسلم فن تعمیر کی قدیم ترین یادگار ہے' خلیفہ عبدالملک نے تعمیر کرایا تھا۔ ایک چوبی گنبد ایک بڑے ڈھولے کے اوپر قائم کیا گیا ہے۔ یہ چار پیل پاؤں اور بارہ ستونوں پر قائم ہے۔ بالائی حصے اور اندرونی دالانوں میں شیشے کی پچی کاری کی گئی ہے۔ الولید کی تعمیر کردہ جامع مسجد دمشق یا جامع امویہ اسلام میں چوتھی مقدس اور متبرک مسجد ہے۔ اس کی نگینہ کاری عجیب بہار دکھاتی ہے۔ خلفائے بنو امیہ نے قلعہ نما محلات بھی بنوائے تھے جن پر ابھی تحقیق جاری ہے۔ ان میں قصر مشتا بنو امیہ کے محلات میں سب سے بڑا ہے "جس کی دیواروں پر انگوروں کے بیل بوٹے اور خوشے بنائے گئے ہیں۔ اموی فن تعمیر کی خصوصیات نیم قوسی' نعل نما اور نکیلی ڈاٹیں' کیلی کے پھنسے ہوئے پتھر' لداؤ چھتیں' چوبی اور سنگین گنبد اور مربع مینار ہیں۔ ایک امتیازی خصوصیت شیشے کی پچی کاری ہے۔ دمشق کے بعد حلب اور حماۃ کی جامع مسجد سرکاری عمارتیں اور سرائیں قابل ذکر ہیں جن کے نقش و نگار آج بھی سیاحوں کی آنکھوں کو خیرہ کرتے ہیں۔ بعد میں شامی فن کے اثرات اندلس تک پہنچے۔

(۳) خلافت بنو عباس: بغداد خلافت عباسیہ کا پایہ تخت تھا۔ جس کی بنیاد ۷۶۲ء میں خلیفہ المنصور نے رکھی تھی۔ المنصور کا بنوایا ہوا محل اور مسجد دونوں معدوم ہو چکے ہیں۔ اس زمانے کا ایک محل الاخویفر محفوظ ہے۔ اس کے عمارتی مسالے میں چونے کے پتھر کی ان گھڑی سلیں کھریا مٹی سے لگائی گئی ہیں۔ اس میں پانچ محرابوں کا کمانچہ چار گول پہل پایوں پر قائم تھا اور لداؤ کی چھت تھی۔ ۲۲۱ھ/۸۳۶ء میں قصر سامرا کی بنیاد رکھی گئی۔ اس محل کے بعض حصے آج بھی بچے ہوئے ہیں' جن کے نقش و نگار گچ سے بنائے گئے ہیں۔ حریم (زنان خانہ) کی دیواروں کا بالائی حصہ دیواری تصاویر سے مزین تھا' جن میں جان داروں اور پھول پتوں کی تصویریں شامل تھیں۔

۲۱۲ھ/۸۲۷ء میں عبداللہ بن طاہر کے حکم سے فسطاط میں جامع عمرو کی توسیع کی گئی اور مسجد کا رقبہ دگنا کر دیا گیا۔ مسجد ابن طولون (قاہرہ) ۲۶۳ھ میں احمد بن طولون نے ایک چٹان پر مسجد بنوائی اس کے کنگورے قابل داد ہیں۔ مسجد کے احاطے پر بہت سخت قسم کی گچ کاری کی گئی ہے' جس پر آرائشی نقوش کندہ کیے گئے ہیں۔ قیروان کی جامع مسجد ایک اور مشہور مسجد ہے' جو اسلامی عہد کے اوائل میں بنائی گئی' مسجد کی دیواریں پتھر کی تھیں' جنہیں جا بجا پشتیبانوں سے مستحکم کیا گیا تھا محراب قبلہ کے اندر نہایت خوبصورت نقش و نگار کے مرمریں چوکے لگائے گئے تھے۔ عباسی دور کے فن تعمیر کی خصوصیات شاہی دیوانوں میں نظر آتی ہیں جو عام طور پر گنبد دار ہوتے تھے اور ان پر لداؤ کی چھت ہوتی تھی اس عہد میں سب سے پہلے روغنی چوکوں کا عام رواج ہوا اور کتبوں کی پٹیاں عام طور پر نیلی

تہ زمین پر بنا کر نمایاں کی جاتی تھیں۔

اسلامی فن تعمیر مصر میں: (۱)فاطمیون کا دور (۳۵۸ تا ۵۶۷ھ): اس دور کا آغاز فاطمی سپہ سالار جوہر کی فتح مصر (۳۵۸ھ) سے ہوتا ہے، جس نے شہر قاہرہ کی داغ بیل خالی زمین پر ڈالی۔ یہ وسیع و عریض مستحکم احاطہ تھا، جس کی دیواریں بہت بڑی بڑی کچی اینٹوں سے اٹھائی گئی تھیں۔ اس کے اندر خلیفہ کا محل، حکومت کے دفاتر، قلعہ نشین فوج کے سکونتی مکانات، خزانہ، ٹکسال اور اسلحہ خانہ وغیرہ کی عمارتیں تعمیر کی گئیں۔ جوہر نے ایک مسجد (جامع الازہر) بھی تعمیر کرائی۔ اس کی دیواریں پختہ اینٹوں کی تھیں اور سنگ مرمر کے ستون تھے۔ زمانہ مابعد میں مسجد کے رقبے اور تعمیری ساخت میں بہت سے اضافے ہوتے رہے، جس کی خصوصیت وسطی دالان ہے۔

قاہرہ کو فاطمی خلیفہ کے وزیر بدر الجمالی نے دوبارہ مستحکم اور قلعہ بند کیا اور اسکی حدود بہت وسیع کر دی گئیں۔ جامع الاقمر اس دور کی سب سے بڑی مسجد ہے جس کی روکار بڑی محنت سے آراستہ کی گئیں۔ فاطمی دور صنعت کاری اور فن تعمیر کا نہایت سیر حاصل دور تھا، خصوصاً تزئین و آرائش کا کمال زیادہ نمایاں تھا۔ یہ آرائش کوفی خط میں عمدہ تحریروں اور اعلیٰ درجے کے گل بوٹوں پر مشتمل ہے، جو بعض اوقات آراستہ قطعات کی صورت میں نظر آتی ہیں۔

دور ایوبی (۵۶۷ تا ۶۴۸ھ) سلطان صلاح الدین ایوبی نے قاہرہ کی فصیلوں کو وسیع کیا اور شہر کا بالا حصار بھی بنایا۔ چند برس بعد سلطان الکامل نے امام شافعی (م ۸۲۰ء) کا مقبرہ تعمیر کرایا، جو مصر کے حسین مقبروں میں شمار ہوتا ہے۔ عمارت میں داخل ہونے پر سیاح اندرونی حصے کی وسعت اور اسکی کثرت آرائش کی سحرکاری سے مسحور ہو جاتا ہے۔ اس دور میں بہت سے مدرسے تعمیر ہوئے، جو قاہرہ کے مکانات کے بڑے کمروں کی نقل ہوتے تھے۔ صحن کے دونوں پہلوؤں میں طلبہ کے لیے حجرے بھی بنائے جاتے تھے۔

بحری مملوکوں کا دور (۶۴۸ تا ۷۹۲ھ) : اس دور کی پہلی اہم عمارت جامع مسجد تھی، جو سلطان بیبرس نے قاہرہ کے شمال میں بنوائی تھی۔ اس صدی کے اواخر میں سلطان قلاوون نے ایک لمبی چوڑی عمارت تعمیر کرائی جو ایک مارستان (شفا خانہ)، ایک شاہی مقبرے اور ایک مدرسہ پر مشتمل تھی۔ شاہی مقبروں کی دیواروں پر مرمر کی تختیوں اور ایک مزین حاشیے سے نفیس آرائش کی گئی ہے اور محرابیں گچ کی استرکاری سے آراستہ ہیں۔

اس دور میں دو مختلف عناصر مصر کے فن تعمیر پر اثر انداز ہوئے: (۱)اندلس سے مسلمانوں کا انخلا اور (۲)مغول کے ہاتھوں اسلام کے مشرقی علاقوں کی تباہی۔ ان دونوں علاقوں سے ہجرت کرکے بے شمار کاریگر اور فنکار مصر چلے آئے۔ اندلسی کاریگروں نے مصر میں جو تعمیری خصوصیات رائج کیں، وہ یہ تھیں: (۱)مقاطع چھجے دار چھتے؛ (۲)نعل نما ڈاٹ؛ (۳)دوہرے نعل نما ڈاٹوں کے دریچے۔ عراق اور شام سے آنے والے کاریگروں نے گنبد کی اندرونی آرائش، قوسی سروں اور ڈاٹ کے تکونے بالش نما پتھروں کی تعمیر میں ہنر مندی دکھائی، بحری ملوکوں کے دور کا نصف آخر سلطان حسن کے مدرسہ و مقبرہ کی وجہ سے ممتاز ہے، جو مصر میں اسلامی فن تعمیر کی عظیم الشان یادگاروں میں ہے۔

چرکسی مغلوں کا دور (۷۸۴ تا ۹۲۲ھ): اس دور میں سب سے پہلی بنائی جانے والی عمارتوں میں وہ لمبی چوڑی عمارت بالخصوص قابل ذکر ہے جس میں سلطان برقوق اور اس کے بیٹے سلطان فرج کے مقبرے، ایک مسجد، صوفیوں کی ایک خانقاہ، ایک سبیل اور ایک منشی خانہ ایک ہی عمارت میں چابک دستی سے جمع کیے گئے ہیں۔ دونوں مقبروں کے مینار اور گنبد خوبصورت ہیں۔ اس عہد کے گنبد، جو ہمیشہ پتھر کے ہوتے تھے، اپنے ہلکے پن، حسن صورت اور تزئین کے تکلف کے اعتبار سے بالکل بے مثال تھے۔ مقبرہ قایت بائی اور مقبرہ خیربای کے گنبد حقیقت میں شاہکار کا درجہ رکھتے ہیں۔ لوگوں کے رہنے سہنے کے مکانات شاذو نادر ہی دو منزلوں سے زیادہ کے ہوتے تھے، زیریں حصے میں مردانہ اور بالائی منزل میں زنان خانہ ہوتا تھا۔

دور ترکان عثمانی: بوزنطی عثمانی طرز کے زیر اثر ایک ایسی مسقف مسجد وجود میں آئی جس پر ایک بڑا گنبد تھا۔ اس دور کی عظیم الشان عمارتوں میں قلعہ شہر کے اندر جامع سیری ساریا، بولاق میں جامع سنان پاشا اور مسجد ملکہ صفیہ قابل ذکر ہیں۔ الازہر کے بالمقابل محمد بے ابو ذہب کی مسجد بھی ایک کامیاب تعمیری نمونہ ہے۔ اس کے بعد استانبولی اسلوب کا دور دورہ ہو گیا اور بالآخر انیسویں صدی کے وسط میں اس کی جگہ ایمپائر(EMPIRE) نے لے لی۔

شمالی افریقہ کا اسلامی فن تعمیر: شمالی افریقہ کا وسیع رقبہ جو طرابلس (لیبیا) سے بحرظلمات تک اور بحیرہ روم سے صحرائے اعظم

تک پھیلا ہوا ہے، دنیائے اسلام کا اہم خطہ ہے۔ اس خطے میں تونس، الجزائر اور مراکش کے ممالک شامل ہیں، جو کم از کم چار صدیوں تک علمی، تمدنی اور فنون جمیلہ کے اعتبار سے اندلس کے زیر اثر رہے ہیں۔

شمالی افریقہ میں عرب فاتحین کی قدیم یادگاریں قیروان (تونس) میں ملتی ہیں۔ یہاں عقبہؓ بن نافع نے ایک مسجد تعمیر کرائی۔ دور مابعد میں اس کی تجدید و مرمت ہوتی رہی۔ یہی وہ مسجد ہے، جس سے اسلام کا نور سارے شمالی افریقہ میں پھیلا۔ اس مسجد کی وسعت، کشادگی اور پر جلال ہم آہنگی قابل داد ہے۔ تونس کی جامع مسجد (زتونہ) جو ۲۵۰ھ/۸۶۴ء میں مکمل ہوئی، قیروان کی مسجد سے مشابہت رکھتی ہے۔ سوسی کی جامع مسجد ایک اور ہی طرز کی ہے۔ اس کا فیض وسطی افریقہ تک محیط ہے۔ ان مساجد کے علاوہ مناستر اور سوس کی رباطین بھی قابل ذکر ہیں، جو بیک وقت خانقاہ اور چھاؤنی کا کام دیتی تھیں۔ ان کے ایک کونے پر ایک بلند برج پایا جاتا تھا، جہاں سے ساحل کی نگہبانی ہوتی تھی۔ ان عمارتوں کی آرائشی گل کاری قابل دید ہے۔

تیسری صدی ہجری کے آخر/دسویں صدی عیسوی کے ابتدائی برسوں میں فاطمی خلفا نمودار ہوے۔ ان کے افریقہ میں دو پائے تخت تھے: (۱) مہدیہ جو تونس کے ساحل پر ایک چھوٹے سے جزیرہ نما میں قلعہ بند شہر تھا؛ (۲) "صبرہ منصوریہ" جو قیروان کے دروازے پر تھا۔ ان شہروں کی کھدائی سے فاطمی خلفا کے محلات کے کھنڈر برآمد ہوے ہیں۔ فاطمیوں کے بعد صنہاجی برسراقتدار آئے۔ انھوں نے قیروان کی جامع مسجد میں قابل ذکر آرائش و زیبائش کی۔ صنہاجی بربروں میں المرابطون کا خاندان پیدا ہوا۔ اس نے شہر مراکش آباد کیا اور اندلس کے فنون جمیلہ کو سارے شمالی افریقہ میں رواج بھی دیا۔ انھوں نے شہر الجزائر اور تلمسان میں خوبصورت مسجدیں بنوائیں۔ مرابطون کے بعد موحدون نے ظہور کیا۔ شہر مراکش ان کا پایہ تخت تھا۔ ان کے عہد کی یادگار جامع کتبیہ ہے۔ یہ دور "اندلسی مراکشی" دور قرار دیا جا سکتا ہے۔ اس دور کے نقشوں کی زیب و زینت، عمارتوں کی کشادگی اور ان کے استحکام سے پیدا شدہ دلربائی مسلمانوں کے فن تعمیر میں ایک نئی چیز ہے۔

تونس کے بنو حفص، تلمسان کے بنو عبدالواد اور فاس کے بنو مرین فن کاری کا ذوق رکھتے تھے۔ ان حکمرانوں نے مسجدیں اور مدرسے تعمیر کرائے، جو اپنے زمانے کے شاندار اور نازک فن لطیف کا نمونہ ہیں۔ تصوف کے پھیلنے سے زاویئے (خانقاہیں) بننے لگے جو رباط کی ترقی یافتہ صورت ہیں۔ ان میں سے بعض زاویوں کے کھنڈر آج بھی پائے جاتے ہیں۔ جب الجزائر اور تونس ترکان عثمانی کے زیر تسلط آ گئے تو وہ فن جمیل کے لحاظ سے بھی ترکی قلمرو میں شامل ہو گئے۔ اس کے علاوہ اٹلی کے فن تعمیر نے المغرب کے ذوق تعمیر کو متاثر کیا۔ یہاں کی مساجد و جوامع چوکور ایوان ہیں، جن کے اوپر بڑے بڑے گنبد بنے ہوے ہیں، جو ایشیائے کوچک کے نمونوں کی نقل ہیں۔ شہروں اور دیہاتیوں کے مکانات چبوتروں سے گھرے ہوے ہیں اور اطالوی سنگ مرمر، نیز اٹلی، اندلس، یا ہالینڈ سے درآمد شدہ کاشی کاری نے مل کر مکانات کے اندرونی حصوں کو خوبصورت بنا دیا ہے۔

مسلم تعمیرات آناطولی (ترکیہ میں): جب گیارھویں صدی عیسوی میں سلجوقی ترک آناطولی میں داخل ہوے تو یہ ملک تقریباً ایک ہزار سال سے رومی بوزنطی سلطنت کا ایک حصہ تھا اور "مریم" کہلاتا تھا۔ مسلم عہد کی ابتدا میں مساجد کے معمار اور کاریگر ارمن، یونانی، شامی اور ایرانی ہوتے تھے۔ جب ایران کو مغلوں نے تباہ و برباد کر دیا تو وہاں کے بہت سے کاریگر بھاگ کر آناطولی آ گئے اور انھیں سلاطین قونیہ نے اپنے ہاں ملازم رکھ لیا۔ بیرونی کاریگروں اور عمارتی روایات کے اس امتزاج سے "ترکی سلجوقی" تعمیر پیدا ہوا۔ جس نے اسلامی فن تعمیر کو مالا مال کر دیا۔ ارتقیہ خاندان نے میافارقین، ماردین، دیار بکر، ارحا اور و یغسر میں کئی جامع مسجدیں تعمیر کرائیں۔

مسجد کے علاوہ مدرسہ بھی اسلامی تعمیرات میں نہایت عمارت سمجھا جاتا تھا۔ مدرسہ کی تعمیر کے لیے دو نمونے اختیار کیے گئے ایک ایوان مدرسہ اور دوسرا قبے دار مدرسہ۔ ان مدرسوں میں طلبہ کے دالان کے علاوہ حوض اور بانی مدرسہ کا مقبرہ بھی ہوتا تھا۔ بعض مدرسوں کے بیرونی پھاٹک پر نازک سے مینار بنائے جاتے تھے اور بعض اوقات چینی کی کاشی کاری بھی ہوتی تھی۔ مدرسوں کے ساتھ شفا خانے بھی ہوتے تھے۔ مسجدوں اور مدرسوں کے دروازے اپنی بے نظیر اور دلفریب آرائش کے اعتبار سے یادگار ہیں۔ قونیہ میں انجی منارہ لی اور لارندہ مسجد کے دروازوں پر پیچ در پیچ گندھی ہوئی دھاریوں کی اشکال ان کی چنت داڑ پوریان، مروڑے ہوے حروفی پیتے،

کھجور کے پودوں کی متنوع اشکال اور بلند و پشت ابھرواں نقوش صناعی کے شاہکار ہیں۔ اس دور کی کاروان سرائیں بھی عمارتی حسن کے لحاظ سے قابل ذکر ہیں۔

جب سلطان محمد فاتح نے قسطنطنیہ کو فتح کر لیا (۱۴۵۳ء) تو تعمیرات کا ایک نیا دور شروع ہوا۔ اس دور کی تعمیر شدہ مساجد میں مسجد فاتح، جامع سلطان سلیمان اور جامع سلطان سلیم وغیرہ ہیں۔ استانبول کی پہاڑیوں پر سلطانی مساجد کے ساتھ جو مینار نیزہ بردار پہرے داروں کی طرح کھڑے ہیں، وہ شہر کو ایک خصوصی امتیاز و شان بخشتے ہیں۔ ملک میں سرد ہوا کی مضرتوں سے بچنے کے لیے روغنی اینٹیں لگائی جاتی تھیں۔ ملک میں چینی کاری کی بھٹیاں موجود تھیں جو سبزہ فیروزی، گہرے نیلے اور سفید ٹائل تیار کرتی تھیں۔

اس دور کی کاشی کاری میں گل بوٹوں کا نیا انداز نظر آتا ہے، جس میں لالہ، گلاب، سنبل اور گلنار جیسے پھولوں کی شاخیں اور ثمردار درختوں کے شگوفوں سے لدی ہوئی ڈالیاں عجیب بہار دکھاتی ہیں۔

مساجد اور مدارس اور مقابر کے علاوہ ترکی فوارے بھی قابل ذکر ہیں، جو اپنی دلکش رنگا رنگی اور پھولوں اور پودوں کی خوش نما آراستگی سے علاقے کے حسن و جمال اور فرحت انگیزی میں اضافہ کرتے ہیں۔ ان میں بعض سنگ مرمر کے ابھرواں نقوش سے آراستہ ہیں۔ فوارہ کی ایک قابل ذکر انواع سبیل کہلاتی ہے۔ یہ بازاروں کے نکڑوں پر قائم ہیں اور اپنی جمالیاتی دلفریبی کے اعتبار سے بہت اہم ہیں۔ ایک قسم کے فوارے فسقیہ کہلاتے ہیں، جو حوض کے وسط میں ہوتے ہیں اور ان میں پانی اچھل کر گرتا ہے۔ یہ فوارے عام طور پر امرا کے مکانوں میں حماموں میں پائے جاتے ہیں۔ بھاپ کے حمام ترکی حمام کہلاتے ہیں۔ ان حماموں میں گرم و سرد پانی کے فوارے لگائے جاتے تھے اور فن تعمیر کی رو سے کمروں کی ترتیب درجہ حرارت کے تنوع کے مطابق ہوتی تھی۔

رہائشی مکانات کے عمارتی سامان میں لکڑی کو پتھر پر ترجیح دی جاتی تھی۔ مکانات دو حصوں زنانہ اور مردانہ میں منقسم تھے اور اگر یہ مکان دو منزلہ ہوتے تو اوپر کی منزل میں افراد خاندان کی سکونت ہوتی اور نیچے کی منزل میں نوکر چاکر رہتے۔ مکانوں کے فرش پر قالین بچھائے جاتے، جن کے نقشے اور رنگ باصرہ اور روح دونوں کے لیے باعث فرحت ہوتے۔ دیواروں پر چھوٹے چھوٹے طاقچوں میں خوش رنگ گلدان سجائے جاتے۔ چھتوں کی نقاشی اور تزئین میں ہندسی اشکال خاص احتیاط سے کھینچی جاتیں۔ دولت مند لوگوں کے گرمائی بنگلوں میں نشست گاہوں کے اندر حوضوں میں فوارے چھوٹتے اور ہوا کو سرد کر دیتے۔

ایرانی اسلامی فن تعمیر: اسلامی فن تعمیر کا سب سے بھرپور اور مؤثر اظہار ایران میں ہوا۔ ظہور اسلام سے امن و آئین قائم ہوا۔ آمدورفت کے نئے نئے راستے کھلے، تجارت کو ترقی ہوئی اور نئی نئی تعمیرات کے لیے سرمایہ مہیا ہونے لگا۔ نئے اور وسیع شہر بنائے گئے، جن کے گرد مضبوط فصیل ہوتی تھی۔ محلات اکثر قلعہ بند ہوتے تھے اور بلند چوٹیوں پر ناقابل تسخیر قلعے بنائے جاتے تھے۔ علاوہ ازیں نئی کارواں سرائیں، پل، مساجد، شفاخانے، حمام بنائے گئے، نہریں کھودی گئیں اور شاندار باغات قائم کیے گئے۔ عباسی عہد میں وسیع و عریض محلات کے علاوہ عظیم الشان مساجد تعمیر ہوئیں۔

اگرچہ اوائل عہد اسلام میں پتھر سے اول درجے کا کام کیا جاتا تھا اور چوبی عمارتیں بھی تیار ہوئی تھیں، لیکن پورے عہد اسلامی میں اینٹوں کو بہترین مسالہ تصور کیا جاتا تھا۔ آٹھویں صدی ہجری/چودھویں عیسوی میں مقبرہ غازان خان، مسجد علی شاہ تبریز، مقبرہ الجائتو اور سلطانیہ وغیرہ آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی میں خشتی تعمیر کے بہترین نمونے ہیں۔ پتھر کے مقابلے میں اینٹ زیادہ دیرپا اور کم قیمت تھی۔ اصفہان میں مسجد شاہ کے گنبد (۱۰۲۵ء) اور گنبد قابوس (۳۸۷ھ) کی شان و شوکت دلربائی میں کسی عمارت سے کم نہیں۔ ان میں نہایت حسین و جمیل رنگین نقش و نگار بنائے گئے ہیں۔ مسجدوں کے صحن کھلے ہوتے تھے اور صحن کے چاروں طرف محرابی دالان ہوتے تھے اور صدر دالان پر گنبد ہوتا تھا۔ بعض مساجد میں پیش دروازے کی محراب جمالیاتی اعتبار سے مرعوب کن ہوتی تھی۔ ایران میں چوکور (مربع اور مستطیل) عمارت کا نقشہ بہت مقبول تھا، چنانچہ بہت سے شہر چوکور یا مربع شکل میں بنائے گئے تھے۔ اس دور میں تعمیر ہونے والا اسمٰعیل سامانی کا مقبرہ ۹۰۷ھ بھی قابل ذکر ہے۔ اُس کی عمارتی ساخت اسلامی فن تعمیر میں ایک سنگ میل کا درجہ رکھتی ہے۔

غزنوی فن تعمیر: سلطان محمود غزنویؒ تعمیرات کا بے حد مشتاق تھا۔ اس نے غزنہ میں ایک شاندار مسجد سنگ مرمر اور عمارتی پتھر سے

بنوائی تھی۔ محمود غزنوی کے بیٹے مسعود نے گوشہ مسعودی بنوایا تھا جو بہت سی عمارتوں کا مجموعہ تھا۔ اس عہد کی عمارتوں میں پر تکلف آرائش کی جاتی تھی، مثلاً ہندسی اشکال کی پٹیاں، جلی حروف میں لکھے ہوے کتبوں کی گوٹیں، گچ کی رنگا رنگ استرکاری پر کھدی ہوئی اشکال وغیرہ۔

وسط ایشیا آل بویہ کے عہد میں کثرت سے عمارتیں تعمیر ہوئیں۔ ان کی بدولت شیراز اور اصفہان میں ایک نئی طرز کا فن تعمیر ظہور میں آیا۔ اس دور کی فنی یادگاروں میں اصفہان کی جامع مسجد اور یزد میں دروازہ امام کی درگاہ ہے۔ ان میں چونے گچ کی استرکاری پر بیل بوٹے بنے ہوے ہیں۔ سلطان سنجر، جو آل سلجوق کا آخری جلیل القدر بادشاہ تھا کے مقبرے کا بلند و بالا گنبد اس عہد کی عماراتی سرگرمیوں کا نمائندہ ہے۔

مغلوں کے حملوں میں شہر کے صفحہ ہستی سے مٹا دیئے گئے اور ہزاروں یادگاریں تباہ و برباد ہو گئیں۔ ہلاکو کے ایک جانشین غازان خان (۶۹۴ھ/۱۲۹۴ء تا ۷۰۳ھ/۱۳۰۲ء) نے اسلام قبول کر لیا تو نئی تعمیرات کا شوق پھر پیدا ہونے لگا۔ اس نے اپنی مملکت میں خانقاہیں، مدرسے، اور مسجدیں تعمیر کرائیں۔ آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی میں ایران اور توران میں متعدد اور بہت سے مقابر تعمیر ہوے۔ ان میں اندر کی پوری سطح بادامی رنگ کی مٹی کے گہرے نقش و نگار پر روغن کر کے تیار کی جاتی تھی اور دیواروں، محرابوں اور چھت پر گل بوٹے بنائے جاتے تھے۔ اس طرز کی قدیم ترین مثال مقبرہ قثم بن عباس (۷۳۵ھ/۱۳۳۴ء) میں ملتی ہے، جو سمرقند میں واقع ہے۔ یہاں انگور کی بیلوں والے نقش و نگار نہایت دیدہ زیب ہیں۔ اسی دور میں کوفی خط کی جملہ انواع نے ترقی و ارتقا کی منازل طے کیں۔

چودھویں صدی عیسوی میں آرائش فنون کی ترقی کا ظہور مختلف صورتوں میں ہوا، مثلاً میناکاری کی اینٹیں، پچی کاری کے رنگین روغنی خزف، نقاشی اور منبت کاری اور سونے کے پانی کا کام وغیرہ۔ تعمیر کے عہد میں سمرقند ایک بار پھر شان و شوکت کا مرکز بن گیا۔ اس نے تمام ممالک، مثلاً فارس، عراق، دمشق، بغداد اور ہندوستان تک سے باکمال مہندس اور قابل معمار جمع کیے۔ تیموری عہد کی مشہور اور اثر انگیز بی بی خانم کی مسجد تھی۔ اس کا شمار یقیناً دنیا کے انتہائی

پر شوکت کھنڈروں میں ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ تیمور نے کثیر تعداد میں محلات، مساجد، مدارس اور مقابر تعمیر کرائیں۔ ان میں اس کا اپنا مقبرہ گور امیر بھی شامل ہے۔ تیمور کے بیٹے شاہ رخ (۱۳۷۷ تا ۱۴۴۷ء) عمارت سازی سے شغف رکھنے والا بادشاہ تھا۔ اس نے مسجد گوہر شاد تعمیر کرائی جو اسلامی فن تعمیر کا ایک قابل فخر نمونہ ہے۔ خواجہ عبداللہ انصاریؒ کا مقبرہ بھی اسی زمانے میں از سر نو تعمیر ہوا۔

دور صفویہ کا فن تعمیر: صفوی خاندان کا ممتاز ترین حکمران شاہ عباس تھا۔ اس کی غیر معمولی دلچسپی اور حسن شناسی کی بدولت ایرانی فن تعمیر کے ایک نئے دور کا آغاز ہوا۔ اس عہد کی عماراتی سرگرمیوں کا ظہور مسجد شاہ اور مسجد لطف اللہ کی تعمیر میں ہوا۔ شاہ عباس نے مساجد کے علاوہ بہت سے محلات اور پل بھی بنوائے تھے۔ مشہد میں امام علی رضا کی درگاہ بہت سی عمارتوں پر مشتمل ہے۔ ان عمارتوں میں مساجد، مدارس، جماعت خانے اور کاروان سرائیں اور ایک بازار شامل ہے، درگاہ کا مطلا گنبد، دو مطلا مینار، وسیع چوک اور مسقف دروازے نظر افروز ہیں۔

ایرانی فن تعمیر کی بڑی بڑی خصوصیات حسب ذیل ہیں: لداو اور گنبد کی تعمیر میں جدت طرازی، تناسب اجزا اور ہم آہنگی، ترقی پذیر احساس اور متعدد صورتوں کی آرائش میں اعلیٰ درجے کا سلیقہ، صناعانہ کمال، لطافت اور نفاست میں روز افزوں اضافہ اور رنگوں کا ہم آہنگ استعمال، مسجدوں اور مقبروں کی عمارتوں کو دیکھنے سے فرحت اور مسرت اور دینی ذوق و شوق پیدا ہوتا ہے۔

پاکستان و ہند میں اسلامی فن تعمیر: مسلمانوں نے تقریباً چھ سو برس تک ہندوستان پر حکومت کی۔ ابتدا میں عباسیوں کا عربی فن سندھ، بالخصوص منصورہ میں کارفرما رہا۔ سلطنت دہلی کی پہلی یادگار عمارت مسجد قوۃ الاسلام ہے۔ اس کے پاس ہی قطب مینار ہے، جس کی منزلوں کی شکل گاؤ دم اور خیمہ نما ہے۔ زمانہ مابعد کے مملوک سلاطین کی تعمیر کردہ عمارتوں میں ملتان میں حضرت شیخ بہاؤالدینؒ (۱۲۶۲ء) اور حضرت شمس الدین تبریزیؒ کے مقابر ہیں۔ غیاث الدین تغلق نے تغلق آباد کے قلعہ محل میں ڈھلوان فصیلیں فوجی طرز کی تعمیر کرائیں۔ فیروز شاہ تغلق نے دہلی میں متعدد درگاہیں تعمیر کیں، مثلاً مہرولی میں حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ (۱۲۳۵ء) کی درگاہ، نظام الدین میں حضرت نظام المشائخؒ کا مقبرہ، سیری میں حضرت روشن

چراغ دہلی کی درگاہ (۱۳۷۴ء) اور پہاڑ گنج میں ایک چھوٹی سی زیارت گاہ قدم شریف وغیرہ۔

لودی خاندان (۱۴۵۱ تا ۱۵۲۶ء) کی بنا کردہ عمارتیں کاشی کاری کی اینٹوں' طاقچوں اور عجیب و غریب وضع کے کنگروں سے مزین ہیں۔ یہ عمارتیں دہلی کے علاوہ سرہند' آگرہ' بیانہ اور دھول پور وغیرہ میں بھی پائی جاتی ہیں۔ شیر شاہ سوری (۱۵۴۰ تا ۱۵۴۵ء) نے بہت سے شہر اور قلعے مثلاً پٹنہ' قنوج' شیر گڑھ اور روہتاس (پنجاب) کے علاوہ مونگیر' پٹنہ' سسرام راج گڑھ اور میرٹھ میں نفیس عمارتیں تعمیر کیں۔ ان میں مشہور ترین دہلی کا پرانا قلعہ بھی ہے' جسے شاہی قلعہ کہتے ہیں۔ پھر بہار میں بمقام سسرام اس کا اپنا مقبرہ ایک مہیب گنبد ہے' جو ایک وسیع جھیل کے وسط میں ہے۔

شمالی ہند کی صوبائی سلطنتوں کی فنکاری: امیر تیمور کے حملے کے بعد جونپور' مالوہ اور گجرات میں خود مختار حکومتیں قائم ہو گئی تھیں۔ جونپور کی مشرقی سلطنت (۱۳۹۴ تا ۱۴۷۹ء) میں دہلی اور بنگال کے درمیان گنگا کے میدان تھے۔ اس دور کی یادگاروں میں جونپور کا مستحکم قلعہ' اٹالہ مسجد (۱۳۷۶ تا ۱۴۰۸ء) عظیم الشان جامع مسجد (۱۴۳۸ تا ۱۴۴۸ء) اور ملکہ بی بی راجی کی تعمیر کردہ لال دروازے کی مسجد (۱۴۵۷ء) شامل ہیں۔ احمد آباد (گجرات) میں محمود بیگڑا (۱۴۵۸ تا ۱۵۱۱ء) اور نظیر ثانی (۱۵۱۱ تا ۱۵۲۶ء) نے محمد آباد' بڑودہ اور مصطفیٰ آباد (جونا گڑھ) کی بنا رکھی۔ سلاطین کے دور حکومت میں متعدد مسجدیں' مقبرے' تالاب اور زینے دار باؤلیاں تعمیر کی گئیں۔ ان میں احمد آباد کی جامع مسجد اور سر کھیج میں شیخ احمد کھتو اور شیخ برہان الدین کے مقبرے قابل ذکر ہیں۔ مالوے میں اسلامی فن تعمیر کے بڑے بڑے مراکز دھار' مانڈو اور چندیری تھے۔ مانڈو میں ہوشنگ (۱۴۰۶ تا ۱۴۳۵ء) کی تعمیر کردہ عمارتوں میں پرانا محل' جامع مسجد اور ہنڈالا محل قابل ذکر ہیں' چندیری میں دہلی دروازہ اور جامع مسجد اور محمود ثانی کی پر تکلف عمارتوں میں مانڈو میں لال محل' چین محل اور باز بہادر اور روپ متی کے محلات اور مختلف مسجدیں شامل ہیں۔

سلطنت بنگالہ (۷۳۹ھ/۱۳۳۸ء تا ۹۸۴ھ/۱۵۷۶ء) کا پہلا دارالحکومت گور اور دوسرا پانڈوا تھا۔ گور کی یادگار عمارتوں میں چھوٹی سونا مسجد' بڑی سونا مسجد اور اخی سراج الدین کا مقبرہ قابل ذکر ہیں۔ پانڈوا میں علاء الحق کا مقبرہ' ست گاؤں کی مسجد اور باگر گھاٹ میں ساٹھ گنبد کی مسجد فن تعمیر کا اعلیٰ نمونہ ہیں۔ ان عمارتوں میں ضرورت سے زیادہ باریکی کا اہتمام اور چمکتے دمکتے رنگوں سے کام لیا گیا ہے۔

کشمیر میں اسلامی فن تعمیر کا مظہر شاہ ہمدان کی زیارت گاہ' سلطان زین العابدین (۱۴۱۷ تا ۱۴۶۷ء) کا مقبرہ اور سری نگر کی جامع مسجد ہے۔ ان عمارتوں میں اینٹوں کے علاوہ لکڑی سے بھی کام لیا گیا ہے۔

دکنی سلطنتوں کا فن: دکن کے بہمنی سلاطین تعمیرات کے بہت شائق تھے۔ انہوں نے ملک پر اپنی گرفت مضبوط کرنے کے لیے مستحکم قلعوں کا جال بچھا دیا۔ ان کے عہد میں فن تعمیر پر ایرانی ذوق غالب رہا۔ احمد اول (۱۴۲۲ تا ۱۴۳۶ء) اور احمد ثانی (۱۴۳۶ تا ۱۴۵۸ء) اور محمد ثالث (۱۴۶۲ تا ۱۴۸۳ء) نے بہت سی مساجد' محلات' مینار اور مقابر تعمیر کرائے جو بہمنی فن تعمیر کا اوج کمال پیش کرتے ہیں۔ ان سلاطین کے مشہور ترین وزیر محمود گاواں (۱۴۲۶ تا ۱۴۸۱ء) نے خالص ایرانی طرز کا ایک عالی شان مدرسہ تعمیر کرایا تھا۔ محمود بہمنی کی وفات کے بعد سلطنت بہمنی پارہ پارہ ہو کر بیدر' برار' احمد نگر' بیجا پور' گولکنڈہ' اور خاندیش کی سلطنتوں میں بٹ گئی۔

خاندیش کے فاروقی خوانین کا سب سے مستحکم مقام اسیر گڑھ کا پہاڑی قلعہ اور دارالحکومت برہان پور تھا۔ برہان پور میں راجا علی خان کی تعمیر کردہ جامع مسجد کے علاوہ بی بی کی مسجد اور نادر شاہ (۱۳۹۹ تا ۱۴۵۷ء) کے مقبرے تھے۔ احمد نگر کے نظام شاہیوں (۱۴۹۰ تا ۱۶۳۳ء) کے زمانے کی بہترین عمارتوں میں دمڑی مسجد' قلعے کے باہر صلابت خان کا مقبرہ اور خاریا (بیرۃ) باغ ہیں۔ بیدر کے برید شاہیوں (۱۴۹۲ تا ۱۵۲۸ء) کے دور میں بہت سے گنبد دار مقبرے بنائے گئے۔ عادل شاہی حکمرانوں نے بیجا پور میں متعدد محلات اور مساجد بنوائیں۔ ان میں شہر میں جامع مسجد اور ملکہ چاند بی بی کی چاند باوری آج بھی سیاحوں کو دعوت نظارہ دے رہی ہے۔

دکن کے مشرق میں گولکنڈے کی سلطنت قطب شاہی بھی اسلامی فن تعمیر کی سرپرست رہی ہے۔ محمد قلی (۱۵۸۰ تا ۱۶۱۲ء) اور ابوالحسن تانا شاہ (۱۶۷۲ تا ۱۶۸۷ء) کے ادوار حکومت گولکنڈے کے فن تعمیر کے عہد زریں کو پیش کرتے ہیں۔ ان کے عہد میں ۱۵۸۹ء میں شہر حیدر آباد کی بنا ڈالی گئی۔ اس کا ۱۸۶ فٹ اونچا چار مینار کا عالی

شان دروازہ' جامع مسجد' صالحہ بی بی کی مسجد' بادشاہی عاشورہ خانہ اور گوشہ محل مع باغ' بھاگ نگر (جو گولکنڈے اور حیدر آباد کے درمیان واقع ہے) میں بھاگ متی کی مسجد اور تاری کا محل مع باغ اور چتواڑہ میں شہزادی حسینہ بیگم کی مسجد اور مقبرہ یادگار عمارتیں ہیں۔

مغل طرز تعمیر: ہندوستان کے ابتدائی اسلامی عہد میں تیموری' صفوی اور ایرانی طرز تعمیر کا غلبہ رہا۔ پہلے دو بادشاہ ہمایوں اور بابر نہایت شائستہ' فن شناس اور صاحب تصنیف فرماں روا تھے۔ ان کے عہد میں بعض مغل سرداروں کے مقبرے' آگرہ میں ایک چھوٹی سی مسجد اور ہندی طرز پر آرام باغ تیار ہوئے۔ اکبر کے عہد (۱۵۵۶ تا ۱۶۰۵ء) میں مائی حلیمہ کا باغ' مقبرہ ہمایوں کا وسیع باغ' مدرسہ خیر المنازل اور آتکہ خان کا چھوٹا سا' لیکن نہایت خوبصورت مقبرہ تعمیر ہوا۔ ان عمارتوں کے علاوہ اکبر نے آگرہ' الٰہ آباد اور لاہور کے محل نما قلعے' گوالیار' اور فتح پور سیکری میں عمارتوں میں شیخ محمد غوث اور شیخ سلیم چشتی کے مقابر تعمیر کرائے۔کاشی کاری کے چوکون کی جگہ جزوی یا کلی طور پر رنگا رنگ کے پتھروں کے ٹکڑوں یا پٹیوں کی ہندوستانی پچی کاری کام میں لائی جانے لگی۔

خالص مغل طرز تعمیر نے (جو اصلی سلطانی طرز ہے) جہان گیر کے عہد کے آخری حصے' بلکہ زیادہ تر شاہجہان کے عہد (۱۶۲۸ تا ۱۶۵۸ء) میں نشوونما پائی۔ یہ جدید سلطانی طرز تعمیر کئی منتخب اجزا سے مرکب تھا۔ صفوی ایرانی طرز کے ستون' چھجے' چھتریاں' نوکیلی محرابیں اور لداؤ کی چھتیں تھیں۔ بعد میں کنول کے گچھے والے ستون' چوکور پائے' کنول نما گنبد' دیواری نقش و نگار اور نگینہ کاری بھی رواج پا گئیں۔ اس طرز تعمیر کا نمایاں پہلو اعلیٰ چمکدار سفید سنگ مرمر اور اس میں نگینہ کاری تھی۔ اس طرز کی ابتدائی عمارتوں میں نظام الدین دہلی کے چونسٹھ کھمبے' لاہور کے قریب شاہدرہ میں جہانگیر و نور جہاں اور آگرے میں نورجہاں کے باپ غیاث بیگ اعتماد الدولہ کے مقبرے شامل ہیں۔

شاہجہان تعمیرات کا بے حد دلدادہ تھا۔اس کے عہد میں مغل فن تعمیر کا پوری طرح ظہور ہوا۔ اس نے آگرے کے قلعہ نما محل میں مینا بازار' موتی مسجد' دیوان عام' دیوان خاص' خاص محل اور مثمن برج تعمیر کرائے۔ دہلی میں ایک نیا شہر شاہجہان آباد (جو اب پرانی دہلی کہلاتا ہے) مع مشہور و معروف لال قلعے کے تعمیر کیا۔ دہلی اور آگرے کے قلعوں کے باہر شاہی مسجدیں واقع ہیں۔ دہلی کی جامع مسجد ایک بہت اونچی کرسی پر بنائی گئی ہے اور دنیائے اسلام کی مشہور ترین مساجد میں شمار ہوتی ہے۔ ان عمارتوں میں مشہور ترین تاج محل ہے یہ قیمتی پتھروں سے مرصع عمارت اپنے سنگ مرمر کی خاموش اور ساکت کیفیت کے باعث ہندی' اسلامی فن تعمیر کا شاہکار ہے اور اس کا دنیا کے سات عجائبات میں شمار ہوتا ہے۔

اورنگ زیب کے عہد (۱۶۵۸ تا ۱۷۰۷ء) میں بھی تعمیراتی سرگرمیاں جاری رہیں' چنانچہ دہلی میں حیات بخش کی بارہ دریاں اور چھوٹی سی جامع مسجد' لاہور میں نہایت وسیع بادشاہی مسجد اور حضوری باغ' اورنگ آباد میں ملکہ درانی کا مقبرہ اور کئی شہروں میں عظیم الشان مساجد اس عہد کی عمارتی یادگاریں ہیں۔ اورنگ زیب کے جانشینوں کی تعمیر کردہ عمارتوں میں مہرولی کی چھوٹی سی موتی مسجد' دہلی کی زینت المساجد' قلعہ دہلی کا ظفر محل اور ہیرا محل قابل ذکر ہیں۔ آخری مغلیہ دور کے امرا کی بنا کردہ عمارتوں میں اجمیری دروازے کے باہر غازی الدین کا مدرسہ' چاندنی چوک میں روشن الدولہ کی چھوٹی سی سنہری مسجد' فخرالمساجد اور قدسیہ بیگم کی سنہری مسجد شامل ہیں۔

مغلیہ سلطنت کے زوال پر بہت سی صوبائی حکومتیں قائم ہو گئی تھیں۔ پنجاب میں زکریا خان کے زمانے (۱۷۱۷ تا ۱۷۳۸ء) میں بیگم پورہ کی جامع مسجد اور سرو والا مقبرہ تعمیر ہوا۔ اودھ میں شجاع الدّولہ (۱۷۵۳ تا ۱۷۷۵ء) نے فیض آباد اور آصف الدولہ (۱۷۵۳ تا ۱۷۷۵ء) نے لکھنؤ کو پایہ تخت بنایا۔ لکھنؤ میں دولت خانہ' بڑا امام باڑہ' خورشید منزل' عیش باغ' شاہ نجف' قیصرباغ کے مقابر اور حسین آباد اور حضرت گنج کے امام باڑے تعمیر ہوئے۔

بنگال کے نوابوں کی تعمیر کردہ عمارتوں میں مرشد آباد میں کٹرہ' موتی جھیل کا محل' مانی بیگ کی چوک کی مسجد' نیز پٹنے میں نواب ہیبت خان کا مقبرہ مغل طرز تعمیر کی نمائندہ عمارتیں ہیں۔ بھوپال میں قلعہ فتح گڑھ' جامع مسجد اور عیش باغ' نیز بڑا محل اور نواب شاہجہان بیگم کی تعمیر کردہ عظیم الشان تاج المساجد قابل ذکر ہیں۔ حیدر آباد کے نظاموں کی عمارات میں سے گولکنڈے کے موتی محل اور حیدر آباد کی مسجد افضل گنج' نواب تیغ جنگ کی بارہ دری اور جہاں نما محل مشہور ہیں۔ میسور کے سلاطین حیدر علی اور ٹیپو نے بنگلور میں قلعہ نما محل اور لال باغ بنوائے تھے۔ ان کے شاہی مقبرے اب تک صحیح سالم ہیں۔

ارکاٹ میں ٹیپو اولیا کی درگاہ اور ویلور میں ٹیپو خاندان کے جلاوطن افراد کے مقبرے ہیں۔ آخر میں ہندو والیان ریاست نے بھی مغل تعمیر کو اپنا لیا۔ یہ طرز تعمیر الور، جے پور، جودھ پور، اودے پور اور پنجاب کی سکھ ریاستوں میں نظر آتا ہے، نیز دکن میں پونا، اندور، گوالیار اور اجین میں مرہٹوں نے اپنا لیا۔ ان میں ہر طرف نقاشی کے نمونے نظر آتے تھے، جو زیادہ تر مختلف پھولوں، بڑے بڑے گلدستوں، تصویری مناظر اور گچ کے بنے ہوئے خود رو پھولوں پر مشتمل تھے۔ انگریزی دور میں طرز تعمیر میں مغل اور یورپی بلکہ چینی اوضاع مل کر ایک عجیب و غریب مجموعہ بن گئی ہیں۔

۷۔ نسیفسا (پچی کاری): نسیفسا موتیوں کو پیس کر رنگ تیار کرنا اور انھیں باہم ملا کر ان سے عمارتوں کی اندرونی دیواروں پر نقش و نگار کرنا۔ اس فن کے اولین مظاہر مشرق میں یروشلم (بیت المقدس) کا قبۃ الصخرہ اور جامع اموی دمشق ہیں۔ اندلس میں دیواری نقش و نگار جامع مسجد قرطبہ میں نظر آتے ہیں۔ قبۃ الصخرہ کا اندرونی حصہ تمام تر پچی کاری سے مزین ہے۔ ان پر درختوں یا انگور کے پتے بنے ہوئے ہیں۔ دمشق کی جامع اموی کے قابل ذکر وہ بیل بوٹے جو مسجد کے صحن کی محرابوں پر ہیں۔ نقش و نگار کے یہ مظاہر آج بھی جامع قرطبہ کی محراب، اس کے اردگرد کے دروازوں اور محراب کے سامنے کے گنبد پر دکھائی دیتے ہیں۔ ان میں سنگ مرمر، سنگ سیاہ اور سرخ یا گلابی پتھر کی مکعب اینٹیں لگی دکھائی دیتی ہیں۔ دمشق کی جامع مسجد میں ۸۵ فی صد اینٹیں بلوری ہیں۔

بیت المقدس میں الظاہر فاطمی، صلاح الدین ایوبی اور بعض مملوک سلاطین کی مساجد اور دمشق میں بیبرس کی سرپرستی میں بننے والی عمارتوں میں پچی کاری کے نمونے ملتے ہیں۔ قاہرہ میں شجرۃ الدر (۶۴۸ھ/۱۱۵۰ء) کے مقبرے کے زیریں حصے میں نیلے، سبز، سرخ اور سنہری شیشے جڑے ہوئے ہیں۔ ان کے علاوہ سیپ کے ٹکڑے بھی لگے ہوئے ہیں۔ اسی قسم کی آرائش جامع ابن طولون (قاہرہ) کا محراب مزین ہے۔

۸۔ فن فخار (ظروف سازی و کوزہ گری): ظروف سازی اسلامی فن کے حسن و جمال کا ایک مظہر ہے اور یہ صنعت دنیائے اسلام کے ہر ملک میں پائی جاتی ہے۔ کسی گلی ظروف کو جب خشک کر کے بھٹی میں پکایا جائے تو سیال سیسے کا پانی پھیر کر اسے چمکدار بنایا جا سکتا ہے، ایک قسم کی ظرف کی آرائش زرد رنگ کی مٹی کو پسی ہوئی چاندی یا تانبے میں ملا کر کی جاتی تھی۔ ایران میں ان ظروف کی آرائش قدیم زمانے سے چلی آ رہی ہے۔

عہد اسلام میں ایران میں گلی ظروف کا سب سے بڑا مرکز رے کا شہر تھا، جو طہران کے قریب ہے۔ اس شہر میں ساتویں صدی ہجری/تیرھویں صدی عیسوی تک اس صنعت کی خوب گرم بازاری رہی۔ اس زمانے میں ظروف کی بیرونی سطح پر چمکتے ہوئے سنہری، بادامی اور زیتونی رنگوں کی تہیں جمائی جاتی تھیں۔ بعض ظروف پر ہندسی نقش و نگار کے علاوہ جانوروں کی شکلیں بنائی جاتی تھیں۔ رے کے بعد کوزہ گری کی تاریخ میں نیشاپور کو اہمیت حاصل تھی۔ ان میں سے بعض ظروف نہایت اعلیٰ اور خوبصورت تھے۔ صنعت ظروف سازی کا تیسرا مرکز کاشان تھا۔ جہاں پر شوکت چمکیلے روغن کی محرابیں اور چھوٹے ظروف تیار کیے جاتے تھے۔ اس دور میں ظروف پر گھنے بیل بوٹے اور کوفی خط کے کتبات کے ساتھ جانوروں اور انسانوں کی ابھرواں شکلیں بنائی گئی ہیں۔ مشہد بھی کوزہ گری کا بڑا مرکز تھا۔ مشہد کی چھوٹی سی مسجد شاہ کی محراب قبلہ پر نارنجی زمین میں تراشیدہ کوفی حروف کا چوڑا حاشیہ میں بے مثل ہے۔

۷۲۶ھ/۱۳۲۶ء میں بورسہ کو سلطنت عثمانیہ کا دارالخلافہ بنا لیا گیا تو فن فخار کو عروج حاصل ہوا۔ بایں ہمہ اس صنعت کا حقیقی مرکز ازنیق کا قصبہ تھا۔ دسویں صدی ہجری/سولھویں صدی عیسوی میں ازنیق کے رنگ برنگے ظروف باعتبار صنعت اوج کمال پر پہنچ گئے۔ ان کے نقش و نگار مٹی کی تہ پر بنے ہوتے تھے۔ مستطیل چوکوں سے بنائے ہوئے چوکھٹوں کی آرائش تمامتر بیل بوٹوں کے نمونے پر مبنی ہے۔

مصر میں قدیم زمانے سے بھٹیوں اور کٹھالیوں کے کام میں مہارت چلی آ رہی تھی۔ خوبصورت ظروفوں کی صنعت نے پانچویں، چھٹی صدی ہجری/گیارھویں بارھویں صدی عیسوی میں فاطمیون کے عہد حکومت میں حیرت انگیز ترقی کی۔ اس کا مظہر خوبصورت قابیں، شمع دان اور چھوٹی چھوٹی مورتیں ہیں۔ ان ظروف پر چوپائے جانور، مچھلیاں، پرندے، مچھلیاں اور انسانی اشکال شامل ہیں۔

شمالی افریقہ، بالخصوص بربر کے مشرقی علاقوں میں فخار کی صنعت کا ظہور چھٹی صدی ہجری/بارھویں صدی عیسوی میں ہوا۔ قلعہ بنو

حماد اور قیروان کے گلی ظروف پر کندہ کاری یا ٹھپے کے نقوش ہوتے تھے۔ ان پر انسانوں اور حیوانوں کی تصویریں بھی ہوتی تھیں۔

اندلس میں بہت نفیس ظروف تیار ہوتے تھے۔ چھٹی صدی ہجری/بارھویں صدی کے اوائل سے اندلس اور مغرب اقصیٰ میں فخاری کو عمارتی آرائش و زیبائش میں ایک اہم مقام حاصل ہوگیا۔ روغنی چوکے، اب میناروں اور کمروں کے دروازوں کی آرائش کے لیے استعمال ہوتے تھے۔ مالقہ کے ظروف بالخصوص مرتبان اور سنہری قابیں سارے شمالی افریقہ میں مشہور تھیں۔

۵۔ فن فلز کاری: ایران کی ابتدائی اسلامی فلزکاری ساسانی اسلوب کا تسلسل ہے۔ جانوروں اور پرندوں کی تصویروں کے نقرئی ظروف ساسانی دور اور عہد مابعد کی فنی یادگاریں ہیں۔ ساسانی عہد کے بعد کے اکثر نقرئی ظروف میں کندہ کاری کا کام ابھروان نقوش کے مقابلے میں زیادہ نظر آتا ہے۔ برنجی ظروف میں صراحیاں اور آب خورے بھی قابل ذکر ہیں جو جانوروں اور پرندوں کی شکل کے بنائے جاتے تھے۔ اور نفیس مرصع کاری کے پس منظر پر خط کوفی کے کتبے منقش تھے۔

چاندی اور تانبے کی کوفت گری کے برنجی ظروف: سلجوق فن کاروں نے برنج اور پیتل کی اشیا میں دوسری دھاتوں مثلاً تانبے اور چاندی کی کوفت گری کے فن کو ترقی دے کر کمال کو پہنچایا۔ ایران کے مختلف شہروں کے علاوہ ہرات میں بھی کوفت گری کا کام ہوتا تھا۔ کاریگری کے اعتبار سے موصل کے دبستان نے کوفت گری کے فن میں نمایاں ترقی کی۔

ممالیک مصر کے زمانے میں قاہرہ اور دمشق میں فلز کاری کی صنعت بڑی نفاست سے جاری رہی، پرانے نقش و نگار اور بیل بوٹوں میں پھول پتوں کا اضافہ ہوگیا۔

عربوں کی فلزکاری، اندلس اور شمالی افریقہ میں: اندلس میں عربی طرز کے بہترین طلائی زیورات تیار ہوتے تھے جن پر بعض اوقات مینا کاری بھی ہوتی تھی۔ کانسی کے برتنوں میں قصر الحمراء کی مسجد کا ایک چراغ میڈرڈ کے عجائب میں موجود ہے اور عربی طرز کے نقش و نگاری سے مزین ہے۔

۶۔ فن قالین بافی: قالی یا قالین ایک قسم کے فرش کا نام ہے، بالخصوص وہ جس پر پھندے رواں ہو تمام طور پر ان کی تین قسمیں ہیں (۱)دربار شاہی اور امرا کے لیے؛ (۲)اعلیٰ عہدے داروں، امیر تاجروں کے استعمال اور برآمد کے لیے؛ (۳)شہر اور قصبات کے سادہ زندگی بسر کرنے والوں کے لیے۔

سب سے پہلے ارمینیا میں تیار ہونے والے قالینوں نے عالم اسلام میں قبول عام حاصل کیا۔ عام طور پر تسلیم کیا جاتا ہے کہ مصور قالین مشرقی ایشیاے کوچک یا قفقاز میں تیار کیے جاتے تھے۔ ان میں جانوروں کی تصویریں ملتی ہیں۔ اولاً پرندے پھر چوپاے اور بالآخر چھوٹے چھوٹے میدانوں میں جانوروں کے جھنڈ جو ٹائلوں کے نمونے پر بنائے گئے ہیں۔ ایک اہم قسم وہ ہے جس میں شوخ رنگوں بالخصوص سرخ، ہلکے اور سیاہی مائل نیلے رنگ کے بڑے بڑے جانوروں یا تختوں کی قطاریں ہوتی تھیں اس نوع میں ایرانی اثر نمایاں ہے۔

ایران: النرشخی کے بیان کے مطابق دسویں صدی میں بخارا میں قالین بافی کے کارخانے تھے۔ نویں صدی سے صوبہ مازندران اور آمل کے علاوہ خوزستان، کاشان، کرمان اور سیستان قالین بافی کے مرکز تھے۔ صفوی خاندان کے عروج کے ساتھ ہی صنعت قالین بافی بھی اپنے منتہاے عروج کو پہنچ گئی۔ ان قالینوں پر پورے کے پورے باغ، جنگل، شکار گاہیں اور مختلف قسم کے جانوروں کی تصویریں منقش ہیں۔ ان کے علاوہ ذرا چھوٹے قالین، جن پر آمنے سامنے نماز کے لیے دو محرابیں بنی ہوتی تھیں، بھی تیار کیے جاتے تھے۔

ہندوستان: اکبر نے متعدد شہروں، بالخصوص آگرے، فتح پور اور لاہور میں قالین بافی کے کارخانے قائم کیے۔ ان پر پھولوں کے نقش و نگار کے علاوہ شکار کے مناظر، عمارات اور ممتاز شخصیتوں کی تصویر کشی ہوتی تھیں۔

اندلس: مشہور جغرافیہ نویس یاقوت نے لکھا ہے کہ اندلس کے شہر آلش میں قالین تیار ہوتے تھے، جن پر زیبائشی نقش و نگار ہوتے تھے۔ ان میں ایک قسم بہت لمبے قالینوں کی ہے، جنکی سطح پر بڑے بڑے خاندانی نشانات منقش ہوتے تھے۔

۷۔ فن، طراز: لفظ طراز (فارسی) زبان سے ماخوذ ہے، جس کے اصلی معنی سوزن کاری، کار چوبی یا زر دوزی کے ہیں۔ بعد ازاں اس کے معنی اس لباس کے ہو گئے، جس پر بڑی محنت سے سوزن کاری سے آرائش کی گئی ہو، خصوصاً ایسا لباس جسے کشید کاری کی خوبصورت پٹیوں سے آراستہ کیا گیا ہو، جن میں کچھ تحریر بھی ہو اور جسے بادشاہ یا

کوئی صاحب مرتبہ شخص پہنتا ہو' یہ تحریر کپڑے کی بناوٹ میں سونے کے تاگے یا شوخ رنگ کے سوت سے اس طرح لکھ دی جاتی تھی کہ کپڑے کی سطح پر نمایاں نظر آئے۔ ان کپڑوں پر بادشاہ کے نام اور عام القاب کے علاوہ دعائیہ کلمات بھی بنے ہوتے تھے۔ بعض اوقات ان پر بیلوں کی باریک شاخیں اور کنول کے پھول بھی ہوتے تھے۔

ایران میں گازروں کپڑے کی صنعت کا بڑا مرکز تھا۔ تستر میں نفیس ریشمی پارچات' کمخواب کے علاوہ مخمل' پشمینے کی لنگیاں' پودے اور موٹے ریشمی کپڑے بھی تیار ہوتے تھے۔ ممالک عربیہ میں کتاب کی بافندگی کا کام زیادہ تر زیریں مصر میں ہوا کرتا تھا۔ چنانچہ سیس تونہ' دمیاط' شطا اور اسکندریہ اس صنعت کے بڑے بڑے مرکز تھے۔ خانہ کعبہ پر غلاف چڑھانا بھی مصری حکام کے فرائض میں شامل تھا۔ یہ غلاف عام طور پر مصر میں تیار ہوتے تھے جو کسوہ کہلاتے تھے۔ سیاہ ریشم سے بنائے جاتے تھے اور ان پر سفید رنگ یا زرد رنگ کی عبارت ہوتی تھی' جو سونے سے "مطلّا" کی جاتی تھی۔ اندلس میں مریہ' اشبیلیہ اور غرناطہ ریشمی کپڑے کی صنعت کے بڑے مرکز تھے۔ مالقہ میں زربفت کا ایک کارخانہ تھا۔

یہ کارخانے ایک افسر کی نگرانی میں ہوتے تھے جو صاحب الطراز کہلاتا تھا اور عالی مرتبہ اور قابل اعتماد ہوتا تھا۔ اس کے فرائض منصبی میں یہ بات داخل تھی کہ وہ کاری گروں کی نگرانی کرے' مشینوں اور بافندوں کی دیکھ بھال کرے' ان کی اجرت کی ادائی کا انتظام کرے اور دیکھے کہ کام ٹھیک سے چل رہا ہے یا نہیں۔ اندلس کے اموی خلیفہ اور ان کے جانشینوں' یعنی ملک کے مملوک سلطانوں اور مشرق میں ان کے معاصر ایرانی بادشاہوں کے بھی یہ دستور تھے۔

۸۔ فن' خطاطی: خطاطی' خط سے مشتق ہے' اسی سے خطی' مخطوطہ خطاط اور خطاطی جیسے الفاظ وضع ہوئے۔ خطاطی کتابت کی خاص جمالیاتی نوع ہے' جس میں مسلمانوں نے کمال حاصل کیا اور اسے ایک برتر فن کے مقام تک لے گئے۔ یہ فن اس لحاظ سے بھی مقدس ہے کہ خطاطی (خط کی مصوری) کا سب سے زیادہ خوبصورت استعمال قرآن مجید کی کتابت میں ہوا' جس میں مسلمان خوش نویسوں نے اپنی بھرپور صلاحیتیں صرف کیں اور جب اس کے ساتھ تذہیب' گل کاری' نقاشی اور رنگ کاری بھی شامل ہو گئی تو اس سے لکھے ہوئے الفاظ (اور صفحات) پیکر جمال بن کر سامنے آئے۔

قرآن مجید کے علاوہ یہ فن شعر و ادب اور افسانہ و حکایات کی کتابوں میں بھی بروئے کار آیا۔ مسلمانوں کا عام رسم الخط بھی اپنی عملی خوبیوں' مثلاً" اختصار و کفایت کے علاوہ اپنے جمالیاتی خصائص کی وجہ سے امتیاز رکھتا ہے' چنانچہ یہ بچوں کی تعلیم کے لیے بھی کشش کا درجہ رکھتا ہے۔

فن خطاطی اور خطاطوں کی تاریخ لکھنے والوں نے خطاطی کے اصول و ضوابط لکھنے کے علاوہ خود خطاط کے کردار کا بھی ذکر بھی کیا ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ فن کار (خطاط) کے لیے طہارت نفس اور پاکیزگی کردار ضروری ہے۔ بعض کتابوں میں سیاہی اور قلم بنانے کے طریقوں اور خط قلم کی قسموں کا بھی بیان ہے۔

اسلامی دور میں سب سے پہلے عربی خط نے کوفی خط کی شکل میں ظہور کیا۔ اس خط سے خط کی بہت سی قسمیں نکلیں بعد میں خلیفہ عبدالملک بن مروان (۶۵ھ/۶۸۵ء تا ۸۶ھ/۷۰۵ء) کی خلافت میں حجاج بن یوسف نے کوفی رسم الخط کی اصلاح کی اور اعراب و اعجام اور نقاط کا اضافہ کیا۔ پانچویں صدی ہجری/گیارہویں صدی عیسوی سے قرآن مجید کی کتابت کے لیے خط کوفی کا استعمال کم ہو گیا اور اس کی جگہ خط نسخ نے لے لی' جس کا موجد ایک نامور خطاط (ابن مقلہ م ۳۲۸ھ) ہے۔ اس نے کوفی خط میں بہت سی تبدیلیاں کیں۔ ابوالفضل نے لکھا ہے کہ ابن مقلہ نے آٹھ خط ستلی و کوفی سے اختراع کیے تھے۔ ابن مقلہ کے بعد ابن البوّاب نے خط نسخ میں مزید صفائی اور رعنائی پیدا کی' جسے یاقوت المستعصمی نے درجہ کمال تک پہنچا دیا۔ اب قرآن مجید کی علاوہ عام کتابوں کی آرائش کے لیے بیل بوٹے بنائے جاتے تھے اور حاشیوں پر سنہری گل کاری کی جاتی تھی۔ عام طور پر یہ نسخے طلائی روشنائی سے لکھے جاتے تھے۔

افغانستان اور ایران میں بہت سے خطاطوں نے خطاطی کو بام عروج پر پہنچایا اور اس میں ناقابل بیان نزاکت اور حسن پیدا کر دیا۔ ان میں سلطان علی مشہدی' سلطان محمد نور' میر عماد قزوینی' میر علی ہروی اور میر فتح علی شیرازی وغیرہ شامل ہیں۔

خط نسخ و نستعلیق پاکستان و ہند میں: محمد بن قاسم کی فتح کے بعد میں عربی رسم الخط کا اجرا ہو گیا تھا اور رفتہ رفتہ اس خط میں قرآن مجید کی کتابت ہونے لگی۔ مسلم سلاطین میں سلطان ناصرالدین محمود اور شہنشاہ بابر قرآن مجید کی خود کتابت کرتے تھے۔ ہمایوں جب ایران

سے واپس آیا تو اپنے ساتھ بہت سے ماہر خطاطوں اور مصوروں کو بھی لے آیا۔ شہنشاہ اکبر نے خطاطوں کی بہت حوصلہ افزائی کی اور انہیں جاگیریں دیں۔ جہاں گیر کے عہد میں خط نستعلیق کا آغاز میر علی تبریزی سے ہوا اور خاتمہ عبدالرشید پر۔ شہنشاہ اورنگ زیب کو نسخ اور نستعلیق دونوں پر قدرت حاصل تھی۔ آخری تاجدار ابو ظفر بہادر شاہ ثانی فن خطاطی میں بڑی مہارت رکھتا تھا۔

پاکستان میں موجودہ دور کے بعض نمائندے اور نامور خطاط عبدالمجید پروین رقم، تاج الدین زرین رقم، محمد صدیق الماس رقم، حافظ محمد یوسف اور سید انور حسین نفیس رقم وغیرہ ہیں، جنہوں نے فن نستعلیق میں قابل ستائش اضافے کیے ہیں۔ حال ہی میں مشہور مصوّر صادقین نے خط نسخ میں قرآنی آیات کو ایک منفرد انداز میں پیش کیا ہے۔

۹۔ فن، متفرقات: سنگ تراشی و گچ کاری: قدیم اسلامی عہد کی سنگ تراشی و گچ کاری کے نمونے خلفاے بنی امیہ اور بنی عباس کے محلات، مکانات اور مساجد میں ملتے ہیں۔ عہد بنی امیہ کے عمارتی آثار میں دارالمشتیٰ کے محل کا نام قابل ذکر ہے۔ عباسی عہد کے فن تعمیر کا نقطہ عروج سامرا اور بغداد کے شاہی محلات تھے۔ سنگ تراشی اور گچ کاری کے طرز آرائش انگوروں کے پتوں، صنوبر کے پھلوں، کھجور کے پتوں اور اقلیدس کے ہندسوں پر مشتمل ہوتے تھے۔ عہد سلاجقہ میں مقبروں اور مسجدوں کے محرابوں پر عربی طرز کے نقوش خط کوفی اور خط نسخ میں لکھے ہوئے کتبات ہوتے تھے۔ مصر اور شام میں فاطمی اور ایوبی دور میں تعمیر شدہ عمارتوں پر یہی طرز آرائش نظر آتا ہے۔

اندلس و المغرب: امیر عبدالرحمان نے قرطبہ میں جامع مسجد تعمیر کرائی امیر عبدالرحمان ثالث (۹۱۲ تا ۹۶۱ء) نے قرطبہ کے نزدیک مدینۃ الزہرا کے نام سے ایک عظیم الشان محل تعمیر کرایا۔ اس میں اقلیدسی شکلوں کے بیل بوٹے اندلسی عربوں کی سنگ تراشی کے شاہکار ہیں۔ غرناطہ کا قصر الحمراء بنو نصر کی زندۂ و جاوید یادگار اور اسلامی فن تعمیر کا بہترین نمونہ ہے۔

ہندوستان: مسلمانوں کے عہد میں لاہور، دہلی، آگرہ، جونپور، احمد آباد اور لکھنؤ میں بہت سی عمارتیں تعمیر ہوئیں۔ قدیم ترین عمارتوں میں دہلی کی قطب مسجد اور قطب مینار قابل ذکر ہیں۔ زمانہ مابعد میں مساجد کے علاوہ سلاطین اور اولیا کے مقابر اور شاہی باغات بھی پر تکلف گل کاری اور سنگ تراشی سے مزیّن ہیں۔ شاہجہان کے عہد میں فن تعمیر میں نفاست اور نزاکت منتہاے کمال کو پہنچ گئی۔ لاہور میں مسجد وزیر خان گچ کاری کا اعلیٰ نمونہ ہے۔ قلعہ آگرہ کی موتی مسجد کا شمار دنیا کی نفیس ترین تعمیری حسن کا اعلیٰ نمونہ ہے۔ آگرے کے روضہ تاج محل کی تعمیری خوبصورتی، تناسب اجزاء، نفاست اور نزاکت کا حال بیان سے باہر ہے۔ عالم گیری دور کی بہترین اور زندہ جاوید یادگار لاہور کی بادشاہی مسجد ہے۔ شہر لکھنؤ کی بیشتر عمارتیں گچ کاری کا اعلیٰ نمونہ ہیں۔

۱۰۔ لکڑی کی کندہ کاری: اسلامی عہد کے اوائل میں چوبی کندہ کاریٔ کے یونانی اور ساسانی اسالیب کے امتزاج سے ایک نیا اسلوب پیدا ہوا۔ بیت المقدس کی مسجد اقصیٰ اور قبۃ الصخرہ میں لکڑی کے چوبی تختوں میں شوکت الیسود اور انگور کی بیل کے پتے اکٹھے نظر آتے ہیں۔ ایوبی عہد کے مصر و شام میں عربی طرز کے نقش و نگار زیادہ خوبصورت ہو گئے اور کتبوں میں خط کوفی کی جگہ نسخ نے لے لی۔ اس عہد کی عمدہ کندہ کاری کی عمدہ مثال امام شافعیؒ کا مقبرہ ہے۔

مسلمانوں کی چوبی کندہ کاری کی تاریخ میں سلطان محمود غزنوی (۹۹۸ تا ۱۰۳۰ء) کے مقبرے کا وہ دروازہ جو اب آگرے کے عجائب گھر میں ہے، خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اس کی آرائش ستاروں کی سات قطاروں اور عربی طرز کی اقلیدسی شکلوں کے نقش و نگار سے ہوئی ہے۔ تیرھویں اور چودھویں صدی عیسوی میں ایرانی کندہ کاری نہایت اعلیٰ درجے پر پہنچ گئی۔ اندلسی کاریگروں کی چوبی کندہ کاری کے اعلیٰ نمونے اب بھی جامع تلمسان (مراکش) کی چھت اور فاس کی جامع قرویین کے منبر پر نظر آتے ہیں۔ سری نگر (کشمیر) کی جامع مسجد شاہ ہمدان تمام تر لکڑی کی بنی ہوئی ہے اور ہندوستان میں مسلم طرز آرائش کا بہترین نمونہ ہے۔

۱۱۔ ہاتھی دانت اور ہڈی کا کام: مسلمان کندہ کاری اور نقاشی میں ہاتھی دانت سے بھی کام لے کر ایک نئی شان پیدا کر دیتے تھے۔ مصر میں فاطمی عہد میں صندوقوں پر ہاتھی دانت کا کام کیا جاتا تھا۔ ہاتھی دانت کو لوحوں پر موسیقاروں، رقاصوں، شکاریوں اور بعض حیوانوں کی شکلیں بہت خوبصورتی سے کندہ کی جاتی تھیں۔ اندلس میں بھی یہ صنعت بہت عروج پر تھی۔ سقلیہ کے اسلامی دور میں

ہاتھی دانت کے کام سے مزین صندوقچیوں اور صندوقچے بنائے جاتے تھے۔

ہندوستان میں ہاتھی دانت کا کام قلمدانوں' گلدانوں' صندوقچوں اور کھلونوں پر بھی ہوتا تھا۔ مزید براں سیپیں' بٹن اور سرمے دانیاں ہاتھی دانت اور ہڈی سے بنائی جاتی تھیں۔ اس صنعت کے مشہور مراکز دہلی' لکھنؤ' مرشد آباد اور سری نگر تھے۔

۱۲۔ شیشے اور بلور کے ظروف: شام اور مصر میں قدیم زمانے سے شیشے کی صراحیاں' گلدان اور پیالے بنائے جاتے تھے۔ ایران میں رے' گورگان اور نیشاپور صنعت شیشہ گری کے بڑے مراکز تھے۔ عہد اسلام بالخصوص فاطمی دور میں مصر اور شام میں شیشہ گری کمال کے اعلیٰ درجے تک پہنچ گئی۔ مصر میں فسطاط اور اسکندریہ اور شام میں حلب اور دمشق شیشہ سازی کے بڑے مرکز بن گئے۔ شیشے کے یہ ظروف پرندوں کی شکلوں اور بیل بوٹوں سے مزین ہوتے تھے۔ ان کے علاوہ وہ شمعیں' فانوس اور چراغ بھی قابل ذکر ہیں جو سلاطین اور امرا کی فرمائش پر قاہرہ اور دمشق کی مشہور مساجد اور شاہی محلات کے لیے بنائے جاتے تھے۔

اندلس کے عربوں نے شیشہ سازی کی صنعت کو خاص ترقی دی۔ ان کا کمال فن بوتلوں' گلدانوں' صراحیوں اور بلوری فانوس میں نظر آتا ہے۔ ایران میں شاہ عباس اعظم (۱۵۸۷ء تا ۱۶۲۸ء) کے زمانے میں شیشہ سازی کو بڑا فروغ حاصل ہوا۔ شیشے کے آئینے' صراحیاں' لوٹے اور مختلف وضع کے گلدان شیراز اور اصفہان میں بنتے تھے' جن کا رنگ سفید' سبز یا نیلگوں ہوتا تھا۔ ان شہروں میں اب بھی جام' صراحیاں' پیالے اور گلدان بنائے جاتے ہیں۔

ہندوستان کے بعض شہروں میں بھی بلوری ظروف بنائے جاتے تھے جن پر اکثر بیل بوٹوں' پھول پتوں اور جانوروں کی تصویر ہوتی تھی۔ شیشے کے ٹکڑوں سے امرا کے مکانات' شاہی محلات اور مساجد کی دیواریں' چھتیں اور محراب مزین کی جاتی تھیں۔ ہندوستان کے بعض شہروں میں کانچ کے زیورات بھی بنائے جاتے تھے۔ فیروز آباد (آگرہ) کی کانچ کی چوڑیاں ہندوستان بھر میں مشہور ہیں۔

۱۳۔ مسکوکات: مسکوکات (ع) کے معنی سکہ بنانے کا ٹھپہ یا سکہ ڈھالنے کا سانچہ ہے۔ مسکوکات سے مراد سونے' چاندی اور تانبے کے سرکاری چھاپ کے سکے ہیں۔ عرب میں اسلام سے پہلے قیصرو کسریٰ کے سکے مروج تھے: چاندی کے سکے کا نام درہم اور سونے کے سکے کا نام دینار تھا۔ عہد رسالت و خلافت راشدہ میں بھی ان سکوں کا چلن رہا۔ سونے کے ایک دینار کی قیمت بیس درہم چاندی تھی۔

خلیفہ عبدالملک نے حجاج بن یوسف کو شاہی ٹکسال قائم کرنے کا حکم دیا یہ ٹکسال الواسط میں قائم کی گئی' چنانچہ موقد شکل کے درہم و دینار بنائے گئے جن پر حمد و صلوٰۃ کے کلمات ہوتے تھے۔ اسکے بعد ایرانی بوزنطی سکے متروک قرار پائے۔ افریقہ اور اندلس کے سکے قیروان میں ضرب ہوتے تھے جبکہ ایران کے والی نیشاپور اور اصطخر میں اپنے نام کے سکے ڈھلوا کر چلاتے تھے۔

خلفائے عباسیہ (۱۳۲ تا ۶۵۶ھ) کے زمانے میں آدھا دینار' تہائی دینار اور چوتھائی دینار بھی ضرب ہونے لگے۔ عید اور خوشی کی تقریبات میں بڑے بڑے دینار ڈھالے جانے لگے' جو دینار اللہ کہلاتے تھے اور خلیفہ کے وزیروں اور درباریوں کو دیے جاتے تھے۔ اس کے بعد سکوں پر لفظ امام کے علاوہ سنہ اور دارالضرب کا نام بھی لکھا جانے لگا۔ بنو بویہ اور سلاجقہ کے سکوں پر عباسی خلیفہ کا نام بھی ہوتا تھا۔

مغلوں کے اسلام لانے کے بعد خالص چاندی اور سونے کے درہم و دینار ضرب کرائے گئے' ان پر کلمہ طیبہ اور مقام ٹکسال کے علاوہ خلفائے راشدین کے اسمائے گرامی مرقوم ہوتے تھے۔ امیر تیمور اور اس کے جانشینوں کے ضرب کیے ہوے سکے عراق اور شام میں بھی چلتے رہے۔

عثمانی عہد: سلطنت عثمانیہ میں پہلی دفعہ سلطان محمدؒ فاتح کے زمانے میں دینار ضرب ہوے (۸۸۳ھ/۱۴۷۸ء)' جو فلوری کہلاتے تھے' سلطان سلیم اول کے زمانے میں سکوں کی قیمت میں تغیر و تبدل ہوا اور ایک دینار کا وزن ایک درہم' ایک قیراط اور دو حبے قرار پایا۔ اس عہد میں طلائی سکے کا نام سلطانی پڑ گیا' جو قاہرہ کے علاوہ طرابلس الغرب' تونس اور یمن میں بھی ضرب ہوتا تھا۔ چاندی کا دوسرا سکہ محمدی کہلاتا تھا۔ بارھویں صدی کے اوائل میں قرش نے رواج پایا' جو مصر اور شام میں غرش کے نام سے معروف تھا۔ سلطان عبدالمجید نے ۱۲۵۶ھ/۱۸۴۰ء میں جو طلائی سکے ڈھلوائے' وہ مجیدی یا آلتون مجیدیہ کہلائے۔

افریقیہ و اندلس: بنو امیہ کے دور حکومت میں افریقیہ اور اندلس

کے لیے سکے اسکندریہ اور قیروان میں ضرب ہوتے تھے۔ عہد بنی فاطمہ (۲۶۲ تا ۵۶۷ھ) فاطمیون کے دارالضرب قوص اور علاقان میں تھے۔ سلطان صلاح الدین ایوبی نے ۵۶۹ء میں مصر فتح کیا تو اس نے مصری دینار اور درہم ضرب کرائے۔ یہ درہم جو درہم ناصری کہلاتے تھے، چاندی اور سکے کی ساری مقدار کے تھے۔ مملوک سلاطین نے جو سکے ضرب کرائے ان پر ایک طرف کلمہ طیبہ اور سلطان کا نام کندہ ہوتا تھا۔ ان سکوں کا چلن شام، حجاز اور حبشہ تک تھا تاآنکہ سلطان سلیم نے ۹۶۳ھ/۱۵۱۷ء میں مصر پر قبضہ کر لیا۔

ایران و ترکستان: جب عربوں نے ایران فتح کیا تو اس وقت ساسانی فرمانرواؤں کے سکے ایران میں رائج تھے، جن پر پہلوی زبان کے نقوش تھے۔ بنو امیہ کے عاملین نے نئے سکے ضرب کرائے، جن پر کوفی خط میں بسم اللہ اور کلمہ شہادت کے علاوہ پہلوی خط میں بھی عبارت ہوتی تھی۔ عباسیوں کے زمانہ خلافت میں ان کے والی اور سپہ سالار اپنے اپنے نام کے سکے ہمدان، رے، مرو، نیشاپور کی ٹکسالوں سے ضرب کراتے تھے۔ مغول نے ایران کی فتح کے بعد جو سکے ضرب کرائے ان پر ان کے سلطان کا نام عربی یا مغولی خط میں ہوتا تھا۔

صفوی عہد: صفوی سلاطین کے سکے چاندی اور سونے دونوں کے ہوتے تھے۔ طلائی سکے کا نام دینار عباسی تھا، جو قیمت میں شرعی دینار کے برابر تھا۔ نقرئی سکہ شاہی کہلاتا تھا اور قیمت میں چوتھائی دینار کے برابر تھا۔ قاجاری عہد کے سکوں کے ایک رخ پر شیر و خورشید کا نام ہوتا تھا۔ رضا شاہ پہلوی کے عہد کا سکہ دینار پہلوی تھا جو دس تومان کے برابر تھا اور ایک تومان دس ریال کے برابر تھا۔

ہندوستان: ہندوستان میں اسلامی حکومت کی آمد سے قبل سونے اور مصون کے چھوٹے چھوٹے سکے ہوتے تھے۔ طلائی سکوں کے ایک طرف لچھمی دیوی کی تصویر اور دوسرے رخ پر راجا کا نام ہوتا تھا۔ مسلمانوں نے سب سے پہلے تانبے کے سکوں کا اضافہ کیا اور ان پر عربی عبارت درج کی۔ کچھ عرصے کے بعد عربی عبارت کے ساتھ ناگری خط میں بادشاہ کا نام مرقوم ہوتا تھا۔ جو غیاث الدین تغلق کے عہد حکومت کے بعد متروک ہو گیا۔

خلجی اور تغلق سلاطین کے طلائی سکوں پر ایک طرف سلطان کا نام مع القاب اور حاشیہ پر دارالضرب کا نام ہوتا۔ سلطان محمد تغلق (۷۲۵ھ/۱۳۲۵ء) نے طلائی سکے کے بجائے تانبے کی کرنسی جاری کر دی۔ لودی سلاطین کے طلائی، نقرئی اور تانبے کے سکے مختلف اوزان کے ہوتے تھے۔ ان پر کلمہ طیبہ کے علاوہ سلطان کے القاب اور دارالضرب کا نام بھی ہوتا تھا۔ شیر شاہ سوری کے مدور سکوں میں خط ثلث اور ناگری میں بادشاہ کا نام مع لقب مرقوم ہوتا تھا اور دوسری طرف کلمۂ طیبہ و خلفائے راشدین کے اسمائے گرامی مرقوم ہوتے تھے۔

اکبر کے سکے مُدور اور مربّع شکل کے تھے اور خط ثلث، طغرا اور نستعلیق میں تھے۔ اس وقت لاہور، دہلی اور آگرے میں ٹکسالیں تھیں۔ جہانگیر نے مختلف اوزان کے سکے ضرب کرائے اور وزن کی کم بیشی کے اعتبار سے ان کے علیحدہ علیحدہ نام رکھے۔ اورنگ زیب عالم گیر کے سکوں کے رخ اول پر عالم گیر بادشاہ غازی اور رخ دوم پر سن جلوس اور ضرب دارالخلافہ شاہجہان آباد کے علاوہ کوئی شعر بھی ہوتا تھا۔ مغلوں کے آخری تاجدار ابوظفر بہادر شاہ تک اسی وضع کے سکے ضرب ہوتے رہے۔

حیدر علی اور ٹیپو سلطان کے دور حکومت میں طلائی سکہ بھی ضرب ہوتا تھا، جو بہادری اور سلطانی ہن کہلاتا تھا۔

ہندوستانی ریاستوں میں مختلف حکمرانوں اور مختلف ناموں کے سکے چلتے تھے، اودھ میں شاہ عالم کا سکہ غازی الدین حیدر (۱۲۳۵ھ) کے زمانے تک چلتا رہا۔ سکے پر شیروں کے علاوہ مچھلی کی تصویر ہوتی تھی۔ اودھ کا شاہی پیسہ موٹے پیسے کے نام سے معروف تھا۔ حیدر آباد (دکن) میں شاہان مغلیہ کے نام پر سکہ ضرب کیا جاتا تھا۔ نواب محبوب علی خان نے مشین کا بنا ہوا خوبصورت مُدور سکہ جاری کیا تھا، جس پر ایک طرف چار مینار کا نقشہ اور نظام کے نام کا پہلا حرف لکھا جاتا تھا۔ اس سکے کا وزن گیارہ ماشے تھا۔ عثمان علی خان کا سکہ سقوط حیدر آباد (۱۹۴۸ء) تک رائج تھا۔ بعض دیگر مسلمان ریاستوں، مثلاً بھوپال، ٹونک، بہاول پور اور جاورہ کے اپنے سکے تھے جو ۱۸۹۷ء تک چلتے رہے۔

انگریزی دور حکومت میں روپے، اٹھنی، چونی اور تانبے کے سکوں کے علاوہ کاغذی سکوں کا چلن ہوا۔ ان پر ایک طرف فرمان روائے انگلستان کی تصویر اور دوسری طرف خط نستعلیق میں سکے کی قیمت مرقوم ہوتی تھی۔

۱۹۴۷ء میں پاکستان نے اپنے سکے ضرب کرائے' جو انگریزی دور کے سکوں کے مماثل ہیں' لیکن اب انگریز حکمرانوں کی تصویر کی جگہ قائد اعظم کی تصویر' ہلال اور ستارے کے نشان نے لے لی ہے۔

**مآخذ :** دیکھیے مقالہ (فن' در آآآ' بذیل مادہ).

○

**فَیْءٌ :** (ع) لغوی معنی ہیں پلٹنا' واپس آنا' لوٹنا۔ اس لفظ سے مسلم علما بالعموم وہ تمام اشیا مراد لیتے ہیں' جو کفار سے "بغیر لڑائی کے" حاصل کی گئی ہوں۔ اس کے علاوہ بسا اوقات اس سے مفتوحہ ممالک کی اراضی مراد لی جاتی ہیں۔ یحیٰی بن آدم (کتاب الخراج' ص ۱۸)' ابو یوسف (کتاب الخراج' ص ۲۳) اور الماوردی (الاحکام السلطانیہ' ص ۱۲۲) ایسے قدیم ماہرین مالیات نے لفظ فی کی تعریف میں اختلاف کیا ہے۔ بعض نے غنیمت' جزیہ اور خراج کو بھی فی کے مفہوم میں شامل کر لیا ہے۔ لفظ فی کی تشریح قرآن مجید کی ایک مخصوص عبارت سے کی جاتی ہے۔ جو سورۃ الحشر کی چھٹی نیز ساتویں آیت میں آئی ہے: اور جو مال اللہ نے اپنے رسولؐ کو دلوایا ہے(۵۹ [الحشر]: ۶)' چنانچہ غیر مسلموں کے مملوکات جو جنگ کے زمانے میں بغیر لڑے ہاتھ لگیں' فی کہلاتے ہیں.

قرآن مجید میں سورۃ الحشر کی چھٹی آٹھویں اور دسویں آیت کا نزول آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر اس وقت ہوا جب آپؐ نے یہ فیصلہ فرمایا کہ بنو نضیر کے' جنہیں ملک بدر کر دیا گیا تھا' کھیت اور باغ ان مسلمانوں میں بطور غنیمت تقسیم نہ کیے جائیں جنہوں نے محاصرے میں شرکت کی تھی' بلکہ انہیں مخصوص طور پر صرف مہاجرین کو دے دیا جائے۔ یہ چیزیں لڑ کر حاصل نہیں کی گئی تھیں' بلکہ پرامن طریق پر دشمن کے ہتھیار رکھ دینے پر ملی تھیں.

خیبر اور فدک کی فتح کے بعد وہاں کے یہود کی اراضی بھی لشکر میں بطور مال غنیمت تقسیم نہیں کی گئیں' بلکہ ان کا ایک حصہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے فیصلے پر چھوڑ دیا گیا۔ غالباً اسی موقع پر سورۃ الحشر کی ساتویں آیت کا نزول ہوا.

جس چیز کو صحیح معنوں میں مال غنیمت نہ کہا جا سکے' اس کا اہتمام نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے متعلق ہے اور وہ شی سرکاری ملک شمار ہو گی اور اس کے محاصل کو' نیز غنیمت [رک باں] کے خمس (۱/۶) کو رفاہ عام کی مد میں شامل کیا جائے گا.

اس کے بعد حضرت عمر فاروق اعظمؓ نے صحابہ کے اتفاق رائے سے یہ رائے قائم کی کہ اس قاعدے کی رعایت جدید مفتوحہ علاقوں میں بھی کی جائے' چنانچہ انہوں نے حکم دیا کہ صرف املاک منقولہ' جو مال غنیمت کے طور پر حاصل ہوں' عرب فاتحوں میں تقسیم کی جائیں' لیکن اراضی کو تقسیم نہ کیا جائے۔ یہ زمینیں مال غنیمت کی طرح فقط موجودہ نسل ہی کی منفعت کے لیے نہیں' بلکہ یہ فی میں شمار ہوں گی جن کی مالک ہمیشہ ساری امت ہو گی اور اس سے تمام آئندہ نسلیں نفع حاصل کریں گی۔ اس وقت یہ خطرہ بھی تھا کہ اگر عرب زراعت میں لگ گئے تو وہ اپنے جنگی اوصاف کھو بیٹھیں گے' لہٰذا یہ ضابطہ مقرر ہوا کہ مقامی آبادی زمین کو کاشت کرے اور پیداوار کا ایک معیّن حصہ بطور خراج حکومت کے بیت المال میں داخل کر دیا کرے۔' یہ لگان (خراج) زمین کے دائمی قبضے کے ساتھ وابستہ تھا۔ بنابریں فیصلہ کر دیا گیا کہ جو لوگ فیٔ کی جاگیر کاشت کریں گے وہ مسلمان ہو جانے کے بعد بھی خراج ہی ادا کرتے رہیں گے' چونکہ خراج کی ادائی کو محکومی کی علامت خیال کیا جاتا تھا' اس لیے عرب شروع میں فیٔ کی (خراجی) جاگیر کی زمینوں پر قبضہ حاصل کرنے سے اجتناب کرتے رہے' کیونکہ اس صورت میں وہ خود خراج ادا کرنے والوں کے زمرے میں آ جاتے تھے۔ اس ضابطے سے فقط وہ اضلاع مستثنٰی رہے جن کے باشندوں نے عرب فوج کے پہنچتے ہی برضا و رغبت اطاعت کر لی تھی' اس شرط پر کہ ان کی اراضی پر ان کا قبضہ بحال رکھا جائے گا۔ ان اضلاع کی' جو دارالصّلح کہلائے' اراضی فیٔ شمار نہیں کی گئی۔ پہلی صدی کے دوران میں جب مفتوحہ ممالک کے باشندوں نے اسلام قبول کر لیا تو باوجود مسلم حکام کی تدابیر کے انھوں نے خراج دینے سے پہلو تہی کرنا شروع کر دیا اور عرب مسلمانوں کی طرح اپنی زمینوں کی پیداوار سے محض زکوٰۃ دینے لگے۔ اس طرح رفتہ رفتہ ان ممالک کی زمینوں کو فی شمار کرنا موقوف ہو گیا.

بعد کے مسلم فقہا کے خیالات و آرا اس بارے میں مختلف ہیں۔ شافعیہ کے نزدیک نئے تسخیر شدہ صوبوں کی اراضی اور جاگیریں سب کی سب فاتحین میں بطور مال غنیمت تقسیم کی جانی چاہئیں' اس کے برعکس مالکی فقہا کا یہ خیال ہے کہ انہیں فی یعنی سب مسلمانوں کی مقبوضہ سمجھنا چاہیے' جبکہ حنفیوں کا قول یہ ہے کہ ان پر امام کا اختیار ہے اور وہ چاہے تو مسلمانوں کے عام فائدے کے لیے ان کا

انتظام بطور فی اپنے ہاتھ میں رکھے یا بطور مال غنیمت فوجیوں میں تقسیم کر دے، یعنی اسلام کی فلاح و بہبود کے لیے جو مناسب سمجھے وہ کرے۔

زمین کے علاوہ، مالگزاری، جزیہ اور تمام دوسری قسم کے خراج، جو غیر مسلموں کو ادا کرنے پڑتے تھے، مثلاً چنگی کا وہ محصول جو غیر مسلموں کو اسلامی ممالک میں تجارت کرنے کے لیے اپنے تجارتی اموال پر ادا کرنا پڑتا تھا، فی میں شامل ہیں۔ امام الشافعیؒ کے نزدیک فیٔ کا پانچواں حصہ وجوباً الگ کر کے اس کے پھر پانچ حصے کیے جائیں اور وہ انہیں پانچ مقاصد کے لیے صرف کیے جائیں جو مال غنیمت کے خمس کے لیے مقرر ہیں۔ باقی چار حصے اسی مذہب کے مطابق باقاعدہ افواج کی تنخواہوں میں، مساجد کی دیکھ بھال میں، سڑکوں اور پلوں کی تعمیر اور مرمت میں اور مسلمانوں کے دوسرے مفاد عامہ میں خرچ کیے جائیں۔ اس کے مقابلے میں باقی تمام مذاہب فقہ کا اس پر اتفاق ہے کہ امام الملاک فی کو کلیہ حالات و مقتضیات وقت کے مطابق امت مسلمہ کے مفاد عامہ کے لیے استعمال کرے گا۔

**مآخذ:** فقہ کی کتابوں میں جہاد کے باب کے علاوہ (۱) ابو یوسف: کتاب الخراج؛ (۲) ابو عبید القاسم: کتاب الاموال؛ (۳) یحیٰی بن آدم: کتاب الخراج؛ (۴) محمد ضیاء الدین الریس: الخراج و النظم المالیہ؛ (۵) صبحی الصالح: النظم الاسلامیہ؛ (۶) الماوردی: الاحکام السلطانیہ، طبع M. Enger، بون ۱۸۵۳ء، ص ۲۱۷ بعد، ۲۳۷ بعد، ۲۹۳ بعد؛ (۷) الدمشقی: رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ، بولاق ۱۳۰۰ھ، ص ۱۵۱ بعد۔

○

**فیض:** (ع) سیلان، صدور۔ نوافلاطونی عربی روایات میں یہ لفظ لاہوت سے باتدریج اور بالاستقرار عالم کے فطری اور خلقی ارتقا اور اس کے قیام کے لیے بکثرت استعمال ہوتا ہے۔ اللہ کی ہستی اور اس کے فعل فطرت و خلق کی کوئی تعریف بیان نہیں کی جا سکتی، لیکن ہم اسے دیگر طریقوں (رسم) سے بیان کر سکتے ہیں، مثلاً یوں کہیں کہ "اللہ وہ اصل ہستی" ہے جس سے تمام عالم کا صدور ہوتا ہے (فیض)۔ فلاسفۂ اسلام کے لیے زیادہ تر وہی الفاظ استعمال کرتے ہیں جو قرآن مجید اور حدیث میں استعمال ہوے ہیں، مثلاً (ابداع خلق وغیرہ) اور پھر ان کی تشریح روحانی یا باطنی معنوں میں کرتے ہیں (تاویل)، تاہم ساتھ ہی وہ یہ بھی ضروری سمجھتے ہیں کہ ایسی زبان استعمال کریں جس کی اساس نوافلاطونی اصطلاحات پر ہو کیونکہ انہیں معلوم ہے کہ اس کے لیے مجازی پیرایہ بیان کی ضرورت ہے (الفارابی نے مثلاً یہ بات بالصراحہ بیان کی ہے، (*Abhandlungen*، طبع DIETERICI، ص ۳۰).

اس سے پہلے کہ ہم فیض سے متعلق عربی روایات کو مجملاً بیان کریں، یہ ضروری ہے کہ اس عقیدے کا موقف Poltinus: *Enneads* میں سمجھ لیا جائے۔ فلوطینس کے مذہب میں، جیسا کہ اس سے پہلے افلاطون کے مذہب میں تھا دو مقصد، اکثر متضاد، ساتھ ساتھ چلتے ہیں: (۱) فلسفیانہ نظام عالم کی ضرورت: ہستی کے اس سلسلے کی تشریح ضروری ہے جو کامل ترین ہستی (اللہ) سے شروع ہو کر کرہ ہاے افلاک میں سے ہوتا ہوا کم تر کامل عالم مخلوقات پر آ کر ختم ہوتا ہے۔ بالفاظ دیگر ہر چیز اللہ ہی سے آتی ہے اور بذات خود اچھی ہے، اگرچہ ایک کم تر حد تک اور اس کا ایک خاص وظیفہ مقرر ہے، مثلاً روح مبدأ تنظیم ہونے کی حیثیت سے اپنے بدن کی تشکیل اور اس کی رہنمائی کرتی ہے؛ (۲) ایک دینی مقصد: عالم کا مرحلہ طے کرتے وقت روح کی کیا حالت ہوتی ہے۔ اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو روح عالم ملکوت سے نیچے کے درجے میں جا گری ہے اور عالم اجسام میں اپنے آپ کو اس طرح محسوس کرتی ہے گویا کہ وہ کسی غار، کسی قید خانے یا کسی قبر میں ہے اور عالم بالا کے تصور میں محو رہ کر اپنے بدن سے نجات حاصل کرنے کے لیے بے تاب رہتی ہے۔ فلوطینس (Plotinus) کے ہاں ان دونوں نقطہ ہاے نظر کا آپس میں گہرا تعلق ہے، لیکن دوسرا نقطہ غالب ہے اور نظام عالم کے نظرے کی بنیاد فلسفے پر نہیں بلکہ مذہب پر ہے۔

اثولوجیا (*Theology*) میں اللہ تعالیٰ سے عالم کے ارتقائی تصور کو بالعموم خروج یا ظہور کہا گیا ہے، یعنی باطن کا ظاہر میں نمودار ہونا (دیکھیے کتاب مذکور طبع Dieterici، ص ۴۹ بعد، ۱۱۱، ۱۳۶)۔ لفظ فیض یہاں بھی استعمال کیا جاتا ہے لیکن اکثر انہیں معنوں میں، اسی طرح انبجاس (ص ۱۳۶) بھی جو عموماً روانی آب کے لیے مستعمل ہوتا ہے۔ اس ضمن میں اب ہمارے سامنے فیض کا لفظ پانی کے چشمے کے تصور کو بمشکل ہی پیش کرتا ہے۔ بہرحال (انسان اول = انسان عقلی یا انسان کامل، ص ۵۱، ۱۵۰ کے نظرے کے سلسلے میں) یہ صاف

ظاہر ہے کہ فیض اور اشراق (سورج کی شعاعوں کا پھیلنا) دونوں ایک ہی معنوں میں استعمال کیے گئے ہیں۔ مزید برآں یہ بھی ذہن نشین رکھنا چاہیے کہ فیض کا لفظ فعل خدا، فعل ارواح سافلہ اور فعل انسانی اول سب کے لیے استعمال ہوتا ہے، لیکن فعل خدا کے لیے مستعمل ہو تو لا محالہ اس کا بلند ترین مفہوم مراد ہوتا ہے۔

کتاب العلل (Liber de causis) میں فیض کا لفظ کسی حد تک مبہم ہو گیا ہے، یہاں اس کے معنی اثر و نفوذ سے مشابہت رکھتے ہیں۔ عام طور پر اس کتاب میں بھی وہی نظریہ پیش کیا گیا ہے جو اثولوجیا (Theology) میں ہے، لیکن اس سلسلے میں نور کے معنوں سے بھی بحث کی گئی ہے اور مسائل کو زیادہ سلیقے سے مرتب کیا گیا ہے۔ یہاں فلوطینس (Poltinus) نہیں بلکہ فراکلس (Proclos) بول رہا ہے، اثولوجیا (Theology) میں ابتدا نفس کلیہ (روح کلیہ) سے ہوتی ہے اور Liber de causis میں خدا کو مبدأ عالم قرار دیا گیا ہے، اس لیے نفس کلیہ کا اساطیری تصور پس منظر میں چلا جاتا ہے۔ نفس کائنات عالم کی ایک مقدار کی حیثیت سے ظاہر ہوتا ہے، چنانچہ وہ بھی صادرات میں سے ایک ہے جس کا کام عالم اجسام کی تشکیل و ہدایت ہے۔ اثولوجیا (Theology) کی طرح اس میں بھی اللہ کو عالم کی علت اولیٰ کہا گیا ہے، تاہم اس کا فیض نہ صرف علت اولیٰ ہے، بلکہ بار بار منتقل ہونے کے باوجود ہر موجود شے کے لیے قوی ترین اور قریب ترین علت ہے، یعنی اللہ ہم سے دور نہیں ہے۔ ہر چیز کا منبع و مصدر وہی ہے، قطعی طور پر خیر محض، وجود یا ہستی، نیز ہر نوع کمال کا مصدر وہی ہے بالخصوص علم بذریعہ عقل اور حیوۃ بذریعہ نفس منتقل ہوتی ہے۔ یہاں بھی اثولوجیا کی طرح جملہ صدور کو خدا کا عطیہ یا پیغام کہا گیا ہے۔ کتاب العلل (Liber de causis) میں اس بات پر خاص طور پر زور دیا گیا ہے (طبع BARDENHEWER، فصل ۱۷) کہ خدا کا فعل ابداع (خلق مطلق) ہے اور اس سے نیچے کی عقول کا فعل تصویر و تشکیل کی نوعیت کا ہے، لیکن یہ بات اصل یونانی کتاب میں نہیں پائی جاتی (مزید تفصیل کے لیے دیکھیے آآآ، بذیل مادہ)۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

☆☆☆☆

☆☆☆

☆

# ق

**قادریہ :** صوفیہ کا ایک سلسلہ، جو شیخ عبدالقادرؒ جیلانی [رک بآں] کی طرف منسوب ہے۔

۱۔ اصل: شیخ عبدالقادرؒ (م ۵۶۱ھ/۱۱۶۶ء) بغداد میں حنبلی فقہ کے ایک مشہور و معروف مدرسے کے صدر مدرس اور ایک رباط کے سربراہ تھے۔ وہ کبھی مدرسے میں اور کبھی رباط میں وعظ فرمایا کرتے تھے (ان کے مواعظ کا مجموعہ الفتح الربانی کے نام سے مرتب ہوا ہے)۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں ادارے ۶۵۶ھ/۱۲۵۸ء میں بغداد کی تاخت و تاراج کے وقت ختم ہو گئے۔ غالباً اس وقت تک ان دونوں اداروں کے صدر شیخ عبدالقادرؒ کے خاندان کے لوگ ہی رہے ہوں گے، جو اپنے دور کے سربرآوردہ افراد تھے۔ بغداد کی تباہی کے وقت اس خاندان کے متعدد افراد ہلاک ہوے اور معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں ادارے بھی اسی وقت ختم ہو گئے۔

اس زمانے میں رباط اور زاویے میں فرق تھا: "رباط" ایک قسم کی خانقاہ یا تکیہ ہوتا تھا اور "زاویہ" اس جگہ کو کہتے تھے جہاں سالک گوشہ نشین ہوا کرتے تھے (السہروردی: عوارف المعارف بر حاشیہ احیاء، قاہرہ ۱۳۰۶ھ، ۱: ۲۱۷)۔ سلوک کے وہ ضوابط و قواعد جنھیں شیخ عبدالقادرؒ نے معین فرمایا تھا ایک علیحدہ سلسلے کی بنیاد بننے کے لیے کافی تھے (بہجہ، ص ۱۰۱)۔ بہجہ میں ان لوگوں کی ایک طویل فہرست موجود ہے جنھوں نے شیخ عبدالقادرؒ سے خرقہ حاصل کر کے سلوک کے مختلف مدارج طے کیے۔ یہ لوگ شیخ عبدالقادرؒ کے سلسلہ طریقت سے نسبت کے مدعی تھے۔ ان کا یہ بھی دعویٰ تھا کہ جب وہ کسی شخص کو خرقہ عنایت کرتے ہیں تو یہ ویسا ہی ہوتا ہے جیسا کہ خود شیخ علیہ الرحمۃ نے عطا کیا ہو۔ خرقہ دیتے وقت یہ معاہدہ ہوتا تھا کہ مرید شیخ عبدالقادرؒ کو اپنا شیخ اور رہنماے کل مانے گا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کی زندگی ہی میں متعدد اشخاص نے ان کے سلسلے کی عوام میں اشاعت شروع کر دی تھی، چنانچہ علی بن حداد نے یمن میں اور محمد البطائحی نے، جو بعلبک ہی کا باشندہ تھا، شام میں بیعت لی۔ تقی الدین محمد الیونینی، جو بعلبک ہی کا باشندہ تھا، اس سلسلے کا مشہور مبلغ تھا۔ عوام میں مشہور تھا کہ جو شخص شیخ عبدالقادرؒ سے نسبت رکھتا ہے، وہ جنتی ہو گا۔ اس لیے قیاس غالب ہے کہ یہ سلسلہ بہت مقبول ہوتا چلا گیا۔

غالب گمان یہ بھی ہے کہ شیخ کی اولاد نے اس سلسلے کی نشرواشاعت میں اہم کردار ادا کیا ہو گا۔ LE CHATELLER نے اپنی کتاب Confreries Muslamans due Hedjaz (ص ۳۵) میں ذکر کیا ہے کہ اس سلسلے کی اشاعت مراکش، مصر، عرب، ترکستان اور ہندوستان میں ہو چکی تھی، لیکن بہجہ اور خصوصی توجہ اور دھیان سے مزن الاسرار سے اس بات کی تصدیق نہیں ہو سکی۔ E. MERCEIR نے Historie del Afrique Septentrionale (۲: ۱۴) کا بیان ہے کہ قادریہ سلسلہ بارھویں صدی عیسوی میں بربرستان کے علاقے میں موجود تھا اور اس کا فاطمیون (جن کی حکومت ۵۶۷ھ/۱۱۷۱ء میں ختم ہوئی) سے گہرا تعلق تھا، لیکن ان بیانات کے لیے اس نے کوئی سند پیش نہیں کی۔

یہ امر واقعہ ہے کہ مختلف ملکوں میں قادری سلسلوں کے اذکار و اشغال میں بڑا فرق نظر آتا ہے۔

۲۔ نشوونما: معلوم ہوتا ہے کہ قادری سلسلے کی نشوونما شروع زمانے ہی سے مختلف خطوط پر ہوتی رہی۔ اختلاف کی بنا اس پر ہے کہ بعض کے نزدیک شیخ عبدالقادرؒ سلوک کے ایک خاص طریقے کے بانی تھے، جس میں چند مخصوص رسوم و ریاضات مقرر ہیں۔ بعض کے نزدیک وہ صاحب کشف و کرامات تھے اور ان سے خرق عادت امور ظاہر ہوے۔ وہ انتہا پسند لوگوں کا عقیدہ اس بارے میں یہاں تک پہنچا ہوا تھا کہ اللہ تعالیٰ کے بعد شیخ مطلقاً اور کلیۃً ہمیشہ کے لیے

مالک کائنات ہیں، لیکن اعتدال پسند کہتے تھے کہ وہ فقط اپنے زمانے کے لیے تھے (بغیۃ المرتاد، محل مذکور).

ان عقیدوں پر ابن تیمیہؒ اور ابراہیم الشاطبیؒ (الاعتصام، ۲: ۳۴۸ بعد) وغیرہ نے سخت تنقید کی ہے۔ قادریہ سلسلہ بعض لحاظ سے دوسرے سلسلوں سے بلاشبہ مختلف ہے اور یہ اختلاف زیادہ تر اشغال اور اوراد کی بنا پر ہے۔ قادریہ سلسلے میں بہت زیادہ رواداری پائی جاتی ہے اور یہ اختلاف زیادہ تر اشغال اور اوراد میں ہے اور اس کے قواعد میں کسی قسم کی انتہا پسندانہ شدت موجود نہیں، یہ زیادہ تر ان حالات کا نتیجہ ہے جن کے زیر اثر اس سلسلے کا آغاز ہوا۔ اس کے برعکس اکثر سلسلے ایسے ہیں کہ ان کے پیروؤں کے خیال میں نجات اور فلاح کا دروازہ صرف اس شخص پر کھلا ہے جو اس سلسلے میں سبقت رکھتا ہے۔ یہ سختی قادریہ سلسلے میں نہیں۔ اس کے علاوہ اگرچہ اس سلسلے کے بانی حنبلی تھے، لیکن اس کا دائرہ حنبلیوں تک محدود نہیں۔ یہ سلسلہ عملی لحاظ سے بڑا روادارانہ ہے (نیز رک بہ آآآ۔ بذیل مادہ).

**مآخذ**: مذکورہ بالا کتابوں کے علاوہ: (۱) علی بن یوسف الشطنوفی: بہجۃ الاسرار، قاہرہ ۱۳۰۴ھ؛ (۲) الفتح الربانی، قاہرہ ۱۳۰۲ھ؛ (۳) صالح بن مہدی: العلم الشامخ فی ایثار الحق علی الاباء و المشائخ، قاہرہ ۱۳۲۸ھ؛ (۴) کشف اسرار المشائخ، لکھنؤ ۱۸۸۱ء؛ (۵) خافی خان: منتخب اللباب، BIBL.IND ۱۸۶۹ تا ۱۸۷۴ء؛ (۶) بغیۃ المرتاد، قاہرہ ۱۳۲۹ھ.

○

**قارون**: عرب مفسرین کے مطابق یہ عجمی نام ہے۔ قارون حضرت موسیٰؑ کا ابن عم یا چچا تھا۔ حسن صورت کی وجہ سے اسے منور کہا جاتا تھا (الکشاف، ۳: ۴۲۹؛ فتح البیان، ۷: ۱۲۱)۔ قارون کا ذکر قرآن مجید (۲۸ [القصص]: ۷۶ و ۷۹؛ ۲۹ [العنکبوت]: ۳۹؛ ۴۰ [المومن]: ۲۴) میں بھی آتا ہے۔ العنکبوت اور المومن میں ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام فرعون، ھامان اور قارون کی طرف مبعوث ہوئے، گویا قارون، ھامان کے ساتھ فرعون کا ایک کافر وزیر تھا، جو اسرائیلیوں پر ظلم کرنے میں اس کا آلہ کار تھا۔ اس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے متکبرانہ برتاؤ کیا اور انھیں ساحر و کذاب کہا۔ قرآن مجید (القصص) کا قارون وہی ہے جسے تورات (العدد، باب ۱۶) میں قورح کہا گیا ہے، فرق یہ ہے کہ تورات کی رو سے خروج مصر کے بعد قورح اور اس کے گھرانے کو زمین نے نگل لیا۔ قرآن مجید میں ہے کہ قارون حضرت موسیٰؑ کی قوم سے تھا اور بنی اسرائیل کے ساتھ معاندانہ برتاؤ کیا کرتا تھا قارون کی بددماغی کا سبب اس کی وہ بے شمار دولت تھی جس کی بابت اس کا خیال تھا کہ اس نے اپنے علم کے باعث حاصل کی ہے (۲۸ [القصص]: ۷۸)، وہ اپنے مال و دولت کا مظاہرہ لوگوں کے سامنے کرتا اور اس پر اتراتا پھرتا تھا، آخر کار اپنے محل (دار) سمیت زمین میں دھنس گیا (۲۸ [القصص]: ۸۰)۔ ان حالات کی وجہ سے وہ ان لوگوں کا نمونہ ہے جو اس دنیا کی عارضی دولت جمع کرنے میں لگے رہتے ہیں اور اسے نیک کاموں سے خرچ کر کے آخرت کی اس پائیدار دولت کو حاصل نہیں کرتے جو اللہ کی طرف سے ان باتوں کا صلہ ہے۔ قارون کے ذکر میں مفسرین قرآن اور مؤلفین قصص الانبیاء نے ایک طویل اور الجھے ہوئے ایسے واقعات کا اضافہ کر دیا ہے جو سارے کا سارا یا جزوی طور پر یہودی ربانیوں کی تصانیف سے ماخوذ ہے۔ اس کے لیے یہودی تصانیف میں سے دیکھیے The Jewish Encyclopaedia، ۷: ۵۵۶ بعد اور مسلمانوں کی تصانیف کے حوالوں کے لیے سورۃ القصص کی عربی، اردو اور فارسی تفاسیر کے علاوہ دیکھیے سیل SALE کے ترجمۂ قرآن کے حواشی، نیز الثعلبی: قصص، قاہرہ ۱۳۱۴ھ، ص ۱۲۰ بعد۔ قارون کے بارے میں کہا گیا ہے: (۱) چونکہ وہ اپنے علم خاص کی وجہ سے دولت مند ہوا (۲۸ [القصص]: ۷۸) اس لیے بعض علما اس طرف گئے ہیں کہ وہ علم کیمیا کے مؤسسوں میں سے ایک ہے (دیکھیے تفاسیر قرآن مجید)۔ الفہرست میں کیمیا پر تمہیدی بیان (ص ۳۵۲ س ۱) اور المسعودی: مروج الذہب (۸: ۱۷۷) میں بھی اس کی طرف اشارہ ملتا ہے۔

**مآخذ**: (۱) الطبری: تفسیر، ۲۰: ۶۲ بعد؛ (۲) وہی مصنف: تاریخ، مطبوعہ قاہرہ، ۱: ۲۲۹؛ (۳) الرازی: تفسیر، قاہرہ ۱۳۰۸ھ، ۶: ۴۲۱ بعد؛ (۴) ابن الاثیر: الکامل، قاہرہ ۱۳۰۱ھ، ۱: ۸۷ بعد؛ (۵) ابن حزم: جمہرۃ انساب العرب، ص ۵۰۴.

○

**قاضی**: (عربی)، وہ منصف (جج) جسے شریعت اسلامی کے نظریے کے مطابق ان تمام مقدمات کا فیصلہ کرنا پڑتا ہے جن پر دیوانی یا فوجداری قانون کا اطلاق ہوتا ہو، تاہم عملی طور پر تمام مشرقی اسلامی ممالک میں زمانۂ قدیم سے قانونی نظم و نسق کے دو طریقے چلے

آتے ہیں جو کسی حد تک بجا طور پر "دینی" اور "دنیوی" کے نام سے ایک دوسرے سے ممتاز ہیں۔ فقط وہ امور جن کے متعلق عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ ان کا دین سے گہرا تعلق ہے (مثلاً ازدواجی تعلقات یا وراثت سے متعلق مقدمات یا خیرات و میراث و اوقاف سے متعلق قانونی مسائل، وغیرہ)، قاضی کے پاس قانون شریعت کے مطابق فیصلہ کرنے کے لیے لائے جاتے ہیں۔ باقی تمام معاملات، مشرق میں مقبول عام رائے کے مطابق حکام کے انتظامی حلقہ اختیار میں آتے ہیں۔

قاضی کے بارے میں شرعی حکم یہ ہے کہ وہ ایک بے لوث اور صاحب کردار عالم ہو جو اسلامی قانون کی جزیات سے مکمل طور پر واقف ہو۔ شروع میں اکثر مذاہب کے اصول اس بات کے متقاضی تھے کہ قاضی ایسا شخص ہونا چاہیے جو اپنے اجتہاد کی بنا پر مسئلہ زیر بحث کے فیصلے کے لیے قرآن و سنت سے صحیح استخراج کر سکے، یعنی مجتہد ہو (رکّ بہ اجتہاد)، لیکن بعد میں یہ خیال عام ہو گیا کہ اجتہاد کی صلاحیت والے اہل علم باقی نہیں رہے جو استخراج کی اہلیت رکھتے ہوں، اس لیے عموماً اسلاف کے نظائر پر انحصار ہونے لگا۔

ملت اسلامیہ میں انصاف کرنا ایک مذہبی فریضہ سمجھا جاتا ہے، اس لیے سلطان کا فرض ہے کہ ہر علاقے میں کسی مناسب آدمی کو قاضی مقرر کرے۔ اگر قانوناً قاضی بننے کا اہل صرف ایک ہی شخص ہو تو اس کا فرض ہے کہ وہ اس عہدے کو پیش کیے جانے پر قبول کرے۔

قاضی کے لیے یہ بھی لازم ہے کہ وہ اپنی عدالت کو کاملاً شرع اسلامی کے ضوابط کے مطابق چلائے، مدعی اور مدعی علیہ دونوں ہر لحاظ سے مساویانہ سلوک کے حق دار ہیں۔ اگر مدعی علیہ اقرار کرے کہ مدعی حق پر ہے کہ تو پھر مدعی کو اپنے دعوے کے لیے کسی مزید ثبوت کی ضرورت نہیں۔ اس کے برعکس اگر مدعی علیہ مدعی کے دعوے کی تردید میں معقول وجہ نہیں بتاتا تو مدعی کو اپنے دعوے کا ثبوت دینا پڑے گا (البینۃ علی المدعی)۔

قاضی کی آزادی رائے کو ملحوظ رکھنے کے لیے قاضی کو قانوناً مقدمے سے متعلق افراد سے کوئی تحفہ یا نذرانہ قبول کرنے کی ممانعت ہے۔ قاضی کو حکم ہے کہ وہ تجارت کرنے سے بھی گریز کرے، خواہ یہ تجارت بذات خود ہو، خواہ اپنے وکیلوں کے ذریعے سے، کیوں کہ اس صورت میں لوگ قاضی کو اپنے طرف مائل کرنے کے لیے اس بعض تجارتی مراعات دینے کے لیے تیار ہو سکتے ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ابتدائی خلفا بذات خود حکم کی حیثیت سے مقدمات کا فیصلہ کیا کرتے تھے۔ اسی طرح مختلف صوبوں میں ان کے والی، عمال اور حکام شرطہ (پولس) بھی یہ فرض انجام دے لیتے تھے۔ اسلامی ممالک میں بہت حد تک مقامی حکام بالخصوص شرطہ کے حکام عدل و انصاف قائم رکھتے تھے لیکن ان لوگوں کا تعلق طے شدہ قوانین کے نفاذ سے تھا۔ اسے بعض اوقات "نظر فی المظالم" کا نام دیا گیا ہے (الماوردی، طبع Enger، ص ۱۲۸ ببعد)

مزید براں حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ اور ان کے جانشینوں نے خاص خاص آدمیوں کو بطور قاضی مقرر کر رکھا تھا۔ یہ قاضی زمرۂ فقہا میں سے ہوتے تھے، اور جیسا کہ پہلے بیان ہوا ہے بعض اوقات، اگلے ادوار میں ان کی خود مختارانہ حیثیت بھی مجروح ہو جاتی رہی۔ بعض اوقات وہ اتنے عارضی ہوتے کہ تقرر کے فوراً بعد معزول کر دیے جاتے اور کبھی بادشاہ کی تلون مزاجی کا شکار رہتے تھے تاہم متدین قاضی ان مشکل حالات میں بھی دیانت و توازن کا دامن تھامے رکھتے تھے۔

قاضیوں کا کام صرف فصل خصومات نہ تھا، بلکہ انھیں اوقاف، یتیموں، معذوروں اور دیگر لوگوں کی جائدادوں کا انتظام بھی کرنا پڑتا تھا اور جب کسی عورت کا کوئی مرد رشتے دار نہ ہو تو اس کی طرف سے ولی بن کر نکاح کروانا بھی اس کا کام ہوتا تھا۔ دارالخلافہ میں قاضی القضاۃ بڑے عہدے داروں میں سے ایک ہوتا تھا (المقریزی: الخطط، بولاق ۱۲۷۰ھ، ۱: ۴۰۳)۔ یہ نام قاضی القضاۃ مشرقی ممالک میں رائج تھا لیکن مغرب میں اس کا لقب قاضی الجماعہ تھا Dozy: Suppl. aux Arab Dict.، ۲: ۳۷۸-ب)، بعد کے زمانے میں قاضی العسکر بھی ایک اعلیٰ حاکم ہوتا تھا (دیکھیے القلقشندی: صبح الاعشیٰ، ۴: ۳۶، ۲: ۳۷۸ ببعد)۔ بعض قاضی فوجی قائد بھی ہوتے تھے۔

بڑے شہروں میں جہاں مختلف مذاہب کے لوگ رہتے تھے ہر مذہب والوں کے لیے بشرط ضرورت ایک الگ قاضی مقرر ہوتا تھا۔ مثال کے طور پر ایک زمانے میں قاہرہ میں چار قاضی تھے۔ قاضیوں کے آداب، اوصاف، شرائط ملازمت، قضا کے بنیادی اصولوں کے بارے میں بڑی تعداد میں کتابیں لکھی گئی ہیں۔ ان کی منزلت کا مثالی

تصور یہ تھا کہ خود امیر یا حاکم وقت بھی ان کے حضور پیش ہونے پر مجبور تھا اور اس قسم کی مثالوں سے تاریخ اسلام خالی نہیں۔ شرع (قانون) کی نظر میں سب برابر تھے اور اس کی زد سے کوئی بھی مستثنیٰ نہ تھا۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مندرج ذیل ہیں۔

○

**قانون شریعت :** شریعت، جمع: شرائع، بمعنی مشرب (پانی پینے کی جگہ یا گھاٹ) کی طرف راہ، پیروی کے لیے سیدھی اور صاف راہ، وہ راہ جس پر مومن کو چلنا چاہیے، مذہب اسلام بطور اصطلاحی نام کے، اسلام کا عام مذہبی قانون، احکام العدلیہ کا مجموعہ، کسی منفرد حکم کے لیے بھی یہ لفظ استعمال ہو جاتا ہے، شِرْعَۃ بھی (جو رسم و رواج کے لیے استعمال ہوتا تھا اور بعد میں متروک ہو گیا) اس کا مترادف ہے۔ لفظ شارع رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے لیے بطور اصطلاحی لفظ کے استعمال ہوتا ہے، لیکن زیادہ کثرت کے ساتھ اللہ کے لیے بمعنی قانون بنانے والے کے مستعمل ہے۔ مشروع وہ چیز ہے جو شریعت میں مقرر کر دی گئی ہو۔ ہر وہ چیز جو مذہبی قانون سے متعلق ہو، شریعت کے مطابق ہو یا قانوناً جائز ہو، شرعی کہلاتی ہے۔ لسان العرب میں ہے کہ اہل عرب صرف اس پانی کو شریعت کا نام دیتے تھے جو کھلے چشمے کی صورت میں ہو اور جو منقطع نہ ہو اور جہاں سیرابی بغیر کسی ڈول یا رسی کے میسر آسکے۔ لسان میں یہ بھی ہے کہ دین، ملت، منہاج، راستہ، مثال، نمونہ اور مذہب کو بھی شریعت کہتے ہیں۔

اس کا اصطلاحی استعمال قرآن مجید کی بعض آیات کی جانب راجع ہے:

۴۵ الجاثیہ: ۱۸ میں ہے: "ہم نے تمہیں شریعت یعنی دین ایک واضح راہ پر (قائم) کر دیا، پس اسی کی پیروی کرو اور ان لوگوں کی خواہشات کی پیروی نہ کرو جو نہیں جانتے" اور دیکھیے سورۃ المائدہ میں ہے: "ہم نے مقرر کر دی ہے تم میں سے ہر ایک کے لیے ایک شریعت اور راستہ" (۵: ۴۸)۔

بقول الطبری شریعہ اور شرع سے مراد اللہ تعالیٰ کے وہ تمام احکام ہیں جو انسانی اعمال اختیاریہ سے متعلق ہیں۔ ان میں سے ان احکام کو جن کا تعلق اخلاقیات سے ہے ایک علیحدہ صنف قرار دے کر آداب کہتے ہیں (رک بہ ادب، اخلاق)۔ فقہ (رک باں)، مع تفسیر و حدیث اور متعلقہ علوم کے علم شریعت یا شرائع کہلاتا ہے۔ بعض اوقات یہ اس کے مترادف کے طور پر استعمال ہوتا ہے، چنانچہ اصول فقہ کو اصول شرع بھی کہتے ہیں۔ قدیم عقیدے کے متبعین کے نزدیک شریعت انسانی اعمال کی اچھائی برائی کی بنیاد و اساس ہے، اور اس لیے اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے آسکتی ہے، لیکن معتزلہ [رک باں] کے نزدیک شریعت عقل کے فیصلے کی تصدیق کرتی ہے۔

اسلامی شریعت کی بنیاد و اساس وحی الٰہی پر ہے۔ اسی وجہ سے یہ شریعت ہر لحاظ سے کامل و مکمل ہے۔ اسی طرح قانون شریعت بھی ہر لحاظ سے افضل و احسن اور کامل و مکمل ہے۔ اسلامی شریعت میں انفرادی مصالح اور مفادات کا پورا پورا خیال رکھا گیا ہے۔ انسانوں کے وضع کردہ قوانین ہنگامی حالات اور وقتی ضروریات کے پیش نظر بنائے جاتے ہیں، اس لیے حالات میں تبدیلی آنے سے ان میں خامیاں اور نقائص نمودار ہو جاتے ہیں۔

قانون شریعت میں "ضرورت" کا بھی خیال رکھا جاتا ہے۔ ضرورت کا مفہوم یہ ہے کہ کسی انسان کو کسی ایسے خطرے یا شدید مشقت کی صورت پیش آ جائے جس سے اس کے جان و مال یا کسی حصہ جسم کو سخت نقصان پہنچنے کا خدشہ ہو، یا کسی ایسے حادثے یا صدمے کا ڈر ہو جس سے اس کی عقلی و ذہنی قوتوں اور استعدادوں کو نقصان یا ضرر پہنچے (تفصیلات کے لیے دیکھیے وہبۃ الزحیلی: نظریۃ الضرورۃ الشرعیہ، دمشق ۱۹۶۹ء، نیز رک بہ ضرورۃ)۔

قانون اسلامی کا سرچشمہ قرآن مجید ہے، جس میں اجمالی احکام و قوانین اور قواعد و ضوابط مذکور ہیں اور اس اجمال کی تفصیلات آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی رسالت کا حصہ ہیں۔ آپؐ نے اپنی سنت اور اپنے عمل و احکام سے ان تفاصیل کو واضح فرما دیا ہے۔ جزئیات کی تفاصیل کتب حدیث میں موجود ہیں۔ بعد ازاں اجماع و قیاس نے ہنگامی اور مقامی ضرورتوں کی تکمیل کے لیے راہ ہموار کر دی۔ اس کی مزید تشریح و توضیح اور تدوین شروح حدیث اور کتب فقہ میں تفصیلی طور پر ملتی ہے۔ قرآن مجید میں مندرجہ ذیل احکام کلیہ کو اجمالی طور پر بیان کیا ہے:

(۱) احکام العقائد، یعنی علم کلام و توحید۔

(۲) احکام العبادات، یعنی نماز، روزہ، حج، زکوۃ وغیرہ۔

(۳) احکام الاخلاق، یعنی علم الاجتماع۔

(۴) احکام الزواج و الطلاق، یعنی نکاح و طلاق و نان نفقہ وغیرہ، (احوال شخصیہ، یعنی شخصی اور عائلی قانون)= Personal Law 'Family Law'.

(۵) احکام البیع والتجارۃ، الشرکۃ یعنی احکام خرید و فروخت، ٹھیکا اور تجارت و شرکت وغیرہ۔

(۶) احکام القصاص، یعنی قتل وغیرہ کے احکام (= قانون عقوبات و تعزیرات)۔

(۷) احکام الحرب والصلح، یعنی صلح و جنگ وغیرہ کے احکام (= بین الاقوامی قانون)۔

(۸) حقوق و واجبات اور شوریٰ وغیرہ کے بارے میں احکام، یعنی احکام عدل و مساوات (= دستوری قانون)۔

(۹) احکام وراثت، یعنی علم الفرائض (= قانون وارثت)۔

بعض فقہا نے احکام قرآنی کی تقسیم یوں کی ہے: عبادات، کفارات، نذور، مالی معاملات، عائلی قوانین و احکام، احکام جرائم و عقوبات، احکام الدولہ۔ حج وغیرہ کے احکام و مسائل اور ان کی تفاصیل شامل ہیں۔ عبادات کو شریعت میں بڑی اہمیت حاصل ہے اور ان کا اثر اجتماعی زندگی پر، معاشرت پر، حاکم و محکوم کے تعلقات پر اور مسلمانوں اور غیر مسلموں کے باہمی روابط پر پڑتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سنت و حدیث میں عبادات کی تفصیلات پر خاص توجہ دی گئی ہے۔ کفالت کے سلسلے میں ہم کفارہ صوم، کفارۃ الیمین، اخلاقی، اجتماعی، تہذیبی اور قانونی اہمیت رکھتے ہیں۔ مالی معاملات کے سلسلے میں قرآن و سنت نے حلال اور جائز طریقوں سے حصول روزی کی حلت و اجازت اور حرام اور ناجائز طریقوں سے حصول رزق کی ممانعت اور حرمت بیان کی ہے۔

قانون شریعت میں جرائم اور ان کی عقوبات اور سزائیں بھی خاص طور پر قابل ذکر اور لائق توجہ ہیں۔ اسلام دین فطرت ہے۔ انسانوں کی بہبود و فلاح اور معاشرے میں امن و سلامتی اور عدل و انصاف قائم کرنا قانون شریعت کا بنیادی مقصد ہے۔ اس لیے جرائم کی روک تھام کے لیے ایسی سزائیں تجویز کی گئی ہیں جو عبرتناک اور سنگین ہیں اور ان سزاؤں کی موجودگی، ان کا نفاذ اور ان پر عملدرآمد کرنے سے معاشرہ جرائم سے بہت جلد پاک ہو جاتا ہے۔ سزا اور عقوبات کے سلسلے میں قانون شریعت کے پیش نظر معاشرے کی فلاح و بہبود ہے اور وہ اسلامی ریاست میں بسنے والے ہر انسان کے لیے انفرادی اور اجتماعی طور پر جان و مال کی حفاظت کی ضمانت دیتا ہے۔ جو قانون عزت و ناموس اور جان و مال کی حفاظت کی ضمانت نہ دے سکے وہ قطعاً" لائق تحسین اور قابل قدر نہیں ہو سکتا۔ قتل، چوری، ڈاکہ (قطع الطریق)، زنا، قذف، شراب نوشی وغیرہ سے متعلق اسلامی قوانین اسی لحاظ سے قابل قدر ہیں کہ ان کا مقصد وحید یہ ہے کہ معاشرے کو جرائم سے پاک اور دنیا میں عدل و انصاف قائم کر کے انسانی وقار و شرافت اور احترام آدمیت کو برقرار رکھا جائے۔

قانون شریعت میں عدل و انصاف قائم کرنے اور مجرموں کو سزا دینے کے لیے بڑا محتاط طریق کار اختیار کیا گیا ہے۔ اس سلسلے میں قاضی (جج) کا منصب بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ وہ کرسی عدالت پر بیٹھ کر حق و انصاف کی نگہداشت کرتا ہے۔ مقدمات میں مدعی اور مدعا علیہ کے دعوے اور جواب دعوے اور پھر شہادتوں کی بنا پر فیصلے صادر کرتا ہے۔ مقدمات فوجداری ہوں یا دیوانی، ان میں شہادت اور گواہی کی بڑی اہمیت ہوتی ہے۔ شریعت میں گواہوں کی تعداد، ان کی صداقت شعاری، حقائق سے آگاہی وغیرہ کے بارے میں مکمل قواعد و ضوابط اور شروط موجود ہیں رک بہ قاضی، شاہد، شہادۃ۔

مستشرقین اور دیگر یورپی دانشوروں کا یہ خیال بھی غلط ہے کہ قانون شریعت اسلامی کسی حد تک رومی قانون یا یہودی شریعت سے متاثر ہوا ہے۔ یہ حقیقت روز روشن کی طرح واضح ہے کہ اسلام نے آ کر اپنے سے پہلے کی تمام شریعتوں اور قوانین کو منسوخ قرار دے دیا، چنانچہ یہودی شریعت بھی منسوخ ٹھہری۔ منسوخ شدہ شریعت سے اثر قبول کرنا بالکل بے معنی بات نظر آتی ہے اور پھر اسلام ایسا مکمل عبادات، نظام معاملات اور نظام عدلیہ وغیرہ پر بجا طور پر فخر ہے، یہ سوویت رومی قانون کی خوشہ چینی کیوں کرے۔

قانون شریعت کی ایک امتیازی خصوصیت اس کا بین الاقوامی قانون (القانون الدولی) ہے۔ جنگ اور امن کے قوانین کی تفصیلات کتب فقہ (مثلاً" السیر الکبیر ایسی کتابوں) میں موجود ہیں۔ اس سلسلے میں چند باتیں خاص طور پر قابل ذکر ہیں، جن سے شرف انسانی کی وضاحت ہوتی ہے: غیر مسلم رعایا (= اہل الذمہ [رک باں]) کو پوری شہری آزادی اور تمام شہری حقوق دیے گئے ہیں۔ جنگ کے دوران

میں پرامن شہریوں پر حملے کی ممانعت، عورتوں، بچوں، بوڑھوں اور معذوروں کو قتل کرنے کی ممانعت، شریعت نے غیر مسلم اہل علم اور مذہبی پیشواؤں کو قتل کرنے کی بھی ممانعت کر دی ہے۔ اسی طرح شریعت نے مزارعین کو قتل کرنے کی بھی اجازت نہیں دی، کیوں کہ وہ غلہ مہیا کر کے ملک کی غذائی کفالت کرتے ہیں۔ شریعت نے قیدیوں اور زخمیوں کو بھی قتل کرنے سے منع کر دیا ہے اور مثلہ کرنے (یعنی ناک کان وغیرہ کاٹنے اور اذیت دینے) کی بھی ممانعت کر دی ہے۔ مختصر یہ کہ قانون شریعت نے عدل و انصاف اور مساوات قائم کر کے ایک طرف اخوت دینی کی بنیاد رکھی اور دوسری طرف اخوت انسانی کی۔

قانون شریعت کا ایک قابل ذکر پہلو حسبہ ہے، جس کے ذریعے شہری زندگی میں اخلاق و معاملات کی نگرانی کی جاتی ہے اور محتسب مجرموں کو سزا دینے کا مجاز ہوتا ہے (تفصیلات کے لیے دیکھیے ابن الاخوۃ: معالم القربہ)۔ انیسویں اور بیسویں صدی عیسوی میں مغرب کی استعماری قوتوں کے زیر اثر قانون سازی میں ایک نیا رجحان پیدا ہوا اور بعض مسلمانوں حکمرانوں نے اپنے اپنے ممالک میں قانون کو دو حصوں میں تقسیم کرنے کی کوشش شروع کر دی: ایک اسلامی اور شرعی اور دوسرا دینوی۔ مصر اور ترکیہ نے پہل کی۔ پھر دوسرے ممالک میں بھی تجدّد پسند قانون سازوں نے ان کی پیروی کی۔ سوڈان، شرق اردن، لبنان، شام، عراق وغیرہ میں مجالس قانون ساز کے ذریعے کوشش جاری رہی۔ عثمانیوں کے آنے سے شریعت کا احیا ہو گیا تھا، جس کی مثال ہمیں شیخ الاسلام [رکّ باں] کے عہدے کے قیام کی شکل میں ملتی ہے اور مجلّہ [رکّ باں] کی ترتیب و تدوین میں بھی۔ برصغیر پاک و ہند میں بھی برطانوی عہد میں مسلمانوں کے بعض مقدمات (مثلاً زتسم وراثت، نکاح و طلاق وغیرہ) میں قانون محمدی (Muha-mmadan Law) کے نام سے قانون شریعت نافذالعمل تھا [رکّ بہ قانون محمدی] گزشتہ چند برسوں سے اسلامی ملکوں میں قانون شریعت کے نفاذ کی پھر سے کوششیں کسی نہ کسی صورت نظر آ رہی ہیں۔ سعودی عرب میں قانون شریعت کا نفاذ دوسرے اسلامی ممالک کو دعوت فکر و عمل دے رہا ہے۔

کتب فقہ میں سے فتاویٰ کے مجموعے، نیز عادت اور قانون سے متعلق ماخذ معمول بہ مسلک کے معلوم کرنے کے لیے نہایت ضروری ہیں۔ مسائل پوچھنے والوں کے سوالات سے ہمیں بخوبی پتا چل جاتا ہے کہ قانون کے کس حصے کے ساتھ کسی ملک کے لوگوں کو بہت زیادہ دلچسپی ہے، کون کون سے ملحدانہ و فاجرانہ خیالات کا زبردست غلبہ ہے اور وہ اعمال کیا ہیں جن کی نسبت دیندار عوام کے دلوں میں شوق تجسس اور ذوق جستجو موجود ہے۔ سب سے آخر میں ان تمام دستاویزوں کے اصل متون کو مع ان کی صورتوں اور طریق کار کے مجموعوں (شروط کی کتابیں، رکّ بہ شرط) کے پیش نظر رکھنا ضروری ہے، کیوں کہ ان سب میں اور چیزوں سے زیادہ معمول بہ طریق کی طرف توجہ دی گئی ہے۔

**مآخذ :** قرآن مجید، تفاسیر اور کتب حدیث و شروح حدیث کے علاوہ (۱) محمد ابوزہرۃ: مصادر الفقہ الاسلامی، (الکتاب و السنۃ)، قاہرہ ۱۹۵۶ء؛ (۲) التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۷۵۹ بعد (بذیل مادہ الشرع)؛ (۳) وھبۃ الزحیلی: نظریۃ الضرورۃ الشرعیۃ، دمشق ۹۱۹؛ (۴) Majid Khadduri و Herbert j. Liesson: Law in the Middle East، جلد ۱: Origin and Development of Islamic Law، واشنگٹن ۱۹۵۵ء؛ (۵) J Sehacht: An Introduction to Islamic Law، آکسفورڈ ۱۹۶۴ء؛ (۶) صبحی المحمصانی: فلسفہ شریعت اسلام (اردو ترجمہ از محمود احمد رضوی)، لاہور ۱۹۶۶ء؛ (۷) ابن الاخوۃ: معالم القربہ (طبع لیوی)، لنڈن ۱۹۳۸ء؛ (۸) محمد معروف الدوالیبی: المدخل الی علم اصول الفقہ، دمشق ۱۹۴۹ء؛ (نیز دیکھیے ماخذ بذیل مادہ شریعت، حد، سارق، سرقہ، زناء وغیرہ)۔

○

**قُبّۃُ الصَّخرۃ :** جسے مسجد عمر بھی کہا جاتا ہے، حرم قدسی کے وسیع رقبے کے ایک حصے میں واقع ہے۔ اکثر روایات کے بموجب حضرت عمرؓ نے بیت المقدس کی فتح کے موقع پر اس جگہ ایک مسجد تعمیر کی تھی (ابن البطریق: التاریخ المجموع علی التحقیق و التصدیق، ص ۲/۱۷)۔ یہ قبہ ایک چٹان (صخرہ) پر بنایا گیا ہے اور اس کی پیروی میں بعد میں ایسی متعدد قبے دار عمارتیں حدود حرم میں تعمیر کی گئیں۔ صخرہ کے اوپر قبے کی تعمیر کا شرف پانچویں اموی خلیفہ عبدالملک بن مروان کو حاصل ہوا۔ چونکہ قبّے کے ساتھ انبیائے سابقین کی روایات

وابستہ ہیں اور معراج کے موقع پر آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا گزر بھی اسی جگہ سے ہوا تھا' اس لیے مسلمان قبۃ الصخرہ کا بڑا احترام کرتے ہیں۔ عیسائیوں کے نزدیک یہ وہی جگہ ہے جس پر حضرت مسیحؑ نے لعنت بھیجی تھی۔ یہودیوں کے ہاں یہ جگہ پہلے قابل احترام و تعظیم تھی اور انھوں نے ایک طویل عرصے تک اپنے آپ کو اس کی زیارت سے محروم کیے رکھا' کیوں کہ ان کا عقیدہ ہے کہ یہاں کسی مقام پر ان کی توراۃ مدفون ہے' لیکن اب وہ ہیکل کی تلاش میں یہاں کھدائیوں میں مصروف ہیں (متی: اصحاح ۲۴' عدد ۲۔ لوقا: اصحاح ۱۹' عدد ۴۴) غیر مستند روایات میں اس جگہ کو "ناف زمین" سے تعبیر کرتے ہیں' بلکہ یہاں تک کہا جاتا ہے کہ کسی اور قطعہ زمین کی نسبت یہ جگہ آسمان سے اٹھارہ میل قریب تر ہے۔ مسلمان اسے کعبۃ اللہ (مسجد الحرام) اور مسجد نبوی کے بعد تیسرا سب سے زیادہ مقدس مقام مانتے ہیں اور اسے ثالث الحرمین کہتے ہیں۔

جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیت المقدس فتح کیا اور حرم قدسی کی زیارت کی تو بیت المقدس کے پادری صفرونیوس سے کہا کہ میں یہاں مسلمانوں کے لیے ایک مسجد بنانا چاہتا ہوں۔ وہ انھیں صخرۃ کے پاس لے آیا۔ وہاں انھوں نے دیکھا کہ یہ جگہ بری طرح نجاست سے اٹی پڑی ہے' چنانچہ وہ خود نجاست اور کوڑا کرکٹ صاف کرنے لگے۔ ان کے رفقا اور فوج کے سپہ سالار بھی صفائی میں شریک ہو گئے' یہاں تک کہ چٹان عیاں ہو گئی۔ حضرت عمرؓ نے چٹان کو خوب صاف کیا اور اسی جگہ مسجد کی تعمیر کا حکم دیا۔ اس جگہ مسجد عمر واقع ہونے کا ذکر سب سے پہلے بوزنطی مورخ تھیوفانوس Theophanos نے کیا ہے (Le Strange: *Palestine under the Moslems*)اکثر روایات کے مطابق خلیفہ عبدالملک بن مروان (۶۶ھ/۶۸۸ء تا ۷۲ھ/۶۹۱ء میں) نے صخرہ پر قبہ تعمیر کیا (نیز دیکھیے: تاریخ الخلفاء المسلمین' ص ۹۲' مخطوطہ کتاب خانہ عیسیٰ اسکندر معلوف' زولہ' لبنان) اس قبے کی تعمیر کے لیے اس نے مصر کی سات سال کی آمدنی مخصوص کر دی اور تعمیر کی نگرانی کا کام پہلی صدی ہجری کے معروف عالم رجاء بن حیوٰۃ کندی اور اپنے آزاد کردہ غلام یزید بن سلام کے سپرد کیا۔ تکمیل کے بعد مخصوص کردہ رقم میں سے ایک لاکھ دینار بچ گئے۔ عبدالملک نے یہ رقم دونوں نگرانوں کو انعام میں دینا چاہی' مگر انھوں نے یہ کہہ کر لینے سے انکار کر دیا کہ ہمیں تو اپنا مال بلکہ اپنی عورتوں کے زیورات بھی اس کام کے لیے پیش کرنے چاہییں' آپ یہ رقم کسی اور پسندیدہ چیز پر صرف کریں۔ عبدالملک نے ان دیناروں کے سنہری پترے بنوا کر قبے اور دروازوں پر چڑھوا دیئے (مجیر الدین: الانس الجلیل بتاریخ القدس والخلیل' ۱: ۲۴۲)۔

یہ بات کہ قبۃ الصخرہ کی تعمیر عبدالملک نے کی تھی اس مشہور کتبے سے ظاہر ہوتی ہے جو جنوب مشرقی جانب درمیانے حصے میں بنے ہوئے ستون کی محراب پر زرد اور نیلے کاشی کے ٹکڑوں سے کوفی خط میں لکھی گئی ہے۔ جب عباسی خلیفہ المامون کے زمانے میں قبے کی عمارت کو کچھ نقصان پہنچا تو اس نے ۲۱۶ھ/۸۳۱ء میں اس کی مرمت کروائی۔ کاریگروں نے مامون کی خوشامد میں عبدالملک کے بجائے مامون کا نام کندہ کر دیا۔ ان سے غلطی یہ ہوئی کہ نام تو بدل دیا' مگر سال تعمیر تبدیل کرنا بھول گئے۔ مزید برآں جب عباسی خلیفہ المامون نے ۲۱۶ھ/۸۳۱ء میں اس کی مرمت کرائی اور (اس کے گرد کی) ہشت پہلو دیوار بنوائی تو انھوں نے فسیفساء کے چند ٹکڑے اکھاڑ کر ان کی جگہ دوسرے ٹکڑے لگا دیے' لیکن یہ تصرف بآسانی معلوم ہو جاتا ہے' کیوں کہ یہ نئے ٹکڑے زیادہ گہرے نیلے رنگ کے ہیں اور نئے نام کے حروف بھی پچھلے نام کی بہ نسبت زیادہ باہم پیوست ہیں (اس کے ایک چربے رنگین سنگی طباعت کے لیے دیکھیے de Vogue: کتاب مذکور' لوح ۲۱)۔

۸۴۶ء میں بڑے زلزلے کی شب کو قبۃ الصخرہ کے محافظوں نے یہ شہادت دی کہ قبہ بیچ میں سے شق ہو گیا' حتیٰ کہ وہ ستارے دیکھ سکتے تھے اور اپنے چہروں پر بارش کے قطرے گرتے محسوس کرسکتے تھے۔ پھر ۴۰۷ھ/۱۰۱۶ء میں فاطمی خلیفہ الحاکم بامراللہ کے عہد میں دوبارہ زلزلہ آیا اور قبہ چٹان پر نیچے گر گیا (ابن الاثیر: الکامل ۹: ۲۰۹)۔ اس کے چھے برس بعد الحاکم کے لڑکے الظاہر نے اسے از سر نو بنوایا۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ خود الحاکم ہی نے اس کی مرمت کرا دی تھی (محمد لبیب البتنونی: الرحلۃ الحجازیہ' ص ۱۶۳؛ نیز دیکھیے de Vogue: کتاب مذکور' لوح ۳۷)۔ ۱۰۹۹ء میں صلیبی یروشلم میں داخل ہوئے تو انھوں نے مسجد صخرہ کو کلیسا میں تبدیل کر دیا اور صخرہ کے اوپر ایک قربان گاہ تعمیر کر دی گئی' جسے وہ Domini Templum (ہیکل السید) کہتے تھے۔ اس کے اندر انھوں نے مختلف مسیحی

بزرگوں کی تصویریں اور مورتیاں سجا دیں۔

۱۱۸۷ء میں سلطان صلاح الدین نے بیت المقدس واگزار کر لیا۔ قبے کے کلس پر سونے کی جو صلیب تھی وہ مسلمانوں کے نعرہ ہاے مسرت کے درمیان گرا دی گئی اور سب نجاست دور کر دی گئیں' مثلاً سنگ مرمر کی وہ پوشش جو صخرہ کے اوپر بنا دی گئی تھی اسے اتار دیا گیا۔ (سلطان کا خیال تھا کہ مصنوعی سنگ مرمر صخرہ کی قدرتی خوبصورتی کو کم کر رہا ہے)۔ فتح بیت المقدس کے بعد پہلا جمعہ مسلمانوں نے سلطان کی معیت میں مسجد صخرہ میں پڑھا۔ جمعے کی نماز قاضی دمشق محی الدین بن الزکی نے پڑھائی (ابن الاثیر' ۱۱: ۳۶۴)۔

سلطان سلیمان قانونی (۱۵۲۰ تا ۱۵۶۶ء) اول کے عہد میں پوری عمارت کی تجدید کی گئی۔

مسجد کی دیواروں پر ایرانی طرز کی مینا کاری کی گئی۔ کہا جاتا ہے کہ قبۃ الصخرہ کی عمارت میں کاشی کا استعمال سب سے پہلی مرتبہ سلطان سلیمان قانونی نے کیا' ورنہ اس سے پہلے نیسفساء سے زیب و آرائش کی جاتی رہی ہے (لیبان: تمدن عرب' عربی ایڈیشن' ص ۱۷۵)۔ بعد کے عثمانی سلاطین بھی مسجد قبے کی کرسی میں سنہری شیشے کے سولہ روشن دان بنائے گئے (The Dome of the Rock' ص ۲۴)۔ الصخرۃ سے غیر معمولی دلچسپی لیتے رہے۔ خاص طور پر سلطان عبدالمجید ثانی کے عہد میں بڑے پیمانے پر تجدید و مرمت کی گئی (The Dome of the Rock' ص ۱۰)۔ سلطان عبدالعزیز بن محمود ثانی کے عہد میں چوبی چھت کا بہت بڑا حصہ نیا بنایا گیا۔ قبے اور مسجد کے بیرونی حصے کو جستی تختیوں سے مستحکم کیا گیا۔ مؤذنوں کے چبوترے کے پاس بڑا فانوس بھی اسی عہد میں آویزاں کیا گیا اور مسجد کے فرش پر سنگ مرمر بچھایا گیا اور شیشے کی کھڑکیاں لگائی گئیں۔ کہا جاتا ہے کہ سلطان عبدالمجید (۱۸۵۳ء) اور سلطان عبدالعزیز (۱۸۷۴ء) کے عہد کی ترمیمات عبدالملک بن مروان کی تعمیر کے بعد مسجد الصخرۃ کی سب سے بڑی ترمیمات ہیں۔ سلطان عبدالحمید ثانی نے تمام مسجد میں ایرانی قالین بچھوا دیئے' صخرہ کے اوپر ایک خوشنما اور عظیم الشان قندیل معلق کی (جسے ۱۹۵۱ء میں مسجد اقصیٰ میں منتقل کر دیا گیا) اور قبے کے قاعدے کے بیرونی جانب سورۃ اسراء کی ابتدائی آیات نقش کرائیں۔

۱۹۳۶ء میں فلسطین کی اعلیٰ اسلامی کونسل نے الحاج مفتی محمد امین الحسینی کی صدارت میں حرم قدسی کی دیکھ بھال کی ذمے داری لی۔ مصر کے محکمہ آثار عرب کے ناظم محمود احمد پاشا نے اسلامی کونسل کے نمائندے کی حیثیت سے قبے اور مسجد کی عمارات کا جائزہ لے کر ایک رپورٹ مرتب کی' جس میں ان تمام چیزوں کی نشاندہی کر دی گئی جو محتاج تجدید تھیں۔ کونسل نے جزوی طور پر چند ترمیمات کرائیں۔ ایسی ہی جائزہ رپورٹ ۱۹۴۷ء میں عبدالفتاح بک حلمی مدیر آثار عربیہ مصر نے بھی پیش کی اور ایک لاکھ ساٹھ ہزار اسٹرلنگ پونڈ کا تخمینہ تجویز کیا۔

نومبر ۱۹۴۷ء میں تقسیم فلسطین کے اعلان کے بعد عربوں اور یہودیوں کے درمیان جو جنگ ہوئی اس میں حرم قدسی بھی محفوظ نہ رہ سکا۔ یہودی مسجد کی چھت اور صحن میں گولے پھینکتے رہے۔ ۱۶ جولائی ۱۹۴۸ء کو یہودیوں نے حرم شریف پر حملہ کیا اور مقامی وقت کے مطابق شام آٹھ بجکر بیس منٹ پر انھوں نے گولہ باری شروع کی' جو اگلے روز صبح چار بجے تک جاری رہی۔ صحن حرم میں ساٹھ بم گرے' جن میں سے ایک بم قبے کے اوپر گرا اور اسے شدید نقصان پہنچا۔ ایسے ہی گیارہ حملے یہودیوں نے اگست' ستمبر/اکتوبر و نومبر ۱۹۴۸ء کے مہینوں میں حرم شریف پر کیے۔ ان حملوں سے شمال مغربی سمت میں قبے کی جالی دار کھڑکیاں متاثر ہوئیں تاریخی نقوش سے مزین شیشے کی قدیم تختیاں ٹوٹ پھوٹ گئیں۔ طہارت خانے اور باب الموازین کی سیڑھیوں میں شگاف پڑ گئے نمازی شہید ہوئے اور کئی دوسرے حصوں کو نقصان پہنچا۔

۲۵ اپریل ۱۹۵۶ء کو حکومت اردن نے عالم اسلام سے حاصل کردہ عطیات کی مدد سے مرمت کا آغاز کیا اور اس کے اہم حصے درست کر دیئے گئے۔ جون ۱۹۶۷ء سے پورا حرم شریف یہودیوں کے قبضے میں ہے اور اس کی واگزاری کے لیے مسلمان جدوجہد کر رہے ہیں (یہ جملہ تفصیلات بیت المقدس کے رئیس البلدیہ عارف العارف کی کتاب القبۃ المشرفہ والمسجد الاقصیٰ (ص ۹۶ تا ۱۱۸) سے لی گئی ہیں۔

عمارت مثمن الاضلاع شکل میں ہے' جس کا ہر پہلو چھیاسٹھ فٹ طویل ہے۔ اندرونی قطر ۱۹۲ فٹ ہے اور قبے کے قاعدے کا قطر چھیاسٹھ فٹ ہے۔ یہ قبہ ننانوے فٹ بلند اور لکڑی کا بنا ہوا ہے' جس پر باہر کی طرف سیسا چڑھایا گیا ہے اور اندر کی طرف گچ کا استر کیا گیا ہے' جس میں خوبصورت سنہری کام اور پر تکلف آرائش کی گئی ہے۔

عمارت کے بیرونی طرف پہلے سنگ مرمر لگا ہوا تھا' لیکن سلطان سلیمان قانونی نے ۱۵۶۱ء میں بعض حصوں میں اس کی جگہ کاشی کاری کرا دی- واقعہ یہ ہے کہ سولھویں صدی عیسوی میں تمام عمارت نئے سرے سے درست کروا کر اس کی آرائش کی گئی ہے' چنانچہ دیواروں کی بیرونی میناکاری' خوبصورت رنگین شیشوں کی کھڑکیاں اور دوسرا سامان تزئین سب کا سب مخصوص ترکی طرز کا ہے- عمارت کے باہر چاروں طرف ایک حاشیے کی شکل میں آیات قرآنی خط طغرا میں دلفریب انداز سے تحریر کی گئی ہیں رنگوں کا امتزاج بھی نہایت متناسب ہے-

نیچے کے غار میں جانے کے لیے صخرہ سے مشرق میں باب المغارۃ نامی ایک دروازہ ہے- جب اس دروازے میں سے گزرتے وقت زائر عاجزانہ انداز میں گیارہ سیڑھیاں نیچے اترتا ہے تو حضرت سلیمان علیہ السلام کی یہ دعا اس کے ورد زبان ہوتی ہے: "خدایا ان گنہگاروں کی بخشش فرما جو یہاں حاضر ہوئے ہیں اور مصیبت زدہ لوگوں کو نجات دے-" غار کی بلندی اوسطاً چھے فٹ ہے اور اس کی چھت پر ایک نشان بنا ہے- اس کا فرش سنگ مرمر کا بنا ہوا ہے اور اس کی دیواروں پر سفیدی پھیری ہوئی ہے- کہا جاتا ہے کہ اس میں باسٹھ آدمی سا سکتے ہیں (ابن الفقیہ' در B.G.A' ۱۰۰)- صخرہ کے ایک طرف باہر کو نکلے ہوئے ٹکڑے کو لسان الصخرہ (= صخرہ کی زبان) کہتے ہیں- غار کے اندر دو محرابیں بنی ہوئی ہیں- ان میں سے ہر ایک سنگ مرمر کے دو ستونوں پر استوار ہے- دائیں محراب کے سامنے مقام خضر (علیہ السلام) ہے اور شمالی کونے میں ایک چبوترہ ہے' جسے مقام الخلیل کہا جاتا ہے-

صخرہ کے جنوب مشرق میں ایک زینہ ہے' جو اوپر قبے کی غلام گردش تک جاتا ہے- وہاں سے ہم اس ہلال تک پہنچ سکتے ہیں جو قبّے کے کلس پر لگا ہوا ہے- اس منظر کی دلکشی کی تعریف میں المقدسی (۳۷۴ھ/۹۸۴ء) نے جو کچھ کہا تھا وہ آج بھی صحیح معلوم ہوتا ہے: "فجر کے وقت جب آفتاب کی شعاعیں قبے پر پڑتی ہیں اور اس کا ڈھولنا منور ہو جاتا ہے تو اس عمارت کے منظر میں اتنا حسن و جمال ہوتا ہے کہ تمام عالم اسلام میں مجھے ایسا عجیب و غریب نظارہ کہیں دیکھنے میں نہیں آیا" (PPTS' ۴: ۴۲).

**مآخذ :** متن مادہ میں مذکور تصانیف کے علاوہ دیکھیے:

(۱) C.M. Watson: *The story of Jerusalem*؛ (۲) Ferguson: *The Temple of the Jews*' لنڈن ۱۸۷۸ء؛ ( ) Conder: *The High Sanctuary at Jerusalem* (یہ مقالہ Institute of British Architects کے اجلاس میں پڑھا گیا اور اس میں Ferguson کی رائے کی مخالفت کی گئی)؛ (۴) ناصر خسرو: سفر نامہ' طبع Schefer' ص ۸۹ ببعد؛ (۵) محمد البتنونی: الرحلۃ الحجازیہ' ص ۱۲ ببعد' قاہرہ ۱۳۲۹ھ؛ (۶) Van Berchem' در CIA' ۳/۵: ۲۶۷' ۲۵۴؛ (۷) ZDPV' ۴۴: ۳۴ ببعد؛ (۸) FNN: 'Stirring Times' ۲: ۲۵۰؛ (۹) Robinson: *Biblical Researches in Palestine*' لنڈن ۱۸۴۱ء' ۱: ۴۴۰ ببعد؛ (۱۰) Conder: *The City of Jerusalem*' ص ۲۳۶ ببعد

○

**قبض :** (۱) "سکیڑنا' بھینچنا" صوفیہ کی اصطلاح میں ایک حالت ہے جو "بسط" (یعنی کشادہ کرنا' پھیلنا یا پھیلانا) کی ضد ہے تاہم قرآن مجید کی اس آیت میں کہ "اَللّٰہُ یَقْبِضُ وَ یَبْسُطُ" [۲ (البقرۃ): ۲۴۶]' جس کا حوالہ صوفیہ دیتے ہیں' ان الفاظ کا مفہوم زیادہ عام ہے- یہ دونوں حالتیں عارف پر طاری ہوتی ہیں اور مبتدی کے لیے ان کی جگہ جذبات خوف و رجا ہیں' لیکن اس فرق کے ساتھ کہ خوف و رجا کا تعلق مستقبل سے ہے اور قبض و بسط موجودہ روحانی انقباض و انشراح کو ظاہر کرتے ہیں- مغربی تھیوصوفی کی زبان میں یہ لفظ تقریباً CONSOLATIO (تسکین) اور DESOLATIO (روحانی پیوست) کے مترادف کہے جا سکتے ہیں۔

(۲) فقہ میں اس سے مراد ہے کسی چیز کا جائز قبضہ حاصل کرنا' خواہ بذریعہ وراثت ہو یا بواسطہ بیع و شراء- فقہ اسلامی کی کتابوں میں قبض کا ذکر عقد بیع کے ساتھ بیع کو تسلیم کرنے کے سلسلے میں آتا ہے' مثال کے طور پر ابن قاسم کی فتح القریب پر باجوری کا حاشیہ (بولاق ۱۳۰۷ھ' ۱: ۳۵۸) میں باب البیع کی ابتدا میں اس کا ذکر ہے۔

**مآخذ :** (۱) القشیری: الرسالۃ (قاہرہ ۱۲۸۷ھ)' ص ۳۸ ببعد' (۱۳۳۰ھ' ص ۳۲ ببعد)؛ (۲) الہجویری: کشف المحجوب (سلسلہ یادگار گب' عدد ۱۷)' ص ۳۷۴ تا ۳۷۶؛ (۳) عبدالرزاق الکاشی: اصطلاحات الصوفیہ' طبع شپرنگر' کلکتہ ۱۸۴۵ء' ص ۱۵' ۱۳۸ ببعد؛ (۴) التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون' ص ۱۲۶' ۱۱۹۸۔

**قبلہ** : (ع)، لفظ قبلہ، لغت میں جہت کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ اَلْقِبْلَۃ فی الاصل الجہۃ (لسان، بذیل مادہ ق ب ل)، کہا جاتا ہے اَیْنَ قِبْلَتُکَ؟ جس سے مراد ہے اَیْنَ جِہَتُکَ؟ "تمھاری جہت (یا تمھارا رخ) کدھر ہے" (کتاب مذکور)۔ لسان ہی میں قبلے کے معروف معنی جہت نماز بیان کیے گئے ہیں: وَالْقِبْلَۃُ نَاحِیَۃُ الصَّلٰوۃ.

شرع اسلام میں جہت عبادت کے طور پر قبلے کا تعین کرتے ہوے یہ حقیقت واضح کر دی گئی ہے کہ قبلہ معبود نہیں، بلکہ وہ ایک نقطۂ توجّہ ہے جو عبادت کے وقت تمام افراد ملت کو وحدت جہت مہیا کرتا ہے۔ اصل مقصود خیر کی طرف سبقت کرنا ہے۔ (۲ [البقرۃ]: ۱۴۸) قرآن مجید میں بصراحت کہا گیا ہے کہ مشرق یا مغرب کی طرف منہ کر لینا ہی بھلائی کی اصل نہیں، بھلائی کی اصل یہ ہے کہ اللہ پر اور اس کے اتارے ہوے احکام پر ایمان ہو اور اس کے مطابق عمل ہو..... الآیہ (۲ [البقرۃ]: ۱۷۷)۔ تحویل قبلہ کے سیاق میں پابندی قبلہ کا ایک مقصد اتباع رسولؐ بھی بتایا ہے (۲ [البقرۃ]: ۱۴۳).

استقبال قبلہ (قبلے کی جانب رخ کرنا) کا نماز کے لیے لازمی قرار دیا جانا، قرآن مجید، سنت اور اجماع امت سے ثابت ہے دیکھیے قرآن مجید میں یہ حکم (۲ [البقرۃ]: ۱۴۴) اور حدیث نبویؐ میں بھی یہی حکم دیا گیا ہے (مسلم کتاب الصلوٰۃ)، اسی طرح استقبال قبلہ کے شرط نماز ہونے پر اجماع بھی پایا گیا ہے (الجزیری: الفقہ علی المذاہب الاربعہ، ۱: ۱۴۳؛ عبدالشکور: علم الفقہ، ۲: ۱۵۳).

مکی زندگی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قبلہ انبیاے سابقین کی طرف رخ کر کے نماز ادا فرماتے رہے، بلکہ مدینے کے جو چند لوگ اسلام قبول کر چکے تھے، وہ بھی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدینے میں تشریف آوری سے قبل، تقریباً تین برس سے قبلہ اولی کی طرف رخ کر کے نماز پڑھ رہے تھے۔ ہجرت مدینہ کے بعد سولہ یا سترہ ماہ اسی پر عمل رہا ہے (الطبری: جامع البیان فی تفسیر القرآن)۔ ایک روز آپؐ نماز ظہر کی پہلی دو رکعت ادا کر چکے تھے کہ تحویل قبلہ کا حکم آ گیا اور، پھر آپؐ نے بقیہ نماز بیت المقدس سے رخ ہٹا کر کعبے کی طرف رخ کر کے ادا فرمائی (حوالۂ سابق)۔ تحویل قبلہ کے سلسلے میں قرآن مجید کے بیان سے بصراحت معلوم ہوتا ہے کہ آپؐ شروع ہی سے کعبے کے قبلہ اسلام بنائے جانے کے متمنی تھے، مگر جب تک حکم الٰہی سے قبلہ تبدیل نہ کر دیا گیا، آپؐ قبلہ اولی کی طرف ہی رخ کر کے نماز پڑھتے رہے (۲ [البقرۃ]: ۱۴۴).

فقہ اسلامی میں استقبال قبلہ کی عملی صورت یہ بیان کی گئی ہے کہ جو شخص مکہ مکرمہ میں یا اس کے قریب نماز ادا کرے وہ عین (عمارت) کعبہ کی طرف رخ کرے۔ دور کے علاقوں میں نماز ادا کرنے والوں کے لیے جہت کعبہ کی طرف رخ کر لینا کافی ہے۔ البتہ مدینہ منورہ میں مسجد نبویؐ کے محراب کے رخ کا تتبع ضروری ہے کیونکہ یہ محراب عین کعبہ کے رخ بنایا گیا تھا (الجزیری: الفقہ علی المذاہب الاربعہ، ۱: ۱۴۴)۔ دور کے علاقوں میں جہت کعبہ کے تعین کے لیے، سورج کے طلوع و غروب کے مقامات، قطب نما، علم مثلث کروی (فقہا نے اس علم کی رو سے جہت قبلہ کے تعین کا طریقہ آسان انداز میں بیان کیا ہے، دیکھیے احمد رضا خان: العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ، محمد حسین رضوی نے پاکستان کے چند مشہور شہر اور اطراف کے لیے بارہ جدولیں تیار کی ہیں جو سمت قبلہ معلوم کرنے میں مدد دے سکتی ہیں دیکھیے سمت قبلہ کا تعین، در فکر و نظر، جلد ۱۳، شمارہ ۷، جنوری ۱۹۷۶ء) اور مواقع نجوم سے مدد لی جا سکتی ہے (کتاب مذکور، ۱: ۱۴۵)، تاہم فقہا تصریح کرتے ہیں کہ جہت قبلہ کے تعین میں مقامات بعیدہ کے لوگوں پر قواعد ریاضیہ کی شدید پابندی عائد نہیں ہوتی، کیونکہ ایسا کرنا عامۃ الناس کو دقت اور تکلیف میں مبتلا کرنے کے مرادف ہے (رشید احمد: احسن الفتاویٰ، ص ۲۲۳ تا ۲۲۸).

جہت قبلہ کی تعریف اور اس کی حد بندی فقہا نے یوں کی ہے کہ چہرے کا کوئی حصہ کعبے یا اس کی فضا کے مقابل ہو جائے تو کافی ہے، اس کے لیے دائیں یا بائیں جانب، ہر دو اطراف میں ۴۵ درجے کے زاویے کو حد قرار دیا گیا ہے۔ مفتی محمد شفیع کے نزدیک بھی پانچ دس ڈگری کے فرق سے نمازوں پر کوئی اثر نہیں پڑتا (تفصیلات کے لیے دیکھیے معارف القرآن، ۱: ۳۲۵ تا ۳۲۶؛ سمت قبلہ، در جواہر الفقہ، ۱: ۲۲۷ تا ۳۰۷).

جہت قبلہ کا اختیار کرنا پہلے بھی اور اب بھی صرف نماز کے ساتھ مخصوص نہیں اور نہ پاؤں کی انگلیوں کی نوک کے ساتھ (البخاری، کتاب الصلوٰۃ، باب ۲۸ و کتاب الاذان، باب ۱۳۱).

حدیث میں قضاے حاجت کے وقت قبلے کی طرف منہ کرنے سے منع کیا گیا ہے (البخاری: کتاب الوضوء، باب ۱۱؛ مسلم: کتاب

الطہارۃ' حدیث ۱۱' النسائی: کتاب الطہارۃ' باب ۱۸ تا ۲۰)۔ اس مسئلے میں کہ آیا قضاے حاجت کے وقت قبلے کی طرف پیٹھ کرنے اور اس طرح عرب کے بعض علاقوں میں بیت المقدس کی طرف منہ کرنے کی اجازت ہے یا نہیں' فقہا میں بہت اختلاف ہے (دیکھیے البخاری: کتاب الوضوء' باب ۱۴' کتاب فرض الخمس' باب ۴' کتاب الصلوٰۃ' باب ۲۹' مسلم: کتاب الطہارۃ' حدیث ۵۹' ۶۱ بعد' ابو داؤد: کتاب الطہارۃ' باب ۴)' قبلے کی جہت میں تھوکنا بھی نہیں چاہیے (البخاری: کتاب الصلوٰۃ باب ۳۳).

شافعی مذہب کے مطابق (الشیرازی: کتاب التنبیہ' طبع JUYNBOLL' ص ۲۰) میں درج ہے کہ صحت صلوٰۃ کے لیے استقبال قبلہ ایک ضروری شرط ہے۔ صرف سخت خطرے کے وقت اور سفر میں نوافل ادا کرتے وقت اس کو نظر انداز کیا جا سکتا ہے' لیکن اگر کوئی پیدل ہو یا اپنے گھوڑے کو موڑ سکتا ہو' تو تکبیر تحریمہ' رکوع اور سجود کے وقت استقبال قبلہ ضروری ہے' مسلمان کو ٹھیک قبلے کی طرف رخ کرنا چاہیئے' جو قبلے کے قریب ہے وہ تو یقینی طور پر یہ کر سکتا ہے' لیکن جو دور ہو وہ حتی الوسع سوچ کر اندازے سے قبلے کی طرف منہ کرے۔ دوسروں کے خیال میں دور والوں کے لیے صرف عام جہت قبلہ کی طرف رخ ضروری ہے کے سے باہر جب کسی مسجد کے اندر نماز ادا کی جائے تو محراب کی طرف منہ کرنا چاہیے۔ اگر نماز پڑھنے والا مسجد میں نہ ہو تو معتبر لوگوں کے کہنے کے مطابق رخ کر لے' صرف اس آدمی کو جو ویران جنگل میں ہو اس بات کی اجازت ہے کہ وہ اپنے لیے چند علامات کو دیکھ کر جہت قبلہ متعین کرے۔

**مآخذ**: متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**قَتْل**: (ع)' مار ڈالنا' موت کے گھاٹ اتارنا' یہ دو بڑے معنوں میں استعمال ہوتا ہے' یعنی جرم قتل کا ارتکاب اور کسی جرم کی پاداش میں موت کی سزا۔

قرآن مجید میں' مختلف مقامات پر قتل کی ممانعت اور اس کی مذمت کی گئی ہے اور اس کو سخت ترین انسانی جرم قرار دیا گیا ہے (مثلاً ۶ [الانعام]: ۱۵۲؛ ۲۵ [الفرقان]: ۲۳).

عہد نبوی میں بیعت کرتے وقت امت میں داخل ہونے والا دوسری باتوں کے ساتھ اس بات پر بھی بیعت کرتا تھا کہ وہ کسی کو ناحق قتل نہیں کرے گا۔ ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ناحق قتل کرنے والے پر لعنت کی [رک بہ قصاص]۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حجۃ الوداع کے موقع پر یہ اعلان فرمایا کہ جس مسلمان پر زمانہ جاہلیت کا جرم قتل عائد ہوتا ہو وہ معاف (ہدر) ہو گیا۔ یہ حکم گویا منشور امت کی اسی نوع کی دفعہ پر ایک اضافہ ہے۔ آخر میں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ سیرت میں قتل عمد اور شبہ عمد کی بھی متعدد صورتیں ملتی ہیں' ان میں جہاں تک سزا دینے کا تعلق ہے' ان کے لیے رک بہ قصاص۔

کسی مسلمان کو قتل کرنے کی اجازت صرف ایک ہی صورت میں ہے جب اس نے کسی دوسرے مسلمان کو قتل کر دیا ہو' یا ایسے جرم کا ارتکاب کیا ہو جو اسے واجب القتل بنا دے۔ یہ امر متفق علیہ ہے کہ قتل عمد کا شمار کبائر' یعنی سخت ترین گناہوں میں ہے' چنانچہ عموماً اسے شرک کے بعد سب سے بڑا گناہ سمجھا جاتا ہے۔

پہلا قتل جس سے دنیا میں قتل کی ابتدا ہوئی اس کی خاص انداز میں مذمت کی گئی ہے' یعنی قابیل ہر اس قتل میں شریک ہے جو اس کے بعد ہوا۔ قتل کی سزا دنیا میں بھی ہے اور عقبیٰ میں بھی۔ قیامت کے دن سب سے پہلے بے گناہوں کے قتل کے مقدمات پیش ہوں گے۔ رہی اس کی سزا' تو اس کے بارے میں احادیث سے اسی خیال کی توثیق ہوتی ہے جو حضرت ابن عباسؓ اور دوسرے حضرات نے ظاہر کیا ہے کہ جس نے عمداً قتل کیا وہ ہمیشہ ہمیشہ جہنم میں رہے گا' مثلاً "جو شخص کسی کو ناحق قتل کرتا ہے' اس کے لیے نجات کی کوئی سبیل ہی نہیں" اور "جو کسی مسلمان کے قتل کی حمایت میں ایک لفظ بھی کہتا ہے' "اسے رحمت خداوندی سے مایوس ہو جانا چاہیے۔" متعدد احادیث میں مسلمان کو قتل کرنا کفر کے مرادف قرار دیا گیا ہے۔ یہاں تک کہہ دیا گیا ہے کہ "اگر دو مسلمان ایک دوسرے پر تلوار سے حملہ کریں اور ان میں ایک شخص دوسرے کو مار دے تو دونوں جہنم میں جائیں گے (اس کے سوا کہ جائز طریقے پر اپنی مدافعت کا معاملہ ہو)' قاتل تو اپنے فعل کی بنا پر جہنم میں جائے گا اور مقتول اس لیے کہ وہ دوسرے کو قتل کرنا چاہتا تھا" (دیکھیے البخاری' کتاب الدیات' باب ۲)۔ نیز یہ کہ "اگر زمین و آسمان کے رہنے والے سب مل کر کسی شخص کو قتل کر دیں تو سب جہنم میں جائیں گے"۔

مسلمان کو قتل کرنے والے کی سزا کے متعلق جو اختلاف ہے وہ قرآن مجید کی ایک ایسی آیت پر مرکوز ہے جو اس مسئلے کے متعلق نص صریح ہو سکتی ہے، بلکہ ہے۔ یہ آیت ایک حد تک مستقل اور قطعی ہے۔ سزا کے بارے میں یہ اختلاف اور قتل کا عام تصور بہرحال اس اختلاف کی بنا پر ہے جو خوارج، قدریہ اور معتزلہ نے پیدا کیا۔

قتل کے بارے میں حنفی علما کی مروجہ آرا کا بیان: فقہ میں قتل ایک ایسا فعل ہے جس سے ایک آدمی کی موت واقع ہو جائے (فعل کے فوراً بعد ہی موت کا واقع ہو جانا ضروری نہیں)۔ حسب ذیل پانچ فقہی صورتوں کے تحت اس کی تعین کی جا سکتی ہے: (ا) واجب: مثلاً قتل مرتد؛ (ب) مندوب، مثلاً جب غازی اپنے کسی قریبی رشتے دار کو اس جرم میں قتل کر دے کہ اس نے اللہ یا اس کے رسولؐ کی جناب میں گستاخی کی تھی؛ (ج) مباح: جب امام کسی ایسے غیر مسلم جنگی قیدی کو قتل کر دے جسے قتل کرنے یا نہ کرنے کی وجوہ برابر ہوں۔ اسی طرح اپنی حفاظت کی خاطر بھی قتل کر دینا مباح ہے، یعنی یہ کہ کوئی شخص اس کی جان، اس کی ذات یا مال پر ناحق حملہ آور ہو اور آدمی اپنی یا اس شخص کی مدافعت کرے جو اس کی مدد کے لیے آیا ہو، بشرطیکہ اس حملے کا جواب کسی دوسری طرح نہ دیا جا سکے؛ (د) مکروہ، مثلاً غازی اپنے کسی غیر مسلم رشتے دار کو قتل کر ڈالے حالانکہ اس نے اللہ یا اس کے رسولؐ کی جناب میں گستاخی نہیں کی تھی؛ (ہ) باقی تمام صورتیں ناجائز، یعنی حرام ہیں۔

ایسے افعال جو خود تو جائز ہوں، لیکن ان کے نتیجے میں ناجائز قتل کا ارتکاب ہو جائے تو اس کی پانچ صورتیں ہیں:

(الف) عمد: یعنی ایک شخص بری نیت سے کسی کو نشانہ بنائے اور ایسا طریق کار کسی کی ہلاکت کا باعث ہو سکتا ہو اور اس طرح آدمی مر جائے۔ ایسی صورت میں ایک رائے تو یہ ہے کہ عمد ثابت کرنے کے لیے ارتکاب قتل کے ارادے کا ثبوت بھی موجود ہو۔ ایسا ارادہ ہمیشہ ان حالات میں فرض کر لیا جاتا ہے جہاں کسی فعل کا نتیجہ موجب ہلاکت ہو، مثلاً ایسا ہتھیار جو قتل کرنے کے لیے مستعمل ہوتا ہو، ایک شخص نے کسی کے ہاتھ پر مارا اور اتفاق سے وہ گردن پر جا لگا اور آدمی مر گیا۔ صورت حالات نہ بدلنے میں یہ متفقہ فیصلہ ہے کہ ایسا شخص، اگر صورت حال نہ بدلے (CETERIS PARIBUS) تو ایسا ہی مجرم ہے جیسا کہ کوئی شخص اس قسم کے آلے سے کسی کی گردن مار دے اور بری نیت سے اس کو قتل کر ڈالے۔ یہ قتل گناہ، یعنی ماثم ہے اور عموماً اس کی سزا قصاص ہی ہے۔

(ب) خطا، یعنی صورت (الف) کی طرح یہاں دوسرے کے خلاف کسی ناجائز فعل کے ارتکاب کی نیت نہ تھی، لیکن فعل کا بجائے خود پہلے سے ارادہ تھا۔ اس سلسلے میں دو قسم کے امتیاز پیدا کیے گئے ہیں: ایک یہ کہ مقتول کے قتل کی نیت تو نہ تھی، لیکن مارنے والے کے ارادے میں خطا (خطا فی القصد) ہوئی، دوسری صورت خطا فی الفعل کی ہے، یعنی عمل انجام کو غلط طرح پہنچا۔ اس قسم کا قتل گناہ تو نہیں، لیکن (قصاص کے بغیر) اس کی عاقلہ پر دیت ادا کرنا فرض ہو جاتی ہے۔ ایسی صورت میں قاتل کو کم درجے کی دیت دینی پڑتی ہے اور اگر مقتول سے اسے کوئی ورثہ پہنچنے والا ہو تو صورت (الف) کی طرح وہ اس سے بھی محروم ہو جاتا ہے، اس کے علاوہ قاتل پر کفارہ بھی واجب ہو جاتا ہے۔

(ج) شِبہ (یا شِبہ) عمد: یہ قتل عمد کے برابر ہے، یعنی یہ کہ ایک آدمی دوسرے کے خلاف بالارادہ کسی ایسے فعل کا مرتکب ہو جو ہمیشہ تو نہیں، لیکن کبھی کبھی مہلک بھی ہو سکتا ہو اور اس طرح موت واقع ہو جائے۔ اس حکم کے ذریعے وہ تمام صورتیں مستثنیٰ ہو گئیں جہاں تجربے سے یہ پتا چل گیا ہو کہ وہ ہرگز مہلک نہیں ہوتیں، مثلاً ہاتھ پر واسطی قلم مارنا۔ اگر کوئی شخص اس قسم کے کسی فعل سے مر جائے تو وہ ایک افسوس ناک حادثہ ہو گا، لیکن اس پر تعزیر قائم نہیں ہو سکتی۔ شبہ عمد کی صورت میں جو قتل ہو گا، وہ گناہ ہے اور قاتل کی عاقلہ پر (بغیر قصاص عائد ہوے) زیادہ بھاری دیت ادا کرنا واجب ہو جاتی ہے اور اگر مقتول سے اسے کچھ ورثہ ملنے والا ہو تو اس سے بھی وہ صورت (ا) کی طرح محروم ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ قاتل پر کفارہ بھی واجب ہو جاتا ہے۔ عمد کی اس قسم کے تحت صرف وہی صورتیں آتی ہیں جہاں واقعی موت واقع ہو جائے۔ رہی جسمانی ضرر کی صورتیں، تو ان کی مختلف صورتوں کی تعیین بھی کر دی گئی ہے اور ان میں بھی یہ فعل عمد ہی کہلائے گا۔

(د) جاری مجری الخطا (یا مجری مجری الخطا یا القائم مقامَ الخطا)، یعنی خطا کے برابر: یہاں نہ تو خود فعل ہی عمداً ہوتا ہے اور نہ یہ ہوتا ہے کہ دوسرے شخص کے خلاف ناجائز اقدام کا ارادہ کیا گیا ہو،

نیز حالات وہی ہوتے ہیں جو دفعہ (ب) اور (ج) میں گزرے، مثلاً کوئی شخص سوتے میں کسی دوسرے شخص پر جا گرا، یا چھت پر سے اس پر گر پڑا اور وہ دوسرا شخص مر گیا۔ یہاں قانونی نتیجہ وہی ہے جو دفعہ (ب) میں گزرا۔

(ہ) قتل بسبب (قتل بالواسطہ): مثلاً ایک شخص کسی دوسرے شخص کے خلاف مارنے کے لیے کوئی فعل کرتا ہے جو اس کی موت کا سبب بن جاتا ہے، مثلاً اس نے کنواں کھودا اور کوئی شخص اس میں گر کر مر گیا۔ بعض اوقات اس صورت میں یہ قضیہ بھی دفعہ د کے تحت آ جاتا ہے۔ یہاں اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ وہ فعل، جس سے بالواسطہ موت واقع ہوئی ہے، واقعی بالارادہ تھا یا بلا ارادہ، مقصود تھا یا غیر مقصود، حتیٰ کہ اگر کوئی شخص نہایت چالاکی کے ساتھ تدبیر کرے، مثلاً آدمی کو مار ڈالنے کی نیت سے اس پر وحشی جانور چھوڑ دے اور وہ اسے مار ڈالے، تب بھی صورت حال میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی۔ اس قسم کی ہر صورت میں قانونی نتیجہ یہی ہوتا ہے کہ ملزم کی عاقلہ پر کم درجے کی دیت ادا کرنا واجب ہو جاتی ہے۔ فقہ کی مبسوط کتابوں میں بالعموم اس مسئلے پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے کہ کس فعل کو موت کا براہ راست سبب قرار دیا جائے، اور کس قتل بسبب سمجھا جائے اور کونسی صورتیں ایسی ہیں کہ وہ نہ تو موت کا سبب سمجھی جائیں اور نہ ان کا مرتکب قانونی شکنجے میں آئے۔

حنفی مذہب کے بیان میں ہم جو کچھ اوپر کہہ چکے ہیں ان میں حسب ذیل امور کا بھی اضافہ کیا جا سکتا ہے (یعنی مختلف مذاہب کا اختلاف سامنے رکھ کر صرف اہم نکات کا بیان):

(ا) خود حنفی مذہب کے اندر اس بارے میں جو اختلاف رائے ہے کہ قتل عمد میں ارادے کا تعلق کس حد تک ہے، وہ اوپر بیان ہو چکا۔ یہ اختلاف حنفیوں کے علاوہ دوسرے مذاہب میں بھی موجود ہے، مثلاً شافعیوں میں اب یہ رائے غالب ہو گئی ہے کہ قتل میں ارادے کی تعیین ضروری نہیں۔ رہا استشہاد دوسری رائے سے جو اس کے خلاف ہے، تو وہاں بعض اوقات تاویل یہ کی جاتی ہے کہ ارادہ پہلے ہی سے متصور ہوتا ہے۔

امام ابو یوسفؒ اور امام محمد دونوں امام مالکؒ، امام الشافعیؒ اور امام احمدؒ بن حنبل کے ساتھ اس بارے میں متفق ہیں کہ جب کوئی فعل مہلک ہو تو وہ بالقصد سمجھا جائے گا۔ برخلاف ان کے امام ابو حنیفہؒ "بالقصد" ثابت کرنے کے لیے یہ شرط لگاتے ہیں کہ ہتھیار استعمال کیا گیا ہو یا ایسی کوئی چیز جو ہتھیار کی طرح اعضا کاٹنے کے لیے استعمال ہو سکے (ان اشیا میں انھوں نے آگ کو بھی شامل کیا ہے)، لہٰذا اول الذکر کے نزدیک قتل عمد یہ بھی ہو گا کہ مثلاً بڑا پتھر استعمال کیا گیا ہو، خواہ اس کے کنارے تیز نہ ہوں، یا ایسا موٹا ڈنڈا ہو جو معمولی حالت میں مہلک ہو سکتا ہے، کسی کو پانی میں ڈبو دیا گیا ہو جس کے متعلق یہ تصور لابدی ہے کہ پانی کی گہرائی ڈبونے کے لیے کافی تھی۔ اس کے برعکس امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک یہ سب صورتیں شبہ عمد کی ہیں۔ اگر قصاص عائد نہ ہوتا ہو تو مالکیوں اور حنفیوں کے نزدیک عمد کی صورت میں صرف دیت واجب ہوتی ہے کفارہ لازم نہیں، لیکن امام الشافعیؒ کفارے کا بھی مطالبہ کرتے ہیں۔ بشرطیکہ قصاص عائد نہ ہو۔ یہ دونوں رائیں امامؒ احمد بن حنبل کی سند سے مروی ہیں۔

(ب) خطا کے بارے میں: عام طور پر جو یہ کہا جاتا ہے کہ خطا گناہ نہیں تو اس کی تعبیر زیادہ بہتر طریقے پر یوں کی گئی ہے کہ نہ تو اس کی اجازت ہے اور نہ اس سے منع کیا گیا ہے، بلکہ اس قسم کا قتل فعل الفاعل ہے (یعنی خالی الذہن کا فعل) اور اس لیے اس قسم کے فعل کو ایسے ہی حکم کے تحت لانا چاہیے جو "مخبوط العقل شخص" یا جانور کے افعال پر عائد ہوتا ہو، البتہ حنفی مذہب میں دفعہ د اور ہ جو شق پنجم کے تحت بیان ہوئیں، یعنی قائم مقام خطا اور قتل بسبب اور خطا میں کوئی امتیاز نہیں۔ یہی رائے قدیم ترین حنفیوں کی بھی تھی (ZDMG، ۵۸: ۳۳۸)، نیز یہ کہ قتل بسبب کو بھی قانونی حیثیت سے خطا ہی کا درجہ دیا گیا ہے۔ اس طرح ہمیں قتل کی تین صورتیں ملتی ہیں، عمد، شبہ عمد اور خطا۔ ان میں سے شبہ عمد گویا عمد اور خطا کا مرکب ہے۔

(ج) شبہ عمد کے بارے میں: اس قسم کو عمد خطا، خطا عمد یا خطا شبہ عمد بھی کہتے ہیں۔ اس کے مقابلے میں عمد کو عمد محض اور خطا کو خطا محض بھی کہا جاتا ہے (یعنی خالص عمد اور خالص خطا)۔ امام شافعیؒ کے نزدیک قصاص ایسی صورت میں بھی عائد ہوتا ہے جیسے، مثلاً کسی شخص نے ایسے آلے سے جو عادۃً قتل کے لیے مستعمل نہیں ہوتا، بار بار اس طرح ضرب پہنچائی کہ مضروب مر گیا۔ اس صورت میں یہ فعل عمداً سمجھا جائے گا۔ امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ سے دو رائیں مروی ہیں۔ وہ بھی اسی کے حق میں ہیں، لیکن جو فیصلہ بعد

میں غالب آیا وہ سراسر اس نظریے کے خلاف ہے۔ امام مالکؒ شبہ عمد میں بھی عمومیت کے ساتھ قصاص کے قائل ہیں۔

(د) قتل بسبب: امام مالکؒ، امام شافعیؒ اور امام احمدؒ بن حنبل ایسی صورت میں بھی کفارہ واجب سمجھتے ہیں جب یہ ثابت ہو جائے کہ جس آلے سے جان تلف ہوئی ہے اس کا استعمال ناجائز تھا۔

(ہ) جنین کے قتل کے بارے میں جو رقوم عائد ہوتی ہیں ان کی تعیین میں مختلف رائیں پائی جاتی ہیں۔

(و) شہادۃ الزور (جھوٹی گواہی) کی بنا پر اتلاف جان: اگر جھوٹی گواہی قصداً دی جائے تو امام شافعیؒ کے نزدیک، نیز امام مالکؒ کی مشہور رائے کے مطابق، گواہوں پر قصاص عائد کیا جا سکتا ہے۔

ساحروں کے متعلق خاص قواعد ہیں اور ان کے بارے میں متعدد احادیث بھی ہیں۔ امام مالکؒ، امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ سب سحر کو واقعی ایک قوت تسلیم کرتے ہیں، لیکن امام ابو حنیفہؒ کو اس سے اختلاف ہے۔ بہرحال یہ امر متفق علیہ ہے کہ اس "علم" کا حصول ممنوع ہے، بلکہ تقریباً" ایک قاعدہ کلیہ کے تحت اسے کفر سے بھی تعبیر کیا گیا ہے۔ امام مالکؒ اور امام احمدؒ بن حنبل فرماتے ہیں کہ ساحر کو محض سحر سیکھنے، سکھانے اور اس سے کام لینے کی بنا پر تلوار سے قتل کر دیا جائے، لیکن امام شافعیؒ نے اس سزا کے لیے یہ شرط لگائی ہے کہ سحر کے ذریعے کسی شخص کو واقعی مار ڈالا گیا ہو، یعنی وہ اسے قصاص عائد کرنے کی ایک وجہ قرار دیتے ہیں، جس پر عمل صرف اس وقت جائز ہو گا جب مجرم (اپنے جرم کا) اقرار کر لے۔ اس کے برعکس امام ابو حنیفہؒ، امام مالکؒ اور امام احمد بن حنبلؒ اس سزا کو حد ہی قرار دیتے ہیں۔ امام ابو حنیفہؒ سے اس سلسلے میں دو مختلف اور زیادہ نرم قسم کی رائیں مروی ہیں۔ اس خاص مسئلے میں بھی اختلاف ہے کہ (ا) ساحر کے دائرۂ اسلام میں آ جانے پر سزا معاف ہو جائے گی یا نہیں؟ (ب) آیا عورت کو بھی اتنی ہی سزا دی جائے جتنی مرد کو؟ (ج) اہل کتاب کے ساحروں سے کیا سلوک کیا جائے؟ (د) کہانت کو کس حد تک سحر کے تحت لیا جائے؟ [نیز دیکھیے معجم الفقہ الحنبلی، بذیل مادہ سحر]۔

(۳) رجم (پتھر مار کر مار ڈالنا) اور بعض صورتوں میں تلوار کے ذریعے قتل کرنا بھی اخلاقی جرائم کی بعض صورتوں میں بطور حد کے وارد ہوا ہے۔ (اس موضوع پر رکّ بہ زنا)۔

(۴) رہزنی (قطع الطریق) پر بھی بعض صورتوں میں موت کی سزا دی جاتی ہے۔ اس حکم کا مآخذ خود قرآن مجید ہے۔ [المائدۃ] ۵: ۳۳ ببعد، اس آیہ کا نزول ۶ھ یا ۷ھ میں فتح خیبر سے پہلے ہوا۔ (نیز دیکھیے آآآ، بذیل مادہ)۔

(۵) مرتد، یعنی اس شخص کے لیے جو اسلام لانے کے بعد دوبارہ کفر کی طرف لوٹ جائے، موت کی سزا ہے، بشرطیکہ اس کا ارتداد ثابت ہو چکا ہو۔

شریعت میں مرتد کی جو سزا ہے وہ بعض اوقات حد کہلاتی ہے اور بعض اوقات نہیں۔ دوسری صورت میں عام کافر کی طرح اسے بھی قتل کر دیا جاتا ہے، لیکن یہ ضروری نہیں کہ ہر حال میں ہر مرتد کو یہ سزا دی جائے۔ صرف ایسا آدمی ہی مرتد قرار دیا جا سکتا ہے جو بالغ ہو، صاحب ہوش و حواس اور اس پر زبردستی بھی نہ کی گئی ہو۔ رہا وہ شخص جو نشے کی حالت میں مرتد ہو جائے یا ایسا نابالغ جو قریب قریب حد بلوغ کو پہنچ چکا ہو اور تمیز کی قوت اس میں آ چکی ہو، یعنی مراہق اور ممیز ہو، تو اس کے بارے میں اختلاف رائے ہے۔ اسی طرح دین میں دوبارہ واپس لانے کی کوشش اور غور کرنے کے لیے تین دن کی مقررہ میعاد دینے کے متعلق بھی اختلاف رائے ہے۔ اگر مرتد توبہ نہ کرے تو تلوار سے اس کا سر تن سے جدا کر دیا جائے، اسے تکلیف پہنچانے اور مار ڈالنے کے دوسرے پر اذیت طریقے استعمال کرنے کی ممانعت ہے۔

مرتد ہی کی طرح زندیق کی بھی سزا ہے۔ زندیق وہ ہے جو دعویٰ تو مسلمان ہونے کا کرتا ہو، لیکن دراصل وہ یا تو کافر ہو یا بے دین۔

شریعت میں بغاۃ سے مراد وہ مسلمان ہیں جو امام کے اقتدار سے منکر ہو کر اپنا ایک فرقہ الگ بنا لیں اور ان کی قوت بھی اتنی ہو کہ وہ مقابلہ کر سکیں، نیز اپنے موقف کی صحت کا اعتقاد بھی رکھتے ہوں اگرچہ ان کا عقیدہ غلط کیوں نہ ہو (ان لوگوں کو ایک طرف تو مثال کے طور پر قطاع الطریق سے الگ اور ممتاز سمجھنا چاہیے اور دوسری طرف کفار سے، انفرادی بغاۃ جو قانون شکنی کے مجرم ہوں انھیں بھی ویسی ہی سزا دی جائے گی)۔ اگر یہ لوگ راسخ العقیدہ جماعت پر حملہ نہ کریں تو ان پر حملہ کرنے کی ضرورت نہیں، ورنہ امام (یعنی امیرالمومنین) کا یہ فرض ہے کہ وہ ان کی سرکوبی کرے اور

باقی مسلمانوں پر یہ فرض کفایہ ہے [رکّ بہ فرض]۔ اس سزا کو بھی بعض اوقات حد سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ عام طور پر قاعدہ یہ ہے کہ صرف وہ لوگ قتل کیے جائیں جنھوں نے واقعی جنگ میں حصہ لیا ہو، جو بھاگ جائیں یا زخمی ہوں، یا ہتھیار ڈال دیں یا گرفتار ہو جائیں، نیز عورتوں اور بچوں کو قتل نہیں کیا جا سکتا۔ امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک امام کا یہ حق ہے کہ اگر کسی ایسے اسیر جنگ کے بارے میں اسے یہ علم ہو جائے کہ وہ آزاد ہو کر دوبارہ بغاۃ سے مل جائے گا اور خروج کرے گا تو اسے وہ قتل کر سکتا ہے۔ اسی طرح ان کے نزدیک وہ غلام بھی قتل کیا جا سکتا ہے جو اپنے آقا کے ساتھ جنگ میں شریک رہا ہو۔ دوسری صورت جہاد کی ہے۔

**مآخذ**: (۱) دیکھیے کتب حدیث بمدد معجم المفہرس لالفاظ الحدیث النبوی، بذیل مادہ قتل؛ کتب فقہ، بذیل متعلقہ ابواب۔

○

**قدر**: رکّ بہ قضا و قدر۔

○

**قدریہ**: ایک توصیفی نام یا لقب، جو عموماً معتزلہ کے لیے استعمال کیا جاتا ہے، لیکن یہ اصطلاح معتزلہ سے پہلے اس دور کی طرف رہنمائی کرتی ہے جب مسلمانوں کے دل میں چند مسائل الٰہیات کے بارے میں سوالات پیدا ہونا شروع ہوئے تھے۔ اس دور میں وہ لوگ بھی تھے جن کا دل جبر کے اس تشددانہ نظریے کو صحیح ماننے سے گھبراتا تھا جو ابتدائی زمانے ہی میں رائج ہو گیا تھا۔ متاخر معتزلہ کو اس نام سے چڑ تھی اور وہ اس کا استعمال ان لوگوں کے لیے زیادہ موزوں سمجھتے تھے جو کہتے تھے کہ اللہ ہر اچھی اور بری چیز کو قدر مقدر کرتا ہے، نہ کہ معتزلہ کے لیے۔ معتزلہ کا خیال صرف یہ تھا کہ انسان کو اپنے افعال پر ایک خاص حد تک قدرت حاصل ہے۔ بایں ہمہ راس العقیدہ مسلمانوں کے نزدیک معتزلہ کا یہ کہنا اس لیے تھا کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اس حدیث سے بچنا چاہتے تھے کہ "قدریہ اس امت کے مجوس (زرتشتی، ثنویہ) ہیں" جس کا مطلب یہ ہے کہ انھوں نے انسان کو اپنے افعال کا خالق قرار دیا اور اس طرح اسے تخلیق میں اللہ تعالٰی کا شریک ٹھہرایا، لیکن یہ حدیث یقیناً اس زمانے سے متاخر ہے جب قدریہ کا آغاز ہوا اور ممکن ہے کہ جو لوگ اس بات کے قائل تھے کہ انھیں اپنے افعال پر کچھ قدرت (قدر) حاصل ہے انھیں نے پہلے یہ نام اختراع کیا ہو اور وہ اسے اپنے لیے استعمال کرنے لگے ہوں۔ ایک اور حدیث، جو حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے منسوب کی جاتی ہے، یوں ہے: "وہ قدر میں اللہ تعالٰی کے مخالف ہیں"، یعنی اللہ تعالٰی کی قدر کے مقابلے میں وہ ایک دوسری قدر کے قائل ہیں۔ معتزلہ نے اس اصول کے سلسلے میں اپنے لیے جس نام کو ترجیح دی وہ "اصحاب العدل" ہے: عدل الٰہیہ کا تقاضا ہے کہ اگر انسان کے لیے سزا اور جزا کا مستوجب ہونا ضروری ہے تو اس کا اپنے افعال میں آزاد ہونا ضروری ہے۔

**مآخذ**: رکّ بہ قدر، نیز: (۱) الایجی: مواقف، بولاق ۱۲۶۶ھ، ص ۶۳۰؛ (۲) الشہرستانی: الملل، ۱: ۵۴، بر حواشی الملل از ابن حزم۔

○

**القدس**: یروشلم کا عام عربی نام، جسے قدیم مصنفین عام طور پر بیت المقدس (بعض کے نزدیک المقدس دراصل اس سے مراد ہیکل (سلیمانی) ہے۔ (ابن ہشام، طبع Wüstenfeld، ص ۲۶۳ س ۲)، لیکن بعد میں اس لفظ کا اطلاق تمام شہر پر ہونے لگا۔ یہ مصنفین ایلیا کا لفظ بھی، جو AELIA سے لیا گیا ہے (دیکھیے نیچے)، بکثرت استعمال کرتے ہیں۔

بیت المقدس دنیا کا قدیم ترین شہر ہے۔ یہ یہودیوں، عیسائیوں اور مسلمانوں کے ہاں یکساں طور پر متبرک ہے۔ قدیم ترین تاریخی شہادت سے پتا چلتا ہے کہ یہاں مصریوں کی عملداری تھی۔ ایک عرصے کے بعد حضرت یعقوبؑ نے مسجد بیت المقدس کی بنیاد ڈالی اور اس کی وجہ سے بیت المقدس کی آبادی وجود میں آئی۔ ایک ہزار برس قبل از مسیح میں حضرت داؤدؑ نے بیت المقدس کو فتح کر لیا اور ان کے جانشین حضرت سلیمانؑ کے حکم سے مسجد اور شہر کی تعمیر کی تجدید کی گئی (حفظ الرحمٰن سیوہاروی: قصص القرآن، مطبوعہ لاہور ۲: ۱۰۶، ۱۰۷)۔ چھٹی صدی قبل از مسیح کے اوائل میں بابل کے حکمران بخت نصر نے یروشلم کو فتح کر کے ہیکل سلیمانی جو جلا دیا اور یروشلم کو پیوست زمین کر دیا۔ اس کے علاوہ بخت نصر نے یہودیوں کے تمام صحیفے نذر آتش کر دیے اور ایک لاکھ یہودیوں کو قید کر کے بابل لے گیا۔ اس کے بعد فلسطین ایرانیوں اور یونانیوں کے زیر اقتدار رہا۔ ہیرود اعظم کے زمانے میں ہیکل سلیمانی کی دوبارہ تعمیر ہوگئی اور بیت

المقدس میں چہل پہل نظر آنے لگی۔ حضرت مسیحؑ کی دعوت و تبلیغ کا مرکز بیت المقدس اور اس کا قرب و جوار تھا (مزید تفصیل کے لیے رکّ بہ آآآ' بذیل مادہ).

۲۔ اسلامی دور: عہد رسالت میں بیت المقدس کی عظمت اور تقدیس قائم رہی' بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سولہ ماہ تک بیت المقدس کی سمت منہ کر کے نماز ادا کرتے رہے۔ ہجرت مدینہ کے کچھ عرصہ بعد وہ مسجد الحرام کی طرف نماز پڑھنے لگے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سفر معراج کا تعلق بھی بیت المقدس کی مسجد اقصیٰ سے ہے (۱۷ [بنی اسرائیل]: ۱): یعنی پاک ہے وہ خدا جو لے گیا راتوں رات اپنے بندے کو.

اسلامی افواج آنحضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد جزیرۃ العرب کی حدود کو عبور کر کے وادی فرات کی طرف فلسطین میں بھی داخل ہوئیں۔ اجنا دین [رکّ باں]' نیز ماخذ میں المسعودی: مروج الذہب ۵: ۲۲۵ کا اضافہ کریں کے مقام پر ۱۳ھ/ جولائی ۶۳۴ء میں قیصر کی افواج کو شکست ہوئی' جس کے بعد بوزنطی سپہ سالار ARETION کو یروشلم میں پناہ لینا پڑی۔ فلسطین میں بوزنطی حکومت ڈگمگانے لگی اور اگست ۶۳۶ء میں یرموک کے مقام پر اس کی قسمت کا فیصلہ ہو گیا۔ پھر یہاں کے قلعہ بند شہر ایک ایک کر کے عرب فاتحین کے مطیع ہو گئے۔ حضرت عمروؓ بن العاص نے بیت المقدس کا محاصرہ کر لیا۔ اس دوران میں ابو عبیدہؓ بھی پہنچ گئے۔ عیسائیوں نے چند روز تک مدافعت کی' لیکن آخر میں صلح کے لیے تیار ہو گئے اور شرط یہ پیش کی کہ امیر المؤمنین حضرت عمر فاروقؓ خود آ کر صلح کا معاہدہ لکھیں۔ حضرت عمرؓ نے عیسائیوں کی اس شرط کو منظور فرما لیا اور حضرت علیؓ کو مدینے میں اپنا قائم مقام بنا کر رجب ۱۶ھ میں بیت المقدس روانہ ہوے۔ جابیہ میں مسلمان افسروں نے ان کا استقبال کیا۔ بیت المقدس کے عیسائی بھی جابیہ آ گئے تھے' چنانچہ یہیں معاہدہ لکھا گیا۔ یہ شرائط' جو متعدد روایات میں محفوظ رہیں (مثلاً الطبری' ۱: ۲۴۰۴ ببعد؛ البلاذری' ص ۱۳۹؛ الیعقوبی' طبع HOUTSMA' ۲: ۱۶۷؛ DE GOEJE: کتاب مذکور' ص ۱۲۲ ببعد)' بالکل نرم تھیں' عیسائی باشندوں کے جان و مال' گرجاؤں اور حضرت مسیح مصلوب کی مورتیوں کی حفاظت کی ضمانت دی گئی اور یہودیوں کو عیسائیوں کے درمیان رہنے سے منع کر دیا گیا۔ گرجاؤں کے متعلق طے ہوا کہ ان سے اقامت گاہوں کا کام نہیں لیا جائے گا' نہ انھیں توڑا جائے گا اور نہ ان کی عمارتوں کے حجم میں کوئی کمی کی جائے گی۔ عیسائیوں کی مذہبی آزادی بحال رکھی گئی۔ اس کے عوض میں وہ جزیہ ادا کرنے اور اس بات کے پابند کیے گئے کہ بوزنطی افواج اور حملہ آوروں کو روکنے میں مدد دیں گے۔

حضرت عمرؓ نے بیت المقدس سے روانگی کے وقت صخرہ اور براق باندھنے کی جگہ کے قریب' جہاں انھوں نے اپنے ہمراہیوں سمیت نماز ادا کی تھی' ایک مسجد تعمیر کرنے کا حکم دیا۔ یہی مسجد بعد میں مسجد الاقصیٰ کہلائی۔ اس دور میں بیت المقدس امن و امان اور علم و فن کا گہوارہ بن گیا اور بہت سے صحابہ نے تبلیغ اسلام اور اشاعت دین کی خاطر بیت المقدس میں مستقل اقامت اختیار کر لی.

اموی خلافت میں بیت المقدس کو خاص اہمیت حاصل ہوئی' جو مسلمان کسی وجہ سے حرمین نہیں جا سکتے تھے' وہ قبلۂ اول کی زیارت کو باعث ثواب جانتے تھے۔ عبدالملک کے عہد میں اس شہر کو عظمت و وقار میں مزید اضافہ ہوا۔ اس نے قبۃ الصخرہ کی تعمیر مکمل کی۔ مسجد اقصیٰ کی تعمیر کی تکمیل اور تزئین اس کے جانشین ولید نے کی اور اس کی خدمت کے لیے بہت سے خدام مقرر کیے.

اموی خلافت کے زوال کے بعد اسلامی دنیا کی زمام اقتدار عباسیوں کے ہاتھ آئی۔ ان کے عہد خلافت میں بیت المقدس کی تقدیس و تعظیم برقرار رہی۔ منصور عباسی یہاں دو دفعہ آیا۔ اس نے مسجد اقصیٰ کی دوبارہ مرمت کرائی۔ مرمت کا کام المہدی کے زمانے تک جاری رہا اور مسجد کے رقبے میں توسیع ہوئی۔ ہارون الرشید کے زمانے میں عیسائی زائرین بکثرت آنے لگے۔ اس کے عہد میں عیسائیوں اور یہودیوں کو مکمل مذہبی آزادی حاصل تھی۔ مامون الرشید اور المعتصم کے زمانے میں قبۃ الصخرہ کی تجدید ہوئی.

خلافت عباسیہ کے تدریج زوال کے ساتھ ہی فلسطین بھی سیاسی مصائب میں گرفتار ہو گیا اور یہ علاقہ ایک مرتبہ پھر مصر اور مغربی ایشیا کی حکومتوں کے مابین وجہ مخاصمت بن گیا۔ ۲۶۵ھ/۸۷۸ء میں یہ طولونی حکومت کے قبضے میں چلا گیا اور ۲۹۲ھ/۹۰۵ء میں فاطمیون کے قبضے میں.

سلجوقیوں نے کچھ عرصے کے لیے فلسطین میں فاطمی حکومت کا خاتمہ کر دیا اور ان کا رہنما طغرل بیگ ۴۴۷ھ/۱۰۵۵ء میں بغداد میں

سلطان تسلیم کر لیا گیا (بعد کے حالات کے متعلق دیکھیے آآآ بذیل مادہ).

اس زمانے میں بیت المقدس مسلمانوں کا علمی اور روحانی مرکز بنا ہوا تھا۔ اسلامی دنیا کے گوشے گوشے سے علما، فضلا اور صلحا یہاں آکر عبادت و ریاضت اور تصنیف و تالیف میں مشغول رہا کرتے تھے تاآنکہ صلیبی جنگ بازوں کی یلغار سے شام اور فلسطین کی گل ریز وادیاں خاک و خون میں نہانے لگیں۔ امام غزالیؒ نے سلوک کی منزلیں حرم شریف کے باب الرحمۃ کے پاس طے کی تھیں اور احیاء علوم الدین کی تصنیف کا آغاز بھی بیت المقدس کی سکون پرور فضاؤں میں کیا تھا۔

سلجوقیوں نے جب فلسطین پر قبضہ کر لیا تو زائرین کے لیے یہاں آنا مشکل ہو گیا۔ پطرس راہب نے فرانس اور جرمنی کا دورہ کیا اور مسلمانوں کے تسلط سے ارض مقدس کو واگذار کرانے کے لیے یورپ کے عیسائیوں کو برانگیختہ کیا اور مسلمانوں کے فرضی مظالم بڑھ چڑھ کر بیان کیے گئے۔ ۱۵ اگست ۱۰۹۶ء کو یورپ کی متحدہ افواج ساحل ایشیا پر اتریں اور قونیہ، انطاکیہ اور معرۃ النعمان کے راستے فلسطین کی طرف بڑھنے لگے۔ ۲۳ شعبان ۴۹۲ھ کو عیسائی بیت المقدس کے شہر میں داخل ہو گئے۔ انھوں نے بچوں، بوڑھوں اور جوانوں کو بلا امتیاز قتل کیا۔ شہر کے گلی کوچوں کے علاوہ مضافات میں لاشوں کے انبار لگ گئے۔ شہدا کی تعداد ستر ہزار بیان کی جاتی ہے۔

مسلمانوں کا یہ قتل عام اس ضبط و تحمل کے بالکل برعکس تھا جسے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس شہر پر قابض ہوتے وقت دکھایا تھا۔ صلیبی جنگ باز قبۃ الصخرہ کے قیمتی خزائن بھی اٹھا کر لے گئے۔ اب یروشلم مملکت یروشلم کا صدر مقام بن گیا، جس کا پہلا فرمانروا گاڈفرے ڈی بولون تھا، لیکن وہ تھوڑے ہی عرصے بعد مر گیا (۱۸ جولائی ۱۱۰۰ء) اور اس کا بھائی بالڈون اول اس کا جانشین ہوا۔ بطریق کا عہدہ، جو اب تک یونانیوں کے پاس تھا، اب رومیوں کے پاس چلا گیا۔

صلیبی جنگ باز صرف عالم نصرانیت کے مقدس مقامات پھر سے حاصل کر لینے پر قانع نہ تھے ، انھوں نے مساجد پر قبضہ کر کے انھیں گرجا بنا دیا۔ قبۃ الصخرہ، جسے وہ اس کی تاریخ کے متعلق ناقص معلومات رکھنے کی وجہ سے DOMINI Templum کہتے تھے، تقریباً ویسے کا ویسا رہا، پھر بھی گنبد کی چوٹی پر ایک سونے کی صلیب لگا دی گئی اور "صخرہ"، جو ابھی تک بیچ میں سے کھلا ہوا تھا، سنگ مرمر کی سلوں سے ڈھانپ دیا گیا اور اس کے اوپر ایک قربان گاہ تعمیر کی گئی۔ مسجد اقصیٰ میں بہت سا رد و بدل کیا گیا اور اب اس کا نام معبد سلیمان (TEMPLUM SALOMONIS یا SALOMONIS PALATIUM) رکھا گیا۔ یہ تغیر و تبدل اس لیے کیا گیا کہ یہ عمارت پہلے تو لاطینی بادشاہوں کا محل تھی، لیکن پھر "فرسان الہیکل" (TEMPLARS) کی نئی قائم شدہ جماعت کے سپرد کر دی گئی۔ انھوں نے مسجد میں رہنے کے کئی کمرے بنا لیے اور متعدد دیگر عمارتوں کا اضافہ کیا، جو بطور جائے ضرور اور اناج کی کوٹھیوں کے استعمال کی جاتی تھیں (الادریسی، در ZDPV، ۸: ۱۲۵؛ ابن الاثیر: ۸: ۳۶۴ بعد).

صلیبیوں کی القدس کی نئی سلطنت میں جلد ہی ابتری پھیل گئی، جس میں ذاتی مفاد اور خود غرضیوں کا کھلم کھلا اظہار ہونے لگا اور بعض اوقات عیسائی اپنے عیسائی بھائیوں سے لڑے اور انھوں نے اپنے مسلمان مخالفوں سے بلا تکلف اتحاد قائم کر لیے، لہٰذا جب فریق مخالف کی جانب عماد الدین زنگی اور اس کے بیٹے نورالدین جیسی طاقتور ہستیاں ظہور میں آئیں اور سب سے بڑھ کر جب صلاح الدین ایوبی، جو اعلیٰ پائے کی انتظامی صفات سے متصف تھا، ۱۱۶۹ء میں مصر کا حکمران بن گیا اور اس نے نورالدین کی وفات پر شام کا علاقہ فتح کرنا شروع کر دیا تو فلسطین میں عیسائیوں کی قسمت کا فیصلہ ہو گیا۔ جنگ حطین کے بعد، جو عیسائیوں کے لیے مہلک ثابت ہوئی تھی، صلاح الدین نے القدس کی طرف پیش قدمی کی۔ جب وہ اپنی افواج لے کر شہر کے سامنے آیا تو اہل شہر نے، جنھوں نے نابلس Balian کو اپنا سپہ سالار بنا رکھا تھا، صلح کی وہ اچھی شرائط مسترد کر دیں جو انھیں پیش کی گئی تھیں اور آخری دم تک لڑنے کی ٹھان لی مگر بالآخر وہ صلح پر رضامند ہو گئے (۱۱۸۷ء) اور شہریوں کو جزیے کی رقم ادا کر کے شہر سے چلے جانے کی اجازت دے دی گئی۔ صلاح الدین کا رویہ اس قدر رحمدلانہ تھا کہ نہ صرف تاوان کی رقم میں کمی کر دی گئی، بلکہ ایسے بہت سے لوگوں کو جو مطلوبہ رقم ادا نہیں کر سکتے تھے چلے جانے کی اجازت دے دی گئی۔ مزید براں اس نے اپنے مسلح سپاہیوں کو حکم دیا کہ وہ ان وطن سے نکلنے والے گروہوں کے ساتھ حفاظت کے لیے جائیں، حالانکہ اسی دوران میں ملک کے بعض حصوں میں عیسائی

اپنے ہم مذہبوں کو اپنے علاقوں سے گزرنے سے روک رہے تھے (دیکھیے ابن الاثیر، ۱۱: ۳۶۱ تا ۳۶۲)۔ متعدد مآخذ سے یہ بالکل واضح ہے کہ مسلمانوں کے القدس پر قبضہ ہوجانے کے بعد بھی عیسائیوں کی معتدبہ جماعت وہاں اور بالعموم فلسطین میں موجود رہی (دیکھیے ROTERMUD، در Z D P V، ۳۵: ۲۴ ببعد)، لیکن القدس کا نصرانی کردار غائب ہو گیا اور صلاح الدّین نے نصرانی حکومت کے زمانے کے نشانات ختم کر دیے۔ قبۃ الصخرہ کی سنہری صلیب کو اتار دیا گیا، جس پر مسلمانوں کی طرف سے نعرہ تحسین اور عیسائی گروہ سے صدائے ماتم بلند ہوئی اور اس کی جگہ ہلال نے لے لی۔ صخرہ کے گرد کی دیوار مع قربان گاہ کے ہٹا دی گئی۔ صلاح الدّین نے، جیسا کہ ایک کتبے سے ظاہر ہوتا ہے، گنبد پر دوبارہ سنہری رنگ پھروایا لیکن اس کے سوا عمارت کو جوں کا توں رہنے دیا گیا۔ مسجد اقصیٰ کی دوبارہ تعمیر پر بہت محنت کرنا پڑی کیونکہ اسے نہ صرف عیسائیوں کی عبادت کے تمام نشانات سے پاک کرنا پڑا، بلکہ انھوں نے جو عمارتی تبدیلیاں کی تھیں ان سب کو بھی دور کیا گیا۔

صلاح الدّین کی وفات (۵۹۸ھ/۱۱۹۳ء) پر اس کے بھائی نے حکومت اپنے ہاتھ میں لے کر ملک کو اپنے بیٹوں میں تقسیم کر دیا، جن میں سے المعظم کے حصے میں دمشق اور فلسطین آیا۔ اس نے مسجد اقصیٰ کے لیے ایک نیا لکڑی کا برج بنا دیا اور قبۃ الصخرہ کی جنوبی جانب کے محرابی دالان کو دوبارہ تعمیر کیا۔ اس سے تھوڑے ہی عرصے بعد مصر میں مملوک سلاطین ایّوبیوں کے جانشین بنے، جن میں سے قوطوز الملک المظفر سیف الدّین نے ۱۲۶۰ء میں عین جالوت کی جنگ میں مغول کی آگے بڑھتی ہوئی افواج کو شکست دے کر بہت نام پایا۔ اس کے بعد شام اور فلسطین مل کر ایک صوبہ بن گئے (نیز دیکھیے قبہ، بذیل مادہ در آآ)

انیسویں صدی میں فلسطین پر جو جمود طاری تھا وہ نپولین کے حملے سے ٹوٹا۔ نپولین نے ترکوں سے یزرئیل کے قدیم میدان جنگ پر لڑائی لڑی، لیکن اس نے القدس پر قبضہ کرنے کا منصوبہ ترک کر دیا۔ اس کے بعد مصر کے محمد علی پاشا نے ملک پر قبضہ کیا اور ۱۸۳۱ء میں القدس نے اس کے آگے ہتھیار ڈال دیے۔ یورپی طاقتوں نے اس کے متبنّٰی ابراہیم پاشا کی مزید پیش قدمی روک دی۔ جب ملک میں مصر کی حکومت کے خلاف بے چینی بڑھتی گئی تو فرانسیسیوں نے محمد علی کی حمایت سے ہاتھ اٹھا لیا اور سلطان عبدالمجید انگلستان اور آسٹریا کی مدد سے ۱۸۴۰ء میں ایک بار پھر فلسطین اور القدس پر قابض ہو گیا۔ پھر یہ ملک ترکوں کے قبضے میں پہلی جنگ عظیم تک رہا۔

سلطان عبدالحمید کے زمانے میں یہودیوں نے سلطان کو پیش کش کی کہ اگر یہودیوں کو فلسطین میں اراضی خریدنے کی اجازت دے دی جائے تو وہ ترکیہ کے تمام قرضے ادا کر دیں گے، لیکن سلطان نے یہ پیشکش ٹھکرا دی۔ اس کے باوجود یہودی چوری چھپے فلسطین میں داخل ہوتے رہے اور عربوں سے سستے داموں اراضی خرید کر اپنی بستیاں بساتے رہے۔ اس اثنا میں روسی کلیسا اور روسی حکومت نے فلسطین میں خاصا اثر و رسوخ پیدا کر لیا۔ پہلی جنگ میں عربوں نے انگریزوں کا ساتھ دیا، چنانچہ انگریزوں نے ۱۰ دسمبر ۱۹۱۷ء کو بیت المقدس پر قبضہ کر لیا اور اسے عظیم الشّان فتح قرار دیا۔ ۱۹۲۰ء کی صلح کانفرنس میں فلسطین پر برطانوی سیادت قائم کر دی گئی۔ پہلا برطانوی کمشنر سر ہربرٹ سیموئل (۱۹۲۰ء تا ۱۹۲۵ء) ایک یہودی تھا، جس نے یہودی مہاجرین پر فلسطین کے دروازے کھول دیے اور امریکہ کی صیہونی تنظیموں نے یہودیوں کے ناجائز داخلے اور فلسطین میں اراضی کی خرید کے لیے کروڑوں پونڈ دیے۔ یہودیوں کی روز افزوں تعداد سے عرب ممالک میں تشویش کی لہر دوڑ گئی اور عربوں اور یہودیوں میں خون ریز فسادات شروع ہوگئے۔ ان آئے دن کے خون خرابوں سے تنگ آ کر حکومت برطانیہ نے فلسطین کو یہودیوں اور عربوں میں تقسیم کرنے کا فیصلہ کیا، چنانچہ ۱۵ مئی ۱۹۴۸ء کو انگریزوں نے انتداب کے خاتمے کا اعلان کر دیا۔ یہودیوں نے، جو اچھی طرح مسلح ہو چکے تھے، عرب علاقوں پر حملے شروع کر دیے۔ نہتے باشندوں کا قتل عام ہوا اور عرب خوف و دہشت کے مارے اپنے دیہات اور شہر چھوڑنے لگے، چنانچہ طبریہ، حیفا اور یافا کے شہر عرب آبادی سے خالی ہو گئے۔ عرب افواج کی مداخلت ناکام رہی، لیکن اردن نے فلسطین کا مغربی کنارہ اور بیت المقدس کا قدیم شہر بچا لیا۔ یہودیوں نے اسرائیلی سلطنت کے قیام کا اعلان کر دیا، جسے روس اور امریکہ نے فی الفور تسلیم کر لیا۔ عرب باشندے فلسطین سے باہر دھکیل دیے گئے، چنانچہ اب بھی تقریباً پانچ لاکھ فلسطینی عرب شام اور لبنان کے مختلف امدادی کیمپوں میں بے خانماں زندگی گزار رہے ہیں۔ ۷ جون ۱۹۶۷ء کو اسرائیل نے قدیم بیت المقدس اور اردن کے مغربی

کنارے پر بھی قبضہ کر لیا۔ ۸ اکتوبر ۱۹۷۳ء کی عرب اسرائیل جنگ مقبوضہ فلسطین کو آزاد نہ کرا سکی۔ اب مقبوضہ علاقوں کی بازیابی کے لیے سفارتی کوششیں جاری ہیں، لیکن اسرائیل کی ہٹ دھرمی کی وجہ سے کوئی مثبت نتیجہ برآمد نہیں ہو سکا۔

بیت المقدس اسرائیلی مملکت کا دارالحکومت ہے اور اس کی آبادی کافی بڑھ گئی۔ مشرقی یورپ اور روس سے یہودیوں کی آمد لگا تار جاری ہے، جس کی وجہ سے نئے محلے اور نئی آبادیاں قائم ہو رہی ہیں۔ شہر کو خوبصورت اور کشادہ بنانے کے بہانے عربوں کے محلے اور اسلامی آثار و مقامات مسمار کیے جا رہے ہیں۔ بیت المقدس یہودیوں کا دینی اور تعلیمی مرکز بھی ہے۔ یہاں عبرانی یونیورسٹی ۱۹۲۵ء سے قائم ہے، جس میں سولہ ہزار طلبہ زیر تعلیم ہیں۔ وئزمن WEIZMANN انسٹی ٹیوٹ آف سائنس میں گیارہ سو سائنس دان اور ریسرچ سکالر طبیعیات، کیمیا، حیاتیات اور دوسرے سائنسی علوم میں مصروف تحقیق و تفتیش ہیں۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔ نیز رک بہ 'آآآ' بذیل مادہ)۔

○

**قذف:** (ع) لفظی معنی: تیر چلانا، کنکریاں پھینکنا، باتیں بنانا، الزام تراشنا، تہمت لگانا، کسی چیز کو زور سے پھینکنا۔ قذاف کے معنی ہیں مٹھی بھر کوئی چیز لے کر اسے پھینکنا (لسان، تاج العروس)۔ قذف کا لفظ بطور استعارہ گالی دینے اور عیب لگانے کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے چنانچہ قَذْفُ المحصنات کے معنی ہیں پاک دامن عورتوں پر بدچلنی کی تہمت لگانا (راغب: المفردات، بذیل مادہ)۔ اصطلاح شریعت میں یہ ایک جرم ہے، (۲۴[النور]:۴) یعنی جو لوگ پاکدامن خواتین پر زنا کا الزام لگاتے ہیں اور اپنے اس الزام کی تائید میں چار گواہ نہیں پیش کر سکتے تو حکومت انھیں اسی درّے کی سزا دے اور عدالتوں میں ان کی شہادت قبول نہ کی جائے۔ گویا اسلامی شریعت میں قذف کی سزا (حد) اسی درے ہے۔

اس سزا کے نافذ کرنے کے مطالبے کا حق بیشتر فقہا کے نزدیک اس شخص کا ذاتی حق ہے جس پر بہتان لگایا گیا ہے اور اسی کو یہ حق بھی دیا گیا ہے کہ وہ خود یا اس کا وارث اپنی مرضی سے اس سزا کے نفاذ کو روک دے، لیکن فقہ حنفی کے نزدیک حدود کے نفاذ کا حق حکومت کو حاصل ہے (حق اللہ) اور مطعون یا اس کا وارث مجرم کو اس سزا سے بچا نہیں سکتے۔

اگر کسی شوہر نے اپنی بیوی پر بیوفائی کا الزام لگایا ہو اور مقررہ قاعدے کے ماتحت اپنے الزام کو ثابت نہ کر سکا ہو تو وہ محض کلمہ لعان کا اعلان کر کے مستثنٰی ہو سکتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ ممکن ہے کہ مطعون کے باپ، ماں یا اس کے نسبتاً دور کے اسلاف یا نابالغ اور جنونی افراد کو سزا کا مستوجب نہ سمجھا جائے۔ غلام کے لیے قذف کی سزا صرف چالیس درے ہے۔

**مآخذ:** (۱) کتب احادیث اور فقہ میں باب حد؛ (۲) الباجوری: حاشیہ علی شرح ابن قاسم الغزی، بولاق ۱۳۰۷ھ، ۲: ۲۴۱ بعد؛ (۳) صدر الشریعہ الثانی: مختصر الوقایہ، قازان ۱۲۹۶ھ، ص ۲۶۷ بعد؛ (۴) الدمشقی: رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمہ، بولاق ۱۳۰۰ھ، ص ۱۴۲ بعد۔

○

**قرآن مجید:** لفظ قرآن قرأ یقرء کا مصدر ہے۔ یہ فعل اگرچہ متعدی ہے، تاہم بعض اوقات متعدی بنانے کے لیے اس پر حرف بہ بھی داخل ہوتا ہے۔ قرأ کے معنی پڑھنے اور ایک چیز کو دوسری کے ساتھ ملا کر جمع کرنے کے ہیں۔ اس کو قراءۃ کہتے ہیں۔

قرآن، مقروء (مفعول) کے معنی میں استعمال ہوتا ہے، اس صورت میں اس کا مطلب وہ صحیفہ ہے، جو پڑھا جاتا ہے۔ اصطلاحی طور پر قرآن اللہ تعالٰی کا وہ ازلی اور ابدی کلام ہے، جو اس نے اپنے پیغمبر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل کیا۔ اس کی وجہ تسمیہ کی کئی وجوہ ہیں: (۱) یہ آیات اور سورتوں کا مجموعہ ہے؛ (۲) انبیاے سابقین پر نازل شدہ کتب و صحیفوں کا عطر اور خلاصہ ہے؛ (۳) اس میں قصص و واقعات، اوامر و نواہی اور وعدہ و وعید کو مناسب انداز میں جمع کیا گیا ہے؛ (۴) علوم و معارف کا بہترین مجموعہ ہے۔

لفظ قرآن (= قرء ان مہموز = (ہمزے والا) ہے، بعض ائمہ اسکو غیر مہموز (قران) قرار دیتے ہیں۔ اس صورت میں یہ قَرَنَ الشَّیْءَ بِالشَّیْءِ سے ماخوذ ہو گا۔ امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ لفظ قرآن نہ تو مہموز ہے اور نہ کسی لفظ سے مشتق ہی ہے، بلکہ اس علم اور مجموعہ کا نام ہے، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل ہوا۔ ایک اور ماہر لغت اللحیانی کا قول ہے کہ قرآن مہموز اور مصدر (بر وزن غفران) ہے اور یہ قَرْءٌ (تلاوت کرنے اور پڑھنے) سے مشتق ہے۔ حقیقت یہ

ہے کہ یہی قول زیادہ صحیح ہے۔

قرآن مجید میں لفظ قرآن چھیاسٹھ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

قرآن مجید کے نام: قرآن مجید کو صفاتی طور پر متعدد ناموں سے پکارا جاتا ہے۔ بقول ابن جریر الطبری اس کے چار ناموں کا قرآن حکیم میں بکثرت ذکر ملتا ہے: القرآن' الفرقان' الکتاب اور الذکر۔ القرآن نام کا پس منظر بیان کیا جا چکا ہے۔ الفرقان قرار دینے کی وجہ یہ ہے کہ اسمیں حق و باطل کے درمیان خط امتیاز کھینچا گیا ہے۔ الکتاب (مکتوب) اس لیے ہے کہ یہ باقاعدہ ضبط تحریر میں لایا گیا ہے۔ اور الذکر اس بنا پر کہ اس میں اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو پند و نصائح سے نوازا ہے۔

ان کے علاوہ دیگر صفاتی ناموں میں المبارک' الحکیم' المبین' العربی' العجب' المجید' العزیز' العظیم' الصراط المستقیم' الموعظۃ' البرہان' البصائر' البیان' الرّوح' الوحی' الھدیٰ' البینہ' الرحمۃ' کلام اللہ' المفصل' احسن الحدیث' ذکریٰ' الحق' التذکرۃ' التبصرۃ' التنزیل' العلی' الشفاء' المھیمن اور المصدق وغیرہ کے نام قابل ذکر ہیں۔' جن سے قرآن حکیم کی صداقت کے بہت سے پہلو واضح ہوتے ہیں۔

قرآن مجید کے یہ سب صفاتی نام خود قرآن مجید میں مذکور ہیں۔ بعض کے نزدیک ان کی کل تعداد پچاس اور بعض کے نزدیک نانوے ہے۔ حدیث میں بھی قرآن مجید کے بعض صفاتی ناموں کا ذکر ملتا ہے' مثلاً النجاۃ' حبل اللہ' المتین' الرشد' المعدل' الدافع' صاحب المومن اور کلام الرحمان وغیرہ۔

وحی [رک بآں] اور اس کی حقیقت: قرآن مجید اللہ تعالیٰ نے بذریعہ وحی نازل کیا ہے۔ لفظ وحی کے لغوی معنی اشارہ کرنے' لکھنے' پیغام دینے' الہام اور خفیہ طریقے سے بات کرنے کے ہیں۔ قرآن مجید نے لفظ وحی کو تقریباً ان سب معانی میں استعمال کیا ہے۔

اصلاح شریعت میں وحی سے مراد وہ غیبی ذریعہ ہے جس کے ذریعے اللہ تعالیٰ اپنے کسی نبی کو اپنا پیغام پہنچاتا ہے۔ یہ لفظ اس خاص معنی میں شرعی اور دینی اہمیت رکھتا ہے۔

کتب احادیث سے پتہ چلتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مندرجہ ذیل طریقوں سے نزول وحی ہوتا تھا: (۱) سچا خواب دیکھنا (رویائے صادقہ)؛ (۲) کسی بات کا دل میں ڈالنا' یا پھونکنا (نفث فی الرّوع)؛ (۳) گھنٹی کی طرح کی آواز (صلصلۃ الجرس)؛ (۴) فرشتے کا کسی شکل میں متشکل ہو کر سامنے آنا (تمثلاً)؛ (۵) فرشتے کا اپنی اصلی صورت میں آنا؛ (۶) بصورت مکالمہ نزول وحی' جیسا کہ شب معراج میں ہوا؛ (۷) بغیر کسی ذریعے کے مکالمہ۔

احادیث سے واضح ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نزول وحی کا آغاز رویائے صادقہ سے ہوا جس کا مقصد وحی کے دوسرے طریقوں کے لئے آپ کو ذہنی اور جسمانی طور پر تیار کرنا تھا' پھر بھی جب آپ پر پہلی بار غار حراء میں وحی نازل ہوئی تو آپ اس سے ذہنی طور پر متاثر ہوے۔ وحی کے بعض طریقے' مثلاً صلصلۃ الجرس وغیرہ آپ پر سخت گزرتے تھے۔ آپ کی پیشانی عرق آلود ہو جاتی' جسم پر بوجھ بڑھ جاتا' آپ کی اس کیفیت کو سب اہل مجلس یکساں طور پر محسوس کرتے تھے' تاہم اس دوران آپ کی باطنی قوتیں' باطنی احساس اور اندرونی شعور بدرجہ اتم عالم لاہوت میں رسائی حاصل کر لیتے تھے' اور آپ ایسی باتیں سن سکتے تھے جو دوسرے لوگ نہیں سن سکتے تھے۔

وحی کی شدت کا یہ سلسلہ ہمیشہ یکساں نہیں رہا بلکہ وحی کی کثرت و مزاولت سے آہستہ آہستہ بڑی حد تک کم ہو گیا تھا' چنانچہ مدنی سورتوں کے زمانہ نزول میں یہی کیفیت نظر آتی ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پہلی وحی کے ذریعے سورۃ علق کی ابتدائی پانچ آیتیں نازل ہوئیں۔ اس وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام اپنی اصلی شکل میں آئے تھے' بعد ازاں تین سال وحی کا سلسلہ منقطع رہا۔ اس زمانے کو فترہ کا زمانہ کہتے ہیں۔ اس زمانے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بے چینی سے وحی کی آمد کے منتظر رہتے تھے۔ ایک مرتبہ جب آپ غار حراء سے لوٹ رہے تھے کہ آپ کو زمین اور آسمان کے درمیان حضرت جبرئیل علیہ السلام کرسی پر بیٹھے ہوے نظر آئے جس سے آپ کی طبیعت پر گھبراہٹ طاریٔ ہو گئی۔ اس حالت میں آپ گھر تشریف لائے اور کہا مجھے کمبل اڑھادو۔ اس موقع پر سورۃ المدثّر کی ابتدائی پانچ آیات نازل ہوئیں۔ یہ آپ پر نازل ہونے والی دوسری وحی تھی' پھر یہ سلسلہ باقاعدگی کے ساتھ برابر جاری رہا۔ آخری وحی کے سلسلے میں روایات میں اختلاف ہے۔ بعض روایات میں سورۃ البقر کی آیت ۲۸۱ کو' بعض میں المائدۃ کی تیسری آیت کے درمیانی حصے کو' بعض میں آیت ربا کو اور بعض میں سورۃ النصر کو آخری وحی قرار دیا گیا ہے۔

مکی اور مدنی سورتیں: قرآن مجید بعض سورتیں مکی دور (قبل از ہجرت) میں نازل ہوئیں اور بعض مدنی دور (بعد از ہجرت تا وصال شریف دور) میں نازل ہوئیں۔ اصطلاح میں اول الذکر سورتوں کو مکی اور مؤخرالذکر کو مدنی سورتیں کہا جاتا ہے۔ مفسرین قرآن نے مکی اور مدنی سورتوں کی الگ الگ علامتیں بیان کی ہیں، جن میں سے کچھ لفظی ہیں اور کچھ معنوی، تاہم ان میں معنوی فرق زیادہ اہم ہے، جس کے مطابق مکی سورتوں میں اصول دین بعض توحید باری، حیات بعد الممات، رسالت مصطفوی اور عمدہ اخلاق کا ذکر کیا گیا ہے جبکہ مدنی سورتوں میں فروع، احکام اور دیگر مسائل کا ذکر ہے۔ پھر مکی سورتیں مختصر ہیں، مگر مدنی سورتیں لمبی اور طویل ہیں۔

مکی سورتیں تعداد کے لحاظ سے چھیاسی (٨٦) ہیں۔ ان میں سے سب سے پہلے العلق اور سب سے آخر میں المطففین نازل ہوئی۔ مدنی سورتوں کی تعدا اٹھائیس ہے۔ البتہ ٣٥ مکی سورتوں میں مدنی آیتیں پائی جاتی ہیں۔ اس طرح آٹھ مدنی سورتیں ایسی ہیں جن کی بعض آیات مدینہ منورہ سے باہر نازل ہوئیں، غرضیکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تیئیس سالہ دور نبوت میں پورا قرآن مجید مختلف اوقات اور مختلف مقامات میں نازل ہوا۔

آیات و سور کی تعداد: قرآن مجید کے تیس پارے، ایک سو چودہ سورتیں، سات منزلیں، چھ ہزار دو سو اٹھارہ (٦٢١٨) آیات اور چودہ یا پندرہ (بقول شوافع) سجدے، ستر ہزار چار سو سینتیس (٧٧٤٣٧) کلمات اور تین لاکھ تیئس ہزار چھ سو اکہتر (٣٠٢٣٦٧١) حروف ہیں۔ قرآن مجید کی سورتوں کی طوالت کے اعتبار سے حسب ذیل چار اقسام ہیں: (١) الطول یا الطوال، یعنی بڑی سورتیں جو تعداد میں سات ہیں (از البقرہ تا الانفال مع التوبہ)؛ (٢) المئون (= المئین)، جو کم و بیش سو آیات پر مشتمل ہیں (از یونس تا الفاطر کل تعداد ٢٦)؛ (٣) المثانی، یعنی جن میں فرائض و حدود نیز قصص و امثال کو بار بار بیان کیا گیا ہے (از یٰس تا ق، کل تعداد پندرہ)؛ (٤) المفصل یہ چھوٹی چھوٹی سورتیں ہیں، جن کا سلسلہ سورۃ ق سے شروع ہو کر اختتام تک چلا گیا ہے۔ ان کی مزید تین اقسام ہیں۔ طوال ق سے سورۃ المرسلات تک، اوساط سورۃ النبا سے سورۃ الضحیٰ تک اور قصار سورۃ الانشراح سے سورۃ الناس تک۔

رموز اوقاف: قرآن مجید میں آیتوں کے درمیان اور اختتام پر مختلف قسم کے رموز اوقاف نظر آتے ہیں۔ جس کا مقصد قاری کی رہنمائی کرنا ہوتا ہے۔ بعض روایات سے پتہ چلتا ہے کہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صحابہ کو وقوف کی تعلیم دیتے تھے، بہرحال رموز اوقاف کی تفصیل حسب ذیل ہے:

آیات کے اختتام پر گول نشان ○ اختتام آیت کی غمازی کرتا ہے، م سے مراد وقف لازم ہے، یہاں وقف کرنا چاہیے، ورنہ مفہوم تبدیل ہونے کا اندیشہ ہے۔ ط وقف مطلق کا مخفف ہے۔ یہاں قاری کو وقف کرنا چاہیے، ج وقف جائز کی علامت ہے یہاں نہ ٹھہرنا ٹھہرنے سے بہتر ہے، ص: لفظ مرخص کا مختصر ہے، اگر سانس ٹوٹ جانے کا خدشہ ہو تو یہاں وقف کیا جا سکتا ہے، ق پر وقف کرنے کو کہا گیا ہے۔ راجح قول یہ ہے کہ یہاں وقف نہ کیا جائے۔ قف و یوقف علیہ (یہاں ٹھہرا جاتا ہے) کا مخفف ہے۔ یہاں سانس روک کر وقف کرنا اولیٰ ہے۔ س سکتہ کی علامت ہے اس پر اور جہاں سکتہ لکھا ہے اس پر قاری سانس توڑے بغیر کسی قدر ٹھہر جائے، جبکہ "وقفہ" لمبے سکتے کی علامت ہے۔ "صل" پر ٹھہرنا اور نہ ٹھہرنا اور صلے پر ملا کر پڑھنا زیادہ اولیٰ ہے۔ کسی عبارت سے پہلے اور پیچھے تین تین نقطے (...) معانقہ یا مراقبہ کا مخفف ہیں جس سے مراد وصل و وقف دونوں طرح پڑھنے کی اجازت ہے۔ حرف لا لَا وُقِفَ عَلَیۡہِ کی رمز ہے، لیکن اگر "لا" کی علامت گول دائرے کے اوپر ہو تو سانس ٹوٹ جانے پر وہاں وقف کیا جا سکتا ہے۔

قرآن مجید کے حاشیے پر ع کا نشان رکوع کی غمازی کرتا ہے، جس کے ساتھ سورۃ اور پارے کے رکوع کے نمبر لکھے جاتے ہیں اور اس کے درمیان میں آیات کی تعداد ہوتی ہے۔ حاشیے پر مع کا نشان "مراقبہ" کی رمز ہوتا ہے۔

حروف مقطعات: قرآن حکیم کی تقریباً انتیس سورتوں کے آغاز میں کچھ حروف آتے ہیں۔ جس کو الگ الگ تلاوت کیا جاتا ہے۔ ان حروف کو حروف مقطعات کہتے ہیں۔ ان کے متعلق متعدد اقوال بیان کیے جاتے ہیں۔ (١) ان کا مقصد مخالفین کو یہ جتلانا ہے کہ قرآن مجید انہیں حروف سے مل کر بنا ہے۔ جو تم اپنی روزمرہ زندگی میں استعمال کرتے ہو۔ اگر یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وضع کردہ کلام ہوتا تو تم بھی ایسا ہی کلام بنا سکتے؛ (٢) کلام الٰہی حروف سے بنا ہے مگر پھر بھی اسکی سطح اتنی بلند ہے کہ وہاں تک کوئی فرد بشر نہیں

پہنچ سکتا' لہٰذا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ بلاشبہ اللہ تعالیٰ ہی کی کتاب ہے؛ (۳) یہ حروف اللہ تعالیٰ کے اسماے گرامی ہیں؛ (۴) یہ حروف دیگر الفاظ یا جملوں کا مخفف ہیں۔ مثلاً الم میں ا سے انا (میں) ل سے اللہ اور م سے اعلم (سب سے زیادہ علم والا) مراد ہے۔ اس سلسلے میں اور بھی اقوال روی ہیں؛ (۵) یہ حروف متشابہات میں سے ہیں؛ (۶) ان سے مقصود مخالفین کے لیے دلچسپی پیدا کرنا ہے' تاکہ وہ متوجہ ہو کر کلام الٰہی کو سن سکیں؛ (۷) یہ حروف بطور قسم کے لیے گئے ہیں۔ مقصود یہ بتلانا ہے کہ جملہ صحف سماویہ انھی حروف کا مرکب ہیں؛ (۸) یہ سورتوں کے نام ہیں۔ اس کے علاوہ قرأت و تجوید اور مخارج کے اعتبار سے بھی ان کی بڑی اہمیت ہے۔

سبعۃ احرف: قرآن مجید کے سلسلے میں ایک اہم بحث "سبعہ احرف" کی بھی ہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ "قرآن مجید سات حروف پر اتارا گیا ہے۔ تمہارے نزدیک جو طریقہ آسان ہو اسکے مطابق اسکی تلاوت کرو"۔ ان کی تعبیر میں حسب ذیل اقوال مروی ہیں: (۱) نزول قرآن کے وقت جو سات قبیلے (قریش' بنو سعد' بنو ہذیل' بنو ربیعہ' بنو ہوازن' بنو ازد اور بنو تمیم) فصاحت و بلاغت میں ممتاز تھے اور جن کے محاورات اور لہجات میں معمولی فرق تھا' آپ نے ان قبیلوں کے لہجوں کے مطابق اسے تلاوت کرنے کی اجازت دی تھی؛ (۲) صحابہ کرام میں سے سات مشہور قاری (حضرت عثمانؓ' حضرت علیؓ' حضرت ابن مسعودؓ' حضرت ابی بن کعبؓ' حضرت زید بن ثابتؓ' حضرت ابو موسیٰؓ اشعری اور حضرت ابو الدرداؓ) مراد ہیں۔ جن سے آگے سات قرأتیں چلیں؛ (۳) اس سے مراد سات طرح کے مضامین ہیں جن کی تعیین مختلف فیہ ہے؛ (۴) اس سے مراد جنت کے سات دروازے ہیں' جو کوئی قرآن مجید کی صحیح نہج پر تلاوت کرے گا تو اس کے لیے جنت کے ساتوں دروازے کھول دیئے جائیں گے؛ (۵) قرآن مجید فصیح عربی زبان میں نازل ہوا ہے۔ جس کے تلفظ اور لہجے کی پابندی کرنا غیر عربوں کے لیے قدرے مشکل ہے۔ اس فرمان نبویؐ کے ذریعے ان کے لیے آسانی پیدا کی گئی ہے کہ اگر تلاوت میں کوئی معمولی فرق پڑ جائے تو مضائقہ نہیں؛ (۶) اس سے مراد یہ ہے کہ قرآن حکیم کے ذخیرہ الفاظ اور اس کی ترکیبوں کو سمجھنا تمام اہل عرب کے لیے آسان ہے۔

حفاظت قرآن' قرآن کی روشنی میں: جو قرآن مجید ہمارے ہاتھوں میں ہے وہ بالکل وہی ہے جو اللہ تعالیٰ نے حضرت جبریل علیہ السلام کی وساطت سے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر اتارا تھا اور اسی ترتیب و صورت میں موجود ہے جس میں آنحضرتؐ نے اپنے سامنے کتابت کرائی اور صحابہ کرامؓ کو حفظ کرایا۔ خود قرآن مجید اور حدیث رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم میں اسکا ثبوت موجود ہے۔

قرآن مجید کی جمع و تدوین اور اسکی حفاظت کی دو صورتیں ہیں: نہ ایک جمع صدور' یعنی قرآن کو سینوں میں محفوظ کر دینا اور دوسرا جمع مکتوب' یعنی تحریر و کتابت کی صورت میں اسکی جمع و تدوین۔ قرآن و حدیث پر نظر ڈالنے سے پتہ چلتا ہے کہ ان دونوں پر عمل ایک ساتھ شروع ہوا۔ چنانچہ قرآن مجید کے بعض مقامات (مثلاً ۲۵ [الفرقان]: ۳۲)' ۲۹ [العنکبوت]: ۴۹' ۷۵)' [القیامۃ] = ۱۷) میں حفاظت صدوری اور کچھ آیات مثلاً (۵۲ [الطور]: ۲ تا ۳' ۵۶ [الواقعہ]: ۷۷ تا ۷۹' [عبس] = ۱۱ تا ۱۶' ۹۸ [البینۃ]: ۲' ۳) میں جمع مکتوب کی وضاحت و صراحت کی گئی ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا معمول تھا کہ جب کوئی آیت یا سورۃ نازل ہوتی تو آپ کا تبین وحی میں سے کسی ایک کو بلا کر اتنے حصے کو لکھوا کر محفوظ فرما لیتے۔ قرآن مجید کی یہ اولین کتابت کاغذ کے علاوہ مختلف اشیا' مثلاً کھجور کے پتوں' مختلف قسم کی لکڑیوں' اونٹ کی چوڑی ہڈیوں' باریک اور بہتر چمڑے' اچھی کھال اور صاف پتھروں وغیرہ پر کی گئی تھی' کیوں کہ اس زمانہ میں کاغذ کمیاب تھا' حضرت ابوبکرؓ کے زمانہ خلافت میں کاغذ عام دستیاب ہونے لگا تو انہوں نے پورا قرآن کاغذ پر تحریر کروا کر جمع کر دیا۔ چنانچہ موطا امام مالک کی ایک روایت میں اسکی تصریح کی گئی ہے قرآن مجید کو لکھنے اور لکھ کر پاس رکھنے کی تحریک اس زمانے میں گھر گھر پھیل چکی تھی جس سے عہد نبویؐ میں حفاظت و کتابت قرآن مجید کا پورا نقشہ سامنے آجاتا ہے۔

جمع قرآن کا سرکاری سطح پر اہتمام: قرآن حکیم کی جمع و تدوین کا سرکاری سطح پر اہتمام عہد صدیقی میں ہوا جس کی ضرورت بظاہر یہ پیش آئی تھی کہ صحابہ کرام میں سے بہت سے حفاظ جنگ یمامہ میں شہید ہو گئے تو حضرت عمرؓ فاروق کی تحریک پر حضرت ابوبکرؓ صدیق نے صحابہ کی ایک جماعت کو حضرت زیدؓ بن ثابت کی سربراہی میں

اس کام پر مامور کیا۔ انھوں نے بڑی تگ و دو اور محنت سے ایک ایسا نسخہ تیار کیا جو عہد نبویؐ کے تمام نسخوں کا جامع تھا۔ اس نسخے کی نقول تمام اسلامی علاقوں میں بھیجی گئیں۔ اور اسکا ایک نسخہ حضرت ابوبکرؓ صدیق کے پاس رہا۔ یہ نسخہ حضرت عمرؓ کے بعد حضرت عثمانؓ کے پاس پہنچا' تو انھوں نے یہ اس شکایت کے ملنے پر کہ لوگ قرآن مجید کی تلاوت و قراءت میں باہمی اختلافات کا اظہار کرنے لگے ہیں صحابہ کرامؓ کی چار افراد پر مشتمل ایک جماعت کو صدیقی نسخے سے نقول تیار کرنے پر مامور کیا۔ اور جو نقول تیار ہوئیں انھیں سرکاری طور پر مملکت اسلامیہ کے مختلف گوشوں میں بھجوا دیا گیا۔ حضرت عثمانؓ کے زمانے میں قرآن حکیم کی جمع و تدوین کا کام نہیں ہوا' کیونکہ یہ عظیم الشان کام تو اس سے پہلے مکمل ہو چکا تھا' البتہ نقل و کتابت اور نسخے تیار کرنے کا کارنامہ انجام دیا گیا۔ روایات کے مطابق تمام بڑے اور اہم شہروں بالخصوص مکہ مکرمہ' دمشق اور بصرہ' کوفہ وغیرہ میں اس نسخے کی ایک ایک نقل ارسال کی گئی اور ایک نقل خود حضرت عثمانؓ نے اپنے پاس رکھی۔ ان نسخوں کو مصحف امام کا نام دیا گیا۔ آج تک قرآن حکیم کی تحریر و کتابت اسی نسخہ عثمانی کے مطابق انجام دی جاتی ہے۔

کاتبین وحی: آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چند صحابہ کرام کو قرآن حکیم کی تحریر و کتابت کے کام پر مامور کیا تھا۔ کاتبین وحی کی اس فہرست میں خلفاے اربعہ کے علاوہ امیر معاویہؓ' ریان بن سعد' خالدؓ بن ولید' ابیؓ بن کعبؓ' زیدؓ بن ثابت' ثابتؓ بن قیس ارقم بن الارقمؓ' حنظلہؓ بن الربیع اور ابو رافعؓ قبطی شامل ہیں۔

رسم الخط: ظہور اسلام کے وقت عرب میں تحریر و کتابت کا رواج تو پڑ چکا تھا' مگر یہ فن زیادہ اشاعت پذیر نہ ہو سکا تھا۔ اس وقت صرف چند لوگ ہی اس فن سے واقف تھے۔ جن سے کچھ کاتبین وحی مقرر ہوے۔ ابتدائی زمانے کا رسم الخط سادہ اور معمولی نوعیت کا تھا۔ بعد ازاں بالخصوص خلفاے راشدین کے زمانے میں عربی رسم الخط نے کافی ترقی کی اور اس میں کئی جدتیں اختیار کر لی گئیں' مگر قرآن مجید کی تحریر و کتابت عربی زبان کے اس سادہ اور ابتدائی رسم الخط کے مطابق ہی کی جاتی رہی جس کے مطابق اولین کاتبین وحی نے اسے لکھا تھا۔ مقصد یہ تھا کہ قرآن مجید کے نہ صرف الفاظ و حروف کی حفاظت کی جائے' بلکہ اس کے سابقہ رسم الخط کو بھی پوری طرح محفوظ رکھا جائے۔

رسم الخط کے قواعد ستہ: قرآن مجید کا رسم الخط چھ مشہور قاعدوں پر مشتمل ہے' جنہیں قواعد ستہ کہا جاتا ہے۔ تفصیل حسب ذیل ہے: (۱) حذف' بعض اوقات کوئی حرف محذوف کر دیا جاتا ہے' مثلاً" و ان؛ (۲) زیادتی۔ اس سے مراد یہ ہے کہ بعض مقامات پر بعض حروف مثلاً" حرف الف' واو اور یای وغیرہ کا اضافہ کر دیا جاتا ہے۔؛ (۳) حمزہ' بعض مقامات پر حروف یا یا ولو کی جگہ ہمزہ لایا جاتا ہے؛ (۴) بدل' رسم الخط میں بعض حروف کو بعض حروف سے بدل دیا جاتا ہے' مثلاً" صلاۃ کے بجائے صلوٰۃ اور زکات کے بجائے زکوٰۃ وغیرہ؛ (۵) وصل: بعض مقامات پر دو دو حرفوں کو باہم ملا دیا جاتا ہے' مثلاً" بئسما (بئس اور ما)؛ (۶) فصل: جبکہ کچھ مقامات پر چھ حروف کو الگ الگ کر کے لکھا جاتا ہے (امثلہ اور ان پر بحث کے لیے دیکھیے آآآ' بذیل مادہ)۔

قراے کرام: جس طرح قرآن حکیم لکھنے کا ایک خاص انداز ہے اس طرح قرآن حکیم کو پڑھنے اور پڑھانے کا بھی ایک مخصوص طریقہ ہے' جس کو اصطلاحاً" قراءت کہا جاتا ہے۔ زمانہ گزرنے کے ساتھ اس فن کے بڑے بڑے امام اور ماہر پیدا ہوے' جن میں سے قراے سبعہ اور قراے عشرہ نے شہرت حاصل کی' تفصیل حسب ذیل ہے:

(۱) ابو عمرو بن العلاء المازنی البصری (۶۸-۱۵۴)' ان کا شمار عظیم الرتبت قراء میں ہوتا ہے؛ (۲) نافع بن عبدالرحمان اللیثی المدنی (۷۰-۱۶۹/۷۸۵)' قراءت اور تفسیر میں شہرت کے مالک تھے' الاصمعی اور قالون ان کے شاگرد ہیں؛ (۳) عبداللہ بن کثیر' ابو معبد (۴۵-۱۲۵/۷۳۸)' مکہ مکرمہ کے طبقہ ثانیہ کے قراء میں سے تھے؛ (۴) عاصم بن بہدلہ الاسدی الکوفی (م ۱۲۷ھ) مشہور محدث ہونے کے علاوہ طبقہ ثانیہ کے قراء میں سے تھے؛ (۵) عبداللہ بن عامر الیحصبی (۲۱ھ/۶۴۱-۱۱۸ھ/۷۳۶ء)' انھوں نے متعدد صحابہؓ سے قرات کا فن سیکھا' قراے سبعہ میں بزرگ ترین شخص تھے؛ (۶) حمزہ بن حبیب الزیات (۸۰ھ ۱۵۶ھ/۷۷۳ء)' جماعت قراء میں سے سب سے زیادہ عابد و زاہد تھے؛ (۷) الکسائی ابوالحسن ((م ۱۸۹ھ)' عباسی دور کے نامور قاری تھے' ان پر قرات سبعہ ختم ہو گئی' باقی کے تین قاری ابو جعفر المدنی (م ۱۳۰ھ/۷۴۷ء)؛ (۹) یعقوب الحضری (م ۲۰۵ھ/۸۲۱ء) اور

خلف (م ۲۹۹ھ/۸۴۴ء) قراے عشرہ کی فہرست میں شامل ہیں۔

رواۃ قراء: ان مشہور و صاحب قاریوں کے علاوہ چند اور قاری بھی قراء ت کی دنیا میں شہرت کے مالک ہیں۔ ان قاریوں کو رواۃ (واحد راوی) کہا جاتا ہے۔ اس فہرست میں قالون (ابو موسیٰ عیسی بن مینا ۱۲۰ھ/۷۳۸ء-۲۲۰ھ/۸۳۵ء)، ورش (ابو سعید عثمان بن سعید ۱۱۰ھ/۷۲۸ء-۱۹۷ھ/۸۱۲ء)، ابوبکر شعبۃ الازدی الکوفی (م ۱۹۳ھ/۸۰۹ء) ہشام بن عمار (۱۵۳ھ-۲۴۵ھ)، ابن ذکوۃ (۱۷۳ھ-۲۴۳ھ) اور ابوالحارث (م ۲۴۰ھ) وغیرہ زیادہ نامور ہوے، مگر ان میں سب زیادہ شہرت و مقبولیت ابو عمر حفص بن سلیمان الاسدی، الکوفی اور ان کی روایت کو حاصل ہوئی، جسے ان کے نام پر روایت حفص کہا جاتا ہے اور عملاً دنیاے اسلام میں انہی کی قراء ت متداول ہے اور ہر جگہ اس کو اولیت دی جاتی ہے۔

قرآن مجید پر نقطے: جس وقت قرآن حکیم نازل ہوا اور اسکی اولین تدوین و کتابت ہوئی اس وقت اہل عرب کے ہاں حروف پر نقطے ڈالنے کا رواج نہ تھا، مگر غیر عرب چونکہ نقطوں کے بغیر الفاظ و حروف کی پہچان کے عادی نہ تھے۔ اس بنا پر انھیں غیر مشکول مصاحف کو پڑھنے اور تلاوت کرنے میں دقت کا سامنا کرنا پڑتا۔ کہا جاتا ہے کہ اس مشکل کا احساس سب سے پہلے دور فاروقی میں کیا گیا۔ بعد ازاں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ خلافت میں ابو الاسود الدؤلی نے زیاد بن ابیہ والی بصرہ کے ایما سے اس کام کا آغاز کیا اور قرآنی الفاظ و حروف پر نقطے ڈالنے کی ابتدا کی، اسی بنا پر ان کو نقاط ابوالاسود کہا جاتا ہے۔

چند مشہور کتاب قرآن: اسلامی تاریخ کے ابتدائی ایام میں قرآن حکیم کے جن کاتبوں نے شہرت حاصل کی ان میں خالد بن ابی الہیاج پہلا شخص ہے جو اپنے حسن خط میں کی وجہ سے مشہور ہوا، جو مشہور اموی خلیفہ ولید بن عبدالملک کا باقاعدہ ملازم تھا۔ ابو حدای (بعہد معتصم باللہ عباسی)، ابن ام شیبان، المسحور، ابو حمیرہ اور ابن حمیرہ وغیرہ بھی کوفہ کے مشہور کاتبین قرآن تھے۔

قرآن مجید کی زرکاری کرنے والے لوگ: قرآن حکیم زرکاری اور تذہیب کرنے والوں میں الیقطینی، ابراہیم الصغیر، ابو موسیٰ ابن عمار، ابن السقطی، محمد اور اسکا بیٹا اور ابو عبداللہ الخزیمی اور اس کا بیٹا وغیرہ قابل ذکر ہیں (الفہرست، ص ۱۵، ۱۶، طبع فلوگل)۔

جلد بندی کرنے والے مشاہیر: حسب ذیل افراد نے قرآن حکیم کی جلد بندی میں نام پیدا کیا۔ ابن ابی الحریش، شفہ المقراض عجیفی، ابو عیسیٰ بن شیران، دمیانہ الاعسرابن الحجام، ابراہیم اور اسکا بیٹا محمد اور حسین بن الصفار وغیرہ۔

طباعت قرآن مجید کا آغاز: خط عربی میں سب سے پہلا قرآن مجید ۱۱۱۳ھ/۱۷۰۱ء میں ہیمبرگ (المانیا) میں طبع ہوا۔ ایک دوسری روایت کے مطابق ۹۲۲ھ/۱۵۱۶ء میں پہلا قرآن مجید بندقیہ (اٹلی) سے شائع ہوا۔ بعد ازاں ترکی اور مصر میں قرآن مجید کی طباعت ہوئی۔

مضامین قرآن: قرآن حکیم کے موضوعات انسانی زندگی کے تمام ضروری اور اہم پہلوؤں کو محیط ہیں، جن کی مزید توضیح و تشریح سنت نبویہ میں کی گئی ہے۔ قرآن مجید میں جس موضوعات پر روشنی ڈالی گئی ہے، ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱۔ توحید باری تعالیٰ: توحید باری تعالیٰ قرآن حکیم کا سب سے اہم بنیادی اور ہمہ گیر موضوع ہے۔ اس سلسلے میں قرآن مجید میں وجود باری تعالیٰ کے دلائل و شواہد، اسکی یکتائی و وحدانیت، اس کے لیے صفات کمال کا اثبات (حمد) اور نقائص و عیوب سے پاکی و تنزیہ، اس کے لیے علم غیب کلی کا اثبات اور باقی افراد سے اسکی نفی، وغیرہ کے عنوانات پر کھل کر بحث کی گئی ہے اور واضح کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی فرد ان صفات میں خدا کا ہم سر نہیں ہے، (۲) شرک: قرآن حکیم توحید باری کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کے ساتھ اسکی ذات و صفات میں شرک (= برابری، ہم سری) کی بھی ہر جگہ تردید و مذمت کرتا ہے اور واضح کرتا ہے کہ خدا تعالیٰ کا نہ کوئی شریک ہے اور نہ کوئی ہو سکتا ہے، (۳) تقویٰ: قرآن مجید کے نزدیک دینوی اور اُخروی فلاح و نجات کا دارومدار تقویٰ پر ہے۔ جس کے معنی خدا تعالیٰ کے ڈر سے اس کے احکام کی نافرمانی سے باز رہنے کے ہیں۔ قرآن حکیم میں تقویٰ کے اس عمل کو عبادت سے لے کر عام مقامات اور اخلاق تک سبھی شعبہ ہاے حیات تک وسیع کیا گیا ہے۔ اور بتایا گیا ہے کہ بندہ جب تک زندگی کے جملہ معاملات میں تقویٰ اختیار نہیں کرتا اسکی کامیابی محل نظر رہتی ہے، (۴) رسالت و نبوت: قرآن مجید میں نظام رسالت و نبوت پر بھی بحث کی گئی ہے اور بتایا گیا ہے کہ جب سے یہ دنیا وجود میں آئی ہے اللہ تعالیٰ کی جانب سے نبی اور رسول آتے رہے ہیں اور یہ نبی انسانوں میں سے ہی چنے جاتے

تھے۔ اس اعتبار سے وہ بشر ہی تھے مگر خدا تعالیٰ نے انھیں منصب نبوت پر سرفراز کر دیا تھا۔ سب سے پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام تھے اور سب سے آخر میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت ہوئی۔ آپؐ کے آنے کی خوشخبری تمام انبیا نے اپنی اپنی قوموں کو سنائی' آپؐ کی آمد سے دنیا میں نبوت و رسالت کا سلسلہ ختم ہو گیا اور دعوت و تبلیغ کی ذمہ داری امت محمدیہ پر عائد کر دی گئی؛ (۵)اطاعت رسول: قرآن حکیم میں بتایا گیا ہے کہ امت پر اپنے نبی کی اطاعت ضروری اور لازمی ہوتی ہے۔ اگر کوئی قوم ایسا نہ کرے تو وہ عذاب خداوندی کا شکار ہو جاتی ہے' چنانچہ اس حوالے سے امت محمدیہ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی فرمانبرداری اختیار کرنے کا پابند کیا گیا ہے؛ (۶)جہاد: قرآن مجید میں جہاد کو عبادت کی حیثیت دی گئی ہے اور بتایا گیا ہے کہ ہر مسلمان کو اپنی جان اور اپنے مال سے جہاد کرنا چاہیے؛ (۷)نماز: نماز اسلام کا بنیادی اور اہم رکن ہے۔ قرآن حکیم میں واضح کیا گیا ہے کہ ہر نبی نے خود بھی نماز قائم کی اور اپنے متوسلین کو بھی نماز کی پابندی کا حکم دیا۔ اس طرح اللہ نے امت مسلمہ پر نماز پنجگانہ فرض کی ہے جسکی ہر مسلمان کو پابندی کرنی چاہیے؛ (۸)زکوۃ: اسلام کے ارکان خمسہ میں شامل اہم مالی عبادت ہے جسکا مفہوم کسی نامی مال (مال تجارت' یا نقد روپیہ پیسہ یا سونے چاندی) میں سے' سال گزرنے کے بعد اڑھائی فیصد کے حساب سے حصہ نکالنا اور اسے مصارف زکوۃ پر خرچ کرنا ہے۔ مصارف زکوۃ کی کل تعداد آٹھ ہے؛ (۹)روزہ: روزہ عظیم روحانی و مذہبی اہمیت کا حامل عمل ہے۔ قرآن حکیم میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ جس طرح پہلی امتوں پر روزے فرض کیے گئے تھے اسی طرح امت محمدیہ کو رمضان المبارک کے روزے رکھنے کا پابند کیا گیا ہے۔ رمضان المبارک کا مہینہ چونکہ نزول قرآن کا مہینہ ہے اس لیے رمضان المبارک میں خصوصی عبادت کا اہتمام ایک طرح سے نزول قرآن کے سالانہ جشن کی حیثیت رکھتا ہے؛ (۱۰)حج: قرآن مجید میں ہر صاحب استطاعت مسلمان کو حج بیت اللہ ادا کرنے کا مکلف ٹھہرایا گیا ہے۔ مقصد یہ ہے کہ مسلمانوں میں عالمگیر سطح پر خشوع و خضوع کے جذبات پیدا کرنے کے علاوہ باہمی اخوت و بھائی چارے کی فضا کو پروان چڑھایا جائے۔ حج صرف خاص دنوں میں کیا جا سکتا ہے۔ جبکہ سال کے بقیہ ایام میں عمرے کی سعادت حاصل کی جا سکتی ہے۔ ان دونوں کی ادائیگی کے مخصوص طور طریقوں (مناسک) کا ذکر بھی قرآن مجید کا خاص موضوع ہے؛ (۱۱)عدل و انصاف کا قیام: اسلام کا بنیادی نصب العین ہے اس باب میں کسی کی بے جا رو رعایت یا کسی کی بے جا مخالفت سراسر اسلام کے منافی ہے' عدل و انصاف کے قیام اور استحکام کے لیے ہر مسلمان کو مکلف ٹھہرایا گیا ہے اور حکم دیا گیا ہے کہ ان معاملات میں مسلمانوں کو اللہ تعالیٰ' اس کے رسول اور اولوالامر (با اختیار حکام) کی اطاعت کرنی چاہیے۔ تاہم مؤخرالذکر کے بارے میں مزید صراحت یہ کی گئی کہ متنازعہ امور میں آخری فیصلہ اللہ اور اس کے رسول ہی کا ہو گا؛ (۱۱)حرمت سود: سود اور سودی لین دین کی قباحت و مذمت قرآن مجید کا ایک اور اہم موضوع ہے۔ قرآن حکیم میں ہر قسم کے سودی لین کو ممنوع قرار دیا گیا ہے اور اسکے بجائے صدقات اور قرض حسنہ کی ترغیب دی گئی ہے؛ (۱۲)اخلاق حسنہ: قرآن حکیم میں اخلاق حسنہ کی اہمیت پر بھی بہت زور دیا گیا ہے۔ اس ضمن میں تقویٰ کی اصطلاح دو رس مقاصد کے لیے استعمال کی گئی ہے۔

قرآن مجید میں اخلاقیات کے سلسلے میں خاص طور پر اسوۂ حسنہ (آنحضرت کی سیرت و شمائل) کا بار بار ذکر دیا گیا اور لوگوں کو آپ کے اسوہ حسنہ کی پیروی کی ہدایت کی گئی ہے۔ علاوہ ازیں اسلامی اخلاقیات کے اہم اصولوں کا تذکرہ بھی کیا گیا ہے۔ جن میں سے غیبت' تجسس یا بدظنی' کسی کا مذاق اڑانے اور نام بگاڑنے کی ممانعت' عفو و درگزر' ناپ تول میں درستگی' امانت اور عہد کے ایفا' ماں باپ اور دیگر عزیزوں' رشتے داروں اور ہمسایوں سے حسن سلوک وغیرہ کا حکم بطور خاص دیا گیا ہے۔ اسکے علاوہ انکساری' ازدواجی زندگی میں بیویوں سے حسن سلوک' دیگر مذاہب کے پیشواؤں کے خلاف نازیبا الفاظ استعمال کرنے کی ممانعت' راست بازی' پاکبازی اور پاک دامنی کی اہمیت کا بیان بھی قرآن حکیم کا خاص موضوع ہے۔

(۱۲)معاشیات: قرآن مجید میں مسلمانوں کی معاشی زندگی کے متعلق بھی اہم ہدایات دی گئی ہیں۔ اس ضمن میں بطور خاص انفاق فی سبیل اللہ کا حکم اور ارتکاز و اکتناز (ذخیرہ اندوزی وغیرہ) کی ممانعت کی گئی ہے۔ دولت مندوں کے مال میں محتاجوں کا حق رکھا ہے کہ وہ ان کی مدد کریں۔

(۱۳) آداب مجلس: قرآن مجید میں آداب مجلس کی تعلیم بھی

دی گئی ہے، مثلاً مجلس میں ایک دوسرے میں گھس کر نہ بیٹھنا، بلکہ کھلے کھلے ہو کر بیٹھنا اور خواہ مخواہ اونچی آواز سے نہ بولنا وغیرہ؛ (۱۴) آداب رسول: قرآن مجید میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آداب و تعظیم کی تعلیم بھی کی گئی ہے، مثلاً حضورؐ کا نام آتے ہی آپ پر درود و سلام پڑھنا، حضورؐ کو ایذا پہنچانے سے گریز کرنا۔ حضورؐ کے سامنے اونچی آواز سے نہ بولنا اور حضورؐ کی شان میں سوئے ادبی سے محتاط رہنا وغیرہ؛ (۱۵) حصول علم کی ترغیب اور اس کے فضائل: علم اور فضیلت علم بھی قرآن مجید کا اہم مضمون ہے۔ قرآن مجید میں ہر جگہ علم اور اہل علم کی تعریف اور جہالت و اہل جہالت کی برائی بیان کی گئی ہے؛ (۱۶) دین میں عقل کا مقام: اسلام ایک دین فطرت ہے، لہٰذا اس کے جملہ احکام عقلی تقاضوں کے عین مطابق ہیں۔ اس بنا پر قرآن مجید میں ہر جگہ عقل و بصیرت سے کام لینے کی تاکید کی گئی ہے۔ البتہ اسلام میں عقل کو وحی کے تابع کیا گیا ہے کہ وہ اس سے برتر نہیں؛ (۱۷) قصاص و دیت: قرآن مجید میں بنی نوع انسان کی تکریم کا ذکر کرتے ہوئے انسانوں کی جانوں، عزت اور اموال کو محترم قرار دیا گیا ہے، اسی بنا پر جو لوگ اس قانون کی خلاف ورزی کے مرتکب ہوتے ہیں تو ان کو قصاص (بدلے میں) قتل کیے جانے کا حکم دیا گیا ہے، البتہ اگر ورثا معاف کر دیں یا قتل عمد کے بجائے قتل خطا ہو تو دونوں صورتوں میں دیت [رک باں] واجب ہو جاتی ہے؛ (۱۸) چوری اور ڈکیتی کی سزا: قرآن مجید میں چور کے ہاتھ کاٹنے اور ڈاکو کو اس کے جرم کی نوعیت کے پیش نظر قتل، سولی، مخالف جانب سے ایک ہاتھ اور ایک پاؤں کاٹنے یا جلا وطن کرنے کا حکم دیا گیا ہے؛ (۱۹) حد زنا: قرآن مجید نے حد زنا بھی بیان کی ہے۔ جس کی دو صورتوں رجم (سنگساری) اور جلد (سو درے لگانا)، ان میں سے مؤخرالذکر کی تفصیل احادیث میں مندرج ہے؛ (۲۰) امر بالمعروف و نہی عن المنکر: قرآن مجید میں جہاں "ختم نبوت" کا ذکر آیا ہے وہاں امر بالمعروف، و نہی عن المنکر کو امت محمدی کی مجموعی ذمہ داری قرار دے کر امت کو ہر زمانے اور ہر علاقے سے تبلیغ و دعوت کا مکلف ٹھہرا دیا گیا ہے۔

فضائل و آداب قرآن مجید: قرآن مجید نہایت فضیلت و برکت والی کتاب ہے۔ اس کے فضائل و آداب قرآن مجید میں بھی بیان کیے گئے ہیں اور احادیث مبارکہ و آثار صحابہ و تابعین میں بھی منقول ہیں، تفصیل حسب ذیل ہے:

(۱) عظمت قرآن، قرآن مجید کی روشنی میں: قرآن مجید کی عظمت و فضیلت کا اس امر سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ اسے اللہ تعالیٰ نے لوگوں کے دلوں کی تثبیت، ذہن و فکر کے استحکام اور ہدایت و رحمت کے لیے دنیا میں نازل کیا ہے۔ اسے حضرت جبریل علیہ السلام کے ذریعے نہایت اہتمام کے ساتھ اتارا گیا۔ اس بنا پر اس کی حفاظت و صیانت کی ذمہ داری بھی خود اللہ تعالیٰ نے اٹھائی ہے۔

قرآن مجید کے تقدس کا یہ حال ہے کہ شیاطین اس کے قریب بھی نہیں پھٹک سکتے۔ یہ کتاب انذار و تبشیر دونوں موضوعات پر حاوی ہے۔ اسے ہر لفظی و معنوی کجی سے محفوظ رکھا گیا ہے، اسی بنا پر یہ کتاب لوگوں کو کفر کے اندھیروں سے نکال کر ایمان کی روشنی کی طرف لیجانے کا ذریعہ ہے، پھر یہ کتاب سابقہ کتب سماویہ کے مضامین کا عطر و خلاصہ بھی پیش کرتی ہے اور اس کے سوا بھی یہ بہت کچھ ہے، اس لیے یہ کتاب سابقہ کتب کی مصدق (تصدیق کرنے والی یا مصداق) ہے۔

قرآن مجید کی بنیادی فضیلت یہ ہے کہ یہ کتاب بنی نوع انسان کے لیے حقائق کی راہیں واضح کرتی ہے اور انھیں صراط مستقیم پر چلنے کی تلقین کرتی ہے اور پھر یہ اس درجہ معیار حق و صداقت ہے کہ اسکے بارے میں ذرہ برابر بھی شک و شبہہ نہیں کیا جا سکتا۔ اس کی صفات حسنہ میں سے خود قرآن حکیم میں متعدد صفات، مثلاً شفا، رحمت، ہدایت، موعظہ، تبیان، نور، نور مبین، بشریٰ، مبارک، ذکر، برہان، بصائر، کتاب مبین، حکمت، کتاب عزیز، فرقان اور عظیم و مجید وغیرہ کا تذکرہ کیا گیا ہے جس سے قرآن حکیم کی عظمت و رفعت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔

قرآن مجید کی فضیلت کا یہ پہلو بھی قابل ذکر ہے کہ یہ اپنے افکار و معانی اور اپنے الفاظ و تراکیب دونوں پہلوؤں سے ایک عظیم الشان معجزہ ہے اور اسکی تلاوت کی تاثیر انگیزیوں کا یہ عالم ہے کہ اس سے انسانی دلوں کا رشتہ براہ راست اللہ تعالیٰ سے جا جڑتا ہے۔ اس کی تلاوت سے آنکھیں پرنم ہو جاتی ہیں اور جسم پر خشوع و خضوع کی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔

قرآن مجید کا یہ بھی فضل و کمال ہے کہ وہ اس کتاب مکنون، یعنی لوح محفوظ میں مندرج ہے، جس کو مطہرین کے سوا کوئی ہاتھ

نہیں لگاتا۔ قرآن مجید کی فصاحت و بلاغت کے سامنے اہل عرب کی فصاحت و زبان دانی کے چرچے ماند پڑ گئے اور اسکے حسن بیان سے متاثر ہو کر لوگوں نے دھڑا دھڑ اسلام قبول کیا۔ قرآن مجید کے اعجاز کا یہ پہلو اس درجہ مستحکم ہے کہ مخالفین کو اس جیسی ایک سورۃ بنا کر لانے کو کہا گیا' مگر وہ کوشش کے باوجود ایسا نہ کر سکے۔

اس کے حسن بیان سے انسان ہی نہیں بلکہ جنات بھی نہ صرف متاثر ہوئے بلکہ بخوبی مستفید بھی ہوئے' پھر اس کا ادبی معیار بلند ہونے کے باوجود اس کا پڑھنا اور سمجھنا' نیز یاد کرنا اتنا سہل ہے کہ چھوٹے چھوٹے بچے بھی باآسانی اس کو پڑھتے اور حفظ کر لیتے ہیں۔

فضائل قرآن حدیث کی روشنی میں: رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی مختلف مواقع پر قرآن مجید کے بے شمار فضائل بیان فرمائے ہیں۔ آپ ان لوگوں کو بہترین لوگ قرار دیتے ہیں جو قرآن مجید کو خود بھی پڑھتے ہیں اور دوسروں کو بھی اسکی تعلیم سے آراستہ کرتے ہیں۔ ایسے لوگوں کی دعائیں اور آرزوئیں پوری کی جاتی ہیں۔ ایک اور حدیث میں قرآن مجید کی ہر ایک آیت کے پڑھنے یا پڑھانے کا ثواب ایک صحت مند اونٹنی ذبح کرنے اور خیرات کرنے کے مساوی بیان کیا گیا ہے اور قرآن میں مہارت رکھنے والے کو ملائکہ کرام کی ہمراہی کی بشارت دی گئی ہے۔ بعض دیگر روایات کے مطابق حامل قرآن ان دو افراد سے ایک ہے' جن پر رشک کیا جا سکتا ہے (البخاری)۔

قرآن مجید صرف آخرت کی زندگی کے لیے ہی مفید نہیں بلکہ اسکے زریں اصول دنیوی فوز و فلاح کے بھی ضامن ہیں۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک حدیث میں بیان فرمایا کہ قرآن حکیم کے ذریعے اللہ تعالیٰ کچھ لوگوں کو سربلند فرماتے ہیں اور کچھ لوگ اس کے (ترک کرنے کے) باعث ذلیل و خوار ہو جاتے ہیں۔

قرآن مجید ان تین اشیا میں سے ایک ہے جو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے عرش کے نیچے ہوں گی اور اللہ کے حضور سفارش کریں گی' قرآن حکیم کے ہر حرف کے بدلے دس نیکیاں ملتی ہیں۔ پھر اس کی کثرت تلاوت و مزاولت سے دل اکتاتا نہیں' بلکہ ہر دفعہ اس کی تلاوت سے حظ و لطف حاصل ہوتا ہے۔

قرآن حکیم کے پڑھنے پڑھانے والے کے والدین کو قیامت کے دن ایسا تاج پہنایا جائے گا جس کی چمک دمک سورج سے بھی زیادہ ہو گی۔ خود حاملین قرآن قیامت کے دن انبیا اور برگزیدہ لوگوں کے ساتھ ہوں گے اور اس دن کی تمام مصیبتوں سے محفوظ و مصون ہوں گے اور ہر حامل قرآن دس دس افراد کی شفاعت کا اہل ہو گا۔

فضیلت قرآن کے بارے میں ایک روایت میں یہ بھی بیان ہوا ہے کہ قرآن مجید کا نماز میں تلاوت کرنا' بغیر نماز کے تلاوت کرنے سے اور بغیر نماز کے تلاوت کرنا تسبیح و تکبیر سے اور تسبیح و تکبیر صدقہ سے اور صدقہ روزے سے افضل ہے۔ نیز یہ کہ قرآن مجید کو زبانی پڑھنا ہزار درجے ثواب رکھتا ہے اور دیکھ کر پڑھنا دو ہزار درجے کا ثواب رکھتا ہے نیز قرآن مجید کی تلاوت سے دلوں کا زنگ دور ہو جاتا ہے۔

جس گھر میں قرآن مجید کی تلاوت کی جاتی ہو اس گھر میں اللہ کی رحمت نازل ہوتی ہے اور فرشتے ان پر سایہ کر لیتے ہیں۔ قرآن مجید مرد مومن کی زندگی کا مکمل دستور حیات ہے' اس بنا پر ایک حدیث طیبہ میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ قرآن مجید اپنے ماننے والے کو جنت میں اور نہ ماننے والے کو جنہم میں لیجانے کا ذریعہ ثابت ہو گا۔

مختلف صورتوں کے فضائل: کتب احادیث میں بعض سورتوں اور آیتوں کے الگ الگ بھی فضائل بیان کیے گئے ہیں۔ ان میں سورۃ الفاتحہ سب سے مقدم ہے اس کو السبع المثانی (سات دھرائی جانے والی آیتیں) بھی کہا جاتا ہے۔ اس کے بغیر کوئی نماز بھی مکمل نہیں ہوتی۔ یہ سورہ مبارکہ ہر بیماری کا علاج اور شفا بھی ہے' نیز اسکے پڑھنے کو دو تہائی قرآن مجید پڑھنے کے برابر قرار دیا گیا۔ قرآن مجید کی دوسری سورتوں میں سورۃ البقرہ بھی بڑی فضیلت و برکت کی حامل ہے۔ اس سورہ مبارکہ کو قرآن مجید کی کوہان اور قرآن مجید کا فکر انگیز حصہ بھی کہا گیا ہے۔ سور مفصلات قرآن مجید کا خلاصہ اور نچوڑ ہیں۔ سورہ البقرہ اور سورہ آل عمران کی آخری آیتیں بھی بے حد فضیلت کی حامل ہیں' جمعہ کے دن سورہ آل عمران اور دوسری روایت میں سورہ الکہف کی تلاوت کی بڑی فضیلت آئی ہے اسے اگلے جمعہ تک کے لیے نور اور مغفرت کا ذریعہ قرار دیا گیا ہے۔ سورہ یٰسٓ کی صبح سویرے تلاوت سے حاجتیں پوری ہوتی ہیں اور سابقہ گناہوں سے معافی ملتی ہے۔ سورہ الرحمان کو عروس القرآن کہا گیا ہے' جبکہ بعد از نماز مغرب سورۂ واقعہ کی تلاوت فقر و فاقہ سے

نجات کا ذریعہ ہے۔ اس کے علاوہ سورۃ الاعلیٰ، سورۃ التکاثر، سورۃ الاخلاص اور معوّذتین کی فضیلت خصوصی طور پر بیان ہوئی ہے۔

آداب تلاوت قرآن مجید: قرآن مجید کی بے پایاں عظمت و فضیلت کا یہ تقاضا ہے کہ اسے اس کے آداب ملحوظ رکھ کر تلاوت کیا جائے، چنانچہ قرآن و حدیث میں اسکے حسب ذیل آداب تلاوت بیان کیے گئے ہیں: (۱) تلاوت کا آغاز تعوذ و بسملہ پڑھا جائے؛ (۲) مؤدب بیٹھ کر پوری حاضر قلبی کے ساتھ اسکی تلاوت کی جائے؛ (۳) قرآن مجید کی تلاوت تدبر و تفکر کے ساتھ کی جائے؛ (۴) قرأت کرنے والے کو اپنے اور خشوع و خضوع کی کیفیت طاری کر لینی چاہیے؛ (۵) قرآن مجید کو صاف آواز میں ترتیل کے ساتھ پڑھا جائے؛ (۶) عذاب یا ثواب والی آیت کو بتکرار پڑھا جائے۔ تاکہ اس کے تمام پہلو اچھی طرح سامنے آ جائیں؛ (۷) آیت رحمت پر حصول رحمت کی اور آیہ عذاب پر پناہ کی دعا کی جائے؛ (۸) قرآن مجید کو نہایت غور و فکر کے ساتھ پڑھا جائے اور سننے والے کان لگا کر سنیں؛ (۹) قرآن مجید کی تلاوت عربی لب و لہجے میں کی جائے؛ (۱۰) متفق علیہ قرأت کے مطابق تلاوت کی جائے، شاذ و اور اختلافی قرأت سے اجتناب کیا جائے؛ (۱۱) جس قرأت کے مطابق تلاوت کی جا رہی ہو اس کے مطابق تلاوت جاری رکھی جائے، کسی اور قرأت کو درمیان سے شروع کر دینا مناسب نہیں؛ (۱۲) نماز میں قرآن مجید کو موجودہ ترتیب کے اعتبار سے پڑھا جائے؛ (۱۳) قرآن مجید کو حسن صورت اور عمدگی سے پڑھا جائے؛ (۱۴) قرآن مجید ان لوگوں سے سنا جائے جن کی آواز اور ادائیگی مخارج کا طریقہ عمدہ ہو؛ (۱۵) پوری آیت پڑھی جائے یا اتنا حصہ پڑھا جائے جو باہم مربوط ہو؛ (۱۶) اگر دوران تلاوت جماہی آئے تو قرآن شریف بند کر دیا جائے؛ (۱۷) علاوہ ازیں بعض قرآن آیات (دیکھیے آ آ آ بذیل مادہ) پر آواز پست کر دی جائے؛ (۱۸) بعض آیات میں استفہامیہ انداز اختیار کیا گیا ہے وہاں جواب میں بلی . . . کہے (دیکھیے آ آ آ، بذیل مادہ)؛ (۱۹) قرآن مجید پڑھنے والے کو دوسرا شخص سلام نہ کہے، اگر کہے تو تب بھی جواب دینا ضروری نہیں؛ (۲۰) حافظ اپنے اپنے حصہ حفظ کی حفاظت کرے؛ (۲۱) اگر قرآن مجید بھول گیا ہو تو یہ نہ کہے کہ میں بھول گیا ہوں بلکہ یہ کہے کہ مجھے بھلا دیا گیا ہے؛ (۲۲) قرآن مجید کی کسی آیت کے مفہوم یا مصداق میں نہ شک کیا جائے نہ اس کی غلط توضیح و تشریح کی جائے؛ (۲۳) جہاں خطرہ ہو وہاں قرآن مجید کو ساتھ لے کر نہ جائے؛ (۲۴) قرآن مجید ختم کر کے صاف ستھرا لباس پہن کر خداوند تعالیٰ سے دعا مانگے؛ (۲۵) قرآن مجید ختم کرنے کے بعد سورۃ البقرہ کی ابتدائی پانچ آیتیں (تا المفلحون) بھی پڑھی جائیں؛ (۲۶) قرآن مجید کو تدبر و تفکر کے ساتھ اور اس کے معانی سمجھ کر پڑھا جائے؛ (۲۷) دعائی آیات کی تلاوت کے وقت خود پر وہی کیفیت طاری کر لی جائے؛ (۲۸) اس کو غایت درجہ صحت تلفّظ اور صحت اعراب کے ساتھ پڑھا جائے؛ (۲۹) کتابت قرآن مجید کے لیے صاف ستھرا اور پاکیزہ کاغذ استعمال کیا جائے؛ (۳۰) قرآن مجید غیر مسلموں کے ہاتھ فروخت نہ کیا جائے؛ (۳۱) قرآن مجید کی بعض آیات کو روحانی و جسمانی بیماریوں کے موقعہ پر (حسب تصریحات سلف) پڑھا جائے؛ (۳۲) قرآن مجید کی تلاوت اور مفہوم کو سمجھنے میں جلدی نہ کی جائے؛ (۳۳) جہاں قرآنی احکام کی توہین کا پہلو نکلتا ہو وہاں بیٹھنے سے پرہیز کیا جائے؛ (۳۴) اس کا اتباع کیا جائے؛ (۳۵) اس کو لوگوں تک پہنچایا جائے؛ (۳۶) اس راستے کی مشکلات اور مصائب سے دل برداشتہ نہ ہو؛ (۳۷) ہر دور میں لوگوں کو اس کی دعوت دی جائے۔

**اعجاز القرآن:** اعجاز قرآن سے مراد قرآن کا وہ اعجازی پہلو ہے جس نے دنیا کو اس کا معارضہ اور مقابلہ کرنے سے عاجز کر دیا ہے۔ اسطرح قرآن مجید رسالت محمدی کے اثبات اور دین اسلام کی حقانیت و صداقت کا ایک دائمی اور ابدی معجزہ ہے جو رہتی دنیا تک باقی رہے گا۔

اعجاز القرآن کا پس منظر: ہر نبی کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اپنے زمانے اور ماحول کے مطابق معجزات عطا کیے گئے، چنانچہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں عربوں میں شعر و شاعری اور خطابت کے چرچے تھے۔ اس بنا پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جو معجزہ عطا کیا گیا وہ حسن نظم اور حسن بیان میں اپنی مثال آپ ہے۔ قرآن کی فصاحت و بلاغت کا یہ عالم ہے کہ اسکی معنی آفرینی اور تاثیر معنوی کا اعتراف بڑے بڑے دشمنان اسلام نے بھی کیا ہے۔

جب مخالفین نے یہ افترا پردازی شروع کی کہ قرآن مجید کو خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گھڑتے ہیں تو اس پر قرآن مجید میں انھیں کہا گیا کہ اگر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسا کلام بنا سکتے ہیں، تو تم کیوں نہیں بنا سکتے۔ لہٰذا تم اس جیسی دس یا پھر ایک ہی سورہ بنا کر دکھا دو۔ مخالفین کوشش کے باوجود اس چیلنج کا جواب نہ

دے سکے۔

وجوہ اعجاز: قرآن حکیم کے وجوہ اعجاز کا احاطہ کرنا استطاعت بشری سے باہر ہے' چند پہلوؤں کا ذکر حسب ذیل ہے:

(۱) فصاحت و بلاغت: قرآن حکیم اپنی فصاحت و بلاغت کے اعتبار سے معجزہ ہے۔ اس میں ہر موقع و محل پر یکساں طور پر فصاحت و بلاغت پائی جاتی ہے؛ (۲) ندرت اسلوب: قرآن مجید نے مروجہ طور طریقوں سے ہٹ کر نیا انداز اور اسلوب اختیار کیا اور پھر اسے آخر تک نبھایا۔ الفاظ کی بندش' جملوں کی برجستگی' عالمانہ انداز بیان اور پھر موقع محل کے مطابق انداز بیان نے نظم قرآن کو جو حسن بخشا ہے اس کی مثال دنیا پیش کرنے سے عاجز ہے؛ (۳) پیشین گوئیاں: قرآن حکیم میں آئندہ پیش آنے والے واقعات کے متعلق جو پیش گوئیاں کی گئی ہیں' مثال کے طور پر دین اسلام کے غلبہ و استحکام' معرکہ بدر میں فتح و کامرانی اور اہل روم کے اہل فارس پر جنگ میں غلبے' وغیرہ کی پیشگوئیاں' سب حرف بحرف پوری ثابت ہو چکی ہیں؛ (۴) امم سابقہ کے حالات: آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امی (ان پڑھ) ہونے کے باوجود قرآن حکیم نے امم سابقہ کے جو حالات اور واقعات بیان کیے ہیں' تاریخ ان کی صداقت کا اعتراف کرتی ہے۔ واقعات کا یہ پہلو یقیناً" بہت بڑا معجزہ ہے؛ (۵) قوت تاثیر: قرآن مجید کی اثر انگیزی بھی اس کے عظیم محاسن میں سے ہے۔ اسے سن کر بڑے بڑے مخالفین اسلام دنگ رہ گئے۔ بہت سوں نے اسلام قبول کر لیا اور بہت سے اپنی کفریات سے تائب ہو گئے؛ (۶) بقاء و ثبات: قرآن مجید میں اور باتوں کے علاوہ اس بات کا ذکر بھی کیا گیا ہے کہ اس کتاب کو جس طرح اللہ تعالیٰ نے اتارا ہے اسی طرح اس کی حفاظت و صیانت بھی خداوند تعالیٰ ہی کریگا' چنانچہ چودہ صدیاں گزرنے کے باوجود قرآن مجید اپنی مکمل آب و تاب کے ساتھ دنیا پر موجود ہے جبکہ سابقہ آسمانی کتب چند سالوں میں کچھ سے کچھ ہو گئیں (رک بہ توراۃ' انجیل)؛ (۷) لذت تکرار: عام طور پر اچھی سے اچھی کتاب کو بھی دوبارہ پڑھنے کو دل نہیں چاہتا' مگر قرآن مجید کی حالت اس سے مختلف ہے۔ اس کو جتنی بار پڑھا جائے ہر دفعہ نئی لذت و فرحت حاصل ہوتی ہے؛ (۸) دعائیہ کلمات کی سحر آفرینی: قرآن مجید میں موقع محل کے مطابق جو دعائیں نقل کی گئی ہیں ان کی سحر آفرینی اور اثر انگیزی اپنی مثال آپ ہے۔ اس کے پڑھنے سے قاری کو عجیب لطف و سرور کی کیفیت محسوس ہوتی ہے؛ (۹) نظم و تالیف: قرآن کریم کا انداز نہ تو اشعار کے مشابہہ ہے اور نہ ہی نثر کے' بلکہ اسکا انداز سب سے منفرد اور نرالا ہے۔ قرآن مجید کی حیرت انگیز نظم و تالیف ہی اسکا اعجاز ہے؛ (۱۰) اعجاز القرآن: کی تعبیر ممکن نہیں۔ ان سب پہلوؤں کے اظہار کے باوجود' علما نے یہ صراحت کی ہے کہ جس طرح ملاحت (خوبصورتی) کا ادراک تو ممکن ہے' مگر اسے لفظوں میں بیان نہیں کیا جا سکتا' اسی طرح اعجاز القرآن کا ادراک تو کیا جا سکتا ہے مگر اسے الفاظ میں بیان کرنا ممکن نہیں۔

عصر حاضر میں قرآن مجید کے فنی حسن و جمال کو بھی اسکے وجوہ اعجاز میں سے ایک قرار دیا گیا ہے۔ السیوطیؒ نے قرآن مجید کے بلاغی پہلوؤں کو متقدمین کی کتب سے اخذ کر کے یکجا کر دیا ہے' چنانچہ سیوطی نے قرآن مجید کے تشبیہ و استعارہ' کنایہ و تعریض' حقیقت و مجاز تخصیص' ایجاز و اطناب' خبر و انشاء' جدل و مناظرہ اور امثال و اقسام سب مباحث پر تفصیلاً" روشنی ڈالی ہے' مگر قرآن مجید کا سب سے بڑا اعجاز یہ ہے کہ اس نے جاہل اور وحشی عربوں کی اخلاقی و علمی کایا پلٹ کر کے ان کو تہذیب اور انسانیت کے اعلیٰ مدارج تک پہنچا دیا۔

اعجاز القرآن پر تصنیفات: اعجاز القرآن کے موضوع پر حسب ذیل کتب تصنیف کی گئی ہیں: (۱) الجاحظ (م ۲۵۵): نظم القرآن (النظام کے رد میں لکھی گئی)؛ (۲) ابوبکر عبداللہ بن ابی داؤد السجستانی (م ۳۱۶ھ): نظم القرآن؛ (۳) ابو زید بلخی (م ۳۲۲ھ): نظم القرآن؛ (۴) ابوعبداللہ محمد بن یزید الواسطی (م ۳۰۶): اعجاز القرآن' (اس کی شرح عبدالقاہر جرجانی نے المعتمد کے عنوان سے لکھی)؛ (۵) ابوالحسن علی بن عیسیٰ الرمانی (م ۳۸۴ھ): اعجاز القرآن؛ (۶) ابو سلیمان احمد بن محمد۔ ... بن الخطاب البستی (م ۳۸۸ھ): اعجاز القرآن؛ (۷) ابوبکر الباقلانی (م ۴۰۳ھ): اعجاز القرآن' طبع سید احمد صقر' قاہرہ؛ (۸) شیخ عبدالقاہر جرجانی (م ۴۷۱ھ): دلائل الاعجاز؛ (۹) وہی مصنف: الرسالۃ الشافیہ در ثلاث رسائل فی اعجاز القرآن' مطبوعہ قاہرہ' جرجانی علم بلاغت کے بانی ہیں۔ ان کی کتابیں بڑی اہمیت رکھتی ہیں؛ (۱۰) قاضی عبدالجبار معتزلی (پانچویں صدی ہجری): اعجاز القرآن' قاہرہ ۱۹۶۰ء؛ (۱۱) الزمخشری (م ۵۳۸ھ): الکشاف' مطبوعہ بیروت؛ (۱۲) ضیاء الدین ابن الاثیر (م ۶۳۷ھ): المثل السائر' قاہرہ ۱۹۵۹ء؛ (۱۳) ابن ابی الاصبع المصری (م

۶۵۴ھ) بدیع القرآن' قاہرہ ۱۹۵۷ء' (۱۳) وہی مصنف تحریر التحبیر فی صناعۃ الشعر و بیان اعجاز القرآن' قاہرہ ۱۹۶۳ء۔

متاخرین کی تصنیفات: (۱) یحیٰی بن حمزہ العلوی (م ۷۴۹ھ): الطراز المتضمن باسرار البلاغۃ و علوم حقائق الاعجاز' قاہرہ ۱۹۱۴ء؛ (۲) ابن قیم (م ۷۵۱ھ): کتاب الفوائد المشوق الی اعجاز القرآن و علم البیان' قاہرہ ۱۹۲۷ء؛ (۳) بہاء الدین السبکی (م ۷۵۳ھ): عروس الافراح شرح تلخیص المفتاح' قاہرہ ۱۹۳۷ء؛ (۴) السیوطی: معترک الاقران فی اعجاز القرآن' قاہرہ' ۱۹۷۰ء تا ۱۹۷۲ء؛ (۵) مصطفٰی صادق الرافعی: اعجاز القرآن قاہرہ؛ (۶) سید قطب: التصویر الفنی فی القرآن؛ (۷) عائشہ عبدالرحمان بنت الشاطی: الاعجاز البیانی فی القرآن' قاہرہ ۱۹۷۱ء؛ (۸) محمد یوسف بنوری: مقدمہ مشکلات القرآن۔

**قصص القرآن:** قصص القرآن ایک نہایت اہم مضمون ہے جو قرآن میں بعض جگہ تفصیل اور بعض جگہ اجمال کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ بعض قصص کئی بار اور متعدد مقامات پر بیان فرمائے گئے ہیں اور واقعات و قصص کا سلسلہ زیادہ تر اقوام سابقہ اور ان کی طرف بھیجے ہوے رسولوں سے تعلق رکھتا ہے۔ اور ان کی حیثیت حق و باطل کے مجادلوں اور اولیاء اللہ اور اولیاء الشیطان کے معرکوں کے عبرت آموز مجموعے اور بصیرت افروز مرقع کی ہے۔ ان میں جو تکرار اور اعادہ پایا جاتا ہے یا مختلف اسالیب اختیار کیے گئے ہیں اس میں بھی بڑی بڑی حکمتیں اور مصالح پوشیدہ ہیں۔ ان قصص کا ایک مقصد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور مسلمانوں کی حوصلہ افزائی کرنا اور آن کی ہمت بڑھانا ہے۔

قرآن مجید میں ان واقعات و قصص کا ذکر تاریخی انداز میں نہیں کیا گیا' بلکہ محض بصیرت دلانے کے لیے کیا گیا ہے۔ اس بنا پر واقعات کے انہی پہلوؤں پر توجہ مرکوز رکھی گئی ہے جو اس مقصد پر پورا اترتے ہیں۔ ان واقعات کا ایک اعجازی پہلو بھی ہے کہ یہ واقعات ایک ایسے شخص کی زبان سے بیان ہوے ہیں جو امی محض تھا۔ اس سے واضح ہوتا ہے کہ اسے یہ باتیں اور واقعات کتابوں سے نہیں' بلکہ براہ راست وحی و الہام سے حاصل ہوے ہیں۔

قرآن مجید کے پہلے قصہ میں حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق ان کے مسجود ملائکہ ہونے اور پھر ابلیس کے انکار سجدہ اور آدم و ابلیس کے باہمی مقابلے اور ہبوط آدم کا بیان ہوا ہے۔ جس میں انسانی عقل و فکر کے لیے بہت سے اسباق مضمر ہیں۔ حضرت آدم علیہ السلام کے دو بیٹوں ہابیل و قابیل کا قصہ بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔

حضرت آدم علیہ السلام کے بعد حضرت نوح علیہ السلام اور ان کی تبلیغ و دعوت' نیز ان کی قوم کی سرکشی و عیاری اور پھر نزول عذاب کا واقعہ قرآن مجید کے متعدد مقامات پر بیان کیا گیا ہے۔ حضرت ادریس علیہ السلام کا قصہ بھی قرآن مجید کا اہم موضوع ہے۔ اس کے علاوہ قوم عاد و ثمود اور ان کے انبیا (ہود و صالح) ان کی بستیوں اور پھر تباہی کی عبرت انگیز داستان بھی قرآن مجید میں کئی مقامات پر اس انداز میں بیان کی گئی ہے جسے سن کر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اور خدا کی گرفت کا مضمون اچھی طرح سمجھ میں آ جاتا ہے۔

بعد کے انبیا میں سے حضرت ابراہیم علیہ السلام' ان کا نمرود اور اہل خاندان بالخصوص اپنے والد سے مناظرہ' ان کا ترک وطن کرنا اور ہمیشہ توحید الٰہی کی دعوت دینا' حضرت اسماعیلؑ کا خانہ کعبہ کی تعمیر کرنا' حضرت اسحاقؑ حضرت یعقوبؑ اور ان کے بیٹوں بالخصوص یوسفؑ کے واقعات ایک سے زیادہ مقامات پر نہایت موثر انداز میں بیان کیے گئے ہیں۔

دیگر انبیاے کرام میں حضرت شعیبؑ' حضرت موسیٰؑ و ہارون' حضرت یوشعؑ بن نون' حضرت حزقیلؑ' حضرت الیاسؑ' حضرت الیسعؑ' حضرت شموئیلؑ' حضرت داوٗدؑ' حضرت سلیمانؑ' حضرت ایوبؑ' حضرت یونسؑ' حضرت ذوالکفلؑ' حضرت عزیرؑ' حضرت زکریاؑ' حضرت یحییٰؑ' حضرت مریمؑ اور ان کا خاندان' عیسیٰؑ اور ان کے حواری نیز ان کا رفع سماوی قرآن مجید کے خاص موضوعات ہیں جن سے متعلق بڑی اہم اور مفید معلومات بہم پہنچائی گئی ہیں۔

متفرق واقعات میں ذوالقرنین' یا جوج ماجوج' اصحاب الکہف والرقیم' اصحاب الرس (کنویں والوں)' اصحاب ایکہ' قوم تبع' اصحاب سبت' اصحاب القریہ' اصحاب الجنہ' (باغ والوں) قوم یا اصحاب الاخدود (کھائی والوں) اور اصحاب فیل وغیرہ کا ذکر قرآن حکیم کی کئی جگہوں پر کیا گیا ہے۔

سیرۃ نبوی: سیرۃ نبوی سے تعلق رکھنے والے بھی بہت سے واقعات قرآن مجید میں بیان کیے گئے ہیں۔ جس میں جنوں کی سماعت

قرآن کا قصہ، غلبہ اہل روم، ہجرت مدینہ منورہ، غزوہ بدر، احد خندق، صلح حدیبیہ یا بیعت رضوان، فتح مکہ، غزوہ حنین، تبوک، مسجد ضرار، اصحاب ثلثہ کی توبہ اور، زید بن حارثہ کا اپنی بیوی کو طلاق دینا وغیرہ بطور خاص قابل ذکر ہیں۔

**علوم القرآن:** قرآن مجید کا ایک معجزاتی پہلو یہ بھی ہے کہ اس کی وجہ سے دنیا میں ایک عظیم انقلاب برپا ہوا اور قرآن کی روشنی میں علوم انسانی کی تہذیب و تنظیم کی گئی ہے۔

ا۔ وہ علوم جو مسلمانوں نے قرآن فہمی کے لیے مرتب کیے، مثلاً (۱) جمع و کتابت قرآن مجید (علم رسوم الخط القرآن)؛ (۲) آیات و سور کی ترتیب؛ (۳) مکی و مدنی سورتوں کا علم؛ (۴) علم قرأت و تجوید؛ (۵) مضامین قرآن؛ (۶) اعجاز قرآن؛ (۷) قصص قرآن؛ (۸) علم تفسیر (رکّ بہ تفسیر در آ آ آ)؛ (۹) تراجم قرآن مجید؛ (۱۰) علم اعراب القرآن جس سے علم نحو معروض وجود میں لایا گیا؛ (۱۱) علم اشتقاق؛ (۱۲) غریب القرآن (قرآن کے مشکل الفاظ کے معانی)۔

(ب) وہ علوم جو قرآن کی تعلیمات و اثرات کے تحت مرتب ہوے، ان علوم کی فہرست بھی خاصی طویل ہے۔ چند اہم علوم حسب ذیل ہیں: (۱۳) علم التاریخ؛ (۱۴) علم جغرافیہ؛ (۱۵) علم سیر و سوانح (۱۶) علم الانساب۔

علم القرآن بذات خود بہت بڑا موضوع ہے، چنانچہ متعدد اہل علم نے اس عنوان پر داد تحقیق دی ہے (رک بہ در آ آ آ بذیل مادہ)۔

**قرآن مجید کے اثرات و برکات:** قرآن مجید نے سب سے پہلے عربی زبان و ادب پر گہرا اثر ڈالا۔ نزول قرآن سے الفاظ کی وسعت اور نظر و فکر کی بلندی پیدا ہوئی۔ پھر اس کے طفیل جاہلی دور کے ادبی سرمایے (نظم و نثر) کو محفوظ رکھنے کی کوشش شروع ہوئی، چنانچہ یہ مسلمہ حقیقت ہے کہ قرآن مجید ہی کے طفیل عربی زبان آج تک زندہ ہے۔

قرآن مجید نے ادبی مضامین کا رخ عدل و انصاف، خدمت انسانیت، تائید حق و صداقت، طہارت و پاکیزگی، عفت و حیاء اور خدا پرستی کی طرف پھیر دیا۔ قرآن مجید کے طفیل ہی عربی زبان نظم سے نثر تک پہنچی اور اسے عالمگیر زبان ہونے کا شرف حاصل ہوا۔ نثر کے علاوہ شعری تحریک بھی قرآنی اسالیب سے متاثر ہوئی۔

علم اللسان: نزول قرآن کی برکت سے عربی زبان میں علوم لسان، یعنی گرامر (نحو و صرف) وضع کیے گئے اس ضمن میں ابو الاسود الدولی، عبداللہ بن ابی اسحاق الحضرمی (م ۱۱۷ھ)، ہارون بن موسیٰ، عیسیٰ بن عمر (م ۱۴۹ھ)، سیبویہ (م ۱۷۷ھ)، الکسائی (م ۱۸۹ھ)، الفراء (م ۲۰۷ھ)، المازنی (م ۲۴۹ھ)، المبرّد (م ۲۸۵ھ)، ابن درید (م ۳۲۱ھ)، ابو علی القالی (م ۳۵۶ھ)، الزبیدی (م ۳۷۹ھ) اور الزمخشری (م ۵۳۸ھ)، ابن الحاجب (م ۶۴۶ھ)، وغیرہ علماے نحو نے بڑا نام پیدا کیا۔

مقطوع و موصول قرآن: اس موضوع پر عبداللہ بن عامر الیحصبی (م ۱۱۸ھ) الکسائی اور حمزہ بن حبیب نے قلم اٹھایا۔

تاریخ تدوین اور اختلاف مصاحف، اس عنوان پر الیحصبی، الکسائی، الفراء اور السجستانی (م ۲۳۷ھ) وغیرہ نے کتابیں لکھیں۔ اس زمانے میں قرآن مجید کی وجوہ و نظائر پر مقاتل بن سلیمان اور قاضی حسین بن واقد القرشی (م ۱۵۷ھ) وغیرہ نے کتابیں تصنیف کیں۔

حروف القرآن: پر امام ابو عمرو بن العلاء البصریؒ نے اور اجزاء القرآن پر حمزہ بن حبیب الکوفی اور نافع بن عبدالرحمٰن المدنی (م ۱۶۹ھ) نے کام کیا۔

آیات متشابہات پر الکسائیؒ اور مقاتل بن سلیمانؒ نے کام کی طرح ڈالی، اعراب و معانی قرآن پر ابوعبیدہ معمر بن المثنی (م ۲۱۰ھ)، اور ابو عبیدہ القاسم بن سلام (م ۲۲۴ھ)، نے کتابیں مرتب کیں۔ بعد میں اس عنوان پر مزید کام ہوا۔

علی ہذا القیاس مصادر القرآن، اسماء المنافقین، اقسام القرآن، امثال القرآن، سجود القرآن اور ضمائر القرآن وغیرہ کے عنوات بھی ابتدا سے ہی زیر بحث رہے اور ان عنوانات پر مستقل کتابیں تالیف کی گئیں۔

فرق باطلہ کی تردید: اس عنوان پر قرآنی تعلیمات کے زیر اثر سفیان بن عینیہ الکوفی، (م ۱۹۸ھ) اور قطرب ابو علی محمد بن المستنیر (م ۲۰۶ھ) اور ابن قتیبہ (م ۲۶۷ھ) نے داد تحقیق دی۔

لغات القرآن: قرآنی مفردات اور ان کے معانی پر سب سے پہلے ہیثم بن عدی الطائی الکوفی (م ۲۰۷ھ) ابوزید سعید ابن زید انصاری (م ۲۱۵ھ) الفراء، الاصمعی اور محمد بن یحییٰ القطیعی نے کتابیں لکھیں اور اس موضوع کو آگے بڑھایا۔ برصغیر پاک و ہند میں لغات القرآن پر شیخ محمد مراد کشمیری (م ۱۱۳۱ھ) حمید الدین فراہی، وحید الزمان اور ڈپٹی نذیر احمد وغیرہ نے قلم اٹھایا۔

بلاغت: فن فصاحت و بلاغت کی تدوین و تہذیب بھی قرآن حکیم کے زیر سایہ مکمل ہوئی۔ اس عنوان پر لکھنے والوں میں الجاحظ (م ۲۵۵ھ)، محمد بن زید الواسطی (م ۳۰۶ھ)، الرمانی (م ۳۸۶ھ)، ابوبکر الباقلانی (م ۴۰۳ھ)، عبدالقاہر جرجانی (۴۷۱ھ)، شیخ محمد عبدہ، شیخ رشید رضا اور سید قطب وغیرہ کے اسمائے گرامی شامل ہیں۔

جغرافیہ: قرآنی فیوض و برکات میں جغرافیہ کی تہذیب و ترقی بھی شامل ہے، جو مسلم جغرافیہ نگاروں کے ہاتھ پایہ تکمیل کو پہنچی۔ مسلم جغرافیہ نگاروں میں سلیمان تاجر (در ۲۳۷ھ) احمد بن ابی یعقوب المعروف بہ الیعقوبی (م ۲۵۲ھ) المسعودی (م ۳۴۶ھ) ابن خرداذ، الاصطخری، ابن حوقل، الادریسی اور یاقوت الحموی وغیرہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

تاریخ نویسی: قرآن مجید نے تاریخ کے علم کو بھی بہت متاثر کیا اور قرآنی تعلیمات کے زیر اثر عرب میں تاریخ نویسی کا آغاز کیا۔ اس عنوان پر لکھنے والوں میں عبید بن شریہ الجرہمی (م ۶۸ھ)، محمد بن اسحاق (۱۵۱ھ)، ابن ہشام (م ۲۱۸ھ)، الواقدی (م ۲۰۷ھ)، ابن سعد (م ۲۳۰ھ)، الطبری، ابن الاثیر الجزری، السمہودی ابن الطقطقی وغیرہ قسم کے اکابر مؤرخ شامل ہیں۔ مسلمانوں کی تاریخ نگاری کی ایک نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ انھوں نے قوموں کے عروج و زوال اور ان کے اسباب و عواقب کو بھی بیان کیا ہے۔

فلسفہ و تاریخ: مسلم علما نے صرف کتب و تاریخ کا ہی نہیں لکھیں بلکہ ان پر نقد و جرح کے عمل کا بھی آغاز کیا۔ جس سے فلسفہ تاریخ کا علم ایجاد ہوا۔ اس عنوان پر ابن خلدون کو شہرت دوام حاصل ہے۔ اس کا مقدمہ تاریخ بڑی اہمیت کا حامل ہے۔

علم الانساب: نسب دانی بھی تاریخ کے لوازم میں سے ہے۔ مسلمانوں میں سے الکلبی (م ۲۰۴ھ)، البلاذری (م ۲۷۹ھ)، ابن ہشام (م ۲۱۳ھ)، ابن حبیب البغدادی (م ۲۴۵ھ)، ابن بکار القرشی (م ۲۵۶ھ)، ابن نجار اور البغدادی (م ۶۴۳ھ)، ابن التسرانی، القاضی المہذب (م ۵۶۱ھ)، الہمدانی (م ۳۳۴ھ)، ابن درید اور ابن حزم (م ۴۵۶ھ)، اور السمعانی (م ۵۶۲ھ)، نے اس موضوع پر یادگار علمی و تحقیقی کام کیے۔

علم الجرح و التعدیل: علم حدیث کے راویوں اور حالات کی جانچ پڑتال کے لیے علم الجرح و التعدیل وضع ہوا۔ جس کی بنیاد پر صحیح اور ضعیف احادیث کی شناخت ممکن ہو سکی۔ اس عنوان پر حافظ یحییٰ بن سعید القطان، یحییٰ بن معین، علی بن المدینی، احمد بن حنبل، امام ابوزرعہ، ابو حاتم، امام بخاری، امام مسلم، ابو اسحاق الجوزجانی، النسائی، ابن خزیمہ، الترمذی، الدولابی اور العقیلی، ابن عدی، الجرجانی، الذہبی اور ابن حجر العسقلانی نے کام کیا اور تصانیف مرتب کیں۔

مطالعہ کائنات: قرآن حکیم کے زیر اثر مطالعہ کائنات اور مطالعہ الفس کو بھی فروغ حاصل ہوا اور مسلمانوں نے اس عنوان پر تاریخی نوعیت کا کام کیا۔

## عام دنیا پر قرآنی تعلیمات کے اثرات:

اسلامی دنیا پر قرآن حکیم کے خصوصی اثرات کے ساتھ ساتھ پوری دنیا پر بھی قرآن مجید کے اثرات کا مشاہدہ کیا جا سکتا ہے۔ قرآنی اثرات کے تحت مغرب میں سائنس کی تحریک برپا ہو کر پروان چڑھی۔ قرآنی عقیدہ مساوات و اخوت نے دنیا کو بیحد متاثر کیا۔ علی ہذا القیاس قرآنی عقیدہ و عدل توسط، تدبر عقلی، سیر و سیاحت بغرض تدبر، نظریہ انسانیت (Humanis m)، دوسرے مذاہب کے بارے میں عدم مداخلت اور دین میں جبر و اکراہ کی ممانعت، اہل کتاب کے ساتھ رواداری، برسر جنگ مشرکین کے ساتھ مصالحت کی ترغیب، نظریہ صلح و جنگ، نظریہ خاندان، امومت اور حقوق نسواں اور قرآن مجید کے اخلاقی نظریات نے جدید وقدیم دنیا کو یکساں طور پر متاثر کیا ہے۔

علوم القرآن سے متعلق تصانیف: مسلمانوں نے ہر دور میں علوم القرآن پر تصنیف و تالیف کا کام جاری رکھا ہے۔ چنانچہ اس موضوع پر اب تک سیکڑوں کتابیں تصنیف ہو چکی ہیں۔

**تراجم قرآن مجید:** دنیا کی بیشتر زبانوں میں قرآن مجید کے تراجم ہو چکے ہیں۔ اور یہ تراجم بلا استثنا دنیا کے ہر علاقے اور ہر خطے میں دستیاب ہیں۔

**مآخذ:** دیکھیے مقالہ "قرآن"، در آ آ، بذیل مادہ۔

○

**قرامطہ:** (Karmatians، واحد: قرمطی)، صحیح معنوں میں یہ عربوں اور "نبطیوں" کی ان باغی جماعتوں کا نام تھا، جو ۲۶۴ھ/۸۷۷ء سے عراق زیریں میں زنج کی جنگ غلامی کے بعد منظم ہوئیں اور جن کی بنیاد ایک ایسے اشتراکی نظام پر رکھی گئی جس میں شمولیت کے لیے بعض رسوم کا بجا لانا ضروری تھا۔ پرجوش تبلیغ کے باعث

اس خفیہ جماعت کا دائرہ عوام، کسانوں اور اہل حرفہ تک وسیع ہو گیا۔ الاحساء میں انھوں نے خلیفہ بغداد سے آزاد ہو کر ایک ریاست کی بنیاد رکھ لی اور خراسان، شام اور یمن میں ان کے ایسے اڈے قائم ہو گئے جہاں سے ہمیشہ شورشیں ہوتی رہتی تھیں۔

زیادہ وسیع معنوں میں قرمطی سے معاشرتی اصلاح کی وہ تحریک مراد لی جاتی ہے جس کی اساس مساوات پر رکھی گئی اور جس نے نویں اور بارھویں صدی عیسوی کے درمیان ساری اسلامی دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ بعد میں ایک جاہ طلب گھرانے، یعنی اسماعیلی خاندان (رک بہ اسماعیلیہ) نے اس تحریک پر قبضہ کر لیا۔ انھوں نے ۲۹۷ھ/ ۹۱۰ء میں خلافت فاطمیہ کے نام سے ایک حریف سلطنت قائم کی۔ یہ تحریک ناکام رہی اور آخرکار دولت فاطمیہ کے ساتھ اس تحریک کا بھی خاتمہ ہو گیا۔

بظاہر یہی تحریک مغرب میں پہنچی اور اس سے یورپ کی پیشہ ورانہ انجمنوں اور فری مین جماعت کی تشکیل متاثر ہوئی۔

۱۔ اشتقاق اور ابتدائی تاریخ: لفظ قرمط (نہ کہ اقرمط) کے اشتقاق کے بارے میں اختلاف رائے ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ اس باغیانہ تحریک کے اولین قائد حمدان قرمط (دیکھیے علی بن قرمط) ایک ملحد نام کے ساتھ ایک توصیفی کلمے کے طور پر مستعمل ہوا ہے۔ لیکن زیادہ قرین قیاس یہ ہے کہ یہ لفظ واسط کی مقامی آرامی بولی سے مستعار لیا گیا، جہاں آج بھی قرمطا کے معنی مدلّس (= دھوکے باز، ریا کار) کے لیے جاتے ہیں۔ ۲۵۵ھ/۸۶۸ء سے اسی علاقے میں زنج کے باغی لشکر میں فراتیہ کے ساتھ ساتھ قراطیہ کے ایک دستے کا نام بھی ملتا ہے (الطبری، ۳: ۱۷۵۷؛ نیز ۳: ۱۷۴۹: راشد قراطی)۔

قرامطہ کی تحریک بغاوت کا آغاز حمدان نے واسط کے مضافات سے شروع کیا۔ ۲۷۷ھ/۸۹۰ء میں اس نے کوفے کے مشرق میں ایک دارالہجرۃ (= محصور و محفوظ کمین گاہ یا مامن) کی بنیاد اپنے ان رفقا کے لیے ڈالی، جن کے مختلف رضاکارانہ چندے جماعت کے مشترکہ خزانے میں جمع ہوتے تھے۔ یہ چندے زکوۃ الفطر، صدقہ فطر، دارالہجرہ کے استعمال کے حق، تمام آمدنی کے پانچویں حصے (خمس) اور بلغات (رک بہ نصیری) میں ہر طرح کی شرکت کے حق پر مشتمل ہوتے تھے۔ عام ضرورت کی تمام چیزیں قومی ملکیت شمار ہوتی تھیں۔ یہ تفصیلات، جن کا علم ہمیں سنی ماخذ سے ہوتا ہے، شاید صحیح ہیں۔

بلغات (agapes) میں وہ "نان بہشت" کھاتے تھے۔ اس کا علم ہمیں اس زمانے میں حلاج کے مقدمے کی روداد سے ہوتا ہے (دیکھیے الطبری، بذیل ۲۷۸ھ/۸۹۱ء، قرمطی فرج بن عثمان الموطن بہ نصرانہ یا ناصرانیہ کے بارے میں)۔

حمدان کے ساتھ اس کے برادر نسبتی عبدان (م ۲۸۶ھ/۸۹۹ء) کا ذکر بھی ملتا ہے، جو سات مدارج شمولیت (بلاغات سبعہ) کے ایک دستور العمل کا مصنف تھا۔ ان رہنماؤں میں سے ایک کا لقب صاحب الظہور تھا، جس نے حمدان کو اس عہدے پر سرفراز کیا اور دوسرا صاحب الناقہ، جس نے عبدان کو برطرف کر کے اس کی جگہ ذکراویہ الدندانی کو مقرر کیا۔ ۲۸۸ھ/۹۰۰ء میں ذکرویہ نے صحرائے شام میں بنو علیص کے درمیان قرامطہ کو عام بغاوت کا حکم دیا، جس کی مدت سے تیاری کی جا رہی تھی (اور جس کے متعلق خیال تھا کہ ۲۹۰ھ/ ۹۰۲ء میں خراسان میں رونما ہو گئی)۔ اس نے صاحب الناقہ کو اس بغاوت کا امیر مامور کیا، جس کا اسمٰعیلی شاہی لقب ابو عبداللہ محمد اور خاندانی نام فاطمی تھا)۔ وہ ۲۸۹ھ/۹۰۱ء میں محاصرۂ دمشق کے دوران میں مارا گیا۔ اس کی جگہ اس کے بھائی "صاحب الخال" نے لی، جس نے بطور امیر ابو عبداللہ احمد کا شاہی نام اختیار کیا اور گرفتار ہو کر ۲۹۱ھ /۹۰۳ء میں بغداد میں قتل ہوا۔ عراق زیریں میں قرامطہ کی تحریک بزور شمشیر ختم کر دی گئی اور ۲۹۴ھ/۹۰۶ء میں جب ذکرویہ کا انتقال ہوا تو عملی طور پر ان کی سیاسی اہمیت بھی ختم ہو گئی۔

کچھ عرصے بعد اس تحریک نے الاحساء میں ایک مرتبہ پھر سر اٹھایا، جہاں صاحب الناقہ نے ابو سعید حسن بن بہرام الجنابی کو ۲۸۱ھ/ ۸۹۴ء میں اپنا نمائندہ بنا کر بھیجا تھا۔ ۲۸۲ھ/۸۹۵ء میں عبدالقیس کے ربیعی قبیلے کی اعانت سے الجنابی نے الاحساء کے سارے علاقے پر قبضہ کر لیا اور وہاں ایک آزاد ریاست قائم کی، جو قرامطہ کی پشت پناہ اور خلافت بغداد کے لیے ایک زبردست خطرہ بن گئی۔ الجنابی کے بیٹے اور جانشین ابو طاہر سلیمان (۳۰۱ھ/۹۱۴ء تا ۳۳۲ھ/۹۴۳ء) نے عراق زیریں کی تاخت و تاراج کے ساتھ ساتھ حجاج کے راستے بند کر دیے۔ آخر ۸ ذوالحجہ ۳۱۷ھ/۱۲ جنوری ۹۳۰ء کو اس نے مکہ فتح کر لیا اور اس سے چھے روز بعد حجر اسود کو اٹھا لے گیا تاکہ اسے الاحساء میں نصب کر سکے۔ اپنے باپ کی طرح ابو طاہر بھی ایک خفیہ انجمن کا داعی اور الاحساء میں اس کا ناظر امور خارجہ تھا۔ متوقع امام کی تخت

نشینی کا مناسب وقت آنے تک اس نے یہاں بزرگان قبیلہ (السادہ) کی ایک نمائندہ مجلس قائم کی اور امور داخلہ کا نظم و نسق اس کے ذمے کر دیا۔ یہ تنظیم قرامطہ کی عسکری قوت کے زوال کے بعد ۴۲۲ھ/۱۰۳۰ء تک باقی تھی؛ بلکہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اٹھارہویں صدی عیسوی تک مقامی طور پر خود مختار رہی تاآنکہ اسماعیلی دعوت کے احیا نے ایک نئے خاندان مکرمیہ کی شکل اختیار کی؛ جس کا مرکز الموسیہ تھا (ہجر کا نیا نام؛ جہاں آج کل حفوف کا شہر آباد ہے)۔

یمن میں قرملی دعوت کا آغاز ۲۶۶ھ/۸۷۹ء میں منصور الیمن (جو ابن حوشب کا لقب تھا) نے عدن لاعہ کے نزدیک ایک دارالہجرۃ کی بنا رکھ کر کیا؛ لیکن یہ دعوت یمن کے زیدی اماموں کی مخالفت کے باعث کامیاب نہ ہو سکی اور صرف چند چھوٹی چھوٹی ریاستوں کے قیام تک محدود رہی؛ مثلاً صنعاء کے ملیحیہ اور نجران کے مکرمیہ (متعلقہ متون کا Griffin نے مطالعہ کیا ہے)۔

خراسان میں اس دعوت کی ابتدا ۲۶۰ھ/۸۷۳ء میں خلف نے رے سے کی اور پھر یہ مروالروز اور جوزجان میں طالقان تک پھیل گئی؛ جہاں کے امیر نے قرملی مذہب کے تمام مدارج طے کر لیے۔ بعد ازاں دیلم پر بھی قبضہ کر لیا گیا؛ جو آگے چل کر اسماعیلی خاندان (رکّ بہ حشیشیون) کا مرکز بننے والا تھا۔ بالآخر محمد النسفی البرذعی (م ۳۳۱ھ/۹۴۳ء) نے شاہان سامانیہ کو اپنی جماعت میں شامل کرنے کا بیڑا اٹھایا؛ لیکن اس کے قتل ہو جانے سے اس جماعت کی سیاسی امیدیں خاک میں مل گئیں۔ مشرقی خراسان کے چھوٹے چھوٹے مراکز میں (بشرطیکہ ہم ناصر خسرو کی تصنیف کو مستثنیٰ قرار دے دیں) محض معمولی قسم کی ادبی سرگرمی ظہور میں آئی (ان تصانیف کا مطالعہ ایوانوف Ivanow نے کیا ہے)۔

معلوم ہوتا ہے کہ شام میں قرامطہ کا مرکز سَلَمیہ تھا؛ لیکن سنیوں کی جانب دارانہ روایات کے علاوہ ہمارے پاس کوئی ایسا ذریعہ نہیں جس سے پتا چل سکے کہ ۲۸۸ھ/۹۰۱ء کی بغاوت کے بعد وہاں کیا واقعات پیش آئے۔ اسی طرح ہمیں یہ بھی معلوم نہیں ہو سکا کہ عبیداللہ نے؛ جو آگے چل کر پہلا فاطمی خلیفہ بنا؛ اس میں کیا حصہ لیا۔ شامی قرامطہ پر آج بھی جمود طاری ہے۔ ان کے ہاں کسی سرگرمی کی کوئی علامت نہیں پائی جاتی اور نہ دروزیوں ہی سے ان کا کوئی رابطہ معلوم ہوتا ہے؛ جو ان کے دور کے بھائی بند ہیں۔

چھوٹی چھوٹی مقامی جماعتوں میں؛ جن کے قرملی مخطوطات اس زمانے تک محفوظ ہیں (فہرست کے لیے رک بہ اسماعیلیہ در آآآ بذیل مادہ)؛ مذہبی عقائد کے سلسلے میں رشید الدین سنان شامی (چودھویں صدی) کی تصانیف؛ محمود فانی (موبد شاہ) ہندی (سترھویں صدی) کی دبستان اور حروفیوں کی ترکی اور فارسی کتابوں (پندرھویں تا سترھویں صدی عیسوی) کے علاوہ کوئی اہم ادبی سرگرمی نظر نہیں آتی۔

۲۔ فاطمیون کے مقابلے میں قرامطہ کا نقطۂ نظر: قرملی عقائد میں عام رجحان یہ ہے کہ حضرت علیؓ کے حق خلافت کے نظریے کو ایک مقصد کے بجائے ایک ذریعہ سمجھا جائے۔ ان کے نزدیک امامت یا اقتدار اعلیٰ کوئی موروثی اجارہ نہیں؛ جو ایک ہی خاندان میں منتقل ہوتا رہے؛ یہ تو ایک ذہنی صلاحیت؛ ایک عطائے الٰہی اور ایک فرمان واجب الاذعان (صورۃ الامر) ہے؛ جو اس فرقے میں شامل ہونے والوں میں سے کسی ایک کو اس صورت میں تفویض کی جاتی ہے جب اس کے ذہن میں دفعۃ کوئی تجلی پیدا ہو اور وہ اس قابل ہو جائے کہ اپنے پیش رو کا بدل یا روحانی فرزند قرار پائے۔ دروزیوں کی کتابوں میں بھی اس حق قرابت کو غصب کرنے کے لیے یہی جواز پیش کیا گیا ہے جس کا عبداللہ بن میمون سے لے کر حسن علی ذکرہ السلام تک قرامطہ کے اخبار و وقائع میں بار بار ذکر ملتا ہے اور یہی امامت کی تعریف کا مطلب ہے؛ جسے ابن مسرۃ الرعینی؛ ابن ہانی اور اخوان الصفا کے مصنفین ایسے ماہرین نے پیش کیا ہے۔ بات یہ ہے کہ ۲۸۸ھ/۹۰۰ء میں صاحب الناقہ اور ۲۸۷ھ/۹۰۹ء میں عبداللہ نے فاطمی خاندانی لقب اختیار کیا تو ان میں سے کسی ایک نے بھی واضح طور پر یہ نہیں بتایا کہ نسلی اعتبار سے ان کا سلسلہ نسب حضرت علیؓ کی اسماعیلی شاخ سے ملتا ہے (دیکھیے المقریزی: اتعاظ؛ طبع Bunz؛ ص ۷ تا ۱۱) اور اگر ان کے مخالفین کے خیال میں ان کا یہ دعویٰ عوام کے لیے کوئی اہمیت رکھتا بھی تھا تو جو لوگ اس صحیح عقیدے کو قبول کر لیتے تھے انہیں اس سے کوئی دلچسپی نہیں تھی کہ ان کا امام حضرت علیؓ کی نسل سے ہے یا نہیں۔ وہ اور سب باتوں سے قطع نظر صرف یہ دیکھتے تھے کہ باعتبار "مدارج فکر" اس امام کا تقرر منجانب اللہ ہے یا نہیں؟۔

قرامطہ کے نزدیک عالم جملہ مظاہر فطرت کا مجموعہ ہے جو بالتواتر ادوار کی صورت میں رونما ہوتے ہیں اور یہ ایک ہی کھیل ہے جو بار بار ہمارے سامنے کھیلا جاتا ہے۔ یہ منظر؛ جو عقول کے سامنے (جن کی

تعداد ہمیشہ یکساں رہتی ہے) اس لیے پیش کیا جاتا ہے کہ وہ حقیقی علم کے نور سے منور ہو سکیں' اس مادی حجاب کے بتدریج غائب ہونے کا نام ہے جس کا ہمارے حواس ادراک تو کرتے ہیں' لیکن جو ایک سراب ہے کثیرالصور اور چند روزہ۔ پھر جب ذات باری کا عقلی شعور پیدا ہو جاتا ہے اور اس کے لیے شواہد مہیا ہو جاتے ہیں تو عقول وجود میں آتے ہیں (خلق ثانی)۔

ماہیت الٰہیہ جس کے ماسوا کوئی شے موجود نہیں محض ایک تصور واحد کی شہادت' عالم معقول کی حت جمع کی تصدیق اور جملہ صفات سے مبرا ہے۔ قرامطہ کی تنزیہ جہمیہ کی تعطیل سے بھی زیادہ شدید ہے۔ وہ تمام صفات الٰہیہ کی منکر ہے اور ایک اس قسم کی مطلق وحدت وجود کو تسلیم کرتی ہے جس کی بنیاد خالص عقلی ہے۔

۳۔ قرمطی تحریک کا دوسری تحریکات پر اثر: مختلف الخیال مسلمان مفکرین نے' خواہ وہ اہل السنت والجماعت سے تعلق رکھتے ہوں یا راسخ العقیدہ امامیہ فرقے سے' قرمطی مصنفین بالخصوص رسائل اخوان الصفاء' کے مولفین سے بہت گہرا اثر قبول کیا ہے۔

فلسفے میں الفارابی اور ابن سینا کے مثالی امامت کے سیاسی نظریے (رازی کا اس مسئلے میں کیال سے مباحثہ رہا) اور عقول عشرہ کا نظریہ صدور (ابن سینا) ان کے زیر اثر تسلیم کیے گئے۔ خود آموز انسان (حیّ بن یقظان) کی مشہور حکایت بھی شاید قرمطی الاصل ہو۔

ایسے ہی اصول و عقائد میں بھی قرمطی اثرات سرایت کر گئے' مثلاً قرآن مجید کی مجرد تمثیلی تفسیر' ابن حائط اور ابن یبوش کا مسئلہ تناسخ اور نور محمدی کا نظریہ۔

مسلمانوں میں قابل ذکر پیشہ وارانہ انجمنوں (GUILDS) کا سلسلہ بھی قرامطہ کا مرہون منت ہے۔

**مآخذ**: عام مآخذ کے لیے دیکھیے L. MAS-(۱)؛ SIGNON' در Oriental Studies Presented to E.G. Browne' کیمبرج ۱۹۲۲ء ص ۳۲۹ تا ۳۳۸؛ (۲) رسائل اخوان الصفا' بمبئی ۱۳۰۳ء' ۲: ۶۰ تا ۶۲' ۸۸ تا ۹۱' ۴: ۱۸۲ تا ۲۱۷' وغیرہ؛ (۳) حمزہ الدروزی: رسالہ مستقیمہ؛ (۴) وہی مصنف: رسالہ دامغہ (در احکام دروز)؛ (۵) المقتنی الدروزی: رسالہ السفرالی السادۃ (دراحکام دروز)؛ (۶) نظام الملک: سیاست نامہ' ترجمہ و طبع Schefer' ۱۸۹۳ء باب ۴۷۔

○

**قِران** : رکّ بہ احرام۔

○

**قُرْبان** : (ع)' قربانی' بھینٹ' ذریعۂ تقرب۔ اس سے مراد ہے' ہر وہ چیز جو انسان اللہ کے حضور میں اس کا قرب چاہنے کے لیے پیش کرے' نیز ہر چیز جسے اللہ تعالٰی کے تقرب کا ذریعہ بنایا جائے' خواہ وہ جانور کا ذبیحہ ہو یا نذر و نیاز یا عام صدقہ و خیرات ہو (الرازی: تفسیر الکبیر' الراغب: مفردات القرآن' بذیل مادہ و لسان العرب' بذیل مادہ قرب)' ہر نیک عمل جس کے ذریعے اللہ تعالٰی کی رحمت سے قریب ہونے کا قصد کیا جائے' وہ قربان ہے (الجصاص: احکام القرآن' مطبوعۂ استانبول)' عرف عام میں یہ لفظ جانور کی قربانی کے لیے بولا جاتا ہے۔ قرآن مجید میں یہ لفظ تین جگہ آیا ہے: (۳ [آل عمران]: ۱۸۳ اور ۵ [المائدۃ]: ۲۷) میں اس کے معنی صاف طور پر ذبیحہ (قربانی) کے ہیں' تاہم ۴۶ [الاحقاف]: ۲۸ میں کہا گیا ہے کہ پھر ان کی مدد ان لوگوں نے کیوں نہ کی جنہیں انہوں نے تقرب کے لیے اللہ کے سوا معبود بنا رکھا تھا۔ یہاں یہ لفظ "الٰہ" (معبودوں) کا مرادف ہو گا۔

مناسک اسلام میں یہ لفظ اس جانور کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے' جو ہر سال ۱۰ ذوالحجہ کو ذبح کیا جاتا ہے۔ یہ جشن کا دن ہے اور اسے اس کے بعد کے ایام تشریق سے ملا کر عید قربان (دیکھیے رکّ بہ عیدالاضحیٰ) کہتے ہیں۔ ان ملکوں میں جہاں ترکی بولی جاتی ہے' اس کا نام قربان بیرام ہے۔

عرب عیسائیوں میں قربان کے معنی عشائے ربانی کے ہیں۔ آخر میں یہ بھی بتا دینا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ خالص عربی کا ایک لفظ قربان (جمع: قرابین) اور بھی ہے' جس کے معنی ان درباریوں اور مشیروں کے ہیں جو بلا واسطہ بادشاہ کی خدمت میں حاضر رہتے ہیں یعنی مقربین۔ یہ لفظ غالباً براہ راست ق۔ ر۔ ب "نزدیک ہونا" سے ماخوذ ہے (دیکھیے اوپر)۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**قُرَیش** : حجاز (جزیرۃُ العرب) کا مشہور و معروف اور عظیم الشان قبیلہ' جو مکہ مکرمہ اور اس کے گرد و نواح میں مقیم تھا۔ قریش نضر بن کنانہ کی اولاد ہیں۔ اس لحاظ سے قریش مضری اور عدنانی

ٹھیرے۔ قریش کی وجہ تسمیہ میں مختلف اقوال ہیں (دیکھیے آآ بذیل مادہ)۔

سب سے پہلے قریش کا لقب نضر بن کنانہ کے لیے استعمال ہوا' پھر اس کی اولاد قریش کہلائی۔ جب فہر بن مالک کا زمانہ آیا تو یہ نام (قریش) زیادہ مقبول اور زبان زد عوام ہونے لگا' نیز قبیلہ قریش کو فہر کی طرف اس لیے بھی منسوب کیا گیا کہ نضر کی نسل فہر کی اولاد میں منحصر و محدود ہو کر رہ گئی۔ نضر کی نسل فہر کے سوا اور کسی سے نہیں چلی' اس لیے قریش کا لقب فہر کی اولاد کے لیے بولا جانے لگا۔

بہرحال یہ حقیقت ہے کہ نضر بن کنانہ کی اولاد کی سب شاخوں کو قریش کے لقب سے پکارا جاتا ہے۔

قریش کے دو بڑے گروہ تھے: (۱) قریش البطائح: وہ قبائل قریش جو مکہ مکرمہ کے بطحاء میں سکونت پذیر تھے اور ان میں کعب بن لؤی کی اولاد بالخصوص بنو عبد مناف' بنو عبدالعزیٰ' بنو عبدالدار' بنو زہرہ ' بنو تیم' بنو مخزوم' بنو جمح' بنو سہم وغیرہ مشہور ہیں؛ (۲) قریش الظواہر: وہ قبائل قریش جو مکہ کے باہر رہتے تھے۔ ان میں قبائل بنو عامر بن لؤی' بنو محارب' بنو الحارث' تیم الادرم بن غالب وغیرہ شامل ہیں۔

کعب بن لؤی بن فہر بن غالب عربوں کے ہاں بڑی قدر و منزلت رکھتا تھا اور عام الفیل سے پہلے کعب کی موت سے تاریخ کا حساب رکھا جاتا تھا۔ وہی پہلا سردار تھا جو قریش کو جمعے کے دن جمع کر کے خطاب کیا کرتا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی بعثت یاد دلا کر انہیں تلقین کیا کرتا کہ وہ آپ پر ایمان لائیں اور آپ کا اتباع کریں (القلقشندی: نهایۃ الارب' ص ۴۰۷)۔ کعب کی اولاد میں مرہ' عدی اور ھصیص قابل ذکر ہیں۔ مرۃ بن کعب کی اولاد میں کلاب اور تیم مشہور ہوئے۔ پھر کلاب کے دو بیٹے قصی اور زہرہ بڑے نامور ہوئے۔ قصی کے بیٹوں میں عبدمناف خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ عبد مناف کے چار بیٹے تھے: ہاشم' مطلب' عبد شمس اور نوفل۔ ہاشم کی والدہ کا نام عاتکہ بنت مرۃ بن ہلال تھا۔ ہاشم کے بیٹوں میں سے عبدالمطلب (= شیبہ) کی نسل اور اولاد دنیا میں مشہور ہوئی اور عبدالمطلب کے بیٹوں میں سے حضرت عبداللہ کو یہ شرف حاصل ہوا کہ ان کی زوجہ محترمہ حضرت آمنہ بنت وہب کے بطن سے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان کے ہاں پیدا ہوئے (جمهرة انساب العرب)۔

قصی بن کلاب بھی قریش کا نامور سردار تھا۔ اس نے قریش کے منتشر قبائل کی شیرازہ بندی کی اور انہیں مجتمع کر کے وحدت قومی کا عملی سبق دیا اور ان کی عزت و عظمت قائم کی۔ اسی نے دارالندوۃ کی بنیاد رکھی' جہاں قریش کے تمام امور اور معاملات طے کیے جاتے تھے (نهایۃ الارب)۔

عبد مناف کے بیٹوں میں سے ہاشم اور عبد شمس ملکی سیاست اور قبائلی ریاست میں برابر کے شریک رہے۔ چونکہ حاجیوں کی دیکھ بھال اور مہمان نوازی اور خاطر مدارت ہاشم کے سپرد تھی' اس لیے وہ موسم حج میں زائرین بیت اللہ کے لیے کھانے پینے کا انتظام و اہتمام بڑی خوش اسلوبی سے کرتے' قحط کے زمانے میں غیر ملکوں سے غلہ اور خوراک لاکر حاجت مندوں میں تقسیم کرتے تھے۔ ان اوصاف کی وجہ سے جناب ہاشم کا نام اور اثر و رسوخ دور دور تک کے لوگوں میں پھیل گیا۔ دوسرے ممالک اور علاقوں کے حکمرانوں کے ہاں باریابی کی وجہ سے دنیوی اور سیاسی عزت و وجاہت بھی حاصل تھی۔

جناب ہاشم کے نامور بیٹے اور حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دادا جناب عبدالمطلب بھی قریش کے مشہور و معروف سردار تھے۔ عبدالمطلب کا نام عامر تھا۔ چونکہ پیدائش کے وقت ان کے سر میں کچھ سفید بال تھے' اس لیے انہیں شیبہ بھی کہا جاتا ہے۔ عبدالمطلب اپنی فیاضی' خدمت حجاج' بیکسوں کی امداد' مظلوموں کی فریاد رسی اور قومی ہمدردی کے لیے سارے عرب میں مشہور تھے۔ سقایہ اور رفادہ (یعنی حاجیوں کے پینے کے لیے پانی اور کھانے کے لیے اشیاے خوردنی کا مہیا کرنا ان کے ذمہ تھا)۔ جب عبدالمطلب نے نظم و نسق سنبھالا تو رفادہ کے سلسلے میں کوئی دقت محسوس نہ ہوئی' کیونکہ قریش کا ہر گھر مقدور بھر اس میں حصہ لیتا اور کھانا وغیرہ مہیا کر دیتا تھا' لیکن پانی مہیا کرنے میں خاصی دقت پیش آتی تھی۔ مکے اور اس کے گرد و نواح میں گھوم پھر کر چشموں اور کنووں وغیرہ سے مشکیزوں میں پانی حاصل کر کے حاجیوں کو مہیا کیا جاتا تھا۔ بڑی تگ و دو اور سخت محنت و مشقت کے بعد کہیں جا کر معلوم ہوا کہ بیت اللہ میں چاہ زمزم موجود ہے' جو ساز و سامان سے اٹا پڑا ہے۔ جناب عبدالمطلب نے چاہ زمزم کو از سر نو کھود کر صاف کیا اور حاجیوں کے لیے آب زمزم مہیا کیا۔

۲۔ دور اسلام: ابتداءً قریش مکہ نے اسلام اور پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی بھرپور مخالفت کی اور اسلام قبول کرنے والوں کو شدید طور پر اذیت کا نشانہ بنایا۔ اسی بنا پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ مکرمہ سے ہجرت کر کے مدینہ منورہ تشریف لے گئے۔ ۸ھ/ ۶۳۰ء میں مکہ مکرمہ مسلمانوں کے لیے فتح ہو گیا۔ جس کے بعد اسلامی حکومت کی توسیع اور اسلام کی اشاعت و تبلیغ میں قریش نے بھرپور حصہ لیا۔ خلفاے اربعہ' خلفاے بنی امیہ اور خلفاے بنی عباس سب قریشی تھے۔ روایان حدیث میں نامور قریشی صحابہ کی کثرت ہے' مثلاً ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ' حضرت عبداللہ بن عباسؓ' حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور حضرت عبداللہ بن عمروؓ بن العاص وغیرہ۔

قریش کی فصاحت و بلاغت مسلمہ تھی اور قریش کی زبان کو فصیح ترین تسلیم کیا جاتا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قریش کے سیاسی و سماجی اثر و رسوخ اور اسلام لانے کے بعد دینی فہم و فراست اور اصابت رائے کا اعتراف و اعلان فرمایا ہے (دیکھیے ابو داؤد الطیالسی: مسند' (تبویب جدید: منحۃ المعبود' طبع احمد عبدالرحمٰن البناء الساعاتی' ۲: ۱۹۰' قاہرہ ۱۳۷۲ھ)۔ نیز قریش کی سیاسی فہم و فراست اور حسن تدبیر کے پیش نظر ہی آپؐ نے خبر دی تھی کہ "الائمۃ مِنْ قُرَیْش" یعنی سیاسی امامت کی اہلیت قریش میں موجود ہے اور جب تک یہ اہلیت ان میں رہے گی وہ سیاسی رہنمائی اور رہبری کرتے رہیں گے۔ قریش نے ایک عرصے تک اپنی طبعی ذہانت اور سیاسی بصیرت کا لوہا منوایا۔

عصر حاضر میں قریش کا اطلاق ان اشراف قریش پر ہوتا ہے جو قریشی نسل سے ہیں۔ حجاز میں ان کی سکونت زیادہ تر منیٰ عرفات اور اس کے قرب و جوار میں ہے۔ پاک و ہند میں بھی متعدد قریشی خاندان موجود ہیں۔ حجاز میں قبیلہ ثقیف کی ایک شاخ کو بھی قریش کے نام سے پکارتے ہیں اور یہ لوگ علاقہ طائف میں آباد ہیں۔ ان میں حضری بھی ہیں اور بدوی بھی۔

قریش جہاں جہاں بھی گئے اپنا نام ساتھ لے گئے اور ان کی یادگار کئی جگہ اب تک موجود ہے۔ شہر واسط میں ایک نہر کا نام قریش ہے اور ایک بستی ابو قریش کے نام سے موسوم ہے۔ اعمال حمص میں ایک گاؤں (قریہ) القریشیہ کہلاتا ہے۔ اعمال زبید (یمن) میں ایک بستی کا نام القریشیہ ہے۔ مصر کے ایک گاؤں کو بھی القریشہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ قریش کی طرف نسبت قریشی بھی ہے اور قرشی بھی۔

**مآخذ:** (۱) ابن سعد: طبقات' بیروت ۱۹۶۰ء' ۱: ۵۵ بعد؛ (۲) ابن حزم: جمہرۃ انساب العرب' بمدد اشاریہ؛ (۳) ابن درید: الاشتقاق' بمدد اشاریہ؛ (۴) لسان العرب' بذیل مادہ؛ (۵) تاج العروس' بذیل مادہ؛ (۶) الجوہری: الصحاح' بذیل مادہ؛ (۷) القلقشندی: الصبح الاعشیٰ' ۱: ۳۵۱ تا ۳۶۰؛ (۸) وہی مصنف: نہایۃ الارب' ۳۲۱ و بمواضع کثیرہ؛ (۹) ابن حبیب: المحبر' بمدد اشاریہ؛ (۱۰) المصعب الزبیری: نسب قریش؛ (۱۱) خیر الدین الزرکلی: الاعلام' بذیل مادہ؛ (۱۲) وہی مصنف: مارایت وما سمعت' ص ۱۰۱؛ (۱۳) عمر رضا کحالہ: معجم قبائل العرب' بذیل مادہ۔

○

**قریظہ:** بنو قریظہ' یثرب کے تین یہودی قبائل میں سے ایک قبیلہ جو بنو النضیر کا رشتے دار تھا۔ دونوں قبیلے مل کر بنو دریہ کہلاتے تھے اور بیان کیا جاتا ہے کہ یہ دوسرے یہودیوں کے مقابلے میں خاصی مدت بعد یثرب میں آباد ہوئے۔

بنو قریظہ کی دو شاخیں تھیں: بنو کعب اور بنو عمرو' وہ شہر سے باہر جنوب کی طرف وادی مہزور کے ساتھ ساتھ اپنے ہم نسب قبیلے ہدل کی معیت میں رہتے تھے' ان کے شمال مغرب میں قبیلہ اوس اللہ کا علاقہ تھا' شمال مشرق میں بنو عبدالاشہل کا اور مشرق میں الحرۃ واقع تھا۔ قریظہ نے جو زمینوں کے مالک اور زراعت پیشہ تھے' زراعت کو بہت ترقی دی' چنانچہ اپنی زرعی پیداوار' نیز تجارت کی بدولت بڑی فارغ البالی سے زندگی بسر کرتے تھے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدینے میں تشریف آوری کے وقت ان میں ۷۵۰ سپاہی تھے اور ان کے پاس ہتھیاروں اور زرہوں کے بڑے ذخیرے موجود تھے۔

بنو نضیر کی طرح بنو اوس کے حلیف ہونے کی وجہ سے انھوں نے بھی ان کی طرف سے جنگ بعاث میں شرکت کی تھی' جو ان کے علاقے میں ہجرت سے چند سال پہلے لڑی گئی تھی۔

دیگر یہودیوں کی طرح [رک بہ قینقاع] بنو قریظہ کا رویہ بھی اسلام کے بارے میں شروع ہی سے معاندانہ رہا تھا' لیکن مدینے کے محاصرے (غزوہ خندق' ذوالقعدہ ۵ھ) تک کوئی کھلم کھلا کشیدگی پیدا نہ

ہوئی تھی غزوہ خندق کے موقع پر بنو قریظہ کا نہایت معاندانہ کردار کھل کر سامنے آ گیا انھوں نے بنو غطفان اور قریش مکہ سے سازش کر کے احزاب کو مدینے پر چڑھائی کی دعوت دی تھی۔ حیی بن اخطب' جسے ابو سفیان نے بنو قریظہ کے سردار کعب بن اسد کے پاس بھیجا تھا' بنو قریظہ کو اپنے ساتھ ملانے میں کامیاب ہو گیا' حالانکہ بنو قریظہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایک تحریری معاہدہ اتحاد کر چکے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اوس و خزرج کے دو سرداروں حضرت سعد بن معاذ' حضرت سعدؓ بن عبادہ اور ان کے ساتھ حضرت خوات بن جبیر اور حضرت عبداللہؓ بن رواحہ کو ان کے رویے کی تحقیق کے لیے بھیجا اور ان لوگوں نے واپس آکر ان کی غداری اور عہد شکنی کی تصدیق کر دی۔

بنو قریظہ نے قریش اور غطفان سے مل کر مدینے پر حملہ کرنے کا منصوبہ بنایا تھا' لیکن محاصرۂ مدینہ کے دوران میں حضرت نعیم بن مسعود بن عامر غطفانی کے سیاسی تدبر اور حربی بصیرت و دانشمندی نے بنو قریظہ اور قریش میں بد اعتمادی کی فضا پیدا کر کے پھوٹ ڈلوا دی۔ جب قریش مکہ نے ناکام و نامراد ہو کر محاصرہ اٹھا لیا اور واپس لوٹ گئے تو حکم الٰہی سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے صحابہؓ کو بنو قریظہ کے خلاف لشکر کشی کا حکم دیا (جوامع السیرۃ' ص ۱۹۱' ۱۹۲؛ ابن خلدون (اردو ترجمہ)' ۲: ۳۵۰)۔

بالآخر بنو قریظہ مقابلے کی تاب نہ لا کر ہتھیار ڈالنے پر مجبور ہو گئے۔ اطاعت قبول کرنے کے بعد قریظہ کو ان کی عورتوں اور بچوں سے الگ کر دیا گیا اور انھیں حراست میں لے لیا گیا۔ قبیلہ اوس نے ان کی سفارش کی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے یہ منظوری لے لی کہ بنو قریظہ کی قسمت کا فیصلہ ان کے حلیف قبیلہ اوس کے سردار حضرت سعدؓ بن معاذ پر چھوڑ دیا جائے۔ حضرت سعدؓ نے یہ فیصلہ دیا کہ بنو قریظہ کے تمام مرد' جو سن بلوغ کو پہنچ چکے ہوں' قتل کر دیے جائیں' عورتوں اور بچوں کو قیدی بنا لیا جائے اور ان کے مال و اسباب کو مسلمانوں میں تقسیم کر دیا جائے۔ دوسرے دن ان سب کو قتل کر دیا گیا۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ جن چار آدمیوں نے اسلام قبول کر لیا تھا' انھیں قتل نہیں کیا گیا۔ عورتوں اور بچوں کو مدینے میں جنگی قیدیوں کی حیثیت سے مسلمانوں میں تقسیم کر دیا گیا۔ اسی طرح بنو قریظہ کے اموال کو بھی مال غنیمت کے عام دستور کے مطابق تقسیم کر دیا گیا۔ ہر پیادہ مجاہد کو ایک حصہ اور ہر سوار کو تین تین حصے دیئے گئے۔ سواروں کی تعداد چھتیس تھی (دیکھیے شبلی نعمانی: سیرۃ النبی' ۱: ۴۴۰)۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**القسطلانی** : ابوالعباس احمد بن محمد بن ابی بکر الخطیب شہاب الدین الشافعی' ایک مستند محدث اور عالم دین' ۱۲ ذوالقعدۃ ۸۵۱ھ/۱۹ جنوری ۱۴۴۸ء کو قاہرہ میں پیدا ہوئے۔ مکے میں دو بار مختصر سے قیام کے علاوہ انھوں نے اپنی ساری زندگی وہیں تبلیغ دین میں بسر کی اور بروز جمعہ ۷ محرم ۹۲۳ھ/۳۱ جنوری ۱۵۱۷ء کو وفات پائی۔ ان کی شہرت بحیثیت مصنف زیادہ تر صحیح البخاری کی جو اصح الکتب بعد کتاب اللہ ہے جامع شرح ارشاد الساری فی شرح البخاری کی بدولت ہے' جو متعدد قلمی اور مطبوعہ نسخوں کی صورت میں ملتی ہے۔ غالباً سب سے پہلا مطبوعہ نسخہ بولاق سے ۱۲۶۷ھ میں شائع ہوا' دوسرا ۱۸۶۹ء میں لکھنؤ سے (دوسرے نسخوں کی تفصیل براکلمان Brockelmann نے G.A.L ۲: ۱۵۹ میں دی ہے) ۱۳۲۵-۱۳۲۶ھ میں جو نسخہ قاہرہ سے شائع ہوا تھا اس میں یحییٰ الانصاری کے اور جو وہاں سے ۱۲۷۹ھ میں طبع ہوا تھا اس میں حسن العدوی (م ۱۳۰۳ھ/ ۱۸۸۳ء) کے حواشی شامل تھے۔ علم حدیث میں انھوں نے ایک مقدمہ لکھا تھا جو عبدالہادی الابیاری (م ۱۳۰۵ھ/۱۸۸۷ء) کی شرح کے ساتھ قاہرہ میں چھپ چکا ہے (تاریخ طباعت ندارد)۔ دنیائے اسلام میں ان کی لکھی ہوئی سیرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بہت شہرت حاصل ہے۔ اس کا نام: المواہب اللدنیہ فی المنح المحمدیہ ہے' اسے انھوں نے ۱۵ شعبان ۸۹۹ھ/۲۲ مئی ۱۴۹۴ء کو پایۂ تکمیل تک پہنچایا تھا۔ اس کے متعدد قلمی نسخے موجود ہیں اور کئی بار چھپ بھی چکی ہے (مثلاً قاہرہ ۱۲۸۱ھ)۔ اس کی کئی شرحیں لکھی گئیں' مثلاً الزرقانی (م ۱۱۲۲ھ/۱۷۱۰ء) کی شرح جو ۸ جلدوں میں بولاق سے ۱۲۷۸ اور ۱۲۹۱ھ میں شائع ہوئی۔ عبدالباقی نے اس کا ترکی میں ترجمہ کیا جو ۱۲۶۱ھ میں استانبول میں چھپا۔ کچھ زیادہ مدت نہیں گزری کہ النبہانی' صدر عدالت عالیہ بیروت' نے اس کا ایک ملخص الانوار المحمدیہ من المواہب اللدنیہ کے نام سے مرتب کیا' جو بیروت سے ۱۳۰۱ تا ۱۳۱۲ھ میں شائع ہوا۔ آخر القسطلانی نے اسی موضوع پر

الترمذی کی کتاب الشمائل کی شرح بھی لکھی (براکلمان، ۲: ۱۴۲)۔ علم حدیث کے مطالعے کے علاوہ انھوں نے قرأت قرآن کے فن پر بھی کچھ کام کیا ہے۔ اس موضوع پر ان کی سب سے قابل ذکر تصنیف لطائف الاشارات لفنون القراءات ہے۔ انھوں نے قرأت قرآن کے استاد ابو القاسم الشاطبیؒ کی ایک سوانح عمری بھی لکھی ہے (.G.A.L، ۲: ۴۰۹) اور تجوید پر الجزری کے مقدمے کی تشریح بھی قلمبند کی (کتاب مذکور، ۲: ۲۰۲)۔ مزید براں انھوں نے تصوّف اور تزکیہ نفس پر بھی قلم اٹھایا۔ اس موضوع پر ان کی کتابیں، یہ ہیں: مقامات العارفین، مسالک الحنفاء الی مشارع الصلواۃ علی النبی المصطفیٰ اور البوصیری کے قصیدۂ بردہ کی شرح (.G.A.L، ۱: ۲۶۵)۔

مآخذ : (۱) علی پاشا مبارک: الخطط التوفیقیۃ، بولاق ۱۳۰۶ھ، ۶: ۱۱؛ (۲) براکلمان: Geschichte der arbischen literature، ۲: ۷۳۔

○

**قسم :** ق س م، یمین، سوگند، یوں تو لفظ عموماً یقین اور حلف کا ہم معنی سمجھا جاتا ہے، لیکن اہل لغت اور فقہا نے ان کے لطیف امتیازات پر نتیجہ خیز بحثیں کی ہیں۔ التھانوی نے کشاف میں یہ رائے ظاہر کی ہے کہ قسم یمین اور حلف کے مقابلے میں خاص ہے۔ احمد نگری کا قول ہے کہ یمین اس قسم کو کہتے ہیں جس میں کھانے والا کسی فعل کے کرنے یا اس کے امتناع کے لیے، اپنے عزم کو تقویت کے لیے خدا کے نام کی قسم کھاتا ہے (دستور العلماء، مادہ یمین)۔

قسم کے سلسلے میں اہم بحثیں یہ ہیں: (۱) قرآن مجید میں خدائے تعالیٰ کی قسمیں؛ (۲) قرآن مجید کی رو سے قسموں (ایمان) کی شرعی اہمیت؛ (۳) شرع اسلامی میں قسم کے تقدس، شرف انسانی اور فصل خصومات کے نقطہ نظر سے) (اس میں یہ بھی بتایا جائے گا کہ اسلام نے جاہلی عربوں میں رائج شدہ رسوم قسم کی کس طرح اصلاح کی)۔

قرآن مجید کی بعض آیات میں ان لوگوں کا ذکر ہے جو بڑی بڑی قسمیں کھا کر (خدا سے عہد کر کے) پھر سچے نہ نکلے (۷ [الاعراف]: ۴۹؛ ۱۴ [ابراہیم]: ۴۴؛ ۵ [المائدۃ]: ۵۳)، دوسری نوع خدائے تعالیٰ کی طرف سے قسموں کی ہے۔ ان میں باری تعالیٰ نے مظاہر کائنات، مشاہدات عالم، یوم قیامت، شفق اور رات، وغیرہ کا نام لے کر ان کی قسم کھائی ہے۔

ان قسموں کے متعدد مقاصد ہیں، مثلاً یہ کہ عرب کے قدیم طریقے اور دستور کے مطابق بیان میں زور اور شدت پیدا کرنا؛ (۲) ان مظاہر فطرت سے اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور اس کی ذات و صفات پر حجت پیش کرنا، اس طرح یہ قسمیں در اصل دلائل فطرت ہیں۔

قسموں کی قانونی (شرعی) اہمیت: قسم کی قانونی اہمیت کی تفصیلی بحث کے لیے رکّ بہ الیمین۔ یہاں اجمالاً یہ کافی ہو گا کہ فصل خصومات میں ثبوت کے بغیر فیصلہ ممکن نہیں ہوتا۔ ثبوت حاصل کرنے کی تین صورتیں ہیں: (۱) اقرار؛ (۲) تحریری شہادت اور زبانی گواہی اور (۳) یمین (= قسم) اگر مدّعیٰ علیہ اقرار کر لے تو معاملہ طے ہو جاتا ہے، اگر اقرار نہ کرے تو بار ثبوت مدعی پر ہے۔ یا وہ کوئی دستاویز اپنے دعوے کے ثبوت میں پیش کرے یا زبانی گواہی دلوائے، لیکن اگر یہ اس کے پاس موجود نہ ہوں تو پھر مدعی کو حق حاصل ہے کہ مدعیٰ علیہ سے قسم لے لے اگر وہ قسم کھا لے تو فیصلہ مدعی کے خلاف ہو جائے گا، لیکن یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ انکار کر دے، یا یہ کہے کہ مدعی قسم کھائے۔ ان تینوں صورتوں کے لیے احکام موجود ہیں (تفصیل کے لیے دیکھیے المحمصانی: فلسفہ التشریع فی الاسلام)۔

اسلام سے قبل بھی قسم کو عربوں کے معاشرے میں بہت بڑی اہمیت حاصل تھی، عہد اسلامی میں بعض نامناسب تاکیدی ذاتی قسمیں ممنوع ہو گئیں، البتہ بعض جو شرک اور دوسرے شوائب سے پاک تھیں، جاری رہیں، اور شرع میں قابل لحاظ ہوئیں۔ زہیر نے اسے نفار (= رجوع بہ حاکم برائے فیصلہ) اور جلاء (= مکمل وضاحت) کے ساتھ حق کی تحقیق کا ایک اہم ذریعہ شمار کیا ہے (قصیدہ عدد ا، بیت ۴۰)، قسم وہ لفظ ہے جس میں قسم کھانے والا اپنی پوری قوت ڈال دیتا ہے۔ (عہد قدیم میں) چونکہ قبیلہ ایک اخلاقی وحدت تھی جس میں ذمہ داری متحدہ یا مشترکہ ہوتی تھی، اس لیے اہم امور میں فرد کی قسم قبیلے کی قسم بن جاتی تھی۔ اس صورت میں اسے قسامہ کہتے تھے اور اس میں قبیلے کے پچاس آدمی مل کر اس بات پر قسم کھاتے تھے کہ وہ برحق ہیں، اس قسم میں شامل ہونے والے افراد گواہوں کی حیثیت سے نہیں، بلکہ ذمہ دار افراد کی حیثیت سے شامل ہوتے ہیں اور یہ ضروری نہیں کہ وہ قضیے کے موقع پر بھی موجود ہوں۔

قرآن مجید اور سنت نبویہ میں بیان کردہ احکام اور علماے فقہ کی تصریح کے مطابق اس شخص کو جو قسم کھا رہا ہو لازماً مکلف ہونا چاہیے۔ وہ جان بوجھ کر خود اپنے آزادانہ اختیار سے بات کر رہا ہو اور قسم کی واقعی نیت رکھتا ہو، لیکن اس کے لیے کسی گناہ کے ارتکاب کے لیے قسم کھانا ہرگز جائز نہیں۔ اس سوال پر آرا کا اختلاف ہے کہ آیا اس طرح کی قسم سرے سے قسم ہوتی بھی ہے یا نہیں تاہم اکثریت اس طرف ہے کہ اگر کوئی ایسی قسم کھا لے تو اس کا وقوع ہو جائے گا، لیکن حالف کے لیے اس قسم کا توڑنا اور کفارہ دینا ضروری ہو گا قسم صرف اللہ اس کی ذات اس کے اسماء و صفات میں سے کسی ایک کی، کھائی جا سکتی ہے (البخاری: الصحیح، کتاب الایمان و النذور، و دیگر کتب احادیث و فقہ)۔

جب آہستہ آہستہ دیانت و عدالت کے اوصاف روبزوال ہو گئے تو قسم کے سلسلے میں ہر طرح کے حیلوں کا دروازہ کھل گیا۔ حیلوں کے متعلق مشہور ترین تصنیف الخصاف کی کتاب الحیل و المخارج (طبع Joseph Schacht بخط خودش، Hannover ۱۹۲۳ء، قاہرہ ۱۳۱۴ھ) ہے۔

**مآخذ**: (۱) کتب حدیث بمدد مفتاح کنوز السنۃ، بذیل مادہ الایمان؛ (۲) معجم فقہ الحنبلی، بذیل مادہ قسامۃ و الایمان؛ (۳) معجم فقہ ابن حزم الظاہری، بذیل مادہ قسامہ؛ (۴) المرغینانی: الہدایہ، بذیل مادہ کتاب الایمان و باب القسامہ۔

○

**القشیریؒ**: شیخ عبدالکریم بن ہوازن بن عبدالملک بن طلحہ بن محمد النیشاپوری المعروف بہ زین الاسلام ابوالقاسم قشیری ۳۷۶ھ میں استوا میں پیدا ہوے۔ ابن عساکر نے لکھا ہے "ان کا شمار طبقۂ ثالث میں ہونا چاہیے، لیکن ان کی وفات کی وجہ سے، جو طبقہ ثالث کے اعیان کے بعد واقع ہوئی، انھیں متاخر طبقے میں شمار کیا گیا ہے" (ابن عساکر: تبیین کذب المفتری، ص ۲۷۲، مطبوعہ حیدر آباد دکن)۔ وہ نسلاً خالص عرب تھے، ان کے باپ قشیری تھے، اور قبیلہ قشیر بن کعب سے تعلق رکھتے تھے، جو اموی عہد میں ترک وطن کر کے خراسان کے نواح میں آکر آباد ہو گئے تھے۔ والدہ کی طرف سے سلمی تھے۔ قشیری کے آبا و اجداد نیشاپور کے نواح میں استوا کے ضلعے میں بس گئے تھے (ابن خلکان: وفیات الاعیان، ص ۵۳۹، مطبوعہ قاہرہ)۔

قشیری کے بچپن کے زیادہ حالات معلوم نہیں ہو سکے۔ وہ بچہ ہی تھے جب کہ والد کا سایہ سر سے اٹھ گیا۔ پھر ابوالقاسم الالیمانی سے، جو ان کے خاندان سے رشتہ مودت رکھتے تھے، عربی زبان و ادب کی تعلیم حاصل کی۔ بعد ازاں وہ نیشاپور چلے آئے اور ممتاز اساتذہ بالخصوص ابو علی الدقاق سے علوم دینیہ کی تحصیل کی۔ مؤخرالذکر نے قشیری کو اپنے سلسلے میں داخل کر لیا اور اپنی صاحبزادی بھی قشیری کے حبالۂ عقد میں دے دی۔ انھوں نے علم فقہ، ابوبکر الطوسی اور اصول فقہ ابوبکر بن فورک (م ۴۰۶ھ/۱۰۱۵ء) سے پڑھا۔ اس کے بعد ابو اسحاق الاسفرائنی (م ۴۱۸ھ/۱۰۲۷ء) کے درس سے مستفید ہوے۔ مؤخرالذکر دونوں اساتذہ قشیری کے مداح تھے۔ تعلیم سے فراغت کے بعد انھوں نے ابوبکر الباقلانیؒ (م ۴۰۳ھ/۱۰۱۲ء) کی کتابوں کا مطالعہ کیا، جو اشعریوں کے بڑے عالم تھے۔ ان تمام علوم کے حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ انھوں نے ابو علی الدقاق سے بھی ربط و ضبط قائم رکھا تا آنکہ ابو علی الدقاق وفات پا گئے۔ بعدازاں وہ مشہور صوفی مصنف ابوعبدالرحمن السلمیؒ کے حلقہ ارادت میں شامل ہو گئے۔ اس وقت قشیری خراسان میں جملہ علوم اسلامیہ میں امامت کا درجہ رکھتے تھے۔ وہ بیک وقت فقیہ بھی تھے اور اصولی بھی، شیخ طریقت بھی تھے اور مفسر، محدث، فصیح و بلیغ اور سب سے بڑھ کر کاتب اور شاعر بھی۔ ان کے وعظ میں بڑی تاثیر تھی۔ ان کے ایک ہم عصر ابوالحسن علی الباخرزی (م ۴۶۷ھ/۱۰۷۴ء) نے لکھا ہے "اگر ان کا وعظ پتھر بھی سنے تو موم بن جائے اور اگر شیطان ان کی مجلس میں باندھ دیا جائے تو تائب ہو جائے اور ان کی بات قول فیصل کی حیثیت رکھتی تھی" (ابن عساکر: تبیین کذب المفتری، ص ۲۷۷، مطبوعہ حیدر آباد)۔ ان کی شہرت کی وجہ سے بعض محروم قسمت فقہا ان سے جلنے لگے اور بے سروپا الزام لگا کر ان کی عظمت کو گھٹانے لگے۔ ان کی ابتلا و آزمائش کا حال السبکی نے تفصیل سے لکھا ہے (السبکی: طبقات الشافعیہ، ۲: ۲۶۹، مطبوعہ قاہرہ)، ان کے مخالفین میں زیادہ تر معتزلی اور حنبلی فقہا تھے، جنھوں نے سلجوقی حکمرانوں سے قشیری کو سزا دینے کی اجازت لے لی تھی؛ چنانچہ قشیری گرفتار کر لیے گئے اور انھیں وعظ کہنے کی ممانعت کر دی گئی۔ ان کے حامیوں اور مریدوں کو شہربدر کر دیا گیا اور مساجد میں انھیں برا بھلا کہنا شروع کر دیا گیا۔ مصیبت اور

آزمائش کا یہ زمانہ پندرہ برس (۴۴۰ تا ۴۵۵ھ/۱۰۴۸ تا ۱۰۶۳ء) رہا۔ اس دوران میں انھیں بغداد میں جاے پناہ ملی' جہاں خلیفہ القائم ان سے اعزاز و اکرام سے پیش آیا۔ طغرل بیگ کے پر آشوب عہد حکومت کے بعد جب اس کا جانشین عضدالدولہ ابوالشجاع (الپ ارسلان) سریر آراے خلافت ہوا تو قشیریؒ اور دوسرے خراسانی علما جو نیشاپور سے ترک وطن کر کے بغداد چلے آئے تھے' واپس اپنے وطن میں آ گئے' جہاں انھوں نے نہایت آرام و راحت سے دس برس گزارے۔ اب ان کا وقار بحال ہو چکا تھا اور انھوں نے تعلیم و تلقین کا سلسلہ دوبارہ شروع کر دیا۔ ان کے ہزاروں مرید تھے۔ انھوں نے ۱۷ ربیع الثانیہ ۴۶۵ھ/۳۱ دسمبر ۱۰۷۲ء میں وفات پائی اور اپنے قدیمی مرشد ابو علی الدقاقؒ کے پہلو میں دفن ہوے۔

تصانیف: قشیری بہت سے علوم میں امام کا درجہ رکھتے تھے۔ ان کے سوانح نگاروں نے ان کی تیئیس کتابوں کا ذکر کیا ہے' جو مختلف علوم و فنون پر مشتمل ہیں۔ ان میں اہم ترین الرسالہ ہے جو انھوں نے ۴۳۸ھ/۱۰۴۶ء میں لکھا تھا۔ تصوف ان کا دلپسند موضوع تھا۔ الرسالہ کے علاوہ' جو علم تصوف پر بہترین کتاب ہے' انھوں نے بہت سی علمی یادگاریں چھوڑی ہیں جو اب تک غیر مطبوعہ ہیں۔ ان میں تصوف کے مسائل اور ان کے اعمال پر گہرے مباحث ملتے ہیں (مزید کتب کے لیے دیکھیے آآ' بذیل مادہ)۔

قشیریؒ تصوف اور اشعریت کے سرگرم وکیل تھے۔ تصوف کی حمایت میں انھوں نے الرسالہ لکھا جب کہ اشعریت کی تائید میں انھوں نے شکایۃ اہل السنۃ بحکایۃ ما نالھم من المحنۃ" سپرد قلم کیا۔ موخرالذکر رسالے کا متن' السبکی کی طبقات (۲: ۲۷۵ تا ۲۸۸) میں موجود ہے۔ اس کی غرض تالیف امام اشعری اور اشعریوں کے خلاف الزامات کی تردید ہے۔ انھوں نے ثابت کیا ہے کہ بعض عقائد اور نظریات بلاوجہ اشعریوں کی طرف منسوب کر دیے گئے جن سے وہ قطعاً بری الذمہ ہیں۔

**مآخذ**: (۱) الباخرزی: دمیۃ القصر (ذیل یتیمۃ الدہر)' ص ۱۹۴' مطبوعہ قاہرہ؛ (۲) السبکی: طبقات الشافعیۃ' ۲: ۲۶۹ بعد' ۳: ۲۴۳ تا ۲۴۸' قاہرہ؛ (۳) ابن العماد: شذرات الذہب' ۳: ۳۱۹ تا ۳۲۲' قاہرہ ۱۹۳۰ء؛ (۴) خطیب بغدادی' تاریخ بغداد' ۱۱: ۸۳' مطبوعہ قاہرہ؛ (۵) ابن عساکر: تبیین کذب المفتری' ص ۲۷۱ بعد' مطبوعہ حیدر آباد دکن؛ (۶) ابن خلکان: وفیات الاعیان' ص ۵۳۶ بعد' مطبوعہ قاہرہ؛ (۷) الیافعی: مرآۃ الجنان' ۳: ۹۱' مطبوعہ حیدر آباد دکن۔

**قصاص**: قص (ق ص ص) سے مشتق ہے۔ قصّ کا اصل مفہوم قطع ہے۔ اس کے معانی میں قص الشعر (بال کاٹنے) کا مفہوم بھی شامل ہے اور یہ قطع مسافت (مسافت طے کرنے) کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے جب کہ آثار قدم کی تلاش اور پابندی کے ساتھ مسافت طے کی جائے۔ جراحات یا قتل کے قود (بدلے) کو قصاص اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس میں جرم و سزا کے مابین مماثلت کا تتبع کیا جاتا ہے (لسان' بذیل مادہ)۔

شرع اسلامی کے مطابق اس کا اجراء یا تو قتل عمد کی صورت میں ہوتا ہے یا ان جراحات کی صورتوں میں ہلاکت تک پہنچانے والے نہ ہوں۔ پہلی شکل "قصاص فی النفس" (جان کے بدلے جان) کہلاتی ہے اور دوسری شکل "قصاص فیما دون النفس" (جان سے کم تر بدلہ) ہے۔

(۲) شریعت اسلامی میں قصاص کے بارے میں دی گئی ہدایات سے محسوس ہوتا ہے کہ یہاں یہ سمجھا گیا ہے کہ عرب جاہلیت میں خون کا جو بدلہ لیا جاتا تھا' اس میں نفس قصاص تو احکام شرعی کی روح کے مطابق تھا' لیکن اس کے مفہوم میں مغالطہ اور عملی صورت میں افراط اور مبالغہ تھا اور اس کی اصلاح بداھتاً یہ تھی کہ قصاص کا مفہوم مماثلت و مساوات سامنے رکھا جائے اور سزا یا بدلے کے سلسلے میں اسی کو پکڑا جائے جو اصلی مجرم ہو' جب کہ جاہلیت میں خون کا بدلہ لینے کی غرض سے قوموں کی باہمی جنگ شروع ہو جاتی تھی۔ ایک شخص کے بدلے بہت سے قتل کر دیے جاتے تھے۔ یا اصل مجرم کے بدلے کوئی اور قتل کر دیا جاتا تھا۔ ان سب صورتوں میں قصاص کی حقیقت کا ایک نصف (یعنی بدلہ لینا) تو پایا جاتا تھا' لیکن دوسرا نصف' یعنی مماثلت و مساوات' مفقود تھا۔ اسلام نے قصاص کا مفہوم مکمل کر کے خون کا بدلہ لینے کو قانونی حیثیت دی۔

قرآن مجید (۱۷ [بنی اسرائیل]: ۳۳' ۲۵ [الفرقان]: ۶۸؛ ۶ [الانعام]: ۱۵۱) نے مقتول کے ورثا یا اسلامی حکومت کو (۱۷ [بنی اسرائیل]: ۳۳) مجرم' ایک آدمی کو مار ڈالنے کا حق دیا ہے۔ اور قصاص لینے والے کو اصلی مجرم کے علاوہ دوسرے کو قتل کرنے کی ممانعت کر دی گئی ہے۔ زمانہ جاہلیت میں یوں ہوتا کہ اگر ایک اعلیٰ قبیلے کے آزاد

شخص نے ایک ادنیٰ قبیلے کے غلام کو قتل کر دیا تو اس غلام کے بدلے میں اس آزاد شخص کو جو اصل قاتل تھا نہ پکڑا جاتا، بلکہ اس کی جگہ اس قبیلے کے کسی غلام کو پکڑ کر قتل کر دیا جاتا۔ اس کے برعکس اگر ادنیٰ قبیلے کا غلام اعلیٰ قبیلے کے آزاد شخص کو قتل کر دیتا تو اعلیٰ قبیلے والے اپنے مقتول کے بدلے میں ادنیٰ قبیلے کے اس غلام پر جو قاتل ہوتا اکتفا نہ کرتے، بلکہ اس قبیلے کے آزاد شخصوں کو قصاص میں قتل کر دیتے۔ اس کے خلاف قرآن مجید نے اعلان کیا کہ جو قاتل ہو گا اسی کو پکڑا جائے گا۔ دوسری تمام صورتوں میں (یعنی قتل بلا عمد یا جہاں قصاص مشکل ہو (دیکھیے ہدایہ آخرین، ۱۳۱۲ھ، ص ۵۵۸ بعد) دیت لی جائے گی۔

یہ حکم دراصل توضیح ہے ان امور کی جو پہلے احکام میں اشارۃً مذکور تھے۔

(۴) آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرۃ طیبہ سے جو واقعات جمع کیے گئے ہیں اور حیات طیبہ کے جو حالات ضبط تحریر میں آ چکے ہیں۔ ان سے قانون قصاص کی پابندی عیاں ہوتی ہے۔ مدینہ منورہ میں مسلمانوں کے اندر جب وہ ضابطہ اتحاد جسے میثاق مدینہ کہتے ہیں قائم کیا گیا، تو (جو مدنی عہد کی ابتدا ہی میں قائم کیا گیا تھا)۔ اس میں یہ دفعہ رکھی گئی تھی کہ اگر کوئی شخص کسی مومن کو قتل کر ڈالے اور اس کا جرم ثابت ہو جائے تو اس سے قصاص لیا جائے گا گو ولی مقتول دعویٰ کرنے کے لیے تیار نہ ہو اور اپنی طرف سے یونہی مطمئن ہونے کا اعلان کر دے۔

فتح مکہ کے موقع پر آپؐ نے اعلان کیا کہ میں اپنے بھتیجے کا جو زمانۂ جاہلیت میں قتل کر دیا گیا تھا، خون بہا معاف کرتا ہوں ، یہ اعلان قانونی معاشرہ کے عین مطابق تھا۔ اسی موقع پر آپؐ نے عام اعلان کر دیا کہ زمانہ جاہلیت میں کسی مسلم سے کوئی قتل ہوا ہو تو اسے آج کالعدم قرار دے دیا گیا، یعنی اس کے قصاص اور دیت کا مطالبہ نہیں کیا جا سکتا (رک بہ قتل، بذیل مادہ)۔

لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے "قصاص" پر زور بھی بہت دیا ہے چنانچہ دو موقعوں پر جب تحقیق سے قاتل مجرم پائے گئے تو آپؐ نے قاتل کو قتل کروا دیا اور مقتولوں کے ولیوں کو قصاص اور "خون بہا" کے درمیان اختیار نہیں دیا۔

کتاب و سنت کے تمام شواہد پیش نظر رکھے جائیں تو یہ بات صاف ظاہر ہو جاتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خون کے بدلے کے بارے میں جاہلیت کا تصور نامنظور تھا۔ بجائے اس کے آپؐ "قصاص" کو شخصی بدلہ لینے کا طریقہ بنانا چاہتے تھے۔ چنانچہ قصاص کے اجرا پر چند پابندیاں عائد کر کے آپؐ نے اسے قانون قرار دیا اور اس کے ساتھ زمانۂ جاہلیت میں جو قبائلی جذبات اس کے ساتھ شامل ہو گئے تھے ان سے اسے پاک کر دیا اور اس میں ایسی بلند باتیں اضافہ کیں جن سے اس کی شکل ایک قانونی تعزیرات کی ہو گئی۔

مسائل قصاص سے متعلق فقہا میں جو بعض امور مختلف فیہا ہیں ان کی رو سے ذیل کی باتیں اہم شمار ہوتی ہیں: اگر چند آدمی مل کر ایک شخص کو قتل کریں تو اس ایک مقتول کے بدلے قصاصاً سب کو قتل کیا جائے گا .... شافعی، مالکی اور حنفی فقہا، شخص واحد کے قتل میں شریک ہونے والے متعدد افراد کو قصاص میں قتل کرنے کے قائل ہیں۔

اسی طرح یہ مسئلہ بھی محل اختلاف ہے کہ جب قتل کا کوئی ثبوت نہ ملتا ہو اور "قسامہ" تک نوبت پہنچ جائے تو اس کی بنا پر قصاص میں کسی کو قتل کیا جا سکتا ہے یا نہیں۔ امام مالکؒ کے ہاں قتل عمد کی صورت میں قصاص جاری ہو گا اور یہی امام شافعیؒ کا ایک قول ہے۔ دیگر ائمہ قسامہ کی صورت میں قصاص جائز نہیں رکھتے ہاں دیت ادا کرنی ہو گی (دیکھیے ہدایہ، لکھنؤ ۱۳۱۲ھ، ۲: ۶۳۱)۔

احادیث میں ہمیں یہ بھی بتایا گیا ہے کہ جو شخص بے وجہ خون کا مطالبہ کرتا ہے اللہ کے نزدیک سخت مبغوض ہے۔ اس سلسلے میں دیگر روایات ان قواعد سے جو اوپر بیان کیے گئے اور ان سے بھی جو آئندہ بیان ہوں گے اتفاق رکھتی ہیں۔ اس لیے اس موقع پر ان کا تذکرہ چنداں ضروری نہیں۔

(۵) قصاص فی النفس (جان کے بدلے جان) کی شرعی حیثیت:

قتل ناحق کی تمام صورتوں میں میں قصاص واجب ہو جاتا ہے۔ چنانچہ مقتول کے قریب ترین عزیز کو جواب ولی الدم (خون کا بدلہ لینے والا) ہو گیا، کو حق ہے کہ وہ عدالت سے اپیل کر کے مجرم کو قتل کرا دے۔ جو کچھ اوپر بیان ہوا، اس سے یہ بات ظاہر ہے کہ عموماً" یہ سزا اولیاے مقتول کے ذاتی حق کی حیثیت رکھتی ہے (چنانچہ اولیاے مقتول کے مطالبے پر ہی قصاص قائم ہو سکتا ہے)۔ حاکم بااختیار کی طرف سے قیام عدل کی خاطر سزا دینے کا موقع بعض صورتوں میں

ضرور پیدا ہوتا ہے۔ ایسی تمام صورتوں میں جہاں قابل مواخذہ اور قتل ناحق کا جرم ہوا ہو، لیکن قصاص نہ لیا جا سکے قصاص کی جگہ تعزیر لے لیتی ہے۔ چنانچہ اگر کسی کا کوئی ولی نہ ہو تو پھر حاکم با اختیار اس کا ولی ہوتا ہے، لہذا جو شخص کسی ذمی، معاہد (= وہ غیر مسلم جو کسی معاہدے کے تحت مملکت اسلامی سے وابستہ ہو) یا مستامن کو، یعنی اس غیر مسلم کو جو اسلامی مملکت میں پناہ لے کر داخل ہوا ہو، قتل کر دے تو امام مالکؒ کے نزدیک اس شخص کو قتل کر دینا واجب ہے اور ولی کو حق نہیں کہ وہ قصاص کا مطالبہ ترک کرے۔

قصاص عائد کرنے کے لیے حسب ذیل شرطیں ضروری ہیں:

(۱) مقتول کی زندگی ہر اعتبار سے قانون شرعی میں محفوظ قرار دی گئی ہو۔

(۲) مقتول نہ تو قاتل کی اولاد میں سے ہو اور نہ اس کا غلام، نہ اس کی اولاد کا غلام ہو اور نہ مقتول کے ورثہ میں کوئی شخص قاتل کی اولاد میں ہو۔

(۳) یہ بات بھی بدیہی ہے کہ جس شخص سے جرم سرزد ہوا ہے وہ اس کے ارتکاب کے وقت بالغ ہو چکا ہو اور اس کے ہوش و حواس درست ہوں۔

ان کے علاوہ جو شرائط ہیں وہ مختلف فیہ ہیں۔

(۴) قصاص فی مادون النفس (جان سے کم تر جرم پر قصاص) کی شرعی حیثیت: اگر کوئی شخص عمداً اور ناجائز طور پر کسی کو ایسا زخم پہنچائے جو مہلک نہ ہو تو اس کے بدلے میں ویسا ہی زخم مجرم کے جسم پر قانوناً لگایا جا سکتا ہے، بشرطیکہ ایسا کرنا ممکن ہو (اس کی تفصیل سے کتب فقہ میں بحث کی گئی ہے)۔ (فقہا نے اس احتیاط کو بھی اہمیت دی ہے کہ قصاصاً زخمی کرنے کا عمل ماہر جراح کی معرفت انجام پائے)۔ "ناجائز" کی قید لگا کر ان صورتوں سے احتراز مقصود ہے جن میں کسی شخص کو بغیر زخمی کیے دوسرے آدمی کے قتل ایذا رسانی یا لوٹنے سے روکنا ناممکن ہو، مثلاً اگر کوئی شخص دوسرے کے گھر میں بغیر اجازت داخل ہونے کے درپے ہو تو جائز ہے کہ اس کی آنکھ پر ضرب پہنچائی جائے یا آنکھ میں کچھ پھینک دیا جائے ایسی صورتوں میں قصاص نہیں۔

(۵) اگر قصاص کی اجازت نہ دی گئی ہو یا وہ شخص جو قصاص کا حق رکھتا ہے قصاص سے دستبردار ہو جائے پھر بھی معاوضہ مال کا مطالبہ یقیناً کیا جا سکتا ہے۔ خون ناحق کی صورت میں ولی الدم یا اولیاء الدم کو معاوضہ مالی (دیت [رک باں]) ادا کیا جائے گا۔ ناحق، لیکن غیر مہلک زخم پہنچانے کی صورت حال کے پیش نظر یا تو پوری دیت مجروح کو ادا کرنی ہو گی یا اس کا کوئی متعین حصہ یا کوئی ایسی رقم جو قانون سے متعین کی ہو (یعنی ارش، رک باں) یا دیت کا کوئی فی صدی حصہ جو قاضی (جسے حکومت کہا گیا ہے) متعین کر دے۔

(۶) قصاص کے اجراء کی علمی صورتوں کے لیے جو ممالک اسلامیہ میں جاری ہوئیں دیکھنا چاہیے (رک بہ قتل، بذیل مادہ) جہاں ایسی مثالیں ہمارے علم میں آتی ہیں کہ جن ضوابط کی تصریح عہد نبویؐ کی طرف منسوب ہے، بعض صحابہؓ کے فیصلے بظاہر اس سے مختلف واقع ہوئے۔

**مآخذ** : (۱) قرآن کریم، بمدد اشاریہ، بذیل مادہ قتل، قصاص؛ (۲) کتب حدیث، بمدد اشاریہ؛ (۳) کتب فقہ، خصوصاً قتل اور قصاص کے مباحث۔

○

**قضا و قدر** : قضا کے معنی ہیں فیصلہ (حکم، فصل، قطع، ترتیب، دیکھیے ابن حزم: ملل، ۳: ۵۱)۔ قرآن مجید میں یہ مادہ مختلف معانی کے لیے استعمال ہوا ہے، حکم کرنا، فیصلہ کرنا، مقرر کرنا، اطلاع دینا، بدلے میں کوئی چیز دینا اور فرض ادا کرنا وغیرہ (راغب: المفردات، ص ۴۱۹؛ لسان، بذیل مادہ۔ اصطلاح میں اس کے معنی: (الف) قاضی کا عہدہ اور اشغال؛ (ب) کسی مذہبی فرض کا وقت پر ادا نہ کرنے کے بعد اسے پورا کرنا، مثلاً روزانہ نماز یا رمضان کے روزے۔ ان معنوں میں یہ لفظ ادا کا متضاد ہے جس کے معنی ہیں کسی فرض کو اس کے مقررہ وقت پر انجام دینا، قاضی عبدالنبی احمد نگری (دستور العلماء، ۳: ۵۹) نے قضا اور قدر کا امتیازی فرق بیان کرتے ہوئے پہلے قدر کی یہ تعریف کی ہے کہ قدر کے لفظی معنی اندازہ لگانے، پیدا کرنے، لکھنے یا توانا ہونے کے ہیں، لیکن اصطلاح میں قدر سے مراد اللہ تعالیٰ کا وہ ارادہ ذاتیہ ہے جو مختلف اشیا کے تعلق میں مختلف اوقات میں ظاہر ہوتا رہتا ہے۔ قضا و قدر میں فرق یہ ہے کہ قضا تو اللہ کا کلی اور ازلی حکم ہے جبکہ قدر اس حکم کی جزئیات کا نام ہے۔ اشاعرہ کے نزدیک اللہ کی قضا سے مراد اشیا کے متعلق اس کا ازلی ارادہ ہے (دستور العلماء، ۳: ۷۳)۔

اس کے بعد یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ آیا قضا اللہ تعالیٰ کی صفات ذاتیہ میں سے ہے یا صفات فعلیہ میں سے، آیا قدیم ہے یا حادث۔ راسخ العقیدہ اشاعرہ کے ہاں قضا کا اللہ تعالیٰ کے ارادے (البیضاوی: تفسیر، بذیل ۲ [البقرۃ]: ۱۱۷) اور اس کے خلق سے ابدی تعلق ہے اور "قدر" اللہ تعالیٰ کا اپنے ارادہ کے مطابق اشیا کو پیدا کرنا ہے یا یہ کہ قضا علم ازلی اور ان کا اشیاے معلومہ سے تعلق کا نام ہے اور قدر اللہ تعالیٰ کا اشیا کو اپنے علم کے مطابق پیدا کرنے کا نام ہے، لہٰذا قضا اس کی صفات اصلیہ قدیمہ سے ایک قدیم صفت ہے، جبکہ قدر اللہ تعالیٰ کی صفت "قدرت" کے مختلف تعلقات کی بنا پر ظہور پذیر ہوئی ہے اس لیے یہ صفات فعلیہ میں سے ہے اور حادث ہے (دستور العلماء، ۳: ۵۹، ۷۲ ببعد)۔ دوسرے لوگ یہ رائے رکھتے ہیں کہ خداوندی علم کے مطابق ابراز (ظہور) کائنات کے حادثے کا نام قضا ہے اور قدر اس بات کا ازلی تعین ہے کہ ہر چیز کے وجود میں آنے کے بعد اس کا خیر و شر اور نفع و ضرر سے کتنا تعلق ہو گا۔ اس معنی کے لحاظ سے قضا حادث ہوئی اور قدر قدیم۔ مزید براں اگر قضا علم اور ارادۂ الٰہی کے ساتھ معنی متحد ہو تو یہ صفات ضروریہ میں سے ہو گی؛ لیکن اگر اس کے معنی ابراز و خلق کے ہوں تو یہ قدرت خداوندی کے تعلقات میں سے ایک تعلق ہو گا اور تعلقات اشاعرہ کے نزدیک حادث ہیں، لیکن ماتریدیہ ان تعلقات کو صفات عملیہ قرار دیتے ہیں اور ان کے نزدیک یہ قدیم ہیں، کیونکہ یہ صفت تکوین (وجود میں لانا) کے مختلف نام ہیں اور تکوین قدیم ہے۔ اشاعرہ تکوین کو صفات باری میں سے تسلیم نہیں کرتے (الفضالی، مع شرح الباجوری، قاہرہ ۱۳۱۵ھ، ص ۵۵، ۶۱)؛ لیکن بہت سے علما کا فیصلہ یہ ہے کہ قضا کلی، عام اور ابدی حکم کا نام ہے اور قدر اس کے ماتحت جزئیات کے نشوونما یا اس کلی حکم کے مختلف تعلقات کا نام ہے (دیکھیے دستور العلماء، ۳: ۵۹، ۷۲ ببعد)۔

قضا و قدر میں یہ فرق ہے کہ قدر اندازہ کرنا ہے اور قضا اس پر اجراے حکم اور اس کا قطعی کر دینا (مفردات)؛ یا قدر اندازہ ہے اور قضا اس کا نفاذ۔ گویا ہر معاملہ قضا سے پہلے حالت قدر میں ہوتا ہے۔ حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ایک پہاڑ کے پاس سے گزر رہے تھے جہاں کچھ پتھر گرنے کو تھے تو آپؐ جلدی سے آگے نکل گئے۔ کسی نے کہا (کیا آپؐ اللہ کی قضا سے بھاگتے ہیں)۔ آپؐ نے فرمایا: (میں اللہ تعالیٰ کی قضا سے اس کی قدر کی طرف بھاگتا ہوں) الرازی (مفاتیح، قاہرہ ۱۳۰۸ھ، ۶: ۵۲۷، بذیل ۳۳ [الاحزاب]: ۳۷، ۳۸) قضا اور قدر کے معنوی فرق کو مسئلہ شر اور انسانی ذمہ داری کے حل کرنے کے لیے بھی استعمال کیا ہے، یعنی جو کچھ کہ قدر سے ہو وہ ضمناً اور بظاہر غیر متوقع طور پر واقع ہوتا ہے اور دنیوی دشواریاں اور ضرر اسی کی وجہ سے ہوتے ہیں۔ برعکس اس کے آسانیوں اور خیر کا منبع قضا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو شہوانی اور غضبی قوتوں کا حامل بنایا ہے تاکہ وہ عقل اور شریعت کی رہنمائی سے ان قویٰ کو مسخر کر کے انعام حاصل کرے۔ بعض افراد ان قوتوں کے زیر اثر گناہ میں مبتلا ہو جاتے ہیں، لیکن اللہ تعالیٰ نے اس معلق بالاسباب گناہ کو بالقصد پیدا نہیں کیا، اگرچہ یہ اس کی قدر سے وجود میں آیا ہے، مزید براں جو شے قضا سے واقع ہو اسے اس لیے کہ وہ ہمہ گیر ہوتی ہے ہم پورے طور پر سمجھ سکتے ہیں، کیوں کہ ہم اسے ہر وقت واقع ہوتا دیکھتے ہیں، برخلاف اس کے بعض ضعیف العقل اس چیز کی بابت جو قدر سے ہوئی ہو دلیل طلب کر سکتے ہیں، تاہم اس کا حل یہ نہیں ہے کہ مقدر اشیا کو بعض دیگر اشیا کا وجود بے نتیجہ مان لیا جائے جو خود بخود پیدا ہوتا ہے جیسا کہ معتزلہ کے عقیدہ تولید کا مقتضا ہے یا جیسا کہ فلاسفہ کا خیال ہے کہ تمام اشیا کے لیے ایک طبع (طبیعت) مقرر ہے اور تمام تغیرات اس کے ماتحت وجوباً (یعنی لازمی طور پر) ہوتے ہیں۔ اصل یہ ہے کہ ہر چیز اللہ کے اختیار میں ہے اور اس نے اشیا کے ظہور کے لیے ایک خاص طرز (عادۃ) مقرر کر رکھی ہے۔ فلاسفہ کا میلان اس طرف ہے کہ قضا اللہ کا علم یا اس کی عنایت ازلی کا دوسرا نام ہے۔ یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ قضا سے تمام موجودات کا وجود بالاجمال مراد ہے۔ جو عالم عقل میں ہو اور قدر ان کا متمایز تفصیلی خارجی وجود ہے جو یکے بعد دیگرے ظہور پذیر ہوتا ہے (کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۱۲۳۴ ببعد؛ دستور العلماء، ۳: ۵۹، ۷۲ ببعد)۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**قطب** : رک بہ بدل، طریقہ اور تصوف۔

○

**قطفیر** : مسلم اساطیر میں اس شخص کا نام رکھا گیا ہے

جس کا ذکر تورات (عہد نامہ عتیق' تکوین' ۳۹: ۱) میں فوطیفار کے نام سے آیا ہے۔ قطفیر دراصل فطفیر کی بگڑی ہوئی شکل ہے۔ قطفیر پھر بگڑ کر اطفیر ہوا (الطبری اور الثعلبی میں عموماً" اسی طرح آیا ہے)۔ پھر اطفین اور پھر اطفین سے قطین ہوا جس کی اصل کا پتا چلانا تقریباً" محال ہے (الطبری' طبع ڈخویہ' ۱: ۳۷۷) اور قطیفین (الطبری: تفسیر' ۱۲: ۹۸) قرآن مجید (۱۲[یوسف]: ۳۰ و ۵۱) میں العزیز (یعنی عزیز مصر) استعمال کیا گیا ہے جو حکومت مصر کا ایک بڑا عہدیدار تھا۔ اسی کو قطفیر کہا گیا ہے۔ اس نے حضرت یوسف ؑ کو خرید کر اپنی بیوی کے سپرد کرتے ہوئے کہا تھا اس نے اپنی بیوی سے کہا تھا کہ اس کو عزت و اکرام سے رکھو' عجب نہیں کہ یہ ہمیں فائدہ دے یا ہم اسے بیٹا بنا لیں۔ (۱۲[یوسف] ۲۱)' قطفیر کی بیوی (= امرأۃ عزیز) حضرت یوسف ؑ کے حسن و جمال کو دیکھ کر ان پر فریفتہ ہو گئی اور ان کو اپنی طرف مائل کرنے کا ارادہ بد کیا' (۱۲[یوسف]: ۲۳)۔ فتنہ امرأۃ عزیز کے باعث حضرت یوسف علیہ السلام ایک عرصے تک بے قصور قید رہے' مگر آخر کار یہی عورت سب کے سامنے بغیر کسی جھجک کے اپنی لغزش اور یوسف کی پاک دامنی کا اعتراف کرتی ہے (۱۲ یوسف : ۵۱)۔ قطفیر کے بعد حضرت یوسف ؑ عزیز مصر کے عہدے پر فائز ہوے (۱۲ [یوسف]: ۸۷' ۸۸' نیز [رک بہ یوسف ؑ].

**مآخذ :** (۱) الطبری' طبع de Goeje' ۱: ۳۷۸' ۳۸۱' ۳۸۲' ۳۹۱' ۳۹۲؛ (۲) تفاسیر' بذیل سورہ یوسف؛ (۳) الثعلبی: قصص الانبیاء' قاہرہ ۱۳۲۵ھ' ص ۷۴' ۷۵' ۷۶' ۸۰؛ (۴) الکسائی.

○

**قطمیر :** رک بہ اصحاب الکہف.

○

**قلندر :** ایک صوفی سلسلہ جس کی بنیاد حاجی بکتاش کے ایک ہم عصر اندلسی عرب قلندر یوسف نے رکھی تھی۔ اسے دمیاط (Damietta) میں شیخ جمال الدین الساوی' جو ایران کے شہر ساوہ کے رہنے والے تھے' لائے تھے۔ وہ دمیاط میں اپنی زاویئے میں مدفون ہیں جو انھوں نے خود بنایا تھا۔ انھوں نے اپنی داڑھی اور بھویں منڈوا دی تھیں' کیوں کہ اس طرح وہ ایک عشقیہ سانحے سے محفوظ رہے تھے۔ تاہم اس فرقے کا آغاز ضرور اس زمانے سے قبل ہو چکا ہو گا' کیونکہ اس کا ظہور ۶۱۰ھ/۱۲۱۳ء کے لگ بھگ دمشق میں ہو چکا تھا۔ یہ فرقہ اپنے ایک عجیب لباس کی وجہ سے جو ایرانیوں اور مزدکیوں کی تقلید میں اختیار کیا گیا تھا' لوگوں کے لیے جاذب توجہ ہوتا تھا' لیکن ارباب حکومت نے احکام جاری کر کے انھیں اس لباس کو ترک کرنے پر مجبور کر دیا۔ مملوک سلطان الملک الناصر حسن نے جو قلاوون کا پوتا تھا' انھیں داڑھی منڈوانے سے حکماً روک دیا۔ المقریزی کے بیان کے مطابق ان کا ایک اصول یہ تھا کہ نہ تو کسی چیز کو ذخیرہ کرنا چاہیے اور نہ کبھی اس دنیا کے مال و متاع کو جمع کرنا چاہیے' لیکن اس کے زمانے میں وہ نہ تو موٹے جھوٹے کپڑے پہنتے تھے اور نہ نفس کشی یا اور قسم کی روحانی اور جسمانی ریاضتوں کے عادی تھے۔ کیونکہ وہ کہتے تھے کہ ان کے لیے بس اتنا کافی ہے کہ ان کے قلوب راضی برضاے حق ہوں۔ اس سے زیادہ انھیں کسی چیز کی آرزو نہ تھی۔ انھوں نے اس اطمینان قلب کی حالت سے نمایاں تر کوئی اور فضیلت حاصل کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ ان تمام چیزوں سے جو ان کے نصب العین سے خارج تھیں بے نیازی ظاہر کرنے کے لیے قلندروں نے خوش اخلاقی اور شائستگی کے ان تمام قوانین کو بالاے طاق رکھ دیا تھا جن کی معاشرے میں پابندی کی جاتی ہے۔ ان کی اخلاقی حالت بھی بہت کمزور تھی۔ بابا طاہر عریان ہمذانی کہتا ہے: "میں ایک خانہ بدوش صوفی ہوں' جسے قلندر کہتے ہیں' میرے پاس آگ (سامان) ہے نہ گھر اور نہ کوئی زاویہ۔ دن کے وقت میں دنیا میں آوارہ و سرگرداں پھرتا رہتا ہوں اور رات کو اپنے سرہانے ایک اینٹ رکھ کر سو جاتا ہوں".

ان میں سے بعض قلندر گلی کوچوں میں بالکل برہنہ پھرتے تھے۔ یہ فقط پچاس برس پہلے کی بات ہے کہ ترکی پولیس قطعی طور پر اس فعل شنیع کو روکنے میں کامیاب ہوئی ہے۔ اس فرقے کا ایک زاویہ قسطنطینیہ میں موجود تھا' جس کی بنیاد' ایک مسجد اور مدرسے کے ساتھ سلطان محمد ثانی کے عہد میں رکھی گئی تھی (Hammer: 'Hist. de' l' Empire ottoman' ترجمہ از Hellert (پیرس ۱۸۳۵ - ۱۸۴۳ء)؛ ۱۸ : ۱۱۰' ۱۳۱۔ بعض اوقات انھیں ملامتیہ [رک بآں] سے ملتبس کر دیا گیا ہے (دیکھیے خصوصاً" A. Le Chatelier: Les confreries musulmans du Hedjaz' پیرس ۱۸۸۷ء' ص ۲۵۳ ببعد.

**مآخذ :** متن مقالہ میں مندرجہ ذیل ہیں.

○

**قنوت** : (ع)، مادہ ق ن ت، قنت، یقنت، قنوت، عربی لغت کی رو سے قنوت کے اساسی معانی اطاعت، دعا اور قیام کے ہیں (لسان العرب، بذیل مادہ)۔ راغب نے مفردات میں تصریح کی ہے کہ قنوت کے معنی اطاعت کے ہیں اور اس میں خضوع بھی شامل ہے (الراغب الاصفہانی: مفردات القرآن، بذیل مادہ)۔ الزبیدی نے قنوت کے متعدد معانی بیان کیے ہیں، مثلاً سکوت، خشوع و خضوع، اطاعت، عبادت، دوام اطاعت، صلوٰۃ، طول قیام اور حالت قیام میں دعا، وغیرہ (تاج العروس، بذیل مادہ)۔

نسبتاً وسیع تر اطلاقات میں لفظ قنوت، نماز کے لیے، نماز میں طول قیام کے لیے، حالت نماز میں مطلوب سکوت کے لیے اور خشوع کے لیے بھی بولا جاتا ہے۔ ان معانی مختلفہ کے ساتھ احادیث میں قنوت کا لفظ بکثرت استعمال ہوتا ہے (لسان، بذیل مادہ)۔ احادیث میں قنوت کا ایک اطلاق اس بددعا کے لیے بھی ہوا ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے مسلسل ایک ماہ تک بحالت نماز قبائل رعل و ذکوان کے ان سنگدل افراد کے حق میں کی جنھوں نے بئر معونہ (رک بآں) پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بھیجے ہوے مبلغین قراء صحابہؓ کو شہید کر دیا تھا (البخاری: الصحیح، کتاب الوتر)۔

علاوہ ازیں بعض دوسرے کفار و منافقین کے خلاف بددعا یا اہل ایمان کے حق میں دعا کے لیے کچھ کلمات روایات میں منقول ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بحالت نماز استعمال فرمائے، ان کلمات پر بھی قنوت کا اطلاق کیا گیا ہے۔ نماز میں بحالت قیام قنوت کے خاص دعائیہ کلمات پڑھے جانے پر بعد میں عمل جاری رہا (دیکھیے صحاح ستہ، بمدد ونسنک: معجم المفہرس لالفاظ الحدیث النبوی، بذیل مادہ قنت)۔ محدثین اور فقہا کے مابین اس امر میں اختلاف ہوا ہے کہ قنوت کس وقت کی نماز میں کس موقع پر پڑھی جائے۔ اس دعا کے کلمات بھی باختلاف روایات مختلف منقول ہوے ہیں۔ اکثر فقہا اس بات کے قائل ہیں کہ قنوت وتر میں پڑھی جائے (الطحاوی: معانی الآثار)۔ فقہاے احناف کہتے ہیں وتر کی تیسری رکعت میں قرءات سے فارغ ہو کر نمازی کے لیے ضروری ہے کہ ہاتھ اٹھا کر تکبیر کہے اور اس کے بعد قنوت پڑھے۔ قنوت میں ایسے کلمات پڑھے جائیں جو ثناے باری تعالیٰ اور دعا کے مفہوم پر مشتمل ہوں، البتہ مسنون قنوت وہ ہے جو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت میں وارد ہے (الفقہ علی المذاہب الاربعہ، ۱: ۲۴۶)۔ حنابلہ کا موقف یہ ہے کہ وتر کی آخری رکعت میں رکوع سے سر اٹھانے کے بعد (دعا کے لیے ہاتھ اٹھا کر) قنوت پڑھنا (اور دعا کے اختتام پر دونوں ہاتھ منہ پر پھیرنا) مسنون ہے۔ شوافع کے نزدیک بھی وتر کی آخری رکعت میں قنوت مسنون ہے، مگر صرف رمضان کے نصف آخر میں۔ اس کے علاوہ فجر کی دوسری رکعت میں رکوع سے سر اٹھانے کے بعد پڑھی جائے۔ مالکیہ وتر کے بجائے فجر کی نماز میں قنوت کے مندوب ہونے کے قائل ہیں۔ دشمن کی طرف سے خطرے یا دیگر خطرات و مصائب کے مواقع پر قنوت نازلہ مشروع ہے جس کے طریق اور کلمات، فقہا کے مسالک میں بیان کیے گئے ہیں (تفصیل کے لیے دیکھیے الفقہ علی المذاہب الاربعہ) دعاے قنوت کے لیے دیکھیے آآ، بذیل مادہ)

**مآخذ** : (۱) کتب احادیث بمدد مفتاح کنوز السنہ بذیل مادہ قنوت؛ (۲) ابن قدامہ: المغنی، بار اول، ۱: ۷۸۸ تا ۸۰۰؛ (۳) الطحاوی: معانی الآثار؛ (۴) ابن حجر العسقلانی: فتح الباری، بار اول، قاہرہ، ۲: ۳۳۴، و بمواضع کثیرہ بحوالہ صحیح البخاری؛ (۵) العینی: عمدۃ القاری؛ (۶) ابن حزم: المحلی؛ (۷) سحنون: المدونہ؛ (۸) الشوکانی: نیل الاوطار؛ (۹) عبدالرحمٰن الجزیری: الفقہ علی مذاہب الاربعہ؛ (۱۰) السرخسی: شرح المبسوط؛ (۱۱) عبدالشکور لکھنوی: علم الفقہ، جلد دوم؛ (۱۲) محمد عاصم: فقہ السنہ، جلد اول۔

○

**قِیَاس** : (ع)، قَاسَ یَقِیْسُ قیاساً یعنی مشابہت کی بنا پر نتیجہ اخذ کرنا۔ اس لفظ کا بہت سے معانی میں استعمال ہوتا ہے (دیکھیے کتب لغت) رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وصال کے بعد امت نزول وحی سے محروم ہو گئی اور سیاسی اور دینی مسائل میں وحی الٰہی کے ذریعے مزید ہدایات کا سلسلہ ختم ہو گیا۔ ابتدا میں طبعاً قرآن مجید اور سنت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر امت کا انحصار رہا۔ پہلے خلفا کے زمانے میں ملک وسیع ہو گیا۔ شرعی اور قضائی امور میں بالکل نئی عقلی اور مادی دنیا کے معاملات پر غور و فکر کی ضرورت پیش آئی تو بعض نئے سوالات بھی سامنے آنے لگے اس لیے لوگ مجبور ہوے کہ (نئے مسائل کے) فیصلے یا (ان سے متعلق) اپنے طرز عمل کی تعیین اپنی رائے سے کریں۔ ابتدا میں یقیناً یہ

عمل کسی فکری نظریے کے ماتحت نہ تھا۔

پہلی صدی ہجری کے نصف ثانی میں حدیث کے ساتھ ساتھ فقہ کی نشوونما ہوئی۔ اس متوازی عمل سے دو فریق پیدا ہو گئے: (۱) تاریخی، جن کا لقب اہل الحدیث یا اہل العلم تھا اور (۲) فکری، جو اہل الرائے کہلائے۔ مذاہب فقہ کے پہلے بانیوں نے اپنے اپنے مذہب کے دستور العمل کو یا تو زبانی تعلیم دینے پر اکتفا کی، مثلاً مالک بن انسؒ (م ۱۷۹ھ/۷۹۵ء)، لیکن کسی نے عام اصول فقہ کے مدون کرنے کی طرف زیادہ توجہ نہ کی۔ امام شافعیؒ (۱۵۰ھ/۷۶۷ء تا ۲۰۴ھ/۸۲۰ء) غالباً پہلے شخص ہیں جنھوں نے "اصول فقہ" کا خاکہ پیش کیا اور کتاب و سنت اور اجماع و قیاس کے لیے اسلام کے دینی اور قضائی نظام میں جگہ نکالی۔ انھوں نے کہا کہ "قیاس کا استعمال اس وقت کیا جاتا ہے جب کتاب و سنت اور اجماع میں کسی مسئلے کو طے نہ کیا گیا ہو" (الرسالۃ، ص ۶۵)۔ امام شافعیؒ کے نزدیک "قیاس اور اجتہاد رک باں کا ایک ہی مفہوم ہے" (کتاب مذکور، ص ۶۶)۔ ان کے بعد کے علما نے اس کی نہایت جامع تعریف کرتے ہوئے کہا: "ایک غیر منصوص امر کا حکم، جو کتاب و سنت یا اجماع میں مذکور منصوص حکم کے ساتھ علت حکم میں اشتراک رکھتا ہو، قیاس ہے" (محمد ابو زہرہ: اصول الفقہ، ص ۲۱۷، مطبوعہ قاہرہ)۔

المزنی (صاحب الشافعیؒ) کا قول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے سے لے کر آج تک تمام فقہا دینی احکام میں قیاس سے کام لیتے رہے ہیں۔ ان کا اجماع اس امر پر ہے کہ حق کی نظیر حق اور باطل کی نظیر باطل ہے، لہٰذا قیاس کا انکار جائز نہیں کیونکہ امور کی مشابہت اور تمثیل کا مدار اسی پر ہے (کتاب مذکور، ص ۲۲۰)۔

امام شافعیؒ سے اختلاف کرنے والوں میں معتزلہ اور داؤد ظاہری [رک باں] کا ذکر کیا جا سکتا ہے۔ داؤد ظاہری نے اگرچہ قیاس سے کام لینے کو رد کیا ہے، لیکن جب وہ نص کتاب کے مفہوم پر انحصار کرتا ہے تو خود استدلال بالتشبیہ کے حدود میں داخل ہو جاتا ہے۔

الدارمیؒ نے اپنی سنن میں کئی حدیثیں جمع کی ہیں، جن میں اس مسئلے کے، اندر جس کی بابت نہ قرآن مجید (بالتصریح) کوئی فیصلہ کرتا ہے اور نہ سنت، رائے اور قیاس سے کام لینے کو مستحسن قرار دیا ہے (مقدمہ الدارمی، باب ۱۶: ۲۱)۔

حامیان قیاس کا اس حدیث پر بھی اعتماد ہے جس میں بیان کیا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبلؓ کو یمن کا قاضی بناتے ان سے پوچھا تھا کہ اگر انھیں کتاب اللہ اور سنت رسولؐ میں کوئی حکم نہ ملا تو وہ کیا کریں گے، اس پر انھوں نے جواب دیا کہ میں بلا تأمل اپنی رائے پر فیصلہ کروں گا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان کی یہ بات سن کر بے حد خوش ہوئے (ابو داؤد، کتاب الاقضیۃ، باب ۲؛ الترمذی، کتاب الاحکام، باب ۳؛ الدارمی، مقدمہ)۔

بعض احادیث میں (النسائی: آداب القضاۃ، باب ۲) کتاب (قرآن مجید) اور سنت کے علاوہ "صالحین کے معمولات" کو بھی اصول فقہ میں قیاس سے مقدم رکھا گیا ہے اور "معمولات صالحین" کو وہی مرتبہ دیا گیا ہے جو عموماً اجماع [رک باں] کو دیا جاتا ہے جو اصول فقہ میں تیسرے درجے کی اصل ہے اور سب سے آخری مرتبہ قیاس کا ہے۔

صحابہ کرامؓ خود بھی قیاس سے کام لیتے تھے (دیکھیے ابن قیم: اعلام الموقعین، مطبوعہ قاہرہ)۔

اگرچہ قیاس کو اصول فقہ میں داخل کیا گیا ہے، مگر اس کے لیے سب سے ضروری امر یہ ہے۔ کہ وہ قیاس قرآن و سنت کی روشنی میں کیا گیا ہو۔

امام فخر الدین الرازی (النساء ۴/ ۵۹) کی تفسیر میں قیاس کی حدود کو پوری طرح واضح کیا ہے۔ وہ یہ ضابطہ مقرر کرتے ہیں کہ قرآن مجید اور سنت کو مطلقاً قیاس پر فوقیت حاصل ہے، قیاس کے استعمال کی اجازت صرف اس وقت ہے جب کہ قرآن مجید اور سنت کی رو سے مسئلے کا فیصلہ (بالتصریح) نہ ہو سکتا ہو (دیکھیے حدیث معاذ جس کا ذکر پہلے آ چکا ہے)۔ وہ صحیح قیاس جو واقعی اسباب اور شرعی اصول و ضوابط کے مطابق ہو، یقیناً قابل قبول ہونا چاہیے کیوں کہ ایسا قیاس قرآن مجید اور احادیث کے خلاف کبھی نہیں ہو سکتا (ابن قیم: اعلام الموقعین، ۲: ۲۸، مطبوعہ قاہرہ)۔ قیاس (اس کے ارکان اور اس کی شرائط کے لیے دیکھیے کتب مآخذ نیز رک بہ، فقہ، شریعہ، اصول)۔

**مآخذ**: (۱) محمد بن اعلیٰ التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، کلکتہ ۱۸۶۲ء، ۳: ۱۱۸۹ بعد؛ (۲) الشافعی: رسالہ فی اصول الفقہ، بولاق ۱۳۲۱ھ، ص ۶۵ تا ۶۶؛ (۳) فخر الدین الرازی: مفاتیح الغیب،

بولاق ۱۳۸۹ء، ۲: ۴۶۵، (۹) ابوالحسین محمد بن علی البصری المعتزلی: کتاب المعتمد، طبع حمیداللہ، مطبوعہ بیروت؛ (۱۰) الغزالی: المستصفی، قاہرہ ۱۹۷۳ء؛ (۱۱) ابن حزم: الاحکام فی اصول الاحکام، مطبوعہ قاہرہ؛ (۱۲) الآمدی: الاحکام فی اصول الاحکام، قاہرہ ۱۳۴۸ء؛ (۱۳) عزالدین بن عبدالسلام: قواعد الاحکام فی مصالح الانام، قاہرہ ۱۹۳۴ء؛ (۱۴) ابن القیم: اعلام الموقعین، مطبوعہ قاہرہ؛ (۱۵) محب اللہ البہاری: مسلم الثبوت، مطبوعہ؛ (۱۷) محمد ابو زہرہ: اصول الفقہ، مطبوعہ قاہرہ؛ (۸۱) عبدالوہاب خلاف: اصول فقہ، مطبوعہ قاہرہ۔

**مآخذ**: متن مقالہ مذکور ہیں۔

○

**القِیَامَۃ**: (ع)، (آدمیوں کا روز قیامت میں) اٹھ کھڑا ہونا، الساعۃ "گھڑی" یا (قیامت کی گھڑی)۔ قرآن مجید میں قیامت کو بیسیوں ناموں سے یاد کیا گیا ہے اور ان میں ہر نام اس کے ایک خاص پہلو کو ظاہر کرتا ہے۔ قرآن مجید میں اس کا سب سے پہلا نام یوم الدین ہے، یعنی عمومی جزا اور عدالت ربانی کا دن۔ سورۃ القیامہ میں انتہائی بلیغ انداز میں قیامت کی ہولناک کیفیات کی تصویر کشی کرتے ہوئے بتایا گیا ہے کہ جب نظام کائنات درہم برہم ہو جائے گا اور انسان ہر طرف بدحواس ہو کر بھاگتا پھر رہا ہو گا تو یہی دن قیامت کا ہے۔یہ سب نام علمائے دین کے ہاں ایک اصطلاح المعاد کے تحت آتے ہیں، جس کے لغوی معنی ہیں لوٹ جانا، یعنی موت کے بعد دوبارہ زندہ ہونا۔ ان کے ہاں یہ سب امور السّمعیات قرار دیے گئے ہیں، یعنی وہ ارشادات جو منصب نبوت کے تحت یا یہ کہ ان تمام امور میں آخری سند ارشاد نبویؐ ہی ہے کیونکہ معاد اور اسی طرح ان امور پر جو ابدی راحت و رنج (ثواب و عذاب) کا باعث اور معاد سے وابستہ ہیں ایمان و تصدیق اور کفر و تکذیب کا مدار ہے (الایجی: المواقف، بولاق ۱۲۶۶ھ، ص ۵۴۴ بعد)۔

اسلامی عقائد کے مطابق عقیدہ حشر و نشر میں واقعات کی شرعی ترتیب حسب ذیل ہے:

(۱) دنیا ختم ہونے کی جو نشانیاں ہوں گی ان میں خصوصیت کے ساتھ الدجال کا خروج ہے (دیکھیے المواقف، ۱: ۸۸۶ بعد)۔ یہ دجال بہت سے آدمیوں کو گمراہ کرے گا۔ اس کے خاتمے کے لیے حضرت عیسیٰؑ نازل ہوں گے (المواقف، ۲: ۵۲۴ بعد) اور دجال کو قتل کر دیں گے۔ اس کے بعد ایمان کا دور شروع ہو گا۔

(۲) پہلے نفخ صور کے بعد تمام زندہ چیزیں مر جائیں گی، پھر وقفہ ہو گا، پھر دوسرا صور پھونکا جائے گا اور تمام جاندار دوبارہ زندہ ہو جائیں گے اور ان سب کو محشر میں جمع کیا جائے گا۔ وہاں سب لوگ اللہ کے حضور بڑی مدت تک کھڑے رہیں گے (المواقف) اور انھیں اپنے جرائم کے مطابق پسینہ آئے گا۔

(۳) اب عدالت شروع ہو گی۔ اعمال نامہ کھلے گا، اعمال تو لے جائیں گے، یعنی ان کے جن کا اعمال نامہ مشتبہ ہو گا۔ یہیں دشمنیوں کا تصفیہ ہو گا اور آدمی آدمی یا آدمی اور جانور یا جانور جانور کے درمیان جو ناانصافیاں ہوئی ہوں گی ان کا فیصلہ کیا جائے گا؛ (۴) جہنم کے اوپر سے جنت کو جو پل جاتا ہے (الصراط)، اس پر سے سب کو گزارا جائے گا؛ (ب) اس موقع پر شفاعت کا مظاہرہ ہو گا؛ (ج) حوض کوثر؛ (۵) (ا) جہنم: جحیم، سعیر (کتاب مذکور، ۱: ۹۹۸ بعد)؛ (ب) جنت (فردوس) (کتاب مذکور، ۱: ۱۰۱۴ بعد)؛ (ج) اعراف کے مظاہر بھی اسی موقع پر سامنے آئیں گے (الغزالی: الاحیاء، قاہرہ ۱۳۳۴ھ، ۴: ۴۳۶ تا ۴۵۳، الاتحاف (شرح احیا)، ۱۰: ۴۴۷ تا ۵۳۰)۔

لفظ القیامہ، قرآن مجید میں ستر دفعہ جملہ یوم القیمہ کے طور پر آیا ہے، مثلاً ۲ [البقرۃ]: ۸۵، ۱۱۳، ۱۷۴، ۲۱۲، ۳ [آل عمران]: ۵۵، ۷۷، ۱۶۱، ۶۸ [القلم]: ۳۹، ۷۵ [القیمۃ]: ۱۔

القیامہ لفظ قیام کا تانیث ہے اور (یہ تانیث) زور دینے کے لیے آتی ہے، جبکہ الساعہ چالیس مرتبہ آیا ہے، عموماً ایک ہی سے فقرے ہیں اور ہمیشہ "وقت موعود" کا مفہوم ہے، مثلاً ۶ [الانعام]: ۳۱، ۴۰)۔

امام الغزالیؒ کی کتاب احیاء علوم الدین (۴: ۴۴۰ بعد؛ الاتحاف، ۱۰: ۴۵۲ تا ۴۶۵) میں قیامت کے ان تمام ناموں کی طویل فہرست دی گئی ہے جو قرآن مجید میں وارد ہوئے، یا اس کی آیات کے معانی سے مستنبط کیے گئے ہیں (دیکھیے آآ بذیل مادہ)۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیمات میں چونکہ مرکزی حیثیت توحید الٰہیہ کو ہے، اس لیے بعث بعد الموت، حشر و نشر اور حساب و کتاب کا مسئلہ اللہ کی خالقیت کے اعتراف کے بعد سب سے اہم حیثیت رکھتا ہے۔ کیوں کہ ایک تو خالقیت کا یہ لازمی نتیجہ ہے دوسرے خالقیت ہی کے تصور سے بعثت کا ثبوت بھی بہم پہنچتا

ہے۔ اللہ جب خالق ہے تو حاکم بھی اللہ ہی ہے اور آخری فیصلے بھی اسی کے ہاتھ میں ہیں، لیکن فیصلے تب ہی ہو سکتے ہیں جب بعثت بھی ہو۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جن عربوں سے واسطہ پڑا ان کے نزدیک "پیدا کرنا" اتنا مشکل نہ تھا جتنا "دوبارہ زندہ کرنا"؛ لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک کی طرف توجہ دلا کر دوسرے کا ثبوت فراہم کر دیا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعے یہ عقیدہ اہل اسلام کو عطا ہوا اور اسی پر اسلام کے اس عقیدے کی بنیاد ہے کہ پاداش عمل کے دو درجے ہیں: ایک عذاب القبر [رک بہ منکر نکیر] اور دوسرا نعیم القبر (قبر کی برکت و راحت)، یعنی قبر یا تو ایک فرد کے لیے ابتدائی صورت میں جہنم کا نمونہ ہے یا جنت کا۔ قرآن مجید کی متعدد آیات اس عقیدے کی توثیق کے لیے پیش کی جا سکتی ہیں (۶ [الانعام]: ۹۳؛ ۹ [التوبہ]؛ دیکھیے الایجی: المواقف، ص ۵۹۱؛ التفتازانی: شرح عقائد النسفی، قاہرہ ۱۳۲۱ھ، ص ۱۰۹)، قبر کے احوال و کوائف احادیث میں بالتفصیل آئے ہیں۔ عذاب و ثواب قبر کی تعلیم آپؐ نے تفصیلی طور پر دی ہے۔ اس موضوع پر کتب احادیث میں بہت سی روایات ملتی ہیں (مسلم: الصحیح، استانبول ۱۳۲۹-۱۳۳۴ھ، ۸: ۱۶۰ تا ۱۶۴، کتاب الجنۃ؛ البخاری: الصحیح، بولاق ۱۳۱۵ھ، ۲: ۹۷ تا ۱۰۰، کتاب الجنائز)۔

اسی طرح قرآن مجید میں صرف ایک جگہ صراط الجحیم (۳۷ [الصّٰفّٰت]: ۲۳) آیا ہے اور اس کے معنی ہیں "جہنم کا راستہ" لیکن احادیث میں ایک "پل" کا ذکر آتا ہے جو جہنم کے اوپر بنا ہوا ہے اور جس کی تفصیلات باقاعدہ دی گئی ہیں (دیکھیے مفتاح کنوز السنۃ، بذیل الصراط)۔ احادیث میں جس صراط کا ذکر ہے وہ جنت کی راہ ہے جو ایک پل کی شکل میں جہنم پر سے گزرتی ہے (دیکھیے مفتاح کنوز السنۃ)۔

ایک حدیث مبارکہ میں قیامت کی دس نشانیاں گنوائی گئی ہیں: یعنی دخان، الدجال، الدابہ کا نکلنا، آفتاب کا مغرب سے طلوع ہونا، نزول عیسیٰؑ، یاجوج و ماجوج کا خروج، تین دفعہ سورج گرہن ہونا، یعنی ایک بار مغرب میں، ایک بار مشرق میں، اور ایک بار عرب میں، آگ جو یمن سے اٹھے گی اور لوگوں کو محشر کی طرف گھیر کر لے جائے گی (دیکھیے: صحیح مسلم، ۸: ۱۷۹)۔ کتب احادیث میں شرائط الساعۃ (= الفتن) کے عنوان سے مستقل ابواب قائم کر کے قرب قیامت اور علامات قیامت پر ذخیرہ معلومات فراہم کیا گیا ہے (ملاحظہ ہو مسلم، ج ۸، ص ۱۶۵، ۲۱۰؛ بخاری، ۹: ۴۶، ۶۱) ان سب کی مکمل تفصیل دینا یہاں ناممکن ہو گا۔ اس کے لیے [رک بہ بعث، حساب، یوم الحساب در آآآ، بذیل مادہ])۔

ان تفصیلات کو ان لوگوں نے بھی خصوصاً بہت اہمیت دی ہے جنھوں نے روحانی ترقی کے لیے کتابیں لکھیں، چنانچہ صوفیہ اسلام نے اسے عقائد و اعمال کی اصلاح کا ذریعہ بنایا تاکہ وہ غضب الٰہی کا خوف دلائیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ان کی کتابیں موت، بعث بعد الموت اور حساب و کتاب کی ہولناک منظر کشی سے بھری ہوتی ہیں۔ امام الغزالیؒ کی کتاب احیاء کا آخری حصہ (۴: ۳۶۱ تا ۳۶۹) اسی موضوع پر ہے، یعنی ذکر الموت وما بعدہ (موت اور اس کے بعد کا ذکر) تاآنکہ آخر کے چند صفحات میں انھوں نے جنت کا بہت عمدہ نقشہ کھینچا ہے اور اللہ کی رحمت کی وسعت، علیٰ سبیل التفضل (محض الٰہی کی بنا پر) بیان کی ہے۔ ان کا مختصر رسالہ الدرۃ الفاخرۃ بھی اسی موضوع پر ہے جس میں انھوں نے یہی موقف زیادہ وسعت کے ساتھ اختیار کیا ہے۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**قیصر:** (ع)، بوزنطی شہنشاہ کے لیے عربی میں عام طور پر مستعمل یہ لفظ یقیناً یونانی لفظ کا متبادل ہے اور عربوں میں آرامی زبان کے واسطے سے پہنچا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ لفظ بہت ہی قدیم زمانے میں مستعار لے لیا گیا ہو گا کیوں کہ آگے چل کر سریانی زبان میں یہی لفظ تقریباً ہمیشہ Kesar کی شکل میں ملتا ہے (دیکھیے Payne Smith: *Syriacus Thesaurus*، بذیل مادہ)۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے صدیوں پیشتر عربوں کے بوزنطیوں سے مراسم قائم تھے۔ قدیم عرب شعرا میں سے امرء القیس خاص طور پر قیصر کا ذکر بار بار کرتا ہے اور بلاشبہ قیصر نے اس کی زندگی میں حصہ بھی بڑا اہم لیا قرآن مجید میں یہ لفظ نہیں آیا، لیکن سیرت طیبہ اور احادیث میں قیصر کا ذکر اس زمانے کے غیر مسلم فرمانرواؤں میں سب سے پہلے کیا جاتا ہے۔ اس کے بعد شاہ ایران اور پھر حبشہ کے نجاشی (Negus) کا مرتبہ ہے۔ ہمیں جو بیانات ملتے ہیں ان میں اس مکتوب

کو بڑی اہمیت حاصل ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دحیہ کلبی کے ہاتھ عامل بصریٰ کو اور اس کی معرفت شہنشاہ ھرقل (Heraclius) کو ارسال فرمایا تھا اور جسے پڑھنے کے بعد اس نے ابوسفیان سے، جو ان دنوں وہیں موجود تھا، آپ کے بارے میں استفسارات کیے تھے (دیکھیے الطبری، ۱: ۱۵۵۹، ۱۵۲۳ تا ۱۵۶۸، مطبوعہ لائیڈن)۔ ان روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ ہرقل دل سے اسلام کی طرف مائل تھا، لیکن اسے نئے دین کے اعلانیہ قبول کرنے سے فقط رعایا کے خوف نے روک رکھا تھا۔ مزید براں احادیث میں قیصر کے متعلق آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چند پیشگوئیاں بھی محفوظ ہیں البخاری، (تفسیر سورۃ ٦٦، تحریم، باب ۲ (طبع Krehl J. ۳: ۳۶۰) میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمرؓ کو جو قیصر و کسریٰ کے درباروں کی شان و شوکت کا اپنی حالت سے مقابلہ کر کے افسوس کا اظہار کر رہے تھے، تسلی دیتے ہوئے فرمایا کہ "کیا تم اس بات سے مطمئن نہیں ہو کہ یہ دنیا ان کے لیے ہے اور عقبیٰ ہمارے لیے؟ اس طرح کتاب الجہاد، (باب ۹۳، ۲: ۲۵۹) میں لکھا ہے: "میری امت کا پہلا لشکر جو قیصر کے شہر (قسطنطنیہ) پر تاخت کرے گا اس کے گناہ معاف کر دیے گئے ہیں (کتاب الایمان، باب ۳، ۴: ۲۵۹، س ۹) میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی یہ پیش گوئی مذکور ہے کہ رومیوں کی مشرقی سلطنت نیز ایران کا اقتدار و اختیار بالکل ختم ہو جائے گا۔

شعرائے مابعد کے ہاں بھی قیصر کا مقبول عام تصور اقتدار و دولت کی علامت کے طور پر مستعمل ہے، چنانچہ ابن جنی نے (جو سب سے زیادہ ایک نحوی کی حیثیت سے مشہور ہے) ایک شعر میں جسے ابن خلکان نے وفیات (طبع Wüstenfeld، ۴: ۱۲۹) میں نقل کیا ہے، اس امر پر فخر کیا ہے کہ وہ قیاصرہ کی نسل سے ہے۔

**مآخذ**: متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**قَیْنُقاع**: بنو قینقاع یثرب کا ایک یہودی قبیلہ۔ آنحضرت صلی اللہ علی وآلہ وسلم کی مدینے میں تشریف آوری سے پہلے وہاں تین یہودی قبیلے، (بنو نضیر، بنو قریظہ اور بنو قینقاع) آباد تھے۔ بقول ابن خلدون بنو قینقاع مدینے کی ایک جانب رہتے تھے۔ ان کے پاس نہ کھیت تھے نہ باغات۔ وہ تاجر تھے یا سنار۔ حضرت عبداللہ بن سلامؓ اسی قبیلے سے تھے۔ بنو قینقاع کے سات سو جنگجو آدمی تھے جن میں سے تین سو زرہ پوش تھے۔ مدینے میں تشریف لانے کے بعد رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہود مدینہ، یعنی بنو قینقاع، بنو نضیر اور بنو قریظہ سے ایک تحریری معاہدہ کیا جس کی رو سے تمام مسلمان باختلاف قبائل و شعوب ایک الگ امت قرار پائے اور یہود الگ قوم، یہودیوں اور مسلمانوں کے لیے پوری مذہبی آزادی کا اعلان و اقرار کیا گیا، فریقین کے درمیانی باہمی جھگڑوں اور تنازعات کے فیصلے کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی کی طرف رجوع کرنے کا معاہدہ طے پایا، نیز یہ بھی طے پایا کہ اگر کوئی دشمن مسلمانوں کے خلاف مدینے پر حملہ آور ہو گا تو فریقین مل کر اس کا مقابلہ کریں گے اور مسلمان اور یہودی اپنے اپنے آدمیوں کا خرچ خود برداشت کریں گے۔ اسی معاہدے میں مدینے کا حرم قرار دیا گیا (دیکھیے ابن ہشام: السیرۃ، ۲: ۱۱۹ تا ۱۲۳)۔

غزوہ بدر میں مسلمانوں کی کامیابی و ظفر مندی نے بنو قینقاع اور دیگر یہودی قبائل کے دلوں میں آتش حسد و عداوت بھڑکا دی۔ اگرچہ مسلمانوں اور یہودیوں کے درمیان صلح نامہ موجود تھا اور یہودی بھی اپنے مذہب کو اسلام کی طرح الہامی مانتے تھے اور اپنے آپ کو صاحب کتاب سمجھتے تھے، لیکن انھیں قریش مکہ کی ہزیمت و شکست سے بڑا دکھ اور رنج و قلق ہوا۔ اور وہ کھلے بندوں اپنی اسلام دشمنی کا اظہار کرنے لگے۔ جنگ بدر میں شکست خوردہ کفار مکہ سے ان کی ہمدردی بڑھ گئی۔ کعب بن اشرف بھی بنو قینقاع کا شاعر اور سردار تھا، نے بھی، اسی قسم کی ہرزہ سرائی کی۔ مسلمان خواتین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان اقدس میں گستاخ اور بے باک طرز گفتگو اختیار کی۔

اسی اثنا میں ایک اور افسوسناک اور تکلیف دہ واقعہ پیش آگیا۔ بقول البلاذری ایک مسلمان خاتون اپنا زیور بنوانے کے سلسلے میں بنو قینقاع کے محلے میں ایک یہودی سنار کی دکان پر گئی (السیرۃ النبویہ، ۳: ٦) تو اس یہودی سنار نے مسلم خاتون سے چھیڑ خانی اور نازیبا مذاق کرتے ہوئے اس کی بے حرمتی اور رسوائی کرنے کی کوشش کی۔ وہ عورت دہائی دینے لگی۔ اس کی فریاد سن کر ایک مسلمان نے دینی غیرت وحمیت کے عالم میں اس یہودی سنار کو قتل کر دیا۔ جوش انتقام میں یہودیوں نے بھی اس مسلمان کو شہید کر دیا۔ اس ہنگامہ و فساد

ہو گیا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ منورہ میں ابو لبابہ بشیر بن عبدالمنذر انصاریؓ کو اپنا نائب مقرر کیا اور خود بنو قینقاع کی سرکوبی کے لیے روانہ ہوئے۔ آپؐ نے مسلمان مجاہدوں کو ساتھ لے کر بنو قینقاع کا محاصرہ کر لیا جو پندرہ دن تک جاری رہا۔ یہودیوں نے تنگ آ کر غیر مشروط طور پر ہتھیار ڈال دیے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم سے انہیں قیدی بنا لیا گیا اور منذر بن قدامہ السلمی کو ان کا نگراں مقرر کیا گیا۔ عبداللہ بن ابی نے ان کی سفارش کی اور بڑی منت سماجت کر کے آپؐ سے ان کی جان بخشی حاصل کر لی۔ آپؐ نے حکم دیا کہ بنو قینقاع کو ملک شام کی طرف جلا وطن کر دیا جائے، چنانچہ وہ شام میں بمقام اذرعات جا آباد ہوئے اور کچھ عرصے کے بعد معدوم ہو گئے۔ ان کا مال و دولت مسلمانوں کے قبضے میں آ گیا (البلاذری: انساب الاشراف، ۱: ۳۰۸ تا ۳۰۹)۔

غزوہ بنو قینقاع کی تاریخ میں مؤرخین اور سیرۃ نگاروں کے درمیان اختلاف ہے۔ البلاذری اور ابن خلدون وغیرہ شوال ۲ھ بتاتے ہیں جب کہ ابن کثیر وغیرہ نے ۳ھ کو ترجیح دی ہے۔ یہ بات تو قطعی ہے کہ یہ غزوہ بدر کے بعد اور غزوہ احد سے پہلے پیش آیا۔ روایات سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ غزوہ ۳ھ میں پیش آیا۔

**ماخذ :** دیکھیے کتب حدیث و سیرت، بذیل غزوہ قینقاع۔

○

☆☆☆☆

☆☆☆

☆

# ک

**کازرونی :** شیخ مرشد ابو اسحٰق ابراہیم بن شہریار۔ ناحیہ کازرون کے بزرگ علما و عرفا میں سے تھے اور درویشوں کے ایک سلسلے کے بانی جو ان کے نام سے نسبت سے اسحاقیہ یا "کازرونیہ" کہلاتا ہے۔ کازرون (ولایت تشطائی) میں ۳۵۳ھ سے ۴۲۶ھ (۹۶۳ء تا ۱۰۳۴ء) تک بقید حیات تھے اور اسی شہر میں اپنی خانقاہ میں مدفون ہیں۔ مستوفی کے زمانے میں ان کا مزار "حریم" تصور ہوتا تھا (نزہۃ القلوب، ص ۱۲۵) وہ آتش پرستوں کے خاندان سے تھے اور اس خاندان میں ان کا باپ ہی پہلا شخص تھا جو مشرف باسلام ہوا، شیخ کی ولادت ان کے باپ کے اسلام لانے کے بعد ہوئی۔ (جامی: نفحات الانس، کلکتہ ص ۲۸۶)، لیکن باوجود اس کے وہ اسلام کے ایک سرگرم مبلغ تھے۔ انھوں نے چوبیس ہزار آتش پرستوں اور یہودیوں کو مشرف باسلام کیا اور لاکھ مسلمانوں نے توبہ کر کے ان سے بیعت کی (فرید الدین عطار: تذکرۃ الاولیاء، طبع نکلسن، ۲: ۲۹۶) ان کے سلسلے کے ارکان ہمیشہ سرگرم مبلغ رہے جو کفار کے خلاف جہاد اور غزاء کی تلقین کیا کرتے تھے۔ اسحاقیہ سلسلہ ایران سے ہوتا ہوا ہندوستان اور چین تک پھیل گیا، جہاں انھوں نے اپنی شاخیں قائم کیں، بالخصوص بندرگاہوں پر (مثلاً کالی کٹ اور زیتون میں) دیکھیے ابن بطوطہ طبع ڈیفریری و سنگینٹی، ۲: ۶۴، ۸۸ تا ۹۲، ۳: ۲۴۴ تا ۲۴۸، ۴: ۱۰۳) یہ سلسلہ آناطولی تک بھی پہنچا، جہاں بیان کیا جاتا ہے کہ بانی سلسلہ نے اپنی زندگی ہی میں اپنے پیروؤں کو جہاد کے لیے روانہ کیا تھا۔ لیکن اس علاقے میں اس سلسلے کی موجودگی کا پورا ثبوت چودھویں صدی ہی سے ملتا ہے (W. Caske در *ISL* ۱۹: ۲۸۴ بعد) اپنے مجاہدانہ تبلیغی جوش و خروش کی وجہ سے "اسحٰقیہ" سلسلے سے پندرھویں صدی میں سلطنت عثمانیہ کے معاملات میں لازمی طور پر نمایاں حصہ لیا ہو گا۔ Spandugino (سولھویں صدی کی ابتدا) نے اپنے ایک رسالے میں (در سانسووی تو Sansovino، وینس ۱۶۵۴ء، ص ۱۳۹) اس سلسلے کو چار بڑے سلسلوں میں شمار کیا ہے۔ قدرتی طور پر اس کا نفوذ روم ایلی میں بھی ہوا (آدرنہ کے تکیہ حضرت ابو اسحٰق کازرونی کا ذکر اولیا چلبی، ۳: ۴۵۴ میں موجود ہے) آناطولی سے یہ سلسلہ حلب پہنچا۔ بروسہ، قونیہ اور ارزروم میں ان کے ادارے (ابو اسحٰق خانے موجود) تھے (Caskel: کتاب مذکور)، چودھویں صدی میں اس سلسلے کی تنظیم یقیناً اعلیٰ درجے کی ہو گی کیونکہ زاویہ شیخ کے خادم شیخ کی مہر لگا کر ضرورت مندوں کو ان لوگوں کے نام (= چیک Cheque) دیا کرتے تھے جنھوں نے کازرونی سلسلے کا حلف اٹھایا ہوتا تھا، وصولی کے بعد وصول کنندہ امر کے پیچھے رسید درج کرتا تھا۔ شیخ کی تربت کو "تریاک اکبر" کہتے تھے، اس لیے کہ آپ کی خاک مزار کے متعلق معتقدین (بالخصوص ملاحوں اور عطار) کا عقیدہ تھا کہ وہ حیرت انگیز نتائج پیدا کرتی ہے، سلطان شاہ رخ بن تیمور نے ۸۱۸ھ (۱۴۱۵-۱۴۱۶ء) میں مزار شیخ کی زیارت نہایت عقیدت کے ساتھ کی (مطلع سعد، ۲: ۳۴۴)۔ ترکی میں سترھویں صدی کے دوران میں "اسحاقیہ" نے اپنے آپ کو ایک نسبتاً متاخر سلسلے میں مدغم کر دیا۔ لیکن عوام میں کازرونی سے عقیدت کے مظاہرے اب بھی کبھی کبھی دیکھنے میں آتے ہیں۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**کافر :** (ع، جمع: کفار)، اس کا مادہ ک ف ر ہے، جس کے لفظی معنی میں چھپانا، ڈھانکنا۔ اسی لیے لغت میں لفظ "کافر" کا اطلاق رات، سمندر، عظیم وادی، بڑے دریا، سیاہ بادل اور زرہ کے لیے بھی ہوتا ہے (الفیروز آبادی: القاموس المحیط، قاہرہ ۱۳۵۷ھ، ۲: ۱۲۸، بذیل مادہ کفر)۔ اسی طرح کاشتکار کو بھی لغت میں "کافر" کہہ دیتے ہیں، کیونکہ وہ دانہ زمین میں چھپاتا ہے (دیکھیے ۵۷ [الحدید]: ۲۰ کی تفسیر) اسی مناسبت سے کفور اور کفران کے معنی ناشکری کرنے

عبدالحی لکھنوی نے البتہ ان کا نام فقہاے حنفیہ کی فہرست میں لکھا ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ انھوں نے علم فقہ کی تحصیل محمد بن فضل سے کی۔ کلاباذ بخارا کا ایک محلّہ ہے، جس کی نسبت سے وہ کلاباذی کہلائے۔ ان کی دو کتابیں محفوظ ہیں: (پانچ چھے کتابوں میں سے صرف دو ہم تک پہنچی ہیں) ایک کتاب "التعرف لمذہب اہل التصوف" ہے، یہ مختصر سی کتاب پچھتر ابواب پر مشتمل ہے۔ اس میں صوفیہ کے روحانی احوال اور اصول بیان کیے گئے ہیں۔

الکلاباذی کی دوسری کتاب "بحرالفوائد فی معانی الاخبار" ہے، یہ تصوف کے رنگ میں، دو سو بائیس منتخب احادیث کی شرح پر مشتمل ہے۔ ان میں بہت سی آیات اور ایسے اقوال منقول ہیں جو پہلی تصنیف میں بھی آ چکے ہیں (دیکھیے براکلمان: GAL، بار دوم، ۱: ۲۱۷؛ تکملہ، ۱: ۳۰۶)۔

الکلاباذی کے قدیم ترین استاد فارس بن عیسٰی (م ۳۴۵ھ) تھے جن سے انھوں نے اپنی معلومات حاصل کیں، لہٰذا ہمارے لیے ان کے دو اقتباسات جو انھوں نے الحلاج [رک بآں] سے لیے ہیں، غیر معمولی دلچسپی کا باعث ہو جاتے ہیں۔ کلاباذی نے ان کی طرف باحتیاط اشارہ کیا ہے، یعنی الحلاج کو محض ایک بڑا صوفی کہا ہے۔ تصوف پر قلم اٹھانے سے الکلاباذی کا مقصد یہ تھا کہ علما اور صوفیہ کے درمیان جو خلیج حائل ہے، اسے پاٹ دیا جائے کیونکہ یہ خلیج حلاج کے قتل کے باعث زیادہ وسیع ہو گئی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ الکلاباذی نے جن ابواب میں صوفیہ کے عقائد سے بحث کی ہے، وہاں صرف فقہ الاکبر (دوم) کا حوالہ دیا ہے (الکلاباذی کا ایک مقصد یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ صوفیہ کے صحیح اور مستند عقائد فقہ کی روشنی میں بیان کر دیئے جائیں)۔

تصوف کی ابتدائی تاریخ کے ایک بلاواسطہ ماخذ کی حیثیت سے الکلاباذی کا شمار بھی السراج، ابو طالب المکی، السلمی اور القشیری کے ساتھ کیا جا سکتا ہے۔

**مآخذ:** (۱) محمد عبدالحی لکھنوی: الفوائد البہیہ فی تراجم الحنفیہ، مصر ۱۳۲۴ھ، ص ۱۶۱؛ (۲) براکلمان: GAL، ۱: ۲۱۷، بار دوم، تکملہ، ۱: ۳۶۰؛ (۳) حاجی خلیفہ: کشف الظنون، ۲: ۲۶، ۳۱۶۔

○

**کلام:** کلام کے ایک سے زیادہ معنی ہیں: (۱) لغوی؛ (۲) علم نحو میں؛ اور (۳) علم کلام میں۔ لغوی معنی ہیں گفتار یا بات چیت (لسان)۔ نحویوں نے اس کی تعریف یہ کی ہے کہ اس سے مراد وہ لفظ ہے جو بآواز بلند ادا ہو، جو مرکب ہو، مفرد نہ ہو اور وضعی معنی ادا کرتا ہو نہ کہ حقیقی۔ آجرومیہ میں بھی ایسا ہی مرقوم ہے۔ المفصل کے مطابق یہ تام (= مکمل) جملہ ہونا چاہیے خواہ سادہ ہی سہی۔ ابن عقیل (شرح الالفیہ) نے تو نہایت تفصیل سے کلام، کلم (تین یا زیادہ الفاظ کا مرکّب جس سے ضروری نہیں پورا پورا مفہوم ادا ہوتا ہو)، کلمہ (واحد) اور قول (جو ان سب پر حاوی ہے) کے درمیان فرق کیا ہے۔ تھانوی (کشاف اصطلاحات الفنون، ص ۱۲۶۸ تا ۱۲۷۰) نے کلام اور اس کے اجزا پر صوتی، نحوی، لغوی اور علم بلاغت کے اعتبار سے مناسب شرح و بسط سے متکلمانہ بحث کی ہے۔ لغوی اعتبار سے کلام ایسا اسم جنس ہے، جس کا اطلاق ہر بول چال پر ہوتا ہے، خواہ مختصر ہو یا مفصل (جوہری، در صحاح و لسان)، یا یہ مسلسل اصوات کا وہ اظہار ہے جس کے معنی سمجھ میں آ جائیں (الفیومی: المصباح)، چنانچہ عربی زبان میں اس مادے کا استعمال اسی طرح ہوتا ہے، قرآن مجید میں یہ جو اللہ تعالٰی نے حضرت موسیٰؑ سے خطاب کرتے ہوے بِکَلَامِیْ کا لفظ استعمال کیا ہے: (۷ [الاعراف]: ۱۴۴) اس کا مطلب بیضاوی (طبع Fleischer، ۱: ۳۴۳) نے بِتَکْلِیْمِیْ اِیَّاکَ بیان کیا ہے اور (۴۸ [الفتح]: ۱۵) کی تفسیر بیان کرتے ہوے لکھتا ہے کہ یہاں کلام ایک اسم ہے جو تکلیم کے لیے استعمال ہوا (۲: ۲۶۸، س ۱۰)۔

الاشعری (الابانہ، مطبوعہ حیدر آباد، ص ۲۷) کہتے ہیں: تکلیم کے معنی ہیں کسی سے بالمشافہ بات کرنا (المشافہۃ بالکلام)، قرآن کریم میں باب تفعل کا استعمال چار مرتبہ آیا ہے۔ (۲۴ [النور]: ۱۶) ۳۰ [الروم]: ۳۵؛ (۷۸ [النبا]: ۳۸) اس کے علاوہ ۲۴ [النور]: ۱۶ میں جو لفظ کلام آیا ہے اس کا لب و لہجہ قدرے طنز آمیز ہے اس کے معنی کے لیے کلام کا ایک مطلب کسی خلقی موقف کی تصریح یا کوئی دلیل ہے جس سے تصریح کی تائید ہو اور متکلم وہ شخص جو ایسا کلام استعمال کرے (فہرست، بمواضع کثیرہ)۔ المسعودی (مروج، مطبوعہ پیرس، ۸: ۱۶۱) نے تکلم کا لفظ عام داستان گوؤں کی تیزی گفتار اور سر راہ نقالی کے معنوں میں استعمال کیا ہے۔ دینی اصطلاح کلام کے لیے (رک بہ مقالہ علم کلام، در ۱۱۱، بذیل مادہ)

**مآخذ:** متن میں آ گئے ہیں۔

**کلب :** (بمعنی کتا) یہ عام طور پر ان جانوروں میں شامل ہے جو اسلام میں نجس قرار دیئے گئے ہیں اس کی اول وجہ تو یہ ہے کہ اس کا گوشت کھانا حرام ہے (النووی: منہاج الطالبین، طبع v.d.Berg، ۳ : ۳۱۲)، اور دوسرے اس لیے کہ حدیث میں کتے سے متعلق خاص ارشادات ہیں، مثلاً" یہ کہ جس خوراک کو کتا چاٹ جائے وہ نجس ہو جاتی ہے اور وضو کے پانی میں منہ ڈال دے تو اسے وضو نہیں ہو سکتا۔ جن برتنوں کو کتا چاٹ جائے انہیں کئی بار ریت سے مل کر دھونا چاہیے۔ ایک لحاظ سے وہ اس تمام گھرے کو پلید کر دیتا ہے جس میں وہ ہو کیوں کہ حدیث کی رو سے جس گھر میں کتا ہو اس میں فرشتے داخل نہیں ہوتے۔ (مسلم، کتاب اللباس، حدیث ۳۱ ببعد)۔

کتے بالعموم خطرناک سمجھے جاتے ہیں، اس لیے انھیں نیست و نابود کر دینا چاہیے (النسائی، مطبوعہ قاہرہ، کتاب الصید والذبائح، باب ۹۔۱۴)، بعد میں یہ حکم صرف کالے کتے پر جاری کر دیا گیا۔ کتے کی ساری نوع کو فنا کرنے سے روک دیا گیا ہے۔

کتوں کو صرف شکار، بکریاں چرانے اور حفاظت کے لیے رکھنے کی اجازت ہے (النسائی: کتاب مذکور، ص ۱۹۵، س ۱۰ ببعد) جو شخص ان کے سوا کسی اور غرض سے کتا اپنے گھر میں رکھے گا، اسے اس کے نیک اعمال کے ثواب میں سے روزانہ دو قیراط کی کمی ہوتی رہے گی۔ جس کسی کے پاس خطرناک کتا ہو گا سعادت مندی اس کے گھر کے نزدیک نہ آئے گی، بلکہ حدیث کی رو سے کتے کا بیوپار سخت ممنوع ہے (البخاری، کتاب البیوع، باب ۲۵)۔

اس کے خطرناک اور ناپاک ہونے کے باوجود عرب کتے کی اچھی خصلتوں اور خدمات کی قدر پہچانتے تھے۔ اسلام میں اس سے مفید کام لینے کی اجازت ہے، مثلاً" شکار، حفاظت وغیرہ۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود ایک عورت کو اس مہربانی کے صلے میں جو اس نے ایک پیاسے کتے سے کی تھی ثواب کا مژدہ دیا ہے (البخاری، کتاب الوضوء، باب ۳۳) القزوینی (عجائب المخلوقات، ص ۴۰۳) کتے کی بابت لکھتا ہے کہ یہ "بہت سمجھدار، کار آمد، بھوک اور پاسبانی میں صابر جانور ہے، جس کی دانشمندی اور وفاداری بہت سے واقعات سے ثابت ہے۔" القزوینی (عجائب المخلوقات) کے مطابق باولے کتے کی پانچ علامتیں ہیں، اس کا منہ کھلا ہوتا ہے، اس کی رال بہ رہی ہوتی ہے، اس کے کانوں سے بدبو آتی ہے، اس کی دم ڈھیلی ہو کر سیدھی لٹک جاتی ہے اور وہ گلی کوچوں میں آوارہ پھرتا رہتا ہے"

اصحاب الکہف کا کتا البتہ مستثنیٰ ہے۔ البیضاوی کے بیان کے مطابق (طبع Fleischer، ص ۵۵۷) یہ ایسا کتا تھا جس کو قوت گویائی عطا کی گئی تھی۔ الطبری (تفسیر، ۱۵: ۱۳۱، بار اول، ص ۱۳۱)، کی رائے ہے کہ یہ کتے کی شکل میں ایک انسان تھا، لیکن شاید یہ ایک عام کتا تھا۔

**مآخذ :** حدیث کے دوسرے مجموعوں میں وہ عبارتیں دیکھیے جو محولہ بالا احادیث کے انداز پر ہیں؛ (۲) القزوینی: عجائب المخلوقات، طبع وستنفلٹ، ص ۴۰۳ ببعد؛ (۳) الدمیری: کتاب حیوۃ الحیوان الکبریٰ، قاہرہ ۱۲۷۵ھ، ۲: ۳۲۰ تا ۳۶۰۔

○

**الکلب :** علم ہیئت کا شعریٰ الیمانیہ (کلب الجبار) ہے۔ اس سے صورت الکلب الاکبر (= بڑے کتے کا مجمع الکواکب) اور صورت الکلب الاصغر (= چھوٹے کتے کا مجمع الکواکب) یا صورت الکلب المتقدم (= اگلے کتے کا مجمع الکواکب) مراد ہے۔ اول الذکر کلب اکبر (Canis major) اور مؤخرالذکر کلب اکبر (Canis minor) کہلاتا ہے یہ جنوبی افلاک کے مجمع الکواکب ہیں جن کے نام اور اشکال عربوں نے بطلمیوس کی "المجسطی" سے اخذ کی ہیں۔ مؤخرالذکر کے تتبع میں عربوں نے بھی ۱۸ ستارے کلب اکبر کی خاص شکل میں شامل کیے ہیں جن میں سے سیریوس Sirius (الشعریٰ العبور) قدر اول (دراصل ۱۶ء) کا ہے۔ ۱۱ ستارے مجمع الکواکب کے باہر واقع ہیں اور کلب اصغر میں دو ستارے ہیں جن میں سے پروکیوں (Prokyon) (اے) کلب اصغر یا الشعریٰ الغمیصاء) بھی قدر اول (دراصل ۰۶۵ء) کا ہے۔ جہاں تک کوکبی مجدول (م ۳۷۶ھ/۹۸۶ء) اور البیرونی (م ۴۴۰ھ/۱۰۴۸ء) کی فہرست ہائے نجوم تمام تر بطلمیوس کی المجسطی پر مبنی ہیں، لیکن وہ فہرست جو الغ بیگ نے ۱۴۳۷ء کے دوران میں تیار کی تھی، ستاروں کے مقامات کی بہت سی نئی حدود پر مشتمل ہے۔

شعریٰ (یمانی) کے نام کی روایت غالباً" مصر قدیم تک پہنچتی ہے جہاں آج کل کا سیریوس، یعنی مشتعل، درخشاں (= Dog Star

کے اضافے کے ساتھ) سوپ ڈٹ (Sothis) کہلاتا تھا' جو بلاشبہہ بعد میں یونانی سوتھس بن گیا۔ اصل میں ستارے نام کا کتے سے کوئی تعلق نہ تھا' لیکن یونانی سفال کاری (Terracotta) میں جس کے آثار مصر میں اکثر پائے جاتے ہیں دیوی ایزیس (Isis) جس کے نزدیک یہ ستارہ مقدس تھا' اکثر ایک کتے کی ہمراہی میں دکھائی گئی ہے اور بقول L. Borchardt ایک خاص قسم کے کتے کی معیت میں جسے عرف عام میں ارمنت Ermant or Arment کتا کہتے ہیں۔ دکھایا گیا ہے۔ سریوس Sirus کا چربہ بھی سفال کاری میں اسی طور پر اتارا گیا ہے۔ بعض اوقات اس کے سر پر بھی ستارہ ہوتا ہے L. Borchardt کے نزدیک یہ غیر اغلب نہیں کہ جو ستارہ رامیسی Ramesi مقبروں سے برآمد شدہ ستاروں کی جدولوں میں دکھایا گیا ہے اور جو سوپ Sopdet سے پہلے یا پیچھے آتا ہے' وہ آج کل کا پروکیون Prokyon ہی ہو۔

بابل میں سیریوس "تیر ستارہ" (Arrow Star) کہلاتا تھا' اس کا نام کتا ستارہ کبھی نہ تھا' اس ستارے کا قدم بابلی نام (بقول ایکس کیوگلر F. X, Kugler) ککب مشری Kakkabmishre تھا اور بعد کی بابلی زبان میں اسے کک کشتی Kak Kashti (کمان کا ہتھیار' تیر) کہتے تھے۔

**مآخذ :** (۱) کتاب الکواکب الثابتۃ' از عبدالرحمٰن الصوفی؛ (۲) البیرونی: القانون المسعودی' مخطوطہ کتاب خانہ برلن' ص ۲۰۹ ب بعد؛ (۳) الخوارزمی: مفاتیح العلوم' طبع V. Vloten' ص ۲۱۳؛ (۴) المسعودی: مروج الذہب' پیرس ۱۸۶۱-۱۸۷۷ء' ۳: ۳۱۶ بعد؛ (۵) القزوینی: عجائب المخلوقات' طبع وستنفلٹ' ص ۳۹ بعد۔

○

**کنعان :** لفظ کے عربی الاصل یا عجمی الاصل ہونے کے بارے میں علمائے لغت کے ہاں اختلاف موجود ہے' اسی طرح عربی الاصل ہونے کی صورت میں اس کے اشتقاق اور معانی کے بارے میں بھی مختلف اقوال ہیں۔ ابن منظور (لسان العرب' بذیل مادہ کنع) اور مرتضٰی الزبیدی (تاج العروس' بذیل مادہ کنع) نے تفصیل سے بحث کی ہے اور اسے یاقوت (معجم البلدان' ۴: ۴۸۳' دارالصادر بیروت) نے مفصل نقل کیا ہے۔ اس کا فصیح تلفظ کاف کی زبر (ـَ) اور نون ساکن کے ساتھ ہے مگر کاف کی زیر (ـِ) بھی منقول ہے (تاج العروس' مادہ کنع)۔

کتب انساب و تاریخ میں کنعان نام کے تین اشخاص مذکور ہیں جن میں سے ایک حضرت نوحؑ کا بیٹا' دوسرا ان کا پوتا اور تیسرا کنعان بابل کے مشہور بادشاہ نمرود کا باپ تھا۔ اول الذکر کنعان کے بارے میں روایات میں اختلاف بلکہ تضاد پایا جاتا ہے' الطبری (۱: ۱۹۹' طبع ڈخویہ) نے حضرت ابن عباسؓ کا قول نقل کیا ہے کہ حضرت نوحؑ کے چار بیٹوں میں سے ایک کا نام کنعان تھا۔ اس کنعان ہی کو عرب یام کہتے ہیں اور غرق بھی یہی ہوا تھا۔ ابن الکلبی سے یاقوت (معجم البلدان' ۴: ۴۸۳' بیروت) نے بھی یہی نقل کیا ہے اور بتایا ہے کہ کنعان کا نام اصل میں شالوا تھا اور یہ غرق ہوگیا تھا اور اس کی نسل آگے نہیں چل سکی' لیکن اس کے ساتھ ہی یہ بھی لکھا ہے کہ بلادشام میں آباد ہونے والے لوگ کنعانی کہلاتے تھے جو کنعان بن نوح سے منسوب تھے اور عربی کے مشابہ کوئی زبان بولتے تھے۔ فیروز آبادی (القاموس' بذیل مادہ کنع) نے لکھا ہے کہ کنعان حضرت نوحؑ کا ہی بیٹا تھا۔ شارح القاموس مرتضٰی الزبیدی (تاج العروس بذیل مادہ کنع) نے لکھا ہے کہ مشہور ماہر نسب ابن المندر الکوفی اور ماہر لغت اللیث سے بھی یہی منقول ہے۔ ابن خلدون (العبر' ۶: ۹۳' ۹۷) نے بربر کو کنعان بن نوحؑ (بربر بن تملا بن مازیغ بن کنعان بن نوحؑ) کی اولاد بتایا ہے۔

دوسرے کنعان کے سلسلے میں یاقوت (محل مذکور) نے لکھا ہے کہ وہ سام بن نوحؑ کا بیٹا تھا اور بلاد شام کے کنعانی اسی کنعان بن سام بن نوح کی نسل سے تھے۔ یاقوت اسے قول مستقیم حسن (صحیح اور اچھا) قرار دیتا ہے۔ المسعودی (مروج الذہب' ۳: ۲۹۴) کے نزدیک بلادشام کے کنعانی کنعان بن حام بن نوحؑ کی اولاد ہیں۔ تیسرے کنعان کے بارے میں الزبیدی (تاج العروس' بذیل مادہ کنع) نے لکھا ہے کہ کتب تاریخ میں ایک کنعان بن کوش کا بھی ذکر ملتا ہے جو حام بن نوح کی اولاد سے تھا۔ شاید وہی کنعان نمرود بابل کے نسب میں مذکور ہے جس کا سلسلہ نسب بقول المسعودی (مروج الذہب" ۳: ۲۴۰' نیز تاج العروس' بذیل مادہ کنع) یوں ہے: نمرود بن کنعان بن سنجاریب بن نمرود الاکبر ابن کوش بن حام بن نوحؑ' بعض کتب تفسیر (البیضاوی' ۱: ۵۱۳' طبع فلائشر) میں بھی یہی مذکور ہے کہ نمرود کے باپ کا نام کنعان تھا۔

**مآخذ :** (۱) فیروز آبادی: القاموس، بذیل مادہ کنع؛ (۲) الزبیدی: تاج العروس، بذیل مادہ؛ (۳) ابن منظور: لسان العرب، بذیل مادہ؛ (۴) یاقوت الحموی: معجم البلدان، طبع دار الصادر، بیروت؛ (۵) الطبری: تاریخ الرسل والملوک، طبع ڈخویہ؛ (۶) ابن خلدون: کتاب العبر؛ (۷) المسعودی: مروج الذہب؛ (۸) البیضاوی: انوار التنزیل و اسرار التاویل، طبع فلائشر؛ (۹) عمر رضا کحالہ: معجم قبائل العرب، دمشق؛ (۱۰) الثعلبی: قصص الانبیاء، قاہرہ ۱۳۲۴ھ۔

○

**کَنِیْسَہ :** (جمع کنائس)، معبد یا مجلس، گرجا، آرامی لفظ کنشتا Kenishta دیکھیے فارسی، کنشت) کا معرب ہے جس کے معنی ہیں "جاے جلوس، مدرسہ معبد" عہد نامہ جدید (انجیل) کی سریانی تفسیر (Peshitta) میں اس کی سریانی شکل کنشتا (Kenushta) کا ترجمہ ہے (دیکھیے Payne Smith: *Syr. Thesaurus*، ج ۱: عمود ۱۷۷۳؛ لسان العرب، ۸: ۸۳، س ۲ بعد، کا بیان اس حد تک تقریباً صحیح ہے کہ کنیسہ کنشت سے ماخوذ ہے، لیکن الخفاجی (شفاء الغلیل، قاہرہ ۱۲۸۲ھ، ص ۱۹۵) اس نظریئے کو رد کرتے ہوے یہ رائے پیش کرتا ہے کہ اس لفظ سے ایک مخصوص مسیحی ادارہ مراد ہے اور اس کا سلسلہ کلیسا سے جا ملتا ہے جو کلیسیا کا مخفف ہے۔

عربی میں کنیسہ کا اطلاق یہودی اور عیسائی دونوں کے عبادت خانے پر ہوتا ہے اور مختلف لغات سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے۔ بعض لغات میں اس کے معنی صرف معبد نصاریٰ اور بعض میں صرف معبد یہود لکھے ہیں (دیکھیے الجوہری: صحاح، بولاق ۱۲۸۲ھ، ۱: ۳۷۴ تا آخر؛ الزمخشری: اساس البلاغۃ، قاہرہ ۱۲۹۹ھ، ۲: ۲۱۲، س ۲۰) بقول الفیروز آبادی (القاموس، بولاق ۱۲۷۲ھ، ۱: ۵۴۹، ۱) کنیسہ کا مطلب ہے یہودیوں، عیسائیوں یا کفار کا عبادت خانہ (معبد)، دیکھیے نیز تاج العروس، ۴: ۲۳۵ ذیل)۔

قدیم ادب میں لفظ کنیسہ اکثر اوقات "گرجا اور معبد نصاریٰ" کے معنوں میں آیا ہے۔ حضرت عمرؓ یا ان کے سپہ سالار مختلف شہروں کے باشندوں سے عام طور پر جو معاہدے کرتے تھے ان میں کنائس کے بارے میں شرائط کا صراحۃ ذکر کیا جاتا تھا (البلاذری: فتوح البلدان، طبع de Goeje، ص ۱۷۳) حدیث میں آیا ہے کہ کس طرح حضرت ام حبیبہؓ اور حضرت ام سلمہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے حبشہ کے ایک گرجا کا ذکر کیا تھا۔ جو بتوں سے مزین تھا (البخاری، کتاب الصلوۃ، باب ۴۸، ۵۴؛ جنائز، باب ۷۰؛ مناقب الانصار، باب ۳۷)۔

مزید براں کنیسہ کا لفظ بعض اسما کی طرف مضاف ہو کر بھی استعمال ہوا ہے مثلاً کنیسہ جنس (اسکندریہ میں، یاقوت: کتاب مذکور، ۱: ۲۵۷ س ۳۲)، کنیسۃ الغراب (جنوبی پرتگال میں کنیسۃ الکلب (مصر میں، اس میں حضرت عیسیٰؑ کے ہاتھ کا نشان موجود ہے، یاقوت، ۴: ۲۲، س ۲ بعد)۔

المقریزی معبد یہود اور نصاریٰ دونوں کے لیے لفظ کنیسہ استعمال کرتا ہے (الخطط، بولاق ۱۲۷۰ھ، ۲: ۴۶۴ بعد، ۵۱۰ بعد)۔

اندلس اور مغرب میں یہ لفظ کنیسیہ Kanisiya کی صورت میں مستعمل تھا (غالباً iglesia کے زیر اثر)، مراکش اور تونس میں یہ آج تک مروج ہے (vgl.Dozy: *Supplement*، ۲: ۴۹۳)۔

موجودہ زبان میں کنیسہ سے مراد گرجا ہے، اور کنیس سے معبد یہود (البستانی، محل مذکور)۔

الکنیسہ یا الکنیسۃ السوداء شمالی شام کے سرحدی صوبے کا ایک شہر تھا جس میں ایک قلعہ بھی تھا جو بالکل شکستہ اور ویران ہو چکا تھا۔ ہارون الرشید نے اسے دوبارہ درست کرایا (یاقوت ۴: ۳۱۴، دیکھیے ۱: ۹۲۷، س ۲۰، الاصطخری، *B.G.A.*، ۱: ۶۳ س ۶۸ ببعد، ۳)، المقدسی (*B.G.A.*، ۳، بار دوم: ۳۵۳ س ۹) نے ایک مقام کنیسہ المجوس کا ذکر کیا ہے جو ارجان سے ایک دن کی مسافت پر واقع تھا۔ یمن میں بحیرہ قلزم کے کنارے زبید کے قریب ایک بندرگاہ کا نام بھی الکنیسہ تھا (الفیروز آبادی، محل مذکور، تاج العروس، محل مذکور)۔ تاج العروس کی رو سے مصر کے کئی مقامات کے ناموں میں کنیسہ کا لفظ پایا جاتا ہے۔

مسلمانوں نے گرجاؤں کے لیے جو قوانین منضبط کیے تھے، ان کے لیے دیکھیے مادہ نصاریٰ۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**الکوثر :** بمعنی خیر کثیر جو اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عطا فرمائی (المفردات، ص ۴۳۹)۔ اس خیر

کثیر سے مراد قرآن، حکمت، نبوت، دین حق اور ہدایت ہے جو سعادت دارین کا باعث ہے (تفسیر القاسمی، ۱۷: ۶۲۷۶؛ تفسیر المراغی، ۳۰: ۲۵۳)۔ بعض نے کہا ہے کہ اس سے مراد جنت کی ایک نہر ہے جس سے بہت سی نہریں نکلتی ہیں (المفردات، ص ۴۲۹)۔

قرآن حکیم کی ایک سورۃ کا نام ہے جو صرف تین آیات پر مشتمل ہے اور پہلی آیت کے لفظ الکوثر کو اس کا نام قرار دیا گیا ہے۔ ترتیب تلاوت کے لحاظ سے اس کا عدد ۱۰۸ ہے۔ یہ سورۃ الماعون [رک بآں] کے بعد اور سورۃ الکافرون [رک بآں] سے قبل مندرج ہے، مگر نزول وحی کے لحاظ سے یہ پندرھویں سورۃ ہے۔ اور سورۃ العدیت کے بعد مکے میں نازل ہوئی (تفسیر المراغی، ۳۰: ۲۵۱)۔ حضرت حسن بصریؒ، عکرمہؒ، مجاہدؒ اور قتادہؒ اس کو مدنی قرار دیتے ہیں امام السیوطی نے الاتقان میں اسی قول کو صحیح ٹھہرایا ہے (الاتقان، ۱: ۱۵)۔ ابن کثیر نے بھی اسے مدنی قرار دیا ہے (تفسیر القرآن العظیم، ۴: ۵۵۶)۔ غالباً اس کی وجہ وہ روایت ہے جسے محدثین نے حضرت انسؓ بن مالک سے نقل کیا ہے کہ: "حضورؐ ہمارے درمیان تشریف فرما تھے۔ اتنے میں آپ نے مسکراتے ہوئے سر اٹھایا اور فرمایا: ابھی ابھی مجھ پر ایک سورۃ نازل ہوئی ہے۔" پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر آپؐ نے سورۃ الکوثر کو ختم کیا اس کے بعد آپؐ نے پوچھا: جانتے ہو کوثر کیا ہے؟ لوگوں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسولؐ ہی بہتر جانتے ہیں، تو آپ نے فرمایا: وہ ایک نہر ہے جو میرے رب کریم نے مجھے جنت میں عطا کی ہے جہاں خیر کثیر ہے) (ابن کثیر: تفسیر القرآن العظیم، ۴: ۵۵۶)۔ چونکہ حضرت انسؓ مدینے کے مقامی باشندے (انصاری) ہیں اس لیے ان کا یہ کہنا کہ یہ سورۃ ہماری موجودگی میں نازل ہوئی اس کے مدنی ہونے پر دال ہے، لیکن اگر سورۃ کے مضمون نیز دوسری روایات کو جو بسلسلہ شان نزول نقل کی جاتی ہیں پیش نظر رکھا جائے تو پورے وثوق سے یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ یہ سورۃ مکہ مکرمہ میں نازل ہوئی (تفصیل کے لیے دیکھیے، تفہیم القرآن، ۶: ۴۸۸ ببعد)۔

الکوثر کثرت سے مبالغے کا صیغہ ہے جس کے معنی ہیں خیر اور بھلائیوں کی کثرت۔ اس میں نبوت، قرآن حکیم، علم و حکمت، دین حق اور سعادت دارین کی عظیم نعمتوں کے علاوہ حوض کوثر بھی شامل ہے جو قیامت کے روز میدان حشر میں آپ کو ملے گا، اور دوسرے وہ نہر کوثر بھی جو جنت میں آپؐ کو عطا فرمائی جائے گی (دیکھیے تفہیم القرآن، ۶: ۴۹۳)، جس کے دونوں کنارے موتی کے خیمے ہیں۔ جس کی مٹی خالص مشک ہے (صحیح الترمذی، ۲: ۲۵۸)، جس کا پانی شہد سے زیادہ میٹھا، دودھ سے زیادہ سفید اور برف سے زیادہ ٹھنڈا ہے (الکشاف، ۴: ۸۰۷)، جس کے کنارے دراز گردن والے پرندے بیٹھے ہوئے ہیں جو نہ صرف خوبصورت بلکہ کھانے میں بھی بہت ہی لذیذ ہیں (دیکھیے ابن کثیر: تفسیر القرآن، ۴: ۵۵۸ ببعد)۔ "ابتر" دم کٹے جانور کو کہتے ہیں۔ دم سے تشبیہ اس لیے دی گئی ہے کہ وہ پیچھے ہوتی ہے اور جانور کے لیے زینت ہوتی ہے، یہاں اس سے مراد یہ ہے کہ نہ آپ کے دشمن کا ذکر باقی رہے گا اور نہ اس کا کوئی نشان رہے گا (تفسیر المراغی، ۳۰: ۲۵۳)۔ تاریخ شاہد ہے کہ پیشگوئی پوری ہوئی دشمنوں کی جڑ کٹ گئی۔ جہاں تک نبی اکرمؐ اور آپؐ کے رفقا کا تعلق ہے اللہ تعالیٰ نے انھیں عظیم رتبے عطا فرمائے اور ان کے ذکر کو بلند کیا۔ آپؐ کی شریعت باقی ہے اور ابدالآباد تک باقی رہے گی۔ آپؐ کا پیارا اور مبارک نام ہر ایک مسلمان کے دل و زبان پر ہے اور قیامت تک فضائے آسمانی میں عروج و اقبال کے ساتھ گونجتا رہے گا (دیکھیے ابن کثیر: تفسیر القرآن)۔

**مآخذ**: (۱) الراغب الاصفہانی: المفردات فی غریب القرآن، مصر، بلا تاریخ؛ (۲) الزمخشری: الکشاف، لبنان ۱۹۴۷ء؛ (۳) اسمٰعیل بن کثیر: تفسیر القرآن العظیم، لاہور ۱۹۷۳ء؛ (۴) احمد مصطفیٰ المراغی: تفسیر المراغی، مصر ۱۹۴۶ء؛ (۵) القاسمی: تفسیر القاسمی، مصر ۱۹۶۰ء؛ (۶) الفخرالرازی: التفسیر الکبیر، مصر، بلا تاریخ؛ (۷) الترمذی، مصر ۱۹۳۴ء؛ (۸) ابو الاعلیٰ مودودی: تفہیم القرآن، لاہور ۱۹۷۵ء؛ (۹) السیوطی: الاتقان، مصر، بلا تاریخ۔

○

**کیسانیہ**: کیسان کے لفظ کا استعمال سب سے پہلے اس شیعہ گروہ، الموالی کے لیے ہوا جن کا سرگروہ کیسان ابو عمرو تھا (دیکھیے آ لائیڈن بذیل مادہ کیسان) اور جس کی حمایت المختار نے کی، لیکن بعد میں اس کا مصداق وسیع تر ہو گیا۔ اور اس میں وہ لوگ بھی شامل کر لیے گئے جنھوں نے ان خیالات کو مانا جو مختار کے زیر قیادت شیعہ گروہ میں پھیل چکے تھے اور جن کا اثر بعد میں بھی بہت دن تک رہا۔ جب کچھ مدت گزرنے پر گمنام شخص کیسان عملاً بھلا دیا گیا تو

کیسان کی توجیہ یہ کی جانے لگی کہ یہ مختار کا لقب تھا اور قدیم تر طبقہ کیسانیہ کا دوسرا نام اس وجہ سے مختاریہ ہو گیا۔ اس کے ساتھ ہی کیسانیہ کی وجہ تسمیہ بھی بیان کی گئی ہے کہ یہ کیسان کی طرف جو حضرت علیؓ کا موالی (آزاد کردہ غلام) تھا، منسوب ہے۔ یہ غلام جنگ صفین (الطبری: ۱: ۳۲۹۳، س ۱۰) میں قتل ہوا۔ کہا گیا ہے کہ مختار نے اپنے عقائد اسی سے اخذ کیے تھے۔ کیسانیہ کو خشبیہ [رک بآں] بھی کہتے ہیں کیوں کہ یہ ایک خاص قسم کی لکڑی (خشب) کا ڈنڈا ہتھیار کے طور پر اپنے ساتھ رکھتے تھے۔

مختار کے ہم عصر کیسانی لوگ اسے ایک خاص قسم کا دانائے راز سمجھتے تھے اور اسے ایک حد تک پیغمبر مانتے تھے۔ ان کے ہاں عبادت کی ایک خاص صورت بھی رائج ہو گی جس کو یمنی قبائل نے اختیار کیا تھا اور جسے سبائی کہا گیا ہے؛ یعنی حضرت علیؓ کی طرف منسوب ایک کرسی کی، جس کو یہودیوں کے تابوت العہد کے مشابہ ٹھہرایا گیا تھا، پوجا کرنا اور اس سے مشیر غیبی کا کام لینا۔ ان کے ہاں حضرت امام حسینؓ کے جانشین محمد بن الحنفیہ تھے جنھیں مختار نے محض ایک رسمی امام بنا رکھا تھا۔ الشہرستانی نے بیان کیا ہے کہ کیسانی محمد بن الحنفیہ کو تمام علوم کا مالک مانتے تھے اور کہتے تھے کہ انھوں نے دو سیدوں (یعنی الحسنؓ اور الحسین) سے تمام باطنی، تاویلی اور مخفی علم نیز کرہ ہائے افلاک اور ارواح کا علم حاصل کر لیا تھا۔ کچھ زمانے کے بعد ایسے کیسانی پیدا ہوئے جنھوں نے ابن الحنفیہ کو اپنے باپ (حضرت علیؓ) کا بلاواسطہ جانشین امام قرار دیا اور اس طرح الحسن اور الحسین کو درمیان سے بالکل خارج کر دیا۔ اس کے ثبوت میں انھوں نے ایک روایت پیش کی کہ جنگ جمل میں حضرت علیؓ نے جھنڈا محمد بن الحنفیہ کے سپرد کیا تھا۔ غالباً یہ عقیدہ امامیوں اور زیدیوں کے عقیدے کے مقابلے میں پیدا ہوا۔

ابن الحنفیہ کی وفات پر، جو غالباً ۸۱ھ/۷۰۰ء میں ہوئی، کیسانیوں میں پھوٹ پڑ گئی۔ ایک گروہ نے ابن الحنفیہ کے بیٹے علی کو امامت کا منصب دیا اور ایک نے اس کے بیٹے ابوہاشم کو امام مانا، کیوں کہ وہ اس کو اپنے باپ کے مخفی علم کا وارث سمجھتے تھے۔ ان کا لقب ہاشمیہ ہوا، لیکن ابوہاشم کی وفات (۹۸ھ/۷۱۶-۷۱۷ء یا ۹۹ھ/۷۱۷-۷۱۸ء) کے بعد جانشینی کے مسئلے پر ان کی کئی شاخیں ہو گئیں۔ اس وقت عباسیوں نے اس خیال کی اشاعت شروع کی کہ ابوہاشم نے اپنی وفات سے پہلے امامت کے جملہ حقوق محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس کی طرف منتقل کر دیے تھے۔

کیسانیہ کا ایک گروہ محمد بن الحنفیہ کی موت کا قائل نہیں۔ ان کے خیال میں وہ رضوئی پہاڑ کے خفیہ غار میں پوشیدہ ہیں، جہاں سے وہ ایک دن مہدی [رک بآں] کے نام سے اپنے پیروں کے قائد بن کر نکلیں گے اور دنیا کو عدل و انصاف سے بھر دیں گے۔ کیسانی شاعر الکبیر اور السید الحمیری نے ان کے پوشیدہ مقام پر فروکش ہونے کو حضرت عیسیٰؑ کے قیام کے حالات سے ملایا ہے۔ غیبہ اور رجعہ کے عقیدے کو ایک شخص ابو کرب (کریب) کی طرف منسوب کیا جاتا ہے جس کے متبعین کو اس کے نام پر کربیہ (کریبیہ) کہتے ہیں۔

الشہرستانی کا بیان ہے کہ تمام کیسانی یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ دین صرف ایک آدمی کی اطاعت کا نام ہے۔ بذریعہ تاویل [رک بآں] افتا اور استنباط مسائل کا حق ان لوگوں کی طرف سے جو لائق رہنما ہیں، منتقل کر دیا جاتا ہے۔ اس عقیدے نے بھی کیسانیوں ہی میں جنم لیا کہ نئے حالات کے پیدا ہو جانے کی وجہ سے قضائے الٰہی بدل سکتی ہے۔ مخفی امام کی رجعت کے عقیدے کے علاوہ ان میں سے بعض لوگ تناسخ کے بھی قائل تھے۔

امامیہ اور زیدیہ کے ہوتے ہوئے فرقہ کیسانیہ کو کوئی دیر پا زندگی نصیب نہ ہوئی۔ ابن حزم نے اپنے زمانے ہی میں کیسانیہ کو ایک مردہ فرقہ قرار دیا تھا۔ عقیدہ غیبت اور رجعت کا علویہ کی طرف، جن کی حمایت زیدیہ نے کی تھی، منسوب کیا جانا غالباً کیسانیہ ہی کے اثر کا نتیجہ تھا۔ ایک قابل توجہ وثیقہ بھی، جس میں قرامطی عقائد پائے جاتے ہیں (دیکھیے آآ، لائیڈن بذیل مادہ قرامطہ)، ممکن ہے، کیسانی ہی حلقوں سے نکلا ہوا۔ اس میں ایک شخص احمد بن محمد بن الحنفیہ نامی مہدی اور پیغمبر ہونے کا مدعی نظر آتا ہے (الطبری: ۳: ۲۲۳۸ ببعد، ابن الاثیر: الکامل، ۷: ۳۴۱، س ۱۶ ببعد)، لیکن محمد بن الحنفیہ کے بیٹوں میں کوئی ایسا شخص نہیں جس کا نام احمد ہو (دیکھیے ابن سعد: الطبقات، ۵: ۶۷؛ احمد بن علی الداودی الحسنی: عمدۃ الطالب فی انساب آل ابی طالب، بمبئی ۱۳۱۸ھ، ص ۳۱۹ ببعد)۔

**مآخذ**: متن مقالہ میں مندرج ہیں۔

○

# ل

**اللّات:** زمانہ جاہلیت میں عربوں کا ایک مشہور بت جو طائف کے شہر میں بنو ثقیف نے پرستش کے لیے ایک بتخانے میں رکھا ہوا تھا۔ یہ بت سفید پتھر کا بنا ہوا تھا اور اسے نقش و نگار سے خوب آراستہ کیا گیا تھا۔ اسلام سے پہلے عربوں میں بت پرستی کا عام رواج تھا۔ عربوں کے دیگر مشہور بتوں (= اصنام) میں عزّیٰ، منات اور ہبل خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

اللّات کے بارے میں مختلف اقوال ہیں: ابن جریر نے ایک قول یہ بیان کیا ہے کہ عربوں نے اللہ تعالیٰ کے ناموں کے چند مونث نام بنا کر بتوں کے نام رکھ لیے تھے اور اللہ کا مونث اللات بنا لیا، دوسرا قول ابن الکلبی (م ۲۰۴ھ) کا ہے کہ بنو ثقیف کا ایک شخص صرمہ بن غنم ستو بنا کر حاجیوں کی مہمان نوازی کیا کرتا تھا (کتاب الاصنام؛ لسان العرب، بذیل مادہ لت)، جب وہ مرگیا تو لوگ اس کی قبر پر جمع ہونے لگے اور اسے پوجنا شروع کر دیا (ابن کثیر: تفسیر)۔ لغوی طور پر اللات لتّ، یلتّ (بمعنی پانی یا مکھن میں ستو ملانا) سے اسم فاعل ہے (لسان العرب) جس کے معنی ہیں ستو تیار کرنے والا۔ صحیح بخاری میں حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ اللات ایک آدمی تھا جو حاجیوں کے لیے ستو تیار کرتا تھا (الصحیح، کتاب التفسیر، بذیل سورۃ النجم ۵۳، باب ۲)۔

عرب بالخصوص بنو ثقیف اس بت کا بڑا احترام کرتے تھے۔ اسے ایک پہاڑ کی چٹان پر نصب کر رکھا تھا۔ حرم کعبہ کی طرف اس علاقے کو بھی مقدس اور حرمت والا قرار دیتے اور اس پر چادر اور غلاف چڑھاتے اور اس کا طواف کرتے تھے۔ بنو مالک بن ثقیف کا خانوادہ آل ابی العاصی اس کے متولی تھے (جمهرۃ، ص ۴۹۱)۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے اللّات اور دوسرے دو بتوں کا ذکر فرمایا گیا ہے (۵۳[النجم]: ۱۹ تا ۲۳)۔

حدیث میں ان بتوں کو طاغیہ (جمع: طواغیت) بھی کہا گیا ہے۔

جب بنو ثقیف نے اسلام قبول کر لیا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ابو سفیانؓ بن حرب اور مغیرہؓ بن شعبہ کو اس بت کے انہدام کے لیے روانہ فرمایا۔ ابن حزم نے منہدم کرنے والوں میں حضرت خالدؓ بن ولید اور حضرت مغیرہؓ بن شعبہ کا نام لکھا ہے (جمهرۃ، ص ۴۹۱)۔ حضرت مغیرہؓ بن شعبہ نے اس منہدم کرنا شروع کیا تو بنو ثقیف کی بعض عورتیں اس انہدام کے خلاف احتجاج کرتے ہوئے ننگے سر چیخ پکار کرتی ہوئی نکل آئیں۔ بہر حال حضرت مغیرہؓ نے اللّات کو منہدم کر دیا اور بت خانے میں نذر و نیاز کا جمع شدہ مال و زر لے کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔

بنو ثقیف کے سردار حضرت عروہؓ بن مسعود کے ذمے کچھ قرض تھا۔ آپؐ نے حکم دیا کہ اس مال میں سے وہ قرض ادا کر دیا جائے۔ اسی طرح اس مال میں سے حضرت قاربؓ بن الاسود بن مسعود کا قرض بھی ادا کیا گیا۔ یہ دونوں صحابی بنو ثقیف سے پہلے مشرف باسلام ہو چکے تھے (جوامع السیرۃ، ص ۲۵۸)۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لات اور عزیٰ کی قسم کھانے سے منع فرما دیا اور حکم دیا کہ جو کوئی حلف اٹھاتے وقت لات یا عزیٰ کا نام لے تو لا الہ الا اللہ کا پھر سے اقرار کرے اور آئندہ کبھی لات کی قسم نہ کھائے (البخاری: الصحیح، کتاب التفسیر، سورۃ النجم، باب ۲؛ ابن کثیر: تفسیر)۔

**مآخذ:** (۱) قرآن مجید (۵۳[النجم]: ۱۹ تا ۲۳)؛ (۲) البخاری: الصحیح، کتاب التفسیر، سورۃ النجم، باب ۲؛ (۳) ابن کثیر: تفسیر، بذیل سورۃ النجم؛ (۴) ابن منظور: لسان العرب، بذیل مادہ ل ت؛ (۵) ابن حزم: جوامع السیرۃ، ص ۲۵۷، ۲۵۸؛ (۶) وہی مصنف: جمهرۃ انساب العرب، ص ۴۹۱۔

○

**لقطہ :** (عربی) پائی ہوئی چیز (زیادہ صحیح: گری پڑی چیز جو اٹھا لی جائے)' شریعت اسلامی میں گم شدہ چیز کے پانے والے کے مقابلے میں مالک کے حق کو تحفظ حاصل ہے' اس کے ساتھ بعض اوقات معاشری ملحوظات شامل ہو جاتے ہیں۔ گری پڑی چیزوں کو عام طور سے اٹھا لینے کی اجازت ہے' پانے والے پر لازم ہے کہ وہ ہر اس چیز کا جو اسے ملی ہو (یا اس نے اٹھا لی ہو)' پورے ایک سال تک اعلان کرتا رہے' بجز اس کے وہ چیز بالکل حقیر و بے قیمت ہو یا جلد فنا پذیر ہو۔ ایک سال گزر جانے کے بعد امام مالکؒ اور امام شافعیؒ کے نزدیک پانے والے کو پائی ہوئی چیز پر قبضہ کر لینے کا حق حاصل ہو جاتا ہے' جس طرح چاہے اسے کام میں لائے' لیکن حضرت امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک قبضے کا حق صرف اس وقت حاصل ہوتا ہے جب پانے والا "غریب یعنی محتاج ہو" امام ابو حنیفہؒ اور امام مالکؒ کے ہاں لقطہ کو بطور صدقہ دینا افضل ہے' چاہے سال پورا بھی نہ ہوا ہو۔ اگر ایک سال کی مدت کے انقضا سے پہلے یافتہ شے کا مالک حاضر ہو جائے تو اسے اس کی چیز واپس مل جائے گی۔ اگر مدت کے انقضا کے بعد آئے تو بھی یہی حکم ہے' بشرطیکہ پائی ہوئی چیز پانے والے کے پاس موجود ہو' لیکن اگر پانے والے نے قانون (اسلامی) کے مطابق اسے ٹھکانے لگا دیا ہو تو اس کے ذمے مالک کو اس کی قیمت ادا کرنا واجب ہے' داؤد ظاہری تنہا اس کا قائل ہے کہ اس صورت میں مالک نقصان برداشت کرلے اور اسے کسی سے کچھ لینے کا حق نہیں ہے۔ گھریلو جانوروں سے متعلق جو جنگل میں بھٹکتے ہوئے مل جائیں خاص خاص قواعد موجود ہیں۔ ان قواعد کے اندر زخمی جانوروں کی صورت میں پانے والے پر کم تر ذمے داریاں ہیں اور صحیح سالم جانوروں کی صورت میں یہ ذمے داریاں زیادہ تر ہیں۔ امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ کے ہاں حرم مکہ میں یافتہ اشیا سے متعلق خاص قواعد موجود ہیں' جن کی بنیاد وہ مسئلہ قدیمہ ہے کہ حرم کی کل اشیا اور وہاں کی پائی ہوئی چیزوں کا حق ملکیت صرف اللہ عز و جل کے ساتھ مختص ہے۔

فقہ کے یہ احکام دراصل چند احادیث پر مبنی ہیں جو بعض اختلافات کے ساتھ فقہا تک پہنچی ہیں (دیکھیے' البخاری: لقطہ' مسلم' قسطنطنیہ ۱۳۲۹ھ' ج ۵: ۱۳۳)۔ ان کے یہاں نقل کرنے کی اس لیے ضرورت نہیں کہ وہ تمام بنیادی امور میں اصولاً" ایک دوسرے سے متفق ہیں' لیکن یہاں اس بات کا ذکر کر دینا مناسب ہے کہ ایک پرانی زمین میں گاڑی ہوئی چیز کے لیے جسے بعد کے زمانے میں کھود کر نکالا گیا ہے دو اور تین سال کی مدت بھی مذکور ہے۔ فقہا کے ہاں لقطہ کو ودیعت کا درجہ دیا گیا' مزید برآں تقوے اور اجتناب مشتبہات کا تقاضا یہ ہے کہ گری ہوئی کھجوروں کو اٹھا کر کھانا نہ چاہیے' ہو سکتا ہے کہ وہ زکوۃ کی ہوں۔

**مآخذ :** فقہ و حدیث کے مجموعوں میں متعلقہ ابواب کے لیے دیکھیے (۱) مفتاح کنوز السنہ' بذیل مادہ؛ (۲) معجم الفقہ الحنبلی' جلد ۲' بذیل مادہ؛ (۳) معجم فقہ ابن حزم' بذیل مادہ؛ (۴) المرغینانی: الہدایہ' بذیل مادہ۔

○

**لُقمان :** عرب قدیم کی ایک برگزیدہ ہستی' حکمت اور دانائی میں ضرب المثل۔ شعرائے جاہلیت مثلاً" امرؤ القیس' لبید' اعشیٰ اور طرفہ وغیرہ کے کلام میں لقمان کا ذکر موجود ہے۔ سیرۃ ابن ہشام اور اسد الغابہ میں ہے کہ سوید بن صامت جب مدینے سے حج کعبہ کے لیے آئے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حاجیوں کے درمیان تبلیغ کرتے سنا تو عرض کی کہ آپؐ جو کچھ فرماتے ہیں اسی طرح کی ایک چیز صحیفہ لقمان میرے پاس بھی موجود ہے۔ آپؐ کی فرمائش پر اس نے صحیفے کا کچھ حصہ آپؐ کو سنایا۔ آپؐ نے فرمایا یہ بہت اچھا کلام ہے' مگر ہمارے پاس اس سے بھی بہتر کلام ہے۔ چنانچہ آپؐ نے اسے قرآن مجید سنایا اور اس نے اعتراف کیا کہ بلا شبہ یہ صحیفہ لقمان سے بہتر ہے۔ سوید بن صامت مدینے میں اپنی لیاقت' بہادری' شعر و سخن اور نسب و شرف کی بنا پر کامل کے لقب سے پکارا جاتا تھا۔ مدینے واپسی کے کچھ عرصہ بعد جنگ بعاث میں مارا گیا۔

حیرت ہے کہ قدیم الایام سے عربوں میں اس قدر شہرت اور صحیفہ لقمان کی موجودگی کے باوجود حضرت لقمان کا حسب معروف نہیں۔ انھیں حضرت ایوبؑ کا بھانجا بھی کہا گیا ہے اور خالہ زاد بھائی بھی۔ ایک روایت کی رو سے انھوں نے حضرت ایوبؑ سے علم سیکھا اور داؤد علیہ السلام کا زمانہ پایا۔ بنی اسرائیل میں قاضی رہے۔ سلسلہ نسب لقمان بن عنقا بن مرون تھا۔ ابنؒ کثیر مرون کو سدون لکھتے ہیں اور کہتے ہیں انھیں لقمان بن ثاران بھی کہا گیا ہے۔

مولانا حفظ الرحمن سیوھاروی نے قصص القرآن میں حضرت

لقمان کی اصل پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ وہ روض الانف' تاریخ ابن کثیر اور تفسیر ابن کثیر کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ حضرت لقمان سیاہ رنگ کے حبشی غلام تھے۔ موٹے موٹے ہونٹ' ہاتھ پیر بھدے' پستہ قد' بھاری بدن' نوبہ کے رہنے والے تھے جو مصر کے جنوب اور سوڈان کے شمال میں واقع ہے۔ البدایہ و النہایہ میں ان کا پیشہ نجاری بتایا گیا ہے۔ اور مجاہدؒ کے حوالے سے نقل کیا گیا ہے کہ وہ پہلے ریوڑ چراتے تھے۔ تفسیر الکشاف میں ابن المسیبؒ کا یہ قول بھی درج ہے کہ حضرت لقمان خیاط تھے۔ امین' حق گو اور منصف مزاج ہونے کی بنا پر حکمت عطا ہوئی۔ ان کے حکیمانہ اقوال و امثال کے عرب میں شائع ہونے کی وجہ یہ تھی کہ وہ اصلاً نوبی تھے' مگر مدین اور ایلہ (موجودہ عقبہ) کے باشندے تھے' اس لیے زبان عربی تھی۔

لقمان حکیم کے حسب و نسب کے متعلق کتاب التیجان کا بیان کسی قدر مختلف ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ افریقی الاصل نہیں بلکہ عربی النسل تھے۔ وہب بن منبہ کی روایت ہے کہ جب شداد بن عاد کا انتقال ہوا تو حکومت اس کے بھائی لقمان بن عاد کو ملی۔ لقمان کو سو آدمیوں کے برابر حاسہ ادراک عطا ہوا تھا اور اپنے زمانے میں سب سے زیادہ طویل القامت انسان تھے۔ وہب نے یہ بھی روایت کی ہے کہ عبداللہ ابن عباسؓ فرمایا کرتے تھے کہ ان کا نسب نامہ لقمان بن عاد بن الملطاط بن السکسک بن وائل بن حمیر ہے۔

سید سلیمان ندویؒ عرب کے تاریخی جغرافیے کے مصنف فارسٹر کے حوالے سے جنوبی عرب میں ایک حجری کتبے کا ذکر کرتے ہیں جو حصن غراب واقع قریب عدن کے کھنڈروں میں سے ۱۸۳۴ء میں برآمد ہوا تھا اس میں حضرت ہود کی شریعت کو ماننے والے نیک طینت بادشاہوں کی طرف اشارہ کیا گیا ہے جن کے اچھے فیصلے ایک کتاب میں لکھے جاتے تھے۔ سید سلیمانؒ نے لکھا ہے کہ یہ کتبہ حضرت امیر معاویہؓ کے زمانے میں بھی دریافت ہوا تھا اور اس کا ترجمہ عربی میں ہوا جو لفظ بہ لفظ فارسٹر کے ترجمے سے ملتا ہے۔ اچھے فیصلوں والی کتاب سے سید صاحب صحیفہ لقمان مراد لیتے ہیں جو عرب میں مشہور تھا۔ کتاب التیجان اور اخبار عبید دونوں میں لقمان بن عاد کو صاحب النسور (گدھوں والے) کہا گیا ہے جن گدھوں کو کہانی کے مطابق پالنے کی وجہ سے انھیں ایک ہزار سال یا اس سے زیادہ طویل عمر ملی تھی۔ ظاہر ہے عوامی تخیل کی پیداوار ہونے کے علاوہ اس کہانی کی اور کوئی حیثیت نہیں اور سید سلیمانؒ کا یہ کہنا درست ہے کہ لقمان کی مبینہ عمر سے خاندان کی عمر مراد لینی چاہیے۔ اس بادشاہ کے خاندان میں حکومت کئی سو برس تک رہی ہو گی اور مجازاً" بجائے خاندان کے اس کا شخصی نام خاندان قرار دیا گیا ہو گا اور تمام قدیم قوموں کی ابتدائی تاریخ میں اسی طرح ہوتا ہے۔ اس طرح اس خاندان کے تمام بادشاہوں کے اچھے فیصلوں کو صحیفہ لقمان کہہ دینا بالکل قرین قیاس نظر آتا ہے۔

اگرچہ عکرمہؒ کی روایت ہے کہ لقمان نبی تھے (اور کتاب التیجان میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے بھی منقول ہے کہ لقمان نبی تھے مگر رسول نہیں تھے)' لیکن البدایہ و النہایہ اور مواہب الرحمٰن میں عکرمہؒ والی روایت کو ضعیف اور غیر ثقہ کہا گیا ہے۔ تفسیر القاسمی میں بھی یہی رائے ظاہر کی گئی ہے اور ساتھ ہی یہ بھی مندرج ہے کہ جمہور سلف کا قول ہے لقمان نبی نہیں تھے۔ جہاں تک ابن عباسؓ کا تعلق ہے البدایہ و النہایہ اور انبیائے قرآن میں انھیں سے ایک ایسی روایت بھی مذکور ہے کہ جس میں کہا گیا ہے کہ لقمان نبی نہیں تھے اور نہ ان پر وحی نازل ہوئی۔ قرآن مجید نے لقمان کو حکیم کہا ہے اور وہ نصائح بیان کی ہیں جو انھوں نے اپنے بیٹے کو دی تھیں۔ حکمت سے مراد علم صحیح مع عمل صحیح ہے۔ انھیں حکمت اور دانائی عقل و فراست کی بناء پر عطا ہوئی تھی۔ عرب قوم کو قرآن مجید نے بتایا ہے کہ تم صدیوں سے جس کی عقل و فراست کے قائل چلے آتے ہو وہ توحید کو مانتے تھے اور شرک کو ظلم عظیم قرار دیتے تھے۔ موعظت لقمانی میں توحید' عزم الامور اور مکارم اخلاق کی تعلیم شامل ہے اور بتایا گیا ہے کہ چھوٹی سے چھوٹی اور حد درجے کی مخفی باتیں بھی علم الٰہی سے مخفی نہیں۔ اس لیے کوئی بھی شخص مواخذے سے نہیں بچ سکتا۔ اختصار کے باوجود سورۂ لقمٰن میں دی ہوئی لقمان حکیم کی یہ پند و نصائح اس قدر وقیع اور جامع ہیں کہ ان پر عمل کرنا انسانی اصلاح و فلاح کے لیے کافی ہے۔

**مآخذ** : متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**لَوح** : (عربی) لکڑی کا تختہ' ہر پھیلی ہوئی چوڑی لکڑی یا ہڈی' لکھنے کی تختی۔ پہلے معنے قرآن پاک کی سورت ۵۴ [القمر: ۱۳] میں ملتے ہیں جس میں کشتی نوحؑ کو ذات الواح کے نام سے پکارا گیا

ہے۔ لوح کے دوسرے معنی یعنی وہ شے جس پر لکھا جائے مثلاً "لوح احکام خداوندی" سورت ۷ [الاعراف]: ۱۴۵، ۱۵۰ اور ۱۵۴ میں ملتے ہیں جن میں اس کی جمع الواح استعمال ہوئی ہے (دیکھیے لسان العرب، بذیل مادہ)۔

الدّوات واللّوح (بخاری، تفسیر القرآن، سورۃ النساء (۴)، باب ۱۸) ہمارے زمانے کے کاغذ اور روشنائی کے مماثل ہیں۔ اس کا اطلاق حدیث میں "مابین اللّوحین" کے الفاظ میں مکمل قرآن پر ہوا ہے، یعنی وہ شے جو تختوں کے درمیان موجود ہے (بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ ۵۹، باب ۴، کتاب اللباس، باب ۸۴) جسے مابین الدفتین کہا گیا (بخاری، کتاب فضائل القرآن، باب ۱۶)۔ اللّوح سے مراد وہ تختی بھی ہے جو عالم قدس میں رکھی ہے اور جسے سورۃ ۸۵ البروج: ۲۲ میں لوح محفوظ کہا گیا ہے۔ اس آیت کی رو سے اس لوح کو عموماً یوں بیان کیا جاتا ہے کہ وہ حفاظت سے عالم قدس میں رکھی ہوئی ہے۔

تفاسیر میں سورۃ ۹۷ [القدر]: ۱ کی شرح میں بھی لوح کا ذکر ہوا ہے: "اس کو (قرآن کو) لیلۃ القدر میں نازل کیا۔" اس آیت کا اشارہ یا تو اس اولین وحی کی طرف ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل ہوئی یا اس کا مطلب یہ ہے کہ قرآن مجید کو لوح محفوظ سے جو ساتویں آسمان کے اوپر ہے، سب سے زیریں آسمان پر اتارا گیا۔

چونکہ لوح قرآن مجید کا اصل نسخہ ہے اس لیے وہ بعینہ ام الکتٰب ہے۔ مشیت حق کے تمام فیصلے بھی قلم سے لوح پر لکھے گئے ہیں۔ یہ دو مختلف تصور ہیں، یعنی لوح تقدیر اور لوح محفوظ۔ ان کے مابین امتیاز کرنا ضروری ہے۔ سورۂ اعراف میں ہے: اور ہم نے اس کے لیے (یعنی حضرت موسیؑ کے لیے) ہر قسم کی نصیحت تختیوں پر لکھ دی (۷ [الاعراف]: ۱۴۵)، قرآن حکیم کے متعلق ہے قرآن ایک محفوظ لوح میں ہے (۸۵ [البروج]: ۲۲)۔ اسی کو دوسری جگہ کتب مکنون کہا گیا: (۵۶ [الواقعہ]: ۷۷، ۷۸) . . . . ، یعنی یہ قرآن حکیم و کریم ہے ایک محفوظ کتاب میں (پہلے سے درج) ہے۔

**مآخذ:** تفاسیر القرآن میں متعلقہ آیات۔

○

## حضرت لوطؑ

**حضرت لوطؑ:** حضرت لوط علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر پیغمبر اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھتیجے اور آزر (تارح) کے پوتے تھے (بقول ابن حزم: ہارون، دیکھیے جمہرۃ انساب العرب، بمدد اشاریہ)۔ حضرت لوطؑ کا نسب نامہ یوں ہے: لوطؑ بن ہاران بن آزر (= تارح)۔ حضرت لوطؑ جنوبی عراق کے قدیم شہر اور UR میں پیدا ہوئے۔ حضرت ابراہیمؑ کا مولد بھی یہی شہر (اور) تھا۔ یہ شہر دریائے فرات کے کنارے بابل اور نینوا سے بھی پہلے آباد تھا۔ اس کا محل وقوع اس جگہ تھا جہاں آج کل تل العبید واقع ہے۔ برطانوی عجائب خانے (برٹش میوزیم) اور امریکہ کی فلاڈلفیا یونیورسٹی کے عجائب خانے کی ایک مشترکہ اثری مہم نے بیسویں صدی کے اوائل میں تل العبید کی کھدائی کا کام شروع کیا اور سات آٹھ برس کی محنت کے بعد یہ شہر نمودار ہوگیا۔ اس اثری انکشاف سے قرآن مجید اور انبیائے کرامؑ کے متعدد گوشوں اور بابلی تہذیب و ثقافت کے کئی پہلوؤں پر مزید روشنی پڑنے کا امکان ہے۔

حضرت لوطؑ نے حضرت ابراہیمؑ کے آغوش تربیت میں نشوونما پائی اور اکثر و بیشتر انھیں کی رفاقت میں رہے۔ جب حضرت ابراہیمؑ نے اور سے حاران کو ہجرت کی تو حضرت لوطؑ بھی ان کے ہمراہ حاران چلے گئے اور وہیں حضرت ابراہیمؑ کے ساتھ آباد ہو گئے۔ جب وہاں قحط پڑا تو حضرت ابراہیمؑ نے مصر کا رخ کیا، اس وقت بھی حضرت لوطؑ ان کے رفیق سفر تھے۔

حضرت لوطؑ ان سابقون اولون میں سے ہیں جو حضرت ابراہیمؑ پر پہلے پہل ایمان لائے۔

قیام مصر کے دوران میں حضرت لوطؑ نے حضرت ابراہیمؑ کے مشورے سے اپنی تبلیغی سرگرمیوں کے لیے شرق اردن کے علاقہ سدوم اور عامورہ (= عمورہ) کو پسند فرمایا۔ یہ علاقہ اس عہد میں نہایت سرسبز اور شاداب تھا۔ سدوم و عامورہ کی بستیاں اس جگہ آباد تھیں جہاں اب بحر میت یا بحر لوط واقع ہے۔ یہ سارے کا سارا حصہ کسی زمانے میں خشک زمین تھی اور اس پر بارونق اور شاداب بستیاں آباد تھیں۔ جب قوم لوط پر عذاب آیا تو اس سرزمین کا تختہ الٹ دیا گیا۔ سخت زلزلوں اور بھونچالوں کی وجہ سے یہ زمین تقریباً" چار سو میٹر سمندر سے نیچے چلی گئی اور پانی ابھر آیا۔ اسی وجہ سے اس کا نام بحر لوط اور بحر میت مشہور ہوگیا۔

علاقہ سدوم و عامورہ میں جو قوم آباد تھی وہ اپنی بدکرداریوں اور نازیبا حرکتوں کے باعث آج بھی دنیا میں بدنام و رسوا ہے۔ اخلاق

سوز غیر فطری گمراہی انفرادی اور شخصی حدود سے نکل کر قومی کردار بن چکی تھی۔ قرآن مجید نے اس بستی اور وہاں کی قوم کا حال کئی جگہ بیان فرمایا ہے: (۲۱ [الانبیا]: ۷۴) (۱۱ [ھود]: ۷۸) (۷ [الاعراف]: ۸۰ و ۸۱).

حضرت لوطؑ کی قوم تمرد، سرکشی اور بداخلاقی کے علاوہ ایک نہایت خبیث عمل اور بدکرداری میں مبتلا ہو گئی۔ قوم لوط اپنی نفسانی خواہشات کی تکمیل کے لیے عورتوں کے بجائے امرد لڑکوں سے اختلاط رکھتے تھے۔ قوم لوط اس بدکرداری اور غیر فطری عمل کی موجد تھی۔ اس وقت تک دنیا میں اس بد عملی کا رواج قطعاً نہ تھا۔ قوم لوط ہی نے دنیا میں پہلی مرتبہ اس فعل بد کو اختیار کیا اور اسی وجہ سے اس کا نام "لواطت" مشہور ہوا۔ اس کے علاوہ اہل سدوم (یعنی قوم لوط) کی یہ بھی عادت تھی کہ وہ باہر سے آنے والے سوداگروں اور تاجروں کو نئے نئے ہتھ کنڈوں سے لوٹ لیا کرتے تھے۔ بداخلاقی، فسق و فجور اور ظلم و جور کے لیے قوم لوط جو حربے استعمال کرتی تھی حضرت لوطؑ نے اپنی قوم کو ٹوکا اور ان سب برائیوں سے روکا۔

حضرت لوطؑ نے ہر عمدہ طریقے سے اور نہایت نرمی کے ساتھ اپنی قوم کو سمجھانے کی ہر ممکن کوشش کی۔ انھیں بے حیائی کے کاموں سے باز رہنے کو کہا اور ان کی بدکرداریوں کی مذمت کی، مگر ان کی نصیحت و موعظت نے ان کی قوم کو کوئی فائدہ نہ پہنچایا۔ الٹا انھوں نے اپنے پیغمبر کا مذاق اڑایا اور پاکبازی کی طنز کی اور ان کو ملک بدر کرنے کا حکم صادر کر دیا۔ اس کے جواب میں حضرت لوطؑ نے اللہ تعالٰی سے دعا کی کہ اے میرے پروردگار! ان بدکردار اور شرارت پسند لوگوں کے مقابلے میں میری مدد فرما۔ اللہ تعالٰی نے اپنے پیغمبر کی دعا قبول فرما لی اور فرشتے بھیجے تاکہ وہ ساری بستی کو تباہ و برباد کر دیں۔ مفسرین کا قول ہے کہ یہ فرشتے جبرئیلؑ، میکائیلؑ اور اسرافیلؑ تھے جو نہایت حسین اور خوشنما انسانی شکل و صورت میں نمودار ہوئے۔

جب فرشتے حضرت لوطؑ کے پاس انسانی شکل میں پہنچے تو وہ ان فرشتوں کے آنے سے بڑے غمگین اور تنگدل ہوئے اور کہنے لگے کہ آج بڑی مشکل درپیش ہے۔ جب ان کی قوم نے سنا کہ حضرت لوطؑ کے پاس خوبصورت اور خوش شکل مہمان آئے ہیں تو وہ بری نیت سے دوڑتے ہوئے آئے۔ حضرت لوطؑ نے ہر چند اپنی قوم کو سمجھایا بجھایا، لیکن وہ بدکردار بات سمجھنے پر بالکل آمادہ نہ ہوئے۔ بالآخر فرشتوں نے حضرت لوطؑ کو تسلی دی کہ آپ فکر مند نہ ہوں۔ ہم اللہ تعالٰی کے بھیجے ہوئے فرشتے ہیں۔ یہ بدکار لوگ آپ کو کوئی گزند نہیں پہنچا سکتے۔ آپ راتوں رات یہاں سے نکل جائیے۔ ان پر صبح کے وقت عذاب آنے والا ہے (۱۱ [ھود]: ۷۷ تا ۸۱).

اللہ تعالٰی کے عذاب کا وقت آ گیا۔ حضرت لوطؑ حکم الٰہی سے سرشام سدوم شہر سے نکل گئے۔ ان کی بیوی راستے ہی سے واپس سدوم لوٹ آئی۔ رات کے آخری حصے میں ایک ہیبت ناک آواز سنائی دی جس نے شہر سدوم کو تہ و بالا کر دیا۔ پھر ساری بستی کو اوپر اٹھا کر الٹ دیا گیا اور آسمان سے پتھروں کی بارش ہوئی جس نے سدوم اور اہل سدوم کا نام و نشان مٹا کر رکھ دیا۔ اس کی ساری تفصیلات قرآن مجید میں درج ہیں (دیکھیے (۱۱ [ھود]: ۸۲ و ۸۳)، (۱۵ الحجر: ۶۵ تا ۷۶)، (۲۶ [الشعرآء]: ۱۶۱ تا ۱۷۵)۔ اللہ تعالٰی نے اپنی خاص رحمت سے حضرت لوطؑ کو، ان کے گھر والوں کو اور اہل ایمان کو اس خوفناک عذاب سے بچا لیا، البتہ ان کی بیوی نے کفر والوں کا ساتھ دیا، لہٰذا وہ بھی منکرین کے ساتھ عذاب الٰہی کا نشانہ بنی اور انھیں کے ساتھ ہلاک و تباہ ہو گئی۔

حضرت لوطؑ نے تبلیغ دین کے سلسلے میں ہر قسم کے مصائب و آلام برداشت کیے اور دشمنان دین کے ظلم و جور کے مقابلے پر صبر و استقامت کا مظاہرہ کیا اور ہر معاملے میں اللہ تعالٰی کی ذات پر بھروسا کرتے ہوئے تسلیم و رضا کا پیکر بن گئے۔ حضرت لوطؑ کی بیٹی حضرت شعیبؑ کی دادی تھیں اور ایک بیٹی حضرت ایوبؑ کی والدہ (ابن قتیبہ: کتاب المعارف، ص ۴۱ و ۴۲).

**مآخذ**: (۱) قرآن مجید، بمواضع کثیرہ؛ (۲) تفاسیر عربی و اردو، بحوالہ آیات مذکورہ درمتن؛ (۳) بائبل، کتاب پیدائش؛ (۴) محمد حفظ الرحمٰن سیوہاری: قصص القرآن، جلد اول؛ (۵) محمد جمیل احمد: انبیاے قرآن، جلد اول؛ (۶) ابن کثیر: البدایہ و النہایہ، ۱: ۱۷۶ ببعد؛ (۷) الثعلبی: قصص الانبیاء (= عرائس المجالس)، مصر ۱۲۸۲ھ؛ (۸) عبدالوہاب النجار: قصص الانبیاء (مصر ۱۹۳۲ء)؛ (۹) الطبری: تاریخ الرسل و الملوک، ۱: ۳۲۵ تا ۳۴۲؛ (۱۰) الکسائی: قصص الانبیاء؛ (۱۱) ابن قتیبہ، کتاب المعارف، طبع ثروت عکاشہ، مصر ۱۹۶۹ء.

○

**لیلۃ البراءۃ** : رک بہ رمضان، شعبان.

○

**لیلۃُ القدر :** (ع) لفظی معنی قدر کی رات' قدر کے متعدد معانی آتے ہیں: (۱) طاقت و قوت؛ (۲) الغنیٰ (بے پروائی)؛ (۳) الحرمۃ و الوقار (عزت و عظمت)؛ (۴) الشان (دیکھیے ابن منظور: لسان العرب' بذیل مادہ القدر)۔ قرآنی اصطلاح میں یہ اس با برکت رات کا نام ہے جس میں قرآن مجید نازل ہوا اور جو ہزار مہینوں سے افضل ہے (لسان العرب' بذیل مادہ)۔ اس رات کو یہ نام دیے جانے کی دو وجوہات ہیں: (۱) عظمت و شرف' یعنی یہ رات دوسری تمام راتوں پر ایک ہزار درجے فضیلت رکھتی ہے اور یا یہ کہ ہر وہ شخص جو بے وقعت ہو اس رات میں عبادت کر کے مستحق عظمت و شرف بن سکتا ہے (مفتی محمد شفیع: معارف القرآن' ج ۸' ص ۷۹۱)؛ (۲) قضا و قدر' کیونکہ بعض آیات قرآنیہ (دیکھیے نیچے) اور احادیث نبویہؐ کے مطابق اللہ تعالیٰ کے ہاں جو قضا و قدر کے فیصلے طے پا چکے ہوتے ہیں وہ اس رات میں متعلقہ فرشتوں کے حوالے کر دیئے جاتے ہیں اور مخلوق کے رزق' اموات' پیدائش وغیرہ کے بارے میں مامور فرشتوں کو احکام جاری کر دیئے جاتے ہیں (معارف القرآن' ۸: ۷۹۱)' قرآن کریم میں پہلے پہل اس رات کا ذکر سورۃ القدر میں کیا گیا ہے' اس سورت کے مطابق لیلۃ القدر کی خصوصیات یہ ہوئیں: (۱) اس میں قرآن کریم نازل کیا گیا؛ (۲) یہ رات ہزار مہینوں (یعنی تراسی برس چار ماہ) سے افضل ہے؛ (۳) اس میں ملائکہ مقربین الروح (= جرائیل امین) کی معیت میں دنیا کی طرف سلامتی کا پیغام لے کر آتے ہیں۔ سورۃ کے بعد اس رات کا ذکر سورۃ الدخان (۱ - ۵) میں بھی آیا ہے' جس کے مطابق لیلۃ القدر کی خصوصیات حسب ذیل ہیں:- (۱) اس میں قرآن کریم نازل ہوا' (۲) وہ رات نہایت با برکت ہے' (۳) اس میں ہر امر الٰہی کا فیصلہ طے پاتا ہے (سید ابو الاعلیٰ مودودی: تفہیم القرآن' ج ۶' بذیل سورۃ الدخان و ج ۸' بذیل سورۃ القدر).

احادیث میں اس رات کا نہایت تفصیل اور وضاحت کے ساتھ ذکر کیا گیا ہے۔ نیز دیکھیے ابن ماجہ؛ الترغیب' المشکوٰۃ ایک اور حدیث میں یوں آیا ہے کہ لیلۃ القدر میں حضرت جرائیلؑ ملائکہ کی ایک جماعت کے ساتھ آتے ہیں اور اس شخص کے لیے جو کھڑے یا بیٹھے اللہ کا ذکر کر رہا ہو' دعائے رحمت کرتے ہیں۔ (تفسیر ابن کثیر' بذیل سورۃ القدر).

لیلۃ القدر کے سلسلے میں چند مباحث نہایت اہم ہیں۔ پہلا مسئلہ اس رات کے موقع و محل کا ہے۔ اس سلسلے میں قریب قریب ۴۰ مختلف اقوال مروی ہیں (تفہیم القرآن' ۶: ۴۰۵)۔ چند بڑے بڑے مسالک یہ ہیں: رمضان المبارک کے آخری عشرے میں ہوتی ہے' ہر سال مختلف موقعے بدلتی رہتی ہے' پورے رمضان میں ہوتی ہے اور رمضان کی طاق راتوں میں ہوتی ہے (تفسیر البیضاوی' ۸: ۳۸۳' بذیل سورۃ القدر)۔ اگر غور کیا جائے تو معلوم ہو گا کہ ان مختلف اقوال میں بنیادی طور پر دو ہی قول ہیں: پہلا یہ کہ وہ رات ہر سال رمضان المبارک کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں آتی ہے۔ دوسرا یہ کہ پورے سال میں گھومتی رہتی ہے۔ صحابہ کرامؓ میں سے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو اصرار تھا کہ یہ رات پورے سال میں گردش کرتی رہتی ہے۔ مگر صحابہ کرامؓ کی اکثریت اس رائے کی مخالف تھی (ابن کثیر: تفسیر' ۹: ۲۰۹)۔ جمہور کا مسلک یہ ہے کہ یہ رات رمضان المبارک ہی میں ہوتی ہے اور اس کی تائید قرآن کریم کی اندرونی شہادت سے بھی ہوتی ہے۔ شاہ ولی اللہؒ محدث دہلوی نے اس سلسلے میں ایک نیا اسلوب اختیار کیا اور فرمایا کہ یہ راتیں در حقیقت ایک نہیں بلکہ دو ہوتی ہیں۔ ایک رات تو ہمیشہ رمضان میں ہی آتی ہے' جس کا ذکر سورۃ القدر میں کیا گیا ہے اور دوسری رات' جس کا ذکر سورۃ الدخان میں ہے اور جس میں تقدیری امور طے ہوتے ہیں' پورے سال میں گردش کرتی رہتی ہے' مگر یہ انھیں بھی تسلیم ہے کہ جب قرآن نازل ہوا تو اس وقت ایک ہی رات میں ان دونوں راتوں کا اجتماع تھا (حجۃ اللہ البالغۃ' ترجمہ اردو' ۲: ۳۱۵' مطبوعہ لاہور) ایک قول یہ ہے کہ وہ رمضان کی پہلی رات ہوتی ہے اور بعض صحابہؓ و تابعین کے مطابق یہ رات رمضان المبارک کی سترھویں رات ہوتی ہے۔ اسی رات کی صبح کو غزوہ بدر پیش آیا تھا جسے اللہ تعالیٰ نے یوم الفرقان کے نام سے موسوم کیا ہے (۸ [الانفال]: ۴۱)۔ (دیکھیے تفسیر ابن کثیر مع شرح البغوی' ۹: ص ۲۵۸) مگر جمہور امت کا مسلک یہ ہے کہ یہ رات رمضان المبارک کے آخری عشرے ہی میں آتی ہے۔ اس سلسلے میں بعض تعیینی آراء بھی ہیں' مثلاً اکیسویں' تیسویں' چوبیسوں (ابوداؤد الطیالسی: مسند) پچیسویں' ستائیسویں اور انتیسویں اور سب سے آخری رات کو لیلۃ القدر قرار دیا گیا ہے (تفسیر ابن کثیر مع شرح البغوی' ۹: ۲۵۹ و ۲۶۰)۔ مگر صحیح یہ ہے کہ شریعت کا مقصد کسی خاص رات کی تعیین نہیں' کیونکہ اس طرح لوگوں میں

عبادت و ریاضت میں شوق و جستجو کا جذبہ ختم ہو جانے کا احتمال ہے۔ اسی لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقولہ صحیح اور مستند روایتوں میں کسی خاص رات کی تعیین نہیں کی گئی ہے۔ زیادہ سے زیادہ عشرہ اخیرہ کی طاق راتوں (۲۱، ۲۳، ۲۵، ۲۷، ۲۹) میں اس رات کو تلاش کرنے اور عبادت و ریاضت کرنے کا ذکر آتا ہے (کتاب مذکور، ص ۲۶۰ تا ۲۶۲؛ ابوالاعلیٰ مودودی: تفہیم القرآن، ج ٦، بذیل سورۃ الدخان)۔ باقی جہاں تک مختلف صحابہؓ و تابعین یا ائمہ و فقہا کی تعیینی آرا کا تعلق ہے تو اسے ان کے ذاتی مشاہدے پر محمول کیا جا سکتا ہے کہ انھوں نے اس رات کو کسی خاص رات میں محسوس کیا ہو گا، جو ضروری نہیں کہ ہمیشہ کے لیے قاعدۂ کلیہ کی حیثیت اختیار کر لے۔

دوسرا اہم مسئلہ اس رات میں نزول قرآن کا ہے۔ اس سلسلے میں کتب تفسیر میں دو طرح کی آرا اختیار کی گئی ہیں: پہلی یہ کہ اس نزول سے مراد قرآن کریم کا نزول سماوی ہے، یعنی لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر نزول سماوی ہے، یعنی لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر نزول جو یکبار ایک ہی رات میں نازل کیا گیا اور وہاں سے تھوڑا تھوڑا حسب ضرورت اترتا اور نازل ہوتا رہا (مفتی محمد شفیع: معارف القرآن، ۸: ۷۹۳) دوسرا قول یہ ہے کہ اس سے مراد وحی ربانی کا پہلا نزول ہے جو رمضان المبارک کے مہینے اور اسی رات میں ہوا تھا (سید ابوالاعلیٰ مودودی: تفہیم القرآن، ٦: ۴۰۵)۔ بظاہر یہ رائے اس تاریخی واقعے سے متصادم دکھائی دیتی ہے جس کے مطابق پہلی وحی غار حراء میں ربیع الاول کے مہینے میں نازل ہوئی تھی، مگر جدید تحقیقات کے مطابق ربیع الاول کے مہینے کی وحی میں صرف یہ بتایا گیا تھا کہ آپ نبی برحق ہیں۔ سورۃ العلق کی ابتدائی آیات جو نزول قرآن کا نقطہ آغاز ہیں، اسی سال رمضان المبارک کے مہینے اور اسی رات میں نازل ہوئی تھیں (قاضی سلیمان منصور پوری: رحمۃ للعالمین، ۱: ۴۸، مطبوعہ لاہور، بحوالہ الطبری)۔ عین ممکن ہے کہ یہ دونوں توجیہات ہی درست ہوں کہ آسمان دنیا پر نزول بھی اسی رات میں ہوا ہو اور وہاں سے نزول ارضی کا آغاز بھی اسی شب میں ہوا ہو۔

تیسرا اہم مسئلہ یہ ہے کہ سورۃ القدر کی لیلۃ القدر اور سورۃ الدخان کی لیلۂ مبارکہ ایک ہی ہے یا دو مختلف راتیں۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کے مطابق یہ دونوں مختلف راتیں ہیں۔ اوّل الذکر ہمیشہ رمضان المبارک میں اور مؤخرالذکر سال میں منتقل ہوتی رہتی ہے۔ نزول قرآن کے موقع پر ان دونوں کا ایک ہی شب میں اجتماع تھا (حجۃ اللہ البالغہ، ترجمہ اردو ۲: ۳۱۵، مطبوعہ لاہور)۔ جمہور امت اور خود قرآن کریم کے دونوں مقامات کے سیاق و سباق کے مطابق دونوں جگہ ایک ہی رات کا ذکر معلوم ہوتا ہے (سید ابوالاعلیٰ مودودی: تفہیم القرآن، ج ۴، بذیل سورۃ الدخان) اور یہ وہی رات ہے جو ہر سال رمضان المبارک کے آخری عشرے میں آتی ہے۔

بعض احادیث میں اس رات کی بعض علامات کا ذکر بھی کیا گیا ہے، مثلاً یہ کہ وہ رات کھلی ہوئی چمکدار ہوتی ہے، صاف شفاف، نہ زیادہ گرم نہ زیادہ ٹھنڈی، بلکہ معتدل گویا کہ اس میں (انوار کی کثرت کی وجہ سے) چاند کھلا ہوا ہوتا ہے۔ اس رات میں صبح تک آسمان کے ستارے شیاطین کو نہیں مارے جاتے۔ اس رات کی صبح کو سورج بغیر شعاعوں کے اس طرح طلوع ہوتا ہے کہ گویا وہ بالکل ایک ہموار سی ٹکیہ ہے۔ اس دن شیطان کو آفتاب کے ساتھ نکلنے سے روک دیا جاتا ہے (احمد: مسند؛ البیھقی؛ مولانا زکریا کاندھلوی: فضائل رمضان، ص ۳۵۳ تا ۳۵۸)۔

اس فضیلت و شرف والی رات سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر انتہائی مہربان ہیں۔ ذات باری تھوڑے وقت اور تھوڑے عمل سے اپنے بندوں کو اتنا نوازنا چاہتے ہیں جس کا تصور بھی دل میں نہیں لایا جا سکتا۔

**مآخذ :** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

# م

**اَلْمَاتُرِیدی:** الماتریدی، ابومنصور محمد بن محمد بن محمود جو امام الہدیٰ، یعنی ہدایت و روشنی کے رہنما اور امام اہل السنۃ و الجماعۃ [رکَ بالَ] کے لقب سے یاد کیے جاتے ہیں۔ وہ ماترید میں، جو بقول بعض سمرقند کا ایک محلہ تھا (دیکھیے الزرکلی: الاعلام، ۷: ۲۴۲؛ مفتاح السعادۃ، ۲: ۲۱) اور بعض کے قول کے مطابق سمرقند کے نواح میں ایک قصبہ تھا (دیکھیے شبلی: علم الکلام، ۱: ۹۱)، میں پیدا ہوئے (ان کی تاریخ پیدائش کسی تذکرہ نگار نے نہیں لکھی)۔ الماتریدی نے علوم متداولہ کی تحصیل مختلف علما سے کی۔ اپنے اساتذہ کی وساطت سے امام الماتریدیؒ دو واسطوں سے قاضی ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کے شاگرد تھے (علم الکلام، ۱: ۹؛ الروضۃ البہیہ، ص ۴)۔ الماتریدی کے شاگردوں میں اسحاق بن محمد سمرقندی، علی رستغفنی اور عبدالکریم البزدوی (جو مشہور حنفی فقیہ اور ماہر علم الاصول فخر الاسلام علی بن محمد بن الحسین بن عبدالکریم البزدوی م ۴۸۲ھ/۱۰۸۹ء کے پردادا تھے) کے نام شامل ہیں (مفتاح السعادہ، ۲: ۲۱ ببعد؛ الجواہر المضیہ، ۲: ۱۳ ببعد)۔

امام الماتریدی نے جو بیش بہا کتابیں تصنیف کیں ان میں سے کتاب التوحید، کتاب المقالات، رد اہل الادلۃ للکعبی، بیان اوھام المعتزلہ، الرد علی القرامطہ، الشرائع فی اصول الفقہ، کتاب الجدل، شرح الفقہ الاکبر لابی حنیفہ (جو حیدر آباد دکن سے ۱۳۲۲ھ میں طبع ہوئی)، اصول الفقہ اور تاویلات القرآن (تاویلات اہل السنہ = تفسیر "الماتریدی" طبع ابراھیم شوصنین و السید عوضین، قاھرہ ۱۹۷۱ء تا ۱۹۷۷ء) وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ امام الماتریدی کی تاریخ وفات تمام تذکرہ نگاروں نے بالاتفاق ۳۳۳ھ تحریر کی ہے (الجواھر المضیہ، ۲: ۱۳۰؛ مفتاح السعادۃ، ۲: ۲۱)۔

الماتریدی کو امام المتکلمین اور مصلح عقائد المسلمین بھی کہا جاتا تھا (الجواھر المضیہ، ۲: ۱۳۰)۔ معتزلہ کی تاویلات قرآن مجید کی تردید کے سلسلے میں انہوں نے تاویلات القرآن کے عنوان سے جو کتاب لکھی وہ اہل السنۃ و الجماعۃ کے نقطہ نظر سے ایک ایسی کتاب قرار دی گئی ہے جس کی نظیر نہیں ہے (حوالۂ مذکور)۔ علم الکلام کے میدان میں اہل السنۃ و الجماعۃ کے ہاں دو ہستیاں بے حد محترم ہیں اور انہیں امامت و ریاست کا اعزاز بخشا جاتا ہے۔ ان میں سے ایک شافعی مسلک کے عالم ہیں، یعنی امام ابو الحسن علی بن اسماعیل الاشعری اور دوسرے حنفی مسلک کے عالم ہیں، یعنی ابو منصور الماتریدی (طاش کبری زادہ: مفتاح السعادہ، ۲: ۲۱ ببعد)، گویا یہ دونوں بزرگ سنی علم الکلام کے قطب اور مسلّم امام ہیں اور ان ہر دو کی آرا کے اتباع کو اہل السنۃ و الجماعۃ کے علما نے ہدایت پانے اور فساد و گمراہی سے اپنے عقیدے کو محفوظ کر لینے کا وسیلہ قرار دیا ہے (ابو عذبہ: الروضۃ البہیہ، ص ۳)۔

بایں ہمہ الماتریدی نے سنی علم الکلام کے ضمن میں الاشعری سے اختلاف رائے کیا ہے۔ امام ابوالحسن الاشعری چونکہ فقہی مسلک میں امام شافعیؒ کے پیرو کار تھے اس لیے شافعیہ کے ہاں ان کا علم الکلام مسلم ہوا۔ امام ابومنصور الماتریدی فقہی مسلک میں امام ابوحنیفہؒ کے پیرو تھے، چنانچہ حنفیہ کے ہاں الماتریدی کا علم الکلام اتنا مقبول ہوا کہ قدیم زمانے میں فقہی مسلک اور علم الکلام میں مطابقت لازمی ٹھہری۔ ابن الاثیر (الکامل فی التاریخ، حوادث ۳۲۶ھ؛ علم الکلام، ۱: ۹۲) نے لکھا ہے کہ یہ بات بے حد تعجب کا باعث سمجھی جاتی تھی کہ کوئی عالم فقہ حنفی کے مسلک پر ہو اور علم الکلام میں الاشعری کے مسلک کا پیروکار ہو، لیکن الماتریدی کے علم الکلام کو وہ شہرت و مقبولیت حاصل نہ ہو سکی جو امام ابوالحسن الاشعری کے علم الکلام کو نصیب ہوئی، حتی کہ وہ بلاد اسلامیہ جن میں فقہ حنفی مروج ہوئی وہاں بھی علم الکلام میں امام اشعری کی پیروی کی جاتی رہی (الروضۃ البہیہ، ص ۴ تا ۵؛ شبلی: علم الکلام، ۱: ۹)۔

ان دو جلیل القدر علما کے درمیان بعض مسائل میں جو فروعی یا

کر' دنیا میں خدا کے پہلے گھر "کعبۃ المعلی" زادھا اللہ شرفا" و کرامہ کی تعمیر مکمل کی (رک بہ کعبہ)۔ "چاہ زمزم" کی موجودگی کے باعث قبائل جرہم اور ایاد کے خانہ بدوش عرب حضرت ہاجرہؑ کی اجازت سے یہاں آ بسے۔ بعد ازاں اول الذکر سے حضرت اسماعیل کا سسرالی تعلق قائم ہوا' مگر خانہ کعبہ کی تولیت مستقل طور پر اسماعیلی خاندان میں رہی' البتہ درمیان میں کچھ عرصے کے لیے بنو اسماعیل اور بنو جرہم مشترکہ طور پر اور کچھ وقت کے لیے بنو خزاعہ کعبۃ اللہ کے متولی رہے۔ آنحضرت کے ایک جد امجد قصی کے زمانے سے خانہ کعبہ کی تولیت دوبارہ بنو اسماعیل (قریش) کے ہاتھ آ گئی۔ قصی نے مکہ مکرمہ میں ایک شہری ریاست کا آغاز کیا' مگر اپنی وفات کے وقت حکومت اپنے بیٹوں میں بانٹ دی۔ آغاز اسلام کے وقت یہ عہدے تقسیم در تقسیم ہونے کے عمل سے گزر چکے تھے۔ ان تمام عہدیداروں پر مشتمل مجلس ہی علاقے کی حکمران تھی۔ البتہ مجلس عہدیداران میں سے کوئی سرکردہ شخص سب سے بڑا سردار سمجھا جاتا تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا جناب ہاشم' جن کے نام پر آپؐ کے خاندان کا نام ہاشمی (بنو ہاشم) پڑا' وہ اسی طرح قریش مکہ کے ایک رئیس اعظم تھے۔ وہ اپنے فیاضانہ برتاؤ کے باعث خصوصی شہرت کے حامل تھے۔ انہوں نے اور ان کے بھائیوں نے بین الملکی اور غیر ملکی تجارت میں بڑا اہم کردار ادا کیا۔ جس کے باعث اہل مکہ کی اقتصادی حالت بہتر ہوئی اور عربی زبان ہر جگہ بولی اور سمجھی جانے لگی۔

ہاشم اور مطلب کی وفات کے بعد خاندان کی قیادت جناب عبدالمطلب کے ہاتھ میں آئی' جنہوں نے یمن اور حبشہ کے درباروں میں اپنی قوم کی نمائندگی کی' ان درباروں میں انہیں بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔ انہوں نے ایک غیبی اشارہ پا کر چاہ زمزم دریافت کیا۔ انہوں نے چھ نکاح کیے جن سے ان کے ہاں بارہ یا تیرہ بیٹے اور چھ بیٹیاں پیدا ہوئیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے والد ماجد جناب عبداللہ اور آپؐ کی پھپی ام حکیم البیضا، جڑواں پیدا ہوئے' وہ اپنے باپ کے بڑے لاڈلے اور چہیتے تھے۔ وہ حسن صورت اور حسن سیرت کا پیکر اتم تھے۔ اٹھارہ یا پچیس سال کی عمر میں ان کا نکاح بنو زہرہ کی ایک نیک خصال' پاکباز خاتون السیدہ "آمنہ بنت وہب" سے ہوا۔ آپؐ کی دوھیال اور ننھیال دونوں کلاب بن مرہ پر جا کر مل جاتے ہیں۔

شادی کے کچھ عرصے کے بعد جناب عبداللہ تجارت کے سلسلے میں قریش مکہ کے ایک قافلے کے ساتھ شام گئے۔ واپسی کے سفر میں مدینہ منورہ پہنچ کر بیمار پڑے اور وہیں وفات پا گئے۔

جناب عبداللہ کی وفات کے کچھ عرصے کے بعد موسم بہار بروز دوشنبہ ۱۲ ربیع الاول' عام الفیل / ۲۰۔ اپریل ۵۷۱ء کو مکہ مکرمہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت باسعادت ہوئی جس پر خاندان بھر میں خوشی و مسرت کا اظہار کیا گیا' بالخصوص جناب عبدالمطلب نے تو دل کھول کر یتیم پوتے کی ولادت کی خوشی منائی' نام محمد اور احمد رکھے گئے۔

آپؐ کی ولادت باسعادت کے دنوں میں دنیا میں بعض حیرت انگیز اور انوکھے واقعات دیکھنے میں آئے' مثلاً ایوان کسریٰ کے چودہ کنگروں کا گرنا' آتش کدوں کا سرد ہو جانا' بحیرۂ ساوہ (طبریہ) کا خشک ہو جانا' نیز کسریٰ کا خواب' مختلف علاقوں میں زلزلہ آنا اور بتوں وغیرہ کا منہدم ہو جانا (دیکھیے کتب سیرت' نیز آآآ بذیل مادہ)۔ یہ گویا اس بات کا اعلان تھا کہ دنیا کی تہذیب نو کرنے والی شخصیت کی نمود ہونے والی ہے' جس سے تمام نظام بکھر کر رہ جائیں گے۔

جناب عبدالمطلب بصد مسرت اپنے پوتے کو دیکھنے آئے' پھر یمن و برکت کے لیے گود میں اٹھا کر خانہ کعبہ لے گئے۔

سات دن کے بعد آپؐ کا عقیقہ کیا گیا' اس موقع پر قریش مکہ کو کھانا کھلایا گیا اور آپؐ کے نام نامی کا اعلان کیا گیا' دستور کے مطابق سات دنوں تک آپؐ نے اپنی والدہ ماجدہ کا اور پھر چند دنوں تک حضرت ثوبیہؓ کا دودھ پیا' بعدازاں خاندان بنی سعد کی ایک خوش بخت خاتون حضرت حلیمہ سعدیہ نے آپؐ کو گود لے لیا اور دودھ پلایا۔

حضرت حلیمہ سعدیہ کو "ننھے محمدؐ" سے بے حد پیار تھا۔ اسی بنا پر انہوں نے آپؐ کی رضاعت بڑے شوق آمیز طریقے سے کی۔

آپؐ کی تشریف آوری کے طفیل حضرت حلیمہ کے گھر اور مال و دولت میں برکت ہوئی اور کسی قسم کی تنگی نہ رہی۔ وقتاً فوقتاً حضرت حلیمہ آپؐ کو ماں سے ملانے مکہ مکرمہ لاتی رہی ہوں گی۔ حضرت سعدیہ کے ہاں دوران قیام میں چند واقعات پیش آئے' جن میں شق صدر کا واقعہ سب سے اہم ہے۔ آپؐ کے رضاعی بہن

بھائیوں کے نام حسب ذیل ہیں: عبداللہ بن حارث، انیسہ بنت الحارث اور الشیماء (خدامہ حذافہ)۔ قبیلہ بنو سعد کے اس قیام کے دوران آپؐ نے بنو سعد کی فصیح و بلیغ زبان بھی سیکھی۔ چار یا پانچ برس کی عمر میں حضرت حلیمہ نے آپؐ کو بادل نخواستہ مکہ مکرمہ آپؐ کی والدہ کے پاس چھوڑا۔ جناب عبدالمطلب نے اس خوشی میں بہت سا سونا اور کئی اونٹ صدقہ کیے اور دایہ کو بہت سا انعام و اکرام دے کر واپس بھیجا۔

حضرت حلیمہ کے ایمان لانے کے متعلق اختلاف ہے مگر اصحاب سیر نے، ثقہ روایات کے مطابق آپؐ کے رضاعی والد (حضرت حلیمہ کے شوہر) حارث بن عبدالعزیٰ، رضاعی بھائی عبداللہ اور بہن شیماء کے اسلام لانے کو ترجیح دی ہے۔

نوعمری: آپؐ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ نے اپنے لخت جگر کی تربیت، پرورش اور نگہداشت میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی، علاوہ ازیں ہمہ وقت خبرگیری کے لیے اپنی باندی ام ایمن کو حضورؐ کی خدمت کے لیے مامور کیا، جب آپؐ کی عمر مبارک چھ سال کی ہوئی تو آپؐ کی والدہ ماجدہ آپؐ کو مدینہ منورہ اپنے ساتھ لے گئیں، مدینہ منورہ (یثرب) میں آپؐ نے بنو نجار کے محلے میں قیام فرمایا۔ واپس آتے ہوئے مقام ابواء میں آپؐ کی والدہ ماجدہ انتقال فرما گئیں۔ اب آپؐ کے دادا جناب عبدالمطلب ہی آپؐ کو ماں اور باپ دونوں کا پیار دیتے اور آپؐ کی کفالت و تربیت کا پورا پورا خیال رکھتے تھے۔ جب آپؐ کی عمر مبارک ۸ سال کی ہوئی تو شفیق دادا بھی رحلت فرما گئے۔ وفات سے پہلے آپؐ کے دادا آپؐ کو جناب ابوطالب کے سپرد کر گئے۔

ابوطالب اور ان کی بیوی دونوں ہی آپؐ پر بے حد مہربان رہے۔ مگر باایں ہمہ ابوطالب دولت ایمان سے محروم رہے، جبکہ ان کی بیوی فاطمہ مشرف باسلام ہوئیں۔

اسی زمانے میں آپؐ نے مکہ مکرمہ کے گرد و نواح میں بکریاں چرانے کا شغل اختیار فرمایا۔ مگر خداتعالیٰ کی مہربانی سے، اس وقت کے مشرک بچوں میں جو اخلاقی اور اعتقادی خرابیاں پائی جاتی تھیں آپؐ ان سے مکمل طور سے محفوظ رہے آپؐ کو ابتدائی زمانے سے ہی کفر و شرک اور رسوم قبیحہ سے نفرت رہی۔

عہد جوانی: آپؐ کی جوانی اور شباب کا دور بھی عزت و نیک نامی کا دور تھا۔ آپؐ اپنے چچا ابوطالب کی کپڑے اور عطر کی دوکان میں ان کی معاونت کے علاوہ ان کے ساتھ شام وغیرہ کے سفر میں بھی ساتھ رہے جس کے دوران میں بعض حیرت انگیز واقعات پیش آئے۔ اس زمانے میں آپؐ نے مکہ مکرمہ میں بہت جلد ایک راستباز، معاملہ فہم، خوش سلیقہ، بات کے پکے اور دیانت دار تاجر کی حیثیت سے پوری طرح شہرت حاصل کر لی۔

جب آپؐ کی عمر مبارک ۲۵ سال کی قریب ہوئی تو آپؐ کی نیک شہرت سن کر مکہ مکرمہ کی ایک پاکباز خاتون حضرت خدیجہ الکبریٰؓ نے آپؐ کو اپنے سامان تجارت کو شام لیجانے اور وہاں سے متبادل سامان لانے کے لیے منتخب کیا، اس تجارتی معاملے میں حضرت خدیجہؓ نے آپؐ کو انتہائی دیانت دار، اصول پرست اور مخلص انسان پایا اور بہت سی خوبیاں مشاہدہ کیں، تو آپؐ کو شادی کا پیغام دیا، جو آپؐ نے چچا ابوطالب کے مشورے سے قبول کر لیا، بالآخر دونوں کی شادی طے پا گئی۔ خطبہ نکاح جناب ابوطالب نے پڑھا۔

اسی زمانے میں حلف الفضول کے مشہور معاہدے کی تجدید ہوئی، اس معاہدے کے شرکا نے مظلوم کی حمایت اور ظالم کی مخالفت کا عہد کیا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی زور و شور کے ساتھ اس معاہدے کی تجدید میں حصہ لیا۔ اس معاہدے کے بنیادی جذبے (مظلوم کی حمایت و نصرت) کو آپؐ نے بعد میں ہمیشہ یاد رکھا۔

تجارتی سفروں کے دوران میں آپؐ نے مشرقی و جنوبی عرب (یمن و شام) وغیرہ کے بہت سے شہروں اور مقامات کو دیکھا تھا، جن کا ذکر بہت سی روایات میں ملتا ہے، تاہم یہ بات وضاحت طلب ہے کہ آیا آپؐ نے حبشہ کا بھی سفر کیا تھا یا نہیں۔ بعض علما کے خیال میں بعض قرائن اس کے حق میں ہیں۔

زیدؓ بن حارثہ: زیدؓ بن حارثہ بچپن میں کچھ لوگوں کے ہاتھ لگ گئے، جنہوں نے ان کو غلام بنا کر فروخت کر دیا، انہیں حکیم بن حزام نے خرید کر حضرت خدیجہؓ کو اور حضرت خدیجہؓ نے آپؐ کو ہبہ کر دیا۔ بعد میں ان کے والد کو پتہ چلا، تو اس نے زید کو اپنے ساتھ لیجانا چاہا۔ مگر حضرت زیدؓ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت و شفقت سے متاثر ہو کر ساتھ جانے سے انکار کر دیا، یہ سن کر آپؐ نے حضرت زیدؓ کو اپنا منہ بولا بیٹا (متبنّیٰ) بنانے کا اعلان کیا۔

تعمیر خانہ کعبہ: اسی زمانے میں قریش مکہ نے خانہ کعبہ کی تعمیر شروع کی، کیونکہ خانہ کعبہ کی پرانی عمارت منہدم ہو گئی تھی۔ تعمیر

کے موقع پر مثالی جوش و خروش دیکھنے میں آیا' لیکن جب حجر اسود کی تنصیب کا وقت آیا اور ہر شخص نے یہ اعزاز حاصل کرنے کی کوشش کی' جس کے نتیجے میں قریب تھا کہ خون خرابہ شروع ہو جاتا کہ ایک بوڑھے کے مشورے پر یہ طے پایا کہ اس وقت جو شخص سب سے پہلے مسجد کے دروازے سے اندر آئے گا اسے حکم بنا لیا جائے گا' اتفاق سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لے آئے۔ آپؐ کو دیکھ کر سب لوگوں نے خوشی کا اظہار کیا۔ آپؐ نے ماجرا سن کر ایک چادر منگوائی اور حجر اسود کو اس میں رکھوالیا۔ پھر اس چادر کے کنارے قبائل کے سرداروں کو پکڑائے اور انہیں چادر اٹھانے کو کہا' پھر آپؐ نے سب کی اجازت سے اسے اس کے مقام پر نصب فرما دیا۔

روحانی ریاضت سے شغف : جوں جوں آپؐ کی عمر مبارک بڑھتی جاتی تھی' آپؐ کی طبیعت میں تنہائی اور خلوت گزینی کی عادت پختہ تر ہوتی جاتی تھی۔ آپؐ کی یہ تنہائی شرک اور رسوم شرک سے بیزاری اور ذات باری تعالیٰ میں گہرے غور و فکر کی آئینہ دار تھی۔ اس مقصد کے لیے آپؐ نے غار حرا کو منتخب کیا' جہاں سے بیت اللہ شریف سامنے نظر آتا تھا۔ یہاں آپؐ کئی کئی روز مقیم رہ کر مصروف عبادت رہتے۔ یہ ایک قسم کا اعتکاف تھا۔

بعثت مبارکہ : جب آپؐ کی عمر مبارک قمری اعتبار سے چالیس سال ہوئی تو روح الامین آپؐ کے پاس تشریف لائے اور آپؐ کو مقام نبوت پر سرفرازی کا مژدہ سنایا اور سورۃ العلق کی ابتدائی پانچ آیات آپؐ کو پڑھائیں۔ نماز کا طریقہ بھی اس وقت حضرت جبرئیلؑ نے آپؐ کو تعلیم دیا۔ بعدازاں آپؐ سخت گھبراہٹ کے عالم میں تشریف لائے اور فرمایا مجھے کمبل اوڑھا دو۔ جب ذرا طبیعت سنبھلی تو سارا ماجرا حضرت خدیجہؓ کو سنایا۔ حضرت خدیجہؓ نے اور بعد ازاں ان کے ابن عم ورقہ بن نوفل نے بھی آپؐ کو تسلی دی اور نزول جبرئیلؑ کی کیفیت کو حضرت موسیٰؑ پر نزول وحی کی کیفیت سے مماثل قرار دیا۔ اس کے بعد وحی میں تین سال تک انقطاع آگیا۔

اسلام کی دعوت و تبلیغ اور السابقون الاوّلون : وحی کا آغاز ہوتے ہی آپؐ نے دعوت و تبلیغ اور معاشرے کی تطہیر و تزکیہ کے عمل کا آغاز کر دیا۔ اس ضمن میں آپؐ نے اپنے قریب ترین لوگوں سے دعوت کا آغاز کیا' چنانچہ عورتوں میں آپؐ کی بیوی حضرت خدیجہؓ' دوستوں میں آپؐ کے رفیق غار حضرت ابوبکرؓ' افراد خانہ میں سے آپؐ کے ابن عم حضرت علیؓ اور غلاموں میں سے حضرت زیدؓ بن حارثہ سے پہلے پہل اسلام قبول کیا۔ دعوت و تبلیغ کا یہ خفیہ کام تقریباً تین سال تک جاری رہا' اس عرصے میں تقریباً چالیس کے قریب افراد نے اسلام قبول کیا۔

دعوت عام : بعد ازاں آپؐ کو اعلانیہ تبلیغ اسلام کا حکم ملا تو آپؐ نے قریش مکہ کو صفا کی پہاڑی کے نیچے جمع کیا اور مختصر مگر مؤثر ترین انداز میں اسلام کی دعوت دی۔ قریش مکہ کی جانب سے اسی وقت اسلام کی مخالفت کا آغاز ہو گیا۔

اس اعلان عام کے بعد آپؐ اور آپؐ کے جانثاروں نے بڑی سرگرمی اور محنت و جانفشانی سے تبلیغ کے مہتم بالشان کام کو جاری رکھا۔ اس طرح حق و باطل کی یہ کشمکش دن بدن بڑھتی چلی گئی۔ اسی زمانے میں ایمان توحید کے بعد دو رکعت نماز کا حکم نازل ہوا اور بعض روایات میں فجر و عصر کی نمازوں کا بھی ذکر ہے۔

ایذا رسانی : جب مکہ مکرمہ میں اسلام کی اشاعت ہونے لگی تو قریش مکہ نے رد عمل کے طور پر کمزور اور غریب مسلمانوں کو طرح طرح سے جسمانی' ذہنی اور مالی طور پر ستانا شروع کر دیا۔ بلاکشان اسلام میں حضرت بلالؓ' خاندان یاسرؓ اور قریش مکہ کے بہت سے غلام اور نوجوان شامل تھے۔

تحریر و ضبط قرآن : قرآن مجید تھوڑا تھوڑا کر کے تقریباً ۲۳ سالوں میں مکمل ہوا' آپؐ نے ابتدا سے ہی اس کی تحریر و کتابت کا اہتمام شروع کر دیا۔ جو آیت یا سورۃ نازل ہوتی' آپؐ پہلے عورتوں اور مردوں کے مجمع عام میں اس کو سناتے' پھر کسی کاتب وحی کو بلا کر اسے لکھوا دیتے۔ اس کے علاوہ رمضان المبارک میں نازل شدہ قرآن مجید کے دور کا خصوصی اہتمام ہوتا تھا' یہ عمل "عرضہ" کہلاتا تھا' عرضۂ اخیرہ کی بڑی شہرت ہے۔

ایذار سانی میں شدت : جلد ہی قرآن حکیم میں بت پرستی کی مذمت میں سخت ترین آیات نازل ہونا شروع ہو گئیں' جس کے جواب میں قریش مکہ نے بھی مسلمانوں پر سختیوں کا سلسلہ مزید تیز کر دیا۔ اس مہم میں ابو جہل پیش پیش تھا' کیونکہ اسے بنو ہاشم (حضورؐ کے خاندان) سے پرانی کد تھی۔

عقبہ بن ابی معیط بھی نامور دشمنان اسلام میں سے تھا' ایک روز اس نے آپؐ کی گردن میں چادر ڈال کر اس زور سے گرہ دی کہ

آپؐ کا دم گھٹنے لگا۔ بعض نیک دل حاضرین نے آپؐ کو اس کے چنگل سے رہائی دلائی۔ آپؐ کا چچا ابولہب اور چچی ام جمیل بھی اسی گروہ میں شامل تھے۔ ابولہب بھرے مجمعوں میں آپؐ کے خلاف بدزبانی کرتا اور چچی راستے میں اور مکان قریب ہونے کے باعث آپؐ کے گھر میں گندگی پھینک دیتی' اس کے علاوہ آپؐ پر راستے میں آوازے کسے جاتے' پتھر مارے جاتے اور طرح طرح سے ستایا جاتا۔ آپؐ پر ایمان لانے والے مردوں اور عورتوں کے ساتھ بھی طرح طرح کے سختیاں روا رکھی جاتیں' تاآنکہ آپؐ کے لیے حدود مکہ میں تبلیغ کرنا ناممکن ہو کر رہ گیا۔ چنانچہ آپؐ نے باہر سے آنے والوں اور مکہ کے مضافات میں بسنے والوں پر زیادہ توجہ دینا شروع کر دی۔

اس زمانے میں آپؐ کا قیام ایک مخلص صحابی حضرت ارقمؓ بن ارقم کے مکان واقع صفا میں ہوتا تھا۔

حضرت حمزہؓ کا قبول اسلام : ایک روز ابوجہل نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پتھر مار کر زخمی کر دیا تھا حضرت حمزہؓ کو پتہ چلا تو غصے میں بھرے ہوئے ابوجہل کے پاس گئے اور "کمان" سے اسے مجروح کر دیا۔ جب حضرت حمزہؓ نے یہ خبر حضور کو سنائی' تو آپؐ نے فرمایا کہ مجھے تو تمہارے قبول اسلام سے اس سے زیادہ خوشی ہو گی' اس پر حضرت حمزہؓ مسلمان ہو گئے۔

حضرت عمر فاروقؓ کا مشرف با اسلام ہونا : حضرت حمزہؓ کے قبول اسلام کے تھوڑے دنوں کے بعد مکہ مکرمہ کی ایک نامور شخصیت حضرت عمر فاروقؓ نے بھی اسلام قبول کر لیا وہ ابوجہل کے کہنے پر آنحضور کے قتل کی نیت سے نکلے تھے۔ راستے میں ایک صحابی نعیمؓ بن عبداللہ نے انہیں ان کی بہن فاطمہؓ اور بہنوئی کی جانب متوجہ کر دیا' حضرت عمرؓ پہلے تو ان پر خفا ہوئے اور انہیں مارا پیٹا' مگر پھر نرم ہو گئے اور اسلام قبول کر لیا۔ ان کے قبول اسلام سے مسلمانوں کو بڑی تقویت حاصل ہوئی۔

ہجرت اولیٰ حبشہ ۵ نبوی : مکہ مکرمہ میں مسلمانوں پر آئے دن مظالم بڑھ رہے تھے۔ یہ دیکھ کر آپؐ نے صحابہ کرامؓ کو حبشہ ہجرت کر جانے کی اجازت دے دی اور فرمایا کہ وہاں کا حکمران شریف الطبع ہے۔ چنانچہ گیارہ یا بارہ مردوں اور چار عورتوں نے پہلی ہجرت حبشہ میں شرکت فرمائی۔ کچھ عرصے بعد کی غلط فہمی کی بنا پر یہ حضرات واپس تشریف لے آئے۔ بعد ازاں دوسری ہجرت حبشہ ہوئی جس میں ۸۳ افراد نے شمولیت اختیار کی' جن میں ۱۱ خواتین بھی شامل تھیں۔

کفار مکہ نے مہاجرین حبش کو واپس لانے کے لیے عبداللہ بن ربیعہ اور عمرو بن العاص پر مشتمل ایک سفارت حبشہ بھیجی۔ جنہوں نے شاہ حبش کو جا کر یہ کہا کہ ہمارے لونڈی غلام بھاگ کر یہاں آگئے ہیں۔ انہیں واپس کر دیا جائے' شاہ حبشہ نے مسلمانوں کا موقف سننے کے بعد انہیں ناکام واپس کر دیا۔

ایک موقع ایسا بھی آیا کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ بھی ہجرت حبشہ کے لیے روانہ ہو گئے تھے' مگر راستے میں ابن الدّغنہ نے برک الغماد کے مقام سے انہیں اپنی پناہ میں لیکر واپس لوٹا دیا' کچھ عرصے کے بعد حضرت ابوبکر ابن الدّغنہ کی پناہ سے آزاد ہو گئے۔

حبشہ میں مسلمان ۷ھ ہجری تک رہے۔ اس دوران میں کچھ صحابہ مدینہ منورہ چلے آئے تھے' آخری کیمپ ۷ھ میں مدینے پہنچی۔

مقاطعۂ قریش : ان سب باتوں اور تدبیروں کے باوجود اسلام کی اشاعت روز بروز ترقی پذیر رہی' اس پر قریش مکہ نے عام مشورے سے ایک قرار داد منظور کی' جس میں مسلمانوں سے سماجی اور معاشرتی بائیکاٹ کا فیصلہ کیا گیا تھا' چنانچہ خاندان بنو ہاشم کے لوگ اور مسلمان تین سال (۷ تا ۱۰ نبوی) تک "شعب ابی طالب" میں محصور رہے' اور کھانے پینے کی اشیا کی طرف سے سخت عسرت اور پریشانی میں مبتلا رہے' بالآخر ۱۰ نبوی میں چند نیک دل لوگوں کی تدبیر سے یہ بائیکاٹ ختم ہوا اور مسلمانوں کو آزادی کا سانس لینا نصیب ہوا۔

عام الحزن : شعب ابی طالب میں قریش مکہ کے سہ سالہ مقاطعے نے بہت سے لوگوں کی صحتوں پر برا اثر ڈالا' چنانچہ ۱۰ نبوی میں ام المؤمنین حضرت خدیجہؓ اور جناب ابوطالب کی وفات ہو گئی۔ اسی بنا پر اس سال کو غم کا سال کہتے ہیں۔

سفر طائف : ابوطالب کی وفات کے بعد ابولہب بنو ہاشم کا سردار بنا تو اس نے یہ اعلان کر دیا کہ ان کا خاندان آپؐ کے کسی قول و فعل کا ذمہ دار نہیں ہے' یہ گویا آپؐ کو "ذات برداری" سے خارج کر دینے کا اعلان تھا۔ اس مایوسی کے عالم میں آپؐ تبلیغ اسلام اور طلب نصرت کے لیے طائف تشریف لے گئے' جہاں بنو ثقیف آباد تھے' جو قریش مکہ کے طاقت ور حریف سمجھے جاتے تھے مگر انہوں نے آپؐ سے نہایت ناروا سلوک کیا' انہوں نے شہر کے لونڈوں کو پیچھے لگا دیا' جنہوں نے آپؐ کو پتھر مارے' مگر پھر بھی رحمت دو عالم

نے ان کے حق میں بد دعا نہیں فرمائی' بلکہ خدا تعالیٰ سے ان کے لیے ہدایت طلب کی۔ اسی واپسی کے سفر میں کچھ جنات نے آپؐ کے ہاتھ پر ایمان قبول کیا۔ مکہ مکرمہ میں مطعم بن عدی نے آپؐ کو اپنی حمایت میں لیکر' داخل شہر کیا۔

اسراء و معراج : زیادہ مشہور و مستند اول روایت کے مطابق اسی سال یعنی ۲۶ رجب ۱۰ نبوی کو واقعۂ معراج پیش آیا' جس کے پہلے مرحلے میں' جسے اسراء کہا جاتا ہے آپؐ کو مسجد اقصیٰ (بیت المقدس) لے جایا گیا جہاں آپؐ نے دو رکعت نفل نماز پڑھائی دوسرے مرحلے میں جسے معراج کہتے ہیں' آپؐ کو ساتوں آسمانوں' جنت و دوزخ اور سزا و جزا کے مختلف مناظر کی سیر کرائی گئی' سفر معراج میں ہی نماز پنجگانہ اور رمضان المبارک کے روزے فرض ہوے۔

پناگاہ کی تلاش اور شب مصائب کی طلوع سحر: سفر معراج سے واپسی پر آپؐ نے تبلیغ و دعوت کی مہم کو مزید تیز تر کر دیا' اس زمانے میں آپؐ مختلف قبائل عرب اور وفود حج کے پاس بار بار تشریف لے جاتے اور انہیں دعوت پیش فرماتے رہے' اسی زمانے میں اہل یثرب (مدینہ) کے چھ افراد مناسک حج کی ادائیگی کے لیے مکہ مکرمہ آئے ہوے تھے' آپؐ ان کے پاس بھی تشریف لے گئے اور انہیں دعوت اسلام دی' انہوں نے فوراً اسلام قبول کر لیا اور وعدہ کیا کہ گھر جا کر مزید کوشش کریں گے۔ اس واقعے کو "عقبۂ اولیٰ" کہتے ہیں۔

ان چھ نفوس نے اپنا وعدہ پورا کیا اور اگلے سال پانچ پرانے اور سات نئے (کل ۱۲) افراد حضور سے ملنے کے لیے تشریف لائے' آپ نے ان سب کی پذیرائی فرمائی اور حضرت مصعبؓ بن عمیر کو بطور مبلغ ان کے ساتھ بھیجا۔ اس واقع کو عقبۂ ثانیہ کہا جاتا ہے۔

عقبۂ ثالثہ : حضرت مصعبؓ بن عمیر اور انصاری صحابہؓ کی کوششوں سے مدینہ منورہ میں بڑی تیزی سے اسلام کی اشاعت ہوئی۔ چنانچہ اگلے سال تہتر مردوں اور دو عورتوں پر مشتمل جماعت مکہ مکرمہ حاضر ہوئی اور آپؐ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ نیز اس موقع پر آپؐ کو مدینہ منورہ ہجرت کر آنے کی دعوت بھی دی' اس موقع پر حضرت عباسؓ نے آپؐ کی طرف سے انصار مدینہ سے خطاب کیا اور آپؐ کو پناہ دینے کی صورت میں مضمر خطرات و عواقب سے خبردار کیا' مگر تمام انصار نے دل و جان سے آپؐ کی بیعت کی۔

ہجرت مدینہ : عقبۂ ثالثہ کے بعد' ذوالحجہ ۱۳ نبوی کا واقعہ ہے " مسلمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہدایت پر چھوٹی چھوٹی ٹولیوں میں ہجرت کر کے مدینہ منورہ جانے لگے' ان میں سے بعض مسلمانوں کو جسمانی اور مالی تکالیف کا بھی سامنا کرنا پڑا۔ اس عمومی ہجرت کے نتیجے میں مکہ مکرمہ میں خال خال ہی مسلمان رہ گئے' اس صورت حال سے قریش مکہ پریشان ہو گئے اور مشورہ عام کے مطابق ہر قبیلے سے ایک ایک کڑیل جوان کا انتخاب کر کے متفقہ طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قتل کی نیت سے آپؐ کے مکان کا محاصرہ کر لیا' اسی رات آپؐ کو اذن ہجرت مل گیا اور آپؐ دشمنوں کے نرغے سے صاف بچ کر نکل آئے اور چھپتے چھپاتے شہر کے جنوب میں واقع غار ثور میں جا پہنچے' تین دن یہاں چھپے رہنے کے بعد اگلا سفر شروع ہوا۔ اس سفر ہجرت کے انتظامات حضرت ابوبکر صدیقؓ نے پہلے ہی سے مکمل کیے ہوے تھے۔ دو موٹی پلی ہوئی اونٹنیاں سواری کے لیے اور ایک شخص عبداللہ بن اریقط رہنمائی کے لیے پہلے سے تیار تھا۔ قریش مکہ نے آپؐ کو زندہ یا مردہ گرفتار کر کے لانے والے کو ۱۰۰ اونٹ انعام دینے کا اعلان کر دیا' جس کی بنا پر بہت سے لوگ آپؐ کے تعاقب میں تھے۔ ان میں سے سراقہ بن جعشم کا قصہ مشہور ہے۔

انصارؓ مدینہ ہر روز باہر نکل کر آپؐ کا انتظار کرتے تھے' بالآخر آپؐ ۱۲ ربیع الاول ۱ھ/۶۲۲ء کو مدینہ منورہ کی مضافاتی بستی قبا میں پہنچ گئے' یہاں آپؐ کا والہانہ استقبال ہوا' مردوں اور عورتوں نے آپؐ کی آمد پر خوشی کا اظہار کیا۔ آپؐ حضرت کلثوم بن الہدم کے مکان پر رہائش پذیر ہوے۔ یہاں تیرہ یا چودہ روزہ قیام کیا' جس کے دوران میں مسجد قبا کی تعمیر مکمل فرمائی پھر آپؐ یہاں سے مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہوے' راستے میں بنو اسلم کے محلے میں نماز جمعہ پڑھی' اس موقعہ پر بھی لوگوں میں مثالی جوش و خروش دیکھنے میں آیا آپؐ نے یہ دیکھتے ہوے کہ ہر شخص آپؐ کی میزبانی کا شرف حاصل کرنا چاہتا ہے' فرمایا کہ جہاں میری اونٹنی ٹھہرے گی' وہیں میرا قیام ہو گا' چنانچہ آپؐ حضرت ابوایوب انصاریؓ کے مہمان بنے۔ بعد ازاں اس کے قریب مسجد نبوی اور ازواج کے لیے حجروں کی تعمیر مکمل فرمائی جس کے بعد آپؐ ان حجروں میں اٹھ آئے۔

اجتماعی اور سیاسی تنظیم: تعمیر مسجد سے فراغت کے بعد آپؐ نے مدینہ منورہ میں آباد مختلف قبائل (مسلمانوں، مشرکوں، یہودیوں وغیرہ) کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کیا، اس مقصد کے لیے ایک میثاق ترتیب دیا گیا، جسے میثاق مدینہ "کہا جاتا ہے"، اس معاہدے کی رو سے امن و امان کے قیام کے اختیارات آپؐ کو حاصل ہو گئے۔

مواخات: مدینہ منورہ میں آنے کے بعد مہاجرین کی آبادکاری پر آپؐ نے سب سے پہلے توجہ مبذول فرمائی۔ چنانچہ مواخات (باہمی بھائی چارے) کے ذریعے آپؐ نے ایک مہاجر کو ایک انصاری کا بھائی بنا دیا۔ اس موقع پر انصار کی طرف سے ایثار اور مہاجرین کی طرف سے خود داری کا عملی مظاہرہ دیکھنے میں آیا۔ مواخات کے ذریعے قائم تعلق و قرابت کو ابتدا" وراثت کا مستحق بھی قرار دیا گیا تھا، مگر بعد ازاں یہ حکم منسوخ کر دیا گیا اس موقع پر مدینہ منورہ کی مسلم آبادی کی پہلی مردم شماری بھی ہوئی، جس کے مطابق پندرہ سو افراد کے نام درج ہوے۔

بیرونی تعلقات: مسلمانوں کا بظاہر قریش مکہ کے سوا کسی اور سے کوئی جھگڑا نہ تھا۔ اس واحد طاقتور دشمن سے نپٹنے کے لیے اندرونی استحکام ضروری تھا، چنانچہ اس مقصد کے لیے احکام نازل ہو کر معاشرے کی اندرونی صفوں میں تنظیم اور اتحاد قوت کا باعث بن رہے تھے۔

اس کے علاوہ قریش مکہ کی دھمکی سے نپٹنے کے لیے آپؐ نے مدینہ منورہ کے اندرونی قبائل میں اتفاق و اتحاد پیدا کرنے کے علاوہ مدینہ منورہ کے آس پاس موجود قبائل کے ساتھ دوستی، حلف اور غیر جانب داری کے معاہدات کیے۔

غزوات: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی زندگی میں کفار و مشرکین کے ساتھ کئی جنگیں لڑنا پڑیں، اس ضمن میں عہد نبوی کی جنگوں کے لیے دو الفاظ ملتے ہیں: (۱) غزوہ: اس سے مراد وہ جنگ ہے کہ جس میں آپؐ نے بہ نفس نفیس شرکت فرمائی ہو؛ (۲) سریہ: اس سے مراد وہ لڑائیاں یا مہمات ہیں کہ جن میں آپؐ نے اپنی طرف سے کسی اور شخص کو امیر لشکر بنا کر ارسال کر دیا ہو، لغوی طور پر سریہ کے معنی ایسے چھوٹے فوجی دستہ کے ہیں، جس کا چلنا مخفی ہوتا ہے۔

حضورؐ کے عہد مبارک کی ان تمام جنگوں کو چند واضح ادوار میں تقسیم کیا جا سکتا ہے، "پہلا دور مکی اعلان جنگ سے شروع ہو کر بدر کی لڑائی تک، دوسرا بدر سے احد تک، تیسرا احد سے غزوۂ خندق تک، چوتھا غزوہ خندق سے صلح حدیبیہ تک، پانچواں صلح حدیبیہ سے فتح خیبر تک اور چھٹا فتح خیبر سے فتح مکہ اور ساتواں اور آخری دور فتح مکہ سے حضور کے وصال اقدس تک کی جنگوں اور سرایا پر مشتمل ہے۔ ان میں سے اکثر ادوار اور ان کے پس منظر میں معتدبہ فرق ہے۔

جنگوں کی ابتدا مشرکین مکہ کی طرف سے ہوئی، انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مدینہ منورہ کامیاب ہجرت سے مشتعل ہو کر، پہلے عبداللہ بن ابی رئیس المنافقین کو خط لکھا کہ اہل مدینہ یا تو حضور کو مدینہ سے نکال باہر کریں، ورنہ قریش مکہ ان کے خلاف سخت اقدامات کریں گے۔ بعد ازاں انہوں نے مدینہ منورہ کے آس پاس رہنے والے قبائل کو اپنے ساتھ ملا کر مدینہ منورہ کے لیے سخت ترین حالات پیدا کر دیئے اور یوں حکومت مدینہ کے خلاف کھلم کھلا اعلان جنگ کر دیا۔ آنحضرت صلی علیہ وسلم نے بھی جنگی تیاریاں شروع کر دیں اور اکّا دکا مہمات کا آغاز کر دیا، چنانچہ غزوہ بدر سے پہلے، غزوہ ودان یا غزوۂ ابواء (صفر ۲ھ، جس کے دوران بنو ضمرہ کے ساتھ غیر جانب دار رہنے کا معاہدہ ہوا)، سریۂ عبیدہ بن الحارث، جو قریش مکہ کی طرف سے شاہراہ شام کے ساتھ جنگی گشت کے جواب میں بھیجا گیا (شرکا کی تعداد ۶۰ یا ۱ھ)، سریۂ سعد بن ابی وقاص (شرکا کی تعداد ۲۰، ۲۱ھ) سریۂ حمزہ عبدالمطلب (ابوجہل کے لشکر کے جواب میں بھیجا گیا، شرکا کی تعداد ۳۰) غزوۂ بواط (۲ ربیع اولال، ۲ھ، حضور کی قیادت میں شرکا کی تعداد دو سو) غزوۂ سفوان یا بدر الاولیٰ، جو قریش مکہ کی چھاپہ مار فوج زیر قیادت کرز بن جابر فہر الفہری کا مقابلہ کرنے کے لیے روانہ ہوا اور سریۂ عبداللہ بن جحش (رجب ۲، شرکا کی تعداد ۸ یا بارہ) وغیرہ مہمات پیش آئیں۔ ان میں سے اکثر خونریزی سے خالی تھیں، مگر سریۂ عبداللہ بن جحش میں مسلمانوں کے ہاتھوں ایک مشرک عمرو بن الحضرمی مارا گیا جس کا بہانہ بنا کر قریش مکہ نے مدینہ منورہ پر بڑے حملے کی تیاریاں شروع کر دیں۔

اس موقع بڑے حملے کی جنگی اخراجات پورا کرنے کے لیے ایک بہت بڑا تجارتی قافلہ، پانچ سو افراد کی حفاظت میں شام بھیجا گیا۔ اس قافلے کے سالار ابوسفیان کو مدینہ منورہ کے بالمقابل پہنچ کر قافلے پر

حملے کا خطرہ محسوس ہوا، تو اس نے زرقاء کے مقام سے ضمضم بن عمرو الغفاری کو فوری امداد طلبی کے لیے مکہ ارسال کر دیا۔ ضمضم بن عمرو الغفاری کی دہائی دینے پر مکہ مکرمہ سے ۹۵۰ یا ایک ہزار افراد پر مشتمل ایک لشکر جرار فراہم ہو گیا جس کی قیادت عملاً ابوجہل کے ہاتھ میں تھی۔ اس صورت حال کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع ملی، تو آپؐ نے صحابہ کرامؓ سے مشورہ کر کے مقابلے پر نکلنے کا پروگرام بنایا۔ مسلم فوج کی کل تعداد ۳۱۳ (یا آپؐ اور حضرت عثمانؓ سمیت ۳۱۵) تھی، اب صورت حال یہ تھی کہ مسلمانوں کے برابر سے ایک تجارتی قافلہ مکہ جا رہا تھا، جبکہ ایک جنگی لشکر مکہ سے مدینہ منورہ کی طرف حملے کے لیے روانہ ہو چکا تھا، بعض صحابہ کی خواہش تھی کہ تجارتی قافلے سے سامنا ہو جائے، مگر قدرت کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ چنانچہ تجارتی قافلہ بحفاظت مکہ مکرمہ پہنچ گیا اور جنگی لشکر کے ساتھ مسلمانوں کا میدان بدر میں آمنا سامنا ہو گیا۔ اس لڑائی میں جو حق و باطل کی عظیم الشان آویزش تھی، حق، یعنی مسلمانوں، کو فتح کامل نصیب ہوئی۔ ابوجہل سمیت ستر کفار مارے گئے اور اتنی ہی تعداد میں گرفتار کر کے مدینہ منورہ لائے گئے، جنہیں بعد ازاں فدیہ لیکر رہا کر دیا گیا۔

غزوۂ بنی قینقاع: فتح بدر کے نتیجے میں مدینہ منورہ کے ایک یہودی قبیلے بنو قینقاع نے مسلمانوں کے خلاف بغاوت کی اور مسلمانوں کے ساتھ کیے ہوے اپنے معاہدے کو خود ہی توڑ ڈالا۔ اس پر آپؐ نے ان کی بستیوں کا محاصرہ کرلیا۔ یہ محاصرہ ۱۵ شوال ۲ھ کو شروع ہو کر پندرہ یوم میں اختتام کو پہنچا۔ بالآخر انہوں نے ہتھیار ڈال دیے، آپؐ نے انہیں تمام سامان، مال مویشی سمیت مدینہ منورہ سے نکل جانے کا حکم صادر فرمایا، صرف اسلحہ ان سے لے لیا گیا۔ یہ لوگ یہاں سے اٹھ کر خیبر میں جا کر آباد ہو گئے۔

غزوۂ سویق: اسی سال ابوسفیان نے اپنی قسم پوری کرنے کے لیے مدینہ منورہ پر حملہ کیا۔ کچھ درختوں کو آگ لگائی اور دو انصاری صحابہ کو قتل کر کے راہ فرار اختیار کی۔ آپؐ نے اس کا پیچھا کیا مگر وہ جان بچا کر بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو گیا، اسی سال آپؐ کو بنو سلیم کی جنگی تیاریوں کی اطلاع ملی، چنانچہ آپؐ نے غزوۂ بدر سے واپسی کے ساتھ دن بعد یا وسط محرم الحرام ۳ھ میں بنو سلیم کی خیمہ گاہوں کا رخ کیا۔ بنو سلیم آپؐ کی تشریف آوری سے قبل پہاڑوں میں چھپ گئے، آپؐ انہیں خوف زدہ کر کے واپس تشریف لے آئے۔ اس معرکے کو غزوۂ بنو سلیم یا غزوۂ قرقرة الکدر بھی کہا جاتا ہے۔

ربیع الاول ۳ھ یا جمادی الاولیٰ میں دوبارہ آپؐ کو بنو سلیم کی جنگی تیاریوں کا علم ہوا، تو آپؐ نے دوبارہ ان کی خیمہ گاہوں کا رخ کیا، اس مہم کو غزوہ بنو سلیم ثانی کا نام دیا جاتا ہے۔

غزوہ بنی غطفان (نیز غزوہ ذی امر): ربیع الاول ۳ھ/ ۶۲۴ء کو آپؐ کو بتایا گیا کہ قریش مکہ کا دوسرا نجدی حلیف قبیلہ بنو غطفان مدینہ منورہ پر چڑھائی کرنے کی تیاریوں میں مصروف ہے۔ آپؐ ساڑھے چار سو صحابہ کرامؓ کے ساتھ اچانک دشمن کے سر پر جا پہنچے، جو حواس باختہ ہو کر منتشر ہو گیا۔ مختلف قبائل کی طرف سے مسلمانوں کے خلاف اشتعال انگیزی درحقیقت کفار مکہ کی سازش کا نتیجہ تھی، اس لیے آپؐ نے اسی سال پہلی مرتبہ قریش مکہ کی اقتصادی ناکہ بندی کرنے کا پروگرام بنایا اور پہلی مرتبہ حضرت حمزہؓ کی قیادت میں ایک سو مجاہدوں کا دستہ، ایک تجارتی قافلے کو روکنے اور سامان رسد کو اپنے قبضے میں لینے کے لیے روانہ فرمایا، یہ دستہ بھی کامیاب ہو کر لوٹا۔ اس دوسرے دور میں مجموعی طور پر آٹھ مہمات میں سے سات کی قیادت خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی، اس طرح صحابہ کرام کی جنگی تربیت کا سلسلہ آپؐ نے جاری رکھا۔

غزوۂ احد: کفار مکہ نے (جنگ بدر کے مقتولوں کا) انتقام لینے کے لیے وسیع تیاریوں کے بعد شوال المکرم ۳ھ میں مدینہ منورہ پر چڑھائی کر دی۔ آپؐ نے صحابہ کرامؓ سے مشورہ کیا۔ اکثر صحابہ کرامؓ کی رائے تھی کہ باہر نکل کر مقابلہ کیا جائے اس پر آپؐ نے باہر نکل کر مقابلہ کرنے کا پروگرام بنایا، مسلم فوج کی تعداد ابتدا میں ایک ہزار تھی، مگر بعد میں تین سو کی تعداد میں منافقین الگ ہو گئے، جبکہ دشمن کے سپاہی تعداد میں تین ہزار تھے۔ یہ لڑائی احد کے دامن میں لڑی گئی اس لیے غزوۂ احد کہلاتی ہے۔ ابتدائی حملے میں مسلمانوں نے کافروں کے قدم اکھیڑ دیے، مگر دشمن نے عقب سے حملہ کر کے مسلمانوں کو دو طرفہ حملے کی زد میں لے لیا، مزید ستم یہ ہوا کہ صحابہ کرام کی کی ۵۰ نفوس پر مشتمل ایک جماعت، جو عقبی مورچے پر آپؐ نے سخت ہدایات کے ساتھ متعین فرمائی تھی، وہ بھی وہاں سے، چند ایک افراد کے سوا، پیچھے ہٹ آئی، اس طرح اس جنگ میں مسلمانوں کا جانی نقصان زیادہ ہوا، ستر کے قریب صحابہ کرام شہید ہو

گئے' مگر مجموعی طور پر میدان مسلمانوں کے ہاتھ رہا۔

کفار مکہ کو میدان چھوڑنے کی غلطی کا احساس حمراء الاسد کے مقام پر جا کر ہوا' وہاں پہنچ کر انہوں نے مسلمانوں پر دوبارہ حملے کا پروگرام بنایا' آپؐ کو پتہ چلا' تو آپؐ نے زخمی مجاہدین کے ساتھ ان کا تعاقب کیا اور انہیں واپس بھاگنے پر مجبور کر دیا۔ غزوۂ احد کے بعد کفار مکہ نے میدان احد میں مسلمانوں کے جانی نقصان کو مسلمانوں کی شکست پر محمول کر کے قبائل عرب کو مسلمانوں سے برگشتہ کر دیا۔ اس لیے غزوات کے اس تیسرے دور میں آپؐ کو زیادہ قبائل کی سر کوبی کا کام انجام دینا پڑا۔

۴ھ میں آپؐ کو اطلاع ملی کہ عرب کے مشہور ڈاکو طلیحہ بن خویلد اور مسلمہ بن خویلد مدینہ منورہ پر حملے کی تیاریاں کر رہے ہیں تو آپؐ نے محرم ۴ھ میں حضرت ابوسلمہ کی قیادت میں ڈیڑھ سو مجاہدوں کا دستہ روانہ فرمایا' دشمن حواس باختہ ہو کر منتشر ہو گیا' اس زمانے میں ۵ محرم الحرام میں آپؐ نے صفوان بن خالد الہذلی اللحیانی کی تادیب کے لیے حضرت عبداللہ بن انیس کو روانہ کیا۔ جنہوں نے سفیان کو ٹھکانے لگا دیا (بقول بعض یہ ۶ھ میں پیش آیا)۔

۴ھ میں دو ایسے واقعات پیش آئے' جنہوں نے غزوۂ احد کی یاد تازہ کر دی' آپؐ نے ابو براء عامر بن مالک کی فرمائش پر اس کے ساتھ ستر صحابہ کرام کی جماعت کو تبلیغ اسلام کے لیے روانہ فرمایا جن کے امیر المنذر بن عمرو الساعدی تھے' ان کو عامر بن الطفیل نے بئر معونہ کے مقام پر شہید کر دیا اسی طرح کا دوسرا واقعہ اسی سال رجیع کے مقام پر پیش آیا' جب عضل و قارہ کے کہنے پر آپؐ نے دس قرا کو ان کے ہمراہ روانہ فرما دیا۔ انہوں نے مقام رجیع پر پہنچ کر ان تمام صحابہ کرام کو نہایت بے دردی سے شہید کر دیا۔ ان واقعات کا آپؐ کی طبیعت پر بڑا اثر ہوا' چنانچہ آپؐ کئی روز تک نماز فجر میں قنوت نازلہ میں دشمنوں کی تعذیب کے لیے دعا کرتے رہے۔

اسی سال مدینہ منورہ کا دوسرا بڑا یہودی قبیلہ بنو النضیر بغاوت پر آمادہ ہوا' انہوں نے دھوکے سے آپؐ کو قتل کرنے کی سازش تیار کر لی بروقت پتہ چلنے پر آپؐ بچ نکلے۔ پھر جب ان سے پوچھا گیا تو یہ لوگ اور بھڑ گئے اس پر آپؐ نے ربیع الاول ۴ھ میں ان کا محاصرہ کر لیا' چند دنوں کے بعد انہوں نے ہتھیار پھینک دیئے تو آپؐ نے ان کو یہاں سے جانے کی اجازت دے دی۔ یہ لوگ جلاوطن ہو کر خیبر میں آباد ہو گئے۔

غزوۂ ذات الرقاع: محرم ۴ یا جمادی الاولیٰ میں آپؐ کو اطلاع ملی' کہ بنو غطفان مدینہ منورہ پر حملہ کرنے کی تیاریوں میں مصروف ہیں۔ آپؐ نے چار سو (یا سات سو) صحابہ کرام کے ساتھ اچانک حملہ کر کے انہیں منتشر کر دیا' یہاں پر پہلی بار "صلوٰۃ الخوف" ادا کی گئی۔ اس کا دوسرا نام غزوۂ بنو غطفان بھی ہے۔

غزوۂ بدرالاخیرہ یا بدر الموعد: ابوسفیان نے الروحاء سے واپس جاتے ہوئے آئندہ سال مقام بدر میں دوبارہ مقابلے کا چیلنج کیا تھا' آپؐ شعبان یا ذوالقعدہ ۴ھ میں ایک ہزار یا پندرہ سو مجاہدوں کو ساتھ لے کر بدر کی جانب روانہ ہو گئے' مگر ابوسفیان دو ہزار کا لشکر فراہم ہونے اور مکہ سے روانہ ہونے کے باوجود مقابلے پر نہ آیا' یوں اسلامی لشکر ۸ روزہ قیام کر کے واپس لوٹ گیا۔

غزوۂ دومۃ الجندل: جزیرہ العرب کے شمالی علاقے کو قبائل نے دومۃ الجندل کے مقام پر جمع ہو کر شاہراہ شام کے تجارتی راستے کو ایک طرح سے مسدود کر دیا تھا' علاوہ ازیں وہ مدینہ منورہ پر یلغار کرنے کی تیاریاں بھی کر رہے تھے۔ آپؐ کی قیادت میں ربیع الاول ۵ھ میں ایک ہزار مجاہدوں نے برق رفتاری سے سفر کر کے انہیں اچانک جا لیا اور قبائل کے متوقع حملے کا قرار واقعی سد باب کیا۔

غزوہ بنو المصطلق: شعبان ۵ھ میں آپؐ کو اطلاع ملی کہ بنو مصطلق' جو بنو خزاعہ کی ایک طاقتور شاخ تھے' حارث بن ابی ضرار کی سربراہی میں مدینہ منورہ پر لشکر کشی کی تیاریاں شروع کر رہے ہیں۔ آپؐ صحابہ کرامؓ کی جمعیت لے کر اچانک ان کے سروں پر جا پہنچے انہوں نے معمولی سی جھڑپ کے بعد معافی مانگ لی۔ اسلامی تاریخ کا مشہور واقعۂ افک بھی اسی غزوے میں پیش آیا۔

غزوات نبوی کے اس تیسرے دور میں کفار قریش خود تو زیادہ تر خاموش تماشائی بنے رہے' البتہ ان کے حلیف قبائل کی جانب سے فتنہ انگیزی کا سلسلہ جاری رہا' جس کی سرکوبی کے لیے آپؐ کو کئی مہمات ارسال کرنا پڑیں۔

غزوۂ احزاب یا غزوۂ خندق: قریش مکہ اور یہودان خیبر بالآخر اپنی سازشوں اور خفیہ تدبیروں کے ذریعے عرب کے اکثر قبائل کو مسلمانوں کے خلاف متحد کرنے میں کامیاب ہو گئے' اس متحدہ قبائلی لشکر نے جو بقول بعض دس ہزار اور بقول بعض چوبیس ہزار افراد پر

مشتمل تھا' شوال ۵ھ میں مدینہ منورہ کی جانب کوچ کیا' آپؐ کو اطلاع ملی' تو آپؐ نے حضرت سلمان فارسیؓ کے مشورے سے مدینہ منورہ کے ارد گرد خندق تیار کرائی۔ یہ خندق چھ دن میں چھ ہزار گز' یعنی ساڑھے تین میل لمبی کھودی گئی اور اس پر کئی مورچے بنا کر کامیاب دفاعی حکمت عملی اختیار فرمائی۔ قریش مکہ پر دفاعی انتظامات دیکھ کر ششدر رہ گئے' انہوں نے کئی مرتبہ خندق عبور کرنے کی کوشش کی' مگر کامیاب نہ ہو سکے۔ اسی اثنا میں انہوں نے مدینہ منورہ کے یہودی قبیلے بنو قریظہ کو بھی اپنے ساتھ ملا لیا۔ اس طرح آپؐ دو طرفہ دشمن کی زد میں آ گئے' مگر مسلمانوں نے نہایت پامردی کے ساتھ حالات کا مقابلہ کیا' اور بالآخر کفار مکہ ناکام ہو کر واپس لوٹ گئے' اس جنگ کے اختتام پر آپؐ نے فرمایا کہ "آئندہ قریش ہم پر حملہ آور نہ ہوں گے' بلکہ ہم ان پر چڑھائی کر دیں گے۔" غزوۂ احزاب سے فراغت کے بعد آپؐ نے بنو قریظہ کا محاصرہ کر لیا اور پھر ان کے اپنے مقرر کردہ حاکم حضرت سعدؓ بن معاذ کے فیصلے کے مطابق تمام لڑاکا مردوں کو قتل اور بقیۃ السیف کو گرفتار کر لیا گیا۔

دیگر سرایا: اسی مہینے میں حضرت عبدالرحمانؓ بن عوف انصاری کی قیادت میں ایک تبلیغی گشت دومۃ الجندل کے علاقے کی طرف روانہ کی گئی۔ جو کامیاب رہی۔ اسی مہینے میں بنو سعد کے ممکنہ حملے کے سدباب کے لیے حضرت علیؓ کی سرکردگی میں ایک مہم بھیجی گئی۔ یہ مہم بھی کامیاب رہی' اور بنو سعد اطلاع ملتے ہی بھاگ کھڑے ہوئے۔

اگلے مہینے یعنی شوال ۶ھ میں حضرت عبداللہؓ بن رواحہ کی کمان میں ایک دستہ اسیر بن رزام یہودی کی تادیب کے لیے روانہ فرمایا' جو غطفان وغیرہ کے ساتھ مل کر مدینہ منورہ پر حملے کی تیاریوں میں مصروف تھا' یہ مہم بھی کامیاب رہی' اسیر اپنے ۲۸ ساتھیوں سمیت مارا گیا۔ اس مہینے میں کرز بن جابر الفہری کی زیر کمان ایک دستہ بنو عرینہ کے تعاقب میں ارسال کیا گیا' کیوں کہ بنو عرینہ نے مدینہ منورہ کے اونٹوں پر ہلہ بول دیا تھا اور چرواہے کو قتل کر کے تمام اونٹ ہانک کر لے گئے تھے' یہ مہم بھی کامیاب رہی اور بنو عرینہ کو پکڑ کر قرار واقعی سزا دی گئی۔

صلح حدیبیہ: اس دور میں اگرچہ مجموعی طور پر امن و امان قائم نہ ہوا تھا' لیکن مسلمانوں کی جنگی مہارت کی دھاک قبائل عرب پر بیٹھ چکی تھی۔ اور تمام قبائل اسلام اور مسلمانوں کی طرف متوجہ ہو چکے تھے۔ مزید براں قریش مکہ کی دونوں تجارتی شاہراہیں مسدود کر دی گئی تھیں' جس کی بنا پر انہیں اقتصادی کسک محسوس ہونے لگی تھی۔

۶ھ میں آپؐ نے خواب دیکھا کہ مسلمان حضورؐ کی قیادت میں مکہ مکرمہ میں داخل ہو رہے ہیں۔ اس خواب کو غیبی اشارہ سمجھ کر چودہ سو صحابہ کرامؓ آپؐ کے ساتھ عمرہ کرنے کے لیے مدینہ منورہ سے روانہ ہو گئے قریش مکہ نے آپؐ کو روکنا چاہا' لیکن کامیاب نہ ہو سکے۔ آپؐ نے حدیبیہ کے مقام پر پڑاؤ ڈال دیا اور پھر قریش مکہ کے سفارتی نمائندوں کے ساتھ گفت و شنید کے بعد ایک دس سالہ معاہدہ صلح طے کرنے میں کامیاب ہو گئے۔ صلح نامہ کی بعض شرائط فوری طور پر مسلمانوں کے لیے سخت معلوم ہوتی تھیں' لیکن انجام کار یہی صلح نامہ فتح مکہ کا پیش خیمہ بن گیا۔

اس فتح سے مسلمانوں کو کئی فوائد حاصل ہوئے' مسلمانوں اور کفار کے مابین آمد و رفت کا سلسلہ شروع ہوا' جس سے اسلام کو ترقی نصیب ہوئی' علاوہ ازیں دیگر عرب قبائل اور عرب رویئے کو بھی اسلام کو قریب سے دیکھنے اور سمجھنے کا موقعہ ملا۔ علاوہ ازیں اس موقعہ سے فائدہ اٹھا کر آپؐ نے عرب و بیرون عرب کے اکثر حکمرانوں کو دعوتی خطوط ارسال فرمائیے۔

فتح خیبر: حدیبیہ کی صلح کے ذریعے آپؐ قریش مکہ کو خیبر کے یہودیوں سے الگ کرنے میں کامیاب ہو گئے۔ اب یہودی اس میدان میں تنہا رہ گئے تھے' اس طرح آپؐ نے محرم الحرام ۷ھ میں خیبر پر اچانک حملہ کر کے' خیبر کے تمام قلعے فتح کر لیے۔ یہاں قلعۂ ناعم کی فتح پر زیادہ زور لگا' جس کا سردار مرحب تھا' مشہور روایت کے مطابق حضرت علیؓ نے اور دوسری روایت کے مطابق محمدؓ بن مسلمہ نے اسے قتل کیا۔ خیبر کی زمین آدھی بٹائی کی شرط پر یہودی کاشتکاروں ہی کے قبضے میں رہنے دی گئی۔ حضرت عمر فاروقؓ نے اپنے دور خلافت میں یہودیوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت کے مطابق خیبر سے جلا وطن کیا۔

خیبر کی فتح کا یہ اثر ہوا کہ فدک اور تیماء کے یہودیوں نے بغیر لڑائی کی مسلم حکومت تسلیم کر لی' انہیں اہل خیبر کی شرائط پر اپنے اپنے علاقوں میں آباد رہنے کی اجازت مل گئی۔

سریۂ بنو غطفان: شعبان ۷ھ میں آپؐ کو غطفان کی ایک شاخ بنو فزارہ کی سرگرمیوں کا علم ہوا، آپؐ نے حضرت ابوبکرؓ کی قیادت میں ایک دستہ روانہ فرمایا، معمولی سے قتال کے بعد جیش اسلام کامران لوٹا۔

دوسرے سرایا: اس سال حضرت عمر فاروقؓ کی قیادت میں تیس مجاہدوں کو بنو ہوازن کی ایک شاخ کی سرکوبی کے لیے اور حضرت غالبؓ بن عبداللہ کی سرکردگی میں، ایک سو تیس مجاہدین کو نجد کے کنارے المیفعہ میں آباد بنو عوال اور بنو عبد بن ثعلبہ کے مقابلے میں روانہ کیا گیا، دونوں مہمیں کامیاب رہیں، اس کے علاوہ سریۂ بشیر بن سعد (شعبان یا شوال ۷ھ، مجاہدین کی تعداد تین سو)، سریۂ ابن ابی العوجاء السلمی (مجاہدین کی تعداد پچاس افراد)، سریۂ غالب بن عبداللہ اللیثی (صفر ۸ھ، مجاہدین کی تعداد ۱۴ نفر) انہیں کی قیادت میں سریۂ فدک (مجاہدین دو سو افراد)، سریۂ کعب بن عمیر الغفاری (ربیع الاول ۸ھ، مجاہدین پندرہ نفوس) اور سریۂ شجاع بن وھب الاسدی (ربیع الاول ۸ھ، مجاہدین چوبیس افراد) وغیرہ بھی ارسال کیے گئے۔

جنگِ موتہ: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک قاصد حضرت حارثؓ بن عمیر الازدی کو علاقہ بلقاء کے رئیس شرحبیل بن عمرو الغسانی نے گلا گھونٹ کر شہید کر دیا۔ حارث شاہ بصری کے نام حضورؐ کا نامہ مبارک لے کر جا رہے تھے، یہ اقدام مسلمہ سفارتی آداب کی خلاف ورزی تھا، اس لیے آپؐ نے انہیں سزا دینے کے لیے تین ہزار کا لشکر روانہ فرمایا، جب یہ جیش موتہ کے مقام پر پہنچا تو دیکھا کہ دشمن نے اڑھائی لاکھ فوج جمع کر رکھی ہے، دونوں کی افرادی قوت میں زمین و آسمان کا تفاوت تھا، مگر اس کے باوجود مسلمان بڑی بے جگری سے لڑے۔ ابتدائی تین کمانداروں حضرت زیدؓ بن حارثہ، حضرت جعفرؓ بن ابی طالب اور حضرت عبداللہؓ بن رواحہ کی شہادت کے بعد حضرت خالدؓ بن ولید نے لشکر اسلام کو دشمنوں کے نرغے سے نکال لیا اور یہ لشکر واپس مدینہ منورہ آ گیا۔ اس موقع پر بعض لوگوں نے اس لشکر کو بھگوڑوں کا طعنہ دیا، تو آپؐ نے انہیں کرّارون (پلٹ کر حملہ کرنے والوں) کا لقب بخشا۔

اس سال سریۃ الخبط پیش آیا، جس میں حضرت ابو عبیدہ بن الجراح کی قیادت میں تین سو مجاہدوں کی ایک مہم بنو جہینہ کے خلاف ارسال کی گئی (رجب ۸ھ)۔

فتح مکہ: اسی سال قریش مکہ نے اپنے حلیفوں بنو بکر کے ساتھ مسلمانوں کے حلیف بنو خزاعہ پر حملہ کر کے عین حرم میں ان کا خون بہایا، جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حسب معاہدہ اس کے خون بہا کا مطالبہ کیا تو انہوں نے معاہدہ صلح حدیبیہ ختم کرنے کا اعلان کر دیا۔ اس پر آپؐ دس ہزار کے لشکر کے ساتھ ۱۰ رمضان المبارک ۸ھ / یکم جنوری ۶۳۰ء کو مکہ مکرمہ پر حملہ آور ہوئے اور بغیر کسی مزاحمت کے، محض کامیاب حکمت عملی کے ذریعے اسے فتح کر لیا۔ آپؐ نے اہل مکہ کے تمام سابقہ جرائم معاف فرما دیئے اور یہاں اپنی حکومت قائم فرمائی۔

فتح مکہ کی خبر کا رد عمل ملا جلا تھا، اکثر قبائل اس سے مرعوب ہو گئے، مگر بنو ہوازن نے چار ہزار کا لشکر فراہم کر کے مسلمانوں کے ساتھ جنگ کی تیاریاں شروع کر دیں، آپؐ بارہ ہزار کے لشکر کے ساتھ ان کے مقابلے کے لیے نکلے۔ وادی حنین میں معرکہ ہوا۔ پہلے حملے میں مسلم فوج کے قدم اکھڑ گئے مگر جب آپؐ نے دوبارہ صف بندی کر کے حملہ کیا، تو میدان صاف تھا، آپؐ نے بھاگتے دشمن کا تعاقب کیا اور کچھ دن قلعۂ طائف کا محاصرہ بھی فرمایا، لیکن پھر آپؐ محاصرہ چھوڑ کر چلے آئے اور مجاہدین میں مال غنیمت تقسیم فرمایا، بنو ہوازن کے چھ ہزار بچوں اور عورتوں کو آپؐ نے بعد ازاں رہا فرما دیا۔

فتح مکہ نے قبائل عرب کے سامنے قبول اسلام کی آخری رکاوٹ کو دور کر دیا، چنانچہ اس سے اگلا سال وفود اور قبول اسلام کا سال تھا، سارا سال عرب قبیلوں کے نمائندہ وفود مدینہ منورہ آتے اور اسلام قبول کرتے رہے۔

غزوۂ تبوک: اس دوران آپؐ کو اطلاع ملی کہ بوزنطی حکمران مسلمانوں کے خلاف بہت بڑی فوج فراہم کر رہا ہے۔ آپؐ نے تیس ہزار مجاہدوں کے ساتھ تبوک تک کا سفر فرمایا، مگر دشمن منتشر ہو گیا، کئی روز قیام کرنے اور چھوٹی چھوٹی ریاستوں کو مسخر کرنے کے بعد آپؐ مدینہ منورہ تشریف لے آئے، یہ آپؐ کی حیات طیبہ کا آخری معرکہ تھا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ان غزوات سے ہمیں کئی اسباق حاصل ہوتے ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور یہودی: عرب کے

بعض علاقوں مثلاً خیبر اور مدینہ منورہ میں زمانہ سابق سے یہودی آباد تھے، آپؐ کا پہلی بار ان سے ہجرت مدینہ کے بعد سابقہ پڑا۔ وہاں ان کی آبادی نصف کے قریب تھی اور ان کے تین بڑے قبیلے بنو قینقاع، بنو نضیر، بنو قریظہ آباد تھے۔ آنحضرتؐ یہاں آئے اور یہاں کے غیر یہودی قبائل کو اسلام کے جھنڈے تلے جمع کیا تو یہ بات یہودیوں کو ناگوار گزری، چنانچہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ معاہدہ (میثاق مدینہ) کرنے کے باوجود آپؐ کے اور مسلمانوں کے خلاف محاذ آرائی شروع کردی۔ غزوۂ بدر کے بعد بنو قینقاع نے مسلمانوں کے خلاف بغاوت کی، تو آپؐ نے پندرہ دن کے محاصرے کے بعد ان کے قلعوں کو مسخر کرلیا اور انہیں اپنا تمام مال و متاع لیجانے کی اجازت دے دی، غزوۂ احد کے بعد بنو نضیر نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قتل کرنے کی ناپاک سازش کی، تو آپؐ نے ان کے محاصرے کا حکم دیا اور پھر انہیں بھی مال و متاع سمیت نکل کر جانے کی اجازت دے دی۔ غزوۂ خندق میں یہودیوں کے تیسرے قبیلے بنو قریظہ نے مسلمانوں کے خلاف دشمنوں کا ساتھ دیا، اس پر ان کا بھی محاصرہ کرلیا گیا، بالآخر وہ حضرت سعد بن معاذ کے حکم ماننے پر راضی ہو گئے، انہوں نے یہودی قانون کے مطابق فیصلہ دیا کہ تمام جنگجو مرد قتل کردیئے جائیں اور بچے اور عورتوں اور لونڈی غلام بنا لیے جائیں۔ چنانچہ اسی فیصلے پر عمل ہوا، بعد ازاں آپؐ نے ۷ھ میں عرب میں یہودیوں کے سب سے بڑے مرکز خیبر کو بھی فتح کرلیا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور عرب قبائل: اسلام چونکہ ایک امن پسند مذہب ہے، اس بنا پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قریش مکہ کے سوا کسی اور قبیلے سے کوئی جھگڑا نہ تھا، اس لیے امن پسند بت پرستوں سے کوئی تعرض نہ کیا جاتا تھا اور ایسے قبیلے اور افراد مدینہ منورہ کے اندر اور مضافات میں آخر تک موجود رہے، البتہ قریش مکہ اور یہودیوں کی تحریک کے زیراثر بعض عرب قبیلوں، مثلاً بنو سلیم، بنو ہوازن، بنو عامر بن صعصعہ، بنو غطفان اور بنو فزارہ وغیرہ، نے خوامخواہ مسلمانوں سے تصادم کی پالیسی اپنائی، ناگزیر طور پر مسلمانوں کو بھی ان کے خلاف نبرد آزما ہونا پڑا۔

البتہ نجد کے بنو حنیفہ نے حاسدانہ جذبے کے تحت اسلام قبول کیا، مگر پھر جلد ہی متوازی حکومت اور مسیلمہ کذاب کی جھوٹی نبوت کے دعویدار بن گئے۔ اس کے برعکس جنوبی عرب، یعنی یمن کے علاقے میں اسلام کا والہانہ استقبال ہوا اور اہل یمن کی طرح مشرقی عرب میں بحرین اور عمان کے لوگوں نے بھی برضا و رغبت اسلام قبول کیا۔ اہل نجران حضرت علیؓ اور خالدؓ بن ولید کی تبلیغی کوششوں سے مسلمان ہوے۔ اس طرح قبیلہ عنس اور بلحارث، شمال مشرق میں بنو تمیم اور شمال میں بنو طے وغیرہ نے برائے نام مخالفت کے بعد اسلام قبول کرلیا، قبائل عرب نے زیادہ تر ۹ھ میں اسلام قبول کیا، جسے عام الوفود کہا جاتا ہے۔

بیرون عرب تبلیغ: آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ۷ھ میں دنیا کے مختلف حکمرانوں کو دعوتی خطوط ارسال کیے: حبشہ کے بادشاہ نجاشی کو خط لکھا گیا، اس نے جواب میں اسلام قبول کرنے کی اطلاع پہنچائی، چنانچہ اس کی وفات پر آپؐ نے مدینہ منورہ میں اس کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھائی۔ شہنشاہ روم ہرقل کو بھی گرامی نامہ پہنچا، لیکن اس نے یونانی عوام کے شدید دینی تعصّب کو دیکھ کر معذرتی جواب بھیجا۔ اس سے مایوس ہو کر آپؐ نے مختلف بوزنطی افسروں کو جو عربی النسل تھے، براہ راست بھی خطوط لکھے، ان میں سے ایک خط لے جانے والے قاصد کو شہید کر دیا گیا، جس کے رد عمل کے طور پر جنگ موتہ کا معرکہ پیش آیا۔ یمن کا گورنر آپؐ کے تبلیغی خط پر مسلمان ہو گیا، تبوک کی مہم کے دوران میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دومتہ الجندل، ایلہ، جرباء اور اذرح پر قبضہ کر لیا اوران سے معاہدات فرمائے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعض خطوط عیسائی اسقفوں اور پادریوں کے نام بھی ملتے ہیں۔

مصر کے حکمران کے نام بھی خط پہنچا، مگر اس نے اسلام تو قبول نہ کیا، البتہ چند ہدایا بھیجے جو آپؐ نے قبول فرما لیے، اس طرح ایران کے بادشاہ کسرائے ایران کو بھی آپؐ نے دعوتی مکتوب ارسال کیا، کسریٰ ایران نے نامہ گرامی کے ساتھ اہانت آمیز سلوک کیا، تو آپؐ نے اس کے حق میں بددعا فرمائی، بعدازاں آپؐ نے اس کے ماتحت حاکموں اور والیوں کو بھی دعوتی خطوط بھیجے۔ یمن کے ایرانی گورنر اور اسی طرح عمان و بحرین کے والیوں نے صدق دل سے اسلام قبول کیا۔ یوں یہ تمام علاقے بغیر کسی خون ریزی کے مملکت اسلام میں شامل ہو گئے۔

حجتہ الوداع: فتح مکہ کے سوا سال بعد ۹ھ میں یہ اعلان کر دیا گیا

کہ آئندہ کوئی مشرک اور کافر بیت اللہ کا حج و عمرہ نہ کر سکے گا‘ چنانچہ اس کے اگلے سال آپؐ نے خود حج کرنے کا ارادہ فرمایا‘ یہ چونکہ آپؐ کا ہجرت مدینہ کے بعد پہلا اور آخری حج تھا‘ اسی بنا پر اسے حجۃ الوداع کے نام سے یاد کیا جاتا ہے‘ آپؐ کے ارادہ حج کی خبر پھیلی تو تمام مسلم علاقوں سے وفود حج کو آنے لگے۔ چنانچہ حج کے موقعہ پر بہت بڑا اجتماع ہو گیا۔ اس حج میں آپؐ نے امت کے سامنے مناسک حج ادا کر کے ایک عمدہ مثال اور اسوہ قائم فرمایا۔ وقوف عرفات کے موقع پر جبل الرحمت پر چڑھ کر آپؐ نے خطبہ دیا‘ جس میں اسلام کی تعلیمات کا خلاصۂ و عطر لوگوں کے سامنے پیش کیا‘ اس خطبے میں خاص طور پر مسلمانوں پر ایک دوسرے کی عزت اور جان و مال کی تاکیدی حرمت‘ اداے امانت‘ انسداد ربوٰ (سود) انسداد انتقام (دونوں کا آغاز اپنے خاندان سے کیا)‘ زمانہ جاہلیت کے جملہ امتیازات ترک کرنے‘ قتل عمد میں قصاص‘ قتل خطا میں دیت‘ بت پرستی، رسوم و رواج کی ممانعت و حرمت اور انسداد رسم نسی (قمری مہینوں میں کمی بیش کرنے کی ممانعت) وغیرہ کا ذکر فرمایا‘ پھر یہ اعلان فرمایا کہ کسی شخص کو اس کے رنگ اور نسل کی بنا پر کوئی فضیلت نہیں‘ بجز تقویٰ کے‘ نیز فرمایا‘ وارث کے لیے وصیت جائز نہیں‘ اولاد باپ کی ہے اور زانی کے لیے پتھر (سنگساری) ہے‘ الغرض اپنے مضمون اور الفاظ کے اعتبار سے یہ خطبہ بلاغت و فصاحت کا اعلیٰ ترین شاہکار ہے۔

خطبۂ خم غدیر: خم غدیر کے مقام پر آپؐ نے اہل یمن کو رخصت کیا‘ جنھوں نے حضرت علیؓ کی شکایات کی تھیں۔ آپؐ نے اس خطبے میں بطور خاص علیؓ کے فضائل و محاسن بیان فرمائے۔

مرض الوفات: سفر حج سے واپسی کے دو مہینے بعد ۱۸ یا ۱۹ صفر ۱۱ھ کو آپؐ ایک دن نصف شب کے وقت ایک غلام کے ہمراہ جنت البقیع قبرستان میں تشریف لے گئے۔ واپس تشریف لائے تو سر درد سے مرض الوفات کا آغاز ہوا۔ یہ مرض آہستہ آہستہ بڑھتا رہا اور ضعف و ناتوانی میں اضافہ ہوتا رہا۔ اس حال میں بھی آپؐ نے ازواجؓ کی باریوں کا معمول جاری رکھا‘ مگر ایک روز آپؐ نے سب ازواج سے اجازت لیکر حضرت عائشہؓ کے حجرے میں فروکش اختیار فرمالی‘ آخری نماز جو آپؐ نے پڑھائی مغرب کی نماز تھی۔ سر میں درد ہونے کی وجہ سے آپؐ نے سر پر رومال باندھا ہوا تھا۔ وفات سے پانچ یوم قبل آپؐ نے غسل فرمایا اور نماز ظہر کے بعد صحابہ کرامؓ کو اپنی زندگی کا آخری خطبہ دیا‘ اس خطبے میں خاص طور پر انصار کے فضائل اور حضرت ابوبکرؓ کے محاسن بیان فرمائے‘ نیز فرمایا اگر کسی کا کوئی حق مجھ پر واجب الادا ہو تو وہ مجھ سے وصول کرے یا معاف کر دے‘ کسی طرف سے کوئی مطالبہ نہ ہوا‘ اس طرح اس خطبے میں لشکر اسامہؓ کی روانگی کی تاکید فرمائی‘ اس بنا پر یہ خطبہ ایک اعتبار سے اپنے جانشین و خلیفہ کو وصیت نامہ کی حیثیت رکھتا ہے۔ مکان میں لوٹے تو تھکاوٹ کی وجہ سے بیہوش ہو گئے۔ اس دن عشاء کی نماز کے وقت تین مرتبہ غسل فرمانے کے بعد جب اٹھنے کی ہمت نہ ہوئی تو فرمایا کہ ابوبکرؓ سے کہو میری جگہ نماز پڑھائیں‘ چنانچہ وصال تک تقریباً ۱۷ نمازیں حضرت ابوبکرؓ نے ہی پڑھائیں۔ اس دوران آپؐ ایک نماز کے لیے باہر تشریف لائے۔ فرط ضعف سے دو صحابہؓ نے آپؐ کو تھام رکھا تھا اور پاؤں مبارک زمین پر گھسٹ رہے تھے۔ اس کے بعد پیر کی صبح تک باہر تشریف نہ لائے۔ پیر کی صبح قدرے افاقہ محسوس ہوتا تھا‘ چنانچہ آپؐ نے پردہ اٹھا کر دیکھا صحابہؓ کو نماز کی حالت میں دیکھ کر چہرۂ اقدس پر بشاشت کے آثار نمایاں ہو گئے‘ دن بلند ہونے کے ساتھ ساتھ آپؐ پر غشی کے دورے شدت اختیار کرتے جاتے تھے‘ آخری لحظات میں آپؐ نے دانتوں کی صفائی کا اہتمام فرمایا اور پھر نماز کی پابندی اور غلاموں سے حسن سلوک کی تاکید فرمائی‘ آخری الفاظ اَللّٰھُمَّ الرَّفِیْقَ الْاَعْلٰی (رفیق اعلیٰ کے پاس) تھے‘ جو آپؐ نے تین بار دھرائے۔ یہ واقعہ جمہور کے نزدیک ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ اور بقول مقالہ نگار (محمد حمید اللہ) ۲ ربیع / الاول مئی ۶۳۲ء کو وقوع پذیر ہوا۔ وصال مبارک ہوتے ہی جسم اطہر سے ایسی خوشبو مہکنے لگی‘ جو حضرت عائشہ کے بقول انہوں نے آج تک کبھی نہ سونگھی تھی۔ بہرحال جلد ہی یہ خبر پورے مدینہ منورہ میں مشہور ہو گئی اور اس طرح مدینہ منورہ کے ہر گھر میں کہرام مچ گیا‘ بعض صحابہؓ فرط غم سے ہوش و حواس گم کر بیٹھے۔ اس موقع پر حضرت ابوبکرؓ صدیق نے نہایت فکر انگیز تقریر فرمائی جس سے صحابہ کرامؓ کو حوصلہ تازہ ملا اور وہ حالات کا سامنا کرنے کے لیے مستعد ہو گئے۔

آپؐ کے جسد اطہر کو حضرت عباسؓ اور ان کے صاحبزادوں فضل و قثمؓ و حضرت علیؓ نے کپڑوں سمیت غسل دیا‘ پھر تین سفید سوتی کپڑوں کا کفن پہنایا گیا۔ بعد ازاں حضرت عائشہؓ ہی کے حجرے میں صحابہ کرامؓ نے فرداً فرداً بلا جماعت نماز جنازہ ادا فرمائی اور وہیں

آپؐ کو دفن کر دیا گیا۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ۔

جانشینی: آپؐ کے وصال اقدس کی جب مدینہ منورہ میں خبر پھیلی تو انصار مدینہ نے سقیفۂ بنو ساعدہ میں اپنا الگ اجلاس بلا کر متوازی حکومت قائم کرنا چاہی، مگر حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ اور حضرت ابوعبیدہؓ کی بروقت مداخلت اور فہمائش نے امت کو دو حصوں میں تقسیم ہونے سے بچا لیا اور وہیں حضرت صدیق اکبرؓ کی خلافت و جانشینی پر تمام صحابہ کرامؓ کا اتفاق ہو گیا، خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی حضرت صدیق اکبرؓ کی جانشینی کی، متعدد مواقع پر ہدایت فرما چکے تھے۔

## شمائل و اخلاق نبویؐ

حلیۂ اقدس: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جسم اطہر، متناسب، جوڑ بند مضبوط، بدن پر گوشت اور کسا ہوا، اور رنگ سرخ مائل بہ سفیدی تھا۔ جسم مبارک میانہ تھا، سر پر بال گھنے اور گھنگریالے تھے، چہرۂ مبارک آفتابی، پرشکوہ اور درخشاں و تاباں تھا۔ پیشانی کشادہ و پر نور، ابرو دراز و سیاہ، آنکھیں سیاہ اور سرمئی مائل، ناک ستواں اور بڑی، کان حسین و متوازن، شانے پرگوشت اور چوڑے، گردن مبارک قدرے لمبی، سینہ اطہر کشادہ، دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت، ہتھیلیاں چوڑی اور پرگوشت، بطن مبارک کسا ہوا اور سینے کے مساوی، پنڈلیاں دراز و پرگوشت اور پاؤں پر گوشت اور مضبوط تھے۔ مجموعی طور پر آپؐ کا سراپا ایسا تھا کہ جو شخص پہلی مرتبہ دیکھتا، اس پر ہیبت طاری ہونے کے ساتھ دل میں ایک گونہ آپؐ سے محبت پیدا ہو جاتی تھی، آپؐ ہر لحاظ سے مردانہ حسن و وقار کا پیکر اتم تھے۔

آپؐ کی زبان نہایت شیریں اور باوقار تھی، آپؐ ٹھہر ٹھہر کر گفتگو فرماتے کہ جس سے مخاطب آپؐ کی گفتگو کے الفاظ باقاعدہ گن سکتا تھا، اگر کسی کو بات سمجھ نہ آتی یا کسی بات پر زور دینا ہوتا تو آپؐ اپنی بات کو کئی بار دہراتے۔ بے ضرورت کبھی گفتگو نہ فرماتے۔

چال: آپؐ نہایت باوقار طریقے سے یوں قدم اٹھا اٹھا کر چلتے گویا آپؐ بلندی سے نیچے اتر رہے ہوں آپؐ کی تیز رفتاری کے باعث صحابہ کرامؓ بڑے تکلف سے آپؐ کو مل سکتے تھے۔

لباس: آپؐ جب بھی کوئی نیا کپڑا پہنتے تو اس کے پہننے کے بعد اللہ تعالٰی کا شکر ادا کرتے اور مسنون دعا پڑھتے، کپڑوں میں عموماً سفید رنگ کے کپڑے زیادہ پسند تھے۔ بعض موقعوں پر آپؐ نے سرخ دھاری دار کپڑا بھی زیب تن فرمایا ہے، آپؐ کا لباس ہمیشہ تکلفات سے پاک ہوتا، آپؐ اکثر چادر، قمیص اور تہ بند پہنتے اور عموماً سیاہ رنگ کا عمامہ استعمال فرماتے جس کے نیچے سفید شامی ٹوپی پہننے کا بھی معمول تھا۔ عموماً آپؐ موزے استعمال نہیں فرماتے تھے، مگر جب شاہ حبشہ نجاشی نے بطور ہدیہ آپؐ کی خدمت میں موزے بھیجے تو آپؐ نے استعمال فرمائے۔ بعض اوقات آپؐ شامی عبا بھی استعمال فرماتے تھے۔ آپؐ کا بچھونا چمڑے کا اور چارپائی بان کی تھی۔ کبھی کبھار کھجور کی چٹائی ہی پر استراحت فرماتے۔

معمولات نبوی: آپؐ عموماً فجر کی نماز ادا کر اپنی جائے نماز پر آلتی پالتی مار کر تشریف فرما رہتے، تاآنکہ سورج نکل آتا اس کے بعد صحابہ کرامؓ کے ساتھ مجلس فرماتے، جس میں اکثر پرانے قصے، خواب یا اسی سے مسائل زیر بحث آتے۔ پھر آپؐ چار تا آٹھ رکعات پر مشتمل صلوۃ الضحیٰ (نماز چاشت) ادا فرما کر گھر تشریف لے جاتے اور پوچھتے کہ گھر میں کھانے کو کچھ ہے، اگر کچھ ہوتا تو فبہا ورنہ آپؐ روزے کی نیت فرما لیتے، دن بھر اپنے ذاتی، گھریلو اور قومی امور میں مصروف رہتے، جب نماز کا وقت ہوتا، تو ادھر متوجہ ہو جاتے، دوپہر کو عموماً قیلولہ (آرام) کرنے کا معمول تھا۔ نماز عصر کے بعد باری باری تھوڑی تھوڑی دیر کے لیے تمام ازواج مطہرات کے گھروں میں تشریف لے جاتے اور ان سب کی خیریت دریافت فرماتے، نماز مغرب کے بعد باری والی زوجہ مطہرہ کے ہاں تشریف لے جاتے اور دیگر ازواج مطہرات بھی یہیں جمع ہو جاتی تھیں، یہاں رات گئے تک محفل رہتی، عشاء کی نماز پڑھ کر فوراً سو جاتے، سونے سے پہلے وضو، مسواک اور بعض دعائیں اور اوراد پڑھنے کا معمول بھی مروی ہے۔ نیند سے اٹھنے کے بعد بھی دعائیں اور بعض قرآنی آیات اور سورتیں پڑھنے کا بھی معمول تھا، نماز تہجد آپؐ ہمیشہ گھر ہی میں ادا فرماتے، جس میں لمبی لمبی سورتیں اور لمبے لمبے رکوع و سجود فرماتے، تہجد کی نماز ادا فرما کر قدرے لیٹ جاتے، پھر جب اذان ہوتی تو اٹھ کر دو رکعت ادا کرتے اور پھر روشنی ہو جانے کے بعد فجر کی نماز ادا فرماتے تھے (دیگر معمولات کے دیکھیے مقالہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم)۔

اخلاق نبوی: یوں تو اللہ تعالٰی کی جانب سے جتنے بھی انبیاء کرام تشریف لائے، وہ سب کے سب اعلیٰ ترین کردار و اخلاق کا مجموعہ تھے، مگر ان میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خصوصی امتیاز

حاصل ہے کہ آپؐ جملہ مکارم اخلاق کا مظہر اتم تھے۔ اسی لیے آپؐ کا اسوۂ حسنہ تمام دنیا کے لوگوں کے لیے علم و عمل کا بہترین نمونہ ہے۔

آپؐ کے اخلاق حسنہ کی عظمت کا یہ حال تھا کہ آپؐ کو جن حضرات نے قریب رہ کر دیکھا، وہ آپؐ کے اعلیٰ اخلاق و کردار سے بے حد متاثر تھے۔ علماے سیرت کے مطابق سیرت طیبہ کی محاسن دو اقسام پر مشتمل ہیں، فطری و جبلی اوصاف؛ (۲) اکتسابی محاسن۔

فطری و جبلی اوصاف: (۱) جسمانی حسن و وجاہت: آپؐ کے مختلف دیکھنے والوں نے آپؐ کو مردانہ حسن و وجاہت کا پیکر اتم قرار دیا ہے، جو بھی آپؐ کو دیکھتا، آپؐ کے رعب حسن سے متاثر ہوے بغیر نہیں رہ سکتا تھا، بقول حضرت انس ایسا محسوس ہوتا تھا کہ "آپؐ کا جسم اطہر چاندی سے ڈھلا گیا ہے"؛ (۲) نظافت طبع: اس مردانہ حسن و وجاہت کے ساتھ قدرت نے آپؐ کو اعلیٰ درجے کا نظیف الطبع اور نفاست پسند بھی بنایا تھا۔ آپؐ کو ہر قسم کی گندگی سے سخت نفرت تھی، اس کے بجائے آپؐ کو پاکیزگی اور صفائی سے حد درجہ انس تھا۔ آپؐ کے پسینہ سے بو آنے کے بجائے خوشبو کی لپٹیں آتی تھیں اور یہ خوشبو بقول حضرت انسؓ مشک و عنبر کی خوشبو سے بھی زیادہ فرحت بخش ہوتی تھی۔

(۳) شرافت حسب و نسب: آپؐ کو اللہ تعالیٰ نے نجیب الطرفین اور شریف النسب پیدا کیا تھا، آپؐ کے جدی اور مادری سلسلے کا ہر فرد عزت و حشمت اور عفت و عصمت کا بہترین نمونہ تھا؛ (۴) فہم و فراست: علاوہ ازیں قدرت نے آپؐ کو ذکاوت طبع، نفاست نفس اور جودت عقل و فکر میں بے مثال اور بے عدیل پیدا کیا تھا۔ آپؐ کی ذات ہر قسم کے علوم و فنون کا سرچشمہ تھی؛ (۵) جودت طبع: آپؐ کو اللہ تعالیٰ کی جانب سے فطانت و ذہانت کی اعلیٰ ترین صلاحیتیں بھی بخشی گئی تھیں، جس کا اندازہ سیرت طیبہ کے مطالعے، بالخصوص غزوات و سرایا اور ان کے نتائج، نیز تعلیم و تربیت کے کٹھن کام سے ہو سکتا ہے۔

(۶) وحی ربانی سے ہمہ وقتی تعلق: نبی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک اور خصوصیت، جو آپؐ کے دیگر تمام خصائص سے بڑھ کر تھی، وہ (وحی الٰہی) کے ساتھ آپؐ کا ہمہ وقتی تعلق تھا، یہ خصوصیت کسب و اجتہاد کا نتیجہ نہ تھی، بلکہ محض انعام خداوندی کا فیضان تھا، چنانچہ اسی تعلق و ربط کی بنا پر "امت مسلمہ" کو قرآن و سنہ کی بیش قدر دولت میسر ہوئی۔

۷۔ عصمت نبوی: آپؐ ہر چھوٹی بڑی انسانی غلطی اور گناہ سے پاک و منزہ تھے، آپؐ کی سیرت طیبہ میں ہمیں ذنب اور گناہ نام کی کوئی شے نظر نہیں آتی، اسی بنا پر قرآن مجید میں آپؐ کی سیرت کو دنیا بھر کے لیے نمونہ اور مثال بنا کر پیش کیا گیا ہے۔

(ب) خصائل کسبیہ: اس سے سیرت طیبہ کے وہ اوصاف مراد ہیں، جو عموماً کسب و ریاضت سے حاصل ہوتے ہیں، گو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ان کمالات کا حصول بھی محض وہبی اور عطیہ خداوندی کے طور پر ہوا، ان کی آگے پھر دو اقسام ہیں۔

## شخصی اوصاف اور معاملاتی اوصاف

**الف: شخصی اوصاف:** اگرچہ حقیقتاً آپؐ کی شخصی اوصاف کی تعریف و توصیف کا کوئی شخص بھی کماحقہ ادا نہیں کر سکتا، تاہم مختصراً چند اوصاف کا ذکر محض حصول برکت کے لیے کیا جاتا ہے:

(۱) عزم و استقلال: آپؐ بلاشبہ عزم و استقلال اور ثابت قدمی کا پیکر جمیل تھے، آپؐ نے تبلیغی زندگی کی چھوٹی بڑی مشکلات اور پریشانیوں کا جس طرح تحمل کیا اس کی مثال دنیا کی تاریخ میں کسی اور جگہ نظر نہیں آتی۔ حضورؐ خود فرمایا کرتے تھے، کہ جتنا مجھے ستایا گیا ہے، کسی اور نبی کو نہیں ستایا گیا، مگر اس کے باوجود آپؐ کی ثابت قدمی اور مستقل مزاجی میں فرق نہیں آیا۔

(۲) شجاعت و بسالت: آپؐ شجاعت و بسالت کا بھی کوہ بے گراں تھے، ہر جنگ میں آپؐ خود کو دشمن کے قریب تر رکھتے، بقول حضرت علیؓ گھمسان کی جنگوں میں بڑے بڑے بہادر سورما بھی آپؐ کی پناہ لینے پر مجبور ہو جاتے تھے۔ بقول حضرت انسؓ آپؐ سب سے زیادہ خوبصورت (خوب سیرت)، سب سے زیادہ بہادر اور سب سے زیادہ سخی تھے۔ کسی بھی جنگ میں آپؐ نے منہ پھیرا اور نہ ہی کم ہمتی دکھائی، ہمیشہ میدان جنگ سے فتح یاب اور کامیاب ہو کر لوٹے۔

(۳) حزم و احتیاط: اپنی تمام تر شجاعت و بہادری کے باوجود آپؐ ہمیشہ حزم و احتیاط کو ملحوظ خاطر رکھتے تھے اور کبھی بھی حزم و احتیاط کو بالائے طاق رکھنے کی غلطی نہ فرماتے، جو قدم اٹھاتے خوب سوچ سمجھ کر اور دور اندیشی کے ساتھ اٹھاتے تھے، یہی وجہ ہے کہ

آپؐ کا کوئی حملہ اور کوئی تدبیر ناکام نہیں ہوئی۔ آپؐ کے جنگی منصوبوں کا جدید عسکری علوم کی روشنی میں جو مطالعہ کیا گیا ہے' اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اگر آج کے علم و سائنس کے زمانے میں بھی وہ جنگیں لڑی جاتیں' تو ان سے بہتر منصوبہ تیار کرنا ممکن نہ تھا۔

(۴) عدل و انصاف: علاوہ ازیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انتہا درجہ کے عادل اور انصاف پسند واقع ہوے تھے' آپؐ ہمیشہ یہ دعا مانگتے کہ "اے اللہ مجھے ظلم کرنے اور ظلم سہنے دونوں سے بچا" دعا کے ساتھ ساتھ آپؐ کا عمل بھی یہی تھا' چنانچہ آپؐ ہمیشہ عدل و انصاف فرماتے' کسی پر ظلم کرتے اور نہ ظلم برداشت فرماتے۔۔ عدل و انصاف کے اس معاملے میں آپؐ کسی چھوٹے بڑے' اپنے بیگانے اور امیروغریب کی تفریق نہ فرماتے تھے' چنانچہ ایک موقع پر جب ایک مخزومی عورت کو آپؐ نے ہاتھ کاٹنے کی سزا سنائی اور اس کے وارثوں نے فیصلے پر اثر انداز ہونے کی کوشش کی' تو فرمایا بخدا اگر میری بیٹی فاطمہؓ بھی چوری کرتی' تو میں اس کے بھی ہاتھ کٹوا دیتا۔ یہ اسی کا نتیجہ تھا کہ غیر مسلم بھی آپؐ سے فیصلہ کرانے کو ترجیح دیتے تھے۔ آپؐ کی لائی ہوئی شریعت میں بھی عدل و انصاف کو اساسی مقام حاصل ہے۔

(۵) فیاضی و سخاوت: آپؐ حد درجہ مہربان اور فیاض طبع واقع ہوے تھے' بقول حضرت ابن عباسؓ آپؐ چلنے والی ہوا سے بھی زیادہ سخی تھے' لوگوں کو اتنا دیتے کہ وہ کئی کئی سال تک کے لیے بے نیاز ہو جاتے تھے۔ اکثر اوقات قرض لے کر سائل کی ضرورت کو پورا فرماتے' چنانچہ وصال اقدس کے موقع پر آپؐ پر جو قرض تھا' اس قرض سے آپؐ نے ایک سائل کی امداد فرمائی تھی۔ فرط سخاوت کا یہ عالم تھا کہ اگر بربنائے تنگی وقت تقسیم ہونے سے کچھ مال بچ رہتا' تو آپؐ کو سخت ناگوار گزرتا اور رات بھر نیند نہ آتی۔

(۶) شرم و حیا: اہل عرب میں شرم و حیا کا رواج کم تھا' مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پیدائشی طور بہت زیادہ حیا دار واقع ہوے تھے۔ بقول حضرت ابو سعید الخدریؓ "آپؐ کنواری لڑکی سے بھی زیادہ حیا دار تھے" آپؐ فرمایا کرتے تھے' کہ "حیا ایمان کا ایک شعبہ ہے" اور اگر کسی کے پاس حیا نہ رہے' تو وہ جو چاہے کرتا رہے۔" بچپن میں ایک بار آپؐ کے چچا نے دوسرے قریشی لڑکوں کی طرح آپؐ کا تہبند کھول کر آپؐ کے کندھے پر رکھ دیا تھا' جس سے آپؐ فوراً بے ہوش ہو کر گر پڑے تھے' آپؐ ساری زندگی کسی کے سامنے' ستر کا ادنیٰ حصہ کھول کر بھی کبھی نہیں بیٹھے۔ فرط حیا کے باعث وصیت فرمائی تھی کہ "مجھے غسل دیتے وقت بھی برہنہ نہ کیا جائے' بلکہ کپڑوں سمیت غسل دیا جائے۔"

(۷) احکام الٰہی پر عمل کا اہتمام: سیرت طیبہ کے امتیازی اوصاف میں آپؐ کا یہ وصف بھی انتہائی وقیع ہے' کہ آپؐ نے ہمیشہ بذات خود احکام الٰہی پر عمل کا شدت سے اہتمام فرمایا' اسی بنا پر آپؐ کے واقف حال لوگوں نے آپؐ کو "مجسم قرآن" قرار دیا' بقول حضرت عائشہؓ "قرآن مجید ہی آپؐ کا خلق تھا" اللہ تعالیٰ کی جانب سے جو حکم بھی نازل ہوتا سب سے پہلے آپؐ ذاتی طور پر اس پر عمل کرتے اور پھر دوسروں کو دعوت دیتے تھے' بلکہ سیرت طیبہ کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ آپؐ دوسروں سے زیادہ عمل فرماتے تھے' نمازیں اتنی لمبی ادا فرماتے کہ پاؤں مبارک متورّم ہو جاتے تھے' روزے اس تسلسل کے ساتھ رکھتے کہ ان پر صوم و صال کا گمان ہونے لگتا ہے۔ دوسرے احکام و مسائل میں بھی آپؐ کا یہی حال تھا۔

(۸) دینی معاملات میں میانہ روی: بعض مذاہب نے عبادت میں اتنا غلو کیا کہ وہ رہبانیت (ترکِ دنیا) کی طرف نکل گئے۔ جبکہ بعض مذاہب نے دین کو بھی دنیا کے تابع بنا دیا اس کے برعکس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے یہاں ہمیں دونوں کا حسن اعتدال اور توازن نظر آتا ہے۔ آپؐ کو دین اور دنیا دونوں کے معاملات میں میانہ روی کا اسلوب پسند تھا۔ آپؐ نے رہبانیت کے جذبے کو سختی کے ساتھ رد فرمایا دیا اور اس کے بجائے دنیا میں رچ بس کر رہنے اور اس کی اصلاح کے لیے کوشاں ہونے کے طریقۂ زندگی کو ترجیح دی۔ یہی وصف فی الواقع ایک عالمگیر مذہب کے شایاں ہو سکتا ہے۔

(۹) تواضع: آپؐ اپنے روحانی و مذہبی رتبہ اعظم کے باوجود انتہائی متواضع اور منکسر المزاج تھے۔ آپؐ کی زبان مبارکہ سے کبھی کوئی تعلّی یا بڑائی کا لفظ نہیں سنا گیا۔ آپؐ کے سامنے اگر آپؐ کی کسی دوسرے پیغمبر پر بڑائی کا ذکر کیا جاتا تو آپؐ منع فرما دیتے۔ ایک مرتبہ ایک دیہاتی آپؐ کی شخصیت دیکھ کر مرعوب ہو گیا۔ آپؐ نے اسے قریب بلایا اور فرمایا میں بادشاہ نہیں میں تو ایک قریشی عورت کا بیٹا ہوں۔ جو خشک گوشت کھاتی تھی۔ ایک اور موقع پر فرمایا: میں ایک عبد (غلام) کی طرح کھانا کھاتا اور ایک عبد کی طرح زمین پر بیٹھا

ہوں۔

(۱۰) بے جا مدح سے گریز: طبعی انکساری اور فرط تواضع سے آپؐ بے جا مدح کو سخت ناپسند فرماتے تھے' ایک مرتبہ ایک بدّو خدمت اقدس میں آیا۔ اور کہنے لگا ہم آپؐ کے ذریعے اللہ سے اور اللہ کے ذریعے آپؐ سے شفاعت کے طلب گار ہیں "کہ ہمارے علاقے پر بارش ہو۔" یہ سن کر آپؐ کو سخت غصہ آیا اور فرمایا تیرا ناس ہو۔ پھر تسبیح پڑھی۔ کہ اس کا اثر صحابہ کرامؓ کے چہروں پر ظاہر ہو گیا۔ پھر آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی شان اس سے بلند ہے کہ اس کے ذریعے کسی بندے سے سفارش چاہی جائے۔ ایک مرتبہ فرطِ ادب سے صحابہ کرامؓ نے آپؐ سے تعظیمی سجدے کی اجازت مانگی' تو آپؐ نے منع فرما دیا اور فرمایا اگر تعظیمی سجدہ جائز ہوتا تو میں عورت کو حکم دیتا کہ وہ اپنے خاوند کو سجدہ کرے۔

(۱۱) سادگی: آپؐ کو کھانے پینے اور پہننے اوڑھنے میں تکلف سخت ناپسند تھا۔ اس کے بجائے سادگی/بے تکلفی آپؐ کا ہمیشہ معمول رہی۔ جو کچھ سامنے آتا ہے کھا لیتے جو کچھ ملتا پہن لیتے۔ البتہ طبیعت میں نظافت ضرور تھی۔ کوئی ایسی چیز پسند نہ فرماتے جس میں ظاہری یا معنوی طور پر نفاست نہ ہوتی' آپؐ کی گھر میں معاشرت نہایت سادہ تھی۔ ایک بار امُّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ نے اپنے حجرے کی سجاوٹ کے لیے رنگین پردے دروازے پر ڈال دیئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فوراً انہیں چاک کر دیا۔ اگر کوئی پرتکلف کپڑا آپؐ کو تحفے میں دیا جاتا تو تب بھی آپؐ اسے خود پہننے کی بجائے کسی کو ہدیۃً دے دیتے تھے۔ الغرض ہمیشہ آپؐ نے سادگی اختیار فرمائی۔

(۱۲) زہد و قناعت: آپؐ کی سیرت طیبہ کا ایک اور وصف زہد و قناعت تھا۔ آپؐ کا زہد و قناعت اختیار فرمانا مجبوری کے تحت نہیں' بلکہ خود اختیاری کے طور پر تھا۔ اگر آپؐ چاہتے تو آپؐ کے پاس زر و سیم کے انبار جمع کر دیئے جاتے' مگر آپؐ نے کبھی بھی سونے اور چاندی یا دولت کی دعا نہیں فرمائی۔ اس کے بجائے آپؐ فرماتے "اے اللہ ایک وقت مجھے پیٹ بھر کر کھانے کو دے۔ تاکہ میں تیرا شکر کر سکوں اور دوسرے وقت مجھے بھوکا رکھ تاکہ میں صبر کر سکوں"۔ یہ صبر و شکر ہی آپؐ کی تمام زندگی کا نچوڑ ہے۔ علاوہ ازیں آپؐ کے پاس مختلف ذرائع سے بے شمار دولت آتی رہتی تھی۔ آپؐ کئی سال اسلامی حکومت کے سربراہ رہے' لیکن اس کے باوجود آپؐ یہ دولت دوسروں میں بانٹ دیتے اور خود اپنے لیے صبر و شکر پر کفایت فرما لیتے تھے۔ سیرت طیبہ میں یہ بات محض زیب داستان کے طور پر نہیں' بلکہ امر واقعہ کے طور پر بیان کی جاتی ہے' کہ کئی کئی روز آپؐ کے گھر میں چولہا نہیں جلتا تھا۔ مسلسل فاقوں پر فاقے ہوتے تھے' بھوک کی وجہ سے بقول حضرت عائشہؓ آپؐ کا پیٹ مبارک سوکھ گیا تھا' مگر آپؐ نے اپنے اس اسلوب زندگی میں کوئی تبدیلی پیدا نہیں فرمائی۔ آپؐ اکثر فرمایا کرتے تھے: مجھے بھلا دنیا سے کیا غرض' میری مثال تو اس مسافر جیسی ہے جو تپتی دوپہر میں کسی سایہ دار درخت کے نیچے ذرا سی دیر ستانے کے لیے بیٹھ جائے اور پھر آرام کر کے وہاں سے چل دے۔

(۱۳) اپنے کام اپنے ہاتھ سے انجام دینا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے آس پاس ہر وقت جانثاروں کا ہجوم رہتا تھا۔ مگر اس کے باوجود عادت مبارکہ اپنے کام اپنے ہاتھوں سے انجام دینے کی تھی۔ آپؐ اپنے [illegible] بوجھ دوسروں پر ڈالتے تھے' حتّٰی کہ وضو میں بھی آپؐ دوسروں سے مدد لینا پسند نہیں فرماتے تھے۔ مسجد قبا' مسجد نبوی کی تعمیر اور بعد ازاں غزوۂ احزاب کے موقع پر خندق کھودنے میں آپؐ صحابہ کرامؓ کے ساتھ برابر شریک رہے۔ خندق کی کھدائی میں جو بھی کوئی مشکل مقام آتا آپؐ ہی کو بلایا جاتا اور آپؐ کی کدال سے یہ مشکل رفع ہو جاتی۔ گھر میں بھی آپؐ کا یہی حال ہوتا تھا۔ آپؐ گھر میں کپڑوں کو پیوند لگا دیتے' جھاڑو دے دیتے' دودھ دوہ لیتے' بازار سے سودا سلف لے آتے' ڈول کی مرمت کر دیتے' اونٹ کو اپنے ہاتھ سے باندھتے اور غلام کے ساتھ مل کر آٹا گوندھ دیتے۔ الغرض آپؐ کو کسی ادنیٰ سے ادنیٰ کام سے بھی عار نہ تھا۔

(ب) حسن معاشرت: مندرجہ بالا ذاتی خصائص کے علاوہ آپؐ کی سیرت طیبہ حسن معاشرت کے زرّیں اصولوں سے بھی مالا مال ہے۔ قرآن مجید میں بھی جگہ جگہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حسن خلق' مروت و مہربانی' اخلاق کریمانہ/دوسروں کے لیے بے پایاں محبت و مروت کے جذبات وغیرہ کا ذکر کیا گیا ہے۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ بھی جو آپؐ کی اولیں زوجہ محترمہ ، آپؐ کی مونس' غمزاد اور آپؐ کی شریک حیات تھیں' پہلی وحی کے نزول کے

وقت یہی گواہی دی آپؐ کی حسن معاشرت کے حسب ذیل پہلو خاص طور پر اہم ہیں :

(۱) جذبۂ اخوت و ہمدردی : دوسروں کے لیے آپؐ کے دل میں ہمیشہ ہمدردی اور مہربانی کے جذبات موجزن رہتے اس مسئلے میں آپؐ کے نزدیک اپنے اور بیگانے، آزاد اور غلام اور غریب و امیر میں کوئی تمیز نہ تھی۔ آپؐ فرمایا کرتے تھے کہ میرے سامنے دوسروں کی ایسی باتیں نہ کیا کرو جنھیں سن کر میرے دل میں ان کے متعلق کدورت پیدا ہو، کیوں کہ میں چاہتا ہوں کہ میں سب سے صاف دل کے ساتھ ملوں۔

(۲) حلم و بردباری : آپؐ کی طرف سے حسن معاملہ کے باوجود اگر آپؐ کو دوسروں کی جانب سے کوئی تکلیف دہ صورت حال کا سامنا کرنا پڑتا تھا تو آپؐ ایسے موقعوں پر کمال حلم و بردباری کا مظاہرہ فرماتے تھے۔ اکثر انھیں معاف فرما دیتے اور ان کے لیے خصوصی دعائیں بھی فرماتے تھے۔ آپؐ کے اخلاق کے اس پہلو نے آپؐ کے بہت سے دشمنوں کو متاثر کیا۔ جس کے نتیجے میں وہ مشرف باسلام ہو گئے۔

(۳) عفو و کرم : آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنوں اور بیگانوں سبھی کے لیے پیکر حلم اور مجسّم عفو و کرم تھے، یہی وجہ ہے کہ آپؐ نے ساری زندگی کسی ذاتی دشمن سے بھی انتقام نہیں لیا۔ فتح مکہ کے موقع پر اپنے خون کے پیاسے دشمنوں کو معاف کرنا، اپنے قتل کے لیے آنے والے قاتلوں کو بار بار چھوڑ دینا اور بدلہ لینے پر قدرت کے باوجود کسی سے بدلہ نہ لینا اس سلسلے کی روشن مثالیں ہیں۔ رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی سمیت آپؐ نے تمام منافقوں کے ساتھ ہمیشہ اسی عفو و درگزر کا معاملہ فرمایا۔ بعض بدّو اپنی طبعی کرختگی اور خشونت کی بنا پر آپؐ کے ساتھ کوئی سختی کرتے تو آپؐ ان کو معاف فرما دیتے۔

دوسروں کے جذبات کا احترام : آپؐ نے دوسروں کے ساتھ معاملہ کرنے میں ہمیشہ دوسروں کے جذبات کا احترام کیا۔ کبھی کسی پر اپنی رائے زبردستی مسلط نہیں کی۔ امہات المومنین میں سے حضرت عائشہ صدیقہؓ اور صحابہ کرامؓ میں سے حضرت سعدؓ بن عبادہ اور سعدؓ بن ابی وقاص کی روایات اس موضوع پر بخوبی روشنی ڈالتی ہیں۔

(۵) مرتبہ دانی : آپؐ کے ہاں ہر شخص کو ایک لاٹھی سے ہانکنے کا دستور نہ تھا، بلکہ آپؐ کی گفتگو اور خطاب حاضرین کی فہم و بصیرت کے مطابق کرتا تھا۔ اسی طرح معاشرتی زندگی میں بھی آپؐ مخاطب کو دیکھ کر اسے معاملہ فرماتے تھے تاہم یہ رتبہ دانی ہر شخص سے معاملات، گفتگو اور خطابت تک محدود تھی، ورنہ عدل و انصاف یا قانون کی نظروں میں آپؐ کے ہاں چھوٹے بڑے سب برابر تھے۔

(۶) دوسروں کے متعلق حسنِ ظن : قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ وہ ایک دوسرے کے متعلق حسن ظن سے کام لیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت طیبہ اس حکم الٰہی کا عملی نمونہ تھی۔ آپؐ اکثر فرمایا کرتے تھے حسنِ ظن اچھی عبادت ہے ایک شخص نے اپنے بچے کے متعلق اس کی والدہ کو مورد الزام ٹھہرایا، تو آپؐ نے اس کو سختی کے ساتھ منع فرمایا۔ آپؐ کا فرمان تھا تم خاص طور پر بدگمانی سے بچو، کیوں کہ بدگمانی بہت ہی بری عادت ہے۔ وجہ یہ ہے بدگمانی درحقیقت ایک معاشرتی روگ ہے اور اگر بلا سوچے سمجھے لوگ ایک دوسرے سے بدظنی اختیار کرنے لگیں تو معاشرے کا کوئی فرد بھی محفوظ نہیں رہ سکتا۔

(۷) مکافات : معاملات میں عموماً انسانی فطرت بدل و عوض کی خواستگار ہوتی ہے۔ آپؐ کو اس کا بخوبی احساس تھا۔ چنانچہ اس بنا پر جو شخص بھی آپؐ کے ساتھ کوئی نیکی کرتا آپؐ اس کو اس کا بدلہ ضرور عطا فرماتے تھے۔ ایک صحابیؓ نے غزوۂ احد میں آپؐ کی جانب سے تیر اندازی کی، تو آپؐ نے انھیں فرمایا اور تم پر میرے ماں باپ قربان، تیز اندازی کر، اس طرح ایک دیہاتی آپؐ کو گاؤں کی چیزیں لاکر پیش کرتا، تو آپؐ اس کو شہری تحائف مرحمت فرماتے۔ آپؐ کے نزدیک شکر گزاری بھی مکافات کی ہی ایک صورت ہے۔

(۸) خوش معاملگی : آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم معاملات کو اس خوش اسلوبی سے نبھاتے تھے کہ معاملہ کرنے والے شخص ہمیشہ کے لیے آپؐ کا گرویدہ ہو جاتا تھا کسی سے ادھار لیتے تو قبل از وقت ادا فرما دیتے اور بعض اوقات وصول کردہ رقم سے بھی زیادہ ادائیگی کر دیتے۔ حضرت جابرؓ سے ایک مرتبہ اونٹ خریدا پھر اس کی قیمت ادا کر کے اونٹ بھی بطور تحفہ انھیں کو مرحمت فرما دیا۔ آپؐ فرمایا کرتے تھے کہ لوگوں میں سب سے اچھا وہ ہے جو دوسروں کو ادائیگی اچھے طریقے سے کرتا ہو۔ اسی خوش معاملگی کی بنا پر آپؐ کے ساتھ معاملہ کرنے والا تمام افراد آپؐ کے حسن کردار کی تعریف میں رطب

اللسان رہتے تھے۔

(۹) صحابہ کرام کی حوصلہ افزائی: آپؐ کو اگرچہ منہ پر اپنی یا کسی کی تعریف پسند نہ تھی، کہ اس سے دل میں بڑائی کا احساس پیدا ہو سکتا ہے۔ تاہم موقع محل کے مطابق آپؐ صحابہ کرامؓ کی تعریف کر کے ان کا حوصلہ بڑھاتے رہتے تھے۔ آپؐ نے اپنے دس صحابہؓ کو جنّت کی خوش خبری سنائی۔ جنگ موتہ سے صحابہ کرامؓ کو واپس لوٹنا پڑا تو بعض لوگوں نے انہیں فرارون (بھگوڑوں) کا طعنہ دیا۔ آپؐ نے فرمایا نہیں بلکہ تم کرّارون (پلٹ کر حملہ کرنے والے) ہو۔ اس طرح حضرت ابوبکرؓ، حضرت عمر فاروقؓ، عثمان غنیؓ، حضرت علیؓ، حضرت زبیرؓ بن العوام حضرت طلحہؓ اور عبداللہؓ بن سلام وغیرہ کی نسبت اسی قسم کے ارشادات ملتے ہیں۔

(۱۰) عدم تجسّس: عام طور پر حکمران ٹوہ ٹوہ کر لوگوں کی ذاتی باتیں اور گھریلو حالات دریافت کرتے ہیں، مگر رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس قسم کا تجسس سخت ناپسند تھا۔ آپؐ فرمایا کرتے تھے کہ جو کوئی دوسروں کے حالات کا کھوج لگاتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے اپنے عیوب کو دوسروں کے سامنے عیاں کر دیتا ہے۔ ایک اور موقع پر فرمایا "جب کوئی امیر لوگوں کے خفیہ حالات کی ٹوہ میں لگا رہے تو وہ لوگوں (معاشرے) کو فاسد کر دیتا ہے۔ ایک مرتبہ آپؐ اپنے حجرے میں تشریف فرما تھے کہ ایک شخص دروازے کی درزوں میں سے اندر جھانکنے لگا۔ آپؐ ایک لمبا تیر لیکر اس کی جانب لپکے اور فرمایا اگر مجھے تیرے اندر جھانکنے کا پہلے سے پتہ چل جاتا تو میں تیری آنکھیں پھوڑ دیتا۔

(۱۱) چشم پوشی: اس کے برعکس آپؐ ہمیشہ دوسروں کے عیوب سے پردہ پوشی فرماتے اور اس کا دوسروں کا حکم دیتے۔ آپؐ کا ارشاد ہے کہ جس نے کسی کے عیب کو چھپایا اس نے گویا کسی زندہ دفن کی جانے والی لڑکی کو زندہ دفن ہونے سے بچا لیا۔ نیز فرمایا: جو کسی مسلمان کے عیب کی پردہ پوشی کرے گا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کے عیوب کی پردہ پوشی فرمائیں گے۔ چنانچہ خود بھی آپؐ کا یہی طرز عمل اور اسوۂ مبارکہ تھا۔

(۱۲) ایذا رسانی سے گریز: آپؐ ہمیشہ اس بات کا اہتمام فرماتے تھے کہ آپؐ کی کسی بات یا طرز عمل کی بنا پر کسی کو کوئی تکلیف یا اذیت نہ پہنچے۔ آپؐ فرمایا کرتے تھے۔ سچا مسلمان وہ ہے کہ جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرے مسلمانوں کو کوئی تکلیف نہ پہنچے۔ یہی وجہ ہے کہ اگر آپؐ کسی میں کوئی برائی دیکھتے تو صریحاً اس کا نام لینے کے بجائے یہ فرماتے کہ لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ ایسے ایسے کرتے ہیں۔ حضرت عائشہؓ سے ایک بار آپؐ نے فرمایا کہ اے عائشہؓ خدا کے نزدیک سب سے برا شخص وہ ہے کہ جس کی برائی کے ڈر سے لوگ اسے چھوڑ دیں۔ آپؐ اپنے علاوہ اپنے متوسلین کے متعلق بھی اس بات کا اہتمام فرمایا کرتے تھے کہ ان کی زبان اور ان کے ہاتھ سے بھی کسی کو کوئی تکلیف نہ پہنچے۔ اس لیے آپؐ کا حکم تھا کہ تین آدمی ہوں تو ان میں سے دو آدمی علیحدہ ہو کر سرگوشی نہ کریں، کہ اس سے تیسرے شخص کا دل دکھے گا۔

الغرض آپؐ کی سیرت طیبہ ایک مثالی سیرت تھی اور آپؐ کا اسوۂ حسنہ ایک مثالی اسوۂ حسنہ تھا۔ اسی بنا پر قرآن مجید میں آپؐ کے اسوۂ حسنہ کو رہتی دنیا تک کے لیے عمل کے قابل تقلید نمونہ بنا دیا گیا ہے، گویا ع: "بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست" والا معاملہ ہے۔

دینی تعلیم: دین اسلام کی اساسیات مجملاً" قرآن مجید میں موجود ہیں اس کی تشریحات اور عملی صورتیں حدیث میں ہیں ان کا خلاصہ حدیث جبرئیل میں ملتا ہے (رک بہ اسلام بذیل مادہ)۔ یہ حدیث جو صحیحین اور دوسری کتب حدیث میں ملتی ہے فی الواقع تعلیمات اسلامیہ کا عطر اور نچوڑ ہے۔ اس پر نظر ڈالنے سے کچھ یوں محسوس ہوتا ہے کہ دین گویا ایک خوبصورت عمارت ہے، عقائد اس کی چھت ہیں، جسے عبادات کے چاروں ستون تھامے ہوئے ہیں اور اس عمارت کی آرائش و زیبائش احسان (تصوف) کے ذریعے سے ہوئی ہے۔

معجزات: ایمان و عقائد سے قریبی تعلقات رکھنے والی چیز معجزہ ہے معجزہ عام طور پر نبی سے خارق عادت صادر ہونے والے افعال کو کہا جاتا ہے۔ اگر کسی ولی سے ہوں تو اسے کرامت اور کسی شیطان کی تعلیم دینے والے سے ہوں تو اسے استدراج (یعنی آزمائش) کہا جاتا ہے۔ اسلامی تعلیم یہ ہے کہ معجزہ پیغمبرؑ سے از خود صادر نہیں ہوتا بلکہ اسے خدا تعالیٰ پیغمبرؑ کی تقویت کے لیے نازل کرتا ہے۔ معجزے کا انکار ناجائز ہے۔ لیکن ایمان لانے کے لیے معجزے پر انحصار درست نہیں، بلکہ قرآن حکیم نے معجزات سے زیادہ غور و فکر اور تدبر و تفکر سے کام لینے پر زور دیا ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ چنانچہ امام بیہقی اور احناف میں سے علامہ زاہدیؒ نے معجزات نبوی کی تعداد ایک ہزار' امام نووی نے بارہ سو' اور بعض علما نے تین ہزار بیان کی ہے۔ معجزات نبوی کی پھر دو اقسام ہیں: اولاً" وہ معجزات جن کے معارضے پر لوگ قادر تھے، مگر بوجوہ نہ کر سکے۔ مثلاً" یہودیوں کے لیے تمنائے موت۔ ثانیاً" وہ معجزات جن کا کوئی شخص بھی معارضہ یا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ پھر روایت کے اعتبار سے بھی معجزات نبویہ کی دو اقسام ہیں۔ ایک وہ کہ جن کا ہمیں کسی قطعی ذریعہ سے علم ہوا ۔ مثلاً قرآن کریم اور اس میں مذکور معجزات نبویؐ جبکہ دوسری قسم ان معجزات کی ہے جو اگر اس درجہ قطعی اور یقینی ذریعے سے تو ہم تک نہیں پہنچے، مگر ان کی روایات بھی غیر معتبر نہیں ہیں۔ مثلاً احادیث سے ثابت شدہ معجزات نبوی۔ مؤخر الذکر کی آگے پھر کئی انواع ہیں : (ا) ایسے معجزات جن کے انفرادی واقعات تو بلاشبہ اخبار احاد سے سے ثابت شدہ ہیں' مگر مجموعی طور پر اس قسم کی روایات کی بڑی کثرت پائی جاتی ہے اور اسے جماعت کثیر نے نقل کیا ہے مثلاً آپؐ کے ہاتھ مبارک کی انگلیوں سے پانی جاری ہونا۔ اس قسم کے معجزات کو مشہور معجزات کہا جاتا ہے؛ (ب) وہ معجزات جو حصہ اول کی طرح مشہور تو نہیں تاہم اگر ان کی روایات کو بالمعنی جمع کیا جائے تو روایتوں کی کثیر تعداد ہو جاتی ہے' معجزات کی یہ قسم بھی قطعی الدلالۃ ہوتی ہے؛ (ج) وہ معجزات جو اخبار احاد سے روایت ہوئے ہیں' لیکن اپنے راویوں کی ثقاہت و دیانت کی بنا پر وہ بھی واضح الثبوت ہوں۔

معجزات کی تقسیم عقلی اور حسی معجزات سے بھی کی جاتی ہے۔ اول الذکر سے مراد وہ عقلی معجزات ہیں جن کا فہم و ادراک محض عقل سے ممکن ہوتا ہے، جبکہ مؤخر الذکر قسم کا تعلق حسن ادراک و مشاہدے سے ہے۔

تفصیل حسب ذیل ہے : (الف) عقلی معجزات : عقلی معجزات کی تفصیل اس طرح ہے:

(۱) وحی الٰہی : آپؐ پر شب و روز میں بعض اوقات کئی کئی مرتبہ وحی الٰہی کا نزول ہوتا تھا۔ وحی سے مراد اللہ تعالیٰ کی جانب سے پیغام رسانی ہے' جو کبھی تو کسی فرشتے کی وساطت سے ہوتی تھی' کبھی کسی پردے کی اوٹ سے اور کبھی خواب و بشارتوں کے ذریعے سے۔ ایک روایت کے مطابق شب معراج میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم براہ راست اللہ تعالیٰ سے ہم کلام ہوئے۔

(۲) آپؐ کے کمالات علمی : آپؐ باوجود اس بات کے کہ امی محض (ان پڑھ) تھے' مگر اس کے باوجود آپؐ اولین و آخرین کے علوم کے وارث ٹھہرے۔ محققین کو اس بات سے پورا پورا اتفاق ہے کہ آپؐ کی احادیث مبارکہ علوم و حکمت کا منبع و مخزن ہیں۔ چھوٹے چھوٹے بے ساختہ جملوں میں جو بات کہہ دی گئی ہے محدثین اس کی موٹی موٹی جلدوں میں تشریح بیان نہ کر سکے۔

(۳) آپؐ کی امیت : آپؐ کی زبان مبارکہ سے معجزہ قرآنی کے علاوہ احادیث کا ایک معتدبہ ذخیرہ دنیا کو میسر آیا ہے' مگر بایں ہمہ یہ حقیقت اپنی جگہ ہے کہ آپؐ امی محض تھے۔ نہ کسی سے آپؐ نے پڑھنا سیکھا اور نہ لکھنا' اس کے باوجود علوم و معارف کا عظیم و بے مثال سرچشمہ ہیں۔ قرآن مجید میں آپؐ کی امیت کو اسی پس منظر میں بطور ایک "نشان" پیش کر کے آپؐ کی صداقت کا ایک ثبوت فراہم کیا گیا ہے۔

(۴) اعجاز قرآن : آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جملہ عقلی و علمی معجزات میں معجزہ قرآن سرفہرست ہے' قرآن مجید اپنے الفاظ اور معانی دونوں کے لحاظ سے زندۂ و جاوید معجزہ ہے' (اس عنوان پر مفصل بحث کے لیے دیکھیے قرآن' اعجاز القرآن) مختصر یہ کہ قرآن مجید اپنی بے پایاں اور محیر العقول' فصاحت و بلاغت' جامعیت و کاملیت نئے واقعات کے بیان (مستقبل کی پیشگوئیاں وغیرہ)' احوال آخرت کی تفصیل' دنیوی احکام کے ذکر' اور اپنے اثرات و برکات کے لحاظ سے لازوال شہرت و بقائے دوام حاصل کر چکا ہے۔ قرآن مجید جیسی مقبولیت اور اس جیسا استفادہ آج تک دنیا کی کسی کتاب سے ہوا اور نہ آئندہ ہو سکتا ہے۔

(۵) غیب کی خبریں دینا : آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک اور معجزہ آپؐ کی وہ احادیث ہیں جن میں امور غیب کا بیان ہے۔ جنہیں ہم تین اقسام میں تقسیم کر سکتے ہیں : (الف) گزشتہ زمانے کے ایسے واقعات بیان کرنا جو تاریخ کی تاریکی میں مستور ہیں یا یہود و نصاریٰ سے متعلق کوئی ایسا واقعہ یا قصہ بیان کرنا جس کا علم ان کے سوا اور کسی کو نہ ہو؛ (ب) زمانہ حال کی خبریں' مثال کے طور پر آپؐ نے غزوۂ موتہ کے حالات بالکل ٹھیک ٹھیک بیان فرمائے۔ حالانکہ یہ

واقعات مدینہ منورہ کے کئی سو میل کے فاصلے پر پیش آ رہے تھے۔ وغیرہ؛ (ج) مستقبل کی پیشگوئیاں' احادیث مبارکہ میں ہمیں مستقبل کے بارے میں بے شمار پیشگوئیاں ملتی ہیں' جن کا ظہور اب تاریخ عالم کاایک حصہ بن چکا ہے۔ ان میں سے ہر پیشگوئی ٹھیک اپنے وقت پر پوری ہوئی۔

(۶) آپؐ کا مستجابُ الدعوات ہونا : آپؐ کا ایک اور معجزہ آپؐ کی دعاؤں کی وہ قبولیت ہے' جس کے مخالفین اسلام بھی قائل تھے۔ مثلاً قریش مکہ پر قحط سالی کے عذاب آنا اور پھر آپؐ کی دعا کے طفیل دور ہونا' قریشی سرداروں کی ہلاکت کی بدُعا۔ بارش کی دعا اور اس کا فوری اثر وغیرہ۔ اس قسم کے صد ہا واقعات کتب احادیث و سیرت میں ملتے ہیں۔

(۲) حسّی معجزات (محسوس کیے جانے والے) : معجزات کی دوسری قسم حسی معجزات پر مشتمل ہے۔ اس سے مراد ایسے معجزات ہیں جن کو صحابہ کرامؓ نے دیکھا' یا دیگر حواس سے محسوس کیا۔ ان میں سے کچھ معجزات کا ذکر قرآن مجید میں موجود ہے۔ جبکہ بعض واقعات کتب سیرت میں بیان شدہ ہیں۔ اول الذکر معجزات میں معجزہ شق قمر' جنات کی حاضری اور قبول اسلام' شب ثاقب کی کثرت۔ قریش مکہ پر خشک سالی کے عذاب کا نزول اور اس کا موقوف ہونا' سفر معراج' ہجرت کے موقع پر دشمنوں سے آپؐ کا بچاؤ۔ غزوۂ بدر کے موقع پر نزول ملائکہ' غزوہ احد میں مسلمانوں پر نیند کا طاری ہونا۔ مکہ مکرمہ میں فاتحانہ داخلے کی اطلاع۔ صلح حدیبیہ میں بیعت رضوان کو دو فتوحات کا پیش خیمہ قرار دینا۔ غزوۂ حنین میں فتح و نصرت اور علوم غیب پر اطلاع وغیرہ شامل ہیں۔ جبکہ کتب احادیث میں مذکور معجزات میں آپؐ کے کسی فعل سے یمن و برکت کا حاصل ہونا۔ آپؐ کی انگلیوں سے پانی جاری ہونا' شفائے امراض' جمادات اور نباتات میں اثر اور حیوانات کا آپؐ کے منصب نبوت کو جاننا وغیرہ شامل ہیں۔

سیرت نگاروں نے اپنے انداز میں بیان کیا ہے کہ دنیا میں کل عالم ہیں۔ عالم معانی' عالم ملائکہ' عالم انسان' عالم جنات' عالم علوی' عالم بسائط' یعنی عناصر' عالم جمادات' عالم نباتات' عالم حیوانات اور عالم کائنات الجوّ۔ ان میں سے ہر ایک عالم میں آپؐ کو قدرت کی جانب سے معجزات عطا کیے گئے (تفصیل کے لیے دیکھیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات' بذیل مادہ محمدؐ)۔

عبادات : عقائد کے بعد اسلام میں نماز روزہ حج اور زکوٰۃ کی چار بنیادی عبادتیں فرض کی گئی ہیں۔ نماز ایسی عبادت ہے جس میں جمادات' حیوانات اور نباتات سب کی عبادت کے انداز اپنائے گئے ہیں۔ غرض مسلمان کی نماز کائنات کی نمازوں کا خلاصہ اور مجموعہ ہے؛ (۲) روحانی انسانی طاقت کے مطابق بعض خدائی صفات سے متصف ہونے کا اور روحانی قوت کی نشوونما کا نام ہے؛ (۳) حج بیت اللہ : خدا ہر جگہ ہے اورانسان کی رگ جان سے بھی زیادہ قریب تر' مگر خدا تعالٰی نے انسانوں کی آسانی کے لیے بیت اللہ شریف کو اپنی ذات کے لیے مخصوص کر لیا اور نماز کے لیے اس کی جہت اختیار کرنے کا حکم دیا۔ اور صاحب استطاعت لوگوں کو حکم دیا کہ وہ اس کا حج ادا کیا کریں؛ (۴) زکوٰۃ : اسلام کی چوتھی عبادت زکوٰۃ ہے۔ یہ مالی عبادت ہے جو جمع شدہ مال (اندوختہ) سالانہ طور پر لاگو ہوتی ہے؛ (۵) احسان۔ حدیث جبرئیل کا تیسرا حصہ احسان کے متعلق ہے' جسے تصوف' طریقت اور سلوک جیسے ناموں سے بھی یاد کیا جاتا ہے۔ یہ روحانی تزکیہ اور اخلاق حسنہ کو اپنی عادات ثانیہ بنا لیتا ہے۔

تاسیس و تنظیم : آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کام صرف تبلیغ احکام ہی نہیں' بلکہ احکام شریعت کا باقاعدہ نفاذ و اجرا بھی تھا۔ چنانچہ اسی بنا پر آپؐ نے تبلیغ و دعوت کے ابتدائی ایام سے ہی مسلمانوں کی تاسیس و تنظیم پر توجہ مبذول رکھی۔ اسی مقصد کو مدینہ منورہ ہجرت کے بعد احسن طریقے پر پورا کیا گیا۔ چنانچہ مخالفت کے باوجود آپؐ نے مدینہ منورہ میں ایک شہری مملکت قائم فرمائی۔ جس میں اسلامی احکام و قوانین نافذ تھے۔

تعلیم عوام : عہد نبویؐ ہی میں تعلیم کو بڑی اہمیت دی گئی۔ چنانچہ قرآن کریم میں آپؐ کی بعثت کے بنیادی مقاصد میں ایک مقصد تعلیم کتاب بھی ہے آپؐ خود کو معلم (سکھانے والا) کہا کرتے تھے۔

ابتدائی عہد اسلامی میں عربی لکھنے اور پڑھنے والے لوگ خال خال ہی تھے۔ اسلام کی تعلیمی روح کے باعث عربی زبان دو سال ہی میں دنیا کی سب سے زیادہ باثروت زبان بن گئی جس میں سارے علوم کی اعلیٰ ترین کتابیں دستیاب ہونے لگیں۔

مسلمانوں کے زیر اثر عربی زبان و ادب کو بڑا فروغ حاصل ہوا جس کی وجہ سے اہلی وضاحت میں شاید ہی کوئی زبان اس کا مقابلہ کر سکتی ہو۔

عہد نبویؐ میں درس کے لیے ایک ہی جامع کتاب، یعنی قرآن مجید رکھی گئی تھی۔ جو جملہ علوم و فنون کا سرچشمہ ہے۔ اس کی تعلیم و تدریس کے لیے کسی قسم کی کوئی تخصیص نہ تھی۔ مسجد مدینہ میں صفہ کے نام سے ایک اقامتی تعلیم گاہ بھی موجود تھی۔ جس میں غیر مقامی طلبہ تحصیلِ علم کرتے تھے۔ سرکاری تدبیروں کے ساتھ ساتھ عوام کو بھی تعلیم پھیلانے کی ترغیب دی جاتی تھی۔

عدلیہ و تشریعیہ (مقننہ): شروع میں یگانہ حاکم عدالت آپؐ ہی تھے مگر بعد میں مختلف قبائل کے شیوخ، علاقوں کے حاکم یا مقرر کردہ قاضی یہ فریضہ انجام دیتے تھے، جبکہ عدالت مرافعہ آپؐ ہی کی ذات تھی۔ نیت کی اصلاح پر زور دیا جاتا تھا۔ قاضیوں کو ہدایت تھی کہ وہ مدعی سے دلیل طلب کریں اور اگر وہ دلیل پیش نہ کر سکے تو مدعیٰ علیہ سے قسم لیں۔ عدالتی نظام میں خوف خدا اور محاسبۂ آخرت کے تصورات کو مستقل حیثیت حاصل تھی۔

قانون سازی کے اہم ماخذ: قرآن مجید، احادیث نبویہ اور قیاس تھے۔ اس کے علاوہ مکی و مدنی رواج کو پیش نظر رکھا جاتا تھا خاص طور پر اس وقت جبکہ اس کی ممانعت کی کوئی دلیل موجود نہ ہو (رک بہ فقہ، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم، بحیثیت مقنن)

دفاعی و عسکری ادارہ: ہجرت مدینہ کے متصل بعد ہی مسلمانوں اور کفار عرب کے مابین جنگ و جدال کا سلسلہ چل پڑا۔ قرآن مجید نے جہاد کی فرضیت کا اعلان کیا تو آپؐ نے صحابہ کرامؓ کی عملی تعلیم و تربیت کا اہتمام شروع کر دیا۔ تیر اندازی، گھڑ دوڑ، اور کشتی وغیرہ کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم شخصی سرپرستی فرماتے تھے۔ گھڑ دوڑ میں جیتنے والوں کو خود انعامات دیتے، جنگی تربیت کے دوران میں جس ٹیلے پر کھڑے ہو کر آپؐ گھوڑوں کا انتخاب کرتے اس جگہ فی الوقت مسجد السبق بنی ہوئی ہے۔ نماز سے بھی جنگی تربیت میں بڑی مدد ملتی ہے جو لوگ فوجی خدمت کے اہل ہوتے انہیں فَیْ کی مدد سے خصوصی وظیفہ دیا جاتا تھا۔ سرکاری خزانے میں سامان جنگ وغیرہ دستیاب رہتا تھا، حسب ضرورت صحابہ کرامؓ کے دستے مہمات کے لیے ہمیشہ دستیاب رہتے تھے۔ جنگ کے بعد جو مال غنیمت حاصل ہوتا اسے مجاہدین اسلام میں پانچواں حصہ نکال کر تقسیم کر دیا جاتا تھا۔

اسیران جنگ کے ساتھ خصوصی طور پر حسن سلوک کیا جاتا تھا جس کے نتیجے میں وہ مسلمانوں کے حسن اخلاق کے گرویدہ ہو کر رہ جاتے۔ اسیران جنگ کی رہائی فدیہ، تبادلہ وغیرہ کے ذریعے میں آتی۔

مالیات: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام کے آغاز کے ہاتھ ہی ایسی تدبیروں کا آغاز کر دیا جن کا مقصد مسلمانوں کی اقتصادی و معاشی زندگی کی اصلاح احوال تھا۔ سرکاری بیت المال کے وسائل آمدنی میں زکوٰۃ عشر، خراج، جزیہ اور "فَی" وغیرہ شامل ہیں۔ علاوہ ازیں ہر کام کے لیے دیانت داری اور ایمان داری سے کام کرنے پر خصوصی زور دیا گیا۔ کم تولنے اور کم ماپنے والوں کی مذمت کی گئی۔ دیت اور خون بہا کا مستقل نظام قائم کیا گیا۔

تقویم: اسلام کی بعض عادتیں (مثلاً نماز پنجگانہ) حرکت شمسی کے تابع ہیں، جبکہ کچھ عبادتیں (مثلاً حج اور روزے) قمری تقویم کے مطابق ہیں۔ اس لیے اسلامی تقویم میں دونوں کا لحاظ رکھا جاتا ہے، مگر اسلامی کیلنڈر قمری ہے، جو اسلام سے پہلے بھی عرب دنیا میں بعض قباحتوں کے ساتھ رائج تھا۔ اسلام نے ان قباحتوں، مثلاً رسم نسیٔ (یعنی کبیسہ گری) کا خاتمہ کر کے اس بنا پر اپنی تقویم کی بنیاد رکھی۔ آغاز تقویم کے لیے عہد فاروقی میں متفقہ طور پر واقعۂ ہجرت کو منتخب کیا گیا۔

اسلام میں قمری تقویم کو اختیار کرنے کے بہت سے فائدے ہیں مثلاً یہ کہ اس کا ادراک بہت آسان ہے۔ یہ طریقہ اسلام کے عالمگیر ہونے کے تصور کے زیادہ مطابق ہے۔ تاکہ عبادتوں کے موسم ہر خطے میں یکساں طور پر تغیر پذیر رہیں۔ اس کے علاوہ اس کے مالی فوائد بھی ہیں۔ مثلاً یہ کہ شمسی تقویم کے ۳۳ سال قمری تقویم کے ۳۴ سال کے مساوی ہوتے ہیں۔ اس طرح حکومت کو ہر ۳۳ سالوں میں ۳۴ بار محاصل وغیرہ کی آمدن حاصل ہو گی۔

دین میں عسر و یسر کا مسئلہ: دین اسلام میں اللہ تعالیٰ نے مجموعی طور پر آسانی رکھی ہے، تنگی یعنی تکلیف مالا یطاق کو پسند نہیں فرمایا۔ اس لیے اسلامی احکام کی تعمیل و تکمیل کو بقدر استطاعت سے مشروط کر دیا اور اہل اعذار کے لیے استثنائی اجازتوں کی تفصیلات بیان فرما دی گئی ہیں۔

اسلام اور مسائل نسواں: دور جاہلی میں عورت کو کمتر درجہ حاصل تھا۔ انہیں معاشرے میں کسی قسم کے سیاسی سماجی اور معاشرتی حقوق حاصل نہ تھے۔ اسلام نے دور جاہلی کی بے ضابطگیوں کی اصلاح کی اور پہلی مرتبہ عورت کے حقوق و مراعات کا اعلان کیا۔

اسلامی اعمال و احکام کی تعمیل و تکمیل میں دونوں کو مساوی درجہ عطا کیا اور افضلیت کا مدار تقویٰ پر رکھا۔ عورتوں کی عزت و حرمت کے تحفظ کے لیے قذف، لعان وغیرہ کے احکام نازل ہوے۔ اور مخلوط معاشرے کی مخالفت کی۔ عورتوں کو وراثت کا حق دار ٹھہرایا۔ مزید براں عورت کی انفرادی ملکیت کا تصور پیش کیا۔ نکاح کے سلسلے میں عورت کی مرضی کو بنیادی اہمیت دی۔ مرد کے لیے بیویوں کی تعداد چار تک محدود کر دی۔ اور ان میں عدل و مساوات کو لازم قرار دیا۔

ازواج مطہرات: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کی خصوصی اجازت سے مختلف اوقات میں ۱۱ نکاح فرمائے۔ بیک وقت آپؐ کے عقد نکاح میں نو سے زیادہ ازواج نہیں رہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے زیادہ نکاح ۵۳ سے ۶۳ سال کی عمر مبارک کے دوران فرمائے۔ جس عمر میں عام طور پر عورتوں کی رغبت کم ہو جاتی ہے۔ اسی لیے یہ ایک مسلّمہ حقیقت ہے کہ آپؐ کی کثرت ازواج کا مقصد ذاتی نہیں، بلکہ قومی ہے، آپؐ کی ازواج مطہرات کے ذریعے اسلام کی نشر و اشاعت ہوئی۔ مختلف قبیلے اسلام کے قریب آئے اور بعض خاندانوں کی تسلی و تشفی ہوئی۔ آپؐ کی ان ازواج قدسیہ میں، جنھیں قرآن مجید نے امہات المومنین (اہل ایمان کی مائیں) قرار دیا ہے، حسب ذیل خواتین ہیں: (۱) حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ (م ۳ ق ھ / ۶۱۹ء)؛ (۲) حضرت سودہؓ بنت زمعہ (م ۲۳ھ)؛ (۳) حضرت عائشہ صدیقہؓ (م ۵۸ھ)؛ (۴) حضرت حفصہؓ بنت عمرؓ (م ۴۵ھ)؛ (۵) حضرت ام سلمہؓ (م ۵۹ یا ۶۱ھ)؛ (۶) حضرت زینبؓ بنت جحش (م ۲۰ھ)؛ (۷) حضرت جویریہؓ بنت الحارث (م ۵۶)؛ (۸) حضرت زینبؓ ام المساکین، (م ۴ھ)؛ (۹) حضرت ام حبیبہؓ بنت ابی سفیان (م ۴۴ھ)؛ (۱۰) حضرت میمونہؓ بنت الحارث (م ۵۱ یا ۶۱ھ)؛ (۱۱) حضرت صفیہؓ بنت حیی (م ۵۰ھ) اور حضرت ماریہؓ قبطیہ بطور ام ولد شامل ہیں۔

اولاد و احفاد: آپؐ کے یہاں زیادہ تر اولاد حضرت خدیجہؓ سے ہوئی۔ البتہ ایک بیٹا ماریہؓ قبطیہ کے بطن سے پیدا ہونا ثابت ہے۔ تفصیل حسب ذیل ہے: (۱) حضرت قاسمؓ ۱۱ ق ن میں ولادت ہوئی، سات دن یا دو سال تک حیات رہے؛ (۲) حضرت زینب ۲۳ ق ھ / ۶۰۰۔ ۶۰۱ میں ولادت ہوئی۔ ابو العاص سے نکاح ہوا۔ ۸ھ میں وفات پائی۔ امامہؓ اور علیؓ ان کی اولاد ہیں؛ (۳) حضرت رقیہؓ حضرت زینبؓ کے بعد ولادت ہوئی۔ پہلا نکاح عتبہ بن ابی لہب سے ہوا۔ قبل از رخصتی طلاق ملنے کے بعد دوسرا نکاح حضرت عثمان غنیؓ سے ہوا۔ اور ان سے حضرت عبداللہ بن عثمانؓ پیدا ہوے ۲ھ میں انتقال فرمایا؛ (۴) حضرت ام کلثومؓ حضرت رقیہ سے چھوٹی اور حضرت فاطمہؓ سے بڑی تھیں عتیبہ بن ابی لہب نے جب ان کو طلاق دی تو آپؐ نے ان کا نکاح بھی حضرت رقیہؓ کی وفات کے بعد حضرت عثمانؓ سے کر دیا۔ ۹ھ میں انتقال ہوا؛ (۵) حضرت فاطمۃ الزہراؓ نبوت سے پانچ سال قبل (۵ ق ن) میں ولادت با سعادت ہوئی۔ اولاد میں سے سب سے چھوٹی ہونے کے باعث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو سب سے زیادہ پیاری تھیں، ۲ھ میں آپؐ نے ان کا نکاح حضرت علی کرّم اللہ وجہہ سے کر دیا، سو ان کے ہاں پانچ اولادیں ہوئیں: (الف) حضرت حسنؓ (م ۵۰ھ)؛ (ب) حضرت حسینؓ (م ۶۱ھ)؛ (ج) حضرت محسنؓ؛ (د) حضرت زینبؓ؛ (ھ) حضرت ام کلثومؓ حضرت فاطمہؓ نے ۱۱ھ میں انتقال فرمایا؛ (۶) حضرت ابراہیم، حضرت ماریہ قبطیہؓ کے بطن سے ۷ھ میں پیدا ہوے اور ڈیڑھ سال کی عمر پا کر وفات پائی۔ ابن سعد نے مزید دو صاحبزادوں حضرت طیب اور حضرت عبداللہ (طاہر) کے نام بھی گنوائے ہیں۔ انھوں نے مکہ مکرمہ میں انتقال فرمایا۔

○

**مآخذ:** دیکھیے مقالہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم، در ۲۲۲ (بذیل مادہ)۔

○

**محمد بن الحنفیہؒ:** خولہؓ سے حضرت علیؓ کے بیٹے تھے۔ خولہ بنو حنیفہ میں سے تھیں (کتاب الاغانی، ۷ : ۴)۔ محمد بن حنفیہ ۱۶ھ میں پیدا ہوے۔ وہ اگرچہ طبعاً بہت عزلت گزین واقع ہوے تھے اور ہمیشہ پھونک پھونک کر قدم رکھا کرتے تھے، مگر پھر بھی حضرت امام حسینؓ کی ۶۱ھ / ۶۸۰ء میں میدان کربلا میں شہادت کے بعد بہت سے لوگ انھیں آل علیؓ کا سربراہ سمجھ کر ان سے عقیدت رکھنے لگے۔ اس سے عبداللہ بن زبیرؓ کو، جو حضرت امام حسینؓ کی شہادت کے بعد علی الاعلان خلافت کا دعویٰ کر رہے تھے، شکوک پیدا ہو گئے۔ یہ معاملہ اس وقت زیادہ نزاکت اختیار کر گیا جب ایک طالع آزما مختار بن عبید الثقفی نے ۶۶ھ / ۶۸۵ء میں محمد بن حنفیہؒ کو حضرت علیؓ کا جانشین، ان کا وصی اور مہدی وقت ظاہر کر کے دعوت دینا شروع کر

دی، مگر محمد بن حنفیہؒ نے بڑی احتیاط اور تحمل سے کام لیا اور اس بات سے انکار کر دیا کہ انہیں المہدی کے اہم لقب سے پکارا جائے (دیکھیے الطبری، ۲ : ۱۱)۔ یہ بات ظاہر ہے کہ انہیں مختار کا کوئی پاس نہ تھا اور ان کے پاس اس امر کو باور کرنے کی کافی وجوہ تھیں کہ اس کی سرگرمی اور عقیدت حقیقی نہیں ہے، لیکن ان بے شمار خطرات کو مدنظر رکھتے ہوئے جن میں انہوں نے اپنے آپ کو محصور پایا اور غالباً کسی حتمی فیصلے پر نہ پہنچنے کے باعث وہ اس کی کھلم کھلا مخالفت بھی نہیں کرنا چاہتے تھے اس لیے (دیکھیے کسی قدر مختلف بیانات؛ ابن سعد : ۵ : ۷۲؛ الیعقوبی، ۲ : ۳۰۸؛ طبری، ۲ : ۶۰۷) نتیجہ یہ ہوا کہ یہ تحریک بہت پھیل گئی اور حضرت امام حسینؓ اور دوسرے علویوں کی شہادت کا انتقام لینے کے سلسلے میں بڑی خونریزی ہوئی (دوسری طرف ابن زبیرؓ نے بیعت لینے کے لیے ابن حنفیہؒ پر دباؤ ڈالا) اور ان کو عبداللہ بن عباسؓ اور دوسرے رشتے داروں سمیت مکہ میں چاہ زمزم کے قریب قید کر دیا، تو ان کے لیے اس کے سوا کوئی چارہ کار نہ رہا کہ وہ مختار کی امداد طلب کریں۔ یہ مختار کی منہ مانگی مراد تھی، چنانچہ اس نے فوراً کچھ سوار مکہ مکرمہ بھیج دیے اور عین وقت پر انہوں نے ابن حنفیہؒ اور دوسرے قیدیوں کو رہا کرا لیا، لیکن محمد بن حنفیہؒ کے صریح احکام کی تعمیل میں انہوں نے ابن زبیرؓ کی فوج سے کچھ تعرض نہ کیا، کیوں کہ خون ریزی سے حرم پاک کی سرزمین کی بے حرمتی ہوتی تھی۔ اس کے بعد محمد بن حنفیہؒ نے اپنے اہل و عیال کے ساتھ منیٰ میں جا کر پناہ لی (دیکھیے الکامل، ص ۵۵۴، ۵۹۷، کتاب الاغانی، ۸ : ۳۳؛ کمیت، طبع Horovitz، ۱ : ۸۷) اور کچھ دیر بعد وہ طائف چلے گئے۔ بعد ازاں انہوں نے مختار کی خدمات سے کوئی فائدہ نہ اٹھایا، لہٰذا جب ۶۷ھ/۶۸۶-۶۸۷ء میں مختار کی تحریک ناکام ہو گئی اور اس کا علم بردار مارا گیا، تو وہ اس واقعہ سے بے تعلق رہے۔ ابن زبیرؓ کی دھمکیوں اور خلیفہ عبدالملک کے پیہم اصرار کے باوجود انہوں نے ان دونوں مدعیان خلافت میں سے کسی کی بیعت نہ کی اور اپنے اس اصول پر قائم رہے کہ وہ صرف اسی حکمران کی اطاعت قبول کریں گے جس کو ساری امت مسلمہ متحد ہو کر قبول کر لے گی، چنانچہ وہ ۶۸۸ء کے حج کے موقع پر جہاں زبیری اموی اور خارجی بھی آئے ہوئے تھے، ایک آزاد فریق کے سردار کے طور پر مسلح ہو کر غیر جانبداری کا اظہار کرتے ہوئے پہنچ گئے۔ ابن زبیرؓ کی شہادت (۷۳ھ/۶۹۲ء) کے بعد کہیں جا کر ان کے مطالبے، یعنی اتفاق رائے عامہ، نے حقیقت کی شکل اختیار کی اور انہوں نے عبدالملک کو حقیقی حکمران تسلیم کر لیا اور وہ خلیفہ کی خدمت میں ۷۸ھ/ ۶۹۷-۹۸ء میں بمقام دمشق گئے۔ اس کے بعد وہ مدینہ منورہ میں واپس آ گئے، جہاں ۸۱ھ/۷۰۰-۷۰۱ء میں فوت ہو گئے۔ میدان سیاست میں ان کی خاموش اور محتاط روش کو روایات میں خامت" دینی احساسات کا نتیجہ بیان کیا گیا ہے۔ بعض کے نزدیک یہ ان کی امن پسندانہ افتاد طبع کا نتیجہ تھا۔

یہ بات زیادہ حیرت انگیز ہے کہ ان سے محبت میں غلو کرنے والے گروہ نے ان کی وفات کے بعد، موزوں موقعہ سمجھ کر یہ کہانی مشہور کر دی کہ وہ مرے نہیں، بلکہ ایک قسم کے عالم ارواح میں مدینہ منورہ کے مغرب میں، رضویٰ کی پہاڑی پر زندہ موجود ہیں جہاں سے وہ ایک فاتح لشکر کے قائد کی حیثیت سے واپس آئیں گے (الاغانی، ۷ : ۴ بعد ۹ بعد، ۸ : ۳۲)۔ رجعت امام کا یہی عقیدہ تھا، جو عبداللہ بن سبا [رک باں] نے حضرت علیؓ (دیکھیے Friedlander در Z.A، ۲۳ : ۳۰۹ بعد) سے منسوب کیا تھا۔ اس عقیدے کو اب محمد بن الحنفیہؒ کی طرف منتقل کر دیا گیا۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ جنگ پسند آدمی نہ تھے اور خاموش زندگی گزارنے کے مدعیے پر ہی عمل پیرا رہے۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہے۔

○

**(الشیخ) محمدؒ بن عبدالوہاب:** نجد کے مشہور عالم اور مصلح، عینہ کے قبیلہ بنو تمیم میں ۱۱۱۵ھ/۱۷۰۳ء میں پیدا ہوئے۔ ان کا قبیلہ علم و فضل اور دینوی و جاہت کے اعتبار سے پورے نجد میں مشہور تھا۔

شیخ کے والد عبدالوہاب شہر عینہ کے قاضی تھے اور بعد میں حریملا منتقل ہو گئے تھے۔ ان کے دادا سلیمان بن علی اپنے دور کے نامور عالم اور علمائے نجد کے مرجع تھے۔ محمد بن عبدالوہاب ابھی دس برس کی عمر کو بھی نہ پہنچے تھے کہ قرآن مجید حفظ کر لیا اور اپنے والد گرامی شیخ عبدالوہاب سے فقہ حنبلی کی کتابیں پڑھ لیں، نیز تفسیر و حدیث کی اکثر کتابوں کا مطالعہ کر لیا۔ اسی عمر میں انہوں نے فریضۂ حج بھی ادا کیا اور دو مہینے مدینہ منورہ میں مقیم رہنے کے بعد عینہ واپس

آ گئے۔

۱۱۳۵ھ میں جب بیس برس کی عمر کو پہنچے تو مزید حصول علم کے لیے حجاز چلے گئے۔ اور کئی علمائے کرام سے استفادہ کیا۔

۱۱۳۹/۱۷۲۶ء میں ان کے والد عینہ سے منتقل ہو چکے تھے۔ یہاں آنے کے بعد انہوں نے اپنے آپ کو تبلیغ توحید اور ردّ بدعات کے لیے وقف کر دینے کا فیصلہ کر لیا' چنانچہ حریملا ہی میں وعظ و تدریس کا سلسلہ شروع کیا۔ ان کے مواعظ نہایت پر اثر ہوتے۔ ان کی مشہور تصنیف "کتاب التوحید" اسی زمانے کی یادگار ہے۔

۱۱۵۳ھ/۱۷۴۰ء میں ان کے والد شیخ عبدالوہاب انتقال کر گئے۔ ان کے انتقال کے بعد وہ دعوت و تبلیغ میں پوری طرح سرگرم عمل ہو گئے۔ ان دنوں نجد میں قبائلی نظام رائج تھا۔ مختلف علاقے' مختلف قبائل سرداروں کے زیر نگیں تھے۔ خود حریملا میں دو قبیلے سرداری کے لیے ایک دوسرے سے پنجہ آزما تھے۔ ان حالات میں انہوں نے ضروری سمجھا کہ اپنے تبلیغی نظام کو زیادہ موثر بنانے کے لیے اہل نجد کے باہمی اختلافات کو ختم کرائیں اور اس کو ایک امیر کی سرکردگی میں لانے کی مہم شروع کریں۔ اس کے لیے عینہ کے امیر عثمان بن محمد معمر سے خط و کتابت کی۔ اس نے اس تجویز کو قبول کرنے پر آمادگی ظاہر کی تو وہ (۱۱۵۷ھ/۱۷۴۴ء میں) عینہ چلے گئے۔ امیر عینہ نے گرم جوشی سے ان کا خیر مقدم کیا اور بہت عزت و احترام کے ساتھ پیش آیا۔ اپنی بھتیجی ان کے عقد میں دے دی' جس کی وجہ سے تعلقات اور زیادہ مضبوط ہو گئے۔

عثمان نے امر بالمعروف اور نہی المنکر میں شیخ سے پورے تعاون کا عہد کیا' شیخ نے امیر عینہ کو نماز با جماعت کی تاکید کی' اس کی پابندی نہ کرنے والوں کے لیے سزائیں تجویز کیں' حکام کی طرف سے جو مختلف قسم کے ٹیکس وصول کیے جاتے تھے' وہ ختم کر دیئے گئے' صرف سوائے زکوٰۃ کو باقی رکھا۔ شیخ نے وہاں کچھ تبلیغی رسائل بھی لکھے' لیکن بالآخر شیخ کو عینہ کی سکونت ترک کرنا پڑی اور قبائل میں بے چینی بھی پیدا ہو گئی (۱۱۵۷ یا ۱۱۵۸ھ) وہاں سے شیخ نے درعیہ کا رخ کیا۔

شیخ محمد بن عبدالوہاب اور آل سعود کے درمیان یہ پہلا رابطہ و تعلق تھا' جس میں روز بروز مضبوطی پیدا ہوتی گئی اور جس نے آل سعود اور آل شیخ کو ہمیشہ کے لیے ایک دوسرے سے وابستہ و منسلک کر دیا۔

درعیہ میں شیخ کے شاگرد احمد بن سویلم کا مکان' جہاں وہ اقامت گزین تھے' دعوت توحید کے مرکز کی حیثیت اختیار کر گیا۔ لوگ علانیہ اور خفیہ طور پر آتے اور شیخ کے علم و فضل سے مستفید ہوتے' لیکن یہ صورت حال اطمینان بخش نہ تھی۔ درعیہ کو مستقل مرکز تبلیغ قرار دینے کے لیے شیخ محمد بن عبدالوہاب امیر محمد بن سعود سے براہ راست اس موضوع سے متعلق بات کرنا چاہتے تھے' چنانچہ اس ضمن میں امیر کے بھائیوں کے ذریعے سلسلۂ جنبانی کی۔ امیر کی بیوی مرضیٰ بنت ابی وطبان نے بھی امیر کو آمادہ کرنے میں اہم کردار ادا کیا۔ امیر محمد بن سعود شیخ سے بالمشافہ گفتگو سے متاثر ہوا اور ساتھ دینے کا عہد کیا۔

اس کے بعد امیر نے شیخ کے ہاتھ پر بیعت کی' امر بالمعروف اور نہی عن المنکر اور کتاب و سنت پر عمل پیرا ہونے کا یقین دلایا۔ یہ ۱۱۵۷ یا ۱۱۵۸ھ/۱۷۴۵ء۔۱۷۴۷ء کا واقعہ ہے۔

اس کے ساتھ ہی قبائل میں یہ دعوت عام ہو گئی اور لوگ بیعت اور استفادے کی غرض سے شیخ کی خدمت میں حاضر ہونے لگے' جن میں نامور لوگ بھی شامل ہوتے تھے۔

درعیہ اور اس کے اطراف و جوانب میں شیخ کی مقبولیت دیکھ کر حاکم عینہ عثمان بن محمد بن معمر اپنے گزشتہ طرز عمل پر' جو اس نے شیخ کے ساتھ روا رکھا تھا' نہایت نادم ہوا اور شیخ کی خدمت میں حاضر ہو کر طالب عفو و درگزر ہوا اور اپنے ساتھ عینہ تشریف لے جانے کی درخواست کی' مگر شیخ نے بلطائف الحیل ٹال دیا۔

بہرحال درعیہ کے دوسرے سال ۱۱۵۸ھ یا ۱۱۵۹ھ میں امیر عثمان اور اہل حریملا نے بھی شیخ کی خدمت میں حاضر ہو کر بیعت کی۔

اب شیخ کی دعوت کا سلسلہ اور وسیع ہو گیا۔ ان کی آواز نجد کے علاقوں' یعنی عینہ' درعیہ' اور حریملا وغیرہ کی حدود سے نکل کر یمن اور دیگر مقامات میں بھی جا پہنچی۔ گرد و نواح کے اہل علم اور ذی اثر حضرات سے خط و کتابت شروع ہو گئی اور لوگ بڑے شوق سے ان کے حلقہ دعوت میں شرکت کرنے لگے۔

اس زمانے میں ریاض کا حاکم دہام بن دواس' یوں تو شیخ اور ان کے مشن کا پہلے ہی مخالف تھا' مگر ۱۱۵۹ھ میں تو شیخ اور امیر بن سعود کی مخالفت میں بہت آگے بڑھ گیا۔ شیخ اور ان کے ساتھیوں سے اس،

کی جنگی جھڑپیں بھی ہوتی رہتی تھیں (۱۱۵۹ تا ۱۱۸۷ھ) بالآخر ۱۱۸۷ھ کے آخر میں امیر عبدالعزیز بن محمد بن سعود نے ریاض پر ایک زبردست حملہ کر کے اسے فتح کر لیا اور نجد پر اپنا قبضہ مستحکم کر لیا۔

مقبولیت کے ساتھ ساتھ شیخ کی مخالفت بھی زیادہ ہوتی گئی۔ مخالفین ان کی تحریک احیاے سنہ و توحید کو غلط رنگ میں دیکھتے تھے' اور ان پر متعدد الزامات عائد کیے جاتے تھے۔ وہ کتاب و سنت کی روشنی میں ان کا جواب دیتے اور دعوت و تبلیغ میں اپنے آپ کو حق بجانب ثابت کرتے۔

شیخ کی دعوت اصلاح اور تحریک جہاد میں مرکز دعوت درعیہ کو بہت شہرت حاصل ہوئی۔ ۱۸۱۸ء تک اس کو یہی حیثیت حاصل رہی' پھر ابراہیم پاشا کے حملے سے یہ شہر بالکل تباہ ہو گیا۔

شیخ نے مسلسل پچاس برس دعوت و تبلیغ کا فریضہ انجام دیا اور باختلاف روایت ماہ شوال یا ذی قعدہ ۱۲۰۶ھ/جون یا جولائی ۱۷۹۲ء میں اکیانوے برس کی عمر پا کر وفات پائی۔

شیخ کا حلقہ درس بہت وسیع تھا' اسی نسبت سے ان کے تلامذہ کی تعداد بھی بہت زیادہ تھی۔

انہوں نے اپنے پیچھے چار بیٹے حسین' عبداللہ' علی اور ابراہیم چھوڑے۔ ان کے علم و فضل کا یہ عالم تھا کہ ان میں سے ہر ایک کے مکان کے قریب مدرسہ قائم تھا' جس میں بیرونی طلبا تعلیم حاصل کرتے تھے اور ان کے مصارف کی کفالت بیت المال کرتا تھا۔ شیخ محمد بن عبدالوہاب کی اولاد و احفاد اب بھی پورے نجد میں ممتاز حیثیت رکھتی ہے اور "آل شیخ" کہلاتی ہے۔

**مآخذ:** حسین بن غنام احسائی: روضۃ الافکار و الافہام لمرتاد حال الامام و تعداد غزوات ذوی الاسلام' مطبوعہ ریاض' قاہرہ ۱۳۶۸ھ/ ۱۹۴۹ء؛ (۲) الجبرتی: عجائب الآثار فی التراجم والاخبار' مطبوعہ قاہرہ ۱۲۹۷ھ؛ (۳) احمد بن زینی دحلان: خلاصہ الکلام فی امراء البلد الحرام؛ (۴) عثمان بن بشر نجدی: عنوان المجد فی تاریخ نجد' ریاض' بار سوم ۱۳۵۸ھ؛ (۵) رشید بن علی حنبلی: مشیر الوجد فی معرفۃ انساب ملوک نجد؛ (۶) الشوکانی: البدر الطالع؛ (۷) حافظ وہبہ: جزیرۃ العرب فی القرن العشرین؛ (۸) محمد حامد فقی: اثر الدعوۃ الوھابیہ فی جزیرۃ العرب' مطبوعہ قاہرہ؛ (۹) محمود شکری الالوسی: تاریخ نجد' مطبوعہ قاہرہ ۱۳۴۳ھ؛ (۱۰) محب الدین خطیب: الزہراء۔

○

**محمد احمد بن عبداللہ:** مہدی سوڈانی وہ ۱۲۵۸ھ/ ۱۸۴۳ء کے قریب دنقلہ کے جزیرہ میں پیدا ہوا جو العوردہ کے شمال میں واقع مجمع الجزائر ارگو کا ایک حصہ ہے۔ وہ نوبیہ کے عرب برابرہ میں سے کنوز خاندان کا ایک فرد تھا' بعد کی زندگی میں مہدی نے حضرت علیؓ اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اپنی قرابت داری اور سلسلۂ بیعت کو ثابت کرنے کے لیے اپنے حسب نسب کی جو تفصیل دی ہے اس کی رو سے باپ کی جانب سے اس نے حضرت امام حسنؓ اور حضرت عباسؓ سے صلبی نسبت ظاہر کی۔ وہ جہاز میں کام کرنے والے ایک بڑھئی کا دوسرا بیٹا تھا' اس سے بڑی ایک بہن تھی اور تین بھائی بھی تھے۔ ابتدائی زمانے ہی سے اس کی طبیعت تصوف کی طرف مائل تھی اور معمولی ابتدائی تعلیم کے بعد اس نے ۱۲۷۷ھ/۱۸۶۱ء میں سلسلہ سمانیہ میں شیخ محمد شریف سے بیعت کی۔ سات سال کی مریدی کے بعد شیخ محمد شریف نے اسے اس سلسلے کی خلافت سے ممتاز کیا۔ کچھ عرصہ خرطوم میں قیام کرنے کے بعد' جہاں اس نے شادی بھی کر لی' وہ نیل ابیض سے آبا نامی جزیرے میں چلا گیا جو کوستی کے شمال میں واقع ہے۔ یہاں اس نے ایک جامع مسجد اور ایک خانقاہ بھی تعمیر کرائی اور مریدوں کو اپنے گرد جمع کر کے وہاں قیام پذیر ہو گیا۔ اس کے پیر و مرشد شیخ محمد شریف بھی جن سے اس نے اپنے تعلقات برابر قائم رکھے تھے' ۱۲۸۸ھ/۱۸۷۲ء میں اس کے قریب ہی آ بسے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ بات محمد کو کچھ ناگوار گزری۔ اس واقعے کے کچھ عرصے بعد محمد کے دل میں یہ القا ہوا کہ وہ مہدی المنتظر ہے۔ یہ کیفیت ان روایات کے زیر اثر پیدا ہوئی جو مسلمانوں میں حضرت مہدی کے متعلق پائی جاتی ہیں۔ اس وجہ سے اس کے تعلقات اپنے پیر و مرشد سے بگڑ گئے۔ اب وہ اپنے پہلے شیخ طریقت کے حریف شیخ القرشی سے جا ملا اور ۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء میں اسی کا سجادہ نشین بھی بن گیا۔ دنقلہ سے سنار اور نیل ازرق سے کردفان تک کے علاقے میں سیاحت کے دوران اس نے بھانپ لیا کہ لوگوں میں بد دلی اور بے اطمینانی موجود ہے اور ان پر مصری حکومت کی جانب سے تشدد ہو رہا ہے۔ سوڈان کی شورہ پشت اور مخلوط آبادی' اس کا مذہبی جنون' ترکوں اور عربوں کا باہمی نفاق اور ترکوں کے حکمران طبقے سے شیعوں کی دیرینہ مخالفت' یہ سب باتیں ایسی تھیں جو اس کی مہدویت

کے دعوے کے لیے بار آور ثابت ہو سکتی تھیں۔ چنانچہ اس نے اپنی مہدویت کا دعویٰ کر دیا۔ آخر میں اس تحریک نے کچھ منفی رخ بھی اختیار کیا۔ روایات میں بیان شدہ کلیے کے مطابق محمد احمد نے یہ دعویٰ کیا کہ وہ دنیا کو "بدکاری اور برائی سے پاک کرنے" کی غرض سے آیا ہے۔ اس نے مختلف رسالوں اور فرمانوں کے ذریعے لوگوں کو اپنی تائید پر مائل کر لیا کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے زیارت سے مشرف فرمایا ہے اور آپؐ ہی نے اسے مہدی مقرر کیا ہے۔ دار نوبہ میں گدیر کی پہاڑی اس کی سرگرمیوں کا مرکز بن گئی۔ شعبان ۱۲۹۸ھ/ جولائی ۱۸۸۱ء میں وہ پہلی مرتبہ المہدی کی حیثیت سے منظر عام پر آیا۔ محمد احمد کی جو گفت و شنید خرطوم کی حکومت سے ہوئی وہ بے سود ثابت ہوئی۔ ابوالسعود کی قیادت میں فوج کے جو دو دستے اس کے خلاف بھیجے گئے۔ وہ تباہ کر دیئے گئے، اس سے اسے اور فتوحات حاصل کرنے کا موقع مل گیا۔ مزید بر اں مصری حکومت کو عرابی پاشا کی بغاوت کی وجہ سے زیادہ شدید کارروائی کرنے کا موقع نہ ملا۔ اس طرح مہدیہ سلسلہ بلا روک ٹوک کردفان سے بحر الغزال کی راہ سے مشرقی سوڈان تک پھیل گیا۔ وہاں سوا کن میں عثمان دقنہ جو غلاموں کا تاجر تھا اور بعد میں مہدی کا قابل ترین سپہ سالار ثابت ہوا، محمد احمد کی ملازمت میں داخل ہو گیا۔ مہدی کی یہ خواہش بھی تھی کہ وہ المغرب کی جانب بھی اپنی طاقت کو بڑھائے اور اس غرض سے اس نے محمد السنوسی سے جغبوب میں اور مراکو سے تعلقات و اتحاد پیدا کرنے کی کوشش کی، لیکن اس کا کچھ نتیجہ نہ نکلا۔ وہ اپنے پورے عروج پر تھا کہ ۱۳۰۱ھ/۱۸۸۴ء کی مہم اسے خرطوم لے گئی، جہاں جنرل گورڈن Gordon نے بڑی بہادری سے مقابلہ کیا، لیکن یہ مقام ۳۰ جنوری ۱۸۸۵ء کو مہدی کے قبضے میں آ گیا اور گورڈن مارا گیا۔ اس فتح کے بعد محمد احمد خود بھی زیادہ عرصے تک زندہ نہ رہ سکا، وہ ۹ رمضان ۱۳۰۲ھ/۲۲ جون ۱۸۸۵ء بعارضہ تپ محرقہ [illegible]ان میں، جو خرطوم کے قریب ہے، فوت ہو گیا۔ یہاں اس کے جانشین خلیفہ عبداللہ نے اس کے مزار پر ایک قبہ تعمیر کرایا۔ اب یہ مہدیوں کا صدر مقام بن گیا تا آنکہ کچنر Kitchener نے ۱۸۹۸ء میں عبداللہ کی حکومت اور سلسلہ مہدیہ دونوں کا خاتمہ کر دیا۔

محمد احمد کی تعلیمات کی بعض خصوصیات سے نہایت مقبول عام تصوف کا اظہار ہوتا ہے۔ اس کا زاہدانہ رویہ دنیوی ترقی کے منافی تھا۔ مہدیہ سلسلہ چونکہ رسمی تعلیم کو زیادہ اہمیت نہیں دیتا تھا، اس لیے تعلیم یافتہ طبقہ اس کے حلقہ مریدین سے بالکل الگ تھلگ رہا، ان کے نزدیک قرآن پاک کے علاوہ اگر کسی چیز کو کوئی وقعت حاصل تھی تو وہ مہدی کے احکام تھے یا راتب (وظائف و اذکار کا مجموعہ) اور مجلس نامی ایک کتاب جس میں محمد احمد کی جمع کردہ اور تالیف کردہ سنہ (مجموعہ احادیث) تھی جو سنت کی پہلی کتابوں کی جگہ مستعمل تھی، لیکن وہ نامکمل ہی رہ گئی۔ چاروں (فقہی) مذاہب کے ترک کرنے میں اس "اختلاف" کا اظہار ہوتا ہے جو صوفیہ میں اکثر پایا جاتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ محمد احمد اپنی موت سے کچھ پہلے اپنے پیروؤں اور معتقدین کی نظروں میں ایک ہیرو سا بن گیا تھا۔

محمد احمد کی ذات کے متعلق طرح طرح کے افسانے ابتدا ہی میں مشہور ہونے لگ گئے تھے، بعض اوقات غالی معتقدین اس کے کشوفات اور کرامات کو بڑھا چڑھا کر بیان کرتے تھے۔ اس کے ارشاد کی تعمیل میں اس کے درباری وقائع نویس اسمٰعیل عبدالقادر نے ایک مبالغہ آمیز سیرت موسومہ کتاب المستندی الی سیرۃ الامام المہدی لکھ ڈالی۔ اس میں ۱۲۹۸ھ سے ۱۳۰۲ھ تک کے واقعات درج تھے، لیکن اسے خلیفہ عبداللہ کے زمانے میں جلا دیا گیا۔ مصری مصنف شقیر یہ دعویٰ کرتا ہے کہ اس کے ہاتھ اس کتاب کا ایک نسخہ لگ گیا تھا جو اس دستبرد سے بچ رہا تھا۔

**مآخذ:** دیکھیے مقالہ محمد احمد بن عبداللہ، در آآآ، بذیل مادہ۔

○

**محمد عبدہٗ (مفتی):** مصر کے مشہور مفکر اور مصلح عالم جن کے افکار و نظریات نے ساری دنیائے اسلام کو متاثر کیا۔ محمد عبدہٗ مصری کسانوں کے متوسط الحال خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ ان کے والد عبدہ بن حسن خیر اللہ ترکی النسل تھے، جب کہ ان کی والدہ کا سلسلہ نسب خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروقؓ تک منتہی ہوتا ہے۔ محمد عبدہ ۱۸۴۹ء میں پیدا ہوئے۔ انہوں نے معمولی نوشت و خواند کے بعد بارہ برس کی عمر میں قرآن مجید حفظ کر لیا۔ اس کے بعد دینی تعلیم کی تحصیل کے لیے طنطا کی احمدی مسجد میں بھیجے گئے، لیکن یہاں فرسودہ طریقہ تعلیم کی وجہ سے ان کا دل نہ لگا اور ڈیڑھ برس کے بعد اپنے گاؤں چلے آئے اور شادی کر لی۔

خشت سازی اور سنگ تراشی جیسی صنعتیں ہجرت سے بہت پہلے مدینہ میں رواج پا چکی تھیں۔ یہ تھے مدینہ کے سیاسی، معاشرتی اور اقتصادی حالات جب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ معظمہ میں مبعوث ہوئے (عبدالحی الکتانی : التراتیب الاداریہ' ۱ : ۱۴۴' مطبوعہ بیروت)۔

عہد اسلام : آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اوس و خزرج کے چند آدمی عقبہ کے پاس آپؐ کو ملے' آپؐ نے ان کو اسلام کی دعوت دی اور قرآن مجید کی تلاوت فرمائی۔ یہ لوگ مدینہ منورہ میں یہودیوں کے پڑوس میں رہا کرتے تھے اور یہود کو نبوت اور انبیا کے بارے میں آپس میں گفتگو کرتے اور تورات پڑھتے ہوئے برابر دیکھتے اور سُنتے تھے۔ وہ ان سے سنتے رہتے تھے کہ قریبی زمانے میں کوئی نبی آنے والا ہے (Montgomery Watt : The Cambridge History of Islam در Muhammad)

چنانچہ آپ حضرت ابوبکر صدیقؓ کے ہمراہ مدینہ منورہ میں ۱۲ ربیع الاول بروز دوشنبہ / ۲۴ ستمبر ۶۲۲ء کو قبا پہنچ گئے جو مدینہ کے مضافات میں ہے۔ اسی تاریخ سے اسلامی کیلنڈر اور اسلامی تاریخ کا آغاز ہوتا ہے (History of the Arabs : P.K. Hitti' ص ۱۱۶' لنڈن ۱۹۵۱ء)۔ آپؐ نے قبا میں چودہ روز قیام فرمایا اور ایک مسجد کی بنیاد رکھی۔

انصار کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مکہ سے روانگی کی اطلاع مل چکی تھی' چنانچہ آپؐ کے ورود مسعود پر اھل مدینہ نے جس محبت و عقیدت کا مظاہرہ کیا وہ تاریخ کے اوراق میں محفوظ ہے (بخاری : صحیح و مسلم : صحیح' حدیث ہجرت)۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت ابوایوب انصاریؓ کے ہاں فروکش ہوئے اور سات ماہ قیام فرمایا۔ جب مسجد نبویؐ جس کی تعمیر میں آپؐ خود شریک تھے اور رہائشی مکانات تعمیر ہو گئے' تو آپؐ وہاں منتقل ہو گئے۔

مکہ مکرمہ کے غریب الوطن مہاجر نہایت بے سرو سامانی کی حالت میں مدینہ منورہ میں آئے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مہاجرین و انصار میں باہمی ہمدردی اور غم خواری اور ایک دوسرے کی امداد و اعانت کے لیے بھائی چارے اور مواخات کا ایک معاہدہ کرا دیا (ابن ہشام : السیرۃ' ص ۳۴۴ تا ۳۴۶' گوٹنگن ۱۸۵۸ء)۔

اسی زمانے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہود اور دیگر اقوام مدینہ منورہ سے امن و امان کا معاہدہ کیا' جو میثاق مدینہ منورہ کہلاتا ہے (ابن ہشام : السیرۃ' ص ۳۴۲ تا ۳۴۴' گوٹنگن ۱۸۵۸ء)۔ مدینہ آنے پر نماز باجماعت کا اہتمام اور اذان کا حکم ہوا۔

اسلام کا مدنی دور نہ صرف تاریخ اسلام بلکہ تاریخ عالم کا اہم باب ہے۔ مدینہ منورہ میں آ کر اسلام کو شان و شوکت نصیب ہوئی' جہاد کا حکم ملا' روزہ' زکوۃ' حج' نکاح و طلاق' غلاموں' اسیروں' دشمنان دین اور حدود و تعزیرات کے متعلق احکام نازل ہوئے اور دین اسلام نقطہ عروج اور منتہائے کمال پر پہنچ گیا۔ مدینہ منورہ ہی سے مسلمان ذوق جہاد اور شوق شہادت سے سرشار ہو کر دنیا کی تسخیر کے لیے روانہ ہوئے۔

خلافت راشدہ : حضرت ابوبکر صدیقؓ (۱۱ھ / ۶۳۲ء۔ ۱۳ھ / ۶۳۴ء) کا زمانہ خلافت زیادہ تر مرتد قبائل کے استیصال اور منکرین زکوۃ کی تادیب میں گزرا۔ حضرت عمر فاروقؓ (۱۳ھ / ۶۳۴ء تا ۲۳ھ / ۶۴۴ء) نے مدینہ منورہ میں مرکزی بیت المال قائم کیا' مسجد نبویؐ کی توسیع کی' مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ تک ہر منزل پر چوکیاں' سرائیں اور حوض تعمیر کرائے۔ حضرت عثمانؓ بن عفان (۲۴ھ / ۶۴۵ء تا ۳۵ھ / ۶۵۵ء) کا اہم کارنامہ مسجد نبویؐ کی تعمیر و توسیع ہے۔ انہوں نے ساری عمارت میں منقش پتھر لگوائے اور ستونوں کو سیسے سے مضبوط کیا اور عہد صدیقی کے قرآن مجید کے مدون نسخے کی نقلیں کرا کر مدینہ منورہ سے تمام ممالک اسلامیہ میں بھجوائیں۔ حضرت علیؓ (۳۵ھ / ۶۵۶ء تا ۴۰ھ / ۶۶۱ء) جب امیر معاویہؓ کے مقابلے کے لیے مدینہ منورہ سے بصرہ روانہ ہوئے تو اکثر حفاظ اہل مدینہ اور اکابر صحابہ اس خانہ جنگی کے خلاف تھے۔ انہوں نے حضرت علیؓ کو یہ مشورہ دیا کہ مدینہ منورہ سے نہ نکلیں اور اگر اس وقت نکلے تو پھر یہاں واپس نہ آ سکیں گے اور مرکز حکومت مدینہ منورہ سے نکل جائے گا (الطبری' ۶ : ۳۰۹۳' مطبوعہ لائیڈن)' چنانچہ ان کی پیش گوئی صحیح ثابت ہوئی۔ جنگ جمل کے بعد حضرت علیؓ نے کوفہ واپس آ کر مدینے کے بجائے اس کو مرکز خلافت قرار دیا۔ حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد امام حسنؓ نے امیر معاویہؓ سے مصالحت کر لی اور مرکز خلافت دمشق منتقل ہو گیا۔ اب مدینہ منورہ کی حیثیت ایک صوبائی شہر کی رہ گئی' اگرچہ اس کی علمی اور دینی مرکزیت اب بھی باقی تھی۔ حضرت امام حسنؓ بھی دستبرداری کے بعد مدینہ منورہ چلے آئے تھے۔ بعض صحابہ کرامؓ جو سیاسی کشاکش سے علیحدہ رہنا چاہتے تھے' مدینہ

منورہ کے قیام کو ترجیح دیتے تھے۔

سعودی حکومت (۱۹۲۵ء تا حال) : سلطان عبدالعزیز بن سعود نے حجاز پر قبضہ کرنے کے بعد ملک النجد و الحجاز کا لقب اختیار کر کے ملک میں امن و امان قائم‘ بدؤوں کی شوریدہ سری کا خاتمہ کیا‘ حج کے راستے کو محفوظ و مامون بنایا اور ملک کو ترقی کے راستے پر گامزن کیا۔ اس کے عہد میں مدینہ منورہ کی آبادی میں بتدریج اضافہ ہونے لگا۔ ۱۹۳۰ء میں تیل کی دریافت اور برآمد سے ملک کی خوشحالی اور اقتصادی خود مختاری کا نیا دور شروع ہوا اور اہل مدینہ نے بھی آسودہ حال ہو کر اطمینان کا سانس لیا۔ سلطان عبدالعزیز بن سعود کی وفات (۱۹۵۳ء) کے بعد شاہ سعود بن فیصل اور بعد ازاں شاہ فیصل (م ۱۹۷۵ء) نے زمام حکومت سنبھالی۔ مدینہ منورہ کی موجودہ ترقی و خوشحالی شاہ فیصل کی مرہون منت ہے۔ ان دونوں حکمرانوں نے مسجد نبوی کی توسیع و تزئین پر کروڑوں پونڈ صرف کیے اور جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کی توسیع و تکمیل کی۔ مدینہ منورہ کی آبادی تقریباً کئی لاکھ نفوس پر مشتمل ہے۔ ان میں ہندی‘ بخاری اور شامی مہاجرین کی بھی کافی تعداد ہے۔ شہر میں بہت سے ہوٹل کھل گئے ہیں۔ جامعہ اسلامیہ کے قیام سے علمی رونق بھی آ گئی ہے۔

**مآخذ :** (۱) ابن ہشام : السیرۃ النبویہ‘ ص ۳۲۸ تا ۳۳۲‘ ۳۴۱‘ تا ۳۴۳‘ گوٹنگن ۱۸۵۸ء؛ (۲) یاقوت : معجم البلدان‘ ۴ : ۴۶۰ تا ۴۶۳ لائپزگ ۱۸۶۹ء‘ (۳) ابن الاثیر : الکامل‘ ۴ : ۲۰۴‘ ۶ : ۲۱‘ ۴۳۳۱‘ مطبوعہ قاہرہ؛ (۴) السمہودی : وفاء الوفاء باخبار دارالمصطفیٰ‘ ۱ : ۷ تا ۱۹‘ ۳۳۲ تا ۳۳۷‘ قاہرہ ۱۳۲۶ھ؛ (۵) البتنونی : الرحلۃ الحجازیہ‘ ص ۲۵۴ تا ۲۶۱‘ مطبوعہ قاہرہ؛ (۶) عبدالحی الکتانی : تراتیب الاداریہ‘ ۱ : ۹۷‘ مطبوعہ بیروت؛ (۷) اسرائیل و لفنشن : تاریخ الیہود فی بلاد العرب فی الجاہلیہ و صدر الاسلام‘ ص ۹‘ ۱۶‘ ۱۱۷‘ ۱۵۸‘ قاہرہ ۱۹۲۷ء؛ (۸) عمر رضا کحالہ : جغرافیہ شبہ جزیرۃ العرب‘ ص ۱۳۷ تا ۱۴۷‘ دمشق ۱۹۴۴ء؛ (۹) آثار المدینۃ المنورہ‘ بار سوم‘ بیروت ۱۹۷۳ء و ۱۹۷۷ء۔

○

**المرابط :** المرابطی‘ رک بہ المرابطون۔

○

**المُرابِطُون :** ایک مسلم خانوادے کا نام‘ یہ لفظ جو ر ب ط سے مشتق ہے‘ مضبوط باندھنے کے معنوں میں آتا ہے‘ المرابطہ گھوڑوں یا انسانوں کی اس جماعت کو کہتے ہیں جو اسلامی سرحد کی حفاظت کے لیے فوجی چوکی میں مقیم ہو۔ اصطلاحی معنوں میں اس سے مراد وہ درویش صفت مجاہد ہیں جو رباط (قلعہ یا حفاظتی سرحدی چوکی) یا مستحکم خانقاہ میں سکونت پذیر ہوں۔

المرابطون اس شاہی خاندان کا بھی نام ہے جس کی تاسیس صحرا نشین صنہاجہ قبائل کی بہت سی شاخوں نے مل کر کی تھی۔ ان قبائل نے پانچویں صدی ہجری کے نصف اول / گیارہویں صدی عیسوی کے وسط میں ایک دینی قائد کے جھنڈے تلے جمع ہو کر المغرب پر پیش قدمی کر کے اسے مسخر کر لیا اور بعدازاں اندلس پر حملہ کر کے اس پر قبضہ کر لیا۔

اسلام کی ابتدائی صدیوں میں صنہاجہ (دیکھیے A Bel : Les Benou Ghanya‘ ص ۵‘ حاشیہ ۲‘ پیرس ۱۹۰۳ء) لثام (ایک نقاب کا نام جو آنکھوں کے نیچے چہرے کو ڈھانپ لیتا تھا) پہنا کرتے تھے‘ لہٰذا انھیں بعض اوقات 'ملثمون' بھی کہا جاتا تھا۔ یہ قبائل اس لق و دق صحرا میں رہتے تھے جو سوڈان تک چلا گیا ہے۔ ان کی بود و باش بدویانہ تھی‘ جس طرح آج کل ان کے اخلاف طوارق کی ہے۔

پانچویں صدی ہجری کے نصف اول میں صنہاجہ قبائل کی ایک شاخ جدالہ کا ایک سردار یحییٰ بن ابراہیم اپنے قبیلے کے مقتدر اشخاص کے ساتھ حج سے مشرف ہوا۔ واپسی پر اس نے قیروان (افریقہ) میں مالکی فقہ کے ایک بڑے عالم ابو عمران الفاسی سے ملاقات کی۔ یحییٰ بن ابراہیم کی یہ آرزو تھی کہ وہ ایسے عالم کو ہمراہ لے جائے جو اس کے ناخواندہ ہم وطنوں کو صحیح اسلامی عقائد کی تعلیم دے سکے۔ اس نے ابو عمران الفاسی سے یہ التجا کی کہ وہ اپنے کسی شاگرد کو اس کے سپرد کر دے۔ یحییٰ بن ابراہیم کو مطلوبہ قابلیت کا آدمی قیروان میں تو نہ دستیاب ہو سکا‘ لیکن استاد ابو عمران کی سفارش پر نفیس (مراکش) میں ایک عالم عبداللہ بن یاسین مل گیا‘ جو خود ابو عمران کا شاگرد اور استاد محمد اکاک (وکاک) کا پیرو کار تھا۔

ابن یاسین نے صنہاجہ کے ہاں سکونت اختیار کر لی۔ اس کے بعد اپنے ساتھ آٹھ رفقا‘ جن میں لمتونہ (صنہاجہ کی ایک شاخ) کے دو شیوخ یحییٰ بن عمر اور اس کا بھائی ابوبکر بن عمر بھی شامل تھے‘ کے ساتھ مل کر اپنے اور اپنے رفقا کے لیے نائجر (یا سینیگال) کے ایک

جزیرے میں ایک خانقاہ تعمیر کرلی۔ یہ خانقاہ ایک رباط تھی اور خود ابن یاسین اپنے مریدوں کو مرابطون کے نام سے پکارا کرتا تھا۔ اس رباط کی تقدیس اور اس میں سکونت پذیر درویشوں کے تقویٰ کی شہرت سارے المغرب میں پھیل گئی اور دور و نزدیک سے بہت لوگ آ کر اس دینی اخوت سے منسلک ہونے لگے۔ ان درویشوں کی تعداد بڑھتے بڑھتے ایک ہزار تک پہنچ گئی' جو ابن یاسین کے جان نثار مرید تھے اور ان کا تعلق' مجاہدین اور لمتونہ اور مسوفہ قبائل کے سرداروں سے تھا۔ انہوں نے (زبانی تبلیغ کے علاوہ) کسی مؤثر اقدام (جہاد بالسیف) کے متعلق بھی سوچنا شروع کر دیا۔ ابن یاسین نے اپنے طرف داروں کو صنہاجہ کے مختلف قبائل میں بھیجا' جنہوں نے یکے بعد دیگرے مرابطون کی اطاعت قبول کر لی۔ فتوحات اور مال غنیمت کی کشش نے مرابطون کا دائرۂ اقتدار ان لوگوں تک وسیع کر دیا جو ابھی تک متردد تھے۔ اس طرح مرابطی مجاہدوں کی تعداد میں بڑی تیزی سے اضافہ ہو گیا۔

ابن یاسین نے اس نئی حکومت کے سیاسی' مالی اور اہم معاملات کا انصرام اپنے ہاتھوں میں رکھا اور اپنے وفادار مرید یحییٰ بن عمر کو مرابطی لشکر کا سپہ سالار بنا دیا۔ صحرائی قبائل کو زیر کرنے کے بعد یحییٰ بن عمر اور ابن یاسین وادی درعہ تک بڑھ گئے' جہاں انہوں نے کامیاب چھاپے مارے۔ سجلماسہ کے حکمران مسعود بن وانودین المغراوی نے مرابطی پیش قدمی کی مزاحمت کی' لیکن وہ ایک جنگ میں مارا گیا اور اس کے دارالحکومت پر قبضہ کر لیا گیا (۴۴۷ھ / ۱۰۵۵۔ ۱۰۵۶ء)۔

یحییٰ بن عمر نے (۴۴۷ تا ۴۴۸ھ / ۱۰۵۵ء۔ ۱۰۵۷ء) میں وفات پائی۔ اس کی وفات کے بعد اس کے بھائی اور ابوبکر نے مرابطی فوجوں کی کمان سنبھالی اور شمال کی جانب پیش قدمی کرتے ہوئے اقصائے المغرب کے جنوب میں فتوحات کا سلسلہ جاری رکھا۔ سوس کے نواحی علاقوں اور ان کے دارالحکومت تارودنت کو زیر کر لیا گیا۔ اس کے بعد اغمات اور اسکے صوبوں نے مرابطی فاتحین کی اطاعت قبول کر لی۔

بعدازاں ابوبکر اور ابن یاسین نے برغواطہ قبائل پر لشکر کشی کی جن کا علاقہ بحر اوقیانوس تک چلا گیا تھا۔ برغواطہ قبائل ایک مدعی نبوت ابن صالح کے فاسد عقائد کے معتقد تھے۔ انھیں اسلام کی دعوت دینا ایک قابل ستائش کام تھا۔ ان بربروں نے مرابطون کی لشکر کشی کی شدید مزاحمت کی اور ابن یاسین نے ایک معرکے میں وفات پائی (۴۵۱ھ / ۱۰۵۹ء)۔ ابن یاسین نے مرابطون کی رہنمائی کے لیے ایک خلیفہ مقرر کر دیا تھا' جس کا نام بقول ابن خلدون ابن عدو تھا' لیکن ابوبکر بن عمر کے مقابلے میں اس کی ثانوی حیثیت تھی۔ المرابطون کا حقیقی سربراہ ابوبکر ہی تھا' جس نے اپنے نام کا سکہ ضرب کرایا تھا۔ اس نے برغواطہ کے خلاف جہاد جاری رکھا اور آخر انھیں مطیع کر لیا (۴۵۲ھ / ۱۰۶۰ء)۔ کچھ دیر بعد اسے پتا چلا کہ قلعہ بنو حماد کا امیر بلکین لشکر جرار لے کر مغرب اقصیٰ کی سمت یلغار کر رہا ہے اور صحرا نشین صنہاجہ قبائل آپس میں دست و گریباں ہیں۔ اس موقع کو غنیمت سمجھتے ہوئے اس نے المغرب سے صحرا کی جانب کوچ کر دیا تاکہ برسرپیکار مرابطی قبائل کے درمیان صلح و آشتی کی فضا دوبارہ پیدا کر دے۔ روانگی سے قبل اس نے المغرب کے مرابطی لشکر کی کمان اور دوسرے معاملات کا انصرام یوسف بن تاشفین کے سپرد کر دیا۔ اپنی بیوی زینب کو طلاق دے کر اس کے حبالۂ عقد میں دیدیا جو اب یوسف بن تاشفین کی بیوی بن گئی (۴۵۳ھ / ۱۰۶۱ء)۔ یہ خاتون غیر معمولی طور پر باشعور' باہمت اور حسین و جمیل تھی' وہ جلد ہی اپنے نئے شوہر پر حاوی ہو گئی' جس سے نوزائیدہ مرابطی حکومت کے مستقبل پر نہایت خوشگوار اثر پڑا۔ یوسف بن تاشفین نے المغرب الاقصیٰ اور المغرب الاوسط میں فتوحات کا سلسلہ جاری رکھا۔ ابوبکر نے صحرا میں امن و امان قائم کر دیا تو اسے اپنے نائب کی فتوحات کی اطلاع ملی۔ وہ المغرب کے شمال کی طرف واپس چلا آیا تاکہ مرابطون کی کمان دوبارہ سنبھال لے' لیکن زینب کے مشورے پر عمل کرتے ہوئے یوسف بن تاشفین نے ابوبکر کو گراں قدر تحائف سے مالا مال کر دیا اور اس کے اچھی طرح ذہن نشین کر دیا کہ وہ اب اعلیٰ اقتدار سے دست بردار نہیں ہو گا۔ ابوبکر نے اصرار نہ کرنے میں دانشمندی کی؛ وہ صحرائے مغرب اور سوڈان کی طرف چلا گیا جہاں اس نے ۴۸۰ھ / ۱۰۸۸ء میں انتقال کیا۔

المرابطون کے ہمہ مقتدر سربراہ بننے کے بعد یوسف بن تاشفین نے مراکش کا شہر بسایا جو اس کا اور اس کے جانشینوں کا دارالحکومت بن گیا۔ اس کے بعد اس نے المغرب الاقصیٰ اور المغرب الاوسط میں الجزائر تک فتوحات کا سلسلہ جاری رکھا۔ مفتوحہ علاقے مرابطی والیوں کے سپرد کر کے ۴۷۵ھ / ۱۰۸۲ء۔ ۱۰۸۳ء میں وہ واپس مراکش چلا آیا

اندلس کے مسلم ملوک الطوائف، خصوصاً امیر اشبیلیہ معتمد بن عباد کے اصرار پر یوسف بن تاشفین نے یہ فیصلہ کیا کہ ایک بھاری لشکر لے کر سمندر پار اندلس پہنچ جائے اور وہاں جا کر عیسائیوں سے جہاد کرے جن کا سرغنہ لیون اور قشتالیہ کا حاکم الفانسو ششم تھا۔ اس نے زلاقہ کے میدان میں عیسائیوں پر عظیم الشان فتح حاصل کی (۱۲ رجب ۴۷۹ھ / ۲۳ اکتوبر ۱۰۸۶ء)، جو مرابطون کے لیے فتح اندلس کی تمہید بن گئی۔

اندلس کے ملوک الطوائف جن میں المعتمد بھی شامل تھا، جلد ہی اپنے مفاد اور اقتدار کو خطرے میں دیکھ کر یوسف بن تاشفین کے خلاف سازشیں کرنے لگے۔ یوسف بن تاشفین نے انھیں تمام اعزازات سے محروم کر کے ملک بدر کر دیا اور اندلس میں مرابطی فوج اور اپنے قرابت دار والیوں کو چھوڑ کر افریقہ کی راہ لی۔

یوسف بن تاشفین کی وفات (۵۰۰ھ / ۱۱۰۶-۱۱۰۷ء) پر اس کے بیٹے علی بن تاشفین کو ایک وسیع سلطنت ورثے میں ملی جس کی حدود میں المغرب کے ممالک، افریقہ کا ایک حصہ اور اندلس (شمال میں فرانسہ تک) شامل تھے۔ اس کے اخلاف یکے بعد دیگرے مراکش کے تخت پر نصف صدی تک براجمان رہے۔ جس کے بعد الموحدین نے عبدالمومن کی سرکردگی میں مراکش فتح کر لیا (۵۴۱ھ / ۱۱۴۶-۱۱۴۷ء) اور یوسف کے خاندان میں سے آخری مرابطی حکمران اسحٰق بن علی بن یوسف کو قتل کر کے مرابطی سلطنت کا خاتمہ کر دیا۔ جلد ہی الموحدین نے اندلسی مسلمانوں کی مدد سے اندلس فتح کر لیا، جو ایک عرصے سے المرابطون کی سخت گیری سے تنگ آ چکے تھے۔ الموحدون ۵۳۹ھ / ۱۱۴۴-۱۱۴۵ء میں سمندر پار کر کے اندلس میں داخل ہوے تھے اور جب مرابطی والی یحیٰی بن غانیہ نے انتقال کیا (۵۴۳ھ / ۱۱۴۸ء) تو مرابطی اقتدار کا خاتمہ ہو گیا۔

قصہ مختصر اگر ہم اندلس اور جزائر بلیاری Balearic میں مرابطی والیوں کی مزاحمت اور ابن غانیہ کی بغاوت سے صرف نظر بھی کر لیں تو آسانی سے کہا جا سکتا ہے کہ مرابطی سلطنت خاندان یوسف بن تاشفین کے آخری حکمران کے انتقال (۵۴۱ھ / ۱۱۴۶-۱۱۴۷ء) پر معدوم ہو گئی۔ "کندہ ناتراش" صنہاجہ قبائل، جو صحرائی زندگی کی سختیوں اور تکلیفوں کے عادی تھے، خوش قسمتی سے تل مراکش اور اندلس کے مرغزاروں پر قابض ہو گئے اور عیش و عشرت میں پڑ کر، جس سے وہ ناآشنا تھے، مردانہ اوصاف سے محروم ہو گئے۔ وہ اندلس میں اس زمانے میں وارد ہوے جب ادب، شعر و شاعری اور دوسرے علمی مشاغل نے جوش جہاد اور شوق فتوحات کی جگہ لے لی تھی۔ یہ درست ہے کہ موجودہ ماحول ان کے لیے سازگار ثابت ہوا، لیکن یہ ان کے زوال کا بھی باعث ہوا۔ انھیں ایسی اعلیٰ اور شائستہ تہذیب سے واسطہ پڑا، جس کی پذیرائی کے لیے وہ پہلے سے تیار نہ تھے۔ یہ نیا تمدن ان کے لیے تباہ کن ثابت ہوا، جس طرح آٹھ صدیاں پیشتر افریقہ کے شمال میں وندالوں Vandals کے لیے ہوا تھا (دیکھیے A. Bel : *Les Benou ghdnya* vii)۔

یہ ہیں اسباب مرابطی سلطنت کے زوال کے، جو نصف صدی سے کچھ کم عرصے کے لیے برسراقتدار رہی اور جس نے بڑی سرعت سے فتوحات حاصل کیں۔

**مآخذ**: (۱) المراکشی: المعجب (طبع ڈوزی)، فرانسیسی ترجمہ از Fagnan، در *Revue africaine*، ج ۳۵ تا ۳۷، کتابی صورت میں ۱۸۹۳ء میں الجزائر سے شائع ہوا؛ (۲) ابن الاثیر (طبع Tornb)، المغرب اور اندلس سے متعلقہ حصوں کا ترجمہ از Fagnan در *Revue africaine*؛ (۳) ابن ابی زرعہ: القرطاس؛ (۴) الحلل الموشیہ؛ (۵) ابن خلدون: کتاب العبر (*Hist. des Berb.*)۔

○

**مُرتَد**: ارتداد (باب افتعال) سے اسم فاعل، اس کا مادہ "رَدّ" ہے۔ ارتداد کے لغوی معنی لوٹ جانے اور پھر جانے کے ہیں، مگر اصطلاح شریعت میں ارتداد کا مطلب دین اسلام کو چھوڑ کر کفر اختیار کر لینا ہے۔

ارتداد قولاً بھی ہوتا ہے اور عملاً بھی، مثلاً پورے اسلام یا اس کے کسی بنیادی رکن کو ماننے سے زبان سے انکار کر دینا، یا ایسے اعمال یا عقائد اختیار کر لینا جو قرآن و سنت کی نص قطعی کے خلاف ہوں۔

مرتد اس شخص کو کہا جاتا ہے جو پورے اسلام یا اس کے کسی اساسی رکن کو ترک کر کے اور دین سے برگشتہ ہو کر کفر اختیار کر لے، خواہ اس کی کوئی بھی شکل ہو۔

اگر کوئی مسلمان خوانخواستہ کسی وجہ سے مرتد ہو جائے تو اس کو دوبارہ دعوت اسلام دی جائے گی اور توبہ کے لیے کہا جائے گا۔ توبہ کی مہلت بھی دی جائے گی۔ توبہ کر لے تو بہتر، اگر توبہ نہ کرے اور

حالت کفر اور ارتداد پر برابر قائم رہے تو شریعت اسلامی کی رو سے اس کی سزا قتل ہے، چاہے قتل کی کوئی بھی صورت ہو۔ اگر مہلت کے دنوں میں موت واقع ہو جائے تو اس کے لیے دوزخ میں ہمیشہ رہنے کی سزا ہے۔ قرآن، حدیث، آثار صحابہؓ تعامل خلفاے راشدینؓ، بعد کے خلفاے اسلام، ائمہ مجتہدین اور فقہاے کرام کی رو سے تواتر اور تسلسل کے ساتھ یہ مسئلہ اسی طرح ثابت ہے اور ابتداے اسلام سے اب تک اس پر اجماع امت چلا آ رہا ہے۔ (مرتد کے لیے سزائے قتل کے حق میں دلائل کے لیے دیکھیے آآآ، بذیل مادہ).

رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو خلیفہ منتخب کیا گیا تو عرب کے کچھ لوگوں نے اسلام کو ترک کر کے کفر اختیار کر لیا تھا۔ ان کو مرتد ہونے کی وجہ سے اہل ردہ کہا جاتا ہے۔ حضرت ابوبکرؓ نے ان کے خلاف باقاعدہ فوج بھیج کر ان سے جنگ کی اور اس وقت تک ان سے برسرپیکار رہے، جب تک ان کا خاتمہ نہیں کر دیا گیا۔ یہ واقعہ تفصیل کے ساتھ حدیث اور تاریخ کی تمام کتابوں میں موجود ہے۔ امام بخاریؒ نے اسے اپنی الجامع الصحیح (کتاب استتابہ المرتدین) میں نقل کیا ہے۔

اہل ردہ کے خلاف ان جنگوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد مختلف قبیلوں اور علاقوں میں مختلف وجوہ کی بنا پر ارتداد کا جو خطرناک فتنہ شروع ہو گیا تھا، وہ ختم ہو گیا۔ اس کے بعد بعض مواقع پر انفرادی طور سے، جو لوگ مرتد ہوے ان کا بھی خاتمہ کر دیا گیا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے عرب کے مختلف علاقوں اور قبیلوں میں مرتدین کے خلاف جہاد کے لیے جو گیارہ لشکر روانہ کیے تھے، ان میں سے ہر سپہ سالار کو وہاں کے لوگوں کے نام ایک فرمان لکھ کر دیا تھا۔ اس فرمان میں وضاحت سے تحریر فرمایا تھا کہ تم سے جن لوگوں نے شیطان کی پیروی کی ہے اور اللہ سے بے خوف ہو کر اسلام کو ترک کر کے کفر کی طرف لوٹ گئے ہیں، مجھے ان کے بارے میں اطلاع ملی ہے۔ اب میں نے فلاں شخص کو مہاجرین اور انصار کی ایک فوج کے ساتھ روانہ کیا ہے اور اسے ہدایت کر دی ہے کہ ایمان کے سوا کسی سے کچھ قبول نہ کرے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ کے دین کی طرف دعوت دیئے بغیر کسی کو قتل نہ کرے۔ جو اس کی دعوت الی اللہ کو قبول کرے گا اور اس کا اقرار کرنے کے بعد اپنا عمل درست رکھے گا، اس کے اقرار کو وہ لازماً قبول کرے گا اور سیدھی راہ پر چلنے میں اس کی مدد کرے گا، البتہ جو اس کی دعوت قبول کرنے سے انکار کرے گا اس سے ہمارا فرستادہ اس وقت تک جنگ کرے گا، جب تک کہ وہ اللہ کی طرف رجوع نہ کرے گا۔ اس کو حکم دیا گیا ہے کہ انکار کرنے والوں میں سے جو اس کی گرفت میں آ جائے، اسے زندہ نہ چھوڑے، ان کی آبادیوں کو جلا دے اور ان کو ختم کر دے، بعد کے ادوار میں بھی مختلف موقعوں پر اسی طریقے پر عمل کیا گیا۔ (رک بہ، آآآ، بذیل مادہ) (البدایہ والنہایہ، ۶: ۳۱۶ و ۳۱۷).

بہرحال حضرت ابوبکر صدیقؓ نے صحابہ کرامؓ مرتدین کے خلاف نہایت سخت رویہ اختیار کیا اور ان کو تلوار کے زور سے ختم کر کے دم لیا۔ ان کی اجتماعی قوت کو بھی ختم کیا اور انفرادی طور پر بھی جو شخص ارتداد کی راہ پر گامزن ہوا، اس کو موت کی نیند سلا دیا (البیہقی: السنن الکبریٰ، کتاب المرتد، باب قتل من ارتد عن الاسلام اذا ثبت علیہ رجلا کان اوامراۃ، ۸: ۲۰۴).

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**اَلْمُرْجِئہ:** (ع)، مادہ رجا، باب افعال: ارجاء، بمعنی مؤخر کرنا، ملتوی کرنا سے صیغہ اسم فاعل، بقول ابن منظور (لسان العرب، بذیل مادہ رجا) مرجئہ مسلمانوں کا ایک گروہ ہے جو کہتا ہے کہ ایمان کا تعلق محض قول اور زبان سے ہے عمل کو اس میں دخل نہیں۔ گویا کہ انہوں نے قول (اقرار ایمان) کو مقدم کر دیا اور عمل کو مؤخر رکھا۔ یہ اس لیے کہ ان کا عقیدہ ہے کہ اگر وہ نماز نہ بھی پڑھیں اور روزہ نہ بھی رکھیں تو بھی ان کا ایمان انہیں نجات دلا دے گا۔ ان کا یہ عقیدہ ہے کہ ایمان کے ہوتے ہوئے گناہ (معصیت) کوئی نقصان نہیں پہنچاتا، جس طرح کفر کے ہوتے محض دعوئ اطاعت (محض نیکی بلا عقیدۂ راسخ) کوئی فائدہ نہیں پہنچاتا۔ وہ مرجئہ اس عقیدے کی بنا پر کہلائے کہ اللہ تعالیٰ توبہ قبول کرتا ہے، یا غفوری و رحیمی کی بنا پر گناہوں کی سزا ملتوی کر دیتا ہے، المرجئۃ کے بجائے انہیں المرجیہ اور المرجیہ بھی کہا جاتا ہے۔

مسلمانوں کے قدیم فرقوں میں سے ایک فرقے کا نام بھی ہے جو خوارج [رک باں] کا انتہائی مخالف تھا۔ خوارج کا عقیدہ یہ تھا کہ اگر کوئی مسلم گناہ کبیرہ کا ارتکاب کرے تو وہ کافر ہو جاتا ہے، اس کے

برعکس مرجئہ کا عقیدہ یہ تھا کہ گناہ آخر گناہ ہی ہے۔ اس سے گناہگار مستوجب سزا تو ہو جاتا ہے' لیکن کافر نہیں ہو جاتا۔ کافر تب ہو گا جب وہ اسلام کا انکار کر دے اور نیکی پر ایمان ترک کر دے۔ گناہ ایمان کے باوجود عمل کی ایک لغزش ہے' لہٰذا گناہ کی وجہ سے کوئی مسلمان اسلام کا منکر نہیں ہو جاتا۔ اس عقیدے کا زمانے کی سیاست پر گہرا اثر پڑا۔ خصوصاً اس زمانے کے خلفا کے حق میں یہ دلیل استعمال ہوئی۔ (خوارج کا استدلال یہ تھا کہ دوسرے عام مسلمانوں کی طرح اگر خلیفہ یا امام گناہ کبیرہ کا مرتکب ہو جائے تو مسلمان نہیں رہتا لہٰذا امانت کا اہل نہیں ہوتا۔ مرجئہ کے نزدیک اگر کوئی امام کبیرہ گناہوں کا ارتکاب کرے تو وہ اسلام سے خارج نہیں ہوتا۔ اس کی اطاعت پھر بھی واجب ہے اور اس کے پیچھے نماز بھی جائز ہے۔

اصطلاح مرجئہ کی مغربی اور مشرقی توجیہات میں خاصا اختلاف پایا جاتا ہے (دیکھیے آآآ بذیل' مادہ)۔

زمانہ گزرنے پر مرجئہ عقیدے کے دو پہلو ہو گئے۔ ان کا بڑا نظریہ خوارج کے برعکس یہ تھا کہ ایمان زائل نہیں ہو سکتا اور دوسرا نظریہ ایمان بالآخرۃ سے متعلق تھا۔ ان کا عقیدہ تھا کہ اگر ایمان باقی ہو (یعنی کسی فعل بد کی برائی کو برائی سمجھنے پر ایمان ہو' از روے اسلام) وہاں گناہ کو لغزش کا درجہ حاصل ہوتا ہے' انکار یا کفر کا نہیں ہوتا' اس لیے محض گناہ سے سزا تو ہے' مگر اس سے کفر لازم نہیں آتا' کیونکہ برائی کی برائی پر ایمان قائم ہے۔ اس وجہ سے یہ لوگ اہل الوعد یعنی وعدے (وعدہ' بخشش بصورت ندامت و توبہ) کے معتقد کہلاتے تھے۔ برخلاف معتزلہ [رک بآں] کے جو اہل الوعید یعنی تہدید و تخویف کے معتقد کہلاتے تھے۔ اس طرح عقیدہ ارجاء کا ایک تیسرا پہلو بھی نکل آیا جس سے اس عقیدے کی مختلف توجیہات سامنے آگئیں' یعنی ایمان کی ناقابل زوال نوعیت کا عقیدہ' مسلمان گنہگاروں کی جانب نرمی اور درگزر کا رویہ۔ اور قیامت کے دن ان کے لیے مغفرت کی امید۔ مطلب یہ کہ اصل شے ایمان ہے' اس کی بعد معاملہ عمل آتا ہے۔ اعمال نفوس انسانی کے پختہ یا کمزور ہونے کی بنا پر اضطراری یا طبعی طور پر برے بھی ہو سکتے ہیں' لیکن بلحاظ ایمان مرتکب کے نزدیک برے اعمال برے ہی تھے تو ایمان اپنی جگہ پر قائم رہا' یعنی گناہ ہو جانے سے (یاد رہے کہ گناہ ہو جانا اور گناہ کرنا میں فرق ہے) کسی مؤمن کو فوراً کافر کہہ دینا اصولاً غلط ہے' لیکن کرتے یا کرتے رہنے پر اصرار سے ایمان کی کمزوری یا عدم ظاہر ہوتا ہے۔

یہ امر ملحوظ رہنا چاہیے کہ گناہ پر اصرار ایمان کے زوال کی نہ سہی اس کی کمزوری کو مستلزم ہے' اس لیے عقیدہ ارجاء میں' قدر اضطراری سے زیادہ بلکہ گناہوں کی تحریک و ترغیب کا باعث ہے' اس لیے قابل احتیاط ہے۔ یہ ہیں مرجئہ کے بڑے بڑے عقائد جن کی تائید الشہرستانی وغیرہ نے بھی کی ہے۔ قدیم مصنفین نے مرجئہ کے مختلف گروہوں کے مابین کئی اختلافات کا ذکر کیا ہے' چنانچہ الاشعری نے ایمان' کفر' معاصی' توحید' تفسیر' قرآن' احوال آخرت' گناہ صغیرہ اور کبیرہ' کبیرہ گناہوں کی مغفرت' عصمت انبیا' گناہوں کی عقوبت' اس مسئلے میں کہ آیا اسلام کے قرون اولیٰ میں کفار تھے یا نہیں' عفو مظالم' رویت باری' ماہیت قرآن' کنہ (ماہیت) باری' کے اسما و صفات' اور جبر و قدر کے بارے میں ان کے اختلاف رائے کا ذکر کیا ہے۔ ان کے بارہ گروہ بتائے ہیں اور بہت سے عقائد کو اہل السنت کے عقائد کے خلاف قرار دیا ہے۔

عبدالقاہر البغدادی نے مرجئہ کے تین گروہوں کا ذکر کیا ہے (الفرق بین الفرق' ص ۱۹۱) : (الف) وہ جو ایمان اور اختیار میں ارجاء کی تعلیم دیتے تھے۔ اس گروہ میں غیلان ابو مروان الدمشقی اور ابوشمر محمد بن ابی جبر کے متعلق ارجاء کا عقیدہ رکھتے تھے؛ (ج) وہ جو ایمان کو اعمال پر مقدم سمجھتے تھے' وہ نہ تو عقیدہ اختیار کے پیروؤں میں شامل تھے اور نہ اہل جبر و قدر ہیں۔ آخر الذکر گروہ میں یونس بن عون' غسان' ابو ثوبان' ابومعاذ' التومنی اور بشر بن غیاث المریسی [رک بآں] کے متبعین شامل ہیں۔ متبعین غسان امام ابو حنیفہؒ کو اپنے اصحاب میں سمجھتے تھے' لیکن البغدادی کے نزدیک ان کا ایسا سمجھنا درست نہ تھا' کیونکہ امام ابوحنیفہؒ مرجئہ کے عام عقائد میں ان کے ہم خیال نہ تھے۔

امام صاحب کا عقیدہ ان کے اس (غیر مطبوعہ) خط سے ظاہر ہے جو البتی کے نام تھا اور جو قاہرہ کے کتاب خانے کے ایک مخطوطے میں محفوظ ہے۔

البغدادی نے ایک حدیث بیان کی ہے جس میں مرجئہ پر لعنت بھیجی گئی ہے۔ وہ قدر و منزلت جو امام ابوحنیفہ کو بحیثیت ایک متکلم اور فقیہ کے حاصل تھی بجائے خود اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ مرجئہ میں شامل نہ تھے اور اہل السنت والجماعت کے مسلک میں راسخ

تھے۔ واقعہ یہ ہے کہ ان کی سیاسی و مذہبی رواداری پر بہت سے راسخ العقیدہ لوگ عامل تھے۔

**مآخذ :** الاشعری : مقالات الاسلامیین، طبع Ritter، استانبول ۱۹۲۹ء، ۱ : ۱۳۲ ببعد؛ (۲) عبدالقاہر البغدادی : الفرق بین الفرق، طبع محمد بدر، قاہرہ ۱۳۲۸ء، ص ۱۹۰ ببعد؛ (۳) الشہرستانی : کتاب الملل و النحل، طبع Cureton، ص ۱۰۳ ببعد؛ (۴) ابن حزم : کتاب الفصل، ۲ : ۱۱۲ ببعد، ۴ : ۴۴ ببعد، ۲۰۴ ببعد؛ (۵) ابن الاثیر : الکامل، طبع Tornberg، ۱۰ : ۲۹.

○

**اَلْمَرْوَہ :** رک بہ الصفا، السعی، عمرہ۔

○

**مرید :** التھانوی : کشاف اصطلاحات الفنون میں ہے کہ مرید کے دو معنی ہیں : ایک بمعنی محب، یعنی سالک مجذوب اور دوسرے بمعنی مقتدی (جس کے دیدۂ بصیرت کو حق سبحانہ و تعالیٰ نور ہدایت سے بینا کر دے) تاکہ وہ اپنے نقصان کو دیکھتا رہے اور دا نا کمال کی طلب رکھے اور جب تک اس کی مراد پوری نہ ہو جائے اسے قرار حاصل نہ ہو۔ اس کی مراد قرب حق تعالیٰ کا حصول ہوتا ہے۔ دونوں جہانوں میں حق کے بغیر اس کی کوئی مراد نہیں ہوتی۔ اگر ایک لحظہ بھی اس کی طلب کو وہ چھوڑتا ہے تو پھر صرف مجازی مرید رہ جاتا ہے۔ مرید صادق وہ ہوتا ہے جو کلی طور پر رُو بخدا رہتا ہے۔ اس کا دل ہمیشہ اپنے شیخ کے ساتھ ہوتا ہے اور پوری ارادت کے ساتھ شیخ کی روحانیت کو حاضر سمجھتا ہے۔ تمام احوال میں اور راہ باطن میں اس سے استمداد کرتا ہے۔ وہ اپنے آپ کو شیخ کے سامنے اس طرح سمجھتا ہے جس طرح غسال کے ہاتھ میں میت ہوتی ہے تاکہ شیطان اور نفس امارہ سے محفوظ رہے۔

(مرید کے لغوی معنی میں ارادہ کرنے والا، یا ارادات رکھنے والا۔ یہ اصطلاح ایسے شخص کے لیے استعمال ہوتی ہے جو درویشوں کے کسی سلسلے یا کسی صنف (= گلڈ) میں شامل ہونے کا خواہش مند ہو۔ [رک بہ طریقہ، درویش] اس کے لیے جو عرصہ تیاری میں لگتا ہے اس عرصے کے لیے ایسے شخص کو مرید کہتے ہیں۔ جہاں تک مرید کے فرائض کا تعلق ہے، یا اپنے شیخ یا پیر، یا اپنے نصب العین کی جانب سے اس کے فرائض اور ان چیزوں کی متصوفانہ و عشقیہ بنیادوں کا مسئلہ ہے، تو ان موضوعات پر کتب تصوف میں مفصل بحث موجود ہے۔

مرید کا لفظ وسیع معنوں میں ایک عام اصطلاح ہے جو ہر صوفی کے لیے استعمال ہوتی ہے (مرید کے ساتھ مرشد کا استعمال بھی اکثر آتا ہے)۔

**مآخذ :** (۱) التھانوی : کشاف اصطلاحات الفنون؛ (۲) کتب تصوف، بذیل مادہ۔

○

**مریمؑ :** حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ ماجدہ (۳ [آل عمران] : ۴۵)۔ بائبل کے انگریزی ترجمے میں انہیں Mary کے نام سے موسوم کیا گیا ہے جب کہ اردو ترجمے میں، غالباً" قرآن حکیم کے زیر اثر لفظ مریم ہی استعمال کیا گیا ہے (کتاب مقدس، برٹش اینڈ فارن بائبل سوسائٹی، لاہور ۱۹۴۹ء، متی، ۱ : ۱۴)۔

یہود کے دینی ادب میں مریم حضرت موسیؑ اور حضرت ہارونؑ کی بہن کا نام ہے (دیکھیے J.S.Black و T.K.Cheyne : مقالہ MIRIAN، در Encyclopaedia of Biblica)۔ قرآن حکیم میں حضرت مریم کا بنت عمران (۶۶ [التحریم] : ۱۲) اور "اخت ہارون" کے نام سے بھی ذکر کیا گیا ہے۔ ان کی ولادت اور ابتدائی حالات کا ذکر سورۂ آل عمران میں آیا ہے اور بعد کے حالات، بالخصوص حضرت عیسیٰؑ کی ولادت کا مفصل ذکر، سورۂ مریم میں آیا ہے، جو حضرت مریم ہی کے نام سے منسوب ہے۔

علامہ ابن کثیر نے حضرت مریمؑ کو حضرت سلیمانؑ کی اولاد بتایا ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ ارشاد باری : (۳ [آل عمران] : ۳۳) میں عمران سے مراد حضرت مریمؑ کے والد ماجد ہیں (تفسیر القرآن العظیم، لاہور ۱۹۷۲ء، ۱ : ۳۵۸) ابن کثیر نے محمد بن اسحٰق بن یسار کے حوالے سے عمران کا شجرۂ نسب بھی بیان کیا ہے۔

اس مصنف نے البدایہ و النہایہ میں محمد بن اسحٰق اور ابوالقاسم بن عساکر کے حوالے سے حضرت مریمؑ کا جو نسب نامہ بیان کیا ہے وہ اپنی تفسیر میں بیان کردہ مندرجہ بالا نسب نامے سے قدرے مختلف ہے، لیکن انہوں نے ایک بنیادی بات کی طرف اشارہ کر کے بحث کو سمیٹ دیا ہے کہ حضرت مریمؑ بہرحال حضرت داؤد علیہ السلام کی نسل سے ہیں : ولا خلاف انھا من سلالہ داؤد علیہ السلام" (البدایۃ والنھایۃ،

۲ : ۵۶)۔ المراغی نے آل عمران اور امرأۃ عمران سے مذکورہ عمران سے الگ الگ شخصیتیں مراد لی ہیں۔ ان کی راے میں عمران اول ابو موسیٰ ؑ ہیں اور عمران ثانی ابو مریمؑ ہیں اور ان دونوں کے درمیان کوئی ۱۸۰۰ برس کی مدت کا فرق ہے (تفسیر المراغی' قاھرہ ۱۹۴۶ء ۳ : ۱۴۳)۔ عمران کی لولاد نہ تھی۔ ان کی بیوی حنہ بنت فاقوذ' جو بعد میں حضرت مریمؑ کی والدہ بنیں' بانجھ تھیں۔ ایک روز حنہ نے ایک پرندے کو دیکھا' جو اپنے بچے کی چونچ بھر رہا تھا۔ دل پر چوٹ لگی اور بچے کی آرزو سے بیتاب ہو گئیں۔ بے ساختہ بارگاہ ایزدی میں دعا کے لیے ہاتھ اٹھا دیے۔ اللہ تعالیٰ نے دعا قبول فرمائی اور تھوڑے ہی عرصے بعد وہ امید سے ہو گئیں (ابن کثیر: تفسیر القرآن العظیم' ۱ : ۳۵۹)۔ اس حالت امید میں انہوں نے نذر مانی کہ وہ ہونے والے بچے کو بیت المقدس کی خدمت کے لیے وقف کر دیں گی۔

ابن کثیرؒ نے لکھا ہے کہ ام مریم نے بچی کے پیدا ہونے پر تأسف کا اظہار اس لیے کیا کہ اس زمانے میں یہود بیت المقدس کی خدمت کے لیے اپنی نرینہ اولاد ہی وقف کیا کرتے تھے' (البدایہ والنھایہ' ۲ : ۵۷) حنہ نے بچی کا نام مریم رکھ دیا جو بقول امام راغب اصفہانی عجمی نام ہے : (المفردات فی غریب القرآن' قاھرہ' ص ۴۸۳)۔ سریانی میں اس کے معنی خادم کے ہیں۔ البیضاوی' الخازن اور النسفی نے اس کے معنی عابدہ اور خادمہ کے تحریر کیے ہیں۔

حنہ نے اپنی نذر کی نیت کو نہ بدلا' البتہ مریم چونکہ سدانت اور کہانت کے فرائض انجام نہ دے سکتی تھی' اس لیے اسے زہد و عبادت کے لیے وقف کر دیا (تفسیر المراغی' قاھرہ ۱۹۴۶ء ۳ : ۱۴۰) اور اس بچی کے لیے اور اس کی آئندہ اولاد کے لیے بارگاہ ایزدی میں یہ دعا کی کہ رب کریم انہیں شیطان مردود کے فتنے سے محفوظ رکھے' یہ دعا سب سے بڑا ہدیہ اور تحفہ ہے' جو کوئی ماں اپنی جگر گوشہ کے لیے پیش کر سکتی ہے (فی ظلال القرآن' قاھرہ' بار دوم ' ۳ : ۱۸۳)۔

قرآن عزیز نے حضرت مریمؑ کی والدہ کی اس دعا کے قبول ہونے اور ان کے بہترین ہاتھوں میں تربیت پانے کا ذکر کیا ہے : ابن کثیر نے ابن اسحٰق کے حوالے سے یہ لکھا ہے کہ مریمؑ کے والد کا سایہ سر سے اٹھ گیا تھا اور وہ یتیم ہو گئی تھیں بہرحال یہ بات اپنی جگہ مسلّم ہے کہ ان کی کفالت کا مسئلہ ضرور اٹھا' اور چونکہ وہ لڑکی تھیں' اس لیے یہ انتہائی نازک مسئلہ تھا کہ ہیکل کے مختلف کاھنوں میں سے کون ان کا سرپرست قرار پائے جبکہ ہر کاھن اسے اپنی کفالت میں لینے کا متمنی تھا۔ قرآن عزیز کے بیان سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کاھنوں کے مابین انجام کار فیصلہ قرعہ اندازی ہی سے طے پایا (۳[آل عمران]: ۴۴)۔

قرعہ اندازی کی صورت یہ طے پائی کہ کہ ہر شخص آب رواں پر اپنا قلم ڈالے گا' جس کا قلم رک جائے اور بہاؤ میں نہ بہے' وہی کفیل ہو گا (احکام القرآن' قاھرہ ۱۳۳۱ھ ۱ : ۱۴)۔ اس طرح حضرت مریمؑ حضرت زکریاؑ کی کفالت میں آگئیں۔ جو حضرت مریمؑ کے خالو تھے (تفصیل کے لیے دیکھیے : قصص القرآن' کراچی ۱۹۷۲ء' ۴ : ۳۵۶)۔

جب حضرت مریمؑ سن رشد کو پہنچ گئیں اور بیت المقدس کی عبادت گاہ (ہیکل) میں ایک حجرے (محراب) میں شب و روز عبادت میں مشغول رہنے لگیں اور جب کبھی حضرت زکریاؑ خبر گیری کے لیے ان کے پاس جاتے تو ان کے ہاں اللہ کی نعمتیں پاتے : ابن کثیر نے اس آیت کی تفسیر میں متعدد علماء کے حوالے سے لکھا ہے کہ وہ ان کے ہاں موسم گرما کے پھل سردیوں میں اور موسم سرما کے پھل گرمیوں میں پاتے۔

قرآن عزیز نے حضرت مریمؑ کو عفیفہ' پاکباز اور اپنے زمانے کی تمام جہانوں کی عورتوں کی سردار بیان کیا ہے۔ ان کے زہد و عبادت کا ذکر کرتے ہوے ان کے علو مرتبت کے بارے میں یہ بتایا ہے کہ فرشتے ان کے پاس آتے تھے : (۳[آل عمران]:۴۲)۔

حضرت مریمؑ کی ذات اس وقت اور اہمیت اختیار کر گئی۔ جب اللہ تعالیٰ نے ان کی ذات کو اپنی ایک شان کے اظہار کے لیے منتخب کر لیا' جو کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی' باپ کے واسطے کے بغیر' ولادت ہے (تفصیل کے لیے دیکھیے ۱۷[مریم] : ۱۶ تا ۳۴' نیز عیسیٰ (علیہ السلام بذیل مادہ) حضرت مریمؑ سے حضرت عیسیٰ کی باپ کے بغیر' ولادت کی بنا پر' ان کی ذات مسلمانوں کے ہاں انتہائی مقدس اور محترم ہے' جبکہ یہودیوں اور عیسائیوں کے تصورات ان کے متعلق انتہائی ناقص ہیں۔

سورۃ النسآء میں یہود کے گھناؤنے کردار کا ذکر کرتے ہوے قرآن عزیز نے بتایا ہے کہ انہوں نے دیگر سنگین جرائم کے ارتکاب کے ساتھ ساتھ اس جرم کا بھی ارتکاب کیا کہ حضرت مریمؑ پر بہتان

لگایا۔ (۴ [النساء]: ۱۵۶)' جیسا کہ سورۂ مریم میں مذکور ہوا ہے۔ یہود کو ابتدا میں حضرت مریمؑ پر شبہ گزرا' لیکن حضرت عیسیٰؑ کی معجزانہ ولادت کا ثبوت جب ان کے گہوارے میں معجزانہ کلام سے انہیں مل گیا تو ایک محیر العقول عظیم شخصیت کے بارے میں یہودیوں کو کسی قسم کا شک و شبہ باقی نہ رہا۔ چنانچہ انہوں نے اس کے بعد کچھ عرصے کے لیے نہ تو عفیفہ مریمؑ پر تہمت لگائی اور نہ ہی عیسیٰؑ کو کبھی ناجائز ولادت کا طعن کیا۔ جب حضرت عیسیٰؑ کی عمر تیس برس ہو گئی اور انہوں نے نبوت کے کام کی ابتدا کی اور اخلاقی بنیادوں پر مبنی تعلیم پیش کی تو یہود' جو مسیح منتظر سے عسکری توقعات وابستہ کیے ہوئے تھے' ان کے مخالف ہو گئے اور انہوں نے نہ صرف حضرت عیسیٰؑ پر زبان طعن دراز کی بلکہ ان کی پاکباز والدہ پر بھی بہتان عظیم کی مرتکب ہوئے (تفصیل کے لیے دیکھیے تفہیم القرآن' لاہور ۱۹۵۱ء' ۱ : ۴۱۷)۔ اس وقت سے یہودی ادب میں حضرت مریمؑ سے عیسیٰؑ کی معجزانہ ولادت کا انکار کیا جاتا ہے' چنانچہ MARY پر آرٹیکل میں اس بارے میں طویل بحث کی گئی ہے اور اناجیل کے حوالوں سے ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کی ولادت معجزانہ نہ تھی۔ Encyclopaedin' لنڈن ۳ : ۲۹۵)۔ نیز اس امر کو بھی ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ حضرت مریمؑ کو کوئی اعلیٰ روحانی مقام حاصل نہ تھا' بلکہ وہ بھی (العیاذ باللہ) موروثی گناہ کے داغ سے بچ نہ سکی تھیں (کتاب مذکور' ۳ : ۲۹۵)۔

جہاں تک نصرانیوں کا تعلق ہے وہ حضرت مریمؑ کا غلو کی حد تک احترام کرتے ہیں۔ ان کے آرٹ' میوزک اور ادب میں حضرت مریمؑ کو ایک اہم مقام حاصل ہے۔ عیسائیوں کے ہاں مریم MARY کی شخصیت تدریجاً ارتقا پذیر ہوئی ہے جس کا اندازہ ان القابات سے لگایا جا سکتا ہے جو وقتاً فوقتاً انہیں دیئے جاتے رہے ہیں' مثلاً کنواری ماں (Virgin mother)' حوا ثانی (Second Eve)' مادر خداوند (Mother of God)' عذراء (Ever Virgin) وغیرہ تفصیل کے لیے دیکھیے : 'The New' 'Encyclopaedia Britannica' شکاگو ۱۹۷۴ء' ۶ : ۲۷۴)۔

اس بارے میں ایک خاص بات یہ قابل ذکر ہے کہ خود اناجیل میں حضرت مریمؑ کے بارے میں وہ ادب و احترام مفقود نظر آتا ہے' جو اسلامی مقدس کتب' یعنی قرآن و حدیث میں ان کے تذکرے میں اختیار کیا گیا ہے۔

قرآن حکیم جو خدا کا محفوظ اور ابدی کلام ہے اور جس کی روش وقتی و سیاسی مصلحتوں سے بالاتر ہے' یہود کی روش اور نصاریٰ کے موقف کی واضح تردید کرتا ہے۔ یہود اور النصاریٰ دونوں کے مقالات لغزش کی نشاندہی بھی کرتا اور ہے۔ اس میں حضرت مریمؑ کو ایک صالحہ' زاہدہ' عفیفہ' عابدہ' سیدہ نساء العالمین' فرشتوں سے مکالمہ کرنے والی اور رب کریم سے مناجات کرنے والی اعلیٰ روحانی شخصیت کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے (دیکھیے ۳ [آل عمران] : ۳۶-۳۷' ۴۲' ۴۵)۔ سورہ مائدہ میں انہیں صدیقہ کہا گیا ہے۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

**اَلْمُزْدَلِفَہ :** (ع)۔ مادہ زلف (بمعنی قربت و نزدیکی)' سے از ولاف باب افتعال بمعنی اقتراب و (اجتماع) مکہ مکرمہ میں ایک مقام کا نام جو منیٰ اور عرفات کے تقریباً درمیان میں واقع ہے' جہاں حاجی لوگ عرفات سے واپسی کے وقت نویں اور دسویں ذوالحجہ کی درمیانی رات پہنچ کر مغرب اور عشا کی نمازیں اکٹھی پڑھتے ہیں اور پھر تمام رات وہیں بسر کرتے ہیں۔ اگلی صبح نماز فجر کے بعد سورج نکلنے سے پیشتر وہ وہاں سے روانہ ہو جاتے ہیں اور وادی محسر میں سے ہوتے ہوئے منیٰ کی سطح مرتفع پر پہنچ جاتے ہیں۔

مزدلفہ میں ایک مقدس مقام جبل قزح ہے (اسے المشعر الحرام بھی کہتے ہیں۔ یوم النحر کی صبح کو یہاں حاجی حضرات دعا کے لیے جمع ہوتے ہیں۔ یہاں دعا کے لیے وقوف مستحب امر ہے) بقول الازرقی اس کے اوپر ایک بڑا سا گول قبہ تھا۔ مکہ مکرمہ کے قاضی الفاسی (م ۸۳۲ھ) نے ۸۱۱ھ میں اس گنبد یا برج کو موجود پایا اس نے اسے ایک مربع عمارت بتایا ہے جو مینار کی سی تھی رات کو آنے والے حاجیوں کی رہنمائی کے لیے اس پر روشنی کی جاتی تھی۔ خلیفہ ھارون الرشید کے زمانے میں یہاں شمعیں روشن کی جاتی تھیں۔ اس کے بعد بڑے بڑے چراغ جلائے جاتے رہے۔ بعد ازاں چھوٹے چراغوں نے جگہ لے لی (شفاء الغرام' ص ۳۰۸) اسلامی عہد میں اس برج سے کوئی چار سو گز کے فاصلے پر ایک مسجد تعمیر ہوئی تھی جس کی الازرقی پوری تفصیل دیتا ہے۔ بعد میں مختلف سلاطین اور والی اس مسجد کی تعمیر و تجدید میں حصہ لیتے رہے بالمقدس صرف نماز ادا کرنے

کی جگہ بتاتا ہے اور ایک اجتماعی چشمہ اور ایک مینار کا ذکر کرتا ہے۔ Burton بھی مزدلفہ میں ایک اونچے اور الگ تھلگ قبے کا ذکر کرتا ہے، لیکن اس کے بقول مزدلفہ میں قیام کی رات کو روشنی مسجد میں کی جاتی ہے۔ الفاسی بتاتا ہے کہ مزدلفہ میں تین چشمے ہیں (کتاب مذکور، ص ۳۴۵) ... سعودی حکومت نے مزدلفہ میں مسجد مشعر حرام کو بہت خوبصورت اور وسیع بنا دیا ہے۔ حجاج کی عرفات سے واپسی کی رات یہاں بہت زیادہ روشنی کا اہتمام کیا جاتا ہے اور اس کے علاوہ راستے کے اس پاس اور خود مزدلفہ میں پینے اور دوسرے استعمال کے لیے ... وسیع انتظام کیا جاتا ہے۔ جس کی بنا پر یہاں حجاج کو ک... ری پیش نہیں آتی۔ (نیز رک بہ حج).

**ماخذ:** ... ما... میں درج ہیں

○

**مُسْتَحَب:** (ع، ج = مستحبات)، بمعنی پسندیدہ، مادہ ح ب ب (حب حبا و محبۃ)۔ باب استفعال (استحباب) سے اسم مفعول، مستحب کے معنی پسندیدہ ہیں (التھانوی: کشاف اصطلاحات الفنون، ۲: ۲۷۴) بعض احادیث میں یہ لفظ انہی معنوں میں استعمال ہوا ہے (ابوداؤد: السنن، ۲: ۱۴۲ تا ۱۴۳، عدد ۱۳۸۲)۔ شریعت (علم فقہ) میں اس سے مراد ایسے امور ہیں، جن کو شارع علیہ السلام نے پسند تو کیا، مگر واجب نہ کیا ہو (الجرجانی: التعریفات، ص ۱۳۵) اور جن پر شارعؑ نے خود بھی مداومت نہ فرمائی ہو، بلکہ کبھی ان کو کیا اور کبھی چھوڑا ہو (کشاف، ۲: ۲۷۴) اور جن کے ادا کرنے پر ثواب اور نیک بدلے کا وعدہ ہو، مگر ترک پر نہ عذاب ہو اور نہ ملامت (محمد ابوزہرہ: اصول الفقہ، ص ۳۹)۔ یہ عموماً ایسے افعال ہوتے ہیں جن پر حتم و جزم نہیں ہوتا، البتہ ان کا کرنا نہ کرنے سے افضل ہوتا ہے (عبدالوہاب خلاف: علم اصول الفقہ، ص ۱۱۱ تا ۱۱۲) اور جن کی جانب فعل ترک فعل سے راجح ہوتا ہے (علی حسب اللہ: اصول التشریع الاسلامی، ص ۳۱۸).

ان کی حیثیت فرائض و واجبات سے کم تر (محمد الخضری: اصول الفقہ، ص ۵۱)، مگر مباح امور سے زیادہ ہوتی ہے۔ ایک اعتبار سے انھیں فرائض و واجبات کا مکمل کنندہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ ان کے ذریعے ان کی تکمیل ہوتی ہے (علی حسب اللہ: اصول التشریع الاسلامی، ص ۳۱۸)۔ نیز ان امور کو امور واجبہ کا محافظ و نگہبان بھی کہا جاتا ہے کہ اگر ان امور کی حفاظت کی جائے تو اس سے فرائض و واجبات محفوظ رہتے ہیں اور اگر ان کو چھوڑ دیا جائے تو اس سے فرائض و واجبات کے متاثر ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے (محمد ابو زہرہ: اصول الفقہ، ص ۳۹).

مستحب و مندوب کا عمومی استعمال امور مسنونہ پر بھی کیا جاتا ہے (التھانوی، ۶: ۱۴۲۵، بذیل مادہ نفل)۔ مگر اس کے خصوصی معنوں میں افعال و عادات کی محض دو اقسام شامل کی جاتی ہیں: (۱) مختلف عبادات (مثلاً نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ) وغیرہ کے ساتھ رضائے خداوندی کے لیے کچھ ایسے اضافی امور کی پابندی کرنا، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے کبھی تو کیے اور کبھی نہ کیے ہوں، انھیں قربات (علی حسب اللہ: اصول التشریع الاسلامی، ص ۳۱۸) یا سنن زائدہ (محمد الخضری: اصول الفقہ، ص ۵۱) یا مندوب مشروع (الخلاف: علم اصول الفقہ، ص ۱۱۱)، یا سنن غیر موکدہ (ابوزہرہ: اصول الفقہ، ص ۳۹) بھی کہا جاتا ہے۔ ان کی حیثیت اضافی، اختیاری اور اتمامی امور کی سی ہوتی ہے، (۲) زندگی کے عمومی معاملات (شئون عادیہ مثلاً کھانے پینے، چلنے پھرنے وغیرہ) میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے پسند و اختیار کردہ اطوار کا تتبع و امتثال بھی امت کے لیے مستحبات میں سے ہے۔ ان امور عادیہ کی اتباع انسان کو وصف کمال سے مزین کرتی ہے (عبدالوہاب خلاف: علم اصول الفقہ، ص ۱۱۲)۔ ان امور کو مندوب، مستحب، ادب اور فضیلت وغیرہ کے ناموں سے موسوم کیا جاتا ہے (علی حسب اللہ: اصول التشریع الاسلامی، ص ۳۱۹).

شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک سنت، مندوب، مستحب اور تطوع باہم مترادف الفاظ ہیں۔ ان کا ادا کرنا موجب ثواب تو ہے، مگر ترک موجب عتاب نہیں، البتہ حنابلہ احناف کی طرح ان میں مؤکدہ اور غیر مؤکدہ کی تفریق کے قائل ہیں، مالکیہ اور احنافؒ کے نزدیک سنت اور مندوب دو مختلف المعانی الفاظ ہیں: سنت وہ عمل ہے جس کی آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے (عملی یا قولی) تاکید مروی ہو، (اسے احناف سنت مؤکدہ اور مالکیہ صرف سنت کا نام دیتے ہیں)، جبکہ مندوب وہ عمل ہے جسے آپؐ نے پسند تو فرمایا مگر اس پر مواظبت اختیار نہ فرمائی، احناف اسے سنت غیر مؤکدہ بھی کہتے ہیں (دیکھیے: عبدالرحمٰن الجزیری: الفقہ علی المذاھب الاربعہ: اردو ترجمہ، ۱: ۱۴۴ تا ۱۰۵، نیز حاشیہ نیز رک بہ نافلہ).

فقہ جعفریہ میں اس سے مراد ایسے افعال ہیں جن کی جانب فعل، جواز ترک کے باوجود، راجح ہوتی ہے (محمد ابوزہرہ : اصول الفقہ، ص ۳۹)۔

**مآخذ :** (۱) ابوداؤد : السنن، ۲ : ۱۴۲ تا ۱۴۳، عدد ۱۳۸۲؛ (۲) مسلم : الصحیح؛ (۳) التھانوی : کشاف اصطلاحات الفنون، ۲ : ۲۷۳، ۲ : ۱۳۲۵؛ (۴) الجرجانی : التعریفات، مطبوعہ قاہرہ ۱۳۱۳ھ، ص ۱۳۵؛ (۵) التفتازانی؛ (۶) ملا جیون : شرح نور الانوار؛ (۷) محمد ابوزہرہ : اصول الفقہ، ص ۳۹ ببعد؛ (۸) عبدالوہاب الخلاف : علم اصول الفقہ، مطبوعہ کویت، ۱۳۹۰ھ / ۱۹۷۰ء، ص ۱۱۱ تا ۱۱۴؛ (۹) محمد الخضری : اصول الفقہ، قاہرہ ۱۳۸۲ھ / ۱۹۶۳ء؛ (۱۰) علی حسب اللہ : اصول التشریع الاسلامی، بار دوم ۱۳۷۹ھ / ۱۹۰۹ء۔

○

**مستعرب :** (مستعربہ) (عربی : "عرب بن جانے والے") ان گروہوں میں سے ایک کا نام جن میں عرب نسابوں نے عرب کے باشندوں کو تقسیم کیا ہے، ان میں سے پہلے گروہ کا نام العرب العاربہ ہے، یعنی وہ اصل عرب جو خالص عربی نسل سے ہیں۔ یہ نو (بعض کے نزدیک سات) قبیلوں پر مشتمل تھے جن کی نسبت یہ خیال کیا جاتا ہے کہ وہ ارم بن سام بن نوح کی اولاد سے تھے اور سب سے پہلے عرب میں آ کر آباد ہوئے یعنی عاد، ثمود، امیم، عبیل، طسم، جدیس عملیق، جرھم اور وبار، یہ اب نابود ہو چکے ہیں سوائے چند بقایا کے جو دوسرے قبائل میں مل جل گئے ہیں۔ دوسرا گروہ متعربہ کا ہے جو خالص عرب نہیں ہیں۔ انہیں قحطان (جسے عہد عتیق، سفر تکوین، ۱۰ : ۲۵ ببعد میں ۔یقطان کہا گیا ہے) کی اولاد میں سے خیال کیا جاتا ہے اور وہ جنوبی عرب کے باشندے ہیں۔ تیسرے گروہ کا نام مستعربہ ہے۔ یہ نام بھی ان قبیلوں کے لیے استعمال ہوتا ہے جو اصلاً عرب نہ تھے۔ وہ اپنا نسب معد بن عدنان سے ملاتے ہیں جو حضرت اسمٰعیلؑ [رک بان] کی اولاد میں سے تھے۔ شمالی عرب کے تمام قبائل مستعربہ میں شامل ہیں، چنانچہ بنو قریش جن سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی ہیں، انہیں میں کا ایک گروہ ہیں۔ اس صورت سے آپؐ کا سلسلہ نسب حضرت ابراہیمؑ سے جا ملتا ہے (اسی شجرۂ نسب کی بنا پر آپؐ کا تعلق انجیل و توریت کے پیغمبروں سے ثابت ہوتا ہے)۔ المستعربہ کی پرانی اصطلاح جو عرب کے ان قبائل کے لیے مستعمل تھی جو خالص عربی الاصل نہ تھے، اندلس کی فتح کے بعد ایک نئے معنی میں استعمال ہونے لگی، چنانچہ اندلس کے وہ عیسائی جنھوں نے اسلام قبول کیا، مستعربہ کہلانے لگے۔ یہی لفظ مستعربہ بگڑ کر مزرب Mozarab بن گیا۔

**مآخذ :** (۱) السیوطی : المزھر، نوع اول، ۶ (تاج العروس، ۱ : ۳۷۱)؛ (۲) دیکھیے lane : lex، بذیل مادہ۔

○

**مَسْجِد :** (ع)، لغوی بحث : از مادہ س۔ ج۔ د = سجد سجوداً بمعنی خضع (جھکنا)، ذل، تذلل (بے وقعت) ہونا، پیشانی کا زمین پر لگانا، عاجزی و خاکساری سے جھکنا، عبادت میں پیشانی اور ناک زمین پر رکھنا (الزبیدی : تاج العروس، 'Arabic and Englis Lexicon'، لسان العرب، بذیل مادہ)۔ اسی مادے سے اسم فاعل ساجد (مونث سَاجِدۃٌ)، مبالغے کے لیے سجاد (جمع سجد و سجود)، اسی سے "عَیْنٌ ساجِدۃ"۔ جھکی ہوئی آنکھ، "نخلۃ ساجدۃ"۔ جھکا ہوا کھجور کا درخت، اَلسَّجادۃ اور مسجدۃ بمعنی جائے نماز، مشتق ہے (لسان، بذیل مادہ)، سجدلہ کسی کے سامنے سجدہ کرنا۔ اسجاد : اوامتہ النظر، مسلسل دیکھے جانا (ہ القاموس، وغیرہ، بذیل مادہ)۔

اسی مادے سے لفظ مسجد (جیم کی زیر اور زبر کے ساتھ) (جائے سجدہ، مقام سجدہ) مشتق کیا گیا ہے جو اسلامی عبادت گاہ کا نام ہے۔ چونکہ عبادت میں سب سے اہم بالشان رکن سجدہ ہے، اس لیے اس کی اہمیت کے لیے، نیز نماز کی غرض و غایت کو اجاگر کرنے کے لیے شریعت اسلامیہ میں عبادت گاہ کے لیے معبد کے بجائے مسجد (سجدہ گاہ) کا نام اختیار کیا گیا۔ الزجاج کے بقول ہر وہ جگہ جہاں عبادت کی جائے مسجد ہے، جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے : جعلت لی الارض مسجدًا و طھورًا۔ دوسرے قول کے مطابق مسجد (جیم کی زبر کے ساتھ) گھروں کے محراب (محرابُ البیوت) کو کہتے ہیں اور (جیم کی زیر کے ساتھ) مسجد (ج : مساجد) مقام عبادت کو کہا جاتا ہے، التھانوی (کشاف، ۳ : ۶۳۹) کے مطابق بفتح جیم ہر سجدہ گاہ اور بکسر جیم خاص مکان معین برائے ادائے نماز کو کہا جاتا ہے، مرد کی پیشانی کو بھی مسجد (بفتح الجیم) کہتے ہیں، چنانچہ قرآن کریم کے ارشاد : میں مساجد کو اعضائے سجدہ، یعنی پیشانی، ناک، دونوں ہاتھ، دونوں گھٹنے اور دونوں پاؤں پر بھی محمول کیا گیا ہے۔ اسلام میں اس

مخصوص عمارت کو جو صرف عبادت خداوندی کے لیے تعمیر کی جائے، مسجد کہتے ہیں (لسان العرب، بذیل مادہ؛ التھانوی: کشاف، ۳: ۴۳۹).

۲۔ قرآن کریم میں مسجد کا استعمال: قرآن کریم کی کئی سورتوں میں اس کا زیادہ تر اطلاق مسجد حرام اور المسجد الاقصٰی پر ہوا ہے (بنی اسرائیل) اسی سورۃ میں اس کا اطلاق یہودیوں کے معبد پر بھی ہوا ہے: (بنی اسرائیل) اس سے مراد بھی مسجد اقصٰی ہی ہے۔ جس کی تعمیر حضرت سلیمانؑ کے مبارک ہاتھوں سے مکمل ہوئی تھی۔ سورۂ کہف میں اصحاب کہف کے مزار کے بھی ایک عبادت گاہ پر لفظ مسجد کا اطلاق ہوا ہے۔ (۱۸ [الکھف]: ۲۱)۔ اس کا کثیر استعمال مدنی عہد میں ہوا جبکہ مسلمان مسجد کے مقام اور اس کی مخصوص وضع سے روشناس ہو چکے تھے، چنانچہ اسی دور میں لفظ مسجد (بصورت مفرد و جمع) کثرت سے استعمال ہوا ہے۔ اس کے علاوہ مسجد حرام یعنی بیت اللہ شریف کا متعدد جگہ ذکر آیا ہے (مثلاً: ۲ [البقرۃ]: ۱۴۴، ۱۴۹، ۱۵۰، ۱۹۱، ۱۹۶، ۲۱۷؛ ۵ [المائدۃ]: ۲؛ ۸ [الانفال]: ۳۴؛ ۹ [التوبہ]: ۷، ۹؛ ۲۲ [الحج]: ۲۵.

دنیا بھر کی مساجد میں بیت اللہ شریف کو خصوصی عزت و احترام حاصل ہے۔اس کے اس مرتبے اور مقام کی بنا پر اس کو المسجد الحرام، یعنی حرمت و عزت والی مسجد کہا گیا ہے. ہر مسلمان صاحب استطاعت پر اس کا حج کرنا فرض کیا گیا ہے۔ اپنی نمازوں میں اس کی طرف منہ کرنے کو لازمی قرار دیا گیا (۲ [البقرۃ]: ۱۴۹، وغیرہ)۔ اس میں داخل ہونے والوں کو امن دیا گیا اور اس میں خونریزی اور دنگا فساد سے روکا گیا ہے (۳ آل [عمران]: ۹۷)، اس میں بت پرستوں، مشرکوں اور کافروں کے داخلے پر پابندی عائد کی گئی ہے (۹ [التوبہ]: ۲۸)، وہاں برہنگی اور عریانی اختیار کرنے کو ممنوع قرار دیا گیا ہے۔

۳۔ فضائل: مساجد خواہ کسی علاقے کی بھی ہوں، اللہ تعالٰی کے مقدس و متبرک گھر ہیں۔ اہل اسلام ان کی بے حد عزت و توقیر کرتے ہیں۔ مساجد میں نماز کے لیے جانا بے حد ثواب اور فضیلت کا موجب بنتا ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص گھر سے وضو کر کے مسجد میں نماز کی نیت سے نکلا اس کا ثواب اس شخص جیسا ہے جو احرام باندھ کر حج کے لیے نکلا ہو۔ ایک نماز کے بعد دوسری نماز، بشرطیکہ ان دونوں کے درمیان کوئی کام یا کلام نہ ہو، علیین میں لکھی جاتی ہے اور جو لوگ اندھیروں میں مساجد کو جاتے ہیں ان کے لیے قیامت کے روز مکمل نور کی بشارت ہے (مسلم، نیز دیکھیے مسلم: الصحیح، ۱: ۴۵۱، حدیث ۲۵۰، ص ۴۵۰، حدیث ۲۷۲، ۲۷۳، ص ۴۶۰، حدیث ۲۷۷، ۲۷۸، ۴، ص ۴۶۱، حدیث ۲۷۹، ص ۴۶۳، حدیث ۲۱ و بعد).

نیز آپؐ نے فرمایا دنیا کے تمام خطوں سے مسجدیں خدا تعالٰی کو سب سے زیادہ محبوب ہیں (مسلم، ۱: ۴۶۴، حدیث ۲۸۸)۔ اسی بنا پر آپؐ نے مساجد کی تعمیر کو جنت میں اپنا گھر بسانے سے تعبیر فرمایا ہے (کتاب مذکور، ص ۴۷۸، حدیث ۴۴، البخاری، ۱: ۴۴)، نیز مسجد میں صبح اور شام کے کچھ لمحات گزارنے کو جنت میں خدا کی مہمانی قرار دیا (مسلم، ۱: ۴۶۳، حدیث ۲۸۵، البخاری حدیث ۴۱۷).

مساجد کے فضائل اور بھی بہت سی روایات میں مروی ہیں (جن کے لیے دیکھیے مآخذ).

۴۔ آداب مساجد: مساجد کے چند آداب بھی ہیں، چند حسب ذیل ہیں (۱) مسجد کی جانب روانگی سے پہلے نیت کا پاک ہونا ضروری ہے، آپؐ کا ارشاد ہے: (البخاری، ۱: ۲، حدیث ۱)، یعنی ہر عمل کا دار و مدار نیت پر ہے، آپؐ نے ایسے شخص کی تعریف فرمائی جو فقط نماز پڑھنے کے لیے مسجد کی طرف آتا ہے (البخاری)؛ (۲) مستحب یہ ہے کہ مسجد کو جانے سے پہلے وضو کر لیا جائے (جیساکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے متعدد ارشادات میں اس کا ذکر فرمایا ہے، ابوداؤد، ۱: ۳۷۸ تا ۳۸۹، حدیث ۵۵۹)؛ (۳) مسجد میں داخل ہوتے وقت پہلے دایاں پاؤں اندر رکھا جائے اور یہ دعا پڑھی: اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ (یعنی اے اللہ میرے لیے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے) (ابوداؤد، ۱: ۳۱۸، حدیث ۴۶۵)؛ (۴) اگر مسجد میں کچھ افراد بیٹھے ہیں (بشرطیکہ وہ نماز، تلاوت اور تسبیح میں مشغول نہ ہوں) ان کو سلام کیا جائے اور کوئی نہ ہو تو اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ کہا جائے؛ (۵) مسجد میں داخل ہونے کے وقت، اگر مکروہ وقت (رکّ بہ مواقیت) نہ ہو تو تحیۃ المسجد کی نیت سے دو رکعت نوافل پڑھے جائیں (ابوداؤد، ۱: ۳۱۸ تا ۳۱۹، حدیث ۴۶۷) مگر یہ تحیۃ المسجد کی نماز صرف ظہر، عشا اور عصر (سے پہلے) میں پڑھی جائے گی، بقیہ دو نمازوں یعنی فجر و مغرب میں (اس سے پہلے) اس سے پرہیز کرنا اولیٰ ہے (مفتی محمد شفیع: آداب المساجد، ص ۲۷)۔ اگر کوئی شخص کثرت سے مسجد میں آتا ہو تو اس کے لیے

ایک وقت میں ایک دفعہ دو رکعتیں پڑھ لینا کافی ہے (الحموی: الاشباہ' ص ۵۵۹' محمد شفیع' ۲۷)؛ (۶) مسجد میں خرید و فروخت نہ کی جائے؛ (۷) مسجد میں تیر تلوار (یا دیگر ہتیار) نہ نکالے جائیں (ابوداؤد)؛ (۸) مسجد گم شدہ چیز کا اعلان نہ کیا جائے (مسلم' ۱: ۳۹۷)؛ (۹) وہاں آواز بلند نہ کی جائے؛ (۱۰) دنیا داری کی باتیں نہ کی جائیں؛ (۱۱) بیٹھنے کی جگہ پر کسی سے جھگڑا نہ کیا جائے (مسلم' ۱: ۳۳۳' حدیث ۴۸)؛ (۱۲) کسی نماز پڑھنے والے کے آگے سے نہ گزرا جائے؛ (۱۳) مسجد میں تھوکنے' ناک صاف کرنے سے پرہیز کیا جائے (مسلم' ۱: ۳۸۸)؛ (۱۴) اپنی انگلیاں نہ چٹخائی جائیں؛ (۱۵) اپنے بدن کے کسی حصے سے نہ کھیلا جائے؛ (۱۶) نجاست سے پاک رہے اور کسی چھوٹے بچے یا مجنون کو ساتھ نہ لے جائے' اگر ان کی نجاست کا گمان غالب ہو تو حرام ورنہ مکروہ ہے (مفتی محمد شفیع: آداب' ص ۲۸)؛ (۱۷) وہاں کثرت سے ذکر اللہ کیا جائے' (مسلم' ۱' ۴۱۵ بعد)؛ (۱۸) کوئی بدبودار چیز (مثلاً پیاز' لسن کھا کر مسجد میں جانے سے گریز کیا جائے (مسلم' ۱: ۳۹۴)' اگر کسی کے کپڑوں سے پسینہ کی بدبو یا کسی اور چیز کی بدبو آتی ہو تو اسے بھی بدبودار کپڑے علیحدہ کیے بغیر مسجد میں داخل ہونا منع ہے (آداب المساجد' ص ۳۱' ا' نیز دیکھیے مفتی محمد شفیع: معارف القرآن' ۶: ۴۱۶ تا ۴۱۷' بار اول ۱۳۹۴ھ).

۵۔ احکام مساجد: (۱) جس شخص کو غسل کی حاجت ہو' نیز حائضہ' نفساء کا مسجد میں داخل ہونا حرام ہے (ہدایہ' ۱: ۴۳)' لیکن عیدگاہ' مدرسہ' خانقاہ اس بارے میں مسجد کے حکم میں نہیں (در مختار' ص ۳۲' مفتی محمد شفیع' ص ۳۲)؛ (۲) مسجد کو راستہ بنانا اور اس کی عادت بنا لینا فسق ہے (امجد علی: بہار شریعت' ۳: ۱۷۸)' اگر عذر سے ہو یا اتفاقاً تو جائز ہے (مفتی محمد شفیع' ص ۲۹)؛ (۳) مسجد میں نجاست کا داخل کرنا' ناپاک تیل جلانا' ناپاک روغن اور گارا لگانا جائز نہیں ہے (بہار شریعت' مفتی محمد شفیع' ص ۲۷)؛ (۴) مسجد میں میت کا داخل کرنا ناجائز اور اس میں نماز جنازہ پڑھنا مکروہ ہے۔ البتہ چبوترہ' یا صحن' جو اسی کام کے لیے بنایا گیا ہو' اس میں مکروہ نہیں ہے (درمختار' مفتی محمد شفیع' ص ۲۸)؛ (۵) جوں یا کھٹمل وغیرہ مار کر مسجد میں ڈال دینا مکروہ ہے؛ (۶) مسجد کے اجزاء (مثلاً اینٹ' چونا' فرش کی مٹی وغیرہ) لینا ناجائز ہے' البتہ ڈھیر میں سے بطور تبرک لینا مستثنیٰ ہے؛ (۷) مسجد کی دیواروں پر نقش و نگار بنانا' اگر بہ نیت تعظیم مسجد ہو تو جائز ہے ورنہ نہیں' البتہ دیوار قبلہ میں نقش و نگار منع ہیں (امجد علی: بہار شریعت' ص ۱۷۹)' اسی طرح مسجد کی دیواروں پر قرآنی آیات لکھنا اچھا نہیں' کیونکہ اندیشہ ہے کہ وہاں سے گر کر کسی کے پاؤں تلے آ جائیں؛ (۸) مسجد کا کوڑا کسی ایسی جگہ نہ ڈالا جائے جہاں بے ادبی کا احتمال ہو؛ (۹) مسجد میں سوال کرنا اور اسے کچھ دینا ناجائز ہے؛ (۱۰) مسجد میں پردیسی اور معتکف کے سوا کسی کا کھانا پینا ناجائز ہے (امجد علی' ص ۱۸۰)؛ (۱۱) مسجد میں عقد نکاح مستحب ہے؛ (۱۲) مسجد اس کی چھت اور اس کا تہ خانہ بھی مسجد کے حکم میں ہیں' البتہ اگر بوقت بناء مسجد' مسجد کا بالائی یا تحتانی حصہ مسجد سے مستثنیٰ کر لیا گیا ہو تو وہ مسجد کے حکم میں نہ ہو گا۔ تاہم اس کے لیے یہ ضروری ہے کہ اس کی جملہ آمدنی مسجد پر وقف ہو؛ (۱۳) موذی جانوروں اور آدمیوں کو مسجد سے روکا جا سکتا ہے؛ (۱۴) مسجد میں حمد' نعت اور حقانیت اسلام سے متعلق اشعار کے علاوہ اور اشعار پڑھنا منع ہیں اور حمد وغیرہ بھی اسی صورت میں جائز ہیں' جبکہ کسی کی نماز یا ذکر میں اس سے حرج نہ ہوتا ہو۔

**مآخذ:** متن مقالہ میں مذکور ہیں۔

○

(۲) **مسجد:** ابتدائی کی مدنی عہد: آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی نظر میں حرم مکہ ہی مرکزی مسجد تھی۔ عہد رسالت سے قبل بھی یہ مرکزی اجتماع گاہ تھی۔ قریش کے خلاف ایک بہت بڑا الزام یہ بھی تھا کہ انہوں نے مسلمانوں کو المسجد الحرام سے نکال دیا تھا (۲ [البقرۃ]: ۲۱۷؛ ۵ [المائدہ]: ۲؛ ۸ [الانفال]: ۳۴؛ ۲۲ [الحج]: ۲۵؛ ۴۸ [الفتح]: ۲۵) اور یہ بات اس لیے اور بھی ناانصافانہ سمجھی جاتی تھی کیونکہ مسلمان بیت اللہ کے حقیقی مالک (اللہ) کی عبادت کرتے تھے۔ عام مساجد اللہ ہی ملکیت تھیں (۷۲ [الجن]: ۱۸)۔ قرآن مجید میں دوسری جگہ مسجدوں میں اللہ کے ذکر کرنے سے روکنے والے کو بہت بڑا ظالم قرار دیا گیا: (دیکھیے مقالہ مسجد' لغوی بحث)۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مسجد کا تصور آنحضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی مکی زندگی میں بھی موجود تھا اور اس سے پہلے اصحاب کہف کے زمانے میں بھی مسجد کا خیال پایا جاتا تھا۔

مسجد ابی بکرؓ: مکہ مکرمہ میں حضرت ابوبکرؓ کی بنائی ہوئی مسجد کا بھی ذکر آتا ہے۔ جو انہوں نے گھر کے سامنے ذاتی عبادت کے لیے

تعمیر کی تھی (دیکھیے، جامع الصحیح البخاری، ۱: ۵۵۲، ۵۵۳).

بقول مولانا احمد علی محدث سہارن پوری: (حاشیۃ البخاری، ص ۵۵۳، دہلی، ۱۲۷۵ھ). یہ پہلی مسجد تھی جو دور اسلام میں بنائی گئی۔

ہجرت مدینہ اور مسجد قبا کی تعمیر: رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مکہ مکرمہ سے ہجرت کر کے مدینہ تشریف لے گئے تو آپؐ نے سب سے پہلے بنو عمرو بن عوف کے قبیلے میں قیام فرمایا۔ یہ مقام مدینہ منورہ کے بالائی حصے (قبا) میں واقع تھا۔ وہاں آپؐ کم و بیش چودہ دن مقیم رہے۔ وہاں آپؐ نے مسجد تعمیر کرنے کا حکم دیا (البخاری، ۱: ۵۵۹ تا ۵۶۰)۔ بخاریؒ ہی کی ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنو عمرو بن عوف کے قبیلے میں دس روز سے زیادہ قیام فرمایا اور وہاں ایک مسجد تعمیر کی اور یہی وہ مسجد ہے، جس کے بارے میں قرآن مجید میں ارشاد ہوا ہے کہ وہ مسجد اللہ کے خوف اور تقوے کی بنیاد پر تعمیر کی گئی ہے (الجامع الصحیح، ۱: ۵۵۵)۔ یہ آپؐ کی مدینہ میں تشریف آوری کے بعد پہلی مسجد تھی جو آپؐ کے ارشاد اور حکم کے مطابق تعمیر کی گئی (فتح الباری، ۷: ۱۷۴)۔ یہ پہلی مسجد ہے جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہؓ کے ساتھ نماز پڑھی، یہی مسجد ہے، جو آپؐ نے عام مسلمانوں کے لیے تعمیر کی، اگرچہ اس سے قبل بھی دیگر مساجد کی تعمیر کا ثبوت ملتا ہے، لیکن خصوصیت کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے یہی مسجد قبا تعمیر کرائی (فتح الباری، ۷، ۱۷۴).

مسجد ضرار: مسجد قبا میں بعض اوقات رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم بھی نماز پڑھنے کے لیے تشریف لاتے اور صحابہ کرامؓ بھی اس میں نماز پڑھتے۔ یہ دیکھ کر منافقین نے باہم مشورہ کر کے مسجد کے نام سے ایک جگہ تعمیر کر لی۔ اس سے ان کا در حقیقت مقصد یہ تھا کہ وہ اس کو مسلمانوں کی ضرر رسانی کے لیے استعمال کریں گے۔ اس کا نام چونکہ مسجد ہو گا اس لیے کوئی برا محسوس نہیں کرے گا، چنانچہ تعمیر کیے جانے کے بعد وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت میں گئے اور آپؐ سے وہاں جا کر نماز پڑھنے کی درخواست کی اور کہا کہ آپؐ کے اس میں نماز پڑھنے کے بعد یہاں باقاعدہ جماعت ہونا شروع ہو جائے گی۔ آپؐ اس وقت جنگ تبوک کی تیاری کر رہے تھے اور اس کے انتظامات میں مصروف تھے، فرمایا، تبوک سے واپسی کے بعد اس میں نماز پڑھیں گے۔ واپس آئے تو سورۂ توبہ کی چند آیات (۱۰۷ تا ۱۱۰) نازل ہوئیں اور آپؐ کو اللہ نے اس میں نماز پڑھنے سے روک دیا۔ منافقین کی مسجد کو مسجد ضرار قرار دیا گیا اور اس کے مقابلے میں مسجد قبا کو جس کی تاسیس یوم اول ہی سے تقوے کی بنیاد پر کی گئی تھی، ہر اعتبار سے راجح قرار دیا۔ چنانچہ آپؐ کے حکم سے مسجد ضرار کو منہدم کر دیا گیا۔ کیوں اس میں "مسجد کی روح" موجود نہ تھی۔

مدینہ منورہ میں مسجد کی تاسیس: ایک روایت کے مطابق آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اونٹ پر سوار حضرت ابوبکرؓ کو بطور ردیف ہمراہ لیے بنو نجار کے حلقے میں شہر مدینہ میں داخل ہوئے۔ اونٹ حضرت ابو ایوبؓ کے مکان کے سامنے آ کر رکا۔ اس جگہ بقول حضرت انسؓ آپؐ نے نماز ادا کی اور اس کے فوراً بعد ہی آپؐ نے حکم دیا کہ وہاں مسجد تعمیر کی جائے اور آپؐ نے وہ قطعہ زمین دو یتیموں، سہل اور سہیل سے دس دینار کے عوض خرید لیا۔ جب تک مسجد اور آپؐ کے لیے مکانات تعمیر نہ ہوے آپؐ حضرت ابوایوبؓ ہی کے مکان پر فروکش رہے۔ اس زمانہ میں آپؐ نے نمازیں صحنوں یا کھلے مقامات پر ادا فرمائیں (بخاری، صلوۃ، باب ۴۸؛ مسلم، مساجد، حدیث ۱) زیر تجویز جگہ صاف کی گئی، کھجور کے درخت کاٹ دیے گئے اور دیوار چنی گئی۔ عمارت کا مسالہ، کچی اینٹیں تھیں جنھیں دھوپ میں خشک کر لیا گیا تھا (ابن ہشام، ص ۳۳۷؛ صحیح بخاری، صلوۃ، باب ۴۲ و ۶۵) ایک روایت کے بموجب ان اینٹوں کو چاہ فاطمہ پر پکا لیا گیا تھا (Wustenfeld : *Stadt Medina*، ص ۳۱)۔ عمارت کے کچھ حصے میں صحن چھوڑ دیا گیا تھا، احاطہ کی دیوار اینٹ کی اور اس کی بنیاد پتھروں کی تھی اور اس میں تین دروازے چھوڑ دیے تھے، جن کے ستون پتھر کے تھے۔ قبلہ کی طرف یعنی شمال کی جانب کی دیوار پہلے کھلی رکھی گئی تھی، کھجور کے درختوں کے تنے جنھیں کاٹا گیا تھا، بہت جلد ستونوں کی شکل میں کھڑے کر دیے گئے اور ان پر کھجور ہی کی شاخوں اور چکنی مٹی کی چھت ڈال دی گئی۔ مشرقی جانب اسی مسالے کی دو جھونپڑیاں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ازواج مطہرات حضرت سودہؓ اور حضرت عائشہؓ کے لیے بنا دی گئیں، ان کے دروازے صحن کی جانب کھلتے تھے اور ان میں چٹائیاں بچھی تھیں۔ ان کی تعداد میں بعد میں اضافہ کر دیا گیا، چنانچہ نو حجرے آپ کی ازواج کے لیے تعمیر ہو گئے۔ جب قبلہ بجانب جنوب تبدیل ہو گیا

تو شمالی دروازے کا سائبان قائم رہا۔ اس سائبان میں جسے صفہ یا ظلہ کہتے تھے آنحضرتؐ کے بے گھر اصحاب آ رہتے تھے (صحیح بخاری' کتاب صلوٰۃ' باب ۴۸' ۳۰: ابن ہشام طبع Wustenfeld' ص ۴۰ بعد' ۴۱) یہ نہایت سادہ سی مسجد تھی۔ اصل میں یہ ایک صحن تھا جس کی چار دیواری بنا دی گئی تھی۔ مذکورہ بالا صفہ شمال کی جانب ایک مسقف جگہ تھی اور جنوب کی طرف بھی جو بعد میں سمت قبلہ قرار پائی غالباً ایک چھپر بنا دیا گیا تھا' کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھجور کے ایک تنے کا سہارا لے کر خطبہ دیا کرتے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسی مسجد میں بنو ثقیف اور دوسرے عرب قبائل کے نمائندوں سے گفت و شنید کی اور ان کے قیام کے لیے آپؐ نے اس میں تین خیمے بھی لگوا دیے (ابن ہشام' ص ۹۴۳' واقدی' طبع Wellhausen' ص ۳۸۲)' احد کی جنگ کے بعد مدینہ کے سرداروں نے رات اسی مسجد میں بسر کی (واقدی' طبع Wellhausen' ص ۱۳۹)۔ بنی اوس کے لوگوں نے اپنے زخمیوں کی مرہم پٹی یہاں کی (کتاب مذکورہ' ص ۲۱۵ بعد' الطبری' ۱: ۱۴۹۱ بعد)' ایک جنگی قیدی کو مسجد کے ایک ستون کے ساتھ باندھ دیا گیا تھا (صحیح بخاری' صلوۃ باب ۷۶ و ۸۲' دیکھیے ۷۵)' کئی حاجت مند اور غریب لوگ صفہ میں رہا کرتے تھے (بخاری' کتاب الصلوۃ' باب ۵۸)۔ لوگ جس طرح چاہتے تھے مسجد میں آکر بیٹھ جایا کرتے تھے اور کمر کے بل لیٹ کر آرام کر لیتے تھے (صحیح بخاری' علم' باب ۶' صلوۃ' باب ۸۵' ابن سعد' ۳/۴۳ س ۱۳) مسجد میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تحائف وصول کرتے اور اپنے اصحاب میں تقسیم فرماتے تھے (صحیح بخاری' کتاب الصلوۃ' باب ۴۲)' کاروبار کے متعلق بات چیت ہوا کرتی تھی (کتاب مذکور' باب ۷۱ و ۸۳) اور عام طور پر لوگ جس طرح چاہتے نشست و برخاست کرتے تھے۔

اسی زمانے میں قبائلی مسجدیں بھی بہت سی بنیں' قباء کی مسجد عمرو بن عوف (ابن سعد' ۱ / ۱۱ : ۶' س ۲) کی مسجد تھی اور ایک روایت کے مطابق بنو غنم بن عوف نے ایک مسجد تعمیر کر لی تھی (البلاذری' ص ۳: الطبری: تفسیر' ۱ : ۲۱ زیریں)۔ ایک صحابی عتبان بن مالک نے جو جنگ بدر میں شریک رہے تھے' آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کی کہ میں برسات کے موسم میں اپنے قبیلہ کی مسجد میں نہیں پہنچ سکتا' لہٰذا اپنے لیے علیحدہ مسجد بنانا چاہتا ہوں (البخاری' کتاب الصلوۃ' باب ۴۶؛ مسلم' مساجد' باب ۴۷)۔ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بنو زریق کی مسجد میں تشریف لے جانا ثابت ہے (البخاری' جلد' باب ۵۶ تا ۵۸) اور مسجد بنو سلمہ میں آپؐ پر سورہ بقرہ کی آیہ کریمہ (۲[البقرۃ]: ۱۴۴) نازل ہوئی جس کی رو سے نیا قبلہ تجویز ہوا اور اس وجہ سے اس مسجد کا نام مسجد القبلتین پڑ گیا (وشتفلٹ: Medina' ص ۴۳)۔

قبائلی مسجد اس بات کی علامت تھی کہ آبادی میں معتدبہ اضافہ ہوا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ہر جگہ قبائلی مساجد کا ذکر آتا ہے' مثلاً مدینہ کے ارد گرد بنو قریظہ' بنو حارثہ' بنو ظفر' بنو وائل' بنو حرام اور بنو زریق کی مساجد' نیز مسجد بنو سلمہ وغیرہ' مسجد القبلتین بنو سواد بن غنم بن کعب سلمہ کی مسجد تھی (وشتفلٹ: Medina' ص ۴۱)۔ اس طرح مدینہ کی صورت یہ تھی: قبیلوں کی اپنی اپنی مسجدیں تھیں اور ایک جامع مسجد تھی۔ غالباً آنحضرتؐ کی زندگی میں یہی حالت تھی کیوں کہ اولین فتوحات کی مہموں میں مساجد کی تعمیر اسی اصول پر ہوتی تھی۔ کہتے ہیں کہ عمرؓ نے (حضرت) ابو موسیٰؓ کو بصرہ میں لکھا تھا کہ وہ جماعت کے واسطے ایک مسجد اور قبائل کے لیے مساجد بنوائیں اور جمعہ کے روز لوگ جامع مسجد میں آیا کریں۔ اسی طرح انہوں نے کوفہ میں حضرت سعدؓ بن ابی وقاص اور مصر میں عمروؓ بن العاص کو بھی لکھا۔ اس کے برعکس' شام میں جہاں مسلمان پرانے شہروں میں جا کر آباد ہو گئے تھے انہیں قبائلی مساجد کے تعمیر کرنے کا حکم نہ ہوا (المقریزی: الخطط' ۴ : ۴' قاہرہ ۱۳۲۶ھ)۔ یہ بات تحریر میں آ چکی ہے کہ ہر خطہ کے قبائل کی اپنی اپنی مساجد الفسطاط میں حضرت عمروؓ کی مسجد کے ارد گرد موجود تھیں (دیکھیے ابن دقماق' ص ۴ زیریں و بعد) اور بہت بعد کے زمانہ تک بھی ایک قبائلی مسجد رشیدہ موجود تھی (المقریزی: الخطط' ۴ : ۶۴' س ۴ بعد)۔ جامع مسجد میں بھی ہر ایک قبیلہ کے لیے علیحدہ جگہ مقرر تھی (کتاب مذکور' ص ۹' س ۴ بعد)۔ عراق میں بھی اسی قسم کی شہادت ملتی ہے۔ مثال کے طور پر بصرہ میں ایک مسجد بنی عباد تھی (البلاذری' ص ۳۵۶' س ۲) بنو رفاعہ (B.G.A' ۷ : ۲۰۱' س ۲۱)' بنو عدی (کتاب مذکور' ۵ : ۱۹۱' س ۴) اور انصار کی ایک مسجد تھی۔ کوفہ میں بھی ایسی مساجد کی کافی تعداد تھی' مثلاً مسجد انصار' مسجد عبدالقیس' مسجد بنو دھمان' مسجد بنو مخزوم' مسجد بنو ھلال' مسجد بنوی عدی' مسجد بنو ذھل اور مسجد بنو حجر'

مسجد جہینہ' مسجد بنو حرام اور جہیسوں کی تو کئی مساجد تھیں۔

جنگوں کے زمانے میں یہ قبائلی مساجد قدرتی طور پر مختلف قبائل کے اجتماع کا مرکز بن جایا کرتی تھیں۔ مسجد ایک مجلس تھی جہاں ہر قسم کے مشورے ہوا کرتے تھے (الطبری' ۲ : ۵۳۲' س ۶ بعد) اور لوگوں کو اس کے منبر سے تعلیم دی جاتی تھی (کتاب مذکور' ص ۲۸۳)' یہی سبب ہے کہ اکثر انہی مساجد کے گرد لڑائیاں ہوا کرتی تھیں (مثلاً دیکھیے الطبری' ۲ : ۱۳۰' ۱۳۸' س ۶' ۹۴۰ چنانچہ (کتاب مذکور' ص ۲۸۳)' "تمہاری مسجد کے لوگ" کے معنی "تمہارے فریق" کے ہو گئے تھے۔ جوں جوں نئے فرقے بنتے چلے گئے ان کی مساجد بھی علیحدہ ہوتی گئیں' جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ ان سے پہلے مسیلمہ کی اپنی علیحدہ مسجد تھی (البلاذری' ص ۹۰' نیچے سے س ۴ دیکھیں)۔ چنانچہ بعد کے زمانے میں' بغداد میں حنبلیوں کی مساجد کا حال پڑھتے ہیں جن میں ہمیشہ فساد اور گڑبڑ رہتی تھی (ہلال الصابی : کتاب الوزراء' طبع Amedroz' ص ۳۳۵)۔ ایسا بھی اکثر ہوتا تھا کہ قصبے کی ایک جامع مسجد میں مختلف حصہ دار ہوتے تھے' لیکن عام طور پر دستور اس کے خلاف تھا' خاص کر شیعوں اور سنیوں کی مساجد تو علیحدہ علیحدہ ہی ہوا کرتی تھیں۔ کبھی کبھی شافعیوں اور حنفیوں تک کی علیحدہ علیحدہ مسجدیں ہوتی تھیں۔

(ب) آنحضرتؐ کے بعد مسجدوں کی بنا :

۱۔ بڑی بڑی مساجد : مسجد نبوی کو جو اہمیت انتظامیہ کا مرکز اور عبادت گاہ ہونے کی حیثیت سے حاصل ہوئی اس کا صحیح اندازہ اس حقیقت سے ہو سکتا ہے کہ جہاں کہیں بھی مسلم سپہ سالار گئے انہیں فتوحات کے بعد سب سے پہلے یہی فکر دامن گیر ہوئی کہ وہ مسجد تعمیر کر کے ایک ایسا مرکز قائم کریں جس کے گرد سب کے سب اکٹھے ہو سکیں۔

نئے تعمیر ہونے والے اور پہلے سے موجود قصبے میں مسجد تعمیر ہونے کی صورت میں کچھ فرق ہوتا تھا۔ پہلی قسم کی خاص مثالیں' بصرہ' کوفہ اور الفسطاط ہیں۔ بصرہ کی بنیاد عتبہؓ بن نافع (یہ صحیح عتبہؓ بن غزوان) (رکّ باں) نے رکھی اور اسے ۱۴ھ (یا ۱۶ ہجری یا ۱۷ ہجری) میں افواج کے لیے سرمائی مقام بنایا' اس کے عین وسط میں مسجد کی بنیاد رکھی' ایک دارالامارۃ سپہ سالار کے رہنے کے لیے اور اس کے سامنے ہی قید خانہ اور دیوان کی عمارتیں تعمیر کرائیں۔ پہلے پہل نماز کھلے میدان میں ادا کی جاتی تھی' جس کے گرد باڑ لگا دی گئی تھی' اس کے بعد ساری کی ساری مسجد سرکنڈے سے بنائی گئی اور لوگ جنگ پر جاتے تو سرکنڈوں کو اکھاڑ کر ہٹا دیتے تھے۔ حضرت ابو موسیٰ الاشعریؓ نے' جنہیں حضرت عمرؓ نے بعد میں والی بنایا' پکی مٹی اور کچی اینٹوں (لبن) کی عمارت بنائی اور چھت کے لیے گھاس پھوس استعمال کیا (البلاذری' ص ۳۴۶ بعد' ۳۵۰)۔ یہی صورت حالات کوفہ میں بھی ہوئی' جس کی بنیاد ۱۷ھ میں حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے رکھی تھی۔ اس کے وسط میں مسجد تھی اور اس کے پہلو میں دارالامارہ' پہلے مسجد محض ایک چوکور شکل کا کھلا صحن تھی' جس کے گرد ایک خندق کھود کر اس کی حد بندی کر دی گئی تھی' یہ جگہ چالیس ہزار آدمیوں کے لیے کافی تھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہاں بھی نرسل ہی کی دیواریں بنائی گئیں اور بعد میں حضرت سعدؓ نے لبن (کچی اینٹوں)۔ سے کام لیا۔ صرف جنوبی جانب ایک ظلہ تعمیر کیا گیا تھا (دیکھیے البلاذری' ص ۲۷۸' س ۱ : صفہ)۔ دارالامارہ' جو مسجد کے پاس ہی تھا بعد میں (حضرت) عمرؓ کے حکم سے مسجد میں شامل کر لیا گیا (الطبری' ۱ : ۲۴۸۱' س ۳' ۲۴۸۵' س ۱۱' ۲۴۸۷ بعد' ۲۴۹۴' س ۱۴) اس طرح اس مسجد کا نقشہ ہو بہو وہی تھا جو مسجد نبوی کا تھا۔ محل وقوع کے لحاظ سے بھی مسجد کی اہمیت نمایاں تھی اور سپہ سالار اس کے بالکل قریب ہی رہتا تھا۔ الفسطاط کی صورت حال بھی کچھ مختلف نہ تھی' گو یہاں ایک قدیم قصبہ آباد تھا' مگر الفسطاط کی بنیاد بالکل ایک نئی چھاؤنی کے طور پر نئے سرے سے رکھی گئی تھی' اسکندریہ کے فتح ہو جانے کے بعد ۲۱ھ میں مسجد ایک باغ میں تعمیر کی گئی۔ جہاں عمروؓ نے اپنا جھنڈا گاڑ دیا تھا۔ یہ مسجد ۵۰ ذرع لمبی اور ۳۰ ذراع چوڑی تھی۔ اسی آدمیوں نے اس کا قبلہ متعین کیا' لیکن پھر بھی زیادہ مشرق کی طرف مائل ہو گیا اور اس لیے بعد کے زمانہ میں قرہ بن شریک کو اسے تبدیل کرنا پڑا۔ صحن بالکل سادہ تھا جس کے گرد ایک چار دیواری تھی اور جس میں درخت اگے ہوئے تھے۔ ایک سادہ سی چھت کا ذکر آتا ہے جو ضرور مذکورہ بالا ظلہ یا صفہ کی طرز کی ہو گی۔ عمروؓ بن العاص مسجد کے بالکل ساتھ ہی رہا کرتے تھے اور اس کے اردگرد اہل الرایہ تھے۔ آنحضرتؐ کے مکان کی طرح سپہ سالار کا مکان مشرق کی جانب تھا اور درمیان میں صرف ایک راستہ چھوڑا گیا تھا۔ جنوبی دیوار کے ماسوا ہر دیوار میں دو دروازے تھے (یاقوت : معجم' ۳ : ۸۹۸

بعد)۔

دوسری صورتوں میں مسلمان پرانے شہروں میں آباد ہو گئے جو انہوں نے یا تو فتح کیے تھے یا وہ شہر بذریعہ عہد نامہ مطیع ہوئے۔ ان میں عہد نامے کے ذریعے وہ مسجد کے واسطے زمین حاصل کر لیا کرتے تھے (مثلاً البلاذری، ص ۱۲۱، س ۱۳، ص ۱۴۷، س ۲)۔ لیکن مفتوحہ شہروں اور عہد نامے کے ذریعہ اطاعت قبول کرنے والوں کا امتیاز بہت جلد جاتا رہا اور اس کے بعد کی حیثیت کچھ واضح نہیں ہے۔ پرانے شہروں کی مثالیں جن میں مسلمان آ کر آباد ہو گئے یہ ہیں: المدائن، دمشق اور یروشلم۔ المدائن کو حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے ۱۶ھ میں فتح کرنے کے بعد مکانات تو مسلمانوں میں تقسیم کر دیے اور ایوان کسریٰ کو، اس میں صلوٰۃ فتح پڑھانے کے بعد مسجد میں تبدیل کر دیا۔ دمشق نے ۱۴ یا ۱۵ھ میں اطاعت قبول کر لی اور اس پر قبضہ کر لیا گیا۔ روایت یہ ہے کہ سینٹ جان کے کلیسا کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا گیا جس کی رو سے مشرق کی جانب کا نصف حصہ اسلامی ہو گیا، مگر حقیقت یہ ہے کہ مسلمانوں نے اپنی مسجد عین گرجا کے پاس تعمیر کی تھی اور اس کے قریب ہی سپہ سالار کا محل خضرا تھا جس میں سے بعد میں مقصورہ میں براہ راست جانے کے لیے ایک راستہ بنا دیا گیا، پس یہاں بھی صورت حال وہی تھی جو مدینہ میں تھی، لیکن باہمی مفاہمت سے یہ انتظام ہوا ہو، جیسا کہ روایت کیا گیا ہے اس امکان کو بھی رد نہیں کیا جا سکتا، کیونکہ دوسرے مقامات پر اس کی معقول شہادت ملتی ہے، مثال کے طور پر حمص میں مسلمان اور عیسائی ایک ہی عمارت میں حصہ دار تھے، جو مسجد اور گرجا کا مشترکہ کام دیتی تھی۔ الاصطخری اور ابن حوقل کے بیان کے مطابق ان دونوں کے مشترک ماخذ البلخی (۳۰۹ھ / ۹۲۱ء) کے زمانے تک بھی یہی صورت تھی اور اسی قسم کا انتظام ارمینیا میں دبیل کے متعلق مرقوم ہے۔

یروشلم میں خاص حالات تھے۔ مسلمان وہاں کے معبد کو تسلیم کرتے تھے جیسا کہ سورہ ۱۷ [بنی اسرائیل]: ۱ کی رو سے یہ پہلا قبلہ تھا (روایتی تعبیر کے مطابق)۔ لہٰذا فاتحین کے لیے یہ ایک قدرتی بات تھی کہ شہر کے مطیع ہونے کے بعد مسلمہ مقدس مقام کی تلاش کریں۔ ہمیں واقعی بتایا گیا ہے کہ (حضرت) عمرؓ نے ۱۷ھ میں ہیکل (حضرت) سلیمانؑ کی جگہ پر ایک مسجد تعمیر کرائی۔ اس بات میں شک و شبہ کی کوئی گنجائش نہیں کہ قبۃ الصخرہ جس کی جگہ مسجد عمرؓ نے لے لی اس قدیم ہیکل کی جگہ ایستادہ ہے، اس کے متعلق بیانات ملتے ہیں کہ آپ نے اس کا اصلی محل وقوع کیونکر ڈھونڈ نکالا (رک بہ القدس)۔ حضرت) عمرؓ کے عہد کی اور مسجدوں کی طرح اس کی عمارت بھی نہایت سادہ وضع کی تھی۔ Arculf، جو بیت المقدس میں ۶۷۰ء کے قریب گیا تھا، کہتا ہے کہ عرب لوگ ایک چوکور عبادت خانے میں جمع ہوتے ہیں جو انہوں نے بغیر کسی فن تعمیر کو مدنظر رکھتے ہوئے کھنڈروں پر تختوں اور بڑے بڑے شہتیروں سے بنا لیا، یہ وہ مشہور موقع ہے جہاں (حضرت سلیمان) کا ہیکل کبھی بڑی شان و شوکت سے تعمیر ہوا تھا، یہ بتا دینا بھی دلچسپی سے خالی نہ ہو گا کہ یہ سادہ سی مسجد دوسری مسجدوں کی طرح مستطیل شکل کی تھی، اپنی سادہ وضع قطع کے باوجود، بقول Arculf اس میں، تین ہزار آدمیوں کی سمائی ہو سکتی تھی۔

اس زمانے کے کہیں بعد میں، یعنی عہد معاویہ میں قیروان کے شہر کی بنیاد بھی اسی پرانے نقشے کے مطابق ڈالی گئی تھی، یعنی ایک چھاؤنی جس کے مرکز میں ایک مسجد اور دارالامارہ کی عمارتیں رکھی گئیں (یاقوت: معجم، ۴: ۲۱۳، س ۱۰ ببعد)۔ جیسا کہ، مثلاً البلاذری ظاہر کرتا ہے، مسلم فاتحین نے بعد کی فتوحات میں بھی دستور بنا لیا تھا کہ نئے مفتوحہ شہر میں مسجد شہر کے مرکز ہی میں تعمیر کیا کرتے تھے پہلے پہل ہر شہر میں یہ ایک سادہ سی عمارت ہوا کرتی تھی جو مسجد نبوی کی سادگی کا نمونہ ہوتی تھی اور یہ استثنائی صورت ہو گی کہ کسی مفتوحہ شہر کی پہلے سے موجود عمارتوں کی مساجد میں تبدیل کر لیا ہو۔ لیکن جلد ہی بہت سی مزید مسجدوں کا اضافہ ہو گیا۔

جیسا کہ بیان ہو چکا ہے مسجد نبوی کے بعد مساجد کا سلسلہ برابر اور بڑی تیزی سے جاری ہوا۔ مسلمان جہاں جاتے تھے (لشکر کشی کے وقت بھی) مسجد ضرور تعمیر کرتے تھے، ایسی مساجد کا ذکر تاریخ کی کتابوں میں موجود ہے اور خود اسلام نے مسجد سے ایسی روحانی و معاشرتی وابستگی پیدا کر دی تھی، جس کی وجہ سے جلد ہی نئی مساجد کا تعمیر ہونا قدرتی امر تھا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات مبارکہ ہی میں بنو سالم نے آپؐ سے درخواست کی تھی کہ آپؐ ان کی مسجد میں آ کر نماز پڑھیں تاکہ اس مسجد کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تشریف آوری سے برکت اور سند حاصل جائے۔ ان کی درخواست پر

آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حضرت ابوبکرؓ کے ہمراہ اس کے مکان پر جا کر نماز ادا کی اور اس طرح اسے ایک متبرک مصلی کا مقام حاصل ہو گیا (البخاری، صلوۃ، باب ۴۷، تہجد، باب ۳۶؛ مسلم مساجد، باب ۴۷، حدیث ۳۳، ۱ : ۴۵۵)۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی وفات کے بعد آپؐ نے کہ جن جن مقامات پر نماز ادا کی تھی وہ خاص اہمیت اختیار کر گئے اور آپؐ کے پیرو ترجیحًا" ان مقامات پر نمازیں ادا کرنے لگے، لیکن یہ رجحان اسی عقیدت و محبت کے غلبے کا نتیجہ تھا، جو آپؐ کی زندگی میں بھی موجود تھی مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے درمیانی راستے میں بڑی سرعت کے ساتھ مسجدیں ایسے مقامات پر بن گئیں، جہاں صحابہؓ کی تصدیق کے مطابق آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے نماز ادا کی تھی (البخاری : صلوۃ، باب ۸۹ باب المساجد التی علی طرق المدینۃ و المواضع التی صلی فیہا النبی صلی اللہ علیہ وسلم، واقدی، طبع Wellhausen ص ۴۲۱ بعد)، یہی حال اس راستے کا بھی تھا جس سے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ۹ھ میں تبوک تشریف لے گئے تھے (ابن ہشام، ص ۹۰۷، الواقدی، طبع Wellhausen، ص ۳۹۳) یہ کل ۱۹ مسجدیں تھیں جن کی فہرست *Annali del, Islam*، ۲ : ۲۴۶ بعد میں دی گئی ہے)۔ حقیقت یہ ہے کہ جس میدان جنگ میں بھی آپ تشریف لے گئے، وہاں مسجدیں تعمیر ہو گئیں، مثلاً بدر کے راستے پر، جس کے متعلق روایت ہے کہ حضرت ابوبکرؓ نے مسجد تعمیر کرائی (الواقدی، طبع Wellhausen، ص ۳۹، نیز Wustenfeld : *Medina* ص ۱۳۵)؛ الفضیخ کی مسجد اس موقع پر تعمیر ہوئی جہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایک چمڑے کے خیمے کے نیچے بنو نضیر کی جنگ میں ۴ھ میں نماز ادا فرمائی تھی (الواقدی، طبع Wellhausen، ص ۱۶۳؛ Wustenfeld : *Medina*، ص ۱۳۲)۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ آپؐ نے خود ۷ھ کی مہم خیبر میں ایک چھوٹی سی مسجد تعمیر کی تھی الدیار بکری : تاریخ الخمیس، ۲ : ۴۹ بعد؛ دیکھیے *Annali dell, Islam* : ۲ : ۱۹)۔ طائف کے باہر ایک ٹیلے پر ایک مسجد تعمیر ہوئی کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے سنہ ۸ھ میں معاصرے کے دوران میں اپنی دو ازواج ام سلمہؓ اور زینبؓ کے خیموں کے درمیان اس جگہ نماز ادا کی تھی (ابن ہشام، ص ۸۷۲ بعد، الواقدی، طبع Wellhausen نیز طبع مارسڈن، ص ۹۲۷) اسی طرح نخلہ کے مقام پر جب آپ طائف کی مہم پر تشریف لے گئے آپ نے ایک مسجد بنوائی (ابن ہشام، ص ۸۷۲، الواقدی، طبع Wellhausen ص ۳۶۸ بعد)، مدینہ منورہ میں اور اس کے گرد مسجدیں ہی مسجدیں ہو گئیں کیوں کہ آپ نے وہاں نمازیں پڑھی تھیں (Wustenfeld : *Gesch. d.Stadt Medina*، ۳۱ و ص ۳۸ و ۴۳ بعد) غزوۂ خندق میں "آپؐ نے ہر اس جگہ نماز پڑھی جہاں جہاں اب مسجدیں موجود ہیں (الواقدی، طبع Wellhausen، ص ۲۲۸)۔ آج یہاں مساجد خمسہ بنی ہوئی ہیں۔

مسجدیں کئی اعتبار سے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ذات کے ساتھ وابستہ ہوئیں مثلاً مدینہ میں مسجد ابغلہ ہے جسے مسجد بنو ظفر اور سترۂ پیغمبر بھی کہا جاتا ہے، یہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ایک نماز ادا فرمائی اور دعا مانگی تھی۔ مسجد الاجابہ جہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی دعا قبول ہوئی، مسجد الفتح اہل مکہ پر فتح پانے کی یاد گار کے طور پر تعمیر ہوئی (دیکھیے Wustenfeld : *Medina*، ص ۱۳۶ بعد)۔ اسی طرح مکہ مکرمہ میں قدرتی طور پر بکثرت جگہیں ایسی تھیں جنہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نسبت کی بنا پر تقدس حاصل ہوا اور اس لیے ان کو نماز گاہ کے طور پر استعمال کیا جانے لگا۔ حضرت خدیجہؓ کا مکان جسے، جس نے مولد السیدہ فاطمہ بھی کہتے ہیں، آپؐ ہجرت تک فروکش رہے، بعد میں حضرت علیؓ کے بھائی عقیلؓ نے لے لیا تھا اور حضرت معاویہؓ نے اسے خرید کر مسجد میں تبدیل کر دیا۔ اس کے بعد اس مکان کا مرتبہ ہے جسے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے ہجرت سے قبل اپنی قیام گاہ اور مرکز و مستقر کے طور پر اختیار فرمایا تھا۔ اس مکان کو ہارون الرشید کی والدہ خیزران نے ۱۷۱ھ میں، جب کہ وہ حج کے لیے یہاں آئی ہوئی تھی، خرید کر مسجد بنا دیا۔ اس نے مولد النبیؐ بھی خرید لیا (کتاب مذکور، ۱ : ۴۲۲، ۳ : ۴۳۹)؛ لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ذات گرامی سے منسوب عمارتوں کی تلاش روز بروز بہت زیادہ بڑھتی گئی اور اس طرح ان مقامات کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہوتا چلا گیا، نہ صرف وہ مقامات جو آپؐ سے منسوب تھے، بلکہ وہ بھی جن کا کچھ تعلق آپؐ کے صحابہؓ سے تھا۔ ایسے مقامات یہ ہیں : مولد حضرت حمزہؓ، عمرؓ و علیؓ (*Chron Mekka*، ۳ : ۴۴۵)۔ حضرت ماریہؓ قبطیہ کا مکان جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بیٹے حضرت ابراہیم کی والدہ تھیں (کتاب مذکور، ۱ : ۴۴۷، ۴۶۶) اور

جن کے نام پر مدینہ میں ایک مسجد بھی تھی (Wüstenfeld : مدینہ، ص ۱۳۳)؛ غالباً "مسجد شربہ ام ابراہیمؓ" جہاں حضرت ابراہیمؑ کی ولادت ہوئی۔ اس کے علاوہ مسجد خدیجہؓ تھی (کتاب مذکور، ص مذکور ۱ : ۴۲۴)؛ مسجد عائشہؓ (کتاب مذکورہ، ۳ : ۴۵۴) اور ایک مسجد قبول دعا مکہ کی ایک تنگ وادی میں واقع تھی، جہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز پڑھی (کتاب مذکور، ۳ : ۴۵۳)، ایک مسجد الجن ہے، جہاں جنوں نے آپؐ کا تبلیغی پیغام سنا (کتاب مذکور، ۱ : ۴۴۳، ۳ : ۴۵۳)، پھر مسجد الرایہ ہے، جہاں آپؐ نے فتح کے موقع پر اپنا جھنڈا لہرایا تھا (کتاب مذکور، ۲ : ۸۶، ۱۷ ؛ ۳ : ۱۳ و ۴۵۳)، مسجد البیعہ جہاں سب سے پہلے آپؐ نے اہل مدینہ سے بیعت لی (کتاب مذکور ۱ : ۴۲۸، ۳ : ۴۳۱)، عرفات میں بھی ایک مسجد حضرت ابراہیم کے نام مشہور ہے (کتاب مذکور، ۱ : ۴۱۵، ۴۲۵) اور اسی نام کی ایک اور مسجد مکہ کے قریب الزاہر میں ہے (ابن جبیر : الرحلہ، ۱۹۰۷ء، ص ۱۱۲)۔ ان یادگاری مساجد کی تعداد میں بعد میں اور اضافہ بھی ہوا، مثلاً مسجد ابی بکرؓ، مسجد بلالؓ، مسجد شق القمر وغیرہ (دیکھیے ابن جبیر : الرحلہ، ص ۱۱۳ ببعد؛ B.G.A، ۳ : ۱۰۲ ببعد؛ Snouck Hurgronje : مکہ، ۲ : ۲۷؛ البتنونی : الرحلۃ الحجازیہ، قاہرہ ۱۳۲۹ھ، ص ۵۲ ببعد)۔ اس طرح حجاز میں مسلمانوں کو ایک سلسلہ مساجد مل گیا، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، آپؐ کے اہل بیتؓ اور صحابہؓ کے تعلق کی وجہ سے ممتاز ہو گئیں اور جن کی وجہ سے اسلامی تاریخ کو زندگی نصیب ہوئی۔

مسجد الاقصیٰ کا ذکر سورۂ بنی اسرائیل (۱۷ : ۱) میں آیا ہے۔ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ کے سفر شب اور معراج سے متعلق ہے۔

دوسری بعض مساجد، جو انبیائے سابقین سے منسوب ہوئیں حسب ذیل ہیں :

مصر میں ایک قدیم عیسائی خانقاہ کو مسجد موسیٰ کہتے تھے (المقریزی، ۵ : ۲۴۹)؛ القضاعی کے قول کے مطابق حضرت موسیٰؑ کے نام پر مصر میں چار مسجدیں تھیں (ابن دقماق، طبع Vollers ص ۹۴)، ایک مسجد یعقوبؑ و یوسفؑ بھی تھی (B.G.A، ۳ : ۲۰۰) اور ایک قید خانہ یوسفؑ تھا، جو یقیناً قدیم زمانے سے چلا آتا تھا (المقریزی، ۵ : ۳۱۵)، منیہ ابن الخصیب (ابن جبیر، ص ۵۸) میں ایک مسجد ابراہیم تھی۔ صنعاء کی جامع مسجد سام بن نوح کی طرف منسوب بتائی جاتی تھی (B.G.A.، ۷ : ۱۱)؛ اصطخر کا قدیم مندر، جس کا ذکر اوپر آ چکا ہے، حضرت سلیمانؑ سے منسوب تھا (المسعودی : مروج، ص ۷۷؛ یاقوت، ۱ : ۲۹۹)۔ مسجدوں کی اس کثرت کا باعث غالباً یہ تھا کہ مسلمانوں کے نزدیک مسجد عبادت (نماز) وغیرہ کے علاوہ ایک کثیر المقاصد ادارہ تھا، نہ کہ وہ جس کا تذکرہ بعض غیر محتاط مغربی فضلا بے بنیاد روایتوں پر انحصار کر کے عموماً کرتے رہتے ہیں۔ مسجد کی تعمیر اور اس کی خدمت سے شغف ایک مسلم کی زندگی کا جزو اعظم تھا اور اسی جذبے کے تحت، وہ مسجد کی طرح دوسری اقوام کی عبادت گاہوں کا بھی احترام کرتے تھے۔ استثنائی معاملات الگ ہیں کہ وہ ہر جگہ ہوتے ہیں مجموعی طور پر اسلام کی تعلیم جملہ عبادت گاہوں کی تعظیم سکھاتی ہے۔ بہرحال، مسجد کی تعمیر چودہ صدیاں گزر جانے کے باوجود آج بھی مسلمانوں کا محبوب ترین عمل ہے۔

۴۔ مقابر کے ساتھ ملحقہ مساجد : یادگاری مساجد کی ایک خاص قسم میں وہ مساجد شامل ہیں جو کسی مقبرے کے ساتھ متعلق ہوتی تھیں۔ بزرگوں اور ولیوں کے مزار قدیم زمانے ہی سے مقبول سمجھے جاتے ہیں اور آہستہ آہستہ مرور زمانہ سے انہیں مسلمانوں نے بھی اپنا لیا۔ عام میلان یہ تھا کہ ان مقامات کو جو اکابر اسلام سے علاقہ رکھتے تھے، ممتاز کیا جائے اور قدرتی طور پر اس میلان کا خاص مرجع وہ قبریں بن گئیں جن میں یہ بزرگ استراحت فرما تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق صرف اتنا معلوم ہے کہ آپؐ متعدد موقعوں پر جنت البقیع میں اور ان شہدا کے مزار پر دعائے مغفرت کی غرض سے تشریف لے گئے جو احد کے میدان میں شہید ہوے اور ان کے حق میں استغفار کیا (کتاب مذکور، ص ۳)۔

کتب حدیث میں اس مسئلہ پر بحث موجود ہے کہ آیا مقابر عبادت گاہوں کے طور پر استعمال ہو سکتی ہیں یا نہیں۔ احادیث اس سوال کا جواب نفی میں دیتی ہیں اور یہی جواب قبروں پر نماز پڑھنے کی بابت بھی ہے، چنانچہ احادیث میں بالصراحت موجود ہے کہ قبرستان میں نماز پڑھنا (صلوۃ فی المقابر) مکروہ ہے (البخاری، کتاب الصلوۃ، باب کراھیۃ الصلوۃ فی المقابر، ۵۲)۔ احادیث میں قبروں کے اوپر بیٹھنے اور ان کی طرف نماز ادا کرنے سے منع کیا گیا ہے (مسلم، الجنائز، باب ۲ : ۶۶۷، النہی عن الجلوس علی القبر و الصلوۃ علیہ، حدیث ۹۷۱ تا ۹۷۲) یہ بھی مذکور ہے کہ گھروں میں نماز پڑھ لو، لیکن قبروں کو مسجد کے طور پر استعمال نہ کرو (مسلم، صلوۃ المسافرین، باب ۲۹)۔ ہمیں یہ

بھی بتایا گیا ہے کہ مقابر کو مساجد کے طور پر استعمال نہیں کیا جا سکتا (البخاری، صلوۃ، باب ۴۸، الجنائز، باب ۶۲)۔ اس ممانعت کی وجہ یہ تھی کہ مبادا اہل اسلام میں یہود و نصاریٰ کی طرح قبر پرستی شروع ہو جائے۔ آپ نے مرض الوفات میں یہود و نصاریٰ پر اس بنا پر لعنت فرمائی کہ انہوں نے اپنے انبیا کی قبور کو اپنی مساجد بنا لیا تھا۔ احادیث میں یہ بتایا گیا ہے کہ مقابر کو نماز گاہ بنانا قدیم یہودی دستور ہے، کیوں کہ جب کوئی متقی شخص فوت ہو جاتا تو وہ اس کے مزار پر مسجد وغیرہ بنا دیتے (البخاری، صلوۃ، باب ۴۸ و ۵۴، مسلم الجنائز، باب ۷۱)۔ آپ کا یہ فرمانا بالکل بجا تھا کیوں کہ یہود و نصاریٰ اپنے انبیا اور صلحا کی قبروں پر رواجی طور سے گرجے اور معابد تعمیر کرتے تھے۔

کسی مقبرے سے ملحق مسجد کو عام طور پر قبہ مسجد کہتے ہیں۔ قبہ کے معنی خیمے کے ہیں (البخاری، جنائز، باب ۶۲۔ حج، باب فرض الخمس، باب ۱۹، الجزیہ، باب ۱۵، طرفہ: دیوان، ۷ : ۱)، لیکن بعد میں قبہ کے معنی اس گنبد کے ہو گئے جو عام طور پر مقبروں پر ہوتے ہیں اور اس طرح یہ کسی ولی یا بزرگ کی خانقاہ یا مزار کے معنوں میں استعمال ہونے لگا (دیکھیے ابن جبیر: الرحلۃ، ص ۱۱۴ و ۱۱۵؛ نیز دیکھیے Dozy: Supplement، بذیل مادہ)۔ مقام کے معنی بھی ایک عبادت خانے اور کسی ولی کے مزار کے ہیں (Berchem: Corpus Inscr. Arab، ۱، شمارہ ۲۷ وغیرہ، بمد اشاریہ)۔ کسی ولی کے مزار پر قبہ تعمیر کرنے کی رسم یوزنطی مملکت میں پوری طرح جڑ پکڑے ہوئے تھی جس کی طرف احادیث میں اشارہ کیا گیا ہے (Herzog Hauch: Realenzyclopadie، باب ۳، ۱۰ : ۷۸۴)، بعض علاقوں میں مزار گاہوں کا نام مشہد تھا (V. Berchem: Corpus inscr Arab، ج ۱، شمارہ ۳۲، ۴۳، ۲۱۷، ۵۴۴؛ المقریزی، ۴ : ۳۰۹ تا ۳۲۱ ببعد)، لیکن معروف اور مشہور ولیوں کے مزارات کے لیے بھی یہ لفظ استعمال ہوتا ہے، مثلاً جرجس الموصل (ابن جبیر: الرحلۃ، ص ۲۲۶) وغیرہ میں۔

۵۔ مسجدیں جو بطور خاص تعمیر کی گئیں: ابتدائی دور میں مسجدوں کی تعمیر مسلمان حکمران کی ساجی ذمہ داری تھی کیونکہ وہ قوم اور قبیلے کا نمائندہ ہوتا تھا۔ پھر بہت جلد ایسی متعدد مسجدیں معرض وجود میں آ گئیں جو مختلف افراد نے تعمیر کرائی تھیں، جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے۔ قبائلی مساجد کے علاوہ مختلف فرقوں کی مساجد بھی تھیں اور ممتاز رہنماؤں نے بھی مسجدیں تعمیر کرائیں جو ان کی سرگرمیوں کا مرکز ہوا کرتی تھیں، مثلاً مسجد عدی بن حاتم (الطبری، ۲ : ۱۳۰)، کوفہ میں مسجد سماک (کتاب مذکور، ۱ : ۲۶۵۳) اور مسجد اشعث وغیرہ۔ قدیم دور سے ہی مسجد کی تعمیر ثواب کا کام سمجھا جاتا رہا ہے، ایک حدیث کی رو سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "وہ شخص جو مسجد تعمیر کرے گا اس کے عوض اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں مکان بنائے گا"۔ (البخاری، صلواۃ، باب ۶۵، مسلم، مساجد، حدیث ۴، زہد، حدیث ۴۴؛ المقریزی، ۴ : ۳۶)۔ دوسری متبرک عمارتوں کی طرح بعض اوقات مساجد بھی کسی خواب میں بشارت پا کر تعمیر کرائی جاتی تھیں۔ اس قسم کی ایک روایت السمہودی نے ۵۵۷ھ کے مدینہ کے متعلق نقل کی ہے (وسٹنفلٹ: Medina، ص ۹۱ ببعد) اور اسی قسم کی ایک روایت دمشق کی ایک مسجد کے متعلق بھی ہے (J.A.، سلسلہ ۹، ۷ : ۳۸۴)۔ ایک مسجد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے شکرانے میں تعمیر ہوئی (الدرۃ الشریفیہ، المقریزی، ۴ : ۲۰۹)۔ خاص طور پر صاحب اختیار لوگوں پر مساجد تعمیر کراتے۔ بالکل ابتدائی دور میں بھی حکام اس بات کا خاص خیال رکھتے تھے کہ اسلام کی نشر و اشاعت میں وسعت کے مطابق نئی مساجد تعمیر ہوتی رہیں (دیکھیے البلاذری، ص ۲۸۸ ببعد)۔ ۱۰۰۰ء کے قریب والی میدیہ بدر بن حسنویہ کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے تین ہزار مسجدیں اور سرائیں تعمیر کرائیں (Mez: Renaissance des Die Islam، ۱۹۲۲ء، ص ۲۴)۔ کتبوں کے مجموعوں نیز کتب جغرافیا و آثار بلاد کے مطالعہ سے بخوبی واضح ہو جاتا ہے کہ اس طرح مسجدوں کی تعداد میں کتنا کچھ اضافہ ہوا۔

مصر میں الحاکم نے ۴۰۳ھ میں قاہرہ کی مسجد شماری کرائی تو معلوم ہوا کہ وہاں آٹھ سو مسجدیں تھیں (المقریزی، ۴ : ۲۶۴)، القضاعی (م ۴۵۴ھ / ۱۰۶۲ء) نے بھی مسجدوں کو شمار کیا، جس کے مطابق ان کی تعداد تیس ہزار یا چھتیس ہزار بتائی جاتی ہے (یاقوت، ۳ : ۹۰۱؛ ابن دقماق، طبع Vollers، ص ۹۲؛ المقریزی، ۴ : ۲۶۴)، جو بالکل خیالی ہندسہ معلوم ہوتی ہے۔ غالباً لفظ الف (= ہزار) سے پہلے واؤ رہ گئی ہے، یعنی ۱۰۳۶ مراد ہو گا۔ المقریزی کے مطابق ابن المتوج (م ۷۳۰ھ) نے ۴۸۰ مساجد شمار کی تھیں اور ابن دقماق (نواح ۸۰۰ھ) جامع مسجدوں کی غیر مکمل فہرست کے علاوہ ۴۷۲ مسجدوں کی ایک اور فہرست بھی دیتا ہے، جس میں وہ مدارس اور خانقاہوں وغیرہ

کو شامل نہیں کرتا۔ المقریزی کی بیان کردہ تعداد اس سے کم ہے۔ بغداد کی تیس ہزار مسجدوں کی محض خیالی تعداد بہت پہلے یعنی یعقوبی ہی کے دور میں دیکھی جا سکتی ہے (B.G.A، ۷ : ۲۵)؛ بصرے میں بھی جہاں زیاد نے سات مسجدیں بنوائیں، مساجد کی تعداد میں بڑی تیزی سے اضافہ ہوا، لیکن یہاں بھی مبالغہ آمیز تعداد (۷۰۰۰) بتائی جاتی ہے (B.G.A، ۷ : ۳۶۱)۔ دمشق میں ابن عساکر (م ۵۷۱ھ / ۱۱۷۶ء) نے شہر کے اندر ۲۴۱ اور شہر کے باہر ۱۴۸ مساجد شمار کی تھیں (J.A، سلسلہ ۹، ۷ : ۳۸۳)۔ تدمر (Palermo) میں ابن حوقل نے ۳۰۰ سے زائد اور اس سے اوپر جو گاؤں ہے، اس میں ۲۰۰ مسجدیں شمار کی تھیں۔ بعض گلیوں میں بیس بیس مسجدیں بن گئی تھیں، جو ایک دوسرے سے نہایت تھوڑے فاصلے پر واقع تھیں، تاہم اس کثرت تعداد کو اچھا نہیں سمجھا گیا الغرض ہر شخص اپنی علیحدہ مسجد تعمیر کرنا چاہتا تھا (یاقوت، ۱ : ۷۱۹، ۳ : ۴۰۹، ۴۱۰)۔ حقیقت یہ ہے کہ عام مذاق ہی اس قسم کا ہو گیا تھا۔ یعقوبی بغداد کی ایک مسجد کا ذکر کرتا ہے، جو دفتر محصولات کے انباری افسروں کے لیے مخصوص تھی (B.G.A، ۷ : ۲۴۵) اور اس طرح کئی ممتاز و معروف علما کی فی الواقع اپنی اپنی الگ مسجدیں تھیں۔ ایسا بھی ہوتا تھا کہ بعض غیر سرکاری متدیّن افراد مسجدیں تعمیر کرا دیتے تھے۔ ۶۷۲ھ میں تاج الدین نے ایک مسجد بنوائی اور اس میں ایک علیحدہ حجرہ بھی بنوایا جس میں وہ اکیلے نماز پڑھا کرتے اور اپنا وقت مراقبہ میں گزارا کرتے تھے (المقریزی، ۴ : ۹۰)۔ اس طرح جو مسجدیں تعمیر ہوتی تھیں انہیں عموماً ان کے بانیوں کے نام پر پکارا جاتا تھا اور اسی طرح یادگار مساجد اور مقبرہ والی مسجدوں کو اس شخص کے نام سے منسوب کیا جاتا تھا جس کی یادگار میں یا جس کے مقبرے پر ایسی مسجد تعمیر کی جاتی تھی۔ بعض اوقات مسجد کسی ایسے دین دار عابد کے نام سے مشہور ہو جاتی، جو اس میں مقیم رہا ہو (المقریزی، ۴ : ۹۷، ۲۶۵ ببعد)۔ مدرسہ بھی صدر مدرس یا کسی اور استاد کے نام سے موسوم ہو جاتا تھا (کتاب مذکور، ۴ : ۲۳۵، یاقوت : الادباء، ۷ : ۸۲)۔ ایسا بھی ہوتا تھا کہ مسجد کا نام اپنے محل وقوع یا اپنی عمارت کے کسی مخصوص پہلو کے لحاظ سے مشہور ہو جاتا۔

۶۔ المصلّی (نماز گاہ یا عید گاہ) : باقاعدہ مساجد کے علاوہ المقریزی قاھرہ میں نماز کے آٹھ مقامات (مصلّی) بتاتا ہے جو زیادہ تر القرافہ میں تھے (۴ : ۳۳۴ ببعد)۔ مصلّی کے معنی کوئی ایسی جگہ ہے جہاں نماز پڑھی جاتی ہو، اس لیے وہ مسجد بھی ہو سکتی ہے (دیکھیے ۲[البقرۃ]: ۱۱۹؛ نیز دیکھیے المقریزی : خطط، ۴ : ۲۵، س ۱۶)یا مسجد کی حدود کے اندر کوئی مخصوص جگہ (الطبری، ۱ : ۲۴۰۸، س ۱۶) فلسطین میں کئی کھلی جگہیں نماز کے لیے مقرر تھیں، جن میں صرف ایک محراب ہوتی اور حدود کی نشان دہی کی ہوتی تھی، لیکن بالکل کھلی جگہیں ہوتی تھیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بابت روایت ہے کہ آپؐ عیدین (عیدالفطر اور الاضحٰی) کے لیے بنو سلمہ کے مصلّی میں تشریف لے جاتے تھے۔ حضرت زبیرؓ کو نجاشی نے ایک نیزہ تحفہ دیا تھا، اسے آپؐ کے آگے آگے لے چلتے اور سترہ کے طور پر آپؐ کے سامنے گاڑ دیا جاتا تھا۔ اس کے سامنے کھڑے ہو کر آپؐ نماز پڑھایا کرتے تھے اور پھر منبر کے بغیر لوگوں کو خطبہ دیا کرتے تھے (الطبری، ۱ : ۱۳۸۱ : س ۱۴ ببعد؛ البخاری کتاب الحیض، باب ۶، کتاب الصلوۃ، باب ۹۰، کتاب العیدین)۔ نماز استسقاء (مسلم، الاستسقاء، حدیث ۱) کے لیے بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مصلّی ہی میں گئے تھے۔ یہ مصلّی ایک کھلی جگہ تھی (وشتفلٹ : Medina، ص ۱۲۷ ببعد)۔ بعدازاں ایسے مصلّی پر شہر سے باہر جا کر عیدین کی نماز ادا کرنے کا یہ مسنون طریقہ رائج ہو گیا۔ کئی شہروں میں اس رواج کی شہادت ملتی ہے۔ تاہم مدینہ میں اسی قسم کے مصلّی پر بعد میں ایک عمارت کھڑی کر دی گئی تھی (کتاب مذکور، ص ۱۲۸ ببعد) اور دوسرے شہروں میں ایسا ہی ہوا۔ ابتدائی زمانے میں مروان نے ایک اختراع یہ کی (کتاب مذکور، ص ۱۲۸، البخاری، کتاب عیدین، باب ۶) کہ وہاں منبر لگوا دیا۔ جب حضرت سعدؓ بن ابی وقاص نے المدائن میں ایوان کسرٰی میں مسجد بنائی تو ۱۶ھ کی عید کے موقع پر صراحۃً کہا گیا تھا کہ شہر سے باہر نکل کر نماز کے لیے جانا سنت ہے، مگر حضرت سعدؓ کی رائے میں یہ امر اختیاری تھا (الطبری، ۱ : ۲۴۵۱)۔ اس کے تھوڑے عرصے بعد حمدان کے باہر ایک مصلّی کا ذکر آتا ہے (المسعودی : مروج، ۲۳۹)۔ بغداد میں بھی المصلی العتیق تھا، یہاں قیدیوں کے قتل کے لیے ایک دکہ یعنی چبوترہ بھی تعمیر ہوا تھا (الطبری، ۳ : ۲۲۴۴ ببعد، دیکھیے ص ۱۶۵۹، س ۱۸)، کوفہ میں کئی مصلّی موجود تھے (کتاب مذکور، ۲ : ۶۴۸، س ۱۶، ۱۷۰۴، س ۸، ۳ : ۳۶۷، س ۸ ببعد)، مرو میں دو تھے (کتاب مذکور، ۲ : ۱۹۳۱ء، س ۲ : ۱۹۶۴، س ۲، ۱۹۶۴، س ۱۹؛ دیکھیے سفر نامہ، ترجمہ

Schefer، ص ۲۷۳)؛ ایک فرغانہ میں (B.G.A.، ۲ : ۳۹۳، س ۱۱)۔ ترمذ کا مصلی چار دیواری کے اندر تھا (B.G.A.، ۲ : ۳۴۹، س ۱۸)۔ قاہرہ میں عیدین کی نماز خولان (ایک یمنی قبیلہ) کے مصلی پر ہوا کرتی تھی اور مسجد عمروؓ کا خطیب امامت کراتا تھا۔ بقول القضاعی، عیدین کی نماز یحموم کی پہاڑی کے سامنے کے مصلی پر ہوا کرتی تھی، پھر مصلی القدیم پر ہونے لگی جہاں احمد بن طولون نے ۲۵۶ھ میں ایک عمارت بنا دی۔ اس کے موقعے کو کئی بار تبدیل کیا گیا (المقریزی، ۴ : ۳۳۴ بعد، دیکھیے B.G.A.، ۳ : ۲۰۰، س ۱۴ بعد)۔ ۳۰۴ھ، ۳۰۶ھ اور ۳۰۸ھ میں عید کی نماز پہلی مرتبہ مسجد عمروؓ میں ادا ہوئی (المقریزی، ۴، ۲، س ۸، بعد، حسن المحاضرۃ، ۲ : ۱۳۷، زیریں؛ ابن تغری بردی، ۲ : ۱۹۴، س ۹ بعد)۔ ابن بطوطہ اس سنت کا رواج اندلس (۱ : ۲۰)، تونس (۱ : ۲۲) اور ہندوستان (۳ : ۱۵۴) میں بھی بتاتا ہے۔ ابن الحاج (م ۷۳۷ھ) لکھتا ہے کہ اس کے زمانے میں عیدین کی نماز مصلی ہی میں ہوتی تھی، لیکن وہ ان تہواروں سے متعلق بدعات کی مذمت کرتا ہے (کتاب المدخل، ج ۲، قاہرہ ۱۳۲۰ھ، ص ۸۲ بعد)۔ فقہ میں بھی یہ حکم دیا گیا ہے، گو ہر جگہ بالوضاحت مذکور نہیں ہے (دیکھیے : Juynboll: Handbuch d. Islam Ges.، ۱۹۱۰ء، ص ۱۲۷؛ I Guidi: Il Muhtasar، ج ۱، ۱۹۱۹ء، ص ۱۳۶)۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ طریقہ وقت گزرنے پر عام طور پر متروک ہوگیا۔ نویں صدی میں مسجد آق سنقر واضح طور پر جمعہ کی نماز کے خطبے اور عیدین کے لیے تعمیر کی گئی تھی (المقریزی، ۴ : ۱۰۷، س ۱۷)۔

(ج) مسجد بطور مرکز عبادت الٰہی : (۱) مسجد کا تقدس : اسلام نے مسلمانوں کو تمام عبادت گاہوں کے احترام کا حکم دیا ہے، خصوصاً مساجد تو بہت زیادہ قابل ادب و احترام ہیں ان مقامات کا تقدس جو مسلمانوں کے قبضے میں آ گئے اور جن کا تقدس پہلے سے چلا آتا تھا اس میں قدرتی طور پر اضافہ ہوتا رہا، مگر مساجد کے تقدس اور وقار میں غیر معمولی اضافہ ہوا۔ بیت اللہ (اللہ کا گھر) کی اصطلاح جو پہلے صرف کعبہ کے لیے مخصوص تھی اب ہر مسجد کے لیے استعمال ہونے لگی (ابن الحاج : کتاب المدخل، ۱ : ۲۰، ۲۳، ۲ : ۶۴ و ۶۸ و ۶۸؛ دیکھیے ابن عبد ربہ، کتاب مذکور، ۱ : ۲۳، ۷۳، ۲ : ۵۶)۔

اللہ کے گھر میں محراب و منبر کو خاص تقدس حاصل ہے جیسا کہ مسجد نبوی اور روضہ نبوی کو ہے (البخاری، کتاب فضل الصلاۃ فی مسجد مکہ و المدینہ، باب ۵)۔ زائرین کچھ تو روضہ مبارک یا اس کی جالی کو چھو کر اور کچھ اس کے قریب دعا مانگ کر برکت حاصل کرتے ہیں کیوں کہ ایسے مقامات پر مانگی ہوئی دعا مستجاب ہوتی ہے (Chron Mekka، ۳ : ۴۴۱، ۴۴۲)۔

ایک مسئلہ جس پر علمائے اسلام کی توجہ مبذول رہی مساجد میں عورتوں کے داخلہ کے متعلق تھا۔ بہت سے لوگ ان کے داخلہ کے حق میں تھے۔ بعض احادیث سے یہ تاثر ملتا ہے کہ انہیں مسجد میں آنے سے روکا نہیں جا سکتا، بشرطیکہ ان کے آنے جانے سے کسی فتنے کا خطرہ نہ ہو، اسی لیے یہ حکم ہے کہ وہ خوشبو نہ لگائیں (مسلم، کتاب الصلوۃ، باب ۲۹؛ البخاری، جمعہ، باب ۳) نیز فرمایا کہ وہ مردوں سے پہلے ہی نکل جایا کریں (النسائی، سہو، باب ۷۷؛ ابوداؤد، صلوۃ، باب ۴ : ۱، ۴۸)۔ بہت سی مساجد میں مسجد کا ایک حصہ ان کے لیے مخصوص کر دیا جاتا تھا، مثلاً ۲۵۶ھ میں حاکم مکہ نے ستونوں کے درمیان رسے بندھوا کر عورتوں کے لیے علیحدہ جگہ مقرر کر دی تھی (Chron Mekka، ۲ : ۱۹۷، زیریں) مگر عورتوں کو زمانہ حیض میں مسجدوں میں نہ جانا چاہیے (ابوداؤد، الطہارۃ، باب ۹۲، ۱۰۳؛ ابن ماجہ، طہارہ، باب ۱۱۷، ۲۲۳، ۱)۔ مدینہ منورہ میں آج کل لکڑی کی ایک جالی کے ذریعے عورتوں والا حصہ علیحدہ کر دیا گیا ہے (البتنونی: الرحلۃ الحجازیہ، ص ۲۴۰)۔

۲۔ مسجد بطور عبادت گاہ :

جامع مسجدیں : اللہ کی عبادت کے لیے مساجد وہ مقامات ہیں جہاں اللہ تعالٰی کی عبادت ادا کی جاتی ہے۔ (۲۴ [النور]: ۳۶) اسکے علاوہ مناسک عبادت اور جماعت کے لیے بھی مسجدیں ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سفر سے واپسی کے بعد فوراً مسجد میں جا کر دو رکعت نماز ادا فرمایا کرتے تھے (البخاری، کتاب الصلوۃ، باب ۵۹ بعد؛ مسلم : کتاب صلوٰۃ المسافرین، الواقدی، طبع Wellhausen، ص ۴۲۱، ۴۳۶)۔

اسلامی عقیدے کے مطابق دنیا بھر کی مساجد میں اولیت مسجد الحرام کو حاصل ہے اور ثانوی درجہ مسجد نبویؐ کو (البخاری، کتاب الصلوۃ)۔ اس کے بعد مسجد اقصیٰ اور پھر جامع مسجدوں کا نام آتا ہے۔ یومیہ نمازیں جن کا کسی جگہ بھی ادا کر لینا جائز ہے، مسجدوں میں آکر جماعت کی صورت میں ادا کرنے میں زیادہ ثواب ہے، کیوں کہ اس

سے اپنی قوم کے ساتھ اتحاد کا اظہار ہوتا ہے۔ احادیث میں بیان کیا گیا ہے کہ صلوۃ الجماعہ یعنی جماعت کے ساتھ نماز مسجد میں ادا کرنے کا ثواب اس نماز سے بیس گناہ زیادہ ہوتا ہے جو تنہا اپنے گھر میں یا دکان میں پڑھ لی جائے (مسلم' کتاب المساجد' حدیث ۴۲)۔ احادیث میں ان لوگوں کی مذمت بیان فرمائی گئی ہے' جو عادۃً نماز اپنے گھروں میں پڑھتے ہیں' اس طرح وہ سنت نبویؐ کے تارک بنتے ہیں (مسلم' کتاب المساجد' حدیث ۴۴)' چنانچہ ہر مسلمان مرد کو فرض نمازیں مسجد میں باجماعت پڑھنے کا حکم ہے البتہ معذور افراد اس سے مستثنٰی ہیں۔ ایک دفعہ حضرت ابن عباسؓ نے بارش میں بھی گھروں میں نماز پڑھنے کی منادی کرا دی تھی۔ ہر قدم جو وہ مسجد کی طرف اٹھاتا ہے اس کے عوض اس کے گناہوں کی بخشش ہے یا خدا حشر کے دن اس کی حفاظت کرے گا اور فرشتے اس کی مدد کریں گے (مسلم' المساجد' حدیث ۴۹ تا ۵۱؛ البخاری' الصلوۃ' باب ۸۷؛ کتاب الاذان' باب ۳۶' ۳۷؛ کتاب الجمعہ' باب ۴ و ۱۸ و ۳۱)۔

یہ پابندی خاص طور پر جمعے کی نماز کے لیے بہت زیادہ ضروری ہے' جو صرف جامع مسجد ہی میں ادا ہو سکتی ہے اور یہ نماز ہر آزاد مسلمان مرد پر فرض ہے' جو سن شعور کو پہنچ چکا ہو۔

عام طور پر مسجد قبا کو' جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ورود مدینہ منورہ کے بعد ربیع الاول ۱ھ / ۶۲۲ء میں تعمیر فرمائی' پہلی مسجد جامع خیال کیا جاتا ہے (الآلوسی : تاریخ مساجد بغداد' ص ۵-۶)۔ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپؐ نے مسجد میں نماز باجماعت کے ساتھ ساتھ جمعہ کی پابندی کا بھی اہتمام فرمایا. پہلا جمعہ آپؐ نے راستے میں پڑھایا' مسجد نبویؐ کی تعمیر مکمل ہو جانے کے بعد آپؐ نے وہیں نماز جمعہ ادا فرمائی۔ قرآن کریم میں سورۃ الجمعہ میں اس کے کچھ احکام بیان فرمائے گئے ہیں۔ ابتدائی زمانے میں اس کی اہمیت اس بنا پر زیادہ تھی کہ اسلامی لشکر کے تمام عناصر جو عام طور پر قبائلی مساجد اور محلہ مسجدوں میں ادائے نماز کے لیے جایا کرتے تھے وہ سب اپنے سپہ سالار کی قیادت میں جامع مسجد میں آ کر جمع ہو جایا کرتے تھے۔ جامع مسجد' جو اس ضرورت کو مدنظر رکھتے ہوئے خاص طور پر بڑی ہوا کرتی تھی' خصوصی ناموں سے پکاری جاتی تھی۔ لوگ اسے المسجد الاعظم کے نام سے یاد کرتے تھے (الطبری' ۱ : ۲۴۹۴' ۲ : ۷۳۴' ۱۷۰۱' ۱۷۰۲؛ کوفہ : البلاذری' ص ۵؛ الطبری : تفسیر' ۱۱ تا ۲۱ وسط؛ کتاب مذکور؛ مسجد الاکبر : مدینہ' دیکھیے المسجد الکبیر' در B.G.A' ۷ : ۲۴۵) یا مسجد الجماعۃ (یاقوت' ۳ : ۸۹۶' الفسطاط؛ نیز الطبری' ۲ : ۱۱۹) مسجد للجماعہ (المقریزی' ۴ : ۴)' مسجد جامع' پھر مسجد الجامع (یاقوت' ۳ : ۸۹۹' ۴ : ۸۸۵' اس نام یعنی مسجد الجامع کا مخفف الجامعہ بھی ملتا ہے (یاقوت' ۱ : ۴۰۰؛ ابن بطوطہ' ۴ : ۳۴۳' دیکھیے مسجد الجماعہ' در البلاذری' ص ۳۴۸) اور خاص کر جامع۔ چونکہ خطبہ ایک امتیازی خصوصیت تھی اس لیے ہمیں یہ نام بھی ملتے ہیں : مسجد الخطبہ (المقریزی' ۴ : ۴۴' ۶۴' ۸۷)' جامع الخطبہ (وہی مصنف' ۴ : ۵۵) یا مسجد المنبر (B.G.A.' ۳ : ۳۲۱' برائے جامع ۱' ۸ :)۔

"اسلامی رواج' حالات کے مطابق' اس دوران میں بدلتا رہا۔ حضرت عمرؓ کے زمانے میں ہر شہر مین جمعہ کی نماز کے لیے صرف ایک ہی مسجد ہوا کرتی تھی' لیکن جب مسلم قوم کی فوجی زندگی ختم ہو گئی اور ہر جگہ اسلام کا دور دورہ ہو گیا تو یہ ایک لازمی بات تھی کہ جمعہ کی نماز کے لیے زیادہ مسجدوں کی ضرورت پیش آئے۔ اس کے لیے ایک طرف تو دیہات و قصبات میں جامع مسجدوں کی مانگ تھی اور دوسری طرف متعدد جامع مسجدوں کی شہر میں بھی ضرورت تھی۔ پرانے حالات کے مقابلے میں یہ ایک نئی بات تھی' لہٰذا اس معاملہ میں ابتدا میں کچھ تذبذب سا پیدا ہوا۔ جمعہ کی نماز قوم کے حکمران کو پڑھانی چاہیے' لیکن یہاں تو ہر صوبہ میں صرف ایک والی تھا دوسری طرف وقتی ضروریات کو ٹالنا دشوار تھا.

قصبات (القریٰ) کے متعلق مصر میں حضرت عمروؓ بن العاص نے اسباب مذکورہ بالا کی بنا پر باشندوں کو جمعہ کی نماز ادا کرنے سے روک دیا (المقریزی' ۴ : ۷)۔ اس کے بعد کے زمانے مین خطبہ شاذ و نادر ہی منبر کے بغیر صرف عصا کے ساتھ پڑھا جاتا تھا' تاآنکہ مروان بن ہشام نے ۱۳۲ھ میں مصری قریٰ (بستیوں) میں بھی منبر کا رواج جاری کر دیا (کتاب مذکور' ص ۸)۔ اور وہ گاؤں جس میں منبر ہو اسے قریہ جامعہ (البخاری' کتاب جمعہ' باب ۱۵) کہتے ہیں' یہ خیال البخاری (م ۲۵۶ھ / ۸۷۰ء) کے نزدیک بالکل صریحی تھا۔ مصری قریٰ میں منبروں کے رواج دینے میں مروان بظاہر دوسرے علاقوں کی تقلید کر رہا تھا۔ چوتھی صدی ہجری میں ابن حوقل علاقہ اصطخر میں کئی منبروں کا ذکر کرتا ہے اور مرو کے نواح میں چند ایک منبر تھے (کتاب مذکور' ص

۳۷۸، دیکھیے ص ۳۸۴) اور المقدسی ایران کے دوسرے شہروں کے متعلق بھی یہی کچھ لکھتا ہے (B.G.A، ۳ : ۳۰۹، ۳۱۷) اور وہ یقین کے ساتھ کہتا ہے کہ فلسطین کے قری ذات منابر تھے (کتاب مذکور، ص ۱۷۶، دیکھیے ۱ : ۵۸)، البلاذری (ص ۳۳۱) بھی گاؤں کی ایک مسجد کے لیے منبر کا نام استعمال کرتا ہے جو ۲۳۹ھ میں تعمیر ہوئی تھی۔ عام طور پر جب قری کا ذکر ہو تو منابر کالفظ استعمال ہوتا ہے نہ کہ جوامع کا (دیکھیے B.G.A.، ۱ : ۴۳)، تاہم اس کے بعد جمعہ کی نماز والی مسجد کے لیے مسجد جامع کا لفظ استعمال ہونے لگا (ابن جبیر، ص ۲۱۷)۔ ابتدائی زمانے کے مسلمانوں کی حالت احناف کی تعلیم سے مترشح ہوتی ہے جو جمعہ کی نماز کی اجازت صرف بڑے شہروں کے لیے ہی دیتے ہیں (دیکھیے الماوردی : الاحکام السلطانیہ، طبع Enger، ص ۱۷۷)۔

جب مصر اور شام میں جمعہ کی نماز کی بندشیں اٹھا دی گئیں تو جوامع کی تعداد میں بھی کثیر اضافہ ہوا، ابن دقماق (نواح ۸۰۰ھ) قاہرہ میں صرف آٹھ جوامع کی فہرست دیتا ہے (طبع Vollers، ص ۵۹ تا ۷۸)، لیکن یہ فہرست جزوی معلوم ہوتی ہے، (ساری تعداد، جو ایک کتاب کے ان اجزا میں جو محفوظ ہے، کوئی بیس سے اوپر بیان کرتا ہے)؛ المقریزی (م ۸۴۵ھ / ۱۴۴۲ء) کل ۱۳۰ جوامع لکھتا ہے (۴ : ۲ بعد)۔ دمشق میں جہاں ابن جبیر اپنے زمانے تک صرف "الجامع" کا ذکر کرتا ہے، النعیمی (م ۹۲۷ھ / ۱۵۲۱ء) ۲۰ جوامع بتاتا ہے (JA، سلسلہ ۹، ۴ : ۲۳۱ بعد) اور بقول ابن بطوطہ دمشق کے علاقے کے کل دیہات میں جامع مسجد تھیں (۱ : ۲۳۶)، لفظ جامع سے مقریزی کی مراد ہمیشہ اس مسجد سے رہی ہے جس میں جمعہ کی نماز ہوتی تھی (۴ : ۷۶ و ۱۱۵ بعد)، لیکن اس کے زمانے ہی میں ایک معقول وسعت کی ہر مسجد کو جامع کہتے تھے۔ وہ خود اس حقیقت پر تنقید کرتے ہوئے لکھتا ہے اگرچہ ۷۹۹ھ سے جمعہ کی نماز الاقمر میں بھی ہوتی تھی گو ایک اور جامع اس کے قریب ہی تھی (۴ : ۷۶، نیز دیکھیے ۸۱)۔

جامع مسجدوں کی اس کثرت سے زبان پر بھی اثر پڑا، چنانچہ جہاں آٹھویں صدی کے کتبات میں اچھی بڑی مسجدوں کو صرف "مسجد" لکھا ہے نویں صدی میں ان میں سے اکثر جامع موسوم کی گئی ہیں۔ مسجد کے لفظ کے استعمال محدود سا ہو جاتا ہے۔ عام طور پر اس کے معنی کسی مسجد کے ہو سکتے ہیں (مثلاً مقریزی، ۴ : ۷، ۳۴، مسجد مؤید کے متعلق)، لیکن خاص معنوں میں مسجد کے لفظ کا اطلاق چھوٹی اور غیر مشہور مساجد پر ہی ہوتا ہے۔ جہاں ابن دقماق نے جوامع، مدارس وغیرہ کے علاوہ ۴۷۲ مساجد بتائی ہیں وہاں المقریزی صرف ۱۹ مسجدوں کا ذکر کرتا ہے جس میں القرافہ شامل نہیں۔ اس کا مطلب غالباً یہی ہے کہ اسے ان میں کوئی خاص دلچسپی نہ تھی۔ رفتہ رفتہ جامع کا لفظ ہر مسجد کے لیے بولا جانے لگا۔ جیسا کہ آج کل کم از کم مصر میں مروج ہے۔ ابن الحاج (م ۷۳۷ھ) کے ہاں الجوامع" کا استعمال کہیں کہیں انہی عام معنوں میں "المساجد" کی جگہ ہوا ہے (مدخل، ۲ : ۵۰)۔ جمعہ کی نماز والی بہت سی مسجدوں میں سے عام طور پر ایک سب سے نمایاں اور ممتاز ہو جاتی تھی اور اسی لیے ہمیں الجامع الاعظم (ابن بطوطہ، ۲ : ۵۴ و ۹۴؛ قدیم تر المسجد الاعظم، کتاب مذکور، ص ۵۳) کی اصطلاح ملتی ہے، جس میں ضخامت سے فرق پڑتا ہے۔

(۳) مساجد میں دوسری دینی سرگرمیاں : "اللہ کے نام کا ذکر" مساجد میں صرف نمازوں تک ہی محدود نہ تھا، بلکہ دوسری سرگرمیاں بھی جاری رہتی تھیں۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنو ثقیف کے وفد کو مسجد میں اس لیے ٹھہرایا کہ وہ نمازیوں کی قطاریں دیکھیں اور رات کے وقت قرآن کریم کی تلاوت سنیں (الواقدی، طبع Wellhausen، ص ۳۸۲)، کیونکہ ابتدا ہی سے تلاوت قرآن مجید افادہ روحانی کا ایک موثر ذریعہ سمجھا گیا تھا۔ المقدسی کے زمانے میں قراے نیشاپور جمعہ کے روز صبح سویرے ہی مسجد میں آکر جمع ہو جایا کرتے تھے اور ضحی (چاشت) کے وقت تک تلاوت قرآن مجید میں مشغول رہا کرتے تھے (B.G.A.، ۳ : ۳۲۸)۔ یہی مصنف لکھتا ہے کہ مصر کی جامع عمرو میں سربر آوردہ قرا ہر شام حلقے میں بیٹھ کر تلاوت کیا کرتے تھے (کتاب مذکور، ص ۲۰۵)۔ ابن جبیر کے زمانے میں بنو امیہ کی مساجد میں صبح کی نماز اور عصر کی نماز کے بعد تلاوت قرآن پاک ہوا کرتی تھی (رحلۃ، ص ۲۷۱)۔ تلاوت قرآن مجید کے بعد خدا کی حمد و ثنا وغیرہ بھی ہوتی تھی۔ یہ سب "ذکر" کی قسمیں تھی جن کی اسلام میں بہت اہمیت ہے۔ اس قسم کی عبادت بھی مسجد میں ہوا کرتی۔ اسی طرح "اہل التوحید و المعرفہ نے مجالس الذکر قائم کر رکھی تھیں جو مسجدوں میں منعقد ہوتی تھیں (المکی : قوت القلوب، ۱ : ۱۵۲) بنو امیہ کی مساجد اور دمشق کی دوسری مساجد میں ہر جمعے کی صبح کو ذکر ہوا کرتا تھا (مقریزی، ۴ : ۴۹)۔ مسجد الاقصی میں

رمضان میں اہل مدینہ اور اہل ولایات کو القیام فی المساجد کا حکم دیا (الطبری، ۱ : ۲۳۷۷)۔ یہ دستور برابر قائم رہا اور زہاد کے طبقہ میں اسے ہمیشہ بڑی اہمیت دی جاتی رہی۔ (المدخل، ۲ : ۵)۔ ایسے نیک لوگ بھی تھے جو اپنا سارا وقت مسجد میں گزار دیا کرتے تھے (مقریزی، ۴ : ۸۷ و ۹۷)۔ ایک شخص کی نسبت ہم سنتے ہیں کہ اس نے اپنا سارا وقت منارہ مسجد عمروؓ میں ہی گزار دیا (کتاب مذکور، ص ۴۴)۔ مسجدوں میں شبینہ (شب بیداری) کی رسم تو اسلام کے بہت ابتدائی زمانے ہی میں قائم ہو چکی تھی۔ حدیث کے مطابق آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے تین روز نماز تراویح مسلمانوں کے ساتھ مسجد میں ادا فرمائی (بخاری، کتاب الجمعہ، باب ۲۹) اور آپؐ کے حکم سے عبداللہ بن انیس الانصاری نے صحرا سے آ کر تیسویں رات مسجد نبوی میں شب بیداری اور عبادت میں گزاری (ابن قتیبہ : المعارف، طبع وستنفلٹ، ص ۱۴۲ بعد)۔ اسی شب بیداری سے تہجد کی نماز نکلی اور اس نماز کی خاص طور پر شریعت میں ترغیب دی گئی ہے نیز خصوصیت کے ساتھ نماز تراویح رک بآں کا رواج ہوا۔

پریشانی اور مصیبت کے زمانے میں لوگ مسجد میں دعائیں مانگنے جاتے ہیں، مثلاً خشک سالی میں (مگر اس کے لیے ایک خاص نماز مقرر ہے جو مصلّی میں ادا ہوتی ہے۔ ہر قسم کی مصیبت میں (دیکھیے Wüstenfeld : مدینہ، ص ۱۹، ۲۰، المقریزی : ۴ : ۵۷)، طاعون اور وبائی امراض کے زمانے میں لوگ، آہ و پکار کرتے ہوئے قرآن کو بلند کیے ہوئے جلوس کی شکل میں دعائیں مانگتے مسجد یا مصلّی میں آتے (ابن تغری بردی ۱۱ / ۲، طبع Popper ص ۶۷؛ ابن بطوطہ ۱ : ۲۴۳ بعد) کچھ عرصے کے لیے کوئی مقدس کتاب مثلاً امام بخاری کی صحیح کی تلاوت کی جاتی تھی (Quatremere، کتاب مذکور، ۲ / ۲ : ۳۵؛ الجبرتی : *Merveilles Biographiques*، فرانسیسی ترجمہ ۱ / ۱ : ۱۳)۔ بیت المقدس اور دمشق کی مساجد کے صحنوں میں ابن بطوطہ کے وقت عرفہ کے دن مذہبی اہتمام کے ساتھ ریاضت و مجاہدہ کیا جاتا تھا (۱ : ۲۴۳)۔ یہ ایک قدیم رسم تھی، جس کا رواج ۲۷ھ ہی میں مصر میں ہو گیا تھا۔ عبدالعزیز بن مروان (قعود بعد نماز عصر، دیکھیے کندی : ولاۃ، ص ۵۰) نے اسے جاری کیا تھا۔ جو حلف مسجد میں اٹھایا جائے تو اس کی پابندی کے لزوم میں اضافہ ہو جاتا ہے حلف کے اسی خیال کے مطابق یہ طریقہ تھا کہ قاہرہ میں جو یہودی اسلام قبول کرتے انھیں معبد یہود میں لے جا کر حلف لینا پڑتا تھا جو مسجد میں تبدیل ہو چکا ہو (المقریزی، ۲۶۵)۔ عقد النکاح کی رسم بھی بعض اوقات مسجد ہی میں ادا ہوتی تھی (Santillana : المختصر، ۲ : ۵۲۸؛ المدخل، ۲ : ۷۲ زیرین؛ Snouck Hurgronje : مکہ، ۲ : ۱۴۳ بعد) اور طلاق کی وہ خاص قسم، جو لعان [رک بآں] سے مکمل ہوتی ہے، مسجد ہی میں ہوتی تھی (بخاری، کتاب الصلوۃ باب ۴۴، دیکھیے Pedorson : *Der Eideic* ص ۱۱۴)۔

یہ مسئلہ بھی زیر بحث ہے کہ آیا مردے کی لاش کو نماز جنازہ کے واسطے مسجد میں لایا جا سکتا ہے یا نہیں؟ ایک حدیث کے مطابق سعد بن ابی وقاصؓ کا جنازہ ام المومنین کی درخواست پر مسجد میں لایا گیا اور نماز جنازہ وہاں ادا ہوئی، مگر اکثر صحابہؓ نے اسے ناپسند کیا، لیکن حضرت عائشہؓ نے بتایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے سہیل بن البیضاء کے جنازے کی نماز وہاں پڑھی تھی (مسلم، کتاب الجنائز حدیث ۳۴؛ دیکھیے ابن سعد، ۱ / ۱۴۱ بعد)۔ اس مسئلہ کی بحث قبور کی پرستش کے مباحث سے غیر متعلق نہیں ہے۔ اصولی طور پر امام شافعیؒ مسجد میں جنازہ لانے کی اجازت دیتے ہیں، لیکن دوسرے فقہاء اس کی ممانعت کرتے ہیں (دیکھیے Juynboll : *Handbuch*، ص ۱۷۰، Guidi : المختصر، ۱، ۱۵۲)۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ مسئلہ بالکل صاف نہیں ہوا کیونکہ قطب الدین کا قول یہ ہے کہ صرف امام ابوحنیفہؒ ہی اس کی ممانعت کرتے ہیں، لیکن اس کا یعنی قطب الدین کا اپنا خیال یہ ہے کہ امام ابویوسفؒ کے ایک بیان کے مطابق یہ عمل جائز ہے (اخبار مکہ، ۳ : ۲۰۸ تا ۲۱۰)۔ بہرحال عام دستور یہی رہا ہے کہ اسے جائز سمجھا جائے، جیسا کہ قطب الدین نے بھی لکھا ہے۔ حضرت عمرؓ نے حضرت ابوبکرؓ کی نماز جنازہ مسجد نبویؐ میں پڑھی اور حضرت عمرؓ کا جنازہ بھی وہیں لایا گیا۔ اس کے بعد یہ عام رسم ہو گئی کہ نماز جنازہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے روضہ مبارک کے قریب ہی ادا کی جاتی تھی اور مکہ مکرمہ میں کعبہ کے دروازے پر (قطب الدین : محل مذکور؛ Wustenfeld : مدینہ، ص ۷۷)، یہ رسم بہت ابتدائی زمانے میں مسجد عمروؓ میں جاری ہوئی (مقریزی، ص ۷ س ۱ بعد)۔ ایران میں یہ رسم تھی کہ متوفی کے کنبے کے آدمی موت کے بعد تین دن مسجد میں بیٹھے رہتے اور وہیں تعزیت کرنے والے ان کے پاس جاتے تھے (*B.G.A.*، ۳ : ۴۴۳،

حنفی ذکر کیا کرتے تھے اور اس کے علاوہ ایک کتاب میں سے بھی کچھ پڑھا کرتے تھے (B.G.A.، ۳ : ۱۸۲)۔ مصر میں احمد بن طولون اور خمارویہ نے مینارہ مسجد کے نزدیک کے ایک کمرے میں بارہ آدمیوں کے رہنے کی اجازت دے رکھی تھی تاکہ وہ ذکر الٰہی کیا کریں اور ان میں سے چار چار باری باری سے رات کے وقت تسبیح و ذکر الٰہی کیا کرتے تھے اور اس کے ساتھ ہی تلاوت قرآن مجید اور دینی قصائد پڑھا کرتے تھے۔ صلاح الدین کے وقت سے ایک دینی مسلمہ "عقیدہ" رات کے وقت مؤذن پڑھ کر سنایا کرتا تھا (کتاب مذکور، ۴ : ۴۸)۔ ابن الحاج یہ چاہتا ہے کہ بہ آواز بلند قرآن خوانی ایسی مسجد ("مسجد مجھور") میں ہوا کرے جو خاص اسی غرض سے بنائی گئی ہو ورنہ مساجد میں دوسرے دین دار حاضرین کی توجہ میں خلل واقع ہوتا ہے (مدخل، ص ۵۳، ۶۷)، مساجد اور بالخصوص مقابر میں باقاعدہ قاری مقرر تھے۔ اس کے علاوہ جیرون (= الخلیل) اور دمشق کی ایک مسجد میں استاد (شیخ) مقرر تھا جو تین ماہ تک صحیح بخاری (یا صحیح مسلم) پڑھا کرتا تھا (Sauvaire : Hist. Jerus. Hebr، ص ۷؛ J.A.، سلسلہ ۹، ۳ : ۲۱۱؛ Rec. Sce.، ۱۸۹۴ء، ص ۱۸۸).

خطبات صرف نماز جمعہ ہی میں نہ پڑھے جاتے تھے۔ عراق میں المقدسی کے زمانے میں بھی ایک خطبہ (وعظ) ہر صبح دیا جاتا تھا کہتے ہیں کہ یہ حضرت ابن عباسؓ کی سنت تھی (B.G.A.، ۳ : ۱۳۰)۔ ابن جبیر نے نظامیہ بغداد میں رئیس شوافع کو جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد منبر پر چڑھ کر وعظ کہتے سنا ہے۔ اس کے وعظ کے ساتھ باکمال قاری کرسیوں پر بیٹھ کر تلاوت قرآن مجید کرتے تھے، ان کی تعداد بیس سے زیادہ تھی (ابن جبیر، ۲۱۹ تا ۲۲۲)۔ غیر سرکاری وعظ صرف مسجدوں ہی میں نہیں ہوتے تھے، عموماً ایک خاص جماعت کے لوگ قصاص (جمع قاص) مسجدوں اور مسجدوں سے باہر وعظ کیا کرتے تھے (ان کے متعلق دیکھیے Goldziher: Muh. Stud، ۲ : ۱۶۱ بعد، نیز قصاص اصلاحی وعظ کیا کرتے تھے اور مقبول عام (مذہبی) کہانیاں سنایا کرتے تھے اور انہیں بہت ابتدائی زمانے سے مسجدوں میں وعظ کی اجازت حاصل ہو گئی تھی۔

حضرت تمیم الداریؓ کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ پہلے واعظ تھے۔ حضرت عمرؓ کے عہد خلافت میں ان کی وفات سے پہلے وہ جمعہ کی نماز کے وقت خطبہ دیا کرتے تھے اور حضرت عمرؓ کے عہد میں انہیں مسجد میں ہفتہ بھر میں دو دفعہ وعظ کرنے کی اجازت تھی۔ قاہرہ کی مسجد عمروؓ میں ۳۸ھ تا ۳۹ھ میں ایک واعظ سلیم بن عنز التجیبی، جو قاص بھی تھے، (کتاب مذکور، ۴ : ۱۷، الکندی نے قاص (واعظ) مقرر کئے گئے۔ ایسی اور بھی مثالیں ہیں جہاں دونوں عہدوں پر ایک ہی شخص رہا (ابن حجیرہ، م ۸۳ھ، الکندی، ص ۳۱۷) اس سے ظاہر ہے کہ قاص بالکل ایک سرکاری عہدہ تھا۔ اس بات کی بھی شہادت ملتی ہے کہ عراق کی مسجد میں عباسیوں کے عہد میں بھی قصاص مقرر تھے (یاقوت : ادباء، ۴ : ۲۶۸، ۵ : ۴۴۶)۔ قاص پہلے کھڑے ہو کر قرآن مجید کی تلاوت کرتا اور اس کے بعد اس کی تفسیر و تشریح کرتا تاکہ اس سے لوگوں کے دلوں میں خدا کا خوف پیدا ہو (مقریزی، ۴ : ۱۸)۔ مسجدوں میں صرف سرکاری عہدہ دار ہی یہ وعظ نہ کیا کرتے تھے، بلکہ عزلت نشین زُہّاد بھی بعض مسجدوں میں ہی لوگوں کو وعظ کہتے اور ان کے مشتاق سامعین کا مجمع ان کے گرد جمع ہو جایا کرتا تھا (دیکھیے مثلاً مقریزی : ۴ : ۱۳۵)، المعز نے ۳۸۴ھ میں قصاص کو مسجدوں میں بیٹھنے سے روک دیا اور لوگوں کو ان کے گرد جمع ہونے سے بھی منع کر دیا۔

اسی طرح سیاسی اغراض کی بنا پر مگر بالکل مختلف نیت سے عضد الدولہ نے ۴۰۰ھ سے ذرا پہلے ان کو بغداد میں بر سر عام سامنے آنے سے منع کر دیا کیونکہ ان کی وجہ سے شیعہ سنیوں کے درمیان کشیدگی بڑھتی تھی (Mez، کتاب مذکور، ص ۲۱۹)۔ ایک عرصے بعد، یعنی ۵۸۰ میں بھی بغداد کی مساجد میں وعاظ فروغ پر تھے، جیساکہ رحلۂ ابن جبیر سے ظاہر ہے (ص ۲۱۹ بعد و ۲۲۴) اور نویں صدی ہجری میں جامع ازھر میں مجالس الوعظ اور حلقہ ذکر ہوا کرتے تھے (مقریزی، ۴ : ۵۴).

اعتکاف (رک بآں) یعنی مسجد میں ایک مدت کے لیے عزلت نشینی کا طریقہ بھی تھا۔ اعتکاف مسنون عبادت ہے اور اس کا شمار ان اعمال میں ہوتا ہے جن کا ماہ رمضان کے آخری عشرے میں بجا لانا کتب شریعت میں ثواب اور باعث مغفرت قرار دیا گیا ہے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خود بھی جیساکہ حدیث سے ثابت ہے، ماہ رمضان کے آخری دس روز مسجد مدینہ میں اعتکاف میں گزارا کرتے تھے (بخاری، کتاب الاعتکاف، باب اول، فضل لیلۃ القدر، باب ۴) اور جس سال آپؐ کی وفات ہوئی آپؐ بیس روز تک معتکف رہے (کتاب مذکور، باب الاعتکاف، باب ۱۷)۔ ۱۴ھ میں حضرت عمرؓ نے ماہ

